

# غنیۃ الطالبین

اردو ترجمہ معہ عربی متن

محبوب سبحانی قطب ربانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی ؒ


نفیس اکیڈمی
اردو بازار، کراچی

# غنیۃ الطالبین

اردو ترجمہ معہ عربی متن

(اوّل۔ دوم)


تصنیف: محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانیؒ

اردو ترجمہ: مولانا راغب رحمانی دہلوی


## حصّہ اوّل

یہ کتاب سرخیل علماء عارفین اور سرتاج اولیاء و مسلمین حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی الحسنی الحسینیؒ کی وہ شہرۂ آفاق تصنیف ہے جو صدیوں سے دینی، روحانی اور اخلاقی تعلیم کا سرچشمہ ہے۔ حضرتِ والا نے ایمان اور اسلامی اخلاق و شریعت و طریقت کے مسائل کو بہت سہل انداز میں پیش کیا ہے۔ عبرت ناک کرامات و تصرفات کا گنجینہ ہے آدابِ شریعت اور خزانۂ علم و عرفان پر مشتمل وہ عظیم الشان کتاب ہے جس نے لاکھوں طالبانِ حق کی رہنمائی کی اور سلوک و عرفان کی منزلیں کامیابی کے ساتھ طے کرنے میں گرانقدر امداد بہم پہنچائیں۔


نفیس اکیڈمی
اردو بازار، کراچی

# غنیۃ الطالبین







| | |
|---|---|
| نام کتاب : | غنیۃ الطالبین (اوّل دوم) |
| مصنفہ : | محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانیؒ |
| ترجمہ : | مولانا راغب رحمانی دہلوی |
| ناشر : | نفیس اکیڈمی اردو بازار کراچی |
| طبع : | مئی ۱۹۸۹ء |
| ایڈیشن : | آفسٹ |
| ضخامت : | ۱۰۰۰ صفحات |
| ٹیلیفون : | ۲۱۳۳۰۳ |

مطبوعہ : احمد برادرز پرنٹرز - کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حضرت غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ

چوہدری محمد اقبال سلیم گاہندری

ہمارے بزرگانِ دین میں سے جن بزرگ کی کرامتیں تواریخ اور تذکروں میں سب سے زیادہ ملتی ہیں وہ سرخیل علمائے عارفین اور سرتاج اولیائے مسلمین حضرت شیخ عبدالقادر الجیلانی الحسنی الحسینی رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ گرامی ہے۔ حضرت والا کے علم، عمل، اتقاء، پرہیزگاری، وعظ و پند کی اثراندازی اور حیرت ناک کرامات و تصرفات کا تذکرہ، اُن کے معاصرین سے لے کر آج تک کے تمام تذکرہ نویس اور مورخین اس کثرت و تواتر کے ساتھ پیش کرتے رہے ہیں کہ اس کی مثال نہیں ملتی۔

حضرت نہ صرف عابد و زاہد، عارف و کامل اور صاحبِ کرامات و تصرفات بزرگ تھے بلکہ اپنے زمانہ کے عدیم المثال عالم، مشہور معلّم، ماہر فقیہ، صاحبِ قلم اور بہترین خطیب اور واعظ بھی تھے۔ کوئی دوسرا شخص اس جامعیت اور اس کاملیت کا حامل اُن کے زمانہ میں نہیں تھا۔ اُن سے پہلے والے بزرگوں کا نام اگر نہ لیا جائے تو بہ کمال یقین سے اور صحیح طور پر کہا جا سکتا ہے کہ امتِ اسلامیہ میں اُن سے زیادہ بلکہ اُن کے برابر مقبولیت بھی کسی دوسرے بزرگ کو حاصل نہیں ہو سکی۔ شاید اسی وجہ سے شیخ عبدالقادر جیلانی کو بڑے پیر کے لفظ سے یاد کیا جاتا ہے۔ اور یہ صحیح ہے کہ وہ تمام پیروں سے بڑے پیر تھے۔ اُن کا روحانی فیض بہت ہی وسیع ہے اور اُن سے نسبت رکھنے والوں کی بہت بڑی تعداد اُن کے زمانہ چھٹی صدی ہجری سے آج تک قائم ہے۔ وہ پیرِ دستگیر کہے جاتے ہیں اور یہ لقب اُن کے لیے سزاوار ہے کیونکہ انہوں نے اپنی ساری عمر یعنی راہِ حق سے ہٹ جانے والوں اور ایمانی رفعت سے گرنے والوں کی دستگیری کی اور اُن کے ہاتھ پکڑ کر سیدھی راہ پر لگا دیا۔ ہزاروں ہی کفار نے اُن کے دستِ حق پرست پر توبہ کر کے دینِ حق اختیار کیا، اور لاکھوں آلودۂ عصیاں نے اُن کے وعظوں اور نصیحتوں سے ایمان و

وایقان کی روشنی پائی۔ وہ نہ کسی حاکم اور بادشاہ کے پاس جاتے تھے اور نہ ان سے کوئی ہدیہ و نذرانہ قبول فرماتے تھے لیکن اُن کی محفل میں زمانہ کے بڑے بڑے صاحبِ جلال بادشاہ اور حاکم حاضر ہوتے تھے اور اکثر بہت دور بلکہ عام غربا۔ و مساکین کے پیچھے بیٹھتے تھے، اُن کی محفل میں کسی کو کوئی خصوصی اعزاز و اکرام میسر نہ آتا تھا لیکن پھر بھی بادشاہ و وزیر پھٹے پرانے گدڑیوں والے فقراء کے پیچھے پر جھکا کر بیٹھتے اور اُن کے الفاظ سے سکینتِ قلب کا سامان حاصل کرتے تھے۔

## بیباک ناصح

وہ بڑے پُر جلال انداز میں وعظ فرماتے اور بغیر مداہنت و چاپلوسی کے پیغام حق سناتے بادشاہ اُن سے ڈرتے اور وزراء اُن کے سامنے کانپتے تھے۔ حق و صداقت کی آواز ایمان بھرے دل کی گہرائیوں سے بلند ہوتی اور اس قوت و جلال کے ساتھ بلند ہوتی کہ شاہوں کی پُر غرور گردنیں اس کے حضور شرم و ندامت کے ساتھ جھک جاتی تھیں۔

## پابندِ سنّت

اُن کی محفل میں سنّت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سختی سے پابندی کی جاتی تھی، بدعت کو وہاں آنے کی اجازت نہیں ہوتی، وہاں صرف خدا اور رسُول کی اطاعت کا درس دیا جاتا تھا۔ خانقاہی انداز کے رسُوم اور بدعات کے لیے وہاں کوئی جگہ نہیں تھی۔ انھوں نے اپنی شہرہ آفاق کتاب فتوح الغیب کے مقالہ دوم میں فرمایا ہے :۔

"سنّت کی پیروی کرو، بدعت سے بچتے رہو، اللہ و رسولؐ کی فرمانبرداری کرو، اُن کے حکم سے ہرگز باہر نہ جاؤ، اللہ کو یکتا جانو اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہراؤ، اس کو پاک و بے عیب مانو اور اس پر بہتان نہ لگاؤ، دینِ اسلام کو سچ جانو اور شک کو قریب نہ آنے دو، بلاؤں پر صبر کرو اور کبھی نہ گھبراؤ، ثابت قدم رہو اور کبھی نہ بھاگو۔ اللہ تعالےٰ سے فضل و کرم کا سوال کرو اور سوال کرنے سے نہ اکتاؤ اور نہ آزردہ ہو جاؤ، انتظار کرو، اُمید رکھو کبھی نااُمید نہ ہو جاؤ،

آپس میں برادرانہ محبّت اور دوستی کو قائم رکھو، دشمنی پیدا نہ ہونے دو، اللہ کی اطاعت و بندگی میں اکٹھے ہو جاؤ، بکھر کر ایک دوسرے سے جُدا جُدا نہ ہو جاؤ، آپس میں محبّت

رکھو، کینہ نہ رکھو، گناہوں سے پاک وصاف رہو، اپنی زندگیوں کو گناہوں سے آلودہ نہ ہونے دو، اپنے رب کی بندگی کے ذریعہ اپنے لیے زینت و زیبائش حاصل کرو، اپنے مالک کے دروازے سے دُور نہ ہٹ جاؤ، اس کی طرف توجہ قائم رکھو۔ اپنا منہ کبھی نہ پھیرو،

توبہ کرنے میں دیر نہ کرو، دن ہو یا رات اپنے پروردگار کے حضور اپنے گناہوں سے معافی مانگتے رہو، توبہ کرنے سے کبھی ملول نہ ہو جاؤ۔ اُمید ہے کہ تم پر رحم کیا جائے گا۔ تمھیں نیک بخت بنا دیا جائے گا، تمھیں دوزخ سے نجات دی جائے گی جنت میں تمھیں خوشی عطا فرمائی جائے گی، اللہ کی دید تمھیں میسّر آئے گی۔"

یہ ہے خلاصہ اس تعلیم و تلقین کا جو حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ دیا کرتے تھے۔

اسی طرح حضرت شیخ نے فرمایا:۔

اگر تم اللہ کے سوا کسی اور سے کچھ مانگتے ہو یا اُس سے ذرا بھی ڈرتے ہو تو یہ سمجھ لو کہ تمھارا ایمان ضعیف اور تمھارا دین نامکمل ہے۔"

بغض و محبت کی بنیاد یہ بتائی کہ:۔

"جب دل میں کسی سے محبت و عداوت کا اثر پاؤ تو اُسی شخص کے اعمال کو قرآنِ مجید اور سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کر کے اس کا مقابلہ کرو۔ اگر اس معیار پر اُس کے اعمال نہ اُتریں تو ایسے آدمی کو جلد از جلد بھول جاؤ، اور اگر اس کے اعمال صحیح ثابت ہوں تو اس کی عداوت کو دل سے نکال دو، اور توبہ کر لو۔"

یہ ہیں وہ تعلیمات اور اصولِ زندگی جن پر حضرت شیخ نے اپنی طویل زندگی بسر کی، اور لوگوں کو اس کی طرف بُلاتے رہے، ہزاروں نہیں، لاکھوں ہی نے ان کی دعوت کو قبول کیا اور اپنی زندگیوں کو سنوار کر دنیا و آخرت میں کامیابی و کامرانی حاصل کی۔ آج بھی جو چاہے ان تعلیمات پر عمل کر کے اپنی زندگی کو سنوار سکتا ہے۔

# حالات

عربی، فارسی، اور اُردو میں حضرت شیخ جیلانی کے حالات اور کرامات و مناقب پر بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں۔ ہم بھی اس جگہ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے مختصر حالات درج کرتے ہیں تاکہ ناظرین غنیۃ الطالبین

کے مصنف رحمۃ اللہ علیہ سے واقف رہیں۔

# اسمِ مبارک

اسمِ مبارک عبدالقادر تھا۔ ابو محمد کنیت تھی اور محی الدین لقب تھا۔ متاخرین عقیدت مندوں نے اپنی عقیدت سے بہت سے مزید القاب کا اضافہ کر دیا ہے۔ مثلاً محبوبِ سبحانی، غوثِ اعظم، قطب ربانی، فرد صمدانی، پیر دستگیر، بڑے پیر وغیرہ وغیرہ۔

# نسب

آپ کا پدری نسب نامہ یہ ہے محی الدین ابو محمد عبدالقادر بن ابی صالح موسیٰ جنگی دوست بن ابی عبداللہ یحییٰ الزاہد بن محمد بن داؤد بن موسیٰ بن عبداللہ بن موسیٰ الجون بن عبداللہ المحض بن حسن المثنیٰ بن حسن السبط رضی اللہ عنہ۔

آپ کی والدہ ماجدہ کا نام فاطمہ اور کنیت ام الخیر تھی۔ یہ حضرت شیخ عبدالقادر الصومعی الزاہد الحسینی کی دختر نیک اختر تھیں۔ شیخ عبدالقادر الزاہد الصومعی گیلان (جیلان) کے مشہور بزرگ اور بڑے مستجاب الدعوات عالم تھے۔ نسباً حضرت حسین السبط رضی اللہ عنہ کی اولاد میں ہونے کی وجہ سے الزاہد الحسینی کہلاتے تھے اور اسی لیے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی کو حسنی حسینی لکھا جاتا ہے کہ پدری نسب حضرت حسن السبطؓ سے اور مادری نسب حسین السبطؓ سے مل جاتا ہے۔

# ولادت

حضرت شیخ کی ولادت ۴۷۰ھ میں بمقام گیلان ہوئی۔ بعضوں نے سالِ ولادت ۴۷۱ھ لکھا ہے۔

گیلان، گیل، جیل اور جیلان سب ایک قصبہ کے نام ہیں جو طبرستان کے نواح میں واقع ہے فارسی میں اس کو گیلان اور کبھی تخفیف کر کے گیل کہتے ہیں، عربی میں گاف کو جیم سے بدل کر جیلان اور جیل کہا جاتا ہے۔

بعضوں نے گیلان کے قریب نیف نامی ایک گاؤں میں ولادت بتائی ہے۔

حضرت کے والد بزرگوار کا انتقال جب ہوا تو آپ ابھی بچے ہی تھے، مادرِ مہربان نے جو ایک دیندار اور بزرگ خاتون تھیں حضرت شیخ اور اُن کے بھائی دونوں کی تعلیم و تربیت کا نظم فرمایا۔

حضرت نے ابتدائی تعلیم اپنے قصبہ ہی کے بزرگوں سے حاصل کی، ممکن ہے اپنے جلیل القدر نانا اور ماموں سے

بھی کچھ پڑھا ہو،

سنہ ۴۸۸ھ میں جب کہ آپ کی عمر اٹھارہ سال کی تھی تلاش علم میں بغداد آئے اس وقت میں بغداد میں المستظہر باللہ احمد بن المقتدی بامر اللہ العباسی خلیفہ تھا۔ حفظ قرآن مجید کی تکمیل آپ اپنے وطن ہی میں کر چکے تھے۔ بغداد آکر آپ نے اساتذۂ بغداد سے علم تفسیر، علمِ حدیث، علم فقہ و اصول فقہ اور علم ادب و معانی کی تکمیل اس زمانہ کے بڑے بڑے اساتذہ سے کی جن میں ابو سعید المبارک بن علی المخرمی۔ ابوالقاسم علی بن احمد بن بنان الکرخی اور ابوزکریا یحییٰ بن علی التبریزی جیسے جلیل القدر محدث، فقیہ اور ماہرین ادب کے نام بھی شامل ہیں۔

حضرت شیخ تحصیلِ علم کے لیے بغداد کیا آئے کہ ہمیشہ کے لیے یہیں کے ہو رہے سفر حج و زیارت کے علاوہ شاید ہی کہیں کا سفر فرمایا ہو، اپنی ساری عمر یہیں بغداد میں بسر کی، ابتداء ہی سے اپنے استاد شیخ ابوالخیر حماد بن مسلم الدباس کی خدمت میں رہے اور انتہا تک اُن کا ساتھ نہ چھوڑا۔ اُن ہی سے علم ادب تصوف بھی حاصل کیا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ شیخ حماد ہی کے حکم پر حضرت شیخ نے قاضی ابوسعید المبارک المخرمی سے خرقۂ فقر حاصل کیا۔ اس طرح حضرت کا سلسلۂ طریقت یہ ہوا۔

قاضی ابوسعید المبارک بن المخرمی عن الشیخ ابی الحسن علی بن محمد القرشی عن ابی الفرح الطرطوسی عن ابی الفضل عبدالواحد التمیمی عن ابی بکر شبلی عن الشیخ ابی القاسم جنید البغدادی عن السری السقطی عن معروف الکرخی عن ابی داؤد الطائی عن حبیب العجمی عن حسن البصری عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ

تعلیم کی تکمیل کے بعد تربیت کے بعض سخت مراحل سے گزرے۔ اس کے بعد مسندِ درس و تدریس کو زینت بخشی۔ پہلے اپنے استاد حماد کے مدرسہ میں پڑھاتے رہے اس کے بعد خود اپنا مدرسہ قائم کر لیا۔ ہزاروں ہی تشنگانِ علم نے اس چشمۂ فیض سے علم حاصل کیا اور اُن میں سے سینکڑوں ہی زمانہ مابعد میں علم و عمل کے آفتاب و ماہتاب بن کر چمکے،

## مدرسہ

سنہ ۵۱۲ھ سے جب کہ ان کا جدید وسیع مدرسہ بن کر تیار ہوا۔ اپنی وفات سنہ ۵۶۱ھ تک ۴۸ - ۴۹ سال مسلسل تعلیم، افتاء، وعظ اور تلقین میں بسر کیے اور ماہ ربیع الثانی سنہ ۵۶۱ھ میں ۹۱ سال کی عمر میں واصل بحق ہو گئے۔ تاریخ وفات میں ربیع الثانی سنہ ۵۶۱ھ پر سب متفق ہیں البتہ اس میں اختلاف ہے کہ وفات ماہ ربیع الثانی کی کس تاریخ کو ہوئی۔ ۸ - ۹ - ۱۰ - ۱۱ - ۱۳ - ۱۷ یہ چھ تاریخیں مختلف تذکرہ نویسوں نے

بیان کی ہیں۔ حضرت شیخ فقہی مسلک حنبلی تھا یعنی وہ اس طریقۂ استنباط مسائل کے قائل تھے جو حضرت امام احمد حنبل المتوفی ۲۴۱ھ رحمۃ اللہ تعالیٰ کا تھا۔ وہ اسی فقہی مسلک پر فتاویٰ صادر فرماتے تھے حضرت شیخ اپنی عربی زبان کے سحر بیان خطیب اور بڑے فصیح اللسان شاعر بھی تھے۔ متعدد قصائد ان کے ملتے ہیں جو زبان و بیان کے اعتبار سے اعلیٰ مقام رکھتے ہیں۔

حضرت شیخ نے درس و تدریس، فتاویٰ نویسی، وعظ و ارشاد اور طلبہ و مریدین کی تربیت کی غیر معمولی مصروفیتوں کے ساتھ ساتھ متعدد کتابیں بھی تصنیف فرمائیں۔ معلوم نہیں کتنی کتابیں تصنیف فرمائیں لیکن حسب ذیل آٹھ کتابوں کے نام ملتے ہیں۔

(۱) غنیۃ الطالبین (الغنیۃ لطالبی طریق الحق عزوجل)

(۲) فتوح الغیب

(۳) الفتح الربانی

(۴) جلاء الخاطر

(۵) الیواقیت والحکم

(۶) الفیوضات الربانیۃ

(۷) حزب بشائر الخیرات

(۸) المواہب الربانیۃ

ان میں سے پہلی کتاب غنیۃ الطالبین کا فارسی ترجمہ فاضل علامہ عبدالحکیم سیالکوٹی المتوفی ۱۰۶۸ھ نے کیا تھا، اور غالباً یہ پہلا ترجمہ تھا۔ مطبع کی ایجاد کے بعد غنیۃ الطالبین (عربی) مصر، بغداد، اور مکہ مکرمہ میں کئی بار طبع ہو چکی ہے۔ اس کتاب میں حضرت شیخ نے کیا بیان فرمایا ہے یا بیان فرمانے کو مقصد قرار دیا ہے یہ کتاب کے نام سے ظاہر ہے۔ کتاب کے نام کا اردو میں اگر ترجمہ کیا جائے تو یہ ہوگا۔

"حق تعالیٰ عزوجل کی راہ تلاش کرنے والوں کے لیے ایک ایسی کتاب جو اس قسم کی ہر دوسری کتاب سے بے نیاز کر دے"۔

کتاب غنیۃ الطالبین کا یہ اردو ترجمہ جو اس وقت پیش کیا جا رہا ہے مولانا راغب رحمانی کی محنت و مشقت کا نتیجہ ہے۔ کوشش کی گئی ہے کہ آسان اور سلیس اردو زبان اس عظیم المرتبت کتاب کے مطالب کو کماحقہٗ ادا کر دیا جائے۔ مترجم ایک کہنہ مشق عالم اور فن کے شناسا ہیں اس لیے وہ اس فریضہ سے اچھی طرح عہدہ برآ ہوئے ہیں ہمیں امید ہے کہ یہ ترجمہ اسی قدر کی نگاہ سے دیکھا جائے گا جس کی مستحق اصل عربی کتاب ہے اور دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس اردو ترجمہ سے بھی وہی فیض علم و عرفان جاری فرمادے جو اصل کتاب سے کئی صدیوں سے جاری ہے۔ ہم نے اردو ترجمہ کے ساتھ عربی متن بھی دے دیا ہے، تاکہ اہل علم استفادہ کر سکیں۔

# فہرست مضامین غنیۃ الطالبین

## چھٹی مجلس

# بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ



ربّ یسّر واعن یا کریم ط اللّٰھم عونك و لطفك صلی اللّٰہ علی سیّدنا محمّد وآلہٖ واصحابہٖ وسلّم الحمد للّٰہ الذی بتحمیدہٖ یستفتح کل کتاب وبذکرہٖ یصدّر کل خطاب وبحمدہٖ یتنعم اھل النّعیم فی دار الجزآء والثّواب وباسمہٖ یشفی کلّ داء وبہٖ یکشف کلّ غمّۃ وبلآء والیہ ترفع الایدی بالتضرّع والدّعاء فی الشدّۃ والرّخآء والسّرّاء والضّرّآء وھو سامع لجمیع الاصوات لفنون الخطاب علی اختلاف اللغات والمجیب للمضطرّ الدّعآء فلہ الحمد علی ما اولی واسدی ولہ الشّکر علی ما انعم واعطی واوضح الحجّۃ وھدی ط وصلواتہ علی صفیّہٖ ورسولہٖ الذی من الضّللۃ ھدی محمّد وّ آلہٖ واصحابہٖ و اخوانہٖ المرسلین والملئکۃ المقربین وسلّم تسلیما ط اَمّا بَعۡدُ فقد الحّ علیّ بعض اصحابی وشدّد فی الخطاب فی تصنیف ھذا الکتاب لحسن ظنّہٖ فی الاصابۃ الصّواب واللّٰہ ھو العاصم فی الاقوال والافعال والمطلع

**حمد و ثنا** اے میرے پروردگار! مجھ پر میرا کام آسان فرما اور اے معزز رب میری اعانت فرما۔ اے اللہ! میں تیری امداد اور تیرا لطف و کرم چاہتا ہوں۔

حق تعالیٰ اپنی رحمتیں ہمارے آقا محمد رسول اللہ صلعم پر نازل فرمائے اور آپ کے اہل و عیال و اصحاب کرام پر بھی (آمین) اسی اللہ کے لئے ہر طرح کی تعریفیں سزاوار ہیں جس کی حمد و ثنا سے ہر کتاب شروع کی جاتی ہے اور جس کے عالی شان ذکر سے ہر خطاب و خطبہ کا آغاز کیا جاتا ہے۔ اور جس کی تعریفوں ہی کی بدولت نعمتوں والے، جزا والے اور حقیقی گھر میں جا کر محظوظ ہوتے ہیں اور جس کے نام کی برکت سے ہر بیماری جاتی رہتی ہے اور ہر بیقراری اور مصیبت زائل ہو جاتی ہے اور جس کی طرف مصیبت و راحت کے زمانہ میں دعاؤں اور گڑگڑاہٹوں کے ساتھ لوگوں کے ہاتھ اٹھتے ہیں اور جس سے لوگ عافیت و بیماری کی حالت میں عاجزی و زاری کے ساتھ دعائیں مانگتے ہیں اور جو مختلف زبانوں میں طرح طرح کے خطابوں والی آوازیں سنتا ہے اور بیقرار و مضطر حضرات کی دعائیں قبول فرماتا ہے لہٰذا اس کے لاتعداد انعامات و احسانات پر طرح طرح کی حمد اسی کی شان اقدس کے شایاں ہیں اور اس کے بے شمار انعامات و عطیات پر ہر قسم کا شکر اسی کی ذات والا صفات کے لائق ہے کیونکہ اسی نے حجت و برہان واضح فرمائی اور ہدایت و قرآن نازل فرمایا۔

علی الضمآئر والنیات والمنعم المتفضل بتسھیل مااراد الیہ عزّ وجلّ الارجآء لتطھیر القلوب من الرّیآء والنّفاق وابدال السیّٔات بالحسنات انہٗ غافر للذنوب و الخطیّات وقابل التوبۃ من العباد فلمّا رایت صدق رغبتہم فی معرفۃ الاداب الشّرعیّۃ من الفرآئض والسّنن والھیئات و معرفۃ الصانع عزّ وجلّ بالاٰیات والعلامات ثمّ الاتعاظ بالقرآن والالفاظ النّبویّۃ فی مجالس نذکرھا ومعرفۃ اخلاق الصّٰلحین سنمرّ بھا فی اثناء الکتب لیکون عونا لہٗ علی سلوک طریق اللّٰہ عزوجل وامتثال اوامرہ و انتھاء نواھیہ ووجدت لہٗ نیّۃ صادقۃ قد صدرت من فتوح الغیب فی اجابتہٗ الی ذالک فسارعت مشمراً مبتغیًا محتسبًا للثواب راجیًا للنّجاۃ فی یوم الحساب الی جمع ھذا الکتاب بتوفیق رب الارباب الملھم للثواب فقد سمّیتہٗ غنیۃ لطالبی طریق الحق عزوجل ۃ

**نعت رحمت عالم صلعم:** حق تعالیٰ شانہٗ کی اس کے برگزیدہ رسول پر بے شمار و ان گنت رحمتیں نازل ہوں جس نے لوگوں کو گمراہی کے گھٹاٹوپ اندھیروں سے نکال کر راہ ہدایت پر ڈالا یعنی سیّد المرسلین، رحمۃ للعالمین سرور دو عالم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم فداہ امی وابی کو حق تعالیٰ اپنی رحمتوں میں ڈھانپ لے اور آپ کے اہل وعیال، صحابہ کرام کو بھی اور آپ کے تمام بھائیوں کو بھی جو اللہ کے برگزیدہ پیغمبر ہیں اور مقرب فرشتوں کو بھی اور ان سب پر مکمل سلامتیاں نازل فرمائے (آمین)

**وجہ تالیف** حمد وثنا اور درود وسلام کے بعد معزز قارئین کرام کی خدمت میں عرض ہے کہ مجھ سے میرے بعض دوستوں نے اصرار کیا اور پرزور الفاظ میں درخواست کی کہ میں یہ کتاب تصنیف کر دوں کیونکہ انہیں صحیح صحیح مسائل پیش کرنے کے بارے میں مجھ سے حسن ظن تھا اور ان کا اقوال وافعال کو جوں کے توں ماننے میں مجھ سے حسن عقیدت تھی۔ کسی کتاب کو حق تعالیٰ ہی خطیوں سے محفوظ فرماتا ہے۔ اور دلی ارادوں اور نیتوں سے وہی بخوبی خبردار ہے وہی ہر کام میں سہولتوں کے انعام واکرام سے نوازتا ہے مجھ سے میرے احباب نے جس کام کی توقع وابستہ کی ہے اس میں وہی آسانیاں فراہم فرمائے گا۔

اے اللہ! مجھے تجھ سے گہری اور قوی امید ہے کہ تو ہی ریا اور نفاق کی گرد سے میرا دل صاف فرمائے گا اور اس مجلّا آئینہ پر زنگ نہ آنے دے گا کیونکہ تو ہی ریا اور نفاق سے دل پاک فرماتا ہے اور ان آئینوں کو مکدر نہیں ہونے دیتا اور تو ہی برائیوں کو نیکیوں سے بدل ڈالتا ہے بلاشبہ تو ہی گناہوں اور قصوروں کو معاف فرمانے والا ہے اور اپنے پشیماں بندوں کی پُرخلوص توبہ قبول فرمانے والا ہے۔

**دوستوں کی درخواست کی منظوری** جب میں نے دیکھا کہ احباب کرام معلومات شریعت مطہرہ کے لئے بے قرار ہیں اور آداب شرعیہ کو یعنی اللہ کے مقرر کردہ فرائض کو، رحمتِ عالم کی سنّتوں کو اور علمائے کرام کی ہیئتوں کو معلوم کرنے کا اپنے اندر جذبۂ صادق اور پرزور تڑپ رکھتے ہیں اور آیات وعلامات سے صانع عالم کو پہچاننے کے لئے بے قرار ہیں اور قرآن وحدیث کے شفابخش الفاظ وحروف سے ذکر کی مجلسوں کو گرمانے کے متمنی ہیں (مجالس ذکر کا انشاءاللہ

بیان آنے والا ہے) اور صلحاء کے اخلاق وعادات کو معلوم کرنے کے مشتاق ہیں (جن کو ہم انشاء اللہ آئندہ کتاب میں بیان کریں گے) تاکہ یہ تمام باتیں اللہ تعالیٰ کی راہ پر چلنے میں ان کے لئے معاون ثابت ہوں اور حق تعالیٰ کے احکامات کو بجالانے میں اور نافرمانیوں سے بچنے میں ان کی مدد کریں چونکہ میں نے کشف کے ذریعہ ان کے ارادوں میں صداقت پائی اس لئے میں نے بڑے شوق سے ان کی درخواست قبول کرلی اور میں خود اس نیک کام کے لئے کمر کس کر کھڑا ہو گیا کیونکہ میں تو ثواب کا متلاشی اور طلبگار ہوں اور مجھے امید ہے کہ حق تعالیٰ رب الارباب نے (جو دلوں میں صحیح حقائق ڈالنے والا ہے) مجھے اس کتاب کے مرتب کرنے کی توفیق اس لئے عطا فرمائی ہے کہ انشاء اللہ یہ میرے لئے حساب کے دن نجات کا ذریعہ بنے گی اس لئے میں نے اس کا نام "غنیۃ الطالبین" تجویز کیا کیونکہ یہ حق تعالیٰ عزوجل کی راہ کے طالبوں کے لئے کافی ہے اور دوسری کتابوں سے بے نیاز کرنے والی ہے۔ اب ہم کتاب شروع کرتے ہیں اور عرض کرتے ہیں۔

# پہلا باب

## ایمان و اسلام کے بیان میں

فنبدء فنقول الذی یجب علی من یرید الدخول فی دیننا اولاً ان یتلفظ بالشهادتین لا اله الا الله محمد رسول الله ط و یتبرأ من کل دین غیر دین الاسلام و لیعتقد بقلبه وحدانیة الله تعالیٰ علی ما سنبینه انشاء الله تعالیٰ اذ کان الاسلام هو الدین عند الله تعالیٰ قال الله تعالیٰ عزوجل ان الدین عند الله الاسلام وقال تعالیٰ و من یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منه فاذا اتی بذالک دخل فی الاسلام و حرم قتله و سبی ذراریه و استغنام امواله و یغفر له ما تقدم من التفریط فی حق الله عزوجل لقوله تعالیٰ قل للذین کفروا ان ینتهوا یغفر لهم ما قد سلف وقول النبی صلی الله علیه وسلم امرت ان

جو شخص ہمارا دین (اسلام) قبول کرنا چاہے اس کا فرض ہے کہ سب سے پہلے کلمہ شہادت "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" پڑھ لے یعنی اللہ کی وحدانیت کا اور رحمۃ للعالمین کی رسالت کا اقرار کرلے اور اسلام کے علاوہ دنیا کے ہر مذہب سے بیزار ہو جائے اور دل میں اللہ کی توحید کا ہمارے بیان کردہ طریقہ کے مطابق عقیدہ جمالے کیونکہ اللہ کے نزدیک اصل دین اسلام ہی ہے۔ فرمایا: ان الدین عند اللہ الاسلام یعنی دین اللہ کے نزدیک اسلام ہی ہے۔ دوسری جگہ فرمایا: ومن یبتغ غیر الاسلام دینا الآیۃ یعنی جو اسلام کے علاوہ کوئی اور دین ڈھونڈھے تو اس سے وہ دین کبھی قبول نہیں کیا جائے گا۔

**مسلمان ہونے کا طریقہ**

پھر جب کوئی کلمہ شہادت پڑھ لے اور دل میں توحید کا عقیدہ جمالے تو وہ مشرف بہ اسلام ہو جاتا ہے اب اس کا قتل کرنا اس کی اولاد کو لونڈی غلام بنانا اور اس کا مال لوٹنا حرام ہے اس نے

اُقاتل النّاس حتیٰ یقولوا لا الٰہ الا اللّٰہ فاذا قالوھا عصموا منّی دماءھم واموالھم الا بحقہا وحسابھم علی اللّٰہ عزّ وجلّ ولقولہٖ صلی اللّٰہ علیہ وسلّم الاسلام یجبّ ما قبلہ ثم یجب علیہ الغسل للاسلام لما روی ان النبیّ صلی اللّٰہ علیہ وسلّم امر ثمامۃ ابن اثال وقیس ابن عاصم لما اسلما بالغسل وفی روایۃ الق عنک شعر الکفر واغتسل ثم یجب علیہ الصلوٰۃ لان الایمان قول و عمل لان القول دعوی والعمل ھو البیّنۃ والقول صورۃ والعمل روحھا وللصلوٰۃ شرائط تتقدمھا وھی الطھارۃ بالماء الطھور والتیمم عند عدمہ والستارۃ بثوب طاھر والوقوف علی بقعۃ طاھرۃ واستقبال القبلۃ والنیّۃ ودخول الوقت اما الطھارۃ فلھا فرائض وسنن والفرائض فی ظاھر المذھب عشرۃ النیّۃ اوّلا وھو ان ینوی بطھارتہٖ رفع الحدث وان کان تیمّمًا فاستباحۃ الصلوٰۃ لان التیمم لا یرفع الحدث ومحلھا القلب فان ذکر ذالک بلسانہٖ مع اعتقادہٖ بقلبہٖ کان فی الفضل وان اقتصر علی الاعتقاد اجزاء ثم التسمیۃ وھو ان تذکر اللّٰہ تعالٰی عند ارادتہٖ اخذ الماء ثم المضمضۃ وھو دوران الماء فی الفم ومجّہ واخراجہ منہ ثم الاستنشاق وھو ادخال الماء فی خرمی الانف ثم غسل الوجہ وحدّہ من منابت شعر الراس الی ما انحدر من اللحیین والذقن

حق تعالیٰ کے حقوق ادا کرنے میں جس قدر کمی کی تھی اور اپنے جسم پر گناہوں کی جتنی نجاست لگی تھی سب ڈھل جائے گی۔ فرمایا:

قُل لِّلَّذِینَ کَفَرُوا الخ یعنی آپ کافروں سے فرما دیں اگر وہ اگر وہ کفر و شرک سے باز آ جائیں تو ان کے تمام پچھلے گناہ معاف کر دئے جاتے ہیں علاوہ ازیں رحمتِ عالم صلعم نے فرمایا مجھے لوگوں سے جنگ کرنے کا حکم ہے جب تک وہ لا الٰہ الا اللّٰہ نہ کہہ لیں پھر جب وہ اس کلمہ کا اقرار کر لیں گے تو مجھ سے اپنی جانیں اور اپنے مال محفوظ کر لیں گے ہاں یہ کہ حق سے اسلام کا حق وابستہ ہو اور ان کا حساب حق تعالیٰ پر ہے ایک حدیث میں آپ نے فرمایا: اسلام اپنے ماقبل کے تمام گناہ کاٹ دیتا ہے یعنی مٹا دیتا ہے

## کیا مسلمان ہونے والے پر غسل واجب ہے؟

کلمہ پڑھنے کے بعد

مسلمان ہونے والے پر غسل واجب ہے ثمامہ بن اثال نے پہلے غسل کیا تھا پھر کلمہ پڑھا تھا کیونکہ نبی صلعم نے ثمامہ کو اور قیس بن عاصم کو جب انہوں نے اسلام لانے کا ارادہ کیا تھا غسل کرنے کا حکم فرمایا تھا ایک روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا کفر کے بال منڈوا کر غسل کر لے، پھر نو مسلم پر پنجگانہ نماز فرض ہے کیونکہ ایمان جامع قول و عمل ہے "قول ایک دعویٰ ہے عمل اس کی دلیل ہے، اور قول ایک صورت ہے اور عمل اس کی روح ہے۔

## نماز کے شرائط

نماز سے پہلے کچھ شرطوں کی تکمیل ضروری ہے یعنی نماز سے قبل پاک پانی سے اور پانی نہ ملنے کی صورت میں پاک مٹی سے جسے تیمم کہا جاتا ہے پاکی حاصل کرنا، بدن پر پاک کپڑوں کا ہونا، تاکہ ستر عورت ہو، نماز کے لئے جگہ کا اور جائے نماز کا پاک ہونا، قبلہ کی طرف

طولًا ومن وتد الاذن الى وتد الاذن عرضًا ثم غسل اليدين الى المرفقين ثم مسح الرّاس وصفته ان يغمس يديه فى المآء ثم يرفعهما فارغتين فيضعهما على مقدم راسه ويجرهما الى قفاه ويعيدهما الى موضع الذى بدء منه ويكون الابهامان فى صماخى الاذنين فيمسح بهما الجلدتين القائمتين مع الصماخين ثم يغسل الرجلين الى الكعبين وهما الناتيان فى مفصل القدم كل ذالك مرّة مرّة واما التاسع فهو ترتيب الاعضآء كلها كما نطق به القرآن فى قوله عزّوجلّ يا ايها الذين آمنوا اذا قمتم الى الصلوٰة فاغسلوا وجوهكم وايديكم الى المرافق وامسحوا برؤسكم وارجلكم الى الكعبين والعاشر الموالاة وهو اتّباع العضو الثانى الاوّل قبل ان ينشف مآء الاوّل واما سنّتها فعشر ايضًا غسل الكفين قبل ادخالهما الانآء والسواك والمبالغة فى المضمضة والاستنشاق الّا ان يكون صآئمًا وتخليل اللحية على اختلاف الرّوايتين وغسل داخل العينين والبداية باليمين واخذ مآءٍ جديد للاذنين ومسح العنق وتخليل ما بين الاصابع والغسلة الثانية والثالث واما التيمم فان يضرب بيديه على ترابٍ طاهرٍ له غبار يعلق باليد ناويا لاستباحة صلوٰةٍ مفروضةٍ مسميًا ضربة واحدة يفرج بين اصابعه فيمسح وجهه بباطن اصابع يديه

رخ کرنا، نیت کرنا اور نماز کا وقت ہو جانا، ان سات شرطوں کی تکمیل ضروری ہے۔

فرائض وضو | طہارت کیلئے کچھ چیزیں فرض ہیں اور کچھ مسنون ہیں فرائض دس ہیں سب سے مقدم نیّت ہے یعنی پاکی سے پہلے حدث (ناپاکی) کو زائل کرنے کی اور اگر تیمّم کرنا ہے تو نماز کے مباح ہونے کی نیّت کر لی جائے (کیونکہ تیمّم ناپاکی نہیں ہٹاتا) نیّت دل سے کی جاتی ہے یعنی دلی ارادے کا نام نیّت ہے اگر دلی ارادے کے ساتھ زبان سے بھی نیّت کر لی جائے تو اچھا ہے۔ اور اگر دلی ارادے ہی پر قناعت کی جائے تو بھی کافی ہے۔

پھر وضو سے قبل بسم اللہ کا پڑھنا فرض ہے یعنی جب وضو کے لئے چلّو میں پانی لینے کا قصد کیا جائے تو پہلے بسم اللہ پڑھ لی جائے، پھر کلّی فرض ہے یعنی منہ میں پانی لے کر اسے منہ ہی میں گھمانا یعنی غرغرہ کرنا پھر اسے باہر نکال دینا، پھر ناک میں پانی چڑھانا فرض ہے یعنی دونوں نتھنوں میں پانی چڑھانا اور ناک سنکنا، پھر چہرہ دھونا فرض ہے چہرے کے حدود اربعہ طول میں سر کے بالوں سے لے کر دونوں جبڑوں کے اور ٹھوڑی کے زیریں حصّہ تک اور عرض میں کان سے لے کر کان تک ہیں پھر معہ کہنیوں کے دونوں ہاتھوں کا دھونا فرض ہے پھر سر کا مسح کرنا فرض ہے مسح کی صورت یہ ہے کہ دونوں ہاتھ پانی میں ڈبوئے جائیں پھر بلا پانی کے خالی ہاتھ اٹھا کر سر کے اگلے حصّہ پر رکھ کر انہیں گدی تک لیجایا جائے پھر اسی مقام پر لوٹا دئے جائیں جہاں سے مسح شروع کیا گیا تھا اور ہاتھوں کے انگوٹھے کانوں کے سوراخوں میں داخل کر لئے جائیں اور ان سے کانوں کی اس تمام کھال کا جو سوراخوں کے ارد گرد ہے مسح کیا جائے پھر پیر معہ ٹخنوں کے دھو لئے جائیں، ٹخنے

وظهر كعبه باطن راحتيه واما طهارة الكبرى فنذكرها فى باب آداب الخلاء انشاء الله تعالىٰ و اما الستارة فان يكون ثوبًا طاهرًا يستر عورته و منكبيه من سائر انواع الثياب الا الحرير فان الصلوٰة فيه باطلة وان كان طاهرًا وكذالك المغصوب واما البقعة فان يكون طاهرة من جميع النجاسات فان كانت النجاسة التى عليها قد نشفتها الرياح او الشمس فبسط عليها بساطًا طاهرًا فصلّى عليه صحت صلوٰة على احدى الروايتين وكذالك ان كانت مغصوبة على رواية ضعيفة واما استقبال القبلة فان يتوجه الى عين الكعبة ان كان بمكة وما قاربها من البقاع والى جهتها ان كان على بعد منها بالاجتهاد وبذل الطاقة بالاستدلال بالشواهد والدلالات بالنجوم والشمس والرياح وغير ذالك واما النية فمحلها القلب وهو ان يعتقد اداء ما افترض الله تعالىٰ عليه من فعل الصلوٰة بعينها و امتثال امره الواجب من غير رياء وسمعة ثم يحضر قلبه الى ان يفرغ منها وقد جاء فى الحديث عن النبى صلى الله عليه وسلّم انّه قال لعائشة رضى الله عنها ليس لك من صلوٰتك الا ما حضر فيه قلبك واما دخول الوقت فيعلمه يقينًا او غلبة الظن فى يوم الغيم وهيجان الرياح والموانع ثم يؤذن فيقول الله اكبر الله اكبر

پیروں کے جوڑ میں اُٹھی ہوئی ہڈیاں ہیں ان سب پر ایک ایک بار عمل کرنا فرض ہے اور لواں فرض تمام اعضائے وضو کی ترتیب کو قائم رکھنا ہے جیسا کہ قرآن حکیم فرماتا ہے اے ایمان والو جب تم نماز کے ارادے سے کھڑے ہو تو اپنے چہروں کو اور معہ کہنیوں کے ہاتھوں کو دھولو اور اپنے سروں پر مسح کر لو اور پیروں کو معہ گٹوں کے دھولو، دسواں فرض اعضائے وضو کا لگاتار دھونا ہے جسے اصطلاح فقہ میں موالاۃ کہتے ہیں یعنی لاحق عضو کو سابق عضو کے دھوتے ہی اس حال میں دھونا کہ سابق عضو خشک نہ ہونے پائے اس طرح اعضائے وضو کو لگاتار دھونا موالات ہے۔

## سنن وضو

فرائض کی طرح وضو کی سُنتیں بھی دس ہیں برتن میں ہاتھ ڈالنے سے پہلے انہیں دھو لینا، مسواک کرنا، مضمضہ (غرغرہ) میں اور ناک میں پانی چڑھانے میں مبالغہ کرنا، ہاں اگر روزہ ہو تو مبالغہ سے بچا جائے ایک روایت کی رو سے ڈاڑھی میں خلال کرنا، آنکھوں کے اندرونی گوشہ کو دھونا، دھونے کا آغاز سیدھی طرف سے کرنا، کانوں کے مسح کے لئے جدید پانی لینا، گردن کا مسح کرنا، انگلیوں میں خلال کرنا۔ اور ہر عضو کو دوسری اور تیسری بار دھونا۔

تیمّم کی صورت یہ ہے کہ دونوں ہاتھ انگلیاں کھول کر غبار والی مٹی پر وقتی فرض نماز کا ارادہ کر کے فرض کو مباح کرنے کی نیّت سے ایک بار رکھے جائیں اور ہاتھوں کی انگلیوں کے اندرونی حصّوں سے اور ہتھیلیوں سے چہرے پر اور ہتھیلیوں سے ہتھیلیوں کی پشت پر مسح کر لیا جائے، مذکورہ بالا چھوٹی پاکی ہے بڑی پاکی کا بیان آداب قضائے حاجت میں انشاء اللہ کیا جائے گا۔

ستر عورت کی کیفیت یہ ہے کہ پاک کپڑے سے شرمگاہ اور دونوں کندھے چھپا لئے جائیں خواہ کسی طرح کا کپڑا ہو البتہ

اللہ اکبر اللہ اکبر اشھد ان لا الٰہ الا اللہ اشھد
ان لا الٰہ الا اللہ ط اشھد ان محمداً رسول اللہ ،
اشھد ان محمداً رسول اللہ حی علی الصلوٰۃ حی
علی الصلوٰۃ حی علی الفلاح حی علی الفلاح اللہ اکبر
اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ ط ثم یقیم فیقول اللہ
اکبر اللہ اکبر اشھد ان لا الٰہ الا اللہ اشھد
ان محمداً رسول اللہ حی علی الصلوٰۃ حی علی الفلاح
قد قامت الصلوٰۃ قد قامت الصلوٰۃ اللہ اکبر
اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ۔

**فصل** فاذا کملت ھذہ الشرائط دخل فی
الصلوٰۃ بقول اللہ اکبر لا یجزیہ غیرہ من
الفاظ التعظیم ولھا ارکان وواجبات ومسنونات
وھیئات امّا الارکان فخمسۃ عشر القیام و
تکبیرۃ الاحرام وقراءۃ الفاتحۃ والرکوع
والطمانینۃ فیہ والاعتدال عنہ والطمانینۃ فیہ
والسجود والطمانینۃ فیہ والجلوس بین السجدتین
والطمانینۃ فیہ والتشھد الاخیر والجلوس فیہ
والصلوٰۃ علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم والتسلیم
وامّا الواجبات فتسعۃ التکبیر غیر تکبیرۃ الاحرام
والتسمیع والتحمید عند الرفع من الرکوع والتسبیح
فی الرکوع والسجود مرّۃ مرّۃ وقولہ ربّ اغفرلی
فی الجلسۃ بین السجدتین مرّۃ واحدۃ والتشھد
الاوّل والجلوس لہ ونیّۃ الخروج من الصلوٰۃ فی
التسلیم وامّا المسنونات فاربعۃ عشر الاستفتاح
والتعوذ وقراءۃ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط و

مرد ریشمین کپڑے سے اگرچہ پاک ہو بچے کیونکہ اس میں نماز نہیں ہوتی اسی طرح چھینے ہوئے کپڑے میں نماز نہیں ہوتی، جس جگہ نماز پڑھی جائے وہ جگہ بھی ہر طرح کی پلیدی سے پاک ہو اگر اس جگہ ایسی پلیدی ہو جو ہوا اور دھوپ سے خشک ہو گئی ہو اور اس پر پاک جانماز بچھا کر نماز پڑھ لی جائے تو دو روایتوں میں سے ایک روایت کی رو سے نماز ہو جائے گی اسی طرح ضعیف روایت کی رو سے غصب کی ہوئی جگہ پر بھی نماز ہو جائے گی۔

قبلہ کی طرف رُخ کرنے کی دو صورتیں ہیں اگر نمازی مکہ میں یا اس کے قرب و جوار میں ہے تو عین کعبہ کی طرف رخ کرنا ضروری ہے اور اگر مکہ معظمہ سے دور ہے تو سمت قبلہ کافی ہے قبلہ کو پہچاننے کے لئے دلائل و شواہد سے اور ستاروں سورج اور ہواؤں وغیرہ سے مقدور بھر جدوجہد کی جائے۔

نیت کی جگہ دل ہے یعنی وقتی فرض یا نفلی نماز کے ادا کرنے کی دل میں نیت کر لی جائے تاکہ اللہ تعالیٰ کے اس حکم کی جو بندوں پر واجب کر دیا گیا ہے ریا و شہرت کے بغیر تعمیل ہو جائے پھر نماز دل لگا کر فارغ ہونے تک خشوع و خضوع کے ساتھ پڑھی جائے ایک حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے حضرت عائشہ سے فرمایا: تمہارے لئے وہی نماز ہے جس میں تمہارا دل حاضر رہے۔

نماز کے وقت کا علم الیقین سے یا ابر و آندھی والے دن غالب گمان سے ہوتا ہے جبکہ بالکل شبہ باقی نہ رہے۔ نماز کا وقت ہو جانے کے بعد اذان دی جائے اذان جوڑا جوڑا ہے اور سب کو معلوم ہے پھر تکبیر کہی جائے تکبیر اکہری ہے اور طاق ہے ہاں قد قامت الصلوٰۃ دو بار ہے۔

### نماز پڑھنے کا طریقہ

مذکورہ بالا شرائط پورے کر کے اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھ لی جائے

وقوله آمين وقراءة سورة وقول ملأ السموات
والارض بعد التحميد ومازاد على التسبيحة الواحدة
في الركوع والسجود في قول رب اغفرلي والسجود
على الانف في احدى الروايتين وجلسة الاستراحة
بعد قضاء السجدتين والتعوذ من اربعة
اشياء بان يقول اعوذ بالله من عذاب
جهنم ومن عذاب القبر ومن فتنة
المسيح الدجال ومن فتنة المحيا والممات
والدعاء بما ذكر في الاخبار بعد ان يصلي على النبي
صلى الله عليه وسلم في التشهد الاخير و
القنوت في الوتر والتسليمة الثانية على رواية
ضعيفة واما الهيئات فخمس وعشرون
هيئة رفع اليدين عند الافتتاح والركوع و
الرفع منه وهو ان يكون كفاه مع منكبيه
وابهاماه عند شحمتي اذنيه واطراف اصابعه
مع فروع اذنيه ثم ارسالهما بعد الرفع و
وضع اليمين على الشمال فوق السرة والنظر
الى موضع السجود والجهر بالقراءة وآمين
والاسرار بهما ووضع اليدين على الركبتين
في الركوع ومد الظهر ومجافاة عضديه
عن جنبيه فيه والبداءة بوضع الركبة ثم اليد
في السجود ومجافاة البطن عن الفخذين والفخذين
عن الساقين فيه والتفريق بين الركبتين في السجود
ووضع اليدين حذاء المنكبين فيه والافتراش
في الجلوس بين السجدتين وفي التشهد الاول

اللہ اکبر کے علاوہ تعظیم والے دوسرے کلمے ناکافی ہیں اور ان سے نیت نہیں بندھتی، نماز کے کچھی ارکان، واجبات، سنتیں اور ہیئتیں ہیں۔

**ارکان نماز**

نماز کے ارکان پندرہ[۱۵] ہیں، قیام[۱]، تکبیر تحریمہ[۲]، قرأۃ فاتحہ[۳]، رکوع[۴]، رکوع میں اعتدال و اطمینان[۵]، قومہ[۶] اور اس میں اعتدال[۷]، دو سجدے[۸] اور ان میں اعتدال[۹]، قعدہ[۱۰] اور اس میں اعتدال[۱۱]، پچھلا تشہد[۱۲] اور اس میں بیٹھنا[۱۳]، رحمت[۱۴] عالم صلعم پر درود بھیجنا اور سلام[۱۵] پھیرنا۔

**واجبات نماز**

نماز میں نو باتیں واجب ہیں، علاوہ[۱] تکبیر تحریمہ کے باقی تکبیریں، رکوع[۲] میں ایک بار سبحان ربی العظیم، قومہ[۳] میں سمع اللہ لمن حمدہ، دونوں سجدوں[۴،۵] میں ایک ایک بار سبحان ربی الاعلیٰ، جلسہ[۶] میں ایک بار رب اغفرلی، پہلا[۷] تشہد اور اس[۸] کے لئے بیٹھنا اور سلام[۹] پھیرتے وقت نماز ختم کرنے کی نیت کرنا۔

**سنن نماز**

نماز میں چودہ چیزیں مسنون ہیں، دعائے ثنا[۱]، اعوذ باللہ[۲]، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم[۳]، آمین[۴]، دوسری کسی سورت[۵] کا پڑھنا، سمع اللہ لمن حمدہ ربنا لک الحمد[۶] کے بعد ملأ السموات والارض، رکوع[۷] اور سجدے میں ایک تسبیح سے زیادہ تسبیحات رب اغفرلی[۸] ایک سے زیادہ بار، دو روایتوں[۹] میں سے ایک روایت کی رو سے ناک پر سجدہ، دو سجدوں[۱۰] کے بعد جلسہ استراحت یعنی ذرا سی دیر بیٹھ کر اٹھنا، چار چیزوں[۱۱] (عذاب جہنم، عذاب قبر، فتنۂ مسیح دجال، فتنۂ حیات وموت) سے اللہ کی پناہ مانگنا، پچھلے تشہد[۱۲] میں درود کے بعد مسنونہ دعائیں مانگنا، وتر[۱۳] میں دعائے قنوت پڑھنا اور ضعیف[۱۴] روایت کی رو سے دوسری طرف سلام پھیرنا۔

والتورک فی الثانی ووضع الید الیمنی علی الفخذ الیمنی مقبوضۃ مشیراً بالسبّابۃ محلقاً بالابہام مع الوسطیٰ ووضع الیسریٰ علی الفخذ الیسریٰ مبسوطۃ فان اخل بشرط من الشرائط التی ذکرناھا اوّلاً لغیر عذر لم ینعقد الصلوٰۃ وان ترک رکناً عامداً او ساھیاً بطلت وان ترک واجباً ساھیاً جبرہ لسجود السہو وان ترکہ عامداً بطلت الصلوٰۃ وان ترک سنۃ او ھیئۃ لم یبطل ولم یسجد۔

## ھیئات نماز

نماز میں پچیس ۲۵ ہیئتیں ہیں نماز شروع کرتے وقت، رکوع میں جاتے وقت اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین کرنا یعنی دونوں ہاتھ اتنے بلند کرنا کہ ہاتھوں کی پشت کندھوں کے محاذ میں انگوٹھے کانوں کے لو کے محاذ میں اور انگلیوں کے بالائی پورے کانوں کے اوپر والے حصہ کے محاذ میں آجائیں پھر ہاتھ اٹھاکر، انہیں چھوڑ کر سیدھے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر ناف کے اوپر باندھنا، نگاہ سجدے کی جگہ پر رکھنا، جہری (زور سے پڑھی جانے والی) نمازوں میں قرأۃ و آمین زور سے کہنا اور سری (آہستہ پڑھی جانے والی) نماز میں آہستہ کہنا، رکوع میں دونوں گھٹنوں پہ ہاتھ رکھنا پشت ہموار و لمبی رکھنا، بازو پہلو سے دور رکھنا سجدے میں زمین پہ پہلے گھٹنے رکھنا پھر ہاتھ رکھنا، پیٹ کو رانوں سے اور رانوں کو پنڈلیوں سے دور رکھنا، گھٹنے کو گھٹنے سے علیحدہ رکھنا، ہاتھوں کو کندھوں کے بالمقابل رکھنا، دو سجدوں کے درمیانی بیٹھنے میں اور پہلے تشہد میں پیر بچھانا، پچھلے تشہد میں تورک کرنا یعنی سرین پر بیٹھنا سیدھے ہاتھ کو سیدھی ران پر اس طرح رکھنا کہ درمیان کی انگلی کے بعد والی دو انگلیاں مڑی ہوئی ہوں اور درمیانی انگلی اور انگوٹھے سے حلقہ بنا لیا جائے اور تشہد والی انگلی سے اشارہ ہو اور اٹھائی جائے اور بایاں ہاتھ بائیں ران پر کھلا ہوا رکھ لیا جائے۔

مذکورہ بالا شرطوں میں سے اگر کوئی شرط بلا عذر کے جائے تو نماز منعقد نہ ہوگی اور اگر جان بوجھ کر یا بھول کر کوئی رکن چھوڑ دیا جائے تو نماز باطل ہو جائے گی۔ اور اگر کوئی واجب بھول کر چھوٹ جائے تو اس کی کمی سجدہ سہو سے پوری ہو جائے گی اور اگر جان بوجھ کر چھوڑ دیا جائے تو نماز باطل ہو جائے گی اور اگر کوئی سنت یا کوئی ہیئت چھوڑ دی جائے تو نہ نماز باطل ہوگی اور نہ سجدۂ سہو لازم آئے گا (سنت چھوڑنے والا گنہگار تو ہوگا)

# دُوسرا باب

# زکوٰۃ

ویجب علیہ ان کان لہٗ مال زکوی وھو ان یملک عشرین مثقالاً من الذھب او مائتی درھم من الورق او قیمۃ احدھما من عروض

## مختلف مالوں میں زکوٰۃ کا نصاب

اگر زکوٰۃ والا مال ہو تو مسلمان کے لئے سال کے سال زکوٰۃ دینا واجب ہے یعنی کم از کم بیس مثقال

التجارة او خمسًا من الابل او ثلاثين من البقر او اربعين من الغنم سائمة حولًا كاملًا الا ان يكون عبدًا او مكاتبًا فانه لا يجب عليهما الزكوٰة فيخرج عن الذهب والفضة ربع العشر فيكون عن عشرين دينارًا نصف دينار لان عشرها ديناران وربعهما نصف دينار وعن مائتي درهم خمسة دراهم لان عشرها عشرون وربعها خمسة وعن خمس من الابل شاة وهي الجذع من الضأن قد تمت لها ستة اشهر والثني من المعز وهو ما له سنة وعن عشر شاتان وعن خمسة عشر ثلاث شياه وعن عشرين اربع شياه وعن ست وعشرين ابنة مخاض وهي ما لها سنة ودخلت في الثانية فان لم يقدر عليها فابن لبون ذكر وهو ما له سنتان ودخل في الثالثة وعن ست وثلثين ابنة لبون وهي في سن ابن لبون وعن ست واربعين حقّة وهي ما كمل لها ثلث سنين وعن احدى وستين جذعة وهي ما كمل لها اربع سنين وعن ستّ وسبعين بنتي لبون وعن احدى وتسعين حقتين الى ان يبلغ عشرين ومائة فاذا زادت واحدة كان في كل اربعين بنت لبون وفي كل خمسين حقّة واما البقر فيخرج عن ثلثين تبيعًا او تبيعة وهي ما كمل لها سنة وعن اربعين مسنّة وهي ما كمل لها سنتان وعن ستين تبيعتين فاذا بلغت سبعين

(ساڑھے سات تولہ) سونا ہو اور دو سو درہم (ساڑھے باون تولہ) چاندی ہو اور ان پر پورا سال گزر جائے تو زکوٰۃ ۱/۴۰ ادا کی جائے یا اسی قدر سونے یا چاندی کی قیمت کا تجارتی سامان ہو یا پانچ اونٹ ہوں یا تیس بیل یا گائیں یا بھینسے یا بھینسیں ہوں یا چالیس بکریاں یا بھیڑیں یا دنبے وغیرہ ہوں اور یہ جانور چرنے والے ہوں اور ان پر پورا سال گزر جائے تو زکوٰۃ واجب ہے البتہ لونڈیوں غلاموں اور کتابت والے غلاموں اور لونڈیوں پر زکوٰۃ نہیں۔

## مختلف مالوں سے زکوٰۃ کتنی لی جائے؟

سونے چاندی سے

زکوٰۃ چالیسواں حصہ لیا جائے یعنی بیس مثقال سونے سے آدھا مثقال (مثقال = ۴.۵ ماشہ) اور دو سو درہم چاندی سے پانچ درہم لئے جائیں کیونکہ بیس مثقال کا دسواں حصہ دو دینار ہیں اور دو دیناروں کا چوتھائی حصہ آدھا دینار ہے اور نقود کی زکوٰۃ دسویں حصہ کا چوتھائی حصہ (۱/۴۰) ہے اسی طرح دو سو درہم کا دسواں حصہ ۲۰ درہم ہیں اور بیس درہم کا چوتھائی پانچ درہم ہیں۔ اگر پانچ اونٹ ہوں تو سال بھر کی ایک بکری یا چھ ماہ کا بھیڑ کا بچہ زکوٰۃ میں دیا جائے، اسی طرح دس اونٹوں میں دو بکریاں، پندرہ میں تین اور بیس میں چار بکریاں دی جائیں اگر ۲۶ اونٹ ہوں تو ایک بنت مخاض (سال بھر کی اونٹنی جو دوسرے سال میں لگ گئی ہو) دو، اگر بنت مخاض نہ ہوں تو ایک ابن لبون ذکر (پورے دو سال کا نر جو تیسرے سال میں لگ گیا ہو) دو، اگر ۳۶ اونٹ ہوں تو ایک بنت لبون (پورے دو سال کی مادین جو تیسرے سال میں لگ گئی ہو) دو، اگر ۴۶ اونٹ ہوں تو ایک حقہ (پورے تین

كان فيها تبيع ومسنة على هذا الاعتبار يخرج عن كل اربعين مسنة واما الغنم ففى كل اربعين شاة الى ان تبلغ مائة وعشرين فاذا زادت واحدة ففيها شاتان الى مائتين فاذا زادت واحدة ففيها ثلث شياه الى ثلثمائة فاذا زادت ففى كل مائة شاة فيعطى المخرج عن جميع ذالك للثمانية الاصناف المذكورة فى القرآن للفقرآء الذين لا يملكون كفايتهم والمسكين وهم الذين لهم معظم الكفاية ولا يملكون تمامها والعاملين عليها وهم الجباة لها والحفظون لها الى ان يؤدوها الى الامام والمؤلفة قلوبهم و هم قوم من الكفار يرجى اسلامهم اذا اعطوا المال او يكفوا شرهم عن المسلمين وفى الرقاب وهم المكاتبون وان اشترى بزكوته رقبة كاملة فاعتقها جاز ايضًا على رواية والغارمين وهم المديونون الذين لا طاقة لهم على قضاء ديونهم وفى سبيل الله وهم الغزاة الذين لا جزآء لهم فى ديوان الامام ولا غيره من السلاطين وان كانوا اغنيآء وابن السبيل و هو المسافر المنقطع به دون الذى ينشئ السفر من بلده فاذا ادى ما عليه من زكوة الفرض يستحب له صدقة التطوع فى سائر اوقاته ليلا ونهارا قليلا وكثيرا لاسيما فى اشهر المباركة كشهر رجب وشعبان وشهر رمضان وايام العيد وعاشوراء

سال کی اونٹنی جو چوتھے سال میں لگ گئی ہو) دو، اگر ۶۱ اونٹ ہوں تو ایک جذعہ (پورے چار سال کی اونٹنی جو پانچویں سال میں لگ گئی ہو) دو، اگر ۷۶ اونٹ ہوں تو دو بنت لبون دو، اگر ۹۱ اونٹ تو ۱۲۰ تک دو حقہ دو، اگر ایک سو بیس اونٹوں سے اونٹ بڑھ جائیں اگرچہ ایک ہی بڑھے تو ہر چالیس پر ایک بنت لبون اور ہر پچاس پر ایک حقّہ دو۔

اگر گائیں یا بیل یا بھینسے یا بھینسیں وغیرہ تیس ہوں تو پورے سال کی ایک بچھیا یا بچھڑا دو اگر چالیس ہوں تو دو سالہ بچہ دو، اور اگر ۶۰ ہوں تو ایک سالہ دو بچے دو اور اگر ستر ہوں تو ایک ایک سالہ اور ایک دو سالہ بچہ دو، اگر اس سے بھی زیادہ ہوں تو ہر تیس میں ایک سالہ اور ہر چالیس میں دو سالہ بچہ دو۔

اگر بکریاں، بھیڑیں، دنبے وغیرہ الگ الگ یا ملے جلے چالیس ہوں تو ۱۲۰ تک ایک بکری دو، پھر ۱۲۱ سے دو سو تک دو بکریاں دو، پھر تین سو تک تین بکریاں دو، اگر اس تعداد سے بھی زیادہ ہوں تو ہر سو پر ایک بکری دو۔

## زکوٰۃ کیسے ادا کی جائے

مذکورہ بالا تمام مالوں میں سے زکوٰۃ نکالنے والا اپنی زکوٰۃ ان آٹھ اصناف میں سے جن کا ذکر قرآن پاک میں ہے کسی صنف کو دیدے ان آٹھ اصناف کی تفصیل انما الصدقات للفقراء الخ میں ہے۔ فقراء[1] وہ ہیں جو بقدر ضرورت خرچ کے بالکل مالک نہیں، مسکین[2] وہ ہیں جو بقدر ضرورت اکثر خرچ کے مالک تو ہیں مگر پورے خرچ کے مالک نہیں، عامل[3] زکوٰۃ وصول کرنیوالوں کو اور اسے محفوظ رکھنے والوں کو کہا جاتا ہے جب تک کہ زکوٰۃ امام کو ادا کر دیں، تالیف[4] قلوب والوں میں وہ کافر شامل ہیں جن سے توقع ہے کہ اگر انہیں مال دیا جائے تو اسلام قبول کر لیں یا اسلام کے خلاف

وایام الجدب والضیق لیحوی بذلک العافیۃ فی الجسم والمال والاھل والخلف السریع فی الدنیا والثواب الجزیل فی الآخرۃ ط

اپنی ریشہ دوانیوں سے باز آ جائیں (اور وہ نو مسلم بھی جن کے دل میں محبت اسلام کی طرف مائل کرنے ہوں) گردنوں کے آزاد کرنے میں مکاتب لونڈی غلام شامل ہیں اور ایک روایت کی رو سے مطلق لونڈی غلام بھی اگر انہیں زکوٰۃ کے پیسوں سے خرید کر آزاد کر دیا جائے۔ غارمین میں وہ قرضدار شامل ہیں جن کو قرض ادا کرنے کی طاقت نہیں، اللہ کی راہ والے وہ رضاکار غازی ہیں جن کو امام یا سلطان تنخواہ نہیں دیتا اگرچہ وہ مالدار ہیں اور مسافر وہ ہیں جو خرچ نہ ہونے کی وجہ سے اپنے گھر نہیں پہنچ سکتے۔

## نفلی صدقہ یا خیرات

جب مسلمان فرض زکوٰۃ ادا کر دے تو پھر اسے نفلی صدقہ خواہ بہت ہوں یا تھوڑا، کی طرف دن رات اور ہر وقت توجہ مبذول کرنا مستحب ہے۔ خصوصاً برکت والے مہینوں میں تو خیرات کی طرف ضرور دھیان دیا جائے جیسے ماہ رجب، ماہ شعبان اور ماہ رمضان اور عید، بقر عید اور عاشورا کے دن اور قحط سالی اور گرانی کے زمانہ میں تاکہ زکوٰۃ کے ذریعہ جسم، مال اور اہل و عیال میں خیریت و عافیت رہے اور دنیا میں جلدی ہی بدل عظیم کا اور آخرت میں ثواب جزیل کا حقدار ہو۔

**فصل** ویخرج زکوٰۃ الفطر اذا فضل عن قوتہ وقوت عیالہ یوم العید ولیلۃ عن نفسہ وزوجتہ ورقیقہ وولدہ وامہ وابیہ واختہ واخوانہ واعمامہ وبنی اعمامہ عن ترتیب الاقرب فالاقرب بشرط ان یکونوا فی مؤنتہ ولنفقتہ وقدرھا صاعٌ وزنہ خمسۃ ارطال وثلث بالعراقی من التمر او الزبیب او البرّ او الشعیر او دقیقھما او سویقھما وکذلک الاقط علی الصحیح من المذھب فان عدم ھذہ الاصناف جمیعھا فلیخرج من قوت البلد من سائر انواع الحبّ کالارز والذرۃ والدخن وغیرھا۔

## صدقہ فطر یا فطرہ

اگر کھانا اپنے اور اپنے گھر والوں کے روزانہ خرچ سے زیادہ ہو تو صدقہ فطر اپنی طرف سے، اپنی بیوی کی طرف سے اپنے غلام و لونڈی کی طرف سے، اپنے ہر بچہ اور بچی کی طرف سے اپنے ماں باپ کی طرف سے اپنے بھائیوں اور بہنوں کی طرف سے اور اپنے چچاؤں اور چچازاد بھائیوں کی طرف سے اور تمام قریبی رشتہ داروں کی طرف سے بشرطیکہ یہ سب صدقہ فطر دینے والے کے زیر کفالت ہوں اور ہر ایک کی طرف سے ایک حجازی صاع (جو ۸۰ تولہ والے سیر کے حساب سے تقریباً دو سیر گیارہ چھٹانک کا اور ۵ ⅓ رطل کا ہوتا ہے اور ایک رطل ایک پونڈ کا ہوتا ہے) غلہ ادا کیا جائے جو بھی اناج گھر میں کھایا جا رہا ہو اسی میں سے ایک صاع فی کس دیدیا جائے خواہ کھجوریں ہوں یا منقے ہوں یا گیہوں ہوں یا جو ہوں یا گیہوں کا یا جو کا آٹا ہو یا دونوں کے ستو ہوں یا پنیر ہو جیسا کہ صحیح قول کی رو سے ثابت ہے اگر مذکورہ بالا تمام اقسام نہ پائے جائیں تو طرح طرح کے غلوں سے جو شہر میں کھائے جاتے ہوں صدقہ فطر ادا کیا جائے، جیسے چاول، جوار اور کنگنی وغیرہ سے ادا کیا جائے غرضیکہ جو اناج کھایا جاتا ہو اسی کو ہر شخص کی طرف سے فقرا کو ایک ایک صاع دیدیا جائے۔

# تیسرا باب

## روزے

واذا دخل شهر رمضان وجب عليه ان يصوم
لقوله تعالى فمن شهد منكم الشهر فليصمه
فاذا ثبت عنده دخول الشهر امّا برؤية
نفسه الهلال او شهادة رجل واحد عدل
ثبت بذلك او اكمال شعبان ثلثين يومًا
اوحدوث غيم او قترة فى ليلة الثلثين منه
نوى اى وقت من الليل من وقت غروب
الشمس الى قبل ان يطلع الفجر الثانى بانه
صائم غدًا من شهر رمضان هكذا كل ليلة
الى ان ينتهى الشهر وان نوى فى اوّل ليلة من
الشهر انه صائم الشهر جميعه كفاه ذلك
فى رواية ضعيفة والصحيح الاوّل فاذا اصبح
وجب عليه ان يمسك فى جميع نهاره عن الاكل
والشرب والجماع وجميع ما يصل الى جوفه من
اى موضع كان وعن الحجامة لنفسه او غيره
او استدعاء القئ والمنى فان خالف فى جميع
ذالك بطل صومه ووجب عليه الامساك
الى غروب الشمس والقضاء الا الجماع فانه
يجب عليه مع ذلك كفارة وهى عتق
رقبة مؤمنة سليمة من العيوب المضرّة
فى العمل فان لم يستطع فاطعام ستّين

### رمضان کے روزے فرض ہیں

ہر مسلمان پر رمضان کے روزے فرض ہیں فرمایا فمن شہد منکم الخ یعنی جو مسلمان رمضان کو پائے اسے اس کے روزے رکھنے لازم ہیں جب ہلال رمضان کے دیکھے جانے کی تحقیق ہو جائے خواہ اسے خود دیکھ لیا جائے یا ایک عادل شخص کی شہادت قائم ہو جائے تو روزے رکھنے واجب ہیں یا شعبان کے پورے تیس دن گزر گئے ہوں اگرچہ تیسویں تاریخ کی شام کو آسمان پر خوب گھٹا چھائی ہوئی ہو یا آسمان گرد و غبار سے اٹا ہوا ہو۔

### روزے کی نیّت

روزے کی نیت سورج غروب ہونے کے بعد سے صبح صادق کے طلوع ہونے کے درمیان رات میں جس وقت بھی کر لی جائے مباح ہے، رات ہی کو دل میں آنے والی کل کے روزے کی نیت کر لی جائے اسی طرح ماہ رمضان کے ختم ہونے تک روزانہ رات کو نیّت کر لی جائے اگر رمضان کی پہلی رات میں یہ نیت کر لی کہ میں تمام رمضان کے روزے رکھوں گا تو یہ بھی ایک ضعیف روایت کی رو سے کافی ہے لیکن صحیح پہلی ہی مقولہ ہے پھر جب صبح صادق ہو جائے تو دن بھر سورج کے ڈوب جانے تک طعام شراب اور ہمبستری سے رک جانا ضروری ہے کسی سمت سے بھی کوئی چیز پیٹ کے اندر نہ جانے پائے، اور روزے دار سینگیاں نہ لگوائے اور نہ خود لگائے اور جان بوجھ کر قے نہ کرے اور نہ منی نکالے اگر مذکورہ بالا باتوں میں سے کسی بات کا ارتکاب کر لیا تو روزہ باطل ہو جائے گا لیکن سورج ڈوبنے تک روزے دار کو کھانے پینے سے رک جانا ضروری ہے اور اس پر روزے کی قضا لازم ہے البتہ اگر ہمبستری سے روزے کو خراب کیا ہے تو اس پر قضا کے ساتھ کفارہ بھی لازم ہے

**ہمبستری سے فرضی روزہ توڑنے کا کفارہ:** کفارہ یہ ہے کہ ایک مس

مسکینا واحد منهم مدًّا من طعام وهو رطل وثلث بالعراقي فيكون مائة وثلثةً وسبعون درهمًا وثلث درهم او نصف صاع من تمر او شعير فان لم يجد ذلك فمن قوت بلده كما قلنا في الفطرة فان لم يجد شيئًا سقطت عنه واستغفر الله عزّوجلّ وتاب عليه واحسن العمل في الثاني ويجتنب في نهار رمضان الخلوة بامراة شابة والمقبلة لها وان كانت ايضًا ممن تحل له او ذات محرم لغير رحم و يجتنب السّواك بعد الزوال و مضغ العلك وجمع ريقه ثم بلعه وذوق الطعام عند الطبخ وغيره والغيبة والنميمة والكذب والسبّ وغير ذلك وليستحب له تعجيل الافطار الّا في يوم الغيم فتاخيره افضل وتاخير السحور الا ان يكون ممن يخفى عليه ذلك اى طلوع الفجر والاولى له ان يفطر على التمر او على الماء ويدعوا وقت الافطار لما روى عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال اذا صام احدكم فقدم عشاءه فليقل بسم الله اللهم لك صمت وعلى رزقك افطرت سبحانك وبحمدك اللهم تقبل منا فانك انت السميع العليم

غلام آزاد کیا جائے جو تندرست و قوی ہو اور ان تمام عیبوں سے پاک ہو جو خدمت میں رکاوٹ ڈالنے والے ہوں اگر غلام آزاد کرنے کی استطاعت نہ ہو تو دو ماہ کے لگاتار روزے رکھے جائیں اگر روزے بھی بس کے نہ ہوں تو ساٹھ محتاجوں کو کھانا کھلا دیا جائے (ہر مسکین کو ایک مد غلہ دیدیا جائے ایک مد ۱/۴ صاع کی اور ۱ ۱/۳ رطل کی برابر ہوتا ہے یعنی پندرہ صاع غلہ ساٹھ مسکینوں میں برابر برابر بانٹ دیا جائے یعنی ہر محتاج کو تقریباً ۱۱ چھٹانک غلہ دیدیا جائے) گیہوں ہر محتاج کو بقدر ۱/۳ ۱۷۳ درہم کے دیا جائے یا آدھا صاع کھجور یا جو وغیرہ فی مسکین دے دئے جائیں یا جو غلہ روزے دار کے شہر میں کثرت سے استعمال ہو رہا ہو اسے بقدر نصف صاع کے فی مسکین دے دیا جائے جیسا کہ فطرہ میں بیان کیا جا چکا ہے لیکن اگر کسی شے کی بھی طاقت نہ ہو تو کفارہ ساقط ہو جائے گا اس صورت میں حق تعالیٰ شانہ سے معافی مانگ لی جائے، پر خلوص توبہ کر لی جائے اور آئندہ رمضان میں انتہائی احتیاط برتی جائے علاوہ ازیں ماہ رمضان میں دن میں جوان عورت کے ساتھ خلوت نہ کی جائے نہ بوسہ لیا جائے اگرچہ عورت اس کے لئے حلال ہو یا محرمات ابدیہ میں سے ہو یعنی اس کا نکاح اس کے ساتھ حرام ہو۔ روزے دار زوال کے بعد مسواک نہ کرے اگوند وغیرہ نہ چبائے اور تھوک جمع کر کے نہ نگلے اور نہ سالن کا نمک چکھے اور غیبت سے، چغلی سے جھوٹ سے اور گالی وغیرہ سے پرہیز کرے۔ روزے دار کو روزہ کھولنے میں سورج ڈوبتے ہی جلدی کرنی مستحب ہے البتہ ابر والے دن قدرے تاخیر افضل ہے، اسی طرح سحری دیر کر کے کھانا مستحب ہے ہاں جسے صبح صادق کے نمودار ہونے کی پہچان نہیں اگر وہ جلدی سحری کھالے تو کوئی حرج نہیں، اولیٰ یہ ہے کہ روزہ کھجور سے اور اگر کھجور نہ ہو تو پانی سے کھولا جائے اور افطار کے وقت دعائیں مانگی جائیں اور بسم اللہ اللھم لک صمت وعلیٰ رزقک افطرت پڑھ کر روزہ کھولا جائے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: جب روزے دار کے سامنے کھانا چن دیا جائے تو اسے بسم اللہ اللھم لک صمت وعلیٰ رزقک افطرت پڑھ کر روزہ کھولنا چاہیئے (صحیح حدیث میں اسی قدر دعا ہے مگر مصنف نے جو روایت بیان کی ہے اس میں افطرت کے بعد یہ زیادہ ہے سبحانک وبحمدک اللھم تقبل منا فانک انت السمیع العلیم)

# چوتھا باب

## اعتکاف

ویستحب لہ الاعتکاف ولا یکون الا فی مسجد یصلی فیہ بالجماعۃ اولی المساجد الجامع اذا کان ایامًا یتخللہا جمعۃ و یصح بغیر صوم والاولی ان یکون بالصوم لانہ اجمع لہمّہٖ واعون علی کسر نفسہٖ والیق باشتقاق ماھو بصددہٖ لان الاعتکاف ھو حبس النفس فی مکان مخصوصٍ ولزوم الشئ والمداومۃ علیہ قال اللّٰہ تعالیٰ ما ھذہ التماثیل التی انتم لہا عٰکفون ط وھو من السنن الماثورۃ عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم واصحابہٖ لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اعتکف العشر الاخیر من شہر رمضان ثم لم یزل علی ذٰلک حتی توفاہ اللّٰہ تعالیٰ ورغب الصحابۃ الیہ فقال من اراد ان یعتکف فلیعتکف العشر الاواخر فاذا اعتکف ینبغی لہ ان یتشاغل بفعل یقربہ الی اللّٰہ تعالیٰ من قراءۃ القرآن والتسبیح والتہلیل والتفکر ویجتنب ممّا لا یغنیہ من القول والفعل والعمل ویلزم الصمت من غیر ذکر اللّٰہ تعالیٰ ویجوز لہ التدریس واقراء القرآن لان ذٰلک یتعدی نفعہ

روزے دار کے لئے اعتکاف میں بیٹھنا مستحب ہے، اعتکاف اسی مسجد میں ہوتا ہے جس میں جماعت سے نماز پڑھی جاتی ہو، اعتکاف کے لئے افضل وہی مسجد ہے جس میں جمعہ ہوتا ہے بشرطیکہ اعتکاف کے دنوں میں جمعہ کا دن بھی شامل ہو۔ اعتکاف روزے کے بغیر بھی صحیح ہے لیکن روزے کے ساتھ اولیٰ ہے کیونکہ یہ معتکف کے عزم کسر نفسی کے لئے خوب جامع و معاون ہے اور اس میں اس مقصد کے پورا کرنے کی پوری پوری صلاحیت ہے، جو معتکف کے پیش نظر ہے۔

**اعتکاف کی تعریف** اصل میں اعتکاف یہ ہے کہ انسان خود کو ایک مخصوص جگہ پر روکے رکھے اور کسی چیز کو چمٹ جائے اور اس پر ہمیشگی کرے حق تعالیٰ نے فرمایا: یہ مورتیاں کیا ہیں جن سے تم چمٹے ہوئے ہو۔

**اعتکاف سنت مسنونہ ہے** اعتکاف ان سنتوں میں سے ہے جو رحمت عالم صلعم اور صحابہ کرام سے منقول ہیں کیونکہ نبی صلعم رمضان کے اخیر عشرے کا اعتکاف کرتے رہے حتیٰ کہ حق تعالیٰ کو پیارے ہو گئے اور آپ نے صحابہ کرام کو ان الفاظ میں اعتکاف کا شوق دلایا: جو اعتکاف کرنا چاہے اسے رمضان کے پچھلے عشرے میں اعتکاف کرنا چاہیئے، حالت اعتکاف میں ایسی عبادتوں میں مشغول رہنا لائق ہے جو اللہ رب العالمین سے قریب کرنے والی ہوں جیسے تلاوت قرآن پاک، سبحان اللہ والحمد للہ اور لا الہ الا اللہ کی کثرت مراقبہ، حق تعالیٰ کے افعال و صفات میں غور و فکر وغیرہ۔ اور فضول و بیہودہ قول، فعل اور عمل سے بچا جائے اور علاوہ ذکر اللہ کے خاموش رہا جائے معتکف کو قرآن و حدیث پڑھنا پڑھانا جائز ہے

الیٰ غیرہ فھو اکثر ثوابًا من اشتغالہ بخاصۃ نفسہ ویجوز لہ الخروج من معتکفہ لما لابدّ لہ من الاغتسال من الجنابۃ والاکل والشرب وقضاء حاجۃ الانسان من البول والغائط وعند الخوف علیٰ نفسہ والمرض الشدید و غیر ذالک۔

کیونکہ ان کا نفع دوسروں کو بھی پہنچتا ہے اس لئے اس میں ذاتی منفعت والی عبادت سے زیادہ ثواب ہے معتکف کو ان ضروریات کے لئے جن کے بغیر چارہ نہیں گوشہ خلوت سے باہر آنا جائز ہے، جیسے ناپاکی کی حالت میں غسل جنابت کے لئے، کھانے پینے کے لئے، بول و براز کے لئے، یا کسی فتنہ میں پڑ جانے کا ڈر ہو، یا سخت بیماری کا ڈر ہو۔

# پانچواں باب

## حج

فاذا کملت فی حقہ شرائط الحج وجب علیہ اداء الحج والعمرۃ علی الفور وھو ان یکون بعد اسلامہ حرًا عاقلًا بالغًا مستطیعًا بالزاد والراحلۃ وتخلیۃ الطریق من عدو یمنعہٗ وامکان السیر الیہ وھو اتساع الوقت لاداء الحج وصحۃ البدن للاستمساک علی الراحلۃ والاستطاعۃ بالزاد والراحلۃ انما یکون بعد تحصیل النفقۃ لعیالہ الیٰ ان یعود الیھم واسکن لھم وقضاء الدیون ان کانت علیہ وان یکون لہٗ کفایۃ بعد رجوعہ من فضل مالٍ او اجرۃ عقارٍ او بضاعۃٍ فان خالف وقصّر بعیالہٖ وامتنع من قضاء دینہ وخرج الی الحج کان ماثومًا مسخوطًا علیہ لما قال النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم

حج کی شرطوں کی تکمیل کے بعد فرزندانِ اسلام پر حج و عمرہ فوری طور پر فرض ہو جاتا ہے

**حج کی شرطیں** آزاد، عاقل، بالغ اور صاحب استطاعت مسلمان پر حج فرض ہے جو سامان سفر و سواری پر قادر ہو اور راستہ بھی پر امن ہو کہ دشمن وغیرہ مزاحم نہ ہوں اور بیت اللہ تک پہنچنا ممکن ہو یعنی حج کے فرض ہونے کے بعد اتنا وقت مل جائے کہ حج ادا کیا جا سکے اور تندرست ہو تاکہ سواری پر ٹھہر سکے اور سامان سفر و سواری کی استطاعت کے ساتھ ساتھ اہل و عیال کو اتنا خرچ دینے کی استطاعت ہو کہ وہ واپس آنے تک آرام سے گزر کر سکیں اور ان کی رہائش کا بھی انتظام ہو اور اگر قرض ہو تو اسے بھی ادا کرنے کی استطاعت ہو، واپس ہونے کے بعد بقدر ضرورت اس کے پاس مال یا زمین و جائداد کا کرایہ یا سامان وغیرہ ہو۔ اگر مذکورہ بالا کسی شرط کے خلاف کیا اور اہل و عیال کے خرچ میں تنگی کی یا قرض ادا نہیں کیا اور حج کو چلا گیا تو گنہگار ہوگا اور اس پر اللہ کا غصہ ہوگا کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: انسان کے لئے یہی ایک گناہ کافی ہے کہ جن کا خرچ اٹھاتا ہے انہیں ضائع کر دے اگر کسی شرط کے خلاف نہیں کیا اور حج کو چلا گیا حتیٰ کہ حج اور عمرے سے فارغ

كفى بالمرء اثماً ان يضيع من يقوته فان سلم من المخالفة حتى فرغ من الحج والعمرة سقط عنه الفرض۔

**فصل** فاذا ابلغ الميقات الشرعي وهو ذات عرق ان كان من اهل المشرق والجحفة ان كان من اهل المغرب وذو الحليفة ان كان من اهل اليمن وقرن ان كان من اهل نجد يغتسل ويتنظف او يتيمم ان لم يجد الماء ويتزر بازار ويرتدي برداء يكونان ابيضين نظيفتين و يتطيب ويصلي ركعتين ثم يحرم وينوي الاحرام بقلبه ويلبي بالعمرة ان كان متمتعاً وهو الافضل او بالحج المفرد او بالحج والعمرة جميعاً ويشترط فيقول اللهم اني اريد العمرة او الحج او ايا هما جميعاً فيسر ذالك لي وتقبل مني وتحل حيث حبستني و ويلبي وصفة التلبية لبيك اللهم لبيك لا شريك لك لبيك ان الحمد والنعمة لك والملك لك لا شريك لك يرفع بذالك صوته يقول ذلك بعد الاحرام وعقيب الصلوة الخمس وفي اقبال الليل والنهار والتقاء الرفاق واذا علا شرفاً او هبط وادياً او سمع ملبياً وفي مساجد الحرام ولقاعه ويصلي على النبي صلى الله عليه وسلم ويدعو لنفسه بما احب اذا افرغ من التلبية۔

**فصل** فاذا احرم لا يغطي راسه ولا يلبس المخيط ولا الخفين فان فعل ذالك لزمه ذبح شاة الا ان لا يجد الازار والنعلين ولا يتطيب في بدنه وثيابه من انواع الطيب فان فعل

ہو گیا تو فرض سے سبکدوش ہو جائے گا۔

**میقات احرام** شریعت نے احرام باندھنے کے لئے چند مقامات مقرر فرما دئے ہیں جن کو میقات کہا جاتا ہے یہ میقات اہل مشرق کے لئے ذات العرق اہل مغرب کے لئے جحفۃ، اہل مدینہ کے لئے ذو الحلیفۃ، اہل یمن کے لئے یلملم اور اہل نجد کے لئے قرن المنازل ہیں۔

**احرام باندھنے کا طریقہ** جب حاجی میقات پر پہنچے تو خوب غسل کر نہا لے یا پانی نہ ہونے کی صورت میں تیمم کر لے اور تہبند باندھ لے اور چادر اوڑھ لے دونوں کپڑے سفید و صاف ہوں اور خوشبو لگائے اور دو رکعت نماز ادا کرے اور دل میں احرام کی نیت کر کے احرام باندھ لے اور دل سے نیت کر لے حج اور عمرے میں زبان سے بھی نیت مسنون ہے، پھر یا تو اسے حج تمتع کا جو افضل ہے احرام باندھنا ہے یا حج افراد کا یا حج قران کا، ہر حال میں شرط کر لے اور اس طرح زبان سے نیت کرے اے اللہ! میرا ارادہ عمرہ کا یا حج کا یا دونوں کا ہے اس لئے انہیں میرے لئے آسان فرما اور میرا یہ عمل قبول فرما اور مجھے اسی جگہ حلال فرما دے جہاں تو مجھے روک دے۔ تلبیہ: تلبیہ کا مشہور صیغہ یہ ہے لبیک اللہم لبیک لبیک لاشریک لک لبیک ان الحمد والنعمۃ لک والملک لاشریک لک یعنی اے اللہ میں حاضر ہوں، حاضر ہوں، حاضر ہوں تیرا کوئی شریک نہیں میں حاضر ہوں بلاشبہ اس مخصوص نعمت کا شکر تیرے لئے ہی ہے اور تمام ملک تیرا ہی ہے تیرا کوئی شریک نہیں مذکورہ بالا تلبیہ احرام باندھنے کے بعد بلند آواز سے کہے اور پنجگانہ نمازوں کے بعد بھی اور دن کے اور رات کے شروع میں بھی اور رفقاء سے ملاقات کے وقت بھی اور نشیب و فراز پر چڑھتے اترتے ہوئے بھی اور دوسروں سے تلبیہ سن کر بھی اور حرم کی مسجدوں اور مقامات میں بھی تلبیہ سے فارغ ہو کر نبی صلعم پر درود بھیجے اور اپنے لئے جو بھی دعا مانگنا چاہے مانگے

**احرام باندھنے کی ہیئت اور اس کی شرطیں** حالت احرام میں مرد سر کھلا رکھے اور سلا ہوا کپڑا اور موزے نہ پہنے ورنہ ایک بکری کی قربانی لازم

ذٰلك متعمدًا غسله و ذبح شاة ولا يقلم اظفاره
ولا يحلق راسه فان قلم ثلثة اظفار او حلق
ثلث شعرات من راسه او بدنه فعليه ذبح
شاة فان كان دون ذٰلك ففى كل ظفر او شعرة
مد من طعام ولا يعقد النكاح لنفسه ولغيره
و يجوز له الارتجاع ولا يباشر الزوجة والامة
فى الفرج ودون الفرج فان فعل ذٰلك بطل
حجه اذا كان ذٰلك قبل رمى جمرة العقبة
ولا يستمنى ولا يكرر النظر فان فعل فامنى
فعليه الكفارة وهى ذبح شاة ولا يقتل الصيد
الماكول وما تولد من ماكول وغير ماكول
ولا ياكل ما صيد لاجله او اشار اليه او دل
عليه او اعان على ذبحه مثل ان يمسكه او
يعيره سكينا ونحو ذٰلك فان فعل فعليه
الجزاء مثله من النعم فان كان الصيد نعامة
فعليه بدنة وان كان حمار وحش فعليه بقرة
وان كان بقرة الوحش واذا اجمعا فعليه بقرة وان كان غزالا او
ثعلبا فعليه عنزة وان كان ضبعا فكبش وان كان
ارنبا فعناق وان كان يربوعا فجفرة وفى الضب
جدى وفى الكبير كبيرة وفى الصغير صغير على
مثل ما قيل فى جميع الصفات وان كان ذٰلك حماما
ففى كل واحد شاة فان لم يكن له مثل فقيمته
يرجع فى معرفة ذٰلك الى قول عدلين من المسلمين
و يجوز له ذبح الحيوان الانسى واكله و يجوز
له قتل كل ما فيه مضرة كالحية والعقرب و

آئے گی، ہاں اگر تہبند اور جوتا میسر نہ ہو تو سلا ہوا کپڑا اور موزے جائز ہیں نہ کسی طرح کی بدن پر یا کپڑوں پر خوشبو لگائے اگر جان بوجھ کر خوشبو لگائے گا تو اسے دھو کر ایک بکری کی قربانی دینی ہوگی، نہ ناخن کاٹے اور نہ سر کے بال منڈوائے اور نہ کتروائے اگر محرم نے تین ناخون کاٹ لئے یا تین بال منڈوا لئے یا کتروا لئے خواہ سر کے بال ہوں یا بدن کے تو ایک بکری کا ذبح کرنا ضروری ہے اور اگر تین سے کم ہوں تو ہر ناخن یا ہر بال کے عوض ایک مد (ایک صاع تقریباً ۱۱ چھٹانک) غلہ کسی محتاج کو دینا ہوگا۔ محرم نہ خود نکاح کرے اور نہ کسی کا نکاح کرائے، ہاں نکاح کے سلسلہ میں بات چیت کر سکتا ہے۔ محرم اپنی بیوی یا لونڈی سے ہمبستری نہ کرے ورنہ احرام ٹوٹ کر حج خراب ہو جائیگا بشرطیکہ ہمبستری جمرۂ عقبہ سے قبل کی گئی ہو۔

محرم قصداً منی نہ نکالے اور عورتوں پر بار بار نگاہ نہ ڈالے اگر اس نے بار بار عورتوں کو دیکھا اور انزال ہو گیا تو اس پر کفارہ یعنی ایک بکری کی قربانی لازم ہے اور جن جانوروں کا گوشت حلال ہے ان کا شکار نہ کرے اور ان کا بھی جو ان سے پیدا ہوئے ہوں اور ان کا بھی جن کا گوشت حرام ہو اور محرم اس شکار کا گوشت نہ کھائے جو اس کی وجہ سے کیا گیا ہو یا جس کی طرف محرم نے اشارہ کیا ہو یا اسے بتایا ہو یا جس کے ذبح کرنے پر اعانت کی ہو جیسے اسے ذبح کرانے کے لئے پکڑ لیا ہو یا ذبح کرنے کے لئے چھری دیدی ہو یا اعانت کے سلسلہ میں کوئی اور کام کیا ہو تو چوپایوں میں سے اسی شکار کی مانند قربانی کرنی پڑیگی، جیسے اگر شتر مرغ ہے تو اس کی مانند اونٹ ہے، اگر جنگلی گدھا ہے تو گائے ہے اگر جنگلی گائے یا بیل وغیرہ ہے تو گائے وغیرہ ہے اگر ہرن یا لومڑی ہے تو پہاڑی بکری ہے، اگر بجو ہے تو مینڈھا ہے اگر خرگوش ہے تو بکری ہے اگر جنگلی چوہا ہے تو بکری کا چار ماہہ بچہ ہے اگر گوہ ہے تو جس عمر کی گوہ ہے اسی عمر کا بکری کا بچہ ہے اور اگر کبوتر ہے تو ہر ایک کے بدلہ ایک بکری ہے اگر بدل ممکن نہ ہو تو اس کی قیمت ادا کر دے قیمت کا تعین دو مسلمان عادل گواہ کریں گے۔

كلب العقور والسبع والنمر والذئب والفهد والفارة والغراب الابقع والحداٰة والسزات والزاعها والزنبور والبق والبراغيث والقراد والاوزاغ والذباب وجميع حشرات الارض ويجوز قتل النملة عند الاذية وكذلك القمل والصيبان فى احدى الروايتين والاخرى عليه ان يتصدّق بما امكن ولا يقتل صيد الحرم فان قتلهٗ كان حكمهٗ كما ذكرنا فى صيد الاحرام ولا يقطع اشجار الحرم ولا يقلعها فان فعل ذٰلك ضمن الشجرة الكبيرة ببقرة والصغيرة بشاة و كذٰلك صيد المدينة وشجرها يحرم عليه الا ان جزاءهما سلب ما عليه من الثياب ويكون ذٰلك حلالاً لمن اخذه۔

**فصل** فان كان فى الوقت سعة ومكنهٗ دخول مكة قبل يوم عرفة بايام فالمستحب لهٗ ان يغتسل غسلاً كاملاً ويدخلها من اعلاها فاذا ابلغ المسجد الحرام دخل من باب بنى شيبة ويرفعُ يديه عند روية البيت ويقول اللّٰهم انك انت السلام ومنك السلامُ حيّنا ربنا بالسلام اللّٰهم زد هٰذا البيت تعظيمًا وتشريفًا وتكريمًا ومهابة وبرّا وزد من شرفه وعظمه ممن حجهٗ او اعتمرهٗ تعظيما وتشريفا وتكريما ومهابة الحمد للّٰه كثيرًا كما هو اهله وكما ينبغى لكرم وجهك و عزّك وجلالك الحمد للّٰه الذى بلّغنى بيتهٗ

پالتو کھائے جانے والے جانوروں کو محرم ذبح کر سکتا ہے اور ان کا گوشت بھی کھا سکتا ہے، محرم سبر نقصان دہ اور مضر جانوروں کو جیسے سانپ، بچھو حملہ کرنے والا کتا، درندہ، شیر، چیتا، بھیڑیا، تیندوا، چوہا، خنکبرا، کوا، چیل اور انہیں اقسام کے دیگر جانور اور بھڑ، مچھر، پسو، چیچڑی، گرگٹ، مکھی اور تمام حشرات الارض کو مار سکتا ہے اگر چیونٹیاں آزار دہ ثابت ہوں تو انہیں بھی مار سکتا ہے ایک روایت میں جوں اور لیکھ کا مارنا بھی جائز ہے۔ محرم کو لائق ہے کہ مقدور بھر صدقہ کرے اور حرم کا شکار نہ کرے اگر کسی محرم نے حرم کا شکار کر لیا ہو تو اس کا حکم وہی ہے جو حالت احرام میں شکار کرنے کا ہے۔ حرم کے کسی درخت کو نہ کاٹا جائے نہ اکھاڑا جائے ورنہ بڑے درخت کے بدلہ ایک گائے کی قربانی اور چھوٹے کے بدلہ ایک بکری کی قربانی لازم آئے گی، یہی حکم حرم مدینہ کے شکار کا اور درختوں کا ہے کہ یہ بھی حرام ہیں مگر ان کی جزا بدن کے کپڑوں کا چھین لینا ہے اور وہ کپڑے چھیننے والوں کے لئے حلال ہیں۔

مکہ معظمہ کس وقت پہنچنا مستحب ہے؟ | اگر وقت میں گنجائش ہو تو مکہ معظمہ میں حج سے چند روز پہلے پہنچ جانا مستحب ہے مکہ میں داخل ہونے کے لئے اچھی طرح سے غسل کرنا اور بلندی کی طرف سے داخل ہونا اولیٰ ہے پھر حرمت والی مسجد میں باب بنو شیبہ سے داخل ہو اور بیت اللہ کو دیکھ کر دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھے اللّٰھم انک انت السلام ومنک السلام حیّنا ربنا بالسلام، اللّٰھم زد ھذا البیت تعظیما وتشریفا وتکریما ومہابۃ وبرا وزد من شرّفہ وعظّمہ ممن حجہ او اعتمرہ تعظیما وتشریفا وتکریما ومہابۃ الحمد للہ الخ (اے اللہ بلا شبہ تو سلام (تمام عیوب و نقائص سے پاک) ہے اور تجھ ہی سے سلامتی ہے، اے ہمارے پروردگار ہمیں سلامتی کے ساتھ زندہ رکھ اے اللہ اس گھر کی عظمت، شرافت، اکرمت، ہیبت اور نیکی میں اضافہ فرما اور جنہوں نے اس گھر کا حج یا عمرہ کر کے اس کی عزت و عظمت کا اظہار کیا ان کی عظمت و شرافت اور عزت و ہیبت میں بھی زیادتی عطا فرما۔ ہیں اللہ کی شان کے لائق

ورانی لذلک اھلا والحمد للہ علی کل حال اللھم
انک دعوت الی حج بیتک وقد جئناک لہ لذلک
اللھم تقبل منی واعف عنی واصلح لی شانی کلہ
لا الہ الا انت یرفع بذلک صوتہ ثم یطوف
للقدوم ویضطبع بردائہ فیکشف کتفہ
الایمن ویستر الایسر ثم یتقدم الی الحجر الاسود
فیستلمہ بیدہ ویقبلہ ان امکنہ والا استلمہ
وقبل یدہ فان زحم اشار بیدہ الیہ ویقول
بسم اللہ واللہ اکبر اللھم ایمانا بک وتصدیقا
بکتابک ووفاء بعھدک واتباعا لسنۃ نبیک محمد
صلی اللہ علیہ وسلم ویطوف علی یمینہ وھو ان
یرجع الی باب البیت فیمضی الی الحجر الذی
علیہ میزاب البیت مسرعا وھو سعی الشدید
مع تقارب الخطا حتی اذا بلغ الرکن الیمانی استلمہ
ولم یقبلہ فاذا بلغ الحجر الاسود عد ذلک
شوطا واحدا ثم یطوف کذلک ثانیا وثالثا
قائلا فی جمیع ذلک اللھم اجعلہ حجا مبرورا
وسعیا مشکورا وذنبا مغفورا ثم یخفف مشیہ
ویقارب خطاہ فیمشی علی ھیئتہ فی الاربعۃ
الباقیۃ ویقول فیھا رب اغفر وارحم واعف
عما تعلم وانت الاعز الاکرم اللھم ربنا
اتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الآخرۃ حسنۃ و
وقنا عذاب النار ویدعو بما اراد من خیر
الدنیا والآخرۃ وینبغی ان یکون ماشیا کذلک
طاھرا من الاحداث والانجاس ساتر العورۃ

کثرت سے اس کا شکر ادا کرتا ہوں جیسا شکر اس کی بزرگ ذات کے لئے اور اس کی عزت وجلال کی شان کے شایان ہے اس اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے اپنے گھر تک پہنچایا اور مجھے اس مقدس گھر کی زیارت کا اہل سمجھا ہر حال میں اللہ ہی کے لئے ہر طرح کی عبادتیں ہیں اے اللہ تو نے ہمیں اپنے مقدس گھر کی زیارت کی دعوت دی تھی آج ہم تیرے فرمان کی تعمیل کے لئے اس گھر کی زیارت کے لئے حاضر ہو گئے ہیں اے اللہ مجھ سے میرا حج قبول فرما اور میرے گناہ معاف فرما اور میری ہر کل درست فرما تیرے سوا کوئی حق دار عبادت نہیں۔ یہ دعا بلند آواز سے پڑھی جائے پھر حاجی طواف قدوم کرے اور اپنی چادر سیدھی بغل سے نکال کر بائیں کندھے پر ڈال لے۔ (اسے اضطباع کہتے ہیں) اور سیدھا کندھا کھول لے اور بایاں ڈھک لے

**طواف کا طریقہ**

اضطباع کرکے حاجی حجر اسود پر پہنچے اور اس پر اگر ممکن ہو اپنا ہاتھ پھیرے اور ہونٹوں سے اسے چومے اگر چومنا ممکن نہ ہو تو ہاتھ سے چھو کر ہاتھ کو چوم لے اگر بہت بھیڑ ہو تو اپنے ہاتھ سے حجر اسود کی طرف دور ہی سے بسم اللہ واللہ اکبر کہہ کر اشارہ کرے اور سیدھی طرف سے طواف کا آغاز یہ دعا پڑھتے ہوئے کرے اللھم ایمانا بک وتصدیقا بکتابک ووفاء بعھدک واتباعا لسنۃ نبیک محمد صلی اللہ علیہ وسلم یعنی اے اللہ میرا تجھ پر ایمان ہے میں تیری کتاب کو سچا مانتا ہوں اور میں نے تجھ سے جو عہد کیا ہے اسے پورا کر رہا ہوں اور تیرے نبی محمد صلعم کی پیروی کر رہا ہوں، اس طرح حاجی حجر اسود سے دوڑ کر (حالت رمل میں) باب بیت الحرام سے گزرتا ہوا حطیم سے جس میں بیت اللہ کا پرنالہ گرتا ہے گزرے گا (رمل قریب قریب قدم رکھ کر دوڑنے کو کہتے ہیں) اور رکن یمانی تک پہنچ کر اس پر ہاتھ پھیرے گا اسے چومے گا نہیں پھر حجر اسود تک پہنچ جائے گا اسی طرح ایک شوط (چکر) پورا ہو جائیگا اسی طرح دوسرا اور تیسرا چکر پورا کرے گا اور یہ دعا پڑھتا رہے گا اللھم اجعلہ الخ اے اللہ میرا یہ حج قبول فرما اور میری سعی کی قدر فرما اور میرے گناہ

لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال الطواف بالبیت صلوٰۃ الا ان اللہ تعالیٰ اباحکم فیہ النطق فاذا فرغ من ذلک صلی رکعتین خفیفتین خلف مقام ابراھیم خلیل الرحمٰن علیہ السلام فیقرأ فی الاولیٰ بعد الفاتحۃ قل یایھا الکٰفرون وفی الثانیۃ قل ھو اللہ احد ثم یرجع الی الحجر الاسود فیستلمہ ثم یخرج الی الصفا من بابہ ویرقیٰ علیہ الی حیث یمکنہ رؤیۃ الکعبۃ ثم یکبر ثلثا ویقول الحمد للہ علیٰ ما ھدانا لا الٰہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ صدق وعدہ ونصر عبدہ وھزم الاحزاب وحدہ لا الٰہ الا اللہ ولا نعبد الا ایاہ مخلصین لہ الدین ولو کرہ الکافرون ثم ینزل ویلبی ویدعو ثانیا وثالثاً ثم ینزل ماشیا حتیٰ یکون بینہ وبین المیل الاخضر المنتصب عند المسجد مقدار ستۃ اذرع ثم یسرع فی المشی حتیٰ یبلغ الی المیلین الاخضرین ثم یخفف مشیہ الی ان یبلغ المروۃ فیرقیٰ علیھا فیفعل کما فعل علی الصفا ثم ینزل ویمشی فی موضع مشیہ ویسعیٰ فی موضع سعیہ الی ان یصیر الی الصفا ثم کذلک فیفعل سبعا یبدء بالصفا ویختم بالمروۃ وینبغی ان یکون متطھراً کما ذکرنا فی الطواف بالبیت فاذا فرغ من ذلک حلق او قصر ان کان متمتعا ولم یکن قد ساق ھدیًا وفعل ما یفعل الحلال فاذا

معاف فرما پھر باقی چار چکر چل کر بلا رمل کے پورے کر لے اور ان میں یہ دعا پڑھے رب اغفر الخ اے پروردگار مجھے بخش دے مجھ پر رحم فرما اور میرے وہ گناہ بھی معاف فرما دے جن کو تو جانتا ہے۔ تو انتہائی معزز و بزرگ ہے اے اللہ اے ہمارے رب ہمیں دنیا میں بھی نیکی دے اور آخرت میں بھی نیکی عطا فرما اور ہمیں آگ کے عذاب سے محفوظ فرما اس دعا کے علاوہ جو دعا چاہے مانگے جس میں دنیا اور آخرت کی بھلائی ہو۔

**طواف قدوم کرنے والے کو کس حال میں ہونا مناسب ہے؟** طواف قدوم کرنے والا ہر قسم کی پلیدی سے پاک ہو، باوضو ہو اور ملبوس ہو ننگا نہ ہو کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا بیت اللہ کا طواف نماز ہے مگر اس میں اللہ تعالیٰ نے تم کو بولنا مباح فرما دیا ہے۔

**دوگانہ طواف** طواف کے سات چکر پورے کر کے مقام ابراہیم کے پیچھے جا کر دو ہلکی رکعتیں پڑھ لے پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد قل یا ایھا الکافرون اور دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد قل ہو اللہ احد پڑھے پھر حجر اسود پر واپس آکر اس پر ہاتھ پھیرے۔

**سعی کرنے کا طریقہ** پھر باب صفا سے نکل کر صفا پر پہنچ جائے اور اس پر اس قدر چڑھ جائے کہ بیت اللہ نظر آنے لگے، پھر بیت اللہ کی طرف دیکھ کر تین بار اللہ اکبر پڑھ کر یہ دعا پڑھے الحمد للہ الخ یعنی اللہ ہی کے لئے تعریفیں ہیں کہ اس نے ہمیں ہدایت نصیب فرمائی اللہ کے سوا کوئی حقدار عبادت نہیں وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں اس نے اپنا وعدہ پورا فرمایا اپنے بندے کی مدد فرمائی اور جماعتوں کو اکیلے نے شکست دی اللہ کے سوا کوئی حقدار عبادت نہیں ہم اسی کی عبادت کرتے اور اسی کے لئے پر خلوص عمل کرتے ہیں اگرچہ کافروں کو ناپسند ہوں پھر صفا سے قدرے اترے اور لبیک کہے اور دوسری بار دعا مانگے پھر ذرا نیچے اترے اور تیسری بار دعا مانگے پھر صفا سے بالکل اتر کر معمولی رفتار سے آگے بڑھے حتیٰ کہ حاجی کے اور سبز میل کے جو مسجد کے پاس نصب ہے بقدر ۶ ہاتھ کا فاصلہ رہ جائے پھر دونوں سبز میلوں کے درمیان دوڑے

كان يوم التروية وهو الثامن من ذى الحجة احرم من مكة للحج فياتى منا فيصلى بها الظهر والعصر والمغرب والعشآء ويبيت بها ثم يصلى الصبح فاذا طلعت الشمس دفع مع الناس الى الموقف بعرفة فاذا زالت الشمس خطب الامام خطبة يعلّم الناس فيها ما ينبغى ان يفعلوه من الوقوف وموقفه ووقته ودفعهم من عرفات والصلاة بمزدلفة والمبيت بها وغير ذلك من رمى الجمار والنحر والحلق والطواف بالبيت ونامن الامام فيعى ما يقول ثم يصلى مع الامام الظهر والعصر يجمع بينهما باقامة لكل صلوة ثم يتقدم الى جبل الرحمة والصخرات بقرب الامام يستقبل القبلة فيقف هناك ويجتهد فى الدعاء والثناء على الله عزوجل وينبغى ان يكون اكثر ذكره لا اله الا الله وحده لاشريك له له الملك وله الحمد يحيى ويميت وهو حى لايموت بيده الخير وهو على كل شئ قدير اللهم اجعل فى قلبى نوراً وفى بصرى نوراً وفى سمعى نوراً ويسرلى امرى فان فاته الوقوف مع الامام نهاراً وادركه بعد خروج الامام من الموقف قبل ان يطلع الفجر الثانى من ليلة النحر فقد فاته الوقفة والافقد فاته الحج فان دفع مع الامام الى طريق مزدلفة يكون على التودة والسكون والوقار فاذا وصل مزدلفة صلى مع الامام بها المغرب والعشاء جماعة او منفردا ان فاتته مع الامام ثم حط رحله فيبيت هناك ويأخذ منها حصى الجمار ومن حيث تيسر له ذلك وعدده سبعون حصاة وقدره ان يكون اكبر من الحمص واصغر من البندق ويستحب ان يغسله ثم يصلى الفجر اذا اصبح ويجتهد ان يغلس بها ثم يأتى المشعر الحرام فيقف عنده فيكثر الحمد لله والثناء عليه والتهليل والتكبير والدعآء والاولى

پھر معمولی رفتار سے چل کر مروہ پر چڑھ جائے اور جو کچھ صفا پر کیا تھا وہی مروہ پر کرے پھر مروہ سے اتر کر معمولی رفتار سے صفا کی طرف بڑھے اور دونوں سبز میلوں کے درمیان دوڑے پھر معمولی رفتار سے صفا پر چڑھ جائے اسی طرح سات چکر لگائے صفا سے صفا تک دو چکر ہیں یعنی صفا سے مروہ تک پورا ایک چکر ہے اور مروہ سے صفا تک پورا دوسرا چکر ہے اسی طرح سات چکر پورے کرے سعی صفا سے شروع ہو گی اور ساتواں چکر مروہ پر ختم ہو جائے گا طواف کی طرح سعی میں بھی باوضو ہونا اولیٰ ہے پھر اگر صاحب تمتع ہے اور قربانی ساتھ نہیں ہے تو سعی سے فارغ ہو کر سر منڈا لے یا کتروا لے اور احرام کے کپڑے اتار دے اب وہ حلال ہے۔

**منیٰ کو روانگی** | پھر یوم الترویۃ (ذی الحجہ کی آٹھویں تاریخ) کو مکہ ہی سے اپنی قیامگاہ سے حج کا احرام باندھ لے اور منیٰ میں ظہر، عصر، مغرب اور عشاء پڑھے اور منیٰ ہی میں رات گزارے پھر منیٰ ہی میں صبح کی نماز پڑھے

**عرفات کو روانگی** | پھر سورج نکلنے کے بعد لوگوں کے ساتھ عرفات میں جہاں لوگ ٹھہرتے ہیں چلا جائے زوال کے بعد امام لوگوں کو ایک خطبہ دیگا جس میں انہیں وقتی ضروری مسائل بتائے گا جیسے عرفات میں قیام کرنا، موقف میں ٹھہرنا، قیام کا وقت، عرفات سے روانگی کا وقت مزدلفہ میں جاکر مغرب و عشاء کو جمع کرنا، مزدلفہ میں رات گزارنا، مزدلفہ سے منیٰ روانہ ہونا، منیٰ میں جاکر شیطانوں پر کنکریں مارنا، قربانی کرنا، سر منڈانا اور طواف افاضہ کرنا غرضیکہ امام یہ تمام بتائے گا۔ حاجی امام کے قریب رہے اور پوری توجہ سے مسائل سن کر یاد رکھے پھر امام کے ساتھ ظہر عصر ملاکر دو اقامتوں کے ساتھ پڑھے پھر جبل رحمت و جبل صخرات کی طرف امام کے قریب جائے اور قبلہ کی طرف رخ کرکے وہیں کھڑا ہو جائے اور پوری سرگرمی اور تندہی سے دعا و ثنا میں مشغول ہو جائے۔

**موقف کی دعائیں** | مناسب تو یہ ہے کہ کثرت سے مندرجہ ذیل دعائیں پڑھے (ہم محض ترجمہ کئے دیتے ہیں دعائیں متن میں مذکور ہیں)

ان یقول فی دعائہ اللھم کما اوقفتنا فیہ واریتنا ایاہ فوفقنا لذکرک کما ھدیتنا واغفر لنا وارحمنا کما وعدتنا بقولک وقولک الحق فاذا افضتم من عرفات الیٰ قولہٖ تعالیٰ غفور رحیم واذا صلاۃ النھار واسفر دفع الیٰ منا واسرع فی وادی محسر فاذا وصل الیٰ وادی منی رمی جمرۃ العقبۃ لسبع حصیات مکبراً فی اثر کل حصاۃ رافعا یدیہ حتیٰ یریٰ بیاض ابطیہ کما روی عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہٗ رمی کذٰلک وسکت عن التلبیۃ عند اول حصاۃ یرمیھا ویکون رمیہٗ ھذا بعد طلوع الشمس وقبل الزوال وفیما بعد من ایام التشریق بعد الزوال فاذا رمی نحر ھدیًا ان کان معہٗ وحلق او قصر جمیع راسہ وان کانت امراۃ تقصر من شعرھا بقدر الانملۃ ثم یمضی الیٰ مکۃ ویغتسل ویتوضأ فیطوف طواف الزیارۃ ویعینہ بالنیۃ ویصلی رکعتین خلف المقام فاذا فرغ سعی بین الصفا والمروۃ ان اراد کان السعی قد سقط عنہ بفعلہٖ فی طواف القدوم ثم قد حل لہ کل شی من محظورات الاحرام وصار حلالاً کما کان قبل الاحرام ثم یتقدم الیٰ زمزم فیشرب من مآئھا فیقول عند شربہٖ بسم اللّٰہ اللھم اجعلہ لنا علمانا فعا ورزقا واسعا وریا وشبعا وشفاءً من کل داءٍ واغسل بہٖ قلبی واملاہ من خشیتک ثم یرجع الیٰ منیٰ فیبیت بھا ثلث

اللہ کے سوا کوئی حقدار عبادت نہیں وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسی کا ملک ہے اور اسی کی تعریفیں ہیں وہی حیات و موت عطا کرتا ہے وہ زندہ ہے اسے فنا نہیں اسی کے ہاتھ میں تمام بھلائیاں ہیں اور وہ ہر چیز پر خوب قادر ہے اے اللہ میرے دل میں نور، میری آنکھوں میں نور اور میرے کانوں میں نور عطا فرما اور میرے کام میں آسانی فرما۔ پھر اگر دن میں امام کے ساتھ قیام نہ ہو سکے اور امام کے عرفات سے روانہ ہونے کے بعد دسویں تاریخ کی صبح صادق سے پہلے پہلے مزدلفہ میں امام کے ساتھ جا ملے تو حاجی سے محض وقوف عرفات فوت ہوا اور اگر مزدلفہ والی شب میں بھی امام کے ساتھ شامل نہیں ہوا تو حج ہی فوت ہو گیا۔ عرفات سے امام کے ساتھ جاتے وقت مزدلفہ کے راستے میں آرام سے سکون و اطمینان کے ساتھ روانہ ہو پھر مزدلفہ پہنچ کر امام کے پیچھے مغرب و عشاء جمع کر کے پڑھ لے اور اگر جماعت نہ ملے تو تنہا پڑھ لے پھر اپنی سواری کھول دے اور مزدلفہ ہی میں رات گزارے اور یہیں سے سنگریزے شیطانوں پر مارنے کے لیے چن لے یا جہاں سے آسانی سے ملیں وہاں سے اٹھا لے سنگریزوں کی تعداد ستر ہونی چاہیئے ہر سنگریزہ چنے سے بڑا اور اخروٹ سے چھوٹا ہونا چاہیئے سنگریزوں کو دھونا مستحب ہے پھر مزدلفہ میں صبح کی نماز اندھیرے میں صبح صادق ہوتے ہی پڑھ لے پھر کوہ مشعر الحرام پر آئے اور وہاں ٹھہر جائے اور کثرت سے سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر پڑھے اور خوب خوب دعائیں مانگے۔ دعا یہ اولیٰ ہے اے اللہ جس طرح تو نے ہمیں یہاں کھڑے ہونے کی توفیق عطا فرمائی اور یہ مقام دکھایا اسی طرح اپنی ہدایت کے مطابق ہمیں اپنے ذکر کی توفیق عطا فرما ہمارے گناہ بخشدے اور ہم پر رحم فرما جیسا کہ تو نے اپنے اس قول سے وعدہ فرمایا ہے (اور تیرا قول بالکل سچا ہے) کہ جب تم عرفات سے روانہ ہو تو کوہ مشعر الحرام کے پاس ذکر اللہ کرو اور اللہ کا ذکر اسی طرح کرو جس طرح اس نے تم کو ہدایت فرمائی

ليال فيرمي الجمرات الثلث في ايام التشريق على
ما ذكرنا كل يوم باحدى وعشرين حصياة
كل جمرة سبع حصيات فيبدا بالجمرة
الاولى وهي البعد الجمرات من مكة مما يلي
مسجد الخيف فيجعلها عن يساره ويستقبل
القبلة فاذا رماها تقدم عنها يسيرا لئلا يصيبه
حصى غيره فيقف هناك داعيا الله عزوجل بقدر
قراءة سورة البقرة ان امكنه ثم يرمي الجمرة
الوسطى فيجعلها عن يمينه ويستقبل القبلة
فيدعو كالاولى ثم يرمي بجمرة الاخيرة وهي
جمرة العقبة فيجعلها عن يمينه وينزل الى
الوادي يكون مستقبلا الى القبلة ولا يقف
هناك ثم يفعل في اليوم الثاني والثالث كذلك
وان احب ان يتعجل ولا يرمي في اليوم الثالث
دفن ما بقي معه من الحصى هناك ويخرج
قاصدًا الى مكة فياتي الابطح فيصلي هناك
الظهر والعصر والمغرب والعشاء ثم ينام
يسيرا ثم يدخل مكة فيقيم بها او غيرها
كالزاهر والابطح واذا اراد ان يدخل البيت
يكون حافيا ويصلي فيه نفلا وليشرب من ماء
زمزم ويتزود منه وينوي ما احب من العلم
والمغفرة والرضوان لقوله عليه السلام
ماء زمزم لما شرب له ويكثر الاعتماد
والنظر الى الكعبة لما روي في بعض الاخبار
ان النظر اليها عبادة ثم لا يخرج حتى يودع

اگرچہ تم اس سے پہلے بالکل ہی جاہل تھے پھر وہیں سے روانہ ہو جہاں لوگ روانہ ہوئے ہیں اور اللہ سے معافی مانگو بلاشبہ اللہ خوب بخشنے والا اور انتہائی مہربان ہے پھر جب اجالا ہو جائے تو سورج نکلنے سے پہلے پہلے منیٰ کے لئے روانہ ہو جائے اور وادی محسّر سے تیزی سے نکل جائے اور منیٰ میں پہنچ کر تلبیہ موقوف کر کے جمرۂ عقبۃ پر سات کنکریں مارے اور ہر کنکر مارنے کے بعد دونوں ہاتھ اس قدر اوپر اٹھائے کہ بغلوں کی سفیدی نظر آ جائے اور اللہ اکبر کہے جیسا کہ سرور عالم صلعم سے منقول ہے کہ آپ نے اسی طرح کنکریں ماریں پہلی کنکر پر ہی تلبیہ موقوف کر دے یہ رمی سورج نکلنے کے بعد اور زوال سے قبل ہونی چاہیئے اور ایام تشریق میں زوال کے بعد ہونی چاہیئے سنگریزے مار کر اگر قربانی ہے تو اسے ذبح کر دے اور تمام سر کے بال منڈوا لے یا کتروا لے اور عورت بقدر تین پوروں کے بال کاٹ لے پھر مکہ جا کر غسل کر کے وضو کرے اور نیت کر کے طواف زیارت کرے پھر مقام ابراہیم کے پیچھے طواف کا دوگانہ ادا کرے پھر اگر چاہے تو صفا مروہ کے درمیان سعی کرے کیونکہ سعی طواف قدوم میں کرنے کی وجہ سے لازم نہیں پھر احرام کھول ڈالے اب حاجی کے لئے ہر چیز حلال ہے جو احرام میں حرام تھی پھر زمزم پر جا کر خوب سیراب ہو کر قبلہ رخ کھڑے ہو کر اور یہ دعا پڑھ کر تین سانسوں میں آب زمزم پیئے۔

**آب زمزم پینے کی دعا**

بسم اللہ اللھم اجعلہ لنا علما نافعا ورزقا واسعا الخ یعنی بسم اللہ الرحمن الرحیم اے اللہ اسے ہمارے لئے نفع بخش علم فراخ رزق سیراب و سیری اور ہر بیماری سے شفا بنا اور اس سے ہمارا دل دھو دے اور اسے اپنے ڈر سے بھر دے۔ پھر منیٰ لوٹ جائے اور وہاں تین راتیں گزار دے اور ایام تشریق میں ہمارے بیان کے مطابق روزانہ تینوں شیطانوں پر سات سات کنکریں مارے۔ ابتداء جمرہ اولیٰ سے کرے جو مسجد خیف کے قریب ہے اور مکہ سے تمام جمرات سے دور ہے۔

البيت فيطوف به سبعا ثم يقف بين الركن
والباب ويدعو فيقول اللهم هذا بيتك و
انا عبدك وابن عبدك وابن امتك حملتني
على ما سخرت لي من خلقك وسيرتني في
بلادك حتى بلغتني بنعمتك واعنتني على قضاء
نسكي فان كنت رضيت عني فازدد عني رضاء
والا فمن علي الآن قبل تباعدي عن بيتك
هذا والصرافي ان اذنت لي غير مستبدل
بك ولا ببيتك ولا راغب عنك ولا عن
بيتك اللهم فاصحبني العافية في بدني
والصحة في جسمي والعصمة في ديني
واحسن منقلبي وارزقني طاعتك ما
ابقيتني واجمع لي خير الدنيا والاخرة انك
على كل شئ قدير وما ازداد على ذالك من
الدعاء من خير الدنيا والاخرة كان حسنًا
ثم يصلي على النبي صلى الله عليه وسلم
ولم يقم بعد ذالك بمكة فان اقام
اعاد الطواف والا ذبح شاة۔

**فصل** فان كان في الوقت ضيق وخاف فوت
الوقفة بعرفات فان احرم من الميقات بدء
بعرفات فوقف هناك ثم دفع منها بعد
غروب الشمس فيفعل ما قلنا من البيتوتة
بمزدلفة ثم الرمي بمنى ثم اذا دخل مكة
طاف طوافين ينوي بالاول القدوم وبالثاني
الزيارة ثم ليسعى بين الصفا والمروة ثم

حاجی جمرہ اولیٰ کو اپنے بائیں طرف کرے۔ اور قبلہ رخ کھڑا ہو پھر اس جگہ سے
جس جگہ کھڑا ہے ذرا آگے بڑھ جائے تاکہ دوسرے کے سنگریزوں سے محفوظ
رہے اور اگر ممکن ہو تو وہاں اتنی دیر کھڑے ہو کر دعائیں مانگے جتنی دیر سورۂ
بقرہ کی قرأت میں لگتی ہے پھر درمیانی شیطان پر سنگریزے مارے اور اسے اپنے
دائیں کر کے قبلہ رخ کھڑا ہو اور حسب سابق یہاں بھی دعائیں مانگے پھر آخیر کے
شیطان پر اسے اپنی دائیں جانب کر کے وادی عقبہ میں قبلہ رخ کھڑے ہو کر
کنکریں ماریں اور یہاں نہ ٹھہرے پھر دوسرے اور تیسرے دن بھی اسی طرح شیطانوں
پر کنکریں مارے اگر منیٰ سے جلدی جانا پسند کرے اور تیسرے دن کنکریں مارنا نہ
چاہے تو اپنے پاس والے سنگریزوں کو جو بچ گئے ہیں زمین میں دفن کر دے اور
مکہ کے لئے روانہ ہو جائے اور ابطح پہنچ کر وہاں ظہر، عصر، مغرب اور عشا پڑھے
پھر تھوڑی سی دیر سو کر مکہ میں داخل ہو پھر مکہ میں یا اس کے گرد و نواح میں
جیسے زاہر و ابطح میں ٹھہر جائے اور جب بیت اللہ میں جانے کا ارادہ کرے تو
ننگے پیر ہو کر داخل ہو اور اس میں نوافل پڑھے اور آب زمزم پیئے اور خوب
سیراب ہو کر پیئے اور زمزم پیتے وقت علم، مغفرت اور رضائے ربانی کی نیت
کرے کیونکہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا آب زمزم اس چیز کے لئے ہے جس کے لئے
پیا جائے اور اپنا پورا پورا دھیان اور نگاہ بیت اللہ کی طرف رکھے کیونکہ ایک
حدیث میں ہے کہ بیت اللہ کو دیکھنا عبادت ہے پھر مکہ سے روانہ نہ ہو جب تک
بیت اللہ کو رخصت کرنے کے لئے طواف وداع نہ کر لے پھر حجر اسود اور باب
کعبہ کے درمیان آ کر کھڑے ہو کر دعائیں مانگے اور کہے اے اللہ یہ تیرا گھر ہے اور
میں تیرا بندہ ہوں اور تیرے بندے اور لونڈی کا بیٹا (یا بیٹی) ہوں، تو نے اپنی
ایک مخلوق کو میرے تابع بنا کر اس پر مجھے سوار کیا اور مجھے اپنے شہروں کی سیر
کراتے کراتے اپنے فضل و کرم سے مکہ تک پہنچایا اور حج کے احکام ادا کرنے پر میری
اعانت فرمائی پھر اگر تو مجھ سے راضی ہے تو اپنی رضا میں اور اضافہ فرما اور
اگر تو مجھ سے راضی نہیں ہے تو قبل اس کے کہ میں تیرے اس گھر سے دور ہو
جاؤں اور واپس چلا جاؤں مجھ پر احسان فرما اور اب مجھ سے راضی ہو جا

یحل لہ کل شئ ثم یعود الیٰ منیٰ للرمی فی الایام الثلث ثم یتم الافعال علیٰ ما تقدم ذکرہ۔

**فصل** وصفۃ العمرۃ ان یحرم لہا من المیقات الشرعی الذی تقدم ذکرہ بعد ان یغتسل و یتطیب و یصلی رکعتین فیطوف بالبیت سبعًا و یسعیٰ بین الصفا والمروۃ و یقصر او یحلق ثم یحل منہا ان لم یکن ساق ھدیًا وان کان بمکۃ خرج الی التنعیم فیحرم منہ فیفعل کذلک۔

**فصل** ولا یبطل الحج الا بالوطی فی الفرج او بدون الفرج مع الانزال وارکان الحج اربعۃ الاحرام والوقوف وطواف الزیارۃ والسعی و عن الشیخ رحمہ اللہ لہا رکنان احدھما الوقوف بعرفۃ والثانی الطواف بالبیت والصحیح الاوّل فاذا ترک واحدًا من ھذہ الارکان کان حجہ ناقصًا وعلیہ الاتیان بہ اما فی سنتہ واما فی العام المستقبل یاتی بہ محرمًا ولا یجبرہ دم بحال واما واجباتہ فخمسۃ وھی المبیت بمزدلفۃ الیٰ ما بعد نصف اللیل والمبیت بمنی والرمی والحلاقۃ وطواف الوداع فان ترک واحدًا منہا جبرہ بدم وھو شاۃ کما قلنا فی ترک الواجبات فی الصلوٰۃ یجبرہ بسجود السھو واما مسنوناتہ فخمسۃ عشر وھی الاغتسال للاحرام ولدخول

اگر تونے اپنا گھر چھوڑنے کی مجھے اجازت دی ہے تو مجھے اس حال میں رخصت فرما کہ میں تجھے چھوڑ کر کسی اور کا دامن نہ پکڑوں اور نہ تیرا گھر چھوڑ کر کسی اور گھر کی تڑپ رکھوں اے اللہ میرے بدن میں عافیت، میرے جسم میں تندرستی اور میرے دین میں طہارت و پاکی عطا فرما۔ اور میری واپسی خوبصورت بنا اور جب تک تو مجھے زندہ رکھے اپنی اطاعت پر قائم رکھ اور مجھ میں دنیا اور آخرت کی تمام بھلائیاں جمع فرما بلاشبہ تو ہر چیز پر خوب قادر ہے علاوہ ازیں اگر دین و دنیا کی ہر سعادت کی دعا مانگے تو اچھا ہے پھر نبی اکرم صلعم پر درود بھیجے اور طواف وداع کے بعد مکہ میں نہ ٹھہرے اگر ٹھہر گیا تو طواف لوٹانا پڑے گا ورنہ دم (بکری) لازم آئے گا۔

**تنگ وقت پر مکہ پہنچنا** اگر محرم مکہ معظمہ ایسے وقت پہنچا ہے کہ وقوف عرفات فوت ہو جانے کا ڈر ہے تو میقات مقررہ سے احرام باندھ کر سیدھا عرفات جائے اور عرفات سے غروب آفتاب کے بعد مزدلفہ جا کر وہاں رات گزارے پھر منیٰ میں آکر شیطانوں پر کنکریں مارے پھر جس وقت مکہ جائے تو دو طواف کرے پہلے طواف میں طواف قدوم کی نیت کرے اور دوسرے طواف میں طواف زیارت کی پھر صفا مروہ کے درمیان سعی کرے سعی کے بعد اس کے لئے ہر چیز حلال ہو جائے گی پھر تین دن منیٰ میں شیطانوں پر کنکریں مارنے کے لئے گزارے اور کنکریں اسی طرح مارے جس طرح اوپر بیان گزر چکا۔

**عمرہ کس طرح کیا جائے؟** عمرہ کا طریقہ یہ ہے کہ نہا دھو کر اور خوشبو لگا کر مقررہ میقات سے عمرہ کا احرام باندھا جائے اور دوگانہ ادا کیا جائے پھر مکہ معظمہ پہنچ کر بیت اللہ کا طواف کر کے صفا مروہ کے درمیان سعی کی جائے پھر سر کے بال کتروا لئے جائیں یا منڈوا لئے جائیں پھر اگر محرم قربانی نہیں لایا ہے تو عمرہ کا احرام کھول ڈالے۔ اگر مکہ میں ہو تو کوہ تنعیم پر جا کر وہاں سے عمرہ کا احرام باندھے اور طواف و سعی کر کے اور سر منڈوا کر حلال ہو جائے۔

مكة وللوقوف لعرفة وللبيت بمزدلفة ولرمي الجمار ايام منى ولطواف الزيارة ولطواف الوداع والثاني طواف القدوم والثالث الرمل والرابع الاضطباع في الطواف والسعي واستلام الركنين والتقبيل والارتقاء على الصفا والمروة والمبيت بمنى ثلثا والوقوف على المشعر الحرام والوقوف عند الجمرات الثلاث والخطب والاذكار وشدة السعي في مواضعه والمشي في مواضعه وركعتا الطواف فان ترك هذه الاشياء او واحدا منها كان تاركا للافضل ولا شيء عليه۔

**ہمبستری سے حج باطل ہو جاتا ہے** صحبت سے بشرط انزال حج باطل ہو جاتا ہے خواہ شرمگاہ میں ہو یا کسی اور جگہ۔ **ارکان حج :** حج کے ارکان چار ہیں میقات سے احرام باندھنا، عرفات میں قیام کرنا، طواف زیارت کرنا اور صفا مروہ کے درمیان سعی کرنا، شیخؒ سے مروی ہے کہ حج کے صرف دو رکن ہیں عرفات میں قیام کرنا اور بیت اللہ کا طواف کرنا لیکن صحیح پہلا ہی قول ہے اگر ان چاروں رکنوں میں سے کوئی رکن چھوٹ جائے تو حج ناقص رہے گا اور حاجی پر واجب ہے کہ اسی سال یا آئندہ سال احرام کے ساتھ حج ادا کرے بہر حال دم دینے سے اس کی تلافی نہیں ہو گی۔

**واجبات حج** حج میں پانچ چیزیں واجب ہیں مزدلفہ میں آدھی رات[۱] کے بعد تک رات گزارنا منیٰ[۲] میں رات گزارنا، شیطانوں پر کنکریں[۳] مارنا، سر[۴] منڈانا اور طواف[۵] وداع کرنا۔ اگر کوئی واجب چھوٹ جائے تو اس کی تلافی دم (ایک بکری کی قربانی) سے ہو جاتی ہے جیسا کہ ہم بتا چکے ہیں کہ اگر نماز میں واجب شے چھوٹ جائے تو اس کی تلافی سہو کے دو سجدوں سے ہو جاتی ہے۔ **سنن حج :** حج میں پندرہ سنتیں ہیں (۱) احرام[۱] کے لئے، مکہ[۲] میں داخل ہونے کے لئے، عرفہ[۳] میں قیام کے لئے، مزدلفہ[۴] میں رات گزارنے کے لئے، ایام[۵] منیٰ میں شیطانوں پر کنکریں مارنے کے لئے، طواف[۶] زیارت کے لئے اور طواف[۷] وداع کے لئے غسل کرنا (۲) طواف قدوم (۳) رمل (۴) طواف وسعی میں اضطباع کرنا (۵) بوقت طواف سعی کرنا (۶) رکن یمانی اور حجر اسود پر ہاتھ پھیرنا (۷) حجر اسود کو چومنا (۸) صفا مروہ پر چڑھنا (۹) تین راتیں منیٰ میں گزارنا (۱۰) کوہ مشعر الحرام پر کھڑا ہونا (۱۱) کنکریں مارتے وقت تینوں شیطانوں کے پاس کھڑا ہونا (۱۲) خطبہ و ذکر سننا (۱۳) مقامات سعی میں سخت سعی کرنا (۱۴) معمولی رفتار والے مقامات پر معمولی رفتار سے چلنا (۱۵) اور طواف کے بعد دوگانہ ادا کرنا اگر مذکورہ بالا سنتوں میں سے ایک یا ایک سے زیادہ سنتیں چھوٹ جائیں تو افضل شے سے ترک عمل لازم آئے گا لیکن حج میں قصور نہیں آئے گا۔

فصل واما العمرة فاركانها ثلاثة الاحرام والطواف بالبيت والسعي بين الصفا والمروة وواجباتها الحلاق فحسب وسننها الغسل عند الاحرام والادعية والاذكار المشروعة في الطواف والسعي وقد بينا الحكم في تركها في الحج۔

**عمرہ کے ارکان** عمرہ کے ارکان تین ہیں (۱) احرام (۲) طواف (۳) سعی

**عمرہ کے واجبات :** عمرہ میں صرف سر منڈوانا واجب ہے۔

**سنن عمرہ :** احرام کے وقت غسل کرنا اور طواف وسعی کرتے ہوئے مسنون اذکار و دعائیں پڑھنا۔ سنتوں کے چھوڑنے کا حکم ہم حج کی سنتوں کے چھوڑنے میں بیان کر آئے ہیں۔

فصل فاذا من الله تعالى بالعافية وقدم

**مسجد نبوی میں داخل ہونے کی دعا** اگر حاجی اللہ کے فضل و کرم سے

المدینۃ فالمستحب لہ ان یاتی مسجد النبی صلی اللہ علیہ وسلم فلیقل عند دخولہ المسجد اللھم صلی علی سیدنا محمد وعلی آل سیدنا محمد وافتح لی ابواب رحمتک وکفّ عنی ابواب زحمتک الحمد للہ للہ رب العلمین ثم یاتی القبر و یکن بحذآئہ بینہ و بین القبلۃ و یجعل جدار القبلۃ خلف ظھرہٖ والقبر امامہ تلقآء وجھہٖ والمنبر عن یسارہٖ ولیقم ممّا یلی المنبر ولیقل السلام علیک ایھا النبی ورحمۃ اللہ و برکاتہ اللھم صل علی محمد وعلی ال محمّد کما صلیت علی ابراھیم انک حمید مجید اللھم ات سیدنا محمدان الوسیلۃ والفضیلۃ والدرجۃ الرفیعۃ والمقام المحمود الذی وعدتہ اللھم صل علی روح محمّد فی الارواح وصل علی جسدہ فی الاجساد کما بلغ رسالتک وتلی ایاتک وصدع بامرک وجاھد فی سبیلک وامر بطاعتک و نھی عن معصیتک وعادی عدوک ووالی ولیّک وعبدک حتی اتاہ الیقین اللھم انک قلت فی کتابک لنبیّک ولو انھم اذ ظلموا انفسھم جآؤک فاستغفروا اللہ واستغفر لھم الرسول لوجدوا اللہ توابا رحیما وانی اتیت نبیّک تائبًا من ذنوبی مستغفراً فاسئلک ان توجب لی المغفرۃ کما اوجبتھا لمن اتاہ فی حال حیوتہٖ فاقر عندہ بذنوبہٖ فدعی لہ نبیّہٗ فغفرت لہٗ

خیر وعافیت کے ساتھ مدینہ پہنچ جائے تو مسجد نبوی میں جانا مستحب ہے اس مبارک مسجد میں داخل ہوتے وقت یہ دعا پڑھے اللہم صل علیٰ سیدنا محمد وعلیٰ آل سیدنا محمد وافتح لی ابواب رحمتک وکف عنی ابواب زحمتک الحمد للہ رب العلمین (یعنی اے اللہ ہمارے سردار و آقا محمد رسول اللہ پر اپنی رحمتیں بھیج اور آپ کی اہل وعیال پر بھی اور میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے اور مجھ سے عذاب کے دروازے بند فرما دے تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے سزاوار ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے۔ پھر قبر نبوی کے پاس آئے اور قبر کی طرف منہ کرکے کھڑا ہو قبر نبوی زائر و قبلہ کے درمیان زائر کے سامنے رہے اور قبلہ کی طرف پشت کرلے اور منبر کو اپنی بائیں طرف کرلے اور منبر کے پاس کھڑا ہو اور درمیانی آواز سے کہے السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ یعنی اے نبی آپ پر حق تعالیٰ کی سلامتیاں ہوں اور اس کی رحمت ہو اور اس کی برکتیں ہوں) اللہم صل علیٰ محمد وعلیٰ آل محمد کما صلیت علیٰ ابراہیم انک حمید مجید اللہم آت سیدنا محمد الوسیلۃ والفضیلۃ والدرجۃ الرفیعۃ والمقام المحمود الذی وعدتہ، واجعلنا من اہل شفاعتہٖ تک (یعنی اے اللہ محمدؐ پر اور آل محمدؐ پر اپنی رحمتیں بھیج جس طرح تو نے ابراہیم پر اپنی رحمتیں بھیجی ہیں بلاشبہ تو حمد و مجد والا ہے اے اللہ ہمارے سید محمد رسول اللہ صلعم کو وسیلہ (ایک عالی مقام کا نام ہے) فضیلت، بلند درجہ اور مقام محمود عطا فرما جس کا تو نے آپ سے وعدہ فرمایا ہے اے اللہ ارواح میں روح محمد پر رحمتیں بھیج اور اجسام میں آپ کے جسم پر رحمتیں بھیج جیسا کہ آپ نے تیرا پیغام پہنچایا اور تیری آیتیں لوگوں کو پڑھ کر سنائیں اور ڈنکے کی چوٹ تیرے دین کا اعلان کیا اور تیری راہ میں دھوڑ دھوپ کی اور دنیا کو تیری فرمانبرداری کا حکم کیا اور نافرمانیوں سے روکا اور تیرے دشمنوں سے دشمنی اور دوستوں سے دوستی کی اور آپ تا دم واپسیں تیری عبادت میں لگے رہے اے اللہ تو نے اپنی کتاب میں اپنے نبی کے لئے فرمایا:- ولو انہم اذ ظلموا انفسہم الخ اگر لوگ اپنے نفسوں پر ظلم کرنے کے بعد آپ کے

اللهم انّی اتوجه الیك بنبیّك علیه سلامك نبی الرحمة یارسول الله انی اتوجه بك الیٰ ربی لیغفرلی ذنوبی اللهم انی اسئلك بحقه ان تغفرلی وترحمنی اللهم اجعل محمدًا اول الشافعین وانجح السائلین واکرم الاوّلین والاخرین اللهم کما اٰمنّابه ولم نره وصدقنا ولم نلقه فادخلنا مدخله واحشرنا فی زمرته واوردنا حوضه واسقنا بکأسه مشربًا رویا سآئغًا هنیئًا لا نظمأبعده ابدًا غیرخزایا ولا ناکثین ولا مارقین ولا جاحدین ولا مرتابین ولا مغضوبًا علیهم ولا ضآلین واجعلنا من اهل شفاعته ثم یتقدم عن یمینه ثم لیقل السلامُ علیکما یا صاحبی رسول الله ورحمة الله وبرکاتهٗ السلام علیك یا ابا بکر الصدیق السلام علیك یا عمر الفاروق اللهم اجزهما عن نبیّهما وعن الاسلام خیرًا واغفرلنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان ولا تجعل فی قلوبنا غلاّ للذین اٰمنوا ربنآ انك رؤف رحیم ثم لیصلی رکعتین ویجلس ولیستحب ان یصلی بین القبر والمنبر فی الروضة وان یتمسح بالمنبر تبرکابه والصلوٰة بمسجد قبا وان یاتی قبور الشهدآء والزیارة لهم وانعل ذلك واکثر الدعآء هناك ثم اذا اراد الخروج من المدینة اتی مسجد النبی صلی الله علیه وسلّم وتقدم الی القبر وسلم علی رسول الله صلی الله علیه وسلّم

پاس آجاتے اور اللہ تعالیٰ سے دعائے مغفرت کرتے اور ان کے لئے رسول اللہ صلعم بھی دعائے مغفرت فرماتے تو یقیناً وہ اللہ کو خوب توبہ قبول کرنے والا اور انتہائی مہربان پاتے، اے اللہ میں تیرے نبی کے پاس اپنے گناہوں سے توبہ کرنے کے لئے اور مغفرت طلب کرنے کے لئے آیا ہوں اور تجھ سے التجا کرتا ہوں کہ میرے لئے بخشش واجب فرما دے جیسے تو نے اس کے لئے بخشش واجب فرمائی جو آپ کے پاس آپ کی زندگی میں آیا اور جس نے آپ کے پاس آکر اپنے گناہوں کا اقرار کیا پھر اس کے لئے اس کے نبی نے دعائے مغفرت فرمائی اور تو نے اسے بخش دیا اے اللہ میں تیری طرف تیرے نبی کے ذریعہ متوجہ ہو رہا ہوں جو رحمت والے نبی ہیں یارسول اللہ میں آپ کے ذریعہ اپنے رب کی طرف متوجہ ہو رہا ہوں تاکہ میرا رب میرے گناہ بخش دے، اے اللہ میں تجھ سے آپ کے حق کے ساتھ التجا کرتا ہوں کہ تو مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما اے اللہ محمد صلعم کو سب سے پہلے شفاعت کرنے والا، سوال کرنے والوں میں سب سے پہلے کامیاب ہونے والا اور تمام اگلوں اور پچھلوں میں انتہائی عزت والا بنا اے اللہ جس طرح ہم بلا دیکھے آپ پر ایمان لائے اور ہم نے بلا ملے آپکی تصدیق کی اسی طرح ہمیں آپ کے داخل ہونے کی جگہ میں داخل فرما اور آپ کی جماعت میں ہمیں اٹھا اور ہمیں آپ کے حوض کوثر پر لے جا اور آپ کے جام کوثر سے ہمیں ایسا مشروب پلا جو سیراب کن، خوشگوار اور مبارک ہو جسے پی کر پھر کبھی ہمیں پیاس محسوس نہ ہو اور ہم رسوا نہ ہوں اور نہ غدار بنیں، نہ مرتد ہوں، نہ منکر ہوں نہ متردد ہوں، نہ ہم پر تیرا عتاب ہو اور نہ ہم گمراہ ہوں اور ہمیں بھی آپ کی شفاعت کے حقداروں کی فہرست میں شامل فرمالے پھر اپنی دائیں جانب سے آگے بڑھ کر کہے: اے رسول اللہ صلعم کے دو ساتھیو تم دونوں پر بھی اللہ کی سلامتیاں، رحمتیں اور برکتیں ہوں اے ابوبکر صدیق السلام علیک، اے عمر فاروق! السلام علیک، اے اللہ ان دونوں کو ان کے

نفعل کما فعل اولا وودعہ وسلم علی صاحبیہ کذالک ثم قال اللھم لا تجعل اخر العھد منی بزیارۃ قبر نبیک واذا توفیتنی فتوفنی علی محبتہ وسنتہ امین یا ارحم الراحمین۔

نبی کی طرف سے اور اسلام کی طرف سے جزائے خیر عطا فرما۔ اور ہمیں ہمارے ان بھائیوں کو جو ایمان میں ہم سے پیشقدمی کر گئے بخشدے اور ہمارے دلوں میں ایمان والوں کی طرف سے کینہ پیدا نہ کر اے ہمارے رب بلاشبہ تو انتہائی نرم و مہربان ہے پھر قبلہ رُخ دوگانہ ادا کرکے بیٹھ جائے۔

**قطعۂ جنت میں نماز** زائر کے لئے مستحب یہ ہے کہ قبر و منبر رسول کے درمیان جو قطعہ جنت ہے اس میں نماز پڑھے اگر بطور تبرک منبر پر ہاتھ پھیرنا چاہے تو پھیرلے مسجد قبا میں نماز پڑھنا بھی مستحب ہے اور شہدائے احد کی قبروں پر جاکر ان کی زیارت کرنا بھی۔ وہاں خوب دعائیں مانگے، پھر جب مدینہ چھوڑنا چاہے تو مسجد نبوی میں آکر قبر کی طرف بڑھ کر رحمت عالم صلعم کو پہلے کی طرح سلام کرے اور آپ سے رخصت ہو اور حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ کو بھی سلام کرے پھر یہ دُعا مانگے: اے اللہ یہ میرا اپنے نبی کی قبر کی زیارت کے لئے سب سے پچھلا زمانہ نہ کر (بار بار یہاں لا) اور مجھے آپ کی محبت و سنت پر قائم رکھ کر اپنے پاس بلا۔ آمین اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے آمین۔

# چھٹا باب

## آداب

فصل الابتداء بالسلام سنۃ و ردہ اکد من ابتدائہ وھو مخیر فی صفتہ اما ان یدخل الالف واللام فیقول السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ او یحذفھما فیقول سلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ولا یزید علی ذلک وقد روی فی ذلک حدیث وھو ما روی عن عمران ابن الحصین رضی اللہ تعالیٰ عنھما انہ قال جآء رجل اعرابی الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال السلام علیکم فرد علیہ ثم جلس فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم عشرا ثم جآء اخر فقال السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

**ملاقات کے وقت سلام کرنا** سلام کی پہل کرنا سنت ہے اور سلام کا جواب دینا سلام کی ابتدا سے زیادہ ضروری ہے سلام کرنے والے کو اختیار ہے خواہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہے یا سلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہے اس میں کچھ اور نہ بڑھائے، اس سلسلہ میں ایک حدیث بھی آتی ہے۔ عمران بن حصین کا بیان ہے کہ نبی صلعم کے پاس ایک دیہاتی آکر کہتا ہے السلام علیکم آپ اسے سلام کا جواب دے دیتے ہیں پھر وہ بیٹھ جاتا ہے آپ فرماتے ہیں: تو نے دس نیکیاں کمالیں پھر دوسرا دیہاتی آکر کہتا ہے السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، آپ اسے بھی سلام کا جواب دے دیتے ہیں اور وہ بیٹھ جاتا ہے آپ نے فرمایا تو نے بیس نیکیاں کمالیں۔ سنت یہ ہے کہ چلنے والا بیٹھے ہوئے کو اور سوار چلتے ہوئے کو اور بیٹھے ہوئے کو سلام کرے۔

فرد علیه فجلس فقال النبی صلی الله علیه وسلم ثلثون ای ثلثون حسنة والسنة ان یسلم الماشی علی الجالس والراکب علی الماشی والجالس وسلام الواحد من الجماعة علی غیرهم یجزی وکذلك ردّ الواحد من الجماعة یجزی عنهم ولا یجوز البدآءة بالسلام علی المشرك فان بدء مشرك ردّ علیه بان یقول وعلیك واما ردّه علی المسلم بان یقول وعلیکم السلام کما قال وان زاد علی قوله والبرکات کان اولی وان قال مسلم لمسلم سلام لم یجبه ویعرفه انه لیس بتحیّة الاسلام لانه لیس بکلام تام ویستحب للنساء السّلام لبعضهن علی بعض واما سلام الرجل علی المراة الشّابة فمکروه وان کانت برزة فلا حرج واما السلام علی الصبیان فمستحب لان فیه تعلیم الادب لهم وکذلك یستحب لمن قام من المجلس ان یسلم علی اهله وکذلك یسلم علیهم اذا عاد الیهم وکذلك ان حال بینه وبینهم حائل مثل الباب والحائط وکذلك اذا سلم علی رجل ثم التقاه ثانیا سلم علیه ولا یسلم علی المتلبسین بالمعاصی کمن اجتاز علی قوم یلعبون بالشطرنج والنرد ویشربون الخمر ویلعبون بالجوز والقمار وان سلموا علیه ردّ الا ان یغلب علی ظنه انزجارهم عن معاصیهم بترکة الردّ علیهم فاذا لا یردّ ولا یهجر المسلم اخاه فوق الثلاث

اگر جماعت کا ایک آدمی دوسری جماعت کو سلام کرلے تو سب کی طرف سے کافی ہے اسی طرح اگر جماعت کا ایک آدمی جواب دے دے تو سب کی طرف سے کافی ہے۔ مسلمان مشرک پر سلام کی ابتدا نہ کرے لیکن اگر مشرک مسلمان کو سلام کرے تو مسلمان اسے وعلیک کہہ کر جواب دیدے ہاں مسلمان مسلمان کو وعلیکم السلام کہہ کر جواب دے جیسے سلام کرنے والے نے اسلام علیکم کہا تھا اگر جواب میں والبرکات بڑھا دے تو اچھا ہے اگر مسلمان مسلمان کو دیکھ کر فقط سلام کہے تو اسے جواب نہ دیا جائے اور اسے بتا دیا جائے کہ اسلام میں السّلام علیکم ہے فقط سلام نہیں ہے کیونکہ یہ پورا جملہ نہیں خواتین کو بھی آپس میں سلام کرنا مستحب ہے لیکن مرد کا جوان عورت کو سلام کرنا مکروہ ہے تاہم اگر وہ بے پردہ ہے تو کوئی حرج نہیں، بچوں کو سلام کرنا بھی مستحب ہے کیونکہ سلام میں بچوں کے لئے ادب کی تعلیم ہے اسی طرح یہ مستحب ہے کہ مجلس سے جانے والا اہل مجلس کو سلام کرے اسی طرح جب کوئی مجلس میں آئے تو اہل مجلس کو سلام کرے اگر کوئی مجلس سے آڑ میں ہو جائے خواہ دیوار یا دروازے یا پردے وغیرہ کی آڑ ہو پھر وہ آڑ دور ہو جائے تو سلام کرے اسی طرح اگر ایک بار کسی کو سلام کر لیا ہو پھر اس سے دوسری بار ملاقات ہو تو پھر اسے سلام کرے۔ فاسق و فاجر کو سلام نہ کیا جائے مثلاً ایسے لوگوں کے پاس سے گزر ہو جو شطرنج یا نرد سے کھیل رہے ہوں یا شراب پی رہے ہوں یا اخروٹوں سے یا کسی اور طریقہ سے جوا کھیل رہے ہوں تو انہیں سلام نہ کیا جائے اگر فاسق سلام کریں تو جواب دیدے لیکن اگر اس بات کا غالب گمان ہو کہ میرے جواب نہ دینے سے وہ ان گناہوں سے باز آ جائیں گے تو جواب نہ دے۔ مسلمان مسلمان کو تین دن سے زیادہ نہ چھوڑے ہاں بدعتی، گمراہ اور گناہوں میں لتھڑے ہوؤں کو ہمیشہ کے لئے چھوڑنا مستحب ہے سلام کرنے سے چھوڑنا جاتا رہتا ہے اور چھوڑنے کے گناہ سے

الا ان یکون من اهل البدع والضلال والمعاصی فیستحب استدامة الهجرة لهم وبالسلام یتخلص من اثم الهجرة للمسلم ولیستحب للمسلم المصافحة لاخیه المسلم ولا ینزع یده حتی ینزع الآخر یده اذا کان هو المبتدی وان تعانقا وقبّل احدهما راس الآخر ویده علی وجه التبرك والذین جازوا ما تقبیل الفم فمکروه

**فصل** ولیستحب القیام للامام العادل والوالدین واهل الدین والورع واکرم الناس واصل ذٰلك ما روی ان رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم ارسل الی سعد رضی اللّٰه عنه فی شان اهل قریظة فجاء علی حمار اقمر فقال رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم قوموا الی سیدکم وقد روت عائشة رضی اللّٰه عنها انها قالت کان رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم اذا دخل علی فاطمة رضی اللّٰه تعالیٰ عنها قامت الیه فاخذت بیده وقبلته واجلسته فی مجلسها واذا دخلت علی النبی صلی اللّٰه علیه وسلم قام الیها واخذ بیدها وقبلها واجلسها فی مجلسه وقد روی عنه صلی اللّٰه علیه وسلم انه قال اذا جاء کم کریم قوم فاکرموه وان ذٰلك یغرس المحبة والود فی القلوب فاستحب لاهل الخیر والصلاح کالسادات لهم ویکره لاهل المعاصی والفجور ومن الادب ان یخمر العاطس وجهه ویخفض صوته ویحمد اللّٰه عزوجل الی قوله رب العٰلمین رافعا بها صوته

نجات مل جاتی ہے۔

**مصافحہ** مسلمان کا مسلمان سے ملاقات کے وقت مصافحہ کرنا مستحب ہے ادب یہ ہے کہ دوسرے کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ نہ کھینچا جائے جب تک دوسرا خود ہی ہاتھ نہ کھینچ لے بشرطیکہ اس نے سلام میں پہل کی ہو۔

**معانقہ** اگر دو مسلمان گلے ملیں اور تبرک کے طور پر متقی خیال کرکے ایک دوسرے کا سر یا ہاتھ چوم لے تو جائز ہے لیکن چہرے کا چومنا مکروہ ہے۔

**تعظیم کے لئے کھڑا ہونا** عادل بادشاہوں اور حکام کے لئے، ماں باپ کے لئے، دینداروں اور پارساؤں کے لئے تعظیم کے لئے کھڑا ہونا مستحب ہے۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ رسول اللہ صلعم نے حضرت سعد بن معاذ کو قرظی یہودیوں کے فیصلہ کے لئے بلوایا اور وہ آپ کے پاس ایک سفید گدھے پر سوار ہوکر آئے تو رسول اللہ صلعم نے فرمایا کھڑے ہوکر اپنے سردار کے استقبال کے لئے جاؤ۔ حضرت صدیقہ کا بیان ہے کہ جب رسول اللہ صلعم حضرت فاطمہؓ کے پاس جاتے تو آپ کھڑے ہوکر سرور عالم صلعم کے استقبال کے لئے آگے بڑھتیں اور آپ کا دست مبارک لے کر چومتیں اور اپنی جگہ پر آپ کو بٹھا دیتیں اور جب حضرت فاطمہ بارگاہ نبوی میں حاضر ہوتیں تو آپ ان کی طرف بڑھتے اور ان کا ہاتھ لے کر چوم لیتے۔ اور ان کو اپنی جگہ پر بٹھا دیتے۔ نبی صلعم سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا: اگر کسی قوم کا معزز شخص تمہارے پاس آئے تو اس کی عزت کرو کیونکہ اس سے دلوں میں محبت و الفت کی جڑیں پھیلتی ہیں اس لئے ارباب خیر و صلاح کی تعظیم کے لئے چند قدم آگے بڑھ کر ان کا استقبال کرنا اور انہیں تحائف دینا مستحب ہے البتہ فساق و فجار کے لئے ایسا کرنا مکروہ ہے۔

**چھینکنے کے آداب** چھینکنے کا ادب یہ ہے کہ چھینکنے والا اپنے منہ کو ہاتھ وغیرہ سے ڈھانپ لے اور آواز پست رکھے اور بلند آواز

لانہ روی فی بعض الاخبار عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ان العبد اذا قال الحمد للہ قال الملک رب العلمین فاذا قال رب العالمین لعد قال الملک یرحمک ربک ولا یلتفت یمینا ولیسارا فاذا قال ذلک استحب لمن سمعہ ان یشمتہ بان یقول لہ یرحمک اللہ ویرد علیہ فیقول یھدیکم اللہ و یصلح بالکم و ان قال یغفر اللہ لکم جاز عن الاول فان زاد العاطس علی ثلاث مرات سقط التشمیت لان ذلک ریح و زکام کذا جآء فی الاثر وھی ما روی عن سلمۃ بن الاکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم یشمت العاطس ثلاثا فان زاد علی ذلک فھو مزکوم و اذا تثاوب احدکم غطی فمہ بیدہ او بکمہ قال صلی اللہ علیہ وسلم اذا تثاوب احدکم فلیمسک علی فمہ فان الشیطان یدخل وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ یحب العطاس ویکرہ التثاوب فاذا تثاوب احدکم فلیردہ ما استطاع ولا یقول ھاہ ھاہ فان ذلک من الشیطان یضحک منہ ویجوز للرجل تشمیت المرأۃ البرزۃ العجوزۃ ویکرہ للشابۃ الخفرۃ فاما الصبی فتسمیتہ ان یقال لہ بورک فیک او جزاک اللہ تعالیٰ او خیرک اللہ تعالیٰ۔

**فصل فی العشر الخصال التی فی الفطرۃ**

سے الحمد للہ رب العالمین کے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: جب بندہ الحمد للہ کہتا ہے تو فرشتہ رب العالمین کہتا ہے اور جب بندہ الحمد للہ کے بعد رب العالمین کہتا ہے تو فرشتہ کہتا ہے یرحمک ربک یعنی تیرا رب تجھ پر رحم فرمائے چھینکتے وقت دائیں بائیں منہ پھیرے پھر اگر چھینکنے والا اس کے جواب میں یرحمک اللہ کہے اور چھینکنے والا یرحمک اللہ کہنے والے کو یھدیکم اللہ و یصلح بالکم سے جواب دے یعنی اللہ تعالیٰ تم کو ہدایت پر قائم رکھے اور تمہارا حال سنوار دے۔ اگر چھینکنے والا یغفر اللہ لکم (اللہ تمہارے گناہ معاف فرمادے) کہدے تو یہ بھی جائز ہے اگر تین چھینکوں سے زیادہ چھینکیں آئیں تو جواب ساقط ہو جاتا ہے کیونکہ کثرت سے چھینکیں زکام و ریاح کی وجہ سے آیا کرتی ہیں جیسا کہ سلمہ بن اکوع والی حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا چھینکنے والے کو تین بار جواب دیا جائے اگر تین چھینکوں سے زیادہ چھینکیں آئیں تو چھینکنے والا زکام میں مبتلا ہے۔

**جمائی کے آداب** جب تم میں سے کسی کو جمائی آئے تو وہ اپنا ہاتھ اپنے منہ پر رکھ لے یا آستین سے منہ ڈھانپ لے۔ رسول اللہ صلعم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی جمائی لے تو اپنے منہ پر ہاتھ رکھ لے کیونکہ شیطان اس کے منہ میں گھس آتا ہے اسی طرح حضرت ابو ہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ چھینک کو پسند فرماتا ہے اور جمائی کو ناپسند، لہٰذا اگر کسی کو جمائی آئے تو مقدور بھر اسے روکنے کی کوشش کرے اور ہاہا نہ کرے کیونکہ یہ ایک شیطانی شے ہے اور شیطان اس سے ہنستا ہے۔ مرد بے پردہ عورت کو اور بڑھیا کو چھینک کا جواب دے سکتا ہے البتہ پردہ نشین جوان عورت کو جواب دینا مکروہ ہے بچہ کی چھینک کے جواب میں یہ کہا جائے بورک فیک، یا جزاک اللہ تعالیٰ یا خیرک اللہ تعالیٰ، یعنی اللہ تعالیٰ تجھے برکت دے یا جزائے خیر دے یا خیر و سعادت عطا فرمائے۔

**دس پیدائشی عادتیں** پانچ پیدائشی عادتوں کا تعلق سر سے ہے

خمس منها فی الراس وخمسة فی الجسد فالتی فی الراس المضمضة والاستنشاق والسواک وقصر الشارب واعفاء اللحیة والتی فی الجسد حلق العانة ونتف الابط وتقلیم الاظفار والاستنجاء بالماء والختان والاصل فی قص الشارب ماروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنهما انہ قال احفوا الشارب واعفوا اللحیة وفی حدیث ابی هریرة رضی اللہ تعالیٰ عنہ قصروا الشارب واعفوا اللحی وکلا اللفظین واحدة ومعناهما قصه من اصول الشعر بالمقراض واستیصاله به واما حلقه بالموسیٰ فمکروه لما روی عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنهما انہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیس منا من حلق الشارب ولان فی ذلک مثلة وذهابا لماء الوجه وجماله وفی بقاء اصول الشعر زینة وجمال وقد روی عن الصحابة رضی اللہ عنهم انهم کانوا یجزون شواربهم واما اعفاء اللحیة فهو توفیرها وتکثیرها ومنه قوله تعالیٰ حتیٰ عفوا ای کثروا وقد روی ان اباهریرة رضی اللہ تعالیٰ عنہ کان یقبض علی لحیته فما فضل عن لحیته جزه وکان عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ یقول خذوا ما تحت القبضة۔

**فصل** والاصل فی حلق العانة ونتف الابط

اور پانچ کا جسم سے اول الذکر یہ ہیں:۔ غرغرہ کرنا، ناک میں پانی چڑھا کر اسے سنکنا، مسواک کرنا، مونچھیں کاٹنا اور ڈاڑھی بڑھانا اور ثانی الذکر یہ ہیں:۔ زیر ناف کے بال مونڈنا، بغل کے بال اکھاڑنا، ناخن کاٹنا، پانی سے استنجا کرنا اور ختنہ کرانا۔

مونچھیں کاٹنے کی دلیل حدیث ابن عمرؓ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا: مونچھ صاف کرو اور ڈاڑھی بڑھاؤ حدیث ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ہے مونچھ کاٹو اور ڈاڑھیاں بڑھاؤ۔ دونوں لفظ ہم معنی ہیں جن کا مطلب یہ ہے کہ مونچھیں جڑ سے کاٹ دی جائیں اور قینچی سے ان کا قلع قمع کر دیا جائے، مونچھوں کو اُسترے سے مونڈنا مکروہ ہے کیونکہ حدیث ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا مونچھیں منڈوانے والا ہم میں سے نہیں۔

علاوہ ازیں مونچھوں کو منڈوانے سے اصلی خلقت میں تغیّر پیدا ہو جاتا ہے اور چہرے کی بشاشت اور اس کی رونق اور حسن جمال جاتا رہتا ہے اور بالوں کی جڑوں کو باقی رکھنے سے زیب و زینت اور حسن و جمال باقی رہتا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم اجمعین سے منقول ہے کہ وہ اپنی مونچھیں کاٹا کرتے تھے اعفاء لحیہ سے ڈاڑھی کا بڑھانا اور اس کی کثرت مراد ہے اسی معنی میں قرآن پاک میں حتیٰ عفوا (یعنی حتیٰ کہ وہ بہت ہو گئے) ہے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ آپ اپنی ڈاڑھی مٹھی میں لے کر مٹھی سے باہر والی ڈاڑھی کو کاٹ لیا کرتے تھے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے مٹھی سے باہر والی ڈاڑھی کاٹو۔

**زیر ناف کے بال مونڈنا** اس کی دلیل انس بن مالکؓ والی حدیث

وتقليم الاظفار ماروى عن انس ابن مالك
رضى الله تعالى عنهما انه قال وقت لنا رسول
الله صلى الله عليه وسلم اربعين ليلة لا نجاوزها
قص الشارب وقص الاظفار ونتف الابط
وحلق العانة قال بعض اصحابنا هذا فى
حق المسافر واما المقيم فلا يستحب له
ان يزيد ذلك على عشرين يوما واختلف
الرواية عن الامام احمد فى تصحيح هذا الحديث
فروى عنه انكاره وروى عنه الاحتجاج به
فى التوقيت بهذا المقدار فاذا ثبت استحباب
ذلك فهو مخير بين التنوير بالنورة وبين حلقه
بالموسى فقد روى عن الامام احمد رضى الله تعالى
عنه انه يتنور وكذلك روى منصور بن حبيب
بن ابى ثابت رضى الله عنه عن النبى صلى الله عليه
وسلم انه طلى له ابوبكر رضى الله تعالى عنه
وتولى عانته بيده وروى عن انس رضى الله تعالى
عنه بخلافه فقال لم يتنور رسول الله صلى الله
عليه وسلم قط وكان اذا كثر عليه الشعر
حلقه فاذا ثبت هذا فيجوز ان يتولى ذلك
غيره اذا لم يحسن هو فى ما سوى العانة من
الفخذ والساق فاذا بلغ العانة تولاها هو بنفسه
والاصل فى ذلك ما روى عن ام سلمة رضى الله
تعالى عنها ان النبى صلى الله عليه وسلم كان
اذا بلغ عانته نورها بنفسه وفى بعض الالفاظ
اذا بلغ مراقه واخذ احمد بن حنبل رضى الله عنه

ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لئے چالیس دن کی مدت مقرر
فرمائی اس مدت کے اندر اندر مونچھیں کاٹنا، ناخن کاٹنا، بغل کے بال
اکھاڑنا اور زیر ناف کے بال مونڈنا ضروری ہیں اور اس سے
تجاوز کرنا جائز نہیں، ہمارے بعض اصحاب فرماتے ہیں کہ یہ مدت
مسافر کے حق میں ہے۔ لیکن جو وطن میں مقیم ہو وہ بیس دن سے آگے
نہ بڑھے اس میں اختلاف ہے کہ اس حدیث کی تصحیح امام احمدؒ نے
فرمائی یا نہیں آپ سے اس کا انکار منقول ہے اور معینہ مقدار کے
سلسلہ میں استدلال بھی منقول ہے لہذا جب ان امور کا استحباب ثابت
ثابت ہے تو چونے وغیرہ سے بال اڑانے میں اور اُسترے سے مونڈنے
میں اختیار ہے امام احمدؒ سے منقول ہے کہ آپ اس مقصد کے لئے
چونا استعمال فرمایا کرتے تھے، اسی طرح منصور بن حبیب بن
ابی ثابت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت
ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کے چونے کا طلا لگایا اور زیر ناف
آپ نے خود اپنے ہاتھ سے چونے کا طلا کیا لیکن حضرت انسؓ سے
اس کے خلاف روایت ہے آپ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلعم نے
کبھی چونے کا طلا نہیں کیا جب آپ کے بالوں کی کثرت ہو جایا کرتی
تھی تو آپ مونڈ لیا کرتے تھے اگر چونے والی حدیث صحیح ہو تو جائز
ہے کہ علاوہ زیر ناف وغیرہ کے کوئی دوسرا شخص چونے کا طلا کر
دے بشرطیکہ کوئی خود طلا کرنے کا طریقہ نہ جانتا ہو لیکن پردے
والے مقامات پر خود اپنے ہاتھ سے طلا کرے، اس مسئلہ کی دلیل
ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا والی حدیث ہے کہ رحمت عالم صلعم زیر
ناف طلا خود اپنے ہاتھ ہی سے کیا کرتے تھے۔

اس حدیث کے ایک لفظ میں ہے آپ پیٹ پر طلا اپنے ہاتھ
سے لگایا کرتے تھے امام احمدؒ نے اسی حدیث سے بال اڑانے کے
لئے چونے کا استعمال جائز قرار دیا ہے۔ ابو العباس نسائی فرماتے

بهذا قال ابو العباس النساء تحالورنا ابا عبد الله فلما بلغ عانته نورها بنفسه فاذا ثبت هذا وانه يجوز ازالة هذه الشعور من العانة والفخذين والساقين بالنورة فيجوز ايضا بالموسى لانه احد ما يزال به كالنورة ويؤيد هذا القياس حديث انس بن مالك رضى الله تعالى عنه لم يتنور رسول الله صلى الله عليه وسلم قط وكان اذا كثر عليه الشعر حلقه ولا يقال ان الحلق والتنوير انما ورد فى العانة خاصة لما تقدم من حديث ام سلمة رضى الله تعالى عنها قالت ان النبى صلى الله عليه وسلم كان اذا بلغ عانته نورها بنفسه فدل على انه كان تولى غير العانة فى ازالة الشعر لغيره وليس ذالك الا الفخذ والساق وان ذكر فى ذلك حديث فى المنع فهو محمول على ان من اراد بذلك التزيين لرغبة الرجال فيه من العلوق والمتشبهين بالنساء من المخانيث وغيرهم والله تعالى اعلم بالصواب۔

فصل ويكره نتف الشيب لما روى عمرو بن شعيب عن ابيه عن جده رضى الله تعالى عنهم قال ان النبى صلى الله عليه وسلم نهى عن نتف الشيب وقال انه نور الاسلام وفى لفظ اخر قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تنتفوا الشيب ما من مسلم يلبس شيبة فى الاسلام الا كانت له نوراً يوم القيمة و

ہیں، ہم نے ابو عبد اللہ کے چونے کا طلا لگایا لیکن آپ نے زیر ناف خود اپنے ہاتھ سے طلا لگایا۔ جب یہ ثابت ہو گیا کہ زیر ناف کے، رانوں کے اور پنڈلیوں کے بال چونے سے اڑانے درست ہیں تو انہیں استرے سے مونڈنا بھی درست ہے کیونکہ کیونکہ چونے کی طرح استرا بھی صاف کر دیتا ہے اس کی تائید انسؓ بن مالک والی حدیث (کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی چونا استعمال نہیں کیا اور جب آپ کے بال بڑھ جاتے تو آپ انہیں مونڈ لیا کرتے تھے) سے بھی ہو جاتی ہے یہ بھی نہیں کہا جا سکتا کہ مونڈنا اور چونا استعمال کرنا زیر ناف کے بالوں کے لئے خصوصی طور پر آیا ہے کیونکہ ام سلمیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا والی حدیث میں گزر چکا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم زیر ناف خود اپنے ہاتھ سے طلا لگایا کرتے تھے۔ معلوم ہوا کہ زیر ناف کے طلا کے علاوہ دوسروں سے لگوایا کرتے تھے۔ ظاہر ہے کہ دوسرے مقامات رانیں اور ٹانگیں ہی ہیں اگر رانوں اور پنڈلیوں کے بال صاف کرنے کی ممانعت کے بارے میں ممانعت والی حدیث بیان کی جائے تو ممانعت کی حدیث ان لوگوں پر محمول ہو گی جو بالوں کی صفائی سے عورتوں کی طرح زینت کرنا چاہتے ہوں کہ مرد ان کی طرف مائل ہوں جیسے مخنث اور ہیجڑے کیا کرتے ہیں۔

**سفید بال اکھاڑنے کی کراہت** سفید بالوں کا اکھاڑنا مکروہ ہے کیونکہ عمرو بن شعیب والی حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے سفید بال اکھاڑنے سے منع فرمایا اور فرمایا کہ یہ اسلام کا نور ہے ایک ایک دوسرے لفظ میں ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔ سفید بال نہ اکھاڑو، جس مسلمان کے حالت اسلام میں سفید بال اُگ آئیں وہ قیامت کے دن اس کے لئے نور کا کام دیں گے۔ اور یحییٰ والی حدیث میں ہے کہ حق تعالےٰ ہر سفید بال کے

فی حدیث یحیی الاکتب اللّٰہ تعالیٰ لہ بہا حسنۃ وحط عنہ خطیئۃ وقد روی فی بعض التفاسیر فی قولہ عزوجل "وجاء کم النذیر" انہ ھو الشیب فیکف یجوز ازالۃ النذیر بالموت والمذکر بہ الناھی عن الشہوات واللذات والکاف عنہا المحث علی الناھب والتجہیز للاٰخرۃ وعمارۃ دار البقاء ومع ذٰلک یکون مقاوما للقدر کارھا لفعل اللّٰہ تعالیٰ بہ وغیر راض بقضائہٖ عزوجل موثرا للشباب والطراوۃ والبقاء علی حداثۃ السن زاھدا فی الوقار والحرمۃ والتقمص بنور الاسلام وخلقۃ ابراھیم خلیل الرحمٰن لانہ روی فی بعض الکتب انہ اول من شاب فی الاسلام ابراھیم النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام وروی عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ قال ان اللّٰہ لیستحیی من ذی الشیبۃ یعنی من عذابہٖ۔

بدلہ ایک نیکی لکھ لیتا ہے، اور ایک برائی مٹا دیتا ہے۔ بعض تفسیروں میں آیت (وجاء کم النذیر اور تمہارے پاس ڈرانے والا آگیا) ہے کہ نذیر سے مراد سفید بال ہیں۔

لہٰذا جو موت سے ڈرانے والے موت کو یاد دلانے والے، خواہشوں اور لذتوں سے باز رکھنے والے آخرت کی تیاری پر ابھارنے والے اور دائمی گھر کے آباد کرنے کا شوق دلانے والے ہوں ان کا اکھاڑنا اور زائل کرنا کیسے جائز ہو سکتا ہے علاوہ ازیں سفید بالوں کا اکھاڑنا تقدیر کا مقابلہ کرنا، اللہ کے ایک فعل کو برا سمجھنا اور اللہ کے فیصلہ پر راضی نہ ہونا ہے اور جوانی شادابی اور بقاء کو نوجوانی وغیرہ پر ترجیح دینا ہے بردباری اور بزرگی سے کترانا ہے سفید بال، نور اسلام کا کرتہ ہیں اور حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی بناوٹ یاد دلاتے ہیں کیونکہ بعض کتابوں میں لکھا ہوا ہے کہ اسلام میں سب سے پہلے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر سفیدی آئی ایک حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا کہ اللہ سفید بالوں والے سے شرماتا ہے یعنی اسے عذاب دینے سے شرماتا ہے۔

**فصل** ولیستحب تقلیم الاظفار یوم الجمعۃ فیکون مخالفا لما یکون الترتیب لما روی عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم من قص اظفارہ مخالفا لم یر فی عینیہ رمدا وفی حدیث حسین بن عبدالرحمٰن عن ابیہ من قص اظفارہ یوم الجمعۃ دخل فیہ شفاء وخرج منہ داء وقد روی ھذہ الفضیلۃ والاستحباب فی ذٰلک یوم الخمیس بعد العصر ومعنی المخالفۃ ان یبدا بالخنصر من الیمنی ثم بالوسطی ثم بالابہام ثم بالبنصر ثم السبابۃ ومن الیسریٰ ان یبدء بالابہام ثم الوسطی ثم

**جمعہ کے دن ناخن کاٹنا** جمعہ کے دن خلاف ترتیب ناخن کاٹنے مستحب ہیں کیونکہ ایک حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: جس نے خلاف ترتیب ناخون کاٹے اسے آشوب چشم کی شکایت نہ ہوگی حدیث حمید بن عبدالرحمٰن از عبدالرحمٰن میں ہے جو جمعہ کے دن اپنے ناخن کاٹے اس میں شفا گھس جائے گی اور بیماری نکل جائے گی۔ ناخون کاٹنے کے سلسلہ میں یہی فضیلت جمعرات کے دن عصر کے بعد بھی آئی ہے

**خلاف ترتیب کا مطلب** خلاف ترتیب کا یہ مطلب ہے کہ پہلے دائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی کا ناخون کاٹے پھر بیچ والی انگلی کا، پھر انگوٹھے کا، پھر چھوٹی انگلی کے پاس والی انگلی کا پھر انگشت شہادت کا، پھر بائیں ہاتھ کے انگوٹھے کا، پھر درمیانی

الخنصر ثم السبابة ثم البنصر هكذا فسّره
عبد الله ابن بطة عن اصحابنا رحمه الله وروى
وكيع عن عائشة رضي الله تعالى عنهما انها
قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يا
عائشة اذا انت قلمت اظفارك فابدئي بالوسطى
ثم بالخنصر ثم بالابهام ثم بالبنصر ثم السبابة
فان ذلك يورث الغناء وينبغي ان يكون التقليم
بالمقص او السكين ويكره ذلك بالاسنان و
اذا قلم اظفاره يستحب له غسل البراجم و
دفن الاظفار في التراب وكذلك الشعور من
الراس والبدن والدم من الحجامة والفصد
لما روى عن النبي صلى الله عليه وسلم انه
امر بدفن الدم والشعر والظفر۔

**فصل** واما حلق الراس في غير الحج والعمرة
والضرورة فمكروه في احدى الروايتين عن
الامام احمد رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه
وسلم لما روى في حديث ابو موسى وعليد بن عمر
رضي الله عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم انه
قال ليس منا من حلق وروى الدارقطني في الافراد
عن جابر بن عبد الله رضي الله عنه عن النبي
صلى الله عليه وسلم قال لا توضع النواصي
الا في حج او عمرة ولان النبي صلى الله عليه وسلم
ذم الخوارج وجعل سيماهم حلق الروس ولان
عمر رضي الله عنه قال لصبيغ لو وجدتك محلوقا
لضربت الذي فيه عيناك وعن ابن عباس رضي الله

انگلی کا، پھر سب سے چھوٹی انگلی کا پھر انگشتِ شہادت کا، پھر چھوٹی
انگلی کے پاس والی انگلی کا، ہمارے اصحاب میں سے عبد اللہ بن بطہ نے
خلافِ ترتیب کی اسی طرح وضاحت فرمائی ہے۔

وکیع صدیقہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا عائشہ
جب تم اپنے ناخن تراشنا چاہو تو درمیانی انگلی سے ابتدا کرو پھر سب سے
چھوٹی انگلی کے کاٹو پھر انگوٹھے کے کاٹو پھر چھوٹی انگلی کے پاس والی انگلی
کے کاٹو پھر انگشت شہادت کے کاٹو کیونکہ اس سے تونگری پیدا ہوتی ہے۔

ناخن، ناخن تراش یا چھری وغیرہ سے کاٹنے مناسب ہیں اور دانتوں
سے تراشنے مکروہ ہیں۔ ناخون تراشنے کے بعد انگلیوں کے سروں
کو دھونا اور ناخونوں کو مٹی میں دبانا مستحب ہے اسی طرح سر کے اور
بدن کے بالوں کو اور سینگوں سے اور فصد سے نکلے ہوئے خون کو مٹی
میں دبانا مستحب ہے کیونکہ ایک حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے خون، بال
اور ناخونوں کو دفن کرنے کا حکم فرمایا ہے۔

**سر منڈوانا** علاوہ حج اور عمرہ کے اور کسی خاص ضرورت کے امام احمدؒ
سے دو روایتوں میں سے ایک روایت کی رو سے بلا ضرورت سر منڈوانا
مکروہ ہے کیونکہ حدیث ابی موسیٰ اور حدیث عبیدؓ بن عمیر میں ہے کہ سرورِ
عالم صلعم نے فرمایا وہ ہم سے نہیں جس نے سر منڈوایا اور افراد دارقطنی
میں جابرؓ بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: کہ حج اور عمرہ
کے علاوہ بال نہ منڈوائے جائیں علاوہ ازیں نبی صلعم نے خارجیوں کی
برائی کی اور ان کی سر منڈوانے کی نشانی بیان فرمائی اور حضرت عمر رضؓ نے
صبیغ سے فرمایا اگر میں تجھے سر منڈوایا پاتا تو میں تیری گردن اڑا دیتا۔
نیز حضرت ابن عباس رضؓ نے فرمایا: جو شخص شہر میں سر منڈاتا ہے
وہ شیطان کی مشابہت کے لائق ہے اور سر منڈوانے میں عجمیوں کی
مشابہت بھی ہے اور رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس نے کسی قوم کی
مشابہت اختیار کی وہ اسی میں سے ہے۔

عنها انه قال الذی یحلق فی المصر خلیق بالشیطان ولان فی ذالك تشبیها بالاعاجم وقد قال رسول الله صلی الله علیه وسلم "من تشبه بقوم فهو منهم" و اذا ثبت كراهیة ماذكرنا جعل مكانه اخذ الشعر بالجلم وهو المقص كما كان یفعل احمد بن حنبل رضی الله تعالٰی عنه وان شاء استقصی فی ذالك فیقصه من اصله وان شاء اخذ اطراف الشعر والروایة الاخرٰی لایكره ذالك لما روی ابوداؤد باسناده عن عبدالله بن جعفر رضی الله تعالٰی عنهما قال ان النبی صلی الله علیه وسلم ارسل الی اٰل جعفر بلالا ان یاتیهم ثم اتاهم فقال لاتبكوا علٰی اخی بعد الیوم ثم قال صلی الله علیه وسلم ادعو الی بنی اخی فجیئ بنا كانا افراخ فقال صلی الله علیه وسلم ادعوا الی الحلاق فامره فحلق رؤسنا وقد روی ان النبی صلی الله علیه وسلم حلق راسه فی اٰخر عمره بعد ان كان شعره یضرب منكبیه وفی حدیث علی رضی الله عنه كان شعر رسول الله صلی الله علیه وسلم الی شحمتی اذنیه ولان الناس عصراً بعد عصر یحلقون لم یظهر علیهم نكیر ولان فی ذالك مشقة وحرجا عفی عنه كما عفی عن سؤر الهرة وحشرات الارض۔

فصل ویكره القزع وهو ان یحلق بعض الشعر ویترك بعضه لما روی عن النبی صلی الله علیه وسلم انه نهٰی عن القزع واما حلق القفاء فمكروه الا فی الحجامة خاصة لان النبی صلی الله علیه وسلم

اب جب کہ مذکورہ بالا روایتوں سے سر منڈوانے کی کراہت ثابت ہو گئی تو بالوں کو موچنے سے اکھاڑ لے جیسا کہ حضرت امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کیا کرتے تھے، اور اگر چاہے تو باریک مشین سے ترشوالے، اور اگر چاہے تو موٹی مشین سے ترشوالے۔

دوسری روایت کی رو سے سر منڈوانا مکروہ نہیں۔ کیونکہ عبداللہؓ بن جعفر کا بیان ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بلالؓ کو آل جعفر کے پاس بھیجا کہ ان سے جا کر کہو کہ آج کے بعد میرے بھائی جعفر پر نہ رونا۔

پھر آپؐ نے فرمایا میرے بھتیجوں کو میرے پاس لاؤ آخر کار ہمیں آپ کے پاس لایا گیا گویا ہم چوزے ہیں، پھر آپ نے فرمایا کہ نائی کو بلاؤ پھر نائی نے آپ کے حکم سے ہمارے سر مونڈ لئے (ابوداؤد)

منقول ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے آخری عمر میں اپنے بال منڈوائے جب کہ آپ کے بال کندھوں تک تھے۔ حدیث علیؓ میں ہے کہ رسول اللہ صلعم کے بال کانوں کی لو تک تھے علاوہ ازیں لوگ ہر زمانہ میں بال منڈواتے چلے آرہے ہیں اور کوئی عالم ان کے خلاف آواز نہیں اٹھاتا اور بال رکھنے میں تکلیف و حرج ہے اس لئے بال منڈوانے جائز ہیں جیسے بلی کے اور حشرات الارض کے جھوٹے پانی سے بچنے میں تکلیف و مشقت ہے اس لئے ان کا جھوٹا جائز ہے۔

## صرف بیچ سر کے بال منڈوانے مکروہ ہیں | قزع مکروہ ہے

یعنی اگر سر کے کچھ بال منڈوا لئے جائیں اور کچھ چھوڑ دئے جائیں تو ایسا کرنا مکروہ ہے کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے قزع سے منع فرمایا۔

نهى عن حلق القفاء الا في الحجامة لانه من فعل
المجوس وكان ابو عبد الله احمد يحلقه في الحجامة
ولان ذلك حال الضرورة واما اتخاذ الجمة و فرق
الشعر فسنة مأثورة روى ان النبي صلى الله عليه وسلم
فرق و امر اصحابه رضي الله تعالى عنهم بالفرق
وقد روى ذلك عن بضعة وعشرين من اصحاب
النبي صلى الله عليه وسلم منهم ابو عبيدة و عمار
وابن مسعود رضي الله تعالى عنهم۔

**فصل** ويكره التخذيف للرجال وهو ارسال
الشعر الذي بين العذار و النزعتين الذي هو
عادة العلويين ولا يكره ذلك للنساء لما روى
ابو بكر الخلال من اصحابنا باسناده عن علي كرم
الله تعالى وجهه انه كرهه وعن الوليد بن مسلم
انه قال ادركت الناس وما هو من زيهم واما
اخذ الشعر من الوجه بالمنقاش مكروه للرجال
والنساء لان النبي صلى الله عليه وسلم لعن
المتنمصات وهو اخذ الشعر من الوجه بالمنقاش
ذكره ابو عبيدة واما المرأة فيكره لها حف
جبينها بالزجاج والموسى والشعر الخارج على
وجهها لما تقدم من النهي عن ذلك وقيل
يجوز لها ذلك لزوجها خاصة اذا طلب منها
ذلك وخافت ان لم تفعله اعرض عنها و
وتزوج بغيرها فادى الى الفساد والمضرة
بها فيجوز لها ذلك لما فيه من المصلحة كما
جوز لها التزين بالوان الثياب والتطيب بانواع

### گردن کے بال منڈوانے مکروہ ہیں

گردن کے بال منڈوانے یا ترشوانے بھی مکروہ ہیں ہاں خاص طور سے اگر پچھنے لگوانے کے وقت گردن
کے بال ترشوائے جائیں تو خیر کیونکہ نبی صلعم نے پچھنوں کی جگہ کے علاوہ گردن کے
بال منڈوانے سے منع فرمایا کیونکہ یہ مجوسیوں کا فعل ہے۔ ابو عبداللہ امام احمدؒ
پچھنے لگواتے وقت گردن کے بال ترشوا لیا کرتے تھے کیونکہ ایسا کرنا ضرورت کی
وجہ سے جائز ہے۔ بال رکھنا اور مانگ نکالنا: بالوں کا رکھنا اور مانگ نکالنا
سنت ہے خود نبی صلعم نے بال رکھے اور ان میں مانگ نکالی اور صحابہ کرامؓ کو مانگ نکالنے کا حکم
فرمایا۔ پورے سر پر بال رکھنے اور مانگ نکالنے کے بارے میں بیس سے کچھ اوپر صحابہ کرامؓ
سے روایتیں آتی ہیں جن میں ابو عبیدہؓ، عمارؓ اور ابن مسعودؓ بھی شامل ہیں۔

### رخساروں پر بال چھوڑنے کی کراہت

مردوں کے لئے تخذیف مکروہ ہے تخذیف رخساروں اور کنپٹیوں پر بال چھوڑنے کو کہتے ہیں جیسا
کہ علویین کی عادت ہے یہ وہ فرقہ ہے جو اپنے کو حضرت علیؓ کی طرف منسوب
کرتا ہے لیکن تخذیف عورتوں کے لئے مکروہ نہیں کیونکہ ہمارے اصحاب
میں سے ابو بکر خلال اپنی سند سے حضرت علیؓ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ
نے مردوں کے لئے انہیں مکروہ سمجھا عورتوں کے لئے نہیں۔ ولید بن مسلم سے
منقول ہے کہ میں نے صحابہ کو پایا اور یہ ان کا طریقہ نہ تھا۔ چہرے سے موچنے
سے بالوں کو نوچنا مرد و عورت دونوں کے لئے مکروہ ہے کیونکہ نبی صلعم نے
چہرے سے بال نوچنے والیوں پر لعنت فرمائی ہے تنمّص موچنے سے بالوں
کو نوچنے کو کہتے ہیں ابو عبیدہؓ نے اس کا یہی معنی لکھا ہے۔ عورت کو شیشے اور
استرے سے پیشانی اور چہرے کے بال مونڈنے مکروہ ہیں کیونکہ اس کی ممانعت
کی روایت اوپر گزر چکی۔ کہا جاتا ہے کہ عورت کو خاص طور سے اپنے شوہر کے لئے
ایسا کرنا جائز ہے جب کہ شوہر اس سے اس قسم کی خواہش کا اظہار کرے اور اسے
ڈر ہو کہ اگر اس کی خواہش پوری نہ کی جائے گی تو وہ اس سے ناراض ہو جائیگا
اور دوسری عورت سے شادی کرے گا اور اس کا گھر برباد ہو جائے گا اور اسے
نقصان پہنچے گا تو ان حالات میں عورت کو مصلحت کی وجہ سے چہرے کے

الطیب والتشوق له والملاعبة والممازحة ایا لا
فعلى هذا یحمل لعن النبی صلی اللہ علیہ وسلم
المتنمصات على اللواتی اردن بذلك غیر
ازواجهن للفجور بهن والمیل الیهن وتزویج
انفسهن للزنا واللہ اعلم۔

**فصل** ویکرہ الخضاب بالسواد لما روی
الحسن رضی اللہ عنہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
قال فی قوم یغیرون البیاض بالسواد لیسود اللہ
تعالی وجوههم یوم القیامة وفی حدیث بن عباس
رضی اللہ تعالی عنهما ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
قال فیهم لا یریحون رائحة الجنة واما الاخبار
التی رویت فی الخضاب بالسواد فانه انس للزوجة
ومکیدة للعدو فحصول لاجل الحرب وذکر
الزوجة فیه تبعًا لا قصدًا۔

**فصل** فاذا ثبت کراهیة السواد فالمستحب
ان یخضب الراس بالحناء والکتم وقد
خضب الامام احمد بن حنبل رحمہ اللہ علیہ
راسه وله ثلث وثلثون سنة فقال له عمه
عجلت فقال له هذہ سنة رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم وروی عن ابی ذر رضی اللہ
تعالی عنه انه قال خیر ما غیرتم به الشیب الحناء
والکتم واما خضاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم فاختلف الناس فی ذلك فروی عن انس
رضی اللہ تعالی عنه قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم
ما شاب الا یسیرًا ولکن ابا بکر وعمر رضی اللہ

بال صاف کرنے جائز ہیں جیسے اسے شوہر کے لئے طرح طرح کے کپڑوں سے زینت کرنا، قسم قسم کی خوشبو لگانا، شوہر کے لئے بننا اور سنورنا اس کے ساتھ کھیلنا کودنا اور اس کے سامنے ناز و انداز کا اظہار کرنا جائز ہے رسول اللہ صلعم نے ان بال نوچنے والی عورتوں پر لعنت فرمائی ہے جو اس قسم کے بناؤ سنگھار سے اپنے شوہروں کے علاوہ دوسرے مردوں کو گناہ کی دعوت دینا چاہتی ہوں غیروں کا دل لبھانا چاہتی ہوں اور ان کے ساتھ منہ کالا کرنا چاہتی ہوں۔

**خالص سیاہ خضاب مکروہ ہے** | خالص سیاہ خضاب کرنا مکروہ ہے کیونکہ حسن کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے ان لوگوں کے بارے میں جو سفید کو سیاہی سے بدلتے ہیں، فرمایا کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن ان کے چہرے سیاہ فرما دے گا حدیث ابن عباسؓ میں ہے کہ نبی صلعم نے ایسے لوگوں کے بارے میں فرمایا کہ انہیں جنت کی خوشبو نصیب نہ ہوگی، مطلق سیاہ خضاب لگانے کے بارے میں جو حدیثیں آتی ہیں وہ بیوی کو خوش کرنے کے لئے اور دشمن پر اپنی جوانی ظاہر کرنے پر محمول کی جائیں گی اصل میں لڑائی کے لئے سیاہ خضاب جائز ہے اور بیوی کو خوش کرنے کے لئے بالتبع جائز ہے۔

**کس قسم کا خضاب مستحب ہے؟** | اب جب کہ مطلق سیاہ خضاب کی کراہت ثابت ہو گئی تو مہندی اور وسمہ کا سیاہ خضاب لگانا مستحب ہے کیونکہ وہ مطلق سیاہ نہیں ہوتا۔ امام احمدؒ نے ۳۳ سال کی عمر میں خضاب لگایا اس پر آپ کے چچا جان نے آپ سے فرمایا کہ تم نے جلدی کی تو آپ نے انہیں جواب دیا کہ یہ رسول اللہ صلعم کی سنت ہے ابو ذرؓ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا ان تمام چیزوں میں جن سے سفیدی بدلی جاتی ہے بہترین چیز مہندی اور وسمہ ہے۔

**کیا رسول اللہ صلعم نے خضاب کیا؟** | اس میں علما کا اختلاف ہے حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ نبی صلعم کے بقدر تھوڑے سے بال سفید ہوئے تھے البتہ آپ کے بعد حضرت ابوبکرؓ و حضرت عمرؓ نے مہندی اور وسمہ کا

تعالیٰ عنہما خضبا بعدہ بالحناء والکتم وروی ان ام سلمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اخرجت للناس شعر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مخضوبًا بالحناء والکتم فدل حدیثہا علی اثبات خضابہ صلی اللہ علیہ وسلم بذلک واما الخضاب بالورس والزعفران فظاہر کلام الامام احمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ فیہ الجواز لما روی عن ابی مالک الاشعری رضی اللہ عنہ انہ قال کان خضابنا لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالورس والزعفران فاذا ثبت ھذا فی شعر الراس فمثلہ فی اللحیۃ لعموم قولہ صلی اللہ علیہ وسلم غیروا الشیب ولا تشبہوا بالیہود وقولہ صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ابی ذر رضی اللہ عنہ خیر ما غیر بہ الشیب الحناء والکتم وھو عام فی شعر الراس واللحیۃ وایضًا ان ابا بکر رضی اللہ عنہ جاء بابیہ ابی قحافۃ یوم فتح مکۃ الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لو اقررت الشیخ فی بیتہ لاتیناہ تکرمۃ لابی بکر فاسلم وراسہ ولحیتہ کالثغامۃ البیضاء فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غیروھما وجنبوہ عن السواد وقال ابو عبیدۃ الثغامۃ نبت ابیض الزھر والثمر یشبہ بیاض الشیب بہ وقال ابن الاعرابی ھی شجرۃ تبیض کانہا الثلج

**فصل** ویستحب ان یکتحل وترا لما روی

خضاب لگایا، منقول ہے کہ حضرت ام سلمہؓ نے رسول اللہ صلعم کے موئے مبارک نکال کر لوگوں کو دکھائے جو مہندی اور وسمہ سے رنگے ہوئے تھے ام سلمہؓ والی حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ نے کبھی مہندی اور وسمہ کا خضاب لگایا۔

**کیا ورس و زعفران کا خضاب بھی جائز ہے؟** اس قسم کے خضاب کا بظاہر امام احمدؒ کے کلام سے جواز ثابت ہوتا ہے کیونکہ ابو مالکؓ اشعری کا بیان ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ورس و زعفران کا خضاب لگایا کرتے تھے پھر جب یہ خضاب سر کے لئے جائز ہے تو ڈاڑھی کے لئے بھی جائز ہے کیونکہ حدیث رسول اللہ صلعم (سفیدی کو بدلو اور یہودیوں کی مشابہت اختیار نہ کرو، اور یہ قول کہ مہندی اور وسمہ سفیدی کو بدلنے کے لئے بہترین شے ہے) عام ہے جس میں سر اور ڈاڑھی دونوں داخل ہیں علاوہ ازیں فتح مکہ کے دن حضرت ابو بکرؓ اپنے والد ابو قحافہ کو نبی صلعم کے پاس لائے آپ نے حضرت ابو بکرؓ کی خاطر و مدارت کے لئے فرمایا: اگر تم اس بزرگ کو گھر ہی میں ٹھہرانے تو اچھا تھا ہم ہی ان کی ملاقات کو آجاتے پھر ابو قحافہ مشرف بہ اسلام ہوئے ان کے سر اور ڈاڑھی کے بال سفید بگلے کے پر کی طرح تھے، رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کے سر اور ڈاڑھی کے بال خضاب سے بدل ڈالو مگر انہیں سیاہ خضاب سے بچانا۔

ابو عبیدہ: ثغامہ سفید پھولوں اور پھلوں والی ایک بوٹی ہے جس سے بڑھاپے کی سفیدی کو تشبیہ دی جاتی ہے۔

ابن اعرابی: یہ برف کی طرح ایک سفید درخت ہے۔

**سرمہ لگانا** طاق سلائی سے سرمہ لگانا مستحب ہے کیونکہ حضرت

انس بن مالك رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم انه كان یكتحل وترا واختلف الناس فی صفة الوتر فی ذلك فروی فی حدیث انس بن مالك رض قال انس رض ان النبی صلی الله علیه وسلم كان یكتحل ثلاثا فی الیمنی ومیلین فی الیسری و روی فی حدیث ابن عباس رض فی كل عین ثلاثًا۔

**فصل** ویدهن غبا وهو ان یفعل ذلك یوما ویترك یوما لما روی ابوهریرة رض ان النبی صلی الله علیه وسلم نهی ان یترجل الرجل الا غبا والفضیلة فی ذلك ان یكون بدهن البنفسج لما روی ابوهریرة رض عن النبی صلی الله علیه وسلم ان فضل دهن البنفسج علی سائر الادهان كفضلی علی سائر الناس۔

**فصل** یستحب ان لا یتخلی الانسان بنفسه سفرا وحضرا عن سبعة اشیاء بعد تقوی الله تعالی والثقة به وهی التنظیف والتزیین والمكحلة والمشط والسواك والمقص والمدراء وهی خشبة مدورة الراس ادنی من شبر یتخذها العرب والصوفیة یدركون بها من انفسهم الاذی كالقمل وغیرها ویحكون بها الجسد ولیقتلون الدبیب حتی لا یباشرون كل شیء بایدیهم والسابع قارورة الدهن لانه روی فی حدیث عائشة رض ان النبی صلی الله علیه وسلم ما كان یفوته ذلك حضرًا ولا سفرًا۔

**فصل** فیما یكره من الخصال یكره الصفیر

نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلعم طاق سلائی سے سرمہ لگایا کرتے تھے۔

اس مسئلہ میں علماء کا اختلاف ہے کہ طاق کا کیا مطلب ہے؟ حضرت انس رضؓ فرماتے ہیں کہ نبی صلعم سیدھی آنکھ میں تین اور بائیں آنکھ میں دو سلائیاں لگایا کرتے تھے اور حضرت ابن عباسؓ کی حدیث میں ہے کہ ہر آنکھ میں تین تین سلائیاں لگایا کرتے تھے۔

**ایک دن ناغہ کر کے بالوں میں تیل لگانا** | ایک دن ناغہ کرکے تیل لگانا مستحب ہے کیونکہ حضرت ابوہریرہ رضؓ کا بیان ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے روزانہ بالوں میں کنگھی کرنے سے منع فرمایا۔ الا یہ کہ ایک دن ناغہ کرکے کنگھی کی جائے۔ تیلوں میں افضل روغن بنفشہ ہے کیونکہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی صلعم نے فرمایا کہ تیلوں پر بنفشہ کے تیل کی اسی طرح فضیلت ہے جیسے مجھے تمام لوگوں پر فضیلت ہے۔

**سفر و حضر میں کن سات باتوں کا خیال رکھنا مستحب ہے؟**

اللہ پر تقوٰے اور اس پر بھروسہ کے بعد انسان کے لئے مستحب ہے کہ وہ اپنی زندگی کے ہر لمحہ میں مندرجہ ذیل سات باتوں سے خالی نہ رہے (۱) پاک اور صاف اور بنا سنورا رہے (۲) سرمہ لگائے (۳) کنگھی کرے (۴) مسواک کرے (۵) موچنا یا قینچی رکھے (۶) مچھر بھگانے کا آلہ (مدراء) رکھے، مدراء ایک بالشت سے چھوٹی گول سر والی لکڑی ہوتی ہے جسے عرب و ارباب تصوف موذی جانوروں کو بھگانے کے لئے اپنے پاس رکھا کرتے ہیں اور اس سے بدن کو بھی کھجا لیتے ہیں اور رینگنے والے کیڑے مکوڑوں کو بھی مار ڈالتے ہیں تاکہ موذی چیزوں کو ہاتھوں سے براہ راست دفع نہ کریں (۷) اور تیل کی شیشی اپنے پاس رکھے کیونکہ حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ نبی صلعم سے تیل کی شیشی حضر و سفر میں چھوٹتی نہ تھی۔

**مکروہ عادتیں** | سیٹی بجانا، تالی بجانا اور نماز میں انگلیاں چٹخانا

والتصفيق وفرقعة الاصابع في الصلوة ويكره تخريق الثياب في حق المتواجد عند السماع ولا يعارض في ذلك الواجد ويكره الاكل على الطريق ومد الرجل بين جلسائه والاتكاء الذي يخرج به عن مستوى الجلوس لانه تجبر واهوان بالجلساء الا من العذر ويكره اطالة الثياب ويكره مضغ العلك لانه دناءة ويكره التشدق بالضحك و القهقهة ورفع الصوت في غير حاجة وينبغي ان يكون مشيه معتدلا لا ليسارع الى حد يهدم الماشي ويتعب نفسه ولا يخطو بحيث يورثه العجب ويكره في البكاء النحيب والتعداد الا ان يكون من خوف الله تعالى او الندم على ما فات من اوقاته ببطالاته او انكسار قلبه عند عدم بلوغه الى درجة لحظها فيبكى حسرة عليها ويكره ازالة درنه بحضرة الناس ويكره الكلام في المواضع المستقذرة كالحمام والخلاء وما اشبه ذلك وكذلك لا يسلم ولا يرد على مسلم ويكره كشف راسه بين الناس وما ليس بعورة مما جرت العادة بستره ويحرم كشف العورة ويكره ان يقسم بابيه او لغير الله تعالى في الجملة فان حلف حلف بالله والا فليصمت كذلك جاء في الاثر عن النبي صلى الله عليه وسلم۔

**فصل** في الاستيذان ينبغي له اذا قصد باب انسان ان يسلم فيقول السلام عليكم

مکروہ ہیں۔ حالت سماع میں بناوٹی وجد میں آنے والے کو کپڑے پھاڑنے مکروہ ہیں لیکن جو واقعی صاحب وجد ہے اس کے لئے جائز ہیں، راستہ میں مطلق کھانا بھی مکروہ ہے اسی طرح مجلس ندماء میں پیر پھیلانا اور ٹیک لگا کر اس طرح بیٹھنا بھی مکروہ ہے کہ بیٹھا ہوا معلوم نہ ہو۔ کیونکہ اس میں اہل مجلس کی حقارت و اہانت ہے ہاں اگر عذر ہو تو خیر۔ اسی طرح لمبا لباس پہننا مکروہ ہے اور گوند وغیرہ کا چبانا بھی کہ یہ کمینگی ہے اور پورا منہ کھول کر ہنسنا بھی اور ٹھٹھا مار کر ہنسنا بھی اور بلا ضرورت کے آواز بلند کرنا بھی۔ رفتار میں اعتدال مناسب ہے اتنا تیز نہ چلے کہ راہ گیروں سے ٹکرا جائے اور خود کو مشقت میں ڈالدے اور نہ اس طرح کی آہستہ آہستہ رفتار ہو کہ اس سے غرور ٹپکے۔

اسی طرح بلند آواز سے رونا اور ارمان کہہ کر کے رونا مکروہ ہے۔ ہاں اگر اللہ کے خوف سے یا عمر کے قیمتی اوقات لہو ولعب میں ضائع ہو جانے سے یا اس پر حسرت افسوس کرنے کی وجہ سے کہ میں صحیح معنی میں اپنے فرائض ادا نہ کر سکا، رونے میں آواز بلند ہو جائے تو کوئی حرج نہیں۔ اسی طرح مجلس میں بدن سے میل چھڑانا بھی مکروہ ہے اور گندے مقامات میں جیسے حمام یا پاخانہ وغیرہ میں بات کرنا بھی مکروہ ہے اور سلام کرنا بھی اور سلام کا جواب دینا بھی، لوگوں کے درمیان سر کا کھولنا اور غیر پردے والے بدن کے ان حصوں کا کھولنا جن کو عام طور پر چھپایا جاتا ہے مکروہ ہے اور شرمگاہ کو کھولنا حرام ہے اسی طرح اپنے باپ کی یا غیر اللہ کی قسم کھانا مکروہ ہے اگر قسم کھائے تو اللہ ہی کی قسم کھائے ورنہ قسم کھانے کی ضرورت ہی نہیں، خاموش رہے حدیثوں میں نبی صلعم سے اسی طرح منقول ہے۔

**گھر میں آنے کی اجازت حاصل کرنا** اگر کوئی شخص کسی کے دروازے پر جائے تو مناسب یہ ہے کہ اس سے اس طرح اجازت

ادخل لما روی ان رجلا من بنی عامر استاذن علی
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو فی بیت
فقال ألج فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لخادمہ
اخرج الی ھذا وعلم الاستیذان فقال لہ
قل السلام علیکم ادخل فسمعہ الرجل فقال
السلام علیکم ادخل فاذن لہ فدخل ولا یبرز
ظھرہ الی الباب ولا یبعد لانہ یمنعہ من
سماع الجواب کذلک ثلثا فان اجیب فیھا
والا انصرف الا ان یغلب علی ظنہ انہ لم
یسمع ندآءہ لما بینھما من بعد او شغل کان لہ
ان یزید علی الثلث والاصل فی ذلک ماروی
ابو سعید الخدری رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ
علیہ وسلم انہ قال الاستیذان ثلث فان
اذن لک فادخل والا فارجع وسوآء فی ذلک
الاجانب والاقارب المحرمات کالام وما شاکلھا
لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لما سألہ رجل
ھل علی ان استاذن علی امی قال نعم قال انی
معھا فی البیت قال صلی اللہ علیہ وسلم استاذن
علیھا قال انی خادمھا قال استاذن علیھا اتحب
ان تراھا عریانۃ فاما زوجتہ وامتہ الجائز
لہ وطیھا فلیس علیہ الاستیذان فی حقھما
لان اکثر ما فی ذلک ان یصادف منکشفۃ
منبسطۃ وقد ابیح لہ النظر الی ابدانھن ولکن
یستحب لہ ان یحرک نعلہ اولا اذا دخل المنزل
لیعلم دخولہ نص علی ذلک الامام احمد فی

مانگے السلام علیکم، کیا میں اندر آسکتا ہوں؟ کیونکہ ایک عامری نے رسول اللہ صلعم سے جب کہ آپ گھر میں تشریف فرما تھے آپ سے اندر آنے کی ان الفاظ میں اجازت مانگی، کیا میں اندر آسکتا ہوں نبی صلعم نے اپنے خادم سے فرمایا: اس کے پاس جاکر اسے اجازت مانگنے کا طریقہ سکھا آؤ آخر کار خادم نے اس سے جاکر کہا: اس طرح اجازت مانگو السلام علیکم کیا میں اندر آسکتا ہوں؟ پھر آپ نے اسے اندر بلا لیا۔ اجازت مانگنے والا دروازے کی طرف پشت نہ کرے اور نہ دروازے سے دور کھڑا ہو ورنہ جواب سننے میں دشواری ہوگی، اجازت مانگنے والا السلام علیکم کیا میں اندر آجاؤں تین بار کہے اگر اجازت مل جائے فبہا ورنہ واپس چلا جائے ہاں اگر یہ غالب گمان ہو کہ گھر والوں نے دور ہونے کی وجہ سے یا کسی کام میں مصروف ہونے کی وجہ سے اس کی آواز نہیں سنی تو تین دفعہ کے علاوہ بھی اجازت مانگ سکتا ہے۔ اس کی دلیل ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ والی حدیث ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا کہ اجازت تین بار مانگی جائے اگر اجازت مل جائے تو اندر جاؤ ورنہ واپس ہو جاؤ۔

اس میں اپنے اور پرائے سب برابر ہیں خواہ محرم ہوں جیسے والدہ وغیرہ یا غیر محرم، کیونکہ جب نبی صلعم سے ایک شخص نے پوچھا: کیا میں اپنی والدہ سے بھی اندر آنے کی اجازت مانگوں؟ تو آپ نے فرمایا: ہاں، کہنے لگا میں ان کے ساتھ گھر میں رہتا ہوں، فرمایا: ان سے بھی اندر آنے کی اجازت مانگ، کہنے لگا: میں ان کا خادم ہوں، فرمایا: ان سے بھی اندر آنے کی اجازت مانگ کیا تجھے یہ بات پسند ہے کہ اپنی والدہ کو برہنہ دیکھے۔ البتہ بیوی اور لونڈی سے جن سے ہمبستری حلال ہے اجازت لینا ضروری نہیں کیونکہ انہیں زیادہ سے زیادہ اتفاق سے برہنہ یا جس حال میں ہوں دیکھ لے گا اور اس کے لئے ان کا بدن دیکھنا مباح ہے تاہم مستحب یہ ہے کہ دروازے پر آکر جوتے پر جوتا زور سے مارے تاکہ انہیں اپنے آنے کی اطلاع

روایۃ مھنی واذا دخل یسلم علیٰ اھلہٖ لیکثر خیر بیتہٖ کما جاء الاثر ولستوفی ذٰلک فی باب دخول المنزل انشاء اللّٰہ تعالیٰ ولا یطرق اھلہ لیلاً لنھی النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان یطرق الرجل اھلہ لیلاً قد فعل ذٰلک رجلان فوجد عند اھلھما ما یکرھان فاذا اُذن لہ فی دار غیرہٖ فدخل جلس حیث یاذن لہ صاحب الدار وان کان من اھل الذمۃ وان فجا قوما وھم علیٰ طعامھم فلا یاکل الا ان یکون صاحب الطعام ممن جرت عادتہ بالسماحۃ وطیب القلب بذٰلک۔

## فصل فیما یستحب فعلہ بیمینہٖ وما یستحب فعلہ بشمالہٖ

یستحب لہ تناول الاشیاء بیمینہٖ والاکل والشرب والمصافحۃ والبداءۃ بھا فی الوضوء والانتعال ولبس الثیاب وکذٰلک یبدء فی الدخول الی المواضع المبارکۃ کالمساجد والمشاھد والمنازل والدور برجلہ الیمنیٰ واما الشمال فلفعل الاشیاء المستقذرۃ وازالۃ الدرن کالاستنثار والاستنجاء وتنقیۃ الانف وغسل النجاسات کلھا الا ان یشق علیہ ذٰلک او یتعذر کالمشلول والمقطوع لیسارہ فیفعلہ بیمینہٖ ولا یمشی فی نعل واحد الا ان یکون ذٰلک یسیرا بمقدار ما یصلح الاخریٰ اذا انقطع شسعھا واذا اراد ان یناول انسانًا توقیعا او کتابًا

مھنی کی روایت میں امام احمدؒ سے اس کی صراحت آگئی ہے پھر گھر میں داخل ہو کر گھر والوں کو سلام کرے تاکہ گھر میں خیر و برکت ہو جیسا کہ حدیث میں آتا ہے اس سلسلہ میں پوری تفصیل گھر میں داخل ہونے کے باب میں انشاء اللہ آرہی ہے، سفر سے آنیوالا رات میں بیوی کے پاس نہ آئے کیونکہ نبی صلعم نے رات میں گھر میں آنے سے منع فرمایا ہے دو آدمیوں نے ایسا کیا کہ رات ہی کو گھر میں آگئے اور اپنی اپنی بیوی کے پاس ناخوشگوار چیزیں دیکھیں، اگر کسی کو کسی غیر کے گھر میں اندر آنے کی اجازت مل جائے تو گھر میں جا کر جہاں مالک مکان بیٹھنے کو کہے وہیں بیٹھ جائے اگرچہ مالک مکان ذمی ہو۔ اگر اتفاق سے ایسے لوگوں کے پاس پہنچے کہ وہ کھانا کھا رہے ہوں تو ان کے ساتھ کھانا نہ کھائے ہاں اگر صاحب خانہ کی سخاوت کی اور خوشی خوشی کھانا کھلانے کی عادت ہو تو خیر۔

## کونسے کام دائیں اور بائیں ہاتھ سے کئے جائیں؟

دائیں ہاتھ سے ہر چیز لینا، کھانا کھانا، مشروب پینا، مصافحہ کرنا، وضو میں دائیں طرف سے ابتدا کرنا، اسی طرح جوتا پہننے میں اور کپڑے بدلنے میں دائیں طرف سے ابتدا کرنا مستحب ہے۔ اسی طرح مقامات مقدسہ (مسجدوں، مجلسوں، منزلوں اور گھروں) میں داخل ہوتے وقت دائیں پیر سے ابتدا کرے۔ بایاں ہاتھ گھناؤنی اور گندی چیزوں کے لئے اور میل کچیل دفع کرنے کے لئے ہے جیسے ناک سنکنا، استنجاء کرنا، ناک صاف کرنا اور تمام گندگیوں کا دھونا بائیں ہاتھ سے مستحب ہے الا یہ کہ سیدھا ہاتھ لگائے بغیر یہ کام دشوار ہوں یا ممکن نہ ہوں جیسے بایاں ہاتھ سن ہو گیا ہو یا کٹ گیا ہو اس صورت میں بائیں ہاتھ کے کام مجبوراً دائیں ہاتھ سے کرنے مباح ہیں۔

ایک جوتا پہن کر چلنا لائق نہیں ہاں دوسرے جوتے کے درست کرنے کے لئے جبکہ اس کا تسمہ ٹوٹ جائے اگر ذرا سی دور چلا جائے تو کوئی ہرج نہیں۔

فليقصد بيمينه واذا مشى مع من هو اعلى منه
فى المنزلة والفضل فليمش عن يمينه يجعله
كامامه فى الصلوة وان كان دونه فى المنزلة
يجعله عن يمينه ويمشى عن يساره وقد قيل
المستحب المشى على اليمين فى الجملة لتخلى اليسار
للبزاق وغيره۔

**فصل** فى اداب الاكل والشرب ويستحب
للاكل ان يسمى الله تعالى عند اكله ويحمده
عند فراغه وكذلك عند الشراب لان ذالك
ابرك لطعامه وابعد لشيطانه لما روى ان
اصحاب النبى صلى الله عليه وسلم قالوا يا
رسول الله انا ناكل ولا نشبع قال صلى الله عليه
وسلم فلعلكم تفترقون قالوا نعم قال صلى الله
عليه وسلم فاجتمعوا على طعامكم واذكروا
اسم الله تعالى يبارك لكم فيه وعن جابر
بن عبد الله رضى الله عنهما انه سمع النبى
صلى الله عليه وسلم يقول اذا دخل الرجل بيته
فذكر اسم الله عزوجل عند دخوله وعند
طعامه قال الشيطان لاولاده لا مبيت لكم
ولا عشاء واذا دخل فلم يذكر الله عند
دخوله قال الشيطان ادركتم المبيت فاذا لم
يذكر اسم الله عند طعامه قال ادركتم المبيت
والعشاء وعن حذيفة رض انه قال كنا اذا احضرنا
مع رسول الله صلى الله عليه وسلم طعاما لم
يضع احدنا يده حتى يبدء رسول الله صلى الله

اگر کسی کو شاہی فرمان یا خط وغیرہ دینا ہے تو دائیں جانب سے دیا جائے اگر کسی معزز آدمی کے ساتھ ساتھ چلو جو تم سے افضل اور اعلیٰ مرتبہ کا ہو تو اس کی دائیں جانب چلو اور اسے نماز میں بمنزلہ امام کے سمجھو اور اگر وہ مرتبہ میں تم سے کم ہو تو اسے اپنی سیدھی جانب کرلو اور تم اس کی بائیں جانب چلو بعض کے نزدیک مطلقاً سیدھی جانب چلنا مستحب ہے تاکہ بائیں جانب تھوک وغیرہ کے لئے خالی رہے

**کھانے پینے کے اصول و آداب** کھانے پینے سے پہلے بسم اللہ پڑھنا اور فارغ ہو کر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا مستحب ہے کیونکہ اس طرح کھانے میں خوب برکت ہوتی ہے اور شیطان بہت دور ہٹ جاتا ہے منقول ہے کہ صحابہ کرامؓ نے کہا یا رسول اللہ ہم کھاتے ہیں مگر سیر نہیں ہوتے فرمایا: شاید تم الگ الگ کھاتے ہو صحابہ نے کہا بات تو یہی ہے فرمایا: مل کر کھایا کرو اور بسم اللہ پڑھ لیا کرو اس طرح تمہارے کھانے میں برکت ہوگی۔

حضرت جابرؓ کا بیان ہے کہ انہوں نے نبی صلعم سے سنا آپ فرما رہے تھے اگر کوئی گھر میں داخل ہونا چاہے اور داخل ہوتے وقت اور کھانا کھاتے وقت بسم اللہ پڑھ لے تو شیطان اپنی اولاد سے کہتا ہے: یہاں تم کو نہ رات میں رہنے کے لئے جگہ ہے اور نہ رات کا کھانا ہے یعنی اس گھر میں تمہاری دال گلنے والی نہیں اور اگر گھر میں جاتے وقت بسم اللہ نہ پڑھی گئی تو کہتا ہے تم نے رات کا ٹھکانہ پا لیا۔ پھر اگر کھانا کھاتے وقت بسم اللہ نہیں پڑھی تو کہتا ہے اس گھر میں تم نے رات گزارنے کا ٹھکانہ بھی پا لیا اور رات کا کھانا بھی۔ حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں جب ہم رسول اللہ صلعم کے ساتھ کسی کھانے میں شریک ہوتے تو ہم سے کوئی کھانا کھانے کے لئے ہاتھ نہیں بڑھایا کرتا تھا جب تک آپ کھانے کے لئے ہاتھ نہ بڑھاتے تھے پھر ایک دیہاتی آتا ہے گویا اسے کسی نے دھکا دے

عليه وسلم وانا حضرنا معه طعاما فجاء اعرابي
كانما يدفع فذهب ليضع يده في الطعام فاخذ
رسول الله صلى الله عليه وسلم بيده فجاءت
جارية كانما تدفع فذهبت لتضع يدها في
الطعام فاخذ رسول الله صلى الله عليه وسلم
بيدها وقال ان الشيطان ليستحل الطعام الذي لم
يذكر اسم الله عليه وانه جاء بهذا الاعرابي
ليستحل به فاخذت بيده وجاء بهذه الجارية
ليستحل بها فاخذت بيدها والذي نفسي بيده
ان يده في يدي مع ايديهما وان نسي ان يذكر
اسم الله تعالى عنده اوله فليقل بسم الله اوّله
وآخره هكذا روي في حديث عائشة رض عن
النبي صلى الله عليه وسلم ويستحب ان يبدء
بالملح ويختم به ويتناول اللقمة بيمينه و
يصغرها ويجيّد مضغها ويطيل بلعها ويأكل
مما يليه اذا كان نوعا واحدا وان كان الوانا
فلا باس ان يجيل يده في القصعة وكذلك
اذا كان ثمارا او فاكهة فلا يأكل من ذروة
الطعام ووسطه بل يأكل من جوانبه واذا كان
ثريدا اكل بثلثة اصابع ولعقها ولا ينفخ في
الطعام ولا الشراب ولا يتنفس في انائه واذا
اضاق نفسه نحّى القدح عن فيه فاذا تنفس
اعاده اليه ويكره الاتكاء في الاكل والشرب
ويجوز الاكل والشرب قائما وقيل يكره والجلوس
احب واذا دفع الاناء الى احد من جلسائه

کر بھیجا ہے اور کھانا کھانے کے لئے ہاتھ بڑھانا چاہتا ہے رسول اللہ صلعم اس کا ہاتھ پکڑ لیتے ہیں پھر ایک بچی آتی ہے گویا اسے بھی کسی نے دھکا دیا ہے اور کھانے کی طرف اپنا ہاتھ بڑھاتی ہے آپ اس کا بھی ہاتھ پکڑ لیتے ہیں اور فرماتے ہیں شیطان اپنے لئے وہ کھانا حلال سمجھتا ہے جس پر بسم اللہ نہ پڑھی جائے چنانچہ وہ اس دیہاتی کو لاتا ہے تاکہ اس کے ذریعہ اپنے لئے کھانا حلال کرلے لیکن میں اس کا ہاتھ پکڑ لیتا ہوں پھر اسی مقصد کے لئے اس بچی کو لاتا ہے لیکن میں اس کا ہاتھ بھی پکڑ لیتا ہوں اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے ان دونوں کے ہاتھوں کے ساتھ شیطان کا ہاتھ میرے ہاتھ میں ہے۔

اگر کوئی کھانے کے شروع میں بسم اللہ بھول جائے تو تو بیچ میں بسم اللہ اولہ وآخرہ پڑھ لے جیسا کہ حدیث عائشہؓ میں نبی صلعم سے منقول ہے۔

کھانے کی ابتداء نمک سے کرنا اور نمک ہی پر ختم کرنا مستحب ہے۔ سیدھے ہاتھ سے چھوٹا نوالہ توڑو اور اسے اچھی طرح چباؤ اور آہستہ آہستہ نگلو اور اگر ایک ہی قسم کا کھانا ہو تو اپنے سامنے سے کھاؤ اور اگر ایک ہی پیالہ میں مختلف قسم کا کھانا ہو تو چاروں طرف سے کھانے میں کوئی حرج نہیں اسی طرح اگر پھل یا میوہ ہو تو ان کی چوٹی سے اور درمیان سے پھل نہ اٹھاؤ بلکہ ایک طرف سے اٹھا کر کھاؤ اگر شوربہ میں روٹی بھیگی ہوئی ہو تو تین انگلیوں سے کھاؤ اور انہیں چاٹو، کھانے پینے کی چیزوں میں پھونک نہ مارو اور پانی وغیرہ پیتے وقت برتن میں سانس نہ لو اگر سانس پھول جائے تو منہ سے برتن ہٹا کر سانس لے لو اور پھر اسے منہ سے لگا لو۔

کھاتے پیتے وقت ٹیک لگانا مکروہ ہے۔ کھڑے ہو کر کھانا پینا جائز ہے مگر بعض علماء کے نزدیک مکروہ ہے اور بیٹھ کر کھانا پینا بہت اچھا ہے اگر صدر مجلس یا کوئی اور مجلس میں کسی کو برتن دینا

نبدء بمن عن يمينه ولا يجوز الاكل والشرب فى اوانى الذهب والفضة ولا المضبب اذا كان ذالك كثيراً واذا قدم بين يديه فى شئ من ذالك طعاماً رفعه من الاناء الى الخبز او اناء غير ذالك الجنس ثم اكله والانكار على من احضره واجب و كذالك الحكم فى البخور فى مداخن الذهب والفضة وكذالك الحكم فى ماء الورد من المواش المتخذة من ذالك فيحرم عليه الحضور فى تلك البقعة ويتعين عليه الانكار والقيام من ذالك المجلس ويكون انكاره برفق بان يقول تمام سروركم ان تتجملوا بما اباحته الشريعة وجعلته حلالاً لا بما حرمته وحظرته ولا خير فى لذة تؤدى الى معصية اذكروا رحمكم الله قول النبى صلى الله عليه وسلم من شرب فى اناء ذهب او فضة او اناء فيه شئ من ذالك فانما يجرجر فى بطنه نار جهنم واذا حصلت اللقمة فى فيه فلا يخرجها منه الا ان يضطر الى ذالك لشرقة او حرارة ليستغنى بها واذا عطس على طعام خمر وجهه واحتاط فى ستره لاجل الطعام واذا كان على راسه انسان قائم اذن له فى الجلوس فان ابى عليه او قام متوكئه اوغلامه لقضاء حاجة وسقيه الماء اخذ من اطائب الطعام فلقمه وليستحب مسح الاناء من فضلة الطعام ولقط الفتات من جوانب الاناء والطبق وليستحب ان يباسط

چاہے تو اپنے دائیں جانب والے کو دے، سونے چاندی کے برتنوں میں کھانا پینا جائز نہیں اور نہ سونے چاندی کے ملمع کئے ہوئے برتنوں میں۔ اگر اس قسم کے کسی برتن میں کھانا لایا جائے تو کھانا روٹی پر یا کسی دوسرے برتن میں اُلٹ لے اور کھانا کھا لے لیکن اس طرح کے برتن میں کھانا لانے والے کو بتا دینا لازم ہے کہ اس طرح کے برتنوں میں کھانا حرام ہے اسی طرح سونے چاندی کے عود دانوں میں عود وغیرہ سلگانا حرام ہے یہی حکم سونے چاندی کے گلاب پاشوں کا ہے اس لئے اس قسم کی مجلس میں جہاں اس طرح کے برتن استعمال کئے جاتے ہوں جانا حرام ہے اور انہیں ڈانٹنا متعین ہے اگر باز نہ آئیں تو وہاں سے اُٹھ آنا مناسب ہے اہل خانہ کو محبت اور پیار سے سمجھا دینا چاہیئے کہ تمہاری مسرتوں کا تتمہ اسی میں ہے کہ مباح چیزوں سے گھر سجاؤ اور انہیں رونق دو، حرام چیزوں میں نہیں اُس لذت میں خیر و برکت نہیں جس کا انجام گناہ ہوں حق تعالیٰ شانہٗ تم پر رحم فرمائے نبی صلعم کی اس حدیث میں غور کرو آپ نے فرمایا: جو سونے یا چاندی کے برتن میں جس میں سونے چاندی کا کچھ حصہ ہو پانی وغیرہ پیئے وہ اپنے پیٹ میں جہنم کی آگ ہی ٹھونس رہا ہے۔

جب منہ میں نوالہ لے لو تو مجبوری کے سوا اسے منہ سے نہ نکالو مجبوری یہ ہے کہ پھندا لگ جائے یا سخت گرم ہو یا کسی مضر شے کا وہم ہو اگر کھانا کھاتے وقت چھینک آئے تو ناک اور منہ پر ہاتھ رکھ کر اسے ڈھانپ لو اور کھانے سے دوسری طرف منہ کر کے چھینکو اور احتیاط رکھو کہ کھانا محفوظ رہے اگر تمہارے پاس کوئی شخص یا پانی پلانے کے لئے یا دوسرے کاموں کے لئے غلام یا لڑکا کھڑا ہو تو اسے بیٹھ جانے کی ہدایت کر دو اگر وہ نہ بیٹھے تو نفیس ترین و عمدہ کھانے میں سے ایک لقمہ اسے

الاخوان بالحدیث الطیب والحکایات التی تلیق بالحال اذا کانوا منقبضین وینبغی ان یاکل مع ابناء الدنیا بالادب ومع الفقراء بالایثار ومع الاخوان بالانبساط ومع العلماء بالتعلم والاتباع و اذا اکل مع ضریر اعلمہ بما بین یدیہ فربما فاتہ اطائب الطعام لعماہ ولیستحب الاجابۃ الیٰ ولیمۃ العرس فان احب ان یاکل اکل والا دعا وانصرف لما روی جابر بن عبد اللہ رض انہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من دعی فلیجب فان شاء طعم وان شاء ترک وعن عبد اللہ بن عمر رض قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من دعی فلم یجب فقد عصی اللہ تعالیٰ ورسولہ ومن دخل علی غیر دعوۃ فقد دخل سارقا وخرج مغیرا ھذا الذی ذکرنا اذا کان ذلک خالیا عن المنکر فان حضرہ منکر کالطبل والمزمار والعود والنآء والشربوق والشبابۃ والرباب والمغانی والطنابیر والجعران الذی یلعب بہ الترک لا یجلس ھناک لان جمیع ذلک محرم واما الدف فیجوز استعمالہ فی النکاح وسماع القول بالنصب والرقص مکروہ کما فسر لبعض المفسرین قولہ عزوجل ومن الناس من یشتری لھو الحدیث فقال ھو الغناء والشعر وجاء فی بعض الحدیث عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال الغناء ینبت النفاق فی القلب کما ینبت السیل البقل وسئل الشبلی رض عن الغناء فقیل احق ھو قال لا قال فما ذا بعد الحق

اسے دے دو۔ ادھر ادھر سے برتن کا پونچھنا اور برتن صاف کرنا مستحب ہے اور گرے ہوئے ریزے چن کر کھانا بھی، اسی طرح اہل مجلس سے اگر وہ دل گیر ہوں تو اچھی اور دل خوش کن باتیں کرنا اور مناسب حال واقعات بیان کرنا مستحب ہے، دنیا داروں کے ساتھ پورے ادب و تمیز سے فقراء کے ساتھ تواضع اور انکساری سے، عوام کے ساتھ خندہ پیشانی سے اور علماء کے ساتھ ادب و احترام سے کھانا مستحب ہے اگر کسی نابینا کے ساتھ کھانا کھانے کا اتفاق ہو تو اسے دستر خوان پر چنا ہوا کھانا بتا دو کیونکہ نظر نہ آنے کی وجہ سے اس سے عمدہ کھانا فوت ہو جاتا ہے۔ ولیمہ کی دعوت کو قبول کرنا اور اس میں شریک ہونا مستحب ہے اگر کھانا چاہے کھالے ورنہ میزبانوں کے لئے دعا کر دے۔ کیونکہ حدیث جابر میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس کی دعوت کی جائے اسے دعوت قبول کر لینی چاہیئے پھر اگر خواہش ہو تو کھانا کھالے ورنہ نہ کھائے۔ حدیث ابن عمر رض میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس نے دعوت قبول نہیں کی اس نے اللہ کی اور رسول کی نافرمانی کی اور جو بلا دعوت کے شریک ہو گیا وہ چور بن کر شریک ہوا اور لٹیرا بن کر نکلا۔ مذکورہ بالا احکام اس وقت ہیں جب مجلس دعوت خلاف شرع کاموں سے محفوظ ہو لیکن اگر مجلس دعوت میں خلاف شرع باتیں دکھائی دیں جیسے ڈھول سارنگی، بربط، شہنائی، شربوق، شبابہ، رباب غرضیکہ ہر قسم کے باجے، اسی طرح باجہ بجانے والے اور ناچنے گانے والے لونڈے اور جعران جس سے ترک کھیلتے ہیں تو اس مجلس میں نہ بیٹھو کیونکہ یہ تمام چیزیں حرام ہیں نکاح میں اعلان کے لئے صرف دف (ڈھول) بجانا مباح ہے اور نے کے ساتھ سماع کرنا اور ناچنا مکروہ ہے جیسا کہ بعض مفسروں نے ومن الناس من یشتری لھو الحدیث (بعض لوگ ایسے بھی ہیں جو بیہودہ بات خریدتے ہیں) میں لھو الحدیث کی تفسیر گانے سے اور شعر سے کی ہے، ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: گانا دلوں میں اس طرح نفاق پیدا کرتا ہے جیسے سیلاب گھاس پیدا کرتا ہے۔

الا الضلال ثم يكفي في كراهة ما في ذلك من ثوران الطبع وهيجان الشهوة والميل الى النسوان و اباطيل النفوس ورعوناتها والطرب والسخف و الدناءة والاشتغال بذكر الله تعالى اطيب واسلم لمن آمن بالله واليوم الآخر ودعوة الختان ليست مستحبة ولا على من دعي اليها ان يجيب ويكره التقاط النثار لانه شبيه النهبة وفيه سخف ودناءة ويكره حضور طعام الولائم ما عدا العرس اذا كان على الصفة التي وصفها رسول الله صلى الله عليه وسلم يمنع منه المحتاج ويحضره المستغني عنه ويكره لاهل الفضل والعلم في الجملة التسرع الى اجابة الطعام والتسامح بذلك لما فيه من الذلة والدناءة والشره لا سيما اذا كان حاكما وقيل ما وضع احد يده في قصعة احد الا ذل ويحرم التطفل على طعام الناس و هو دخوله مع المدعو من غير ان يدعى وهو ضرب من الوقاحة والغصب ففيه اثمان احدهما الاكل لما لم يدع اليه والثاني دخوله الى منزل الغير لغير اذنه والنظر الى اسراره والتضييق على من حضره ومن الادب ان لا يكثر النظر الى وجوه الآكلين لانه مما يحشمهم ولا يتكلم على الطعام بما يستقذره الناس من الكلام ولا بما يضحكهم خوفا عليهم من الشرق ولا بما يحزنهم لئلا ينغص على الآكلين اكلهم ويستحب غسل اليد قبل اكل الطعام وبعده وقيل يكره

شبلیؒ سے گانے کے بارے میں پوچھا گیا اور کہا گیا کہ گانا ٹھیک ہے؟ فرمایا: نہیں پھر فرمایا فماذا بعد الحق الا الضلال (پھر حق کے بعد بجز گمراہی کے اور کیا ہے؟) کراہت کے لئے وہ ہیجان ہی کافی ہے جو گانے بجانے سے دلوں میں پیدا ہوتا ہے شہوت بھڑک اٹھتی ہے عورتوں کی طرف رغبت ابھر آتی ہے نفسانی اور باطل باتیں جوش مارنے لگتی ہیں رعونتیں نمودار ہوتی ہیں اور تمسخر کرنے کا اور سبکی اور کمینگی کا منشأ ہوتا ہے۔ جن لوگوں کا اللہ پر اور آخرت پر ایمان ہے ان کے لئے تو اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول ہونے سے زیادہ دل خوش کن اور سلامتی والی کوئی چیز ہے ہی نہیں۔

ختنوں کی دعوت مستحب نہیں اور نہ اس دعوت کو قبول کرنا ضروری ہے بکھیری جانیوالی چیزوں کا چننا مکروہ ہے کیونکہ یہ لوٹ کے مشابہ ہے اور اس میں ایک قسم کی خفت و دنائت ہے۔

شرع کے مطابق شادی کے ولیمہ کے علاوہ دیگر خوشیوں کی ایسی دعوتوں میں شریک ہونا مکروہ ہے جن میں بیچارے محتاج اور غرباء شریک کئے جائیں اور جو لوگ ان دعوتوں سے مستغنی ہوں ان میں انہیں کو بلایا جائے۔

ارباب علم و فضل کے لئے دعوت قبول کرنے میں جلدی کرنا مطلقاً مکروہ ہے جیسے وہ دعوت کے منتظر ہی تھے ادھر بلاوا آیا ادھر ہاں کر لی کیونکہ اس سے ایک قسم کی ذلت، کمینہ پن اور طعام کی حرص ثابت ہوتی ہے خصوصاً صاحب دعوت کرنے والا حاکم ہو۔ کہا جاتا ہے جس نے کسی کے برتن میں ہاتھ ڈالا وہ ضرور ذلیل ہوا۔

ناخواندہ مہمان بن کر کسی دعوت میں جانا مکروہ ہے ایسے شخص کو طفیلی کہا جاتا ہے اس میں ایک قسم کی بے حیائی اور لوٹ ہے اور دو گناہ لازم آتے ہیں: اس کا کھانا جس کے لئے بلایا نہیں گیا تھا اور بلا اجازت کے دوسرے کے گھر میں داخل ہو جانا اور اس کے بھیدوں کو ٹٹولنا اور حاضرین مجلس کو تنگی میں ڈالنا۔

کھانے کا ایک ادب یہ بھی ہے کہ کھانے والوں کے چہروں کو نہ دیکھا جائے

قبل الطعام ويستحب بعده ويكره اكل البقلة الخبيثة
هى الثومة والبصلة والكراث لكراهة ريحها
وقد روي عن النبي صلى الله عليه وسلم انه
قال من اكل من هذه البقلة الخبيثة فلا يقربن
مصلانا وكثرة الاكل بحيث يخاف منه التخمة
مكروهة وقد روى عن النبي صلى الله عليه وسلم
انه قال ما ملأ ابن ادم وعاءً شرا من بطنه
ويكره لغير صاحب الطعام من الضيف ان
يلقم من حضر معه على الطبق الا باذن صاحب
الطعام لانه ياكل على ملك صاحبه على وجه
الاباحة وليس ذالك بتمليك ولهذا اختلف
الناس فى الوقت الذى يحصل الطعام ملكا للاكل
فقال قوم اذا حصل فى فيه واستهلك وقال
اخرون لا يملكه بل ياكل على ملكه واذا
قدم الطعام فلا يحتاج بعد التقدم الى اذن
اذ كان قد جرت العادة فى تلك البلدة الاكل
كذالك فيكون العرف اذنا ويكره اخراج
شئ من فيه ورده الى قصعة ويكره التخلل
على الطعام ولا يمسح يده بالخبز ولا يبتذله
ولا يخلط طعاما بطعام يعنى الوان الطبائخ
لانه قد يكره ذالك طباع كثير من الناس
وان كان نفسه تميل اليه فيترك ذالك لاجلهم
ولا يجوز له ذم الطعام ولا لصاحبه استحسانه
ومدحه ولا تقويمه لانه دناءة وقد روى
ان النبى صلى الله عليه وسلم ما مدح طعاما

کیونکہ بار بار دیکھنے سے لوگوں کے دلوں میں غصہ بھڑک اٹھتا ہے۔

کھانا کھاتے وقت ناخوشگوار اور ہنسانے والی باتوں سے پرہیز کرو ایسا نہ ہو کہ کھانے والوں کو پھندا لگ جائے اور نہ غم انگیز باتیں کرو۔ کہیں ان کا کھانا مکدر نہ ہو جائے۔

کھانا کھانے کا ایک ادب یہ بھی ہے کہ کھانے سے پہلے اور بعد میں ہاتھ دھولو۔ بعض کے نزدیک قبل از طعام ہاتھ دھونے مکروہ ہیں اور بعد میں مستحب ہیں۔ بدبو والا ساگ (کچا لہسن، پیاز اور گندنا وغیرہ) کھانا مکروہ ہے کیونکہ ان کی بو ناگوار معلوم ہوتی ہے رحمت عالم صلعم نے فرمایا جو اس مکروہ بو والے ساگ کو کھائے وہ ہماری مسجد کے قریب آئے ناک تک پیٹ بھر کر کھانا جس سے بدہضمی کا ڈر ہو مکروہ ہے رحمت عالم صلعم نے فرمایا آدم کے بیٹے نے اپنے پیٹ سے بدتر کوئی برتن نہیں بھرا علاوہ میزبان کے کسی مہمان کو یہ حق حاصل نہیں کہ وہ اسے کوئی لقمہ دے جو اس کے ساتھ دستر خوان پر موجود ہے ہاں اگر میزبان اجازت دیدے تو خیر کیونکہ وہ میزبان کے دستر خوان پر اباحت کے طور پر کھا رہا ہے ملکیت کے ڈر پر نہیں۔ اسی لیئے علماء کا اس وقت میں اختلاف ہے جس وقت کھانا، کھانے والے کی ملکیت بنتا ہے۔ بعض علماء کے نزدیک جب نوالہ منہ میں چلا جائے اور منہ میں جا کر غائب ہو جائے تو کھانے والے کی ملکیت بن جاتا ہے، دوسرے علماء کہتے ہیں کھانے والا مالک نہیں ہوتا بلکہ کھانا میزبان کی ملکیت باقی رہتے ہوئے کھاتا ہے جب کھانا چن دیا جائے تو پھر اجازت کی ضرورت نہیں بشرطیکہ اس شہر کی یہی عادت ہو یہ عرفی عادت ہی اجازت ہے۔ منہ سے نکال کر کچھ برتن میں ڈالنا مکروہ ہے نیز کھاتے وقت خلال کرنا مکروہ ہے روٹی سے ہاتھ نہ پونچھو اور روٹی کی بے عزتی نہ کرو۔ ایک کھانا دوسرے کھانے سے نہ ملاؤ کیونکہ یہ بہت سے لوگوں کی طبیعتوں کے خلاف ہے اس کے علاوہ معدہ بھی خراب کرتا ہے اگر کسی کو چند چیزیں ملا کر کھانے کی

ولا ذمه ولا يرفع يده حتى يرفعوا ايديهم الا
ان يعلم منهم الانبساط اليه فلا يتكلف ذلك
ويستحب ان يجعل ماء الايدى فى طست واحد
لما روى فى الخبر لا تبددوا يبدد الله شملكم وروى
ان النبى صلى الله عليه وسلم نهى ان يرفع الطست
حتى يطف يعنى يمتلئ ولا يغسل يده بما يطعم
من دقيق الباقلاء والعدس والهرطمان وغير
ذلك يجوز بالنخالة ولا يقرن بين التمرتين
لنهيه صلى الله عليه وسلم عن ذلك وقيل
لا يكره ذلك ان كان وحده او كان هو صاحب
الطعام ولا يتخير الاطعمة على صاحب الدار بل
يقنع بما قدم لان فى ذلك حملة على التكلف و
قد قال صلى الله عليه وسلم انا والاتقياء
امتى برآء من التكلف وان استدعى منه
صاحب الدار التشهى عليه كان له ان يذكر
شهوته ويكره له رد الهدية وان قلت
اذا كانت من جهة حلال طيبة واجتهد
فى المكافات او الدعاء له ومن سقط فى طعامه
او شرابه شئ فلا يخلو اما ان يكون له نفس
سائلة ما عدا السمك فيكون الطعام نجسا
ويحرم اكله اذا كان مائعا وان كان جامدا
رفعه وما حوله وان كان مالا نفس له سائلة
فان كان من ذوات السموم لم ياكله ويحرم
الطعام لاجل الضرر به لا لعينه كالحية
والعقرب وان كان ذبابا غمسه فى الطعام حتى

خواہش ہو تو الگ ایک برتن میں لا کر کھالے اور تمام کھانے جوں کے توں لوگوں کے لئے چھوڑ دے کسی کو کھانے میں چین میخ نکالنا جائز نہیں اور نہ کھانا کھلانے والے کو اپنے کھانے کی تعریف و خوبی بیان کرنے کا جواز حاصل ہے نہ یہ کہے کہ یہ کھانا بڑا قیمتی ہے کیونکہ یہ کم ظرفی اور کمینہ پن کی علامت ہے۔ نبی صلعم نے نہ کبھی کسی کھانے کی تعریف کی اور نہ برائی کی کھانے سے ہاتھ نہ روکو جب تک دوسرے لوگ کھا رہے ہیں ہاں اگر لوگ خندہ پیشانی سے اجازت دیدیں تو خیر پھر تکلف نہ کیا جائے۔ ایک ہی لگن میں ہاتھ دھونے مستحب ہیں کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا پراگندہ نہ ہو ورنہ تمہارا اتحاد جاتا رہے گا اور نبی صلعم نے لگن اٹھانے سے بھی منع فرمایا جب تک وہ بھر نہ جائے۔

کھائی جانیوالی چیزوں سے ہاتھ نہ دھوؤ جیسے باقلا، مسور اور ہرطمان (جو ایک قسم کا غلہ ہے) کے آٹے سے ہاتھ نہ دھوؤ ہاں بھوسی سے ہاتھ دھونے جائز ہیں دو کھجوریں اکٹھی منہ میں نہ رکھو کیونکہ نبی صلعم نے اس سے منع فرمایا ہے بعض کے نزدیک اگر کوئی تنہا کھا رہا ہو یا صاحب خانہ ہو تو کوئی ہرج نہیں۔ میزبان سے کسی خاص طرح کے کھانے کی فرمائش نہ کرو بلکہ جو کچھ سامنے آجائے اسی پر قناعت کرو کیونکہ اس طرح میزبان پر ایک قسم کا بار پڑ جاتا ہے اور تکلف میں تکلیف ہے رحمت عالم صلعم نے فرمایا: میں اور میری امت کے پارسا حضرات تکلف سے بیزار ہیں، البتہ اگر میزبان خود اپنے مہمانوں سے فرمائش کرے کہ وہ اپنی خواہش و شوق کا کھانا بتا دیں تو پھر جس کھانے کو طبیعت چاہتی ہو بلا کسی کراہت کے بتا دیا جائے۔

ہدیہ کا لوٹانا مکروہ ہے اگرچہ تھوڑا ہو اور حلال و طیب مال میں سے ہو۔ ہاں بدلہ دینے کی اور تحفہ دالے کے لئے دعائے خیر کرنے کی پوری پوری کوشش کی جائے، اگر کھانے پینے کی کسی چیز میں کچھ گر جائے تو اگر اس میں مچھلی کے علاوہ بہنے والی خون والی شے ہو تو کھانا ناپاک

يغوص جناحاه ثم اخرجه وان مات فان الطعام طاهر يا كله لما روى ان النبي صلى الله عليه وسلم انه قال اذا وقع الذباب فى اناء احدكم فليغمسه فيه فان فى احد جناحيه داء وفى الاخرى شفاء وانه يلقى بالذى فيه الداء وليتجنب له مص الشراب ولا يكرع كرعًا وليقطعه ثلث دفعات للنفس ولا يتنفس فى الاناء وليسم على اوّله ويحمد الله تعالى فى اخره والاختصار فى هذه الجملة ان نقول هى اثنا عشرة خصلة اربع منها فريضة واربع سنة واربع اداب اما الفريضة فالمعرفة بما اكله من اين هو والتسمية والرضاء والشكر واما السنة فالجلوس على الرجل اليسرى والاكل بثلاثة اصابع ولعق الاصابع والاكل مما يليه واما الاداب فالمضغ الشديد وتصغير اللقم وقلة النظر الى وجوه القوم وان لا يفرش المائدة بالخبز وليضع فوقه الادم وان لا ياكل متكئا ولا منبطحا على بطنه۔

**فصل** فاذا افطر عند غيره قال افطر عندكم الصائمون واكل طعامكم الابرار وتنزلت عليكم الرحمة وصلت عليكم الملئكة الحمد لله الذى اطعمنا وسقانا وجعلنا من المسلمين وهدانا من الضلالة وفضلنا على كثير ممن خلقه تفضيلا اللهم اشبع جياع امة محمد صلى الله عليه وسلم واكس عاريها وعاف مرضها ورد غائبها واجمع شمل اهل الدار

ہو جائیگا اس کا کھانا حرام ہے بشرطیکہ سیال ہو اور اگر منجمد ہے تو اسے اور اسکے آس پاس والے حصوں کو نکال کر پھینکدو اور اگر ایسی شے ہو جس میں بہنے والا خون نہ ہو تو اگر وہ زہریلی ہے تو وہ کھانا نہ کھایا جائے کیونکہ وہ ضرر کی وجہ سے حرام ہے بالذات نہیں جیسے سانپ بچھو وغیرہ اور اگر گرنے والی شے زہریلی نہ ہو جیسے مکھی وغیرہ تو اسے شوربے میں ڈبو کر نکال پھینکو اگرچہ وہ مر جائے اور کھانا پاک ہے اسے کھالو کیونکہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا اگر تم میں سے کسی کے برتن میں مکھی گر جائے تو مکھی کو اس میں ڈبو دینا چاہیئے کیونکہ اس کے ایک بازو میں بیماری ہے اور دوسرے میں اس کا فادزہر ہے اور وہ بیماری والے بازو کو ڈالتی ہے اور شفا والا پر اٹھا لیتی ہے۔ پانی کو گھونٹ لے لے کر پیو جانوروں کی طرح زبان سے چاٹ کر نہ پیو اور تین سانس میں پیو اور برتن میں سانس نہ لو شروع میں بسم اللہ پڑھ لو اور آخر الحمد للہ کہہ لو۔

غرضیکہ کھانے پینے کے سلسلہ میں بارہ آداب ہیں چار تو فرض ہیں اور چار سنتیں ہیں اور چار آداب میں داخل ہیں فرض یہ ہیں کھائی یا پی جانیوالی چیز کا علم کہ کہاں سے آئی، شروع میں بسم اللہ پڑھنا، اللہ کی عطا کردہ نعمت سے راضی ہونا اور اس کا شکر بجالانا اور سنتیں یہ ہیں بائیں پیر پر بیٹھنا، تین انگلیوں سے کھانا، انگلیوں کو چاٹنا اور سامنے سے کھانا۔ اور آداب یہ ہیں خوب چبانا اور چھوٹے چھوٹے نوالے لینا، لوگوں کے چہروں کو نہ دیکھنا، روٹیوں کو دسترخوان پر الگ الگ نہ رکھنا بلکہ تہہ بہ تہہ رکھنا اور ٹیک لگا کر اور اوندھا ہو کر پیٹ کے بل لیٹ کر نہ کھانا

**روزہ کھولنا** اگر کسی کے گھر روزہ کھولو تو یہ دعا پڑھو تمہارے پاس روزہ داروں نے روزے کھولے اور تمہارا کھانا نیک حضرات نے تناول فرمایا اور تم پر اللہ کی رحمتیں اتریں اور تمہارے لئے فرشتوں نے دعائے مغفرت کی حق تعالیٰ کا بے انتہا شکر ہے کہ اس نے ہمیں کھلایا پلایا اور مسلمان بنایا اور گمراہی سے نکال کر ہدایت بخشی اور اپنی بہت سی مخلوق پر زبردست فضیلت عطا فرمائی اے اللہ امت محمدیہ کے بھوکوں کا پیٹ بھر ننگوں کو لباس عطا فرما، بیماروں کو شفا بخش، کھوئے ہوؤں کو واپس لا اور خاندانوں کی پراگندگیاں دور فرما، ان پر روزیاں برسا اور گھر میں ہمارے

وادرار ارزاقهم واجعل دخولنا بركة وخروجنا مغفرة
وآتنا في الدنيا حسنة وفي الآخرة حسنة وقنا عذاب النار
برحمتك يا ارحم الراحمين۔

**فصل** في اداب الحمام: بناء الحمام وبيعه وشراؤه وكراءه مكروه في الجملة لما فيه من مشاهدة عورات الناس وقد روى عن علي بن ابي طالب رضہ انه قال بئس البيت الحمام ينزع من اهله الحياء ولا يقرء فيه القرآن واما دخوله فالاولى ان لا يدخله اذا وجد من ذالك بد لما ورد من عبد الله بن عمر رضہ انه كان يكره الحمام ويعلل بانه من رقيق العيش وعن الحسن وابن سيرين انهما كانا لا يدخلان الحمام وقال عبد الله بن الامام احمد رح ما رايت ابي قط دخل الحمام وان كان به حاجة الى ذلك وان دعت الضرورة جاز له دخوله مستترا بمئزر غاضا لبصره عن عورات النساء وان امكنه ان يخلي الحمام له فيدخله بالليل او وقتا يقل ذبوته بالنهار وقد سئل الامام احمد رحمه الله عن ذالك فقال رحمه الله تعالى ان كنت تعلم ان كل من في الحمام عليه ازار فادخله والا فلا تدخله وقد روت عائشة رضي الله عنها عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال بئس البيت الحمام بيت لا يستر وماؤه لا يطهر قالت عائشة رضہ ما يسر عائشة انها دخلته ولها مثل احد ذهبا وقال صلى الله عليه وسلم في حديث جابر بن عبد الله رضہ من

آنے جانے کو موجب بخشش بنا اور ہمیں دنیا میں بھی نیکی عطا فرما اور آخرت میں بھی اور اے ارحم الراحمین اپنی رحمت سے ہمیں آگ کے عذاب سے محفوظ فرما۔ آمین۔

**حمام کے آداب** | حمام کی تعمیر اس کی خرید و فروخت اور اس کا کرایہ فی الجملہ مکروہ ہے کیونکہ اس میں لوگوں کے پردے کے مقامات مشاہدے میں آتے ہیں اور حضرت علی رضہ کا فرمان ہے بدترین گھر حمام ہے جو لوگوں کو بے حیا بناتا ہے، حمام میں قرآن پاک نہ پڑھا جائے۔

اولیٰ تو یہی ہے کہ اگر ممکن ہو تو حمام میں نہ جائے کیونکہ حضرت ابن عمرؓ حمام کو مکروہ سمجھتے تھے اور یہ وجہ بیان کرتے تھے کہ یہ لطیف عیاشی ہے حسن بصریؒ اور محمد بن سیرینؒ حمام میں نہیں جایا کرتے تھے، عبداللہ بن امام احمدؒ کا بیان ہے کہ میں نے اپنے والد کو کبھی حمام میں جاتا ہوا نہیں دیکھا۔

اگر کسی کو حمام میں جانے کی ضرورت ہو تو ازار باندھ کر اس میں جانا جائز ہے اور خواتین کے جسم کو نہ دیکھے نگاہ نیچی رکھے اگر حمام کو اپنے لئے خالی کرانا ممکن نہ ہو تو اس میں رات میں جائے یا دن میں اس وقت جائے جب نہانے والے کم ہوں۔

امام احمدؒ سے اس کے بارے میں پوچھا گیا فرمایا: اگر تمہیں یقین ہو کہ حمام میں تمام لوگ تہبند باندھے ہوئے ہیں تو جاؤ ورنہ نہ جاؤ، حضرت عائشہؓ صدیقہ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: بدترین گھر حمام ہے حمام ایک ایسا گھر ہے جس میں پردہ نہیں کیا جاتا اور اس کا پانی پاک نہیں حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں، اگر احد پہاڑ کی برابر مجھے کوئی سونا دے تو میں پھر بھی حمام میں نہ جاؤں، حدیث جابر بن عبداللہ میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس کا اللہ پر اور آخرت پر ایمان ہے وہ حمام میں ازار کے بغیر نہ جائے۔

خواتین کو بھی حمام میں ان شرطوں کے ساتھ جانا جائز ہے

کان یؤمن باللّٰہ الیوم الآخر فلا یدخل الحمام الا
بمیزر واما النساء فانما یجوز لھن دخولہ بالشرائط
التی ذکرناھا فی حق الرجال او وجود العذر
واحاجۃ کالمرض والحیض والنفاس لما روی
ابن عمرؓ عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ
قال سیفتح علیکم ارض العجم وستجدون
بیوتا یقال لھا الحمام فلا یدخلھا الرجال الا
بازار وامنعوا منھا النساء الا مریضۃ او نفساء
واذا دخل الحمام فلا یسلم ولا یقرء القرآن لما
تقدم من حدیث علیؓ۔

**فصل** فی النھی عن التعری فی الجملۃ وفی
حال الغسل لما روی ابو داؤد باسنادہ عن بھز
بن حکیم عن ابیہ عن جدہ رضؓ قال قلت یارسول
اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم عوراتنا ما نأتی منھا
وما نذر قال صلی اللّٰہ علیہ وسلم احفظ عورتک
الا من زوجتک او ما ملکت یمینک قال قلت
یارسول اللّٰہ اذا کان القوم بعضھم فی بعض
قال صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان استطعت ان لا
یرینھا احد فلا یرینھا قال قلت یارسول اللّٰہ
اذا کان احدنا خالیا قال صلی اللّٰہ علیہ وسلم
اللّٰہ احق ان یستحیی منہ من الناس وروی
ابوداؤد باسنادہ عن ابی سعید الخدری رضؓ
عن ابیہ عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال
لا ینظر الرجل الی عورۃ الرجل ولا تنظر المراءۃ
الی عورۃ المراءۃ ولا یفضی الرجل فی ثوب ولا

جو شرطیں ہم نے مردوں کے حق میں بیان کی ہیں یا کسی معقول عذر اور ضرورت سے حمام میں جانا جائز ہے جیسے بیماری، حیض اور نفاس کی وجہ سے کیونکہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ والی حدیث میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: عنقریب تمہارے لئے سرزمین عجم فتح ہوگی، تم وہاں ایک قسم کے گھر جن کو حمام کہا جاتا ہے، پاؤ گے، خبردار ان میں مرد تہبند کے ساتھ داخل ہوں اور ان میں جانے سے اپنی عورتوں کو روک لو۔ البتہ بیمار اور حیض ونفاس والی عورت جاسکتی ہے۔

حمام میں جاکر سلام نہ کرو اور نہ قرآن پڑھو اس کی دلیل حدیث علیؓ ہے جو اوپر گزر گئی۔

## مطلق یا غسل کے وقت ننگے ہونے کی ممانعت

مطلق یا غسل کرتے وقت ننگا ہونا منع ہے، ایک صحابی فرماتے ہیں: میں نے رحمت عالم صلعم سے پوچھا یارسول اللہ ہم کس کے سامنے ننگے ہو سکتے ہیں اور کس کے سامنے نہیں؟ فرمایا: بجز اپنی بیوی یا لونڈی کے کسی اور کے سامنے نہیں، انہوں نے کہا: یارسول اللہ! اگر ایک جماعت ملی جلی ہو اور کسی کے پاس کپڑا ہو اور کسی کے پاس نہ ہو تو کیا کیا جائے؟ فرمایا: مقدور بھر ستر کو چھپائے رکھو، انہوں نے کہا: یارسول اللہ اگر ہم میں سے کوئی خلوت میں ہو؟ فرمایا: لوگوں کی بہ نسبت اللہ تعالیٰ اس کا زیادہ حقدار ہے کہ اس سے شرمایا جائے، حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مرد مرد کی شرمگاہ نہ دیکھے اور عورت عورت کی شرمگاہ نہ دیکھے اور ایک کپڑے میں دو مرد ننگے نہ ہوں اور نہ ایک کپڑے میں دو عورتیں ننگی ہوں۔ (ابوداؤد)

خلوت میں جہاں کوئی دیکھنے والا نہ ہو غسل کرتے وقت ننگا ہونا مکروہ ہے بلکہ تہبند باندھ کر غسل کیا جائے، کیونکہ

تفضی المرأۃ الی المرأۃ فی ثوب واما حالۃ الغسل فی موضع خال لایراہ احد فیکرہ ان یغتسل بلا میزر لما روی ابو داؤد باسنادہٖ عن عطاء بن یعلی بن امیۃ رض قال یعلی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رای رجلا یغتسل بلا ازار فصعد المنبر فحمد اللہ تعالیٰ واثنی علیہ وقال ان اللہ حیی ستیر یحب الستر والحیاء فاذا اغتسل احدکم فلیستتر واما ان دخل الماء للغسل او لغیرہٖ فیکرہ ایضا بلا میزر لان للماء سکانا لما روی جابر بن عبد اللہ رض عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ نھی ان یدخل الماء بلا میزر وعن الحسن رض انہ قال للماء سکان وان احق من استتر من سکانہ الجن۔

فصل وقد رخص الامام احمد رحمہ اللہ فی ذلک فی روایۃ اخری وانہ لا یکرہ ذلک لانہ سئل عن رجل کان عند نھر لیس یراہ احد قال ارجوا ومعنی ذلک انہ لا یکون بہ باس والاولی والاصح ما تقدم من النھی۔

فصل فی لبس الخاتم واتخاذہ عن ابی داؤد باسنادہٖ عن انس بن مالک رض قال اراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یکتب الی بعض الاعاجم فقیل لہ لا یقرؤن کتابا الا بالخاتم فاتخذ خاتما من فضۃ ونقش فیہ محمد رسول اللہ وعن انس رض قال کان خاتم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من فضۃ کلہ فصۃ منہ وفی لفظ عن انس رض انہ قال کان خاتم رسول اللہ

عطاء بن یعلی سے روایت ہے کہ یعلی نے کہا: رسول اللہ صلعم نے دیکھا کہ ایک شخص ننگا ہو کر بلا تہبند کے نہا رہا ہے آپ نے منبر پر چڑھ کر اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان کر کے فرمایا: دیکھو اللہ تعالیٰ انتہائی شرمیلا اور سخت پردے والا ہے اور پردہ اور حیا سے محبت کرتا ہے لہٰذا جب تم میں سے کوئی نہائے تو اسے پردہ کر لینا چاہیئے (ابوداؤد)

اگر پانی میں غسل کرنے کے لئے یا غسل کی نیت کے بغیر کوئی گھس جائے تو بلا تہبند کے پانی میں گھسنا بھی مکروہ ہے کیونکہ پانی میں بھی رہنے والے رہتے ہیں اور جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی صلعم نے بلا تہبند کے پانی میں داخل ہونے سے منع فرمایا۔ حسنؒ کہتے ہیں کہ پانی میں بھی رہنے والے رہتے ہیں اور پانی کے رہنے والوں سے شرمگاہیں چھپانے کے ہم زیادہ حقدار ہیں۔

**پانی میں برہنہ ہونے کا جواز** ایک روایت میں امام احمدؒ نے پانی میں برہنہ ہونے کی رخصت دی ہے اور فرمایا ہے کہ مکروہ نہیں ہے کیونکہ آپ سے ایک ایسے شخص کے بارے میں پوچھا گیا جو نہر کے پاس ہے اور اسے کوئی دیکھنے والا نہیں فرمایا مجھے امید ہے کہ اس کو رخصت ہو گی۔ پانی میں نہانے میں کوئی حرج نہیں لیکن اولیٰ اور صحیح یہی ہے کہ مطلقاً ننگا ہو کر نہ نہائے۔

**انگوٹھی بنوانا اور پہننا** حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے بعض عجمیوں کو خطوط لکھنے کا ارادہ فرمایا لیکن آپ سے کہا گیا کہ عجمی بلا مہر کے خط نہیں پڑھتے لہٰذا آپ نے چاندی کی انگوٹھی بنوائی اور اس پر محمد رسول اللہ کندہ کرا لیا (ابوداؤد) حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم کی انگوٹھی تمام کی تمام چاندی کی تھی حتےٰ کہ نگ بھی چاندی کا تھا۔ انسؓ ہی کی روایت کے ایک لفظ میں ہے کہ رسول اللہ صلعم کی انگوٹھی چاندی کی تھی اور اس کا نگ سیاہ تھا۔

صلی اللہ علیہ وسلم من ورق فصہ حبشی روی ابوداؤد
باسنادہ عن نافع عن ابن عمر رض قال اتخذ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم خاتما من ذھب وجعل فصہ
مما یلی بطن کفیہ ونقش فیہ محمد رسول اللہ فاتخذ الناس
خواتیم الذھب فلما رأٰھم اتخذوھا رمی بہ و
قال لا البسہ ابداً ثم اتخذ خاتما من فضۃ ونقش
فیہ محمد رسول اللہ ثم لبس ذالک الخاتم
بعدہ ابوبکر رض ثم لبس بعد ابی بکر عمر رض
ثم لبسہ عثمان رض حتی وقع فی بیر اریس۔

**فصل** ویکرہ اتخاذ الخاتم من الحدید
والشبہ لما روی ابوداؤد باسنادہ عن عبداللہ
بن بریدۃ عن ابیہ رضی اللہ عنہ قال ان رجلاً
جاء الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہ
خاتم من شبہ فقال لہ مالی اجد منک ریح
الاصنام فطرحہ ثم جاء وعلیہ خاتم من حدید
فقال مالی اری علیک حلیۃ اھل النار فطرحہ
فقال یارسول اللہ من ای شئ اتخذہ قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتخذہ من ورق ولا تتمہ
مثقالا۔

**فصل** ویکرہ التختم فی الوسطی والسبابۃ
لما روی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نھی علیاً رض
عن ذالک۔

**فصل** والاختیار التختم فی الیسری وفی الخنصر
لما روی ابوداؤد باسنادہ عن ابن عمر رض ان النبی
صلی اللہ علیہ وسلم کان یتختم فی یسارہ وکان

حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے انگوٹھی سونے کی بنوائی آپ نگ کا رخ کف دست کی طرف رکھا کرتے تھے اور اس پر محمد رسول اللہ کندہ تھا پھر لوگوں نے بھی اپنی اپنی انگوٹھیاں سونے کی بنوالیں پھر جب آپ نے دیکھا کہ لوگوں نے سونے کی انگوٹھیاں بنوالی ہیں تو آپ نے اپنی انگوٹھی اتار پھینکی اور فرمایا اب میں کبھی اسے نہ پہنوں گا پھر آپ نے چاندی کی انگوٹھی بنوائی اور اس پر محمد رسول اللہ کندہ کرالیا پھر آپ کی وفات کے بعد وہ انگوٹھی حضرت ابوبکرؓ نے پہنی پھر آپ کے بعد حضرت عمرؓ نے اور حضرت عمرؓ کے بعد حضرت عثمانؓ نے پہنی حتیٰ کہ وہ اریس نامی کنوئیں میں گر گئی۔

**لوہے کی اور پیتل کی انگوٹھی**

پیتل اور لوہے کی انگوٹھی بنوانا اور پہننا مکروہ ہے کیونکہ حضرت بریدہؓ کا بیان ہے کہ ایک شخص پیتل کی انگوٹھی پہن کر رسول اللہ صلے اللہ صلعم کے پاس آیا آپ نے فرمایا کیا بات ہے مجھے تجھ سے بتوں کی بو آرہی ہے آخر کار اس نے انگوٹھی اتار پھینکی پھر لوہے کی انگوٹھی پہن کر آیا فرمایا کیا بات ہے میں تجھ پر جہنم والوں کا زیور دیکھ رہا ہوں پھر وہ بھی اس نے اتار پھینکی۔ اور پوچھنے لگا یارسول اللہ! کس چیز کی انگوٹھی بنواؤں؟ فرمایا: چاندی کی بنوالے، اور چاندی ساڑھے چار ماشہ سے کم ہی ہو۔

(ابوداؤد)

★

**انگوٹھی کس انگلی میں پہنی جائے**

درمیانی اور شہادت والی انگلی میں انگوٹھی کا پہننا مکروہ ہے کیونکہ نبی صلعم نے حضرت علیؓ کو اس سے منع فرمایا۔

**بائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی میں انگوٹھی پہننے کا جواز**

بہتر اور پسندیدہ بات یہی ہے کہ انگوٹھی بائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی میں پہنی جائے کیونکہ حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم

فصہ فی باطن کفہ وروی ذالک عن اکثر السلف الصالح ولان خلاف ذالک عادۃ وشعار المبتدعۃ ولان المستحب ان یکون تناول الاشیاء بالیمین لیوضعہ فی الشمال وفی ذالک صیانۃ للخاتم وصیانۃ للمکتوب علیہ من الاسماء والحروف وقد روی عن علی رضؓ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یتختم فی یمینہ فعلی ھذا الیمین والیسار سواء والاختیار الاول

**فصل** فی اداب الخلاء والاستنجاء اذا اراد دخول الخلاء نحّی عنہ ماکان فیہ ذکر اللہ عزوجل کالخاتم والتعویذ وغیرھما ویقدم رجلہ الیسریٰ ویؤخر الیمنیٰ ویقول بسم اللہ اعوذ باللہ من الخبث والخبائث ومن الرجس النجس الشیطان الرجیم لماروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ان ھذہ الحشوش محتضرۃ فاستعیذوا باللہ من الشیطان ویقل احدکم اعوذ باللہ من الرجس النجس الخبیث الشیطٰن الرجیم ویکون مغطی الراس مستتراً ولا یرفع ثوبہ حتی یدنو من الارض ویکون اعتمادہ علی رجلہ الیسریٰ لانہ اسھل لخروج الخارج ولا یتکلم ولا یرد علی من لیسلم علیہ ولا یجیب متکلما ویحمد اللہ فی قلبہ عند العطاس ولا یرفع راسہ الی السماء ولا یضحک مما یخرج منہ ولا من غیرہ ویبعد من الناس ویبتغی موضعاً مستفلاً رخواً لبولہ لئلا یترشش علیہ ولا یری عورتہ احداً فان کان الموضع صلبًا

اپنے بائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہنا کرتے تھے اور اس کے نگ کا رُخ آپ کی ہتھیلی کی طرف ہوتا تھا (ابوداؤد) یہی اکثر سلف صالح سے منقول ہے کیونکہ اس کے خلاف بدعتیوں کی عادت ہے اور ان کا شعار ہے۔ علاوہ ازیں یہ مستحب ہے کہ دائیں ہاتھ سے پکڑ کر بائیں ہاتھ میں پہن جائے اس طرح انگوٹھی کا اور نگ والی تحریر میں اسماء و حروف کا تحفظ ہو جاتا ہے لیکن حضرت علیؓ سے منقول ہے کہ وہ انگوٹھی سیدھے ہاتھ میں پہنا کرتے تھے بنا بریں انگوٹھی پہننے میں دایاں یا بایاں دونوں ہاتھ برابر ہیں لیکن ترجیح کے لائق پہلا ہی قول ہے۔

**قضائے حاجت اور استنجا کرنے کے آداب** جب قضائے حاجت کے لئے بیت الخلاء میں جانا چاہے تو اپنے بدن سے تمام وہ چیزیں ہٹا دے جن میں حق تعالیٰ شانہٗ کا ذکر ہو جیسے انگوٹھی اور تعویذ وغیرہ اور بیت الخلاء میں پہلے بایاں پیر رکھے پھر دایاں پیر رکھے اور بیت الخلاء سے باہر یہ دعا پڑھ لے بسم اللہ اعوذ باللہ من الخبث و الخبائث یعنی میں خبیث جنوں سے اور جنّنیوں سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہوں اور پلید و ناپاک اور راندے گئے شیطانوں سے بھی کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: بلاشبہ ان کھڈیوں پر شیطان موجود رہتے ہیں لہٰذا شیطانوں سے اللہ کی پناہ مانگ لیا کرو۔ اور یہ دعا پڑھو میں گندگی، نجاست اور گھناؤنی چیزوں سے اور راندے گئے شیطانوں سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں قضائے حاجت کے وقت منہ ڈھانپ لو اور پردہ کر کے بیٹھو اور اپنے کپڑے نہ اٹھاؤ جب تک زمین کے قریب نہ ہو جاؤ اور بائیں پیر پر ٹیک لگائے رہو کیونکہ اس طرح بسہولت فضلہ خارج ہوتا ہے اس حالت میں بات نہ کرو، نہ کسی کو سلام کرو اور نہ کسی کو سلام کا جواب دو اور نہ کسی اور ہی بات کا جواب دو اور اگر چھینک آ جائے تو دل میں الحمد للہ کا خیال کر لو، اس حال میں اوپر کو سر نہ اٹھاؤ اور اپنے یا کسی اور کے براز کے خارج ہونے پر نہ ہنسو، قضائے حاجت کے لئے لوگوں سے دُور چلے جاؤ اور بیٹھنے کے لئے کوئی

اذھب الریح الصق راس ذکرہ بالارض وان
کان فی الصحراء لم یستقبل القبلة ولم یستدبرھا
بل یشرق او یغرب کما جاء فی الخبر ولا یستقبل
الشمس والقمر ولا یبل فی حجر ولا تحت شجرة
مثمرة ولا غیر مثمرة لانه قد یستظل بظلھا
فیتلوث ثیابھم وقد یسقط من ثمرتھا فیتنجس
ولا فی طریق ولا فی مشرعة نھر ولا فی فناء حائط
لان بذلك یستحق اللعنة کما ورد فی الخبر ولا
یذکر الله فی موضعه بالقرآن ولا لغیرہ تنزیھا
لاسمه عزوجل ولا یزید علی بسم الله والتعوذ
من الشیطان علی ماذکرنا فاذا افرغ قال الحمد لله
الذی اذھب عنا الاذی وعافانی غفرانك ثم یقوم
عن موضعه الی موضع طاھر ولا یستنجی ھناك
لئلا یتلوث یدہ بالنجاسة او یرش الماء علی بدنه
وثیابه ثم ینظر فان کان الخارج لم ینتشر عن
المخرج الا بمقدار ما جرت العادة به کان
مخیرا بین الاستجمار بجامد وبین الاستنجاء
بالماء فان اختار الجامد فالاختیار الحجر وعدة
ثلثة احجار ان کان لم یستجمر بھا احد من
قبل طاھرة فیاخذ حجرا منھا بیمینه فیبدء بالقبل
لعل ان یمسح اصل ذکرہ الی راسه ویتنزہ
ثلاثا بیدہ الیسار ویتنحنح لیتحقق استفراغ
البول بذلك فھو الاستبراء ویاخذ ذکرہ
بشماله ویمدہ علی الحجر الذی فی یمینه ویمسحه
حتی یری موضع المسح جافا یفعل کذلك ثلاثا

مستقل اور نرم جگہ منتخب کرو تاکہ پیشاب کی چھینٹوں سے محفوظ رہو اور کوئی تمہاری شرمگاہ دیکھ بھی نہ سکے اگر جگہ سخت ہو یا ہوا چلنے کی وجہ سے گرد سے صاف ہو تو آلہ تناسل کا منہ زمین سے لگا دو۔ اگر کھلے میدان میں قضائے حاجت کے لئے بیٹھو تو قبلہ کی طرف رُخ اور پشت نہ کرو ہاں غیر سمت قبلہ کی طرف رخ اور پشت کر سکتے ہو جیسا کہ احادیث میں آتا ہے اور سورج اور چاند کی طرف بھی منہ کر کے نہ بیٹھو۔ اسی طرح کسی بل میں پیشاب نہ کرو اور نہ درخت کے نیچے خواہ وہ پھلدار ہو یا غیر پھلدار کیونکہ کبھی کبھی لوگ اس کی چھاؤں میں آکر اٹھتے بیٹھتے ہیں ایسا نہ ہو کہ ان کے کپڑے لتھڑ جائیں اور اگر پھلدار درخت ہے تو نیچے گرنے والا پھل لتھڑ جائے گا نہ راستہ میں رفع حاجت کرو اور نہ گھاٹ میں اور نہ دیوار کے نیچے کیونکہ جو شخص ایسا کرتا ہے وہ لعنت کا حقدار بن جاتا ہے جیسا کہ حدیث میں آتا ہے۔ قضائے حاجت کی جگہ ذکر اللہ نہ کرو خواہ قرآن سے ذکر اللہ ہو یا غیر قرآن سے تاکہ حق تعالیٰ شانہ کے نام کی اور اس کلام پاک کی عظمت و پاکی برقرار رہے در بجز بسم اللہ اور اعوذ باللہ من الخبث و الخبائث کے کچھ اور نہ کہو اور یہ دعا بھی بیٹھنے سے اور بیت الخلاء میں جانے سے پہلے پڑھ لو پھر فارغ ہو کر باہر آکر یہ دعا پڑھ لو اللہ تعالیٰ کا شکر ہے جس نے ہم سے غلاظت دور کی اور آرام پہنچایا اے اللہ میں تیری بخشش کا طلبگار ہوں غرضیکہ اس جگہ سے ہٹ کر پاک و صاف جگہ پر آجاؤ اس جگہ استنجا بھی نہ کرو تاکہ ہاتھ کو غلاظت نہ لگے یا بدن یا کپڑوں پر چھینٹیں نہ آئیں بلکہ ذرا ہٹ کر استنجا کرو پھر دیکھو اگر فضلہ مخرج سے منتشر نہیں ہوا اور مخرج تک ہی محدود ہے تو ڈھیلوں اور پانی سے استنجے کا اختیار ہے اگر ڈھیلوں سے استنجا کرو تو تین پتھروں سے استنجا کرو بشرطیکہ وہ پتھر غیر مستعمل ہوں یعنی ان سے کسی اور نے استنجا نہ کیا ہو اور پاک ہوں ان میں سے ایک پتھر بائیں ہاتھ میں لے کر دائیں جانب سے مخرج غلاظت پر رگڑو اور آلہ تناسل سے ابتدا کرو لیکن پہلے اسے جڑ سے لیکر سر تک دباؤ اس طرح تین پتھروں سے

بثلاثۃ احجار وان لم یقدر علی الاحجار فبثلث خرق او خزف او مدر او ثلث حثیات من تراب او یمسحہ علی الارض او الحائط عند عدم ھٰذہ الاشیآء حتّٰی یری الجفافۃ والنشافۃ عن اثر کل مسحۃ فاذا فعل ذٰلک فقد سقط عنہ حکم القبل وینبغی ان یحترز عن مس الذکر فی الاستبرآء من موضع الحشفۃ لانہ قد تبقی البول فی قصبۃ الاحلیل ثم یخرج بعد فراغہ عن الوضوء فیبطل وضوءہٗ ولھٰذا اشرع فی حقہ ان یخطو خطوات قبل الاستبرآء والتنحنح خوفًا من بقآء شیٔ من البول فی الاحلیل واما الدبر فیاخذ الحجر لشمالہ ویمسحہ علی المسربۃ من مقدمھا الی ان یبلغ ان مؤخرھا ثم یرمی بہٖ ثم یاخذ الحجر الثانی ویبدء بہٖ من مؤخرھا فیمسحھا الی ان یبلغ مقدمھا ثم یرمی بہٖ ثم یاخذ الحجر الثالث فیدیرہٗ حول المسربۃ فیرمی بہٖ وقد حصل بذٰلک الاجزآء فان لم ینق بان رای علی الحجر الاخیر نداوۃ زاد الی خمسۃ وان لم ینق بذٰلک زاد الی سبعۃ او تسعۃ ولا یقطعہ الا علی وتر وان نقی بحجر واحد او باثنین زاد علی ثلثۃ لان الشرع بذٰلک ورد وقد ذکر للاستجمار صفۃ اخرٰی وھو ان یاخذ الحجر لشمالہٖ فیضعہ علی مقدم صفحتہ الیمنٰی ثم یمرہٗ الی مؤخرھا ثم یدیرہٗ علی الیسرٰی فیمرّ علیھا الی مؤخرھا حتّٰی یبلغ الموضع الذی بدأ منہ ویاخذ حجرًا اخرٰی فیمرہٗ من مقدم صفحتہ الیسرٰی

آلۂ تناسل پونچھو اور کھنکارو تاکہ اگر آلۂ تناسل میں کوئی قطرہ باقی ہو تو وہ بھی نکل آئے اسے اصطلاحِ فقہ میں استبراء کہتے ہیں اور ذکر کو بائیں ہاتھ سے پکڑ کر اسے کھینچ کر پتھر سے رگڑو حتّٰی کہ مخرج خشک ہو جائے اسی طرح تین بار تین پتھروں سے استنجا کرو اگر پتھر نہ ملیں تو تین چیتھڑوں، یا ٹھیکروں یا ڈھیلوں سے یکے بعد دیگرے مخرج بول خشک کرو یا تین مٹھی مٹی لے کر اس سے خشک کرو اگر کچھ بھی نہ ملے تو زمین پر یا دیوار پر رگڑو حتّٰی کہ ہر پتھر کے استعمال کے بعد خشکی اور صفائی دیکھ لو جب ایسا کر لوگے تو آلۂ تناسل کا استنجاء مکمل ہو جائے گا۔ استبراء کے بعد حشفہ کو دبانے سے پرہیز کیا جائے کیونکہ کبھی ذکر میں کوئی قطرہ رہ جاتا ہے پھر وضو کے بعد وہ نکل آتا ہے جس سے وضو ٹوٹ جاتا ہے اسی لئے جسے یہ بیماری لاحق ہو اس کے حق میں یہ مشروع ہے کہ وہ استبراء سے چند قدم چلے اور کھنکارے تاکہ اگر کوئی قطرہ ہو تو نکل آئے۔

**دبر کا استنجاء** اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک پتھر بائیں ہاتھ میں لیکر آگے سے پیچھے تک پونچھتا ہوا چلا جائے پھر اسے پھینک کر دوسرا پتھر لے کر پیچھے سے آگے تک پونچھتا ہوا آئے پھر اسے پھینک کر تیسرا پتھر لے اور اسے مقعد کے ارد گرد گھما کر پھینک دے اس طرح کفایت حاصل ہو جاتی ہے اگر تین ڈھیلوں سے پوری طرح صفائی نہ ہو اور اس کی نشانی یہ ہے کہ پچھلے ڈھیلے پر تری نظر آئے تو پانچ ڈھیلے استعمال کر لئے جائیں اگر پانچ سے بھی صفائی نہ ہو تو سات یا نو استعمال کر لئے جائیں، استنجے کو طاق ڈھیلوں ہی پر ختم کیا جائے اور اگر صفائی ایک ہی یا دو ہی ڈھیلوں سے ہو جائے تو تیسرا ڈھیلا ضرور لیا جائے کیونکہ شریعت میں تین کی تعداد آئی ہے۔

**ڈھیلوں سے استنجا کرنے کا دوسرا طریق** دوسرا طریقہ یہ ہے کہ بائیں ہاتھ میں ایک ڈھیلا لے کر مقعد کے دائیں طرف سے پونچھتا ہوا پیچھے تک لے جائے اور اسے گھماتا ہوا بائیں طرف سے اسی جگہ لے آئے

کذلک ثم یأخذ حجراً اٰخر فیمسح بہٖ
الوسط والکل جائز فقد جاء فی الاثر ان رجلاً
قال لبعض الصحابۃ من الاعراب وقد خاصمہٗ
لا احسبک انک تحسن الخراءۃ فقال بلی
وابیک انی بہا لحاذق قال فصفہا لی قال
ابعد الاثر واعد المدر واستقبل بنبت
الشیح واستدبر الریح واقعی اقعاء الضبی
واجفل اجفال النعام اما الشیح فہو نبت
طیّب الریح یکون بالبادیۃ والاقعاء
ہٰہنا الاستیفاز علی صدور قدمیہ والاجفال
ارتفاع عجزہٖ عن الارض۔

**فصل** والاستنجاء بالماء ان یمسک
قضیبہ بیدہ الیسری ویطرح الماء بالیمنی
فیغسلہ سبعاً بعد الاستبراء والتنحنح وفضل
ادعاج علی ما ذکرناہ وقد شبہ فقہاء
المدینۃ الذکر بالضرع ولا یزال یخرج
منہ الشئ بعد الشئ ما دام الرجل یمدہٗ
فاذا وقع الماء علی الذکر انقطع البول واما
الدبر فیباشر المحلّ بیدہ الیسری ویصب الماء
بالیمنی فینا صبہ ویسترخی قلیلاً ویجیّد
ذالک الموضع بیدہ حتی یتیقن نظافتہ وینقی
ولا یلزمہٗ غسل باطن المخرجین لان ذالک
مما یعفی عنہ فی الشرع ولا علیہ الاستنجاء
من الریح والفضیلۃ فی الجمع بین الاستجمار
بالجامد والماء فان اختصر علی الحجر اجزاہ لکن

جہاں سے ابتدا کی تھی پھر دوسرا پتھر بائیں طرف سے شروع کر کے گھماتا ہوا اسی جگہ لے آئے جہاں سے ابتدا کی تھی پھر تیسرا پتھر لیکر خاص مقعد پر درمیان میں رگڑے غرضیکہ ہر طریقہ جائز ہے ایک حدیث میں ہے کہ ایک شخص نے کسی دیہاتی صحابی سے جھگڑا کیا اور کہنے لگا میرے خیال میں تمہارا انقضائے حاجت کا طریقہ اچھا نہیں انہوں نے فرمایا کیوں نہیں، اللہ کی قسم میں تو اس کام میں بڑا محتاط و ہوشیار ہوں بولا: ذرا بیان تو کیجئے فرمایا میں آبادی سے دور چلا جاتا ہوں اور ڈھیلے تیار رکھتا ہوں اور شیح جھاڑی کے پیچھے اس کی طرف منہ کر کے بیٹھ جاتا ہوں اور ہوا کے رُخ پر پیٹھ کر لیتا ہوں اور ہرن کی طرح دونوں پیروں پر اکڑوں بیٹھ جاتا ہوں اور شتر مرغ کی طرح سرین زمین سے بلند رکھتا ہوں (شیح ایک اچھی خوشبو والی جھاڑی ہے جو عموماً صحرا میں پائی جاتی ہے۔ اقعا سے یہاں پیروں کی انگلیوں پر بیٹھنا مراد ہے اور اجفال سے سرین کا زمین سے اٹھانا مراد ہے۔)

**پانی سے استنجاء** پانی سے استنجا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ بائیں ہاتھ سے ذکر پکڑلو اور سیدھے ہاتھ سے اس پر پانی ڈالو اور ذکر کو استبراء کے کھنکارنے کے لئے ورد بانے کے بعد سات مرتبہ دھوؤ جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں۔ مدینہ کے فقہاء نے ذکر کو عورت کی چھاتی کے مشابہ فرمایا ہے کہ جب تک اسے کھینچا جاتا رہے اس سے کچھ نہ کچھ نکلتا ہی رہتا ہے پھر جب ذکر پر پانی پڑتا ہے تو اس سے پیشاب کا نکلنا بند ہو جاتا ہے، مقعد کو بائیں ہاتھ سے براہ راست دھونا پڑتا ہے دائیں ہاتھ سے لگاتار اس پر پانی ڈالا جائے اور بائیں ہاتھ سے اس کو دھویا جائے دھوتے وقت مقعد ذرا ڈھیلی رکھی جائے اور بائیں ہاتھ سے اس قدر دھوئی جائے کہ اس کی پاکی کا اور صفائی کا یقین ہو جائے قبل و دبر کے اندرونی حصوں کا دھونا لازم نہیں کیونکہ ہماری شریعت میں اندرونی حصے معاف ہیں اور نہ ریح سے استنجاء لازم آتا ہے فضیلت اسی استنجے کو ہے جس میں ڈھیلے اور پانی استعمال کیا جائے لیکن اگر ڈھیلوں پر قناعت کی جائے تو بھی کافی ہے ورمطلق پانی کا استعمال اولیٰ ہے کیونکہ کہا جاتا ہے کہ اگر پانی استعمال نہیں کیا گیا تو طرح طرح

استعمال الماء اولیٰ فی الجملة لانه قیل اذا لم یستنج بالماء اعتراه الوسواس ولهٰذا قیل ان قوماً من الشعراء لا یستنجون بالماء لان کلام الخنا والفحش یجیٔ بذٰلك فهو سببه نعوذ بالله من کلام ثمرة القذر والنتن۔

**فصل** واما اذا انتشر النجاسة الی معظم حشفته فی القبل والصفحتین فی الدبر لم یجزئه غیر الماء لانها خرجت من محل الترخص فصارت کالنجاسة التی علی بقیة البدن من الفخذ والصدر وغیرهما ولا یزول الا بالماء۔

**فصل** وصفته ما یجوز به الاستجمار ان یکون جامداً طاهراً منقیاً غیر مطعوم لا حرمة له وغیر متصل بحیوان ولا یجوز بالروث والرمة لانها من طعام الجن ولا لشیٔ من لزج یملط فلا ینقی کالحمة والزجاجة والحصاة الملساء۔

**فصل** ویجب ما ذکرنا من الاستنجاء لجمیع ما یخرج من السبیلین سوی الریح وذٰلك کالغائط والدودة والحصاة والدم والمدة والشعر واما الذکر فالخارج منه خمسة اشیاء احدها البول والثانی المذی وهو ماء ابیض رقیق فیخرج عند اللذة عند الملاعبة والتذکار وحکمه حکم البول وزیادة غسل الذکر والانثیین کما قال النبی صلی الله علیه وسلم فی حدیث علی رض ذٰلك ماء الفحل ولکل فحل ماء فلیغسل ذکره وانثییه ولیتوضأ وضوءه للصلوٰة

کے وسوسے پیدا ہوتے ہیں، اسی لئے کہا جاتا ہے کہ شعراء پانی سے استنجا نہیں کرتے، کیونکہ اس سے جھوٹ اور فحش گوئی کی آمد ہوتی ہے، اور یہی ان گندگیوں کا سبب ہے ایسے کلام سے اللہ کی پناہ جو غلاظت و بدبو کا سبب ثمر ہو۔

**دائرہ دبر سے غلاظت کا انتشار** اگر نجاست تمام حشفہ پر یا دائرہ دبر سے تجاوز کر کے ادھر ادھر پھیل جائے تو پھر بجز پانی کے کوئی شے اسے پاک کرنے والی نہیں جیسے اگر ران وغیرہ پر نجاست لگ جائے تو اسے پانی ہی پاک کرتا ہے۔

**ڈھیلوں میں کیا کیا چیزیں شامل ہیں** ڈھیلوں میں ہر وہ چیز شامل ہے جو جامد، پاک اور صاف کرنے والی ہو مگر کھائی جانے والی نہ ہو اور نہ کسی جانور کا جزو ہو، گوبر اور ہڈی سے استنجا جائز نہیں کیونکہ یہ دونوں جنوں کی خوراک ہیں اور نہ لیسدار چیز سے جو چپک جانے والی ہو استنجا جائز ہے کیونکہ اس سے صفائی نہیں ہوتی بلکہ وہ پھیلتی ہے جیسے کہ شیشہ اور چکنا پتھر وغیرہ

**کن حالات میں استنجا کیا جائے؟** استنجا ہر اس چیز سے کیا جائے جو قبل و دبر سے خارج ہو مگر اس سے ریح مستثنیٰ ہے جیسے اگر مقعد سے براز، کیڑے، سنگریزے، خون، پیپ اور بال خارج ہوں تو استنجا واجب ہے اسی طرح اگر ذکر سے پانچ چیزیں خارج ہوں تو استنجا واجب ہے پیشاب، مذی (ایک سفید و رقیق پانی ہے جو شہوت انگیز و لذت خیز خیالات و بوس و کنار کے وقت نکل آتی ہے)

جو پیشاب کا حکم ہے وہی مذی کا حکم ہے ہاں اس سے پورے ذکر کا اور فوطوں کا دھونا ضروری ہے جیسا کہ حدیث علی رض میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: یہ نر کا پانی ہے، ہر نر سے پانی نکلا کرتا ہے انہیں ذکر مع فوطوں کے دھو لینا چاہیے اور جو وضو نماز کے لئے کیا جاتا ہے وہی

والثالث الودي وهو ماء ابيض خاثر يخرج باثر البول فحكمه حكم البول فقط والرابع المني وهو الماء الابيض الدافق عند اللذة الكبرى بالجماع او الاحتلام وقد يكون اصفر عند قوة الرجل وقد يكون احمر عند كثرة الجماع وقد يكون رقيقا عند ضعف البنية والقوة ويعلم بالرائحة كرائحة الطلع والعجين و وهو طاهر في اشهر الروايتين وموجبه غسل جميع البدن وماء المرءة رقيق اصفر والخامس الريح يخرج من القبل نادرا كما يخرج من الدبر۔

**فصل** في كيفية الطهارة الكبرى وهو على ضربين كامل ومجزئ اما الكامل فهو ان يأتي بالنية وهو اعتقاده رفع الحدث الاكبر او الجنابة فان تلفظ به مع اعتقاده بقلبه كان افضل ويسمي عند اخذ الماء ويغسل يديه ثلثا ويغسل مابه من الاذى ثم يتوضأ وضوءً كاملاً ويؤخر غسل قدميه ويحثي على راسه ثلث حثيات من الماء يروي بها اصول شعره ويفيض الماء على سائر جسده ثلثا ويدلك بدنه بيديه ويتبع المغابن وغضون البدن ويتحقق حصول الماء عليها لقوله صلى الله عليه وسلم بلوا الشعر وانقوا البشرة فان تحت كل شعر جنابة ويبدء بشقه الايمن وينتقل من موضع غسله فيغسل قدميه فان سلم في خلال ذلك من نواقض الطهارة الصغرى

وضو کرلینا چاہیئے، تیسری چیز ودی ہے، ودی ایک سفید اور گاڑھا پانی ہوتا ہے جو پیشاب کے بعد خارج ہوا کرتا ہے اس کا حکم بھی وہی ہے جو پیشاب کا ہے، چوتھی چیز منی ہے یہ سفید پانی ہوتا ہے جو ہمبستری یا احتلام سے انزال کے وقت کود کر نکلتا ہے اگر مرد قوی ہو تو یہ پانی زرد ہوتا ہے اور کثرت ہمبستری سے سُرخ نکلتا ہے کبھی منی پتلی ہوتی ہے جب قوت میں ضعف آجاتا ہے یا پیدائشی کمزوری ہوتی ہے۔ منی کی ایک مخصوص بو ہوتی ہے جو کھجور کی کلی کی بو سے اور آٹے کے خمیر کی بو سے ملتی جلتی ہے مشہور روایت کی رو سے منی پاک ہے اور خروج منی سے غسل واجب ہو جاتا ہے عورت کی منی رقیق و زرد ہوتی ہے، پانچویں چیز ریح ہے جو قبل سے شاذ و نادر نکلتی ہے۔

**طہارت کبریٰ (غسل جنابت)** اس کی دو قسمیں ہیں کامل اور کافی کامل طہارت میں نیت کرنا ضروری ہے یعنی دل میں حدث اکبر (جنابت) کے زائل کرنے کا ارادہ کرلیا جائے اگر نیت کے ساتھ زبان سے بھی کہہ لیا جائے تو نور علی نور۔ پانی استعمال کرتے وقت بسم اللہ پڑھ لو اور تین بار ہاتھ دھوؤ پھر جسم پر لگی ہوئی پلیدی دھوؤ پھر علاوہ پیروں کے دھونے کے پورا وضو کرو پھر سر پر تین لپ بھر کر پانی ڈالو تاکہ بالوں کی جڑیں سیراب ہو جائیں پھر تین بار تمام جسم پر پانی بہاؤ اور دونوں ہاتھوں سے بدن ملو اور بغلوں اور بدن کی سلوٹوں کو تر کرو ہر سلوٹ پر پانی پہنچ جانا چاہیئے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا، بال تر کرو اور جلد صاف کرو کیونکہ ہر بال کے نیچے جنابت ہے اور غسل کی ابتداء دائیں جانب سے کرو پھر غسل کی جگہ سے ہٹ کر پیر دھو لو، پھر اگر اس اثناء میں وضو توڑنے والی چیزوں سے محفوظ ہو تو اسی وضو سے نماز پڑھ سکتے ہو کیونکہ اس غسل کا حکم دونوں قسم کے حدثوں کا رفع کر دینا ہے اور اگر وضو ٹوٹ گیا تو نماز کے لئے جدید وضو کرنا پڑے گا۔

ان تمام حالتوں کی دلیل حدیث عائشہؓ ہے آپ فرماتی ہیں کہ جب رسول اللہ صلعم غسل جنابت کا ارادہ فرماتے تو سب سے پہلے تین بار

جاز له ان یصلی بهذه الطهارة لانه یحکم له برفع الحدثین جمیعًا والا احدث للصلوٰة وضوءً والاصل فی جمیع ذالك ما روی عن عائشة رضی اللہ عنہا انها قالت کان رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم اذا اراد الغسل من الجنابة یغسل یدیه ثلثًا ثم یاخذ بیمینه فیصب علی شماله ثم یتمضمض ویستنشق ثلاثًا ویغسل وجهه ثلاثًا وذراعیه ثلثًا ثم یغتسل فاذا اخرج غسل قدمیه واما المجزئ فهو ان یغسل فرجه ویتوضأ ویسمی ویعم بدنه بالغسل مع المضمضة والاستنشاق لانهما واجبان فی الکبرٰی وفی الصغرٰی روایتان اصحهما وجوبهما فیها ایضًا ولا یجوز له ان یصلی بهذا الغسل الا ان ینوی به الغسل والوضوء ویدخل بقیة افعال الوضوء فی الغسل للعذر بالنیة واذا عدمت النیة لم یحصل له الوضوء فلا تصح الصلوٰة وقد قال النبی صلی اللّٰه علیه وسلم لاصلوٰة لمن لا وضوء له بخلاف الاوّل فانه قد اتی فیه بالوضوء الکامل والسرف فی استعمال الماء غیر مستحب والاقتصاد هو المحمود المندوب الیه وقلة الماء مع احکام الغسل والوضوء اولٰی من الاسراف وقد روی عن النبی صلی اللّٰه علیه وسلم توضأ بمد وهو رطل وثلث واغتسل بصاع وهو اربعة امداد

فصل فی الاذکار المستحب ذکرها عند غسل الاعضاء یقول اذا فرغ من الاستطابة

ہاتھ دھوتے پھر سیدھے ہاتھ سے بائیں ہاتھ پر پانی ڈالتے پھر تین بار غرغرہ کرتے اور ناک میں پانی ڈالتے اور تین بار منہ دھوتے اور تین بار دونوں ہاتھ مع کہنیوں کے دھوتے پھر سر پر تین بار پانی ڈالتے پھر غسل کرتے پھر غسل سے فارغ ہو کر دونوں پیر دھوتے کافی غسل یہ ہے کہ شرمگاہ دھو کر غسل کی نیت کرو اور بسم اللہ پڑھ کر غسل کرو مگر غسل میں غرغرہ کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا ضروری ہے کیونکہ یہ دونوں غسل میں تو واجب ہیں مگر وضو میں وجوب و عدم وجوب کے بارے میں دو روایتیں ہیں جن میں صحیح روایت وجوب ہی کی ہے اس غسل سے نماز پڑھنا جائز نہیں الا یہ کہ غسل و وضو دونوں کی نیت کر لی ہو وضو کے باقی افعال غسل میں بالتبع شامل ہیں کیونکہ وضو کی نیت بتاتی ہے کہ وضو بھی غسل میں شامل کر لیا گیا ہے لیکن اگر وضو کی نیت نہیں کی تو وضو نہیں ہوا تو نماز پڑھنا جائز نہیں۔ کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :۔ اس کی نماز صحیح نہیں جس کا وضو نہ ہو، بخلاف پہلی صورت کے کیونکہ پہلی صورت میں پورا وضو کیا گیا ہے۔

پانی کے استعمال میں اسراف اچھا نہیں، وضو میں بھی اعتدال ہونا ہی قابل تعریف و مستحب ہے۔

غسل و وضو کے احکام میں کم پانی استعمال کرنا اسراف سے اولےٰ ہے۔ منقول ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک مد (۱⅓ پونڈ) پانی سے وضو فرمایا۔ اور ایک صاع (۵⅓ پونڈ) پانی سے غسل فرمایا۔

**غسل اعضاء کے وقت مستحب اذکار** استنجے سے فارغ ہو کر کہو اے اللہ میرا دل شک اور نفاق سے صاف فرما، اے حیا پیدا

اللھم نق قلبی من الشك والنفاق وحصن فرجی
من الفواحش ویقول عند التسمیة اعوذ بك
من همزات الشیاطین واعوذ بك رب ان یحضرون
ویقول عند غسل یدیه اللھم انی اسالك الیمن
والبركة واعوذ بك من الشوم والھلكة و
یقول عند المضمضة اللھم اعنی علی تلاوة
القرآن كتابك وكثرة الذكر لك ویقول
عند الاستنشاق اللھم اوجد لی رائحة الجنة
وانت عنی راض ویقول عند الاستنشار اللھم
انی اعوذ بك من روائح النار ومن سوء الدار
ویقول عند غسل وجھه اللھم بیض وجھی
یوم تبیض وجوه اولیائك ولا تسود وجوه
اعدائك وعند غسل ذراعه الیمنی اللھم
اتنی كتابا بیمینی وحاسبنی حسابا یسیرا و
عند غسل ذراعه الیسری اللھم انی اعوذ
بك ان تؤتینی كتابی بشمالی او من وراء ظھری
ویقول عند مسح الراس اللھم غشنی
برحمتك وانزل علی من بركاتك واظلنی تحت
ظل عرشك یوم لا ظل الا ظلك ویقول عند
مسح الاذنین اللھم اجعلنی من الذین
یستمعون القول فیتبعون احسنه اللھم
اسمعنی منادی الجنة مع الابرار ثم یمسح
عنقه فیقول اللھم فك رقبتی من النار
واعوذ بك من السلاسل والاغلال ویقول
عند غسل قدمه الیمنی اللھم ثبت قدمی

سے میری شرمگاہ محفوظ فرما۔ بسم اللہ پڑھتے وقت کہو اے اللہ
میں شیطانی وسوسوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں اور اے پروردگار
مجھے تیری پناہ کہ میرے پاس شیطان آئیں۔ ہاتھ دھوتے وقت اے
اللہ میں تجھ سے سعادت و برکت مانگتا ہوں اور نحوست و ہلاکت
سے تیری پناہ مانگتا ہوں، غرغرہ کے وقت کہو اے اللہ قرآن پاک
کی تلاوت پر جو تیری کتاب ہے اور کثرت ذکر اللہ پر میری مدد فرما۔
ناک میں پانی دیتے وقت کہو اے اللہ مجھ سے راضی ہو کر مجھے
جنت کی خوشبو سنگھا۔ ناک سنکتے وقت کہو اے اللہ میں تجھ سے آگ
کی بو سے اور برے گھر سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ منہ دھوتے وقت کہو اے
اللہ جس دن تو اپنے دوستوں کے چہرے روشن فرمائے گا، میرا چہرہ بھی
روشن فرما۔ اور جس دن تو اپنے دشمنوں کے منہ کالے کرے گا، اس
دن میرا منہ کالا نہ کر۔ سیدھا ہاتھ دھوتے وقت کہو اے اللہ مجھے میرا اعمالنامہ سیدھے
ہاتھ میں دے اور مجھ سے آسان حساب لے۔ بایاں ہاتھ دھوتے وقت کہو اے اللہ مجھے
تیری پناہ کہ مجھے بائیں ہاتھ میں یا پشت کے پیچھے سے اعمالنامہ
ملے، سر کا مسح کرتے وقت کہو اے اللہ مجھے اپنی رحمت میں ڈھانپ
لے، مجھ پر اپنی برکتیں نازل فرما اور مجھ پر اپنے عرش کی چھاؤں
رکھ جس دن تیرے سائے کے سوا کوئی اور سایہ نہ ہوگا۔ کانوں
کا مسح کرتے وقت کہو اے اللہ مجھے ان لوگوں میں شامل فرما
جو باتیں سن کر اچھی باتوں کی پیروی کرتے ہیں، اے اللہ
نیکوں کے ساتھ مجھے بھی جنت کی منادی کی آواز سنا۔
گردن کا مسح کرتے وقت کہو اے اللہ میری گردن آگ سے
چھڑا، میں زنجیروں اور طوقوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔
سیدھا پیر دھوتے وقت کہو اے اللہ مومنوں کے قدموں
کے ساتھ میرے قدم بھی پل صراط پر جمائے رکھ۔ بایاں پیر
دھوتے وقت کہو اے اللہ مجھے تیری پناہ کہ میرے پیر

على الصراط مع اقدام المؤمنين ويقول عند غسل
قدمه اليسرى اللهم اني اعوذ بك ان تزل قدمي عن
الصراط يوم تزل اقدام المنافقين فاذا فرغ من
وضوءه رفع راسه الى السماء ثم قال اشهد
ان لا اله الا الله وحده لا شريك له واشهد
ان محمداً عبده ورسوله سبحانك وبحمدك
لا اله الا انت عملت سوءً وظلمت نفسى
استغفرك واسئلك التوبة فاغفرلي وتب
علي انك انت التواب الرحيم اللهم اجعلني
من التوابين واجعلني من المتطهرين واجعلني
صبوراً شكوراً واجعلني اذكرك واسبحك
بكرة واصيلا۔

**فصل** في آداب اللباس وهو على خمسة
اضرب محرم على كل مكلف ومحرم على شخص
ومكروه ومباح ومتنزه عنه فاما المحرّم
على كل مكلف فالمغصوب واما المحرم
على شخص دون شخص فالحرير مباح للنساء
حرام على بالغي الذكور وهل يباح ان يلبسوه
البنين الصغار ام لا على روايتين وكذلك
في اباحة لبسه للبالغين في قتال المشركين
وجهاً وهم روايتان فهذا هو الضرب المباح
واما المكروه فهو اطالة الثوب الى حد
يخرج الى الخيلاء والكبر وكذلك ما فيه الحرير
والقطن لا يعلم هل هما نصفان او احدهما
اكثر واما المتنزه منه فهو كل لبسة يكون بها

پل صراط سے پھسلیں جس دن منافقوں کے پیر پھسلیں گے پھر
وضو سے فارغ ہو کر آسمان کی طرف سر اٹھا کر یہ دعا پڑھو
میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی حق دار عبادت
نہیں، وہ ایک ہے، اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں
کہ محمد (صلعم) اس کے بندے ہیں اور اس کے رسول ہیں اے اللہ تو
اپنی تعریفوں کے ساتھ پاک ہے تیرے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں
میرے برے عمل ہیں اور میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا ہے، میں تجھ سے
مغفرت کا طلبگار ہوں اور توبہ کی توفیق کا بھکاری ہوں اے اللہ مجھے بخش دے
اور میری توبہ قبول فرما واقعی تو خوب توبہ قبول کرنیوالا اور انتہائی مہربان
ہے اے اللہ مجھے خوب توبہ کرنیوالوں کی اور پاک لوگوں کی فہرست میں
شامل فرما، مجھے صبر و شکر کرنے والا بنا اور مجھے توفیق عطا فرما کہ میں صبح شام
تیرا ذکر کرتا رہوں اور تیری پاکیاں بیان کرتا رہوں۔

**آداب لباس** لباس پانچ قسم کے ہیں، ہر اس شخص پر حرام جو
عاقل و بالغ ہو، کسی کے لئے حرام اور کسی کے لئے حرام نہیں،
مکروہ، مباح، ایسا لباس جس سے بچا جائے۔ مطلق حرام وہ
لباس ہے جو کسی سے چھین کر اور غصب کر کے پہنا جائے، حرام و حلال
لباس ریشم ہے کہ مردوں پر حرام ہے اور عورتوں کے لئے حلال ہے
اس میں دو روایتیں ہیں کہ چھوٹے لڑکوں کو ریشمین لباس پہنانا مباح
ہے یا نہیں، اسی طرح مشرکوں سے جہاد کرتے وقت مجاہدین کو ریشم
پہننا جائز ہے یا نہیں اس میں بھی دو روایتیں ہیں۔ مکروہ لباس
یہ ہے کہ بہت لمبا اور نیچا پہنا جائے کیونکہ اس طرح کبر و غرور
ثابت ہوتا ہے اسی طرح وہ لباس مکروہ ہے جس میں سوت اور
ریشم ملے جلے ہوں اور دونوں کی مقدار معلوم نہ ہو کہ کتنا سوت ہے
اور کتنا ریشم۔

اور جس لباس کا نہ پہننا اولیٰ ہے وہ وہ لباس ہے جس سے لوگوں

مشتهراً بين الناس كالخروج عن عادة اهل بلده وعشيرته فينبغى ان يلبس ما يلبسون ولا يباينهم فيها حتى لا يشار اليه بالاصابع و يغتاب فيكون ذالك سببًا الى حملهم على غيبة فيشاركهم فى اثم الغيبة له۔

**فصل** ولناقسمان اخران احدهما واجب والاخر مندوب فاما الواجب فعلى ضربين احدهما يرجع الى حق الله تعالى والثانى الى حق الانسان خاصة واما الذى لحق الله تعالى هو ستر العورة عن اعين الناس على ما بيناه فى فصل التعري واما الذى لحق الانسان فهو الذى يتوقى به من الحر والبرد وانواع المضار فيجب عليه ذالك ولا يجوز تركه لان فيه عونا على اتلاف نفسه وذالك حرام واما المندوب فكذالك ينقسم على قسمين احدهما فى حق الله تعالى وهو الرداء اذا كان فى جماعة ومجمع الناس فلا يعرى منكبيه من شئ من الثياب الجميلة لاعياد والجمع وغير ذالك والقسم الثانى فى حق المخلوقين وما يتجملون به بينهم من انواع الثياب المباح ولا يزدرى لصاحبه ولا ينقص مروته بينهم ويكره الاقتعاط وهو التعميم بغير الحنك ويستحب التلحي وهو اذا كان بالحنك ويكره كلما خالف زى العرب وشابه زى الاعاجم وتطويل الذيل مكروه لانه ورد فى الاثر عن النبى

میں انگشت نمائی ہو کہ اپنے کنبہ کے اور شہر کے رواج کے خلاف ہو مناسب یہی ہے کہ عام طور پہ جو لباس پہنا جاتا ہے وہی لباس استعمال کیا جائے تاکہ لوگ انگشت نمائی نہ کریں اور پیٹھ پیچھے برائی نہ کریں کیونکہ ایسا شخص لوگوں کی غیبت کا سبب بنتا ہے اور سبب بننے کی وجہ سے غیبت کے گناہ میں حصہ دار بھی بنتا ہے۔

**واجب و مندوب کے اعتبار سے لباس کی قسمیں** لباس یا تو واجب ہے یا مندوب پھر واجب کی دو قسمیں ہیں ایک قسم کا تعلق اللہ کے حق سے ہے اور ایک قسم کا تعلق خاص پہننے والے کے حق سے ہے جس لباس کا تعلق اللہ کے حق سے ہے وہ لباس ہے جس سے لوگوں سے جسم (ستر عورت) چھپا رہے جیسا کہ ہم برہنگی کے بیان میں ذکر کر آئے ہیں، اور جس لباس سے انسان کے حق کا تعلق ہے وہ لباس ہے جو گرمی، سردی اور ہر طرح کے ضرر سے بچنے کے لئے پہنا جائے لہٰذا اس طرح کا لباس پہننا واجب ہے اور اس کا چھوڑنا جائز نہیں کیونکہ چھوڑنے سے جان کے ضائع ہونے کا خوف ہے اور جان کو ضائع کرنا حرام ہے۔

مستحب لباس کی بھی دو قسمیں ہیں ایک قسم سے اللہ کے حق کا تعلق ہے یہ ایک چادر ہے کہ جب تم کسی اجتماع میں یا لوگوں کے بڑے مجمع میں جاؤ تو کسی خوبصورت کپڑے سے کندھوں کو محروم نہ رکھو یہ عید، بقرعید اور ہر جمعہ وغیرہ میں اس قسم کا لباس استعمال کرو، دوسری قسم کا تعلق لوگوں کے حق سے ہے کہ لوگ قسم قسم کے مباح لباس پہن کر آراستہ ہوتے ہیں جس سے دوسرے لوگوں میں ان کی عزت بڑھتی ہے اور حقیر و ذلیل نہیں سمجھے جاتے۔

**مکروہ لباس** اقتعاط مکروہ ہے اور تلحی مستحب ہے اول الذکر یہ ہے کہ جب پگڑی باندھی جائے تو اس کا سرا ٹھوڑی کے نیچے نہ دبایا جائے اور اگر دبا لیا جائے تو تلحی ہے۔

صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ازرۃ المسلم
الی نصف الساق ولا حرج ولا جناح فیما بین
الکعبین وما کان اسفل من الکعبین فھو فی
النار من جر ازارہ بطراً لم ینظر اللہ تعالیٰ
الیہ وذکر ابوداؤد باسنادہ عن ابی سعید
الخدری رض عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم و
اشتمال الصماء مکروہ فی الصلوٰۃ وھو
ان یلتحف بثوب ویجعل طرفیہ علی جانب
فلا یکون لیدہ موضع یخرج منہ ولذلک
سمی الصماء وکذلک یکرہ السدل وھو
ان تترک وسط ردائہ علی راسہ وباقیہ
مسدل علی ظھرہ وھی لبسۃ الیھود وکذلک
یکرہ الاحتباء وھو ان یجلس ویضم رکبتیہ
الی نحو صدرہ ویدیر ثوبہ من وراء ظھرہ الی
ان یبلغ رکبتیہ ولیشدہ حتی یکون کالمعتمد
علیہ والمستند الیہ اذا لم یکن علی الثواب
لانہ یؤدی الی انکشاف عورتہ ولا باس
بذلک اذا کان تحتہ ثوب وکذلک یکرہ
التلثم وتغطیۃ الانف فی الصلوٰۃ ویکرہ
التشبہ بزی النساء للرجال وکذلک للنساء
التشبہ بزی الرجال لان النبی صلی اللہ علیہ
وسلم لعن فاعلہ وتوعد علیہ ویکرہ الاقعاء
فی الصلوٰۃ وھو ان یمد ظھر قدمیہ ویجلس
علی عقبیہ او یجلس علی الیتیہ وینصب قدمیہ
قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ھو اقعاء کاقعاء

عربوں کی ہیئت و عادت کے خلاف اور عجمیوں کا سا لباس پہننا مکروہ ہے اسی طرح دامن حد سے زیادہ لمبا رکھنا مکروہ ہے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: مسلمان کا تہبند آدھی پنڈلی تک ہوتا ہے اور ٹخنوں تک بھی کوئی حرج نہیں ہاں ٹخنوں کے نیچے والا حصہ جہنم میں ہے۔ جو شخص از راہ غرور اتنا نیچا تہبند رکھے کہ چلتے میں اسے گھسیٹے حق تعالیٰ اسے قیامت کے دن رحمت کی نگاہ سے نہیں دیکھے گا (ابو داؤد)

نماز میں اشتمال صماء بھی مکروہ ہے یعنی چادر اس طرح اوڑھی جائے کہ ہاتھ اس میں بند ہو جائیں اور چادر کے دونوں سرے کندھوں پر ڈال لئے جائیں اور ہاتھ نکالنے کے لئے جگہ نہ رہے اسی لئے اس طرح اوڑھنے کی ہیئت کو صماء (پتھر کی طرح ٹھوس) کہا جاتا ہے۔

سدل بھی مکروہ ہے۔ سدل یہ ہے کہ وسط چادر سر پر ڈال لو اور اس کے سرے پشت وغیرہ پر لٹکے رہیں۔ یہ یہودیوں کا پہناوا ہے

اسی طرح احتباء بھی مکروہ ہے یعنی دونوں گھٹنے سینہ سے لگا کر بیٹھا جائے اور پشت کی طرف سے چادر لا کر دونوں گھٹنوں میں باندھ لی جائے تاکہ وہ پشت کی طرف سے ٹیک کا کام دے اور تکیہ کا بھی بشرطیکہ بدن پر چادر کے سوا کچھ اور نہ ہو کیونکہ اس سے کھل جانے کا اندیشہ ہے لیکن اگر بدن پر دوسرے کپڑے ہوں تو پھر احتباء میں کوئی حرج نہیں۔

اسی طرح نماز میں ڈھاٹا باندھنا اور ناک چھپانا مکروہ ہے۔

مردوں کو عورتوں کی سی اور عورتوں کو مردوں کی سی ہیئت بنانا مکروہ ہے کیونکہ ایسا کرنے والوں کو نبی صلعم نے لعنت فرمائی ہے اور اس پر وعید بھی آئی ہے۔

نماز میں اقعاء بھی مکروہ ہے یعنی پیر کھڑے کر کے ایڑیوں پر بیٹھنا یا دونوں ٹانگیں کھڑی کر کے سرینوں پر بیٹھنا نبی صلعم نے فرمایا یہ کتے کی طرح بیٹھنا ہے جو منع ہے۔

الکلب منھی عنہ ویکرہ لبس ماشق منہ الابدان من الثیاب وان شفت منہ العورۃ کان فلسقا کما لوکشفھا اذا تعمد لبسہ ولا تصح صلوٰتہ فیھا وقد مدح الشرع السراویل بقولہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم السراویل نصف الکسوۃ وھی فی حق الرجال اکد ویکرہ توسعۃ بوائکم وتضییقھا اولیٰ واحب لانہ استر للعورۃ وقد روی انہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال اللھم اغفر للمسرولات قال ذالک فی حق امرءۃ مربھا علت باکیۃ فسقطت فادار وجھہ عنھا فقیل انھا مسرولۃ وفی بعض الاحادیث عنہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ کرہ السراویل المخرفجۃ وھی الواسعۃ الطویلۃ التی تقع علی ظھر القدمین واصلہ السعۃ یقال عیش مخرفج اذا کان واسعًا وافضل اللباس ماکان ساترًا وافضل الوان الثیاب ماکان ابیض لقولہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم خیر ثیابکم البیاض وفی لفظ اٰخر علیکم بالبیاض یلبسھا احیاءکم وکفنوا ابھا موتاکم وعن ابن عباسؓ انہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم البسوا من ثیابکم البیاض فانھا من خیر ثیابکم وکفنوا فیھا موتاکم وان خیر اکحالکم الاثمد یجلو البصر وینبت الشعر۔

**فصل** فی اٰداب النوم لیستحب لمن اراد ان ینام ان یوکی سقاءہ ویطفی سراجہ ولیغلق بابہ

ایسے پھٹے ہوئے کپڑے پہننے مکروہ ہیں جن سے بدن نظر آئے اگر پردے والی جگہ سے پھٹا ہوا ہے اور اسے سیا نہیں جاتا تو ایسا شخص گنہ گار ہے اگر کوئی جان بوجھ کر ایسا لباس پہن کر نماز پڑھے گا تو نماز نہیں ہوگی۔ نبی صلعم نے پائنجامہ کی تعریف فرمائی ہے فرمایا پائنجامہ آدھا لباس ہے۔ پائنجامہ مردوں کے لئے بہت اچھا ہے اور پائنجامہ کے پائنچے زیادہ ڈھیلے رکھنے مکروہ ہیں اور تنگ رکھنے بہتر اور پسندیدہ ہیں۔ کیونکہ اس طرح بدن اچھی طرح سے چھپ جاتا ہے، نبی صلعم نے فرمایا اے اللہ! پائنجامہ پہننے والیوں کو بخش دے آپ نے یہ بات اس عورت کے بارے میں فرمائی جو بے تحاشہ چیخ چیخ کر رو رہی تھی اور آپ اس کے پاس سے گزر رہے تھے پھر وہ گر پڑی آپ نے اپنا منہ اس سے پھیر لیا پھر آپ سے کہا گیا کہ یہ پائنجامہ پہنے ہوئے ہیں، نبی صلعم نے فراخ اور لمبے پائنچے والے پائنجامہ کو جو پیروں پر پڑا رہے مکروہ قرار دیا۔ مخرفج اصل کے اعتبار سے وسیع و فراخ کو کہتے ہیں جیسے عیش مخرفج یعنی فراخ عیش۔ افضل لباس وہی ہے جو ستر چھپ جائے اور رنگوں کے اعتبار سے افضل لباس سفید لباس ہے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: تمہارے بہترین کپڑے سفید ہیں اسی حدیث کا دوسرا لفظ یہ ہے سفید لباس لازم کرلو سفید لباس تمہارے زندہ بھی پہنیں اور سفید ہی میں اپنے مردوں کو کفناؤ، حضرت ابن عباسؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اپنے کپڑوں میں سفید کپڑے پہنو کیونکہ یہ تمہارے بہترین کپڑے ہیں اور انہیں سے اپنے مردوں کو کفن دو اور تمہارا بہترین سرمہ اثمد ہے جو نگاہ تیز کرتا ہے اور پلکیں اگاتا ہے۔

**سونے کے آداب** سوتے وقت یہ مستحب ہے کہ مشکیزوں کے منہ باندھ دو اور پانی وغیرہ کے برتن ڈھک دو، چراغ بجھا

ولیغسل فاہ ان کان قد اکل ماله رائحة لئلا
يقصده الدبيب وليسمي باسم الله عز وجل
ثم ليقول ما روى ابو داؤد باسناده عن سعيد
بن عبيدة قال حدثني البراء بن عازب رضي الله
تعالى عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه
وسلم اذا اتيت مضجعك فتوضأ وضوءك
للصلوٰة ثم اضطجع على شقك الايمن وقال
اللهم اني اسلمت وجهي اليك وفوضت امري
اليك والجأت ظهري اليك ورغبت ورهبت
اليك لا ملجا ولا منجا منك الا اليك أمنت
بكتابك الذي انزلت ونبيك الذي ارسلت
فان مت على الفطرة واجعلهن اخر ما تقول
قال البراء فقلت استذكرهن فقلت برسولك
الذي ارسلت قال لا ونبيك الذي ارسلت
ويكون نومه على ما ذكر في الخبر على جنبه
الايمن مستقبل القبلة كما يكون في اللحد
وان نام على ظهره متفكرا في ملكوت السموات
والارض فلا باس ويكره نومه على وجهه
واذا رأى في منامه ما يزعجه استعاذ بالله
تعالى من شره وتفل عن يساره ثلثا وقال
اللهم ارزقني خير رؤياي واكفني شرها
وليقرء اية الكرسي وقل هو الله احد و
معوذتين الا ان يكون جنبا ولا يفسر منامه
الا على من يحسن من عالم او حكيم ويكون محبا
ولا يفسر ما راه من الاحلام لان الشيطان

دو، دروازے بند کر دو اور اگر مخصوص بو والی کوئی چیز کھائی ہے تو منہ خوب صاف کر لو مبادا کوئی جانور اس کی بو سونگھ کر آئے اور کاٹ کھائے۔ اور بسم اللہ پڑھ لو اور مندرجہ ذیل حدیث کے مطابق عمل کرو براء بن عازبؓ کہتے ہیں مجھ سے رسول اللہ صلعم نے فرمایا جب تم اپنی خوابگاہ میں لیٹنے کا ارادہ کرو تو وضو کر کے سیدھی کروٹ پر لیٹ جاؤ اور یہ دعا پڑھو اے اللہ میں نے اپنی ذات تجھے سونپ دی اور میں نے اپنے کام تجھ پر چھوڑ دئے اور میں نے تجھ پر بھروسہ کر لیا اور میں نے تیری طرف رغبت کی اور تجھ سے ڈرتا بھی رہا کیونکہ تیرے سوا تیرے عذاب سے کوئی پناہ گاہ اور چھٹکارے کی جگہ نہیں میرا تیری کتاب پر ایمان ہے جو تو نے اتاری اور تیرے نبی پر ایمان ہے جسے تو نے رسول بنا کر بھیجا۔ فرمایا اگر تم اس رات میں مر جاؤ گے تو تم توحید و ایمان پر مرو گے یہ دعا سوتے وقت پڑھو پھر کوئی اور بات نہ کرو براء فرماتے ہیں میں نے سنانے کے لئے آپ کے سامنے یہ دعا دہرائی اور میں نے یہ کہہ دیا اور میرا تیرے رسول پر ایمان ہے فرمایا نہیں یونہی کہو اور میرا تیرے نبی پر ایمان ہے۔

حدیث میں جو سیدھی کروٹ لیٹنے کا ذکر ہے تو سیدھی کروٹ پر قبلہ رخ ہو کر لیٹا جائے جیسے بغلی قبر میں میت کو لٹایا جاتا ہے اگر اگر سیدھے لیٹ جاؤ اور کائنات عالم میں حق تعالیٰ کی صنعت میں غور و فکر کرو تو بھی کوئی حرج نہیں۔

اوندھا لیٹنا مکروہ ہے اگر ڈراؤنے خواب دکھائی دیں تو ان کی برائی سے حق تعالیٰ سے پناہ مانگو اور تین بار بائیں طرف تھتکارو اور دعا مانگو کہ اے اللہ مجھے اچھے خواب دکھا اور برے خوابوں سے کافی ہو جا اور آیۃ الکرسی، سورہ اخلاص اور سورہ فلق اور سورہ ناس پڑھ لو بشرطیکہ جنبی نہ ہو اور خواب اسی کے سامنے بیان کرو جو تمہارا خیر خواہ ہو اور عالم یا دانشمند ہو اور ڈراؤنے اور پریشان خواب کسی کے سامنے

يتمثل له وقد روي عن ابي قتادة رض انه قال سمعت
رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول الرؤيا
من الله والحلم من الشيطان فاذا رأى احدكم
شيئًا يكرهه فلينفث عن يساره ثلث مرات
ثم ليتعوذ من شرها فانها لا تضره وعن ابي
هريرة رض قال ان رسول الله صلى الله عليه
وسلم كان اذا انصرف من صلوة الغداة يقول
هل رأى احد منكم الليلة رؤيا ويقول انه
ليس يبقى بعدي من النبوة الا الرؤيا الصالحة
وفي حديث عبادة ابن الصامت عن النبي صلى الله
عليه وسلم انه قال رؤيا المؤمن جزء من ستة
واربعين جزءً من النبوة واذا اراد الخروج
من منزله ذكر الكلمات التي وردت في حديث
الشعبي عن ام سلمة رض انها قالت ما خرج
رسول الله صلى الله عليه وسلم من بيتي قط
الا رفع طرفه الى السماء فقال اللهم اني اعوذ
بك ان اَضل او اُضل او ازل او ازل او اظلم
او اظلم او اجهل او يجهل علي ويقرء قل هو
الله احد مع المعوذتين اذا اصبح واذا امسى
ويدعو مع ذلك بدعاء رسول الله صلى الله
عليه وسلم "اللهم بك نصبح وبك نمسي
وبك نحيي وبك نموت" ويزيد في الصباح واليك
النشور وفي المساء واليك المصير ويقول مع
ذلك اللهم اجعلني من اعظم عبادك عندك
نصيبا في كل خير تقسمه في هذا اليوم وفيما

بھی بیان نہ کرے کیونکہ یہ خواب شیطان کی طرف سے ہوتے ہیں حضرت
ابوقتادہ رض فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرما رہے
تھے اچھا خواب اللہ کی طرف سے ہے اور پریشان خواب شیطان کی
طرف سے ہے پھر اگر کوئی ناگوار خاطر خواب دیکھے تو تین بار
بائیں طرف تھتکار دے اور اس کی برائی سے اللہ سے پناہ مانگے
پھر وہ مضر ثابت نہیں ہوگا۔ حضرت ابوہریرۃ رض کا بیان ہے
کہ رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلّم صبح کی نماز سے فارغ ہو کر پوچھا
کرتے تھے: کیا تم میں سے کسی نے خواب دیکھا؟ اور فرمایا کرتے تھے
میرے بعد نبوت میں سے سچا خواب ہی باقی رہے گا۔ حدیث عبادہ
بن صامت رض میں ہے کہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا مومن کا
خواب نبوت کا چھیالیسواں جزء ہے۔

جب گھر سے باہر جانے کا ارادہ ہو تو حدیث ام سلمہؓ پر عمل کرے
جو شعبیؒ سے منقول ہے آپ فرماتی ہیں رسول اللہ صلعم میرے گھر
سے جب بھی روانہ ہوئے برابر آپ نے آسمان کی طرف نگاہ اٹھا
کر یہ دعا پڑھی: اے اللہ میں گمراہ ہونے سے یا گمراہ کئے جانے
سے یا پھسلنے سے یا پھسلائے جانے سے یا ظلم کرنے سے یا ظلم
کئے جانے سے یا جاہل بننے سے یا جاہل بنائے جانے سے تیری پناہ
مانگتا ہوں اور صبح و شام قل ہو اللہ احد اور معوذتین پڑھو اور
رسول اللہ صلعم کی بتائی ہوئی یہ دعا بھی پڑھو۔ اے اللہ ہم پر
تیری توفیق کے ساتھ صبح آتی ہے اور تیری توفیق ہی کے ساتھ شام
آتی ہے اور تیرے ہی حکم سے ہم زندہ ہیں اور تیرے ہی حکم سے ہمیں
موت آئے گی۔ صبح والی دعا میں یہ اور بڑھاؤ اور تیرے ہی پاس
ہمیں زندہ ہو کر آنا ہے اور شام والی دعا میں یہ بڑھاؤ اور ہمیں
تیری ہی طرف لوٹ کر آنا ہے۔ مذکورہ بالا دعا کے ساتھ ساتھ
یہ بھی پڑھو اے اللہ آج کے دن بانٹی جانے والی ہر بھلائی میں

بعده من نور تهدى به او رحمة تنشرها او رزق تبسطه او ضرّ تكشفه او ذنب تغفره او شدة تدفعها او فتنة تصرفها او معافاة تمن بها برحمتك انك على كل شئ قدير واذا اراد دخول المسجد فليقدم رجله اليمنى ويؤخر رجله اليسرى ويقول بسم الله السلام على رسول الله عليه وسلم اللهم صل على محمد وّ على آل محمّد واغفرلى ذنوبي وافتح لى ابواب رحمتك وليسلم على من كان فى المسجد فان لم يكن فيه احد قال السلام علينا من ربنا عزوجل واذا دخله لا يجلس حتى ياتى بركعتين ثم ان شاء تنفل والا جلس مشتغلا بذكر الله عزوجل او صامتاً لا يذكر شيئاً من امور الدنيا ولا يكثر كلامه الا ما لابد منه فان كان قد دخل وقت الصلوٰة صلى السنة والفرض مع الجماعة فاذا فرغ واراد الخروج فليقدم رجله اليسرى وليؤخر اليمنى وليقل بسم الله السلام على رسول الله صلى الله عليه وسلم اللهم صل على محمد فاغفرلى ذنوبي وافتح لى ابواب فضلك ويستحب له فى دبر كل صلوٰة ان يسبح ثلثا وثلثين ويحمد ثلثا وثلثين ويكبر ثلثا وثلثين ويختم المائة بلا إلٰه الا الله وحده لا شريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شئ قدير ويستحب له المداومة على الطهر فانه يروى عن النبى صلى الله عليه وسلم فى حديث انس بن مالك رض انه قال

مجھے حصہ کے اعتبار سے اپنے عظیم بندوں کی فہرست میں درج فرما اور اس نور میں بھی جو آج کے بعد آنیوالا ہے جس سے تو اپنے بندوں کی رہنمائی فرماتا ہے اور اس رحمت میں بھی جیسے تو عام فرماتا ہے اور اس روزی میں بھی جسے تو فراخ فرماتا ہے اور ہٹائے جانیوالے نقصانات میں بھی بخشے جانیوالے گناہوں میں بھی ہٹائی جانیوالی سختیوں میں بھی اور پھیر جانیوالی بلاؤں میں بھی اور اس عافیت میں بھی جس سے تو اپنی رحمت سے نوازتا ہے بلاشبہ تو ہر چیز پر خوب قادر ہے۔ جب تم کسی مسجد میں داخل ہونے کا ارادہ کرو تو پہلے مسجد میں دایاں پیر رکھو پھر بایاں اور یہ دعا پڑھو میں اللہ ہی کے نام سے اس مسجد میں داخل ہوتا ہوں میری طرف سے رسول اللہ صلعم کو سلام پہنچے اے اللہ محمدؐ پر اپنی رحمتیں بھیج اور آل محمدؐ پر بھی اور میرے تمام گناہ معاف فرما دے اور میرے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھولدے پھر مسجد میں جا کر حاضرین مسجد کو سلام کرو اگر مسجد میں کوئی نہ ہو تو السلام علینا من ربنا عزوجل کے ساتھ سلام کرو یعنی ہم پر ہمارے عزت و جلال والے پروردگار کی طرف سے سلام ہو پھر مسجد میں جا کر دوگانہ ادا کئے بغیر نہ بیٹھو بعد میں اگر چاہو تو نوافل پڑھتے رہو خواہ ذکر اللہ میں مشغول ہو جاؤ یا خاموش رہو کسی دنیوی کام کا ذکر نہ کرو اور بلا ضرورت کے بات نہ کرو۔ اگر کسی نماز کا وقت ہو گیا ہو تو سنتیں ادا کرو اور جماعت کے ساتھ فرض پڑھو پھر نماز سے فارغ ہو کر جب مسجد سے باہر آنے کا ارادہ کرو تو پہلے مسجد سے باہر بایاں پیر رکھو پھر دایاں رکھو اور یہ پڑھو میں اللہ ہی کے نام سے مسجد سے باہر آرہا ہوں رسول اللہ صلعم کو میرا سلام پہنچے اے اللہ محمدؐ و آل محمدؐ پر اپنی رحمتیں بھیج اور میرے تمام گناہ معاف فرما دے اور مجھ پر اپنے فضل کے دروازے کھول دے۔ ہر فرض نماز کے بعد ۳۳ بار سبحان اللہ، ۳۳ بار الحمد للہ، ۳۳ بار اللہ اکبر اور ایک بار لا الٰہ الا اللہ وحدہٗ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علیٰ کل شئ قدیر پڑھنا مستحب ہے یعنی اللہ کے سوا کوئی حق دار عبادت نہیں وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسی کا ملک ہے اور اسی کی بڑائیاں ہیں اور وہ ہر چیز پر خوب قادر ہے۔ ہمیشہ باوضو رہنا مستحب ہے کیونکہ حدیث میں

دم علی الطھور فی عمرک وصل بالليل والنهار ما استطعت تحبك الحفظة وصل صلاة الضحى فانها صلوٰۃ الاوابین وسلم علی اهل بیتك اذا دخلت بيتك يكثر خير بيتك ووقر كبير المسلمين وارحم صغيرهم ترافقني فی الجنة فقد جمع هذا الحديث آداباً جمة -

## فصل فی دخول المنزل والكسب من الحلال والوحدة

واذا اراد دخول منزله فلا يدخل حتى يتنحنح ويقول السلام علينا من ربنا فقد جاء فی بعض الاخبار ان المؤمن اذا اخرج من منزله وكل الله تعالى ببابه ملكين يحفظان ماله واهله ويوكل ابليس سبعين شيطانا مردة فاذا دنى المؤمن من بابه قال الملكان اللهم وفقه ان كان انقلب بكسب طيب فاذا تنحنح دنى الملكان وتتباعدت الشياطين واذا قال السلام علينا من ربنا توارت الشياطين وقام الملكان احدهما باليمين والآخر عن الشمال واذا فتح الباب فقال بسم الله ذهبت الشياطين ودخل معه الملكان وحسنا كل شئ فی منزله واطابا له معيشة يومه وليلته فاذا جلس المؤمن قام الملكان على راسه فان اكل اكل طيبا وان شرب شرب طيبا ما دام فی منزله يوم وليلته وكان طيب النفس فان لم يفعل من ذلك شيئا ذهب عنه الملكان ودخل معه الشياطين واستقبحوا كل ما فی منزله فی

انس بن مالکؓ میں ہے کہ نبی صلعم نے ان سے فرمایا: اپنی زندگی میں ہمیشہ با وضو رہو اور دن رات میں جس قدر ممکن ہوں نمازیں پڑھو حفاظت کرنے والے فرشتوں کو تجھ سے محبت ہو جائیگی اور چاشت کی نماز پڑھ کیونکہ یہ نماز ان بندوں کی ہے جو اللہ کی طرف لپک کر آنیوالے ہیں، جب گھر میں آؤ تو گھر والوں کو سلام کرو تمہارے گھر میں خیر و برکت کی ریل پیل رہیگی۔ بوڑھے مسلمانوں کی عزت کرو اور چھوٹوں سے شفقت سے پیش آؤ جنت میں میرے رفیق ہو گے یہ حدیث بہت سے آداب کی جامع ہے۔

**گھر میں آنا، حلال کمائی اور خلوت** جب تم اپنے گھر میں جانے کا ارادہ کرو تو پہلے کھنکار و اور السلام علینا من ربنا کہو یعنی ہم پر ہمارے رب کی طرف سے سلام ہو کیونکہ بعض احادیث میں آتا ہے کہ جب مومن اپنے گھر سے نکل کر چلا جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے دروازے پر دو فرشتے تعینات فرما دیتا ہے جو اس کے مال کی اور بیوی بچوں کی حفاظت کرتے ہیں اور ابلیس ستر شیطان تعینات کر دیتا ہے پھر جب مسلمان اپنے گھر کے دروازے کے قریب آتا ہے تو فرشتے کہتے ہیں اے اللہ اگر یہ پاکیزہ کاروبار کر کے آیا ہے تو اسے توفیق عطا فرما، پھر جب کھنکارتا ہے تو فرشتے قریب آجاتے ہیں اور شیطان بھاگ جاتے ہیں پھر جب السلام علینا من ربنا کہتا ہے تو شیاطین چھپ جاتے ہیں اور فرشتے کھڑے ہو کر دائیں بائیں آجاتے ہیں پھر جب دروازہ کھول کر بسم اللہ کہتا ہے تو شیطان چلے جاتے ہیں اور اس کے ساتھ فرشتے بھی گھر میں آجاتے ہیں اور فرشتے اسے اس کے گھر میں ہر چیز حسین و خوبصورت دکھاتے ہیں اور اس کی آج کے دن رات کی زندگی طیب و پاکیزہ بنا دیتے ہیں پھر جب مومن بیٹھ جاتا ہے تو دونوں فرشتے اس کے سرہانے کھڑے ہوتے ہیں پھر آج کے دن رات میں جب تک وہ اپنے گھر میں رہتا ہے تو اگر وہ کھاتا ہے تو حلال و طیب ہی کھاتا ہے اور اگر پیتا ہے تو حلال و طیب ہی پیتا ہے اور خوش و خرم رہتا ہے لیکن اگر مذکورہ بالا باتوں میں سے کچھ نہیں کرتا تو

عينه واسمعته من اهله ما يسوءه حتى يكون
بينه وبين اهله ما يفسد عليه دينه وان كان
اعزب القوا عليه النعاس والكسل وان نام
نام جيفة وان جلس جلس فى تمنى ما لا ينفعه
خبيث النفس وليفسدون عليه طعامه وشرابه
ولومه واما الكسب فقد روى ابو هريرة رضى الله
تعالى عنه عن رسول الله صلى الله عليه وسلم
انه قال من طلب الدنيا حلالا استعفافا عن
المسألة وسعيا على اهله وتعطفا على جاره بعثه
الله تعالى يوم القيامة ووجهه كالقمر ليلة
البدر ومن طلب الدنيا حلالا مكاثرا مفاخرا
مرائيا لقى الله عزوجل يوم القيامة وهو عليه
غضبان وعن ثابت البنانى رضى الله تعالى عنه
انه قال بلغنى ان العافية فى عشرة اشياء
تسعة منها فى طلب المعيشة وواحدة فى
العبادة وروى جابر بن عبد الله رض عن
رسول الله صلى الله عليه وسلم انه لا يفتح
الرجل على نفسه من المسألة الا فتح الله عليه
بابا من الفقر ومن يستعفف يعفه الله ومن
يستغن يغنه الله لان ياخذ احدكم حبلا ثم
يعمل الى هذا الوادى فيحتطب منه ثم يأتى
سوقكم فيبيعه بمد تمر خير له من ان يسأل
الناس اعطوه او منعوه وروى ما من رجل
يفتح على نفسه بابا من المسئلة الا فتح الله عليه
سبعين بابا من الفقر وروى عن رسول الله صلى الله

فرشتے چلے جاتے ہیں اور اس کے ساتھ گھر میں شیطان آجاتے ہیں اور وہ اسے گھر کی ہر چیز بری بنا کر دکھاتے ہیں اور گھر والوں سے اسے بری باتیں سنواتے ہیں حتیٰ کہ اس کے اور اس کے گھر والوں میں دین میں بگاڑ پیدا کرنے والی باتیں پیدا ہو جاتی ہیں اور اگر مجرد ہے تو اس پر اونگھ اور سستی مسلط کر دیتے ہیں اگر سوتا ہے تو ایک مردہ لاش کی طرح سوتا ہے اور اگر بیدار ہوتا ہے تو غیر مفید تمناؤں میں ڈوب جاتا ہے اور مزاج میں نجاست و گندگی ہوتی ہے غرضیکہ شیاطین اس کا کھانا پینا اور خواب و بیداری سب ہی کو مکدر کر دیتے ہیں۔

**کسب معاش** | حضرت ابوہریرہ رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس نے حلال دنیا اس لئے طلب کی کہ اپنے کو سوال سے بچا سکے اور اس دوڑ دھوپ سے اپنے اہل و عیال کا خرچ اٹھا سکے اور اپنے پڑوسیوں کے ساتھ عنایت و تلطف سے پیش آسکے تو حق تعالیٰ قیامت کے دن اسے اس حال میں زندہ فرمائے گا کہ اس کا چہرہ چودھویں رات کے چاند کی طرح درخشاں ہوگا اور جس نے حلال دنیا اس لئے طلب کی کہ مال جمع کرکے اس پر فخر و مباہات کرے اور ریاکاری پیش نظر ہو تو وہ حق تعالیٰ سے اس حال میں ملاقات کرے گا کہ حق تعالیٰ اس پر غضبناک ہوگا۔

ثابت البنانیؒ فرماتے ہیں مجھے خبر پہنچی ہے کہ عافیت دس چیزوں میں ہے جن میں سے نو کا تعلق کسب معاش سے ہے اور ایک کا عبادت سے حضرت جابر بن عبداللہ رسول اللہ صلعم سے روایت کرتے ہیں کہ جب کوئی اپنے اوپر سوال کا دروازہ کھولتا ہے اللہ تعالیٰ یقیناً اس پر فقر کا دروازہ کھول دیتا ہے اور جو سوال سے بچتا ہے اللہ تعالیٰ اسے بچا لیتا ہے۔ اور جو بے نیازی چاہتا ہے اللہ تعالیٰ اسے بے نیاز بنا دیتا ہے دیکھو تم میں سے کسی کا رسی لے کر اس وادی میں کام کرنا اور لکڑیاں جمع کرکے بازار میں لاکر انہیں ایک مد کھجوروں کے عوض میں

علیه وسلم انه قال ان الله يحب كل مؤمن محترف ابا العيال ولا يحب الفارغ الصحيح لا في عمل الدنيا ولا في عمل الآخرة وروى ان داؤد صلى الله عليه وسلم خليفة الله عزوجل سأل الله تعالى ان يجعل كسبه بيده فالان في يده الحديد فصار في يده كالشمع والعجين يتخذ منه الدروع فيبيعها فيعيش هو وعياله بثمنها وقال ابنه سليمان عليهما السلام رب قد اعطيتني من الملك ما لم تعط احدا قبلي وسألتك ان لا تعطيه احد بعدي فاعطيتنيه فان قصرت في شكرك فدلني على عبد هو اشكر مني فاوحى الله تعالى اليه يا سليمان ان عبدا يكتسب بيده ليسد جوعه وليستر عورته ويعبدني هو اشكر لي منك فقال اجعل كسبي بيدي فاتاه جبريل عليه السلام فعلمه عمل الخوص يتخذ منه القفاف فاول من عمل الخوص سليمان عليه السلام وقيل عن بعض الحكماء انه قال لا يقوم الدين والدنيا الا باربعة العلماء والامراء والغزاة واهل الكسب فالامراء هم الرعاة يرعون الخلق والعلماء وهم ورثة الانبياء يدلون الخلق على الآخرة والناس يقتدون بهم والغزاة هم جند الله تعالى في الارض يقلع بهم الكفار واما اهل الكسب فهم امناء الله تعالى بهم مصالح الخلق و عمارة الارض والرعاة اذا صاروا ذيابا فمن

فروخت کرنا اس کے لئے لوگوں سے سوال کرنے سے بہتر ہے کیونکہ وہ دیں یا نہ دیں یہ بھی آتا ہے کہ جو شخص اپنے مانگنے کھانے کا دروازہ کھول لیتا ہے، اللہ تعالیٰ اس پر یقیناً فقر کے ستر دروازے کھول دیتا ہے رسول اللہ صلعم نے یہ بھی فرمایا: حق تعالیٰ ہر مومن پیشہ ور کو جو صاحب عیال ہے دوست رکھتا ہے اور بے کار و خالی بیٹھنے والے کو جو تندرست ہے اور کسی دنیوی یا اخروی کام میں مشغول نہیں، محبوب نہیں رکھتا۔ منقول ہے کہ حضرت داؤدؑ نے جو اللہ کے خلیفہ تھے اللہ سے درخواست کی کہ مجھے کوئی پیشہ سکھا دیا جائے کہ ہاتھ سے کما کر کھا سکوں حق تعالیٰ نے آپ کے ہاتھ میں لوہا نرم بنا دیا چنانچہ لوہا آپ کے ہاتھ میں آکر موم اور آٹے کی طرح بن جاتا تھا آپ لوہے سے زرہیں بنا کر اور انہیں فروخت کر کے اپنا اور اپنے گھر والوں کا خرچ چلایا کرتے تھے آپ کے فرزند حضرت سلیمانؑ نے حق تعالیٰ سے دعا مانگی پروردگار عالم! آپ نے مجھے وہ ملک عطا فرمایا جیسے آپ نے مجھ سے پہلے کسی کو نہیں دیا تھا اور میں نے آپ سے یہ التجا کی کہ ایسا ملک آپ میرے بعد کسی کو نہ دیں آپ نے میری یہ دعا بھی قبول فرمائی لہٰذا اگر میں آپ کے شکر میں کوتاہی کروں تو آپ مجھے مجھ سے زیادہ اپنا شکر گزار کوئی بندہ بتا دیں۔ حق تعالیٰ نے آپ پر وحی کی اور فرمایا کہ اے سلیمانؑ! جو انسان اپنے ہاتھ سے اس لئے کمائے کہ اپنا پیٹ بھر کر بھوک دفع کرے اور اپنی شرمگاہ چھپائے اور میری عبادت میں لگا رہے وہ تجھ سے زیادہ میرا شکر گزار بندہ ہے بولے: اے اللہ مجھے بھی کوئی پیشہ سکھا دے کہ اپنے ہاتھ سے کما کر کھاؤں اس پر حضرت جبرئیل نے آکر حضرت سلیمان کو کھجور کے پتوں سے ٹوکریاں بننے کا ہنر سکھا دیا تاکہ آپ سوال سے بچیں لہٰذا سب سے پہلے زنبیلیں بنانے والے حضرت سلیمانؑ ہی ہیں۔

بعض حکماء سے منقول ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ دین اور دنیا چار قسم کے لوگوں سے قائم ہے، علماء، امراء، مجاہد اور صناع سے امراء بمنزلہ

يحفظ الغنم والعلماء اذا تركوا العلم واشتغلوا بالدنيا فبمن نقتدى الخلق والغزاة اذا ركبوا للفخر والخيلاء وخرجوا للطمع فمتى يظفرون على العدو واهل الكسب اذا خانوا الناس فكيف يامنهم الناس واذا لم يكن فى التاجر ثلث خصال افتقر فى الدنيا والآخرة اولها لسان نقى عن ثلث الكذب واللغو والحلف والثانية قلب صاف من الغش والحسد لجاره وقرينه والثالثة نفس محافظة لثلث خصال الجمعة والجماعات وطلب العلم فى بعض ساعات الليل والنهار وايثار مرضاة الله على غيره واياك والكسب الحرام فقد قيل اذا كسب العبد خبيثا واراد ان ياكل منه وقال بسم الله قال الشيطان كل انى كنت معك حتى كسبته فلا افارقك انما انا شريك فهو شريك كل كاسب حرام قال الله عزوجل وشاركهم فى الاموال والاولاد فالاموال الحرام والاولاد اولاد الزنا كذا ذكر فى التفسير وروى عن ابن مسعود رض عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه قال لا يكتسب العبد مالا من الحرام ويتصدق به فيؤجر عليه ولا ينفق منه فيبارك له فيه ولا يترك خلف ظهره الا كان زاده الى النار وبالجملة انه لا يمتنع من الحرام الا من هو مشفق على لحمه ودمه فدين المرء لحمه ودمه فليجتنب الحرام واهله ولا يجالسهم

چرواہوں کے ہیں جو اللہ کی مخلوق کے نگران ہیں، علماء انبیاء کے وارث ہیں اور لوگوں کی آخرت کی طرف رہنمائی فرماتے ہیں اور لوگ ان کی اقتداء کرتے ہیں اور مجاہدین دنیا میں اللہ کا لشکر ہیں جن کے ذریعہ کفار کا استیصال کیا جاتا ہے۔ صناع اللہ کے امین ہیں ان سے دنیا کی ضرورت کی چیزیں وابستہ ہیں اور دنیا آباد و پر رونق ہے اگر چرواہے بھیڑیے بن جائیں تو بکریوں کی کون نگرانی کرے، اگر علماء علم چھوڑ کر دنیا میں مشغول ہو جائیں تو دنیا کس کی اقتدا کرے اگر مجاہدین از راہ فخر و کبر گھوڑوں پر سوار ہوں اور لالچ پیش نظر رکھیں تو کیسے دشمنوں پر فتحیاب ہوں اور اگر صناع خائن بن جائیں تو لوگ ان سے کیسے مامون ہوں بلکہ اس طرح کاریگروں کی ساکھ جاتی رہے گی۔ اگر تاجران تین خوبیوں سے متصف نہ ہو تو دنیا اور آخرت میں محتاج رہے گا (۱) زبان کو تین باتوں سے بچائے رکھے جھوٹ سے، بیہودہ بکواس سے اور قسم سے (۲) اپنے دل کو ہمسایوں کی رفقاء کی اور عوام کی طرف سے صاف رکھے اور دل میں ان کی طرف سے کینہ، کپٹ اور حسد نہ رکھے (۳) ان تین باتوں کا عادی بنے جمعہ اور جماعت میں شریک رہے، دن رات میں چند گھنٹے علم و مطالعہ کے لئے وقف کر دے اور رضائے حق تعالیٰ کو دوسروں کی رضا پر ترجیح دے۔

خبردار! حرام کی کمائی سے بچو کیونکہ مشہور ہے کہ جب بندہ حرام و گندی کمائی کرتا ہے اور اس میں سے کھانے کا ارادہ کرتا ہے اور بسم اللہ کہتا ہے تو شیطان کہتا ہے: کھا، تیری کمائی میں بھی میں شریک تھا اور اب بھی میں تجھ سے جدا نہیں تیرے ساتھ کھاؤں گا ہر حال میں میں تیرا شریک ہوں للہٰذا شیطان ہر حرام کمائی والے کے ساتھ ہوتا ہے حق تعالیٰ نے فرمایا: اے شیطان لوگوں سے مال و اولاد میں شرکت کر اور ان سے جھوٹے وعدے کر، چنانچہ مال، حرام مال ہے اور اولاد زنا کے بچے ہیں جیسا کہ تفسیروں میں بیان ہے حضرت ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ

ولا یاکل طعام من کسبہ حرام ولا یدل احدًا
علی حرام فیکون شریکہ فالورع ھو ملاک
الدین وقوام العبادۃ واستکمال امر الاخرۃ
واما الواحدۃ والعزلۃ فقد جاء عن النبیّ
صلی اللہ علیہ وسلم انہٗ قال علیکم بالعزلۃ
فانھا عبادۃ وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم
المؤمن من جلس بیتہ وقال النبی صلی اللہ علیہ
وسلم افضل الناس رجل اعتزل یکف عن
الناس شرہ وفی بعض الالفاظ عنہ صلی اللہ
علیہ وسلم انہٗ قال الغریب ھو الذی یفرّ
بدینہ وعن بعض السلف انہ قال ھذا
زمان السکوت ولزوم البیوت وھو بشر الحافی
وقیل لسعد بن ابی وقاص رض لما تفرد فی قصر
بالعقیق ترکت اسواق الناس ومجالس
الاخوان وتخلیت فقال رایت اسواقھم
لاغیۃ ومجالسھم لاھیۃ فوجدت الاعتزال
فیما ھناک عافیۃ قال وھیب بن الورد رحمہ
اللہ خالطت الناس خمسین سنۃ فما وجدت
رجلا غفرلی زلۃ ولا ستر لی عورۃ ولا امننہ
اذا غضب وما وجدت منھم الا من
یرکب ھواہ وعن الشعبی رحمہ اللہ انہ قال
تعاشر الناس بالدین زمنا طویلا حتی ذھب
الدین ثم تعاشروا بالمروۃ حتی ذھب المروۃ
ثم تعاشروا بالحیاء حتی ذھب الحیاء ثم
تعاشروا بالرغبۃ والرھبۃ واظن انہ سیجئ

صلعم نے فرمایا: جو بندہ حرام مال کماتا ہے اور اسے صدقہ میں دیتا ہے تو اس کا اجر اسے نہیں ملتا اور جو کچھ اس میں خرچ کرتا ہے اس میں برکت نہیں ہوتی اور جو کچھ چھوڑ کر مر جاتا ہے وہ اس کے لئے جہنم کا توشہ بن جاتا ہے۔ غرضیکہ حرام سے وہی بچتا ہے جسے اپنے گوشت اور خون سے محبت ہے اور وہ ان دونوں کی طرف سے ڈرتا رہتا ہے کیونکہ محفوظ دین ہی سے انسان کا گوشت اور خون جہنم کی آگ سے محفوظ رہتا ہے لہٰذا حرام داہل حرام سے بچنا چاہیئے۔ اور ان کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا بھی لائق نہیں۔ حرام پیشہ وروں کا کھانا نہ کھاؤ۔ اور کوئی کسی کو حرام کا طریقہ بھی نہ بتائے ورنہ گناہ میں وہ بھی حصہ دار ہوگا، پارسائی ہی پر دین موقوف ہے اور وہی عبادتوں کا مادہ ہے اور آخرت کے کاموں کو تکمیل مراحل تک پہنچاتی ہے۔

**گوشہ نشینی اور خلوت** اس سلسلہ میں رحمت عالم صلعم نے فرمایا: گوشہ نشینی کو اپنے اوپر واجب کر لو کیونکہ یہ ایک عبادت ہے، دوسری حدیث میں فرمایا: مومن وہ ہے جو اپنے گھر میں بیٹھے، نیز فرمایا: لوگوں میں افضل وہ شخص ہے جو گوشہ نشین ہے کہ لوگ اس کی برائی سے محفوظ رہیں بعض روایتوں میں ہے کہ آپ نے فرمایا: غریب وہ ہے جو اپنے دین کے ساتھ بھاگتا ہے یعنی دین کے تحفظ کے لئے بھاگ جاتا ہے۔ بعض سلف (بشر حافی) کا قول ہے کہ یہ زمانہ خاموشی کا اور گوشہ نشینی کا ہے۔

جب حضرت سعدؓ اپنے عقیق والے گھر میں گوشہ نشین ہو گئے تو آپ سے کہا گیا آپ بازاروں میں اور مجلسوں میں آنا جانا چھوڑ کر خلوت نشین کیوں ہو گئے؟ فرمایا: میں نے بازاروں میں بیہودہ بکواس اور مجلسوں میں لہو و لعب دیکھا اس لئے میں نے یہاں اپنے گھر میں گوشہ نشینی ہی میں خیر و عافیت پائی۔

وھیبؒ بن ورد فرماتے ہیں: میں پچاس سال تک لوگوں میں ملا جلا رہا میں نے ایک شخص کو بھی ایسا نہیں پایا کہ وہ میرے قصور سے در گزر کرتا یا میرا عیب چھپا لیتا اس کے غصہ کی حالت میں اس سے بے خوف رہتا بلکہ میں نے ہر شخص خواہش پرست ہی پایا۔

شعبیؒ: لوگ ایک طویل مدت تک اپنی اسلامی زندگی نباتے رہے حتیٰ کہ

بعد هذا ما هو اشد منه وقال الحكيم العبادة عشرة اجزاء تسعة فى الصمت وواحدة فى العزلة فراودت نفسى على الصمت فلم اقدر عليه فصرت الى العزلة فجمعت لى التسعة و كان يقول لا شئ اوعظ من القبور ولا انس من الكتاب ولا اسلم من الواحدة وقال لبشر بن الحارث رحمه الله انما يطلب العلم ليهرب به من الدنيا لا لتطلب به الدنيا وروى عن عائشة انها قالت قيل يا رسول الله اى جلسائنا خير قال صلى الله عليه وسلم من ذكركم الله تعالى رؤيته وذكركم الآخرة علمه وزاد فى علمكم منطقه وكان عيسى ابن مريم يقول يا معشر الحواريين تحببوا الى الله عزوجل ببغض اهل المعاصى وتقربوا الى الله تعالى بالتباعد عنهم والتمسوا رضاه بسخطهم وان كان لا بد من المخالطة فلتكن للعلماء فان النبى صلى الله عليه وسلم قال مجالسة العلماء عبادة و قال صلى الله عليه وسلم الزم قلبك التفكر وجسدك الصبر وعينك البكاء ولا تهتم لرزق غد فان ذلك خطيئة تكتب عليك والزم المساجد فان عمار بيت الله تعالى هم اهل الله عزوجل وقال صلى الله عليه وسلم من اكثر الاختلاف الى المساجد اصاب اخا مستغفرا ورحمة منتظرة وكلمة تدل على هدى واخرى تصرف عن الردى وعلما مستطرفا

دین ان سے نکل گیا پھر مروت کے ساتھ زندگی بسر کرنے لگے حتی کہ مروت بھی جاتی رہی پھر شرم کے ساتھ زندگی گزارتے رہے حتی کہ شرم بھی ختم ہوگئی پھر خوف و رجا کے ساتھ زندگی بسر کرنے لگے میرا گمان ہے کہ اس کے بعد اس سے بھی خطرناک زمانہ آنے والا ہے۔

ایک حکیم: عبادت کے دس حصے ہیں نو حصے خاموشی میں ہیں اور ایک گوشہ نشینی میں ہے میں اپنے نفس کو بہلا پھسلا کر خاموشی پر آمادہ کرتا رہا مگر اسے قابو میں نہ کر سکا آخر کار میں نے گوشہ نشینی اختیار کی اور اسی خلوت کی برکت سے میں نے باقی نو حصے بھی فراہم کر لئے۔ فرمایا کرتے تھے: قبر سے زیادہ کوئی واعظ نہیں، کتاب سے زیادہ کوئی مونس نہیں، اور خلوت سے زیادہ کوئی چیز سلامتی والی نہیں۔

بشر بن حارث: علم اس لئے حاصل کیا جاتا ہے کہ اس کے ذریعہ دنیا سے بھاگا جائے نہ کہ اس سے دنیا طلب کی جائے۔ حضرت صدیقہ رضہ کا بیان ہے کہ کہا گیا: یا رسول اللہ! ہمارا بہترین ہم نشین کون ہے؟ فرمایا جس کا دیدار تم میں حق تعالیٰ شانہ کی یاد تازہ کر دے، جس کا علم تمہارے اندر آخرت کی ترغیب پیدا کر دے اور جس کی گفتگو تمہارا علم بڑھا دے۔ حضرت عیسیٰ فرمایا کرتے تھے: اے حواریو! گنہ گاروں سے بغض رکھو کر حق تعالیٰ کی محبت حاصل کرو اور ارباب معصیت سے دور رہ کر اللہ تعالیٰ کا قرب ڈھونڈھو اور ان سے ناخوش رہ کر اللہ کی خوشی تلاش کرو۔

اگر لوگوں میں ملنے جلنے کے بغیر چارہ نہ ہو تو پھر علما کی مجلسوں میں اٹھو بیٹھو کیونکہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: علماء کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا عبادت ہے اور آپ نے یہ بھی فرمایا: دل کو غور و فکر کا، جسم کو صبر و تحمل کا اور اور آنکھوں کو اللہ کے ڈر سے رونے کا عادی بناؤ اور کل کی روزی کی فکر نہ کرو کیونکہ یہ ایک گناہ ہے جو تمہارے اعمالنامہ میں لکھ دیا جاتا ہے اور مسجدوں کو چمٹے رہو کیونکہ اللہ کے گھروں کو آباد رکھنے والے اللہ والے ہی ہوتے ہیں۔ نبی صلعم نے فرمایا جو کثرت سے مسجدوں میں آنا جانا رکھ

وترك الذنوب حبًّا وخشية ولو اعتزل الانسان مهما اعتزل لم يكن له متسعًا فى الشرع اعتزال عن الجمعة والجماعات فلا يجوز له تركهما فى الجملة فانه يكفر بمداومته على ترك الجمعة لما روى عن النبى صلى الله عليه وسلم انه قال من ترك الجمعة ثلثا من غير عذر طبع الله تعالىٰ على قلبه وفى حديث جابر رضى الله عنه اعلموا ان الله عزوجل قد افترض عليكم الجمعة فى مقامى هذا فى شهرى هذا وفى عامى هذا الىٰ يوم القيامة من تركها وله امام عادل او جائر استخفافا بها او جحوداً لها فلا جمع الله تعالىٰ له شمله ولا اتم له امره الا لا صلوٰة له الا لا زكوٰة له الا لا حج له الا لا صوم له الا ان يتوب فمن تاب تاب الله عليه ولان فى تركها استهانة بمنادى الله عزوجل يٰايها الذين اٰمنوا اذا نودى للصلوٰة من يوم الجمعة فاسعوا الىٰ ذكر الله ومن استهان بالله عزوجل بمناديه يكفر فعليه التوبة وتجديد الاسلام ويتوب الله على من تاب فلا يجوز له تركها الا لعذر يبيحه الشرع كما قيل خذ عن الناس جانبا غير طاعن عليهم ولا تاركاً لجماعتهم فليجتهد المرء فى الاعتزال عن الناس ما استطاع الا من يكون عونًا له فى امر دينه لان الكذب انّما يجرى بين اثنين والفجور بين اثنين وقتل النفس بين اثنين وقطع المال بين اثنين والسلامة من ذالك فى الاعتزال والانفراد۔

تو اس نے دعائے مغفرت کرنیوالا ایک بھائی، انتظار کی جانیوالی رحمت، ہدایت کی طرف رہنمائی کرنیوالا ہادی، تباہی سے بچانے والی ڈھال اور نادر علم پالیا اور وہ اللہ سے محبت و ڈر کی وجہ سے گناہ چھوڑ دیگا۔

انسان کتنی ہی سخت قسم کی گوشہ نشینی اختیار کرلے پھر بھی اسے ہماری شریعت میں جمعہ اور جماعت سے غیر حاضر ہونے کی گنجائش نہیں اس لئے اسے مطلقاً جمعہ اور جماعت کو چھوڑنا جائز نہیں کیونکہ ہمیشہ جمعہ چھوڑنے والا کافر ہو جاتا ہے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا جو بغیر عذر کے تین جمعے چھوڑ دے اللہ تعالیٰ اس کے دل پر مہر لگا دے گا۔ حدیث جابر میں ہے: یقیناً اللہ تعالیٰ نے تم پر جمعہ کی نماز میری اس جگہ اس مہینہ اور اس سال میں قیامت تک کے لئے فرض فرما دیا ہے جو اسے عادل یا ظالم امام کی موجودگی میں اسے حقیر و معمولی سمجھ کر یا اس کو نہ مان کر چھوڑ دے اللہ تعالیٰ اس کی پراگندگی دور نہ فرمائے اور نہ اس کا کوئی کام بنائے دیکھو اس کی نماز قبول ہونیوالی نہیں، نہ زکوٰۃ قبول ہوگی نہ حج قبول ہوگا الا یہ کہ توبہ کرلے پھر جو توبہ کرلیگا اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول فرمالے گا۔ علاوہ ازیں جمعہ چھوڑنے میں اللہ کے منادی کی توہین ہے فرمایا: اے ایمان والو جب جمعہ کے دن نماز کے لئے اذان دی جائے تو اللہ کے ذکر کی طرف چل پڑو۔ اور جس نے اللہ کے کلام کی توہین کی اور اس کے منادی (مؤذن) کو حقیر جانا اس نے کفر کا ارتکاب کیا اس پر توبہ اور تجدید اسلام لازم ہے اور اللہ تعالیٰ توبہ کرنیوالے کی توبہ قبول فرما لیتا ہے لہٰذا کسی کے لئے بلا شرعی عذر کے جمعہ کا چھوڑنا جائز نہیں کہا جاتا ہے گوشہ نشینی میں لوگوں سے ایک گونہ تعلق رکھو کہ وہ تم پر طعن و تشنیع نہ کریں اور جماعت کو نہ چھوڑو۔

لہٰذا گوشہ نشین لوگوں سے علیحدہ رہنے کی مقدور بھر کوشش کرتے ہاں ان سے ملتا رہے جو دینی کاموں میں اس سے تعاون کرتے ہوں خلوت کا سب سے بڑا فائدہ جھوٹ وغیرہ سے تحفظ ہے کیونکہ جب ایک سے دو ہوتے ہیں تو جھوٹی سچی باتیں کریں گے اور دو کے جمع ہونے سے گناہوں کا بھی ڈر ہے اور قتل و غارت گری کا بھی خوف ہے ان تمام گناہوں سے بچنے کے لیے سلامتی کی راہ خلوت ہی ہے

فصل فی آداب السفر والصحبۃ فیہ اذا اراد سفرا اوحجا اوغزوا اوتحولا من دار الی دار او طلب حاجۃ فلیصل رکعتین ثم یطلب حاجتہ او یتحول فی السفر فلیقل علی راس الرکعتین اللھم بلغ بلاغا مبلغ خیر ومغفرۃ منک ورضوانا بیدک الخیر وانت علی کل شیٔ قدیر اللھم انت الصاحب فی السفر والخلیفۃ فی الاھل والمال والولد اللھم ھون علینا السفر واطوعنا البعد اللھم انی اعوذ بک من وعثاء السفر وکآبۃ المنقلب وسوء المنظر فی الاھل والولد والمال ویتحری ان یکون ذلک بکرۃ خمیس اوسبت او اثنین واذا استوی علی راحلتہ قال سبحان الذی سخرلنا ھذا وما کنا لہ مقرنین وانا الی ربنا لمنقلبون واذا رجع من السفر صلی رکعتین وقال آئبون تائبون عابدون لربنا حامدون لانہ روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ کان یفعلہ واذا خرج فلا یکن قائد الناس اذا وجد من یقودھم ولا یشیر علیھم بمنازل ینزلونھا اذا وجد من یکفیہ ذلک وعلیہ بالصمت وحسن الصحبۃ وکثرۃ المنفعۃ لاخوانہ وایاہ والقیل والقال ولا ینزل علی الطریق ولا علی مآء فانہ ماوی الحیات والسباع بل یتنحی عنہ ولا یعرس علی الطریق فانہ مکروہ و ینبغی ان یکون سفرہ علی لسان المعرفۃ من

## سفر کے اور رفقائے سفر کے آداب

اگر کوئی سفر کا یا حج کا یا عمرہ کا یا جہاد کا ارادہ کرے یا کوئی حاجت اللہ سے مانگے تو اسے دو رکعت نماز پڑھنی چاہیئے پھر اپنی حاجت مانگنی چاہیئے اور اگر سفر کرنا چاہتا ہے تو سفر کرنا چاہیئے مگر دوگانہ ادا کرتے ہی یہ دُعا مانگ لے: اے اللہ مجھے خیر والی جگہ پر بخیر و خوبی پہنچا اور اپنی بخشش و رضا عطا فرما تیرے ہی ہاتھ میں تمام بھلائیاں ہیں اور تو ہر چیز پر خوب قادر ہے اے اللہ سفر میں تو میرا معاون ہے اور میرے گھر والوں کا اور مال کا تو ہی نگہبان ہے اے اللہ ہم پر یہ سفر آسان فرما اور ہمارے لئے ہر مسافت لپیٹ دے (کوتاہ فرما) اے اللہ میں سفر کی سختیوں سے اور واپس لوٹنے کی مصیبت سے اور اہل و عیال میں اور مال میں بُرے منظر سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ سفر جمعرات کو یا ہفتہ کو یا پیر کو صبح کے وقت کرنا مناسب ہے اس کا خیال رکھا جائے اور سواری پر سوار ہو کر یہ دُعا پڑھو: وہ اللہ پاک ہے جس نے یہ سواری ہمارے تابع بنا دی حالانکہ ہم اس پر قادر نہ تھے اور ہم اپنے رب ہی کی طرف لوٹ کر جانے والے ہیں۔

اور سفر سے واپس ہوتے وقت دوگانہ ادا کر کے یہ دُعا پڑھو: ہم لوٹنے والے ہیں، توبہ کرنے والے ہیں، اپنے پروردگار کی عبادت کرنیوالے ہیں اور اس کی بڑائیاں بیان کرنیوالے ہیں کیونکہ نبی صلعم لوٹتے وقت یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔

جب سفر کے لئے گھر سے نکلو تو لوگوں کے قائد نہ بنو اگر ان کا کوئی قائد موجود ہو اور لوگوں کو ٹھہرنے کے مقامات نہ بتاؤ اگر ان میں کوئی ایسا شخص موجود ہو جو اس کام کے لئے کافی ہو۔

زیادہ تر خاموش رہو اور اپنی اچھی رفاقت ثابت کرو اور اپنے رفقائے سفر کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچانے کی کوشش کرو اور قیل و قال سے بچو اور عین راستہ پر اور گھاٹ پر نہ ٹھہرو کیونکہ وہ سانپوں اور درندوں کے ٹھکانے ہیں بلکہ وہاں سے ہٹ کر ٹھہرو اور

اوصافہ المذمومۃ الی صفاتہ الحمیدۃ فیخرج
من ھواہ الی طلب رضاء مولاہ بتصحیح تقواہ
فاوّل ما یجب علیہ اذا اراد ان یسافر من
بلدہٖ ان یرضی خصومہ وان یرضی والدیہ و
من یکون فی حکمہما من الاجداد والخالات
ویخلّف لعیالہ من یمونہم فی مدۃ سفرہ او
لیتصحبہم ویحملہم معہ وینبغی ان یکون
سفرہ لطاعۃ من الطاعات کالحج او زیارۃ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم او زیارۃ شیخ
او موضع من ھذہٖ المواضع الشریفۃ او
المباح کالتجارۃ او العلم لعلم احکام علوم
العبادات الخمس لان علمہا فریضۃ وما
وراءھا مباح وفیہ فضل وقیل فرض علی
الکفایۃ وینبغی ان یعاشر اصحابہ فی سفرہ
بحسن الخلق وجمیل المداراۃ وترک المخالفۃ
واللجاج فی جمیع الاشیاء ولیشتغل بخدمۃ
اصحابہ فی السفر لا یستخدم احداً الا
عند الضرورۃ ویجتہد ابداً ان یکون فی
سفرہ علی الطہارۃ ومن آداب الصحبۃ
ان یقف مع صاحبہ اذا عیی ویسقیہ الماء
اذا عطش ویرفق بہٖ اذا ضجر ویداریہ
اذا غضب ویحفظہ ورحلہ اذا نام ویؤثرہ
اذا قلّ الزاد ویواسیہ بما یفتح لہٗ ولا ینفرد بہٖ
دونہٗ ولا یکتمہ سرّا ولا یفشی لہ سرّا ولا
یستظہرہ الا بجمیل ویرد غیبتہ ویحسن ذکرہ

راستوں میں پڑاؤ نہ ڈالو کہ یہ مکروہ ہے۔ تمہارا سفر قانون شریعت کے مطابق ہو، بری عادتیں ترک کر کے اخلاق حمیدہ سے متصف رہو خواہش نفسانی کو بالائے طاق رکھ کر اللہ کی رضا ڈھونڈھو اور صحیح صحیح تقویٰ اختیار کرو

جب تم اپنے شہر سے روانہ ہو تو تمہارا سب سے پہلا فرض یہ ہے کہ اپنے مخالفین کو راضی کر لو اور اپنے ماں باپ کو اور ان بزرگوں کو جو والدین کے مرتبہ کے قریب قریب ہیں جیسے چچا اور خالہ وغیرہ کی رضا حاصل کر لو اور اہل و عیال کی دیکھ بھال کے لئے اور ان کا خرچ اٹھانے کے لئے کسی کو پیچھے چھوڑ جاؤ تاکہ مدت سفر میں انہیں کسی طرح کی تکلیف نہ ہو یا سب کو اپنے ساتھ ہی رکھو سفر اللہ کی کسی عبادت کے لئے ہونا مناسب ہے مثلاً حج کے لئے ہو یا نبی صلعم کی زیارت کے لئے یا کسی شیخ و بزرگ کی زیارت کے لئے یا ان معزز مقامات میں سے کسی مقام کی زیارت کے لئے۔ یا مباح سفر ہو جیسے تجارت کے لئے یا علم حاصل کرنے کے لئے جب کہ پنجگانہ عبادتوں کے لئے ضروری اور بنیادی احکام سیکھ لئے ہوں کیونکہ ان کا سیکھنا فرض ہے اور ان کے بعد والا علم مباح ہے اور اس کا سیکھنا موجب فضیلت ہے یا فرض کفایہ ہے۔

رفقائے سفر سے حسن اخلاق سے اور خوش خوئی سے پیش آؤ، کسی کی مخالفت نہ کرو اور تمام باتوں میں کسی سے نہ لڑو جھگڑو اور رفقائے سفر کی خدمت کے لئے ہر وقت کمربستہ رہو اور سخت ضرورت کے بغیر اپنی خدمت کسی سے نہ کراؤ اور حالت سفر میں ہمیشہ با وضو رہنے کی کوشش کرو۔ سفر کے آداب میں یہ بھی ہے کہ اگر کوئی رفیق سفر تھک جائے تو اس کے ساتھ ٹھہر جاؤ، اگر کوئی پیاسا ہو تو اسے پانی پلاؤ اگر وہ طیش میں ہو تو نرم کلام سے اس کا طیش دور کرو، اگر وہ غصہ میں ہو تو خاطر و مدارت سے پیش آؤ، اگر وہ سو جائے تو اس کی اور اس کے سامان کی حفاظت کرو اگر اس کے پاس زاد راہ ختم ہو جائے تو کھانے میں اسے ترجیح دو اور اس کے ساتھ اس قدر خیر خواہی کرو کہ اس کے لئے

عند الرفقۃ ولا یعیبہ عندھم ولا یشکو منہ الیھم ویتحمل منہ اذاہ وینصحہ اذا شاورہ ویسال عن اسمہ وبلدہ ونسبہ وان کان ارفع منہ منزلۃ ویظھر للرفقۃ انہ تابع لہ وان کان ھو المتبوع واوضح لتابعہ عیوب نفسہ علی طریق النصح لہ لا علی طریق التوبیخ والتعنیف وینبغی ان یتعوذ من کل شیء یخافہ وعند ما یحل بموضع او ینزل بمنزل او یجلس فی مکان او ینام فیہ بان یقول اعوذ باللہ وبکلماتہ التامات التی لا یجاوزھن بر ولا فاجر وباسماء اللہ الحسنی کلھا ما علمت منھا وما لم اعلم من شر ما خلق وذرء وبرء ومن شر ما ینزل من السماء وما یعرج فیھا ومن شر ما ذرء فی الارض ومن شر ما یخرج منھا ومن فتنۃ اللیل والنھار ومن طارق اللیل والنھار الا طارقاً یطرق منک بخیر یا ارحم الراحمین ومن کل دابۃ ربی اٰخذ بناصیتھا ان ربی علی صراط مستقیم ولا یتخذ فی الرکاب الاجراس لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال انہ مع کل جرس شیطان وقال صلی اللہ علیہ وسلم ان الملئکۃ لا تصحب رفقۃ فیھا جرس ویستحب ان یصحبہ فی سفرہ عصًا ویجتھد ان لا یخلو منھا لما روی میمون بن مھران عن ابن عباس رضی قال امساک العصا سنۃ الانبیاء وعلامۃ المومنین وقال الحسن البصری رحمہ اللہ

کشادگی ہو جائے اور اسے چھوڑ کر اور علیحدہ ہو کر نہ کھاؤ اور اس کا راز فاش نہ کرو اور پس غیبت اسے اچھائی ہی سے یاد کرو اور کسی سے اس کی غیبت نہ سنو اور دیگر رفقاء کے سامنے اس کا ذکر خیر ہی کرو اور ان کے سامنے اس پر کوئی عیب نہ لگاؤ اور ان سے اس کا شکوہ نہ کرو اور اس کی ایذا برداشت کرلو اگر وہ اپنے کسی کام میں تم سے مشورہ کرے تو اسے خیر خواہانہ مشورہ دو اور اس کا نام، اس کے شہر کا نام اور اس کا نسب معلوم کرلو اگرچہ وہ تم سے زیادہ عالی مرتبہ ہو اور رفقاء پر ظاہر کرو کہ ہیں ان کے حکم کا تابع ہوں اگرچہ تم متبوع ہی کیوں نہ ہو، عقیدتمندوں کو ان کے ذاتی عیوب ازراہِ خیر خواہی بتادو ڈانٹنے ڈپٹنے کے طور پر نہیں جس چیز سے ڈر ہو اس کے شر سے اللہ کی پناہ مانگتے رہو۔

جب تم کسی جگہ اترو یا کسی منزل میں ٹھہرو یا کسی مقام پر بیٹھو یا کہیں سونے کا ارادہ کرو تو یہ دعا پڑھ لو: میں اللہ کی اور اس کے ان مکمل کلموں کی جن سے نیک و بد کوئی بھی آگے نہیں بڑھ سکتا اور اللہ تعالیٰ کے تمام اسمائے حسنیٰ کی خواہ وہ میرے علم میں ہوں یا نہ ہوں ان چیزوں کی برائی سے پناہ مانگتا ہوں جو اللہ نے پیدا کیں اور انہیں پھیلا اور جن کو وہ عدم سے وجود میں لایا اور اس چیز کی برائی سے بھی جو آسمان سے اترتی ہے اور جو اس پر چڑھ جاتی ہے اور اس کی برائیوں سے بھی جو اللہ نے زمین پر پھیلا دی ہیں اور ان کی برائیوں سے بھی جو زمین سے نکلتی ہیں اور دن رات کے فتنوں سے بھی اور رات میں اور دن میں آنیوالوں کے فتنوں سے بھی الا یہ کہ وہ تیری طرف سے خیر لیکر آئیں اے سب سے زیادہ رحم کرنیوالے ان سب سے تو ہی مجھے پناہ دیتا ہے اور ہر جانور کے شر سے بھی جس کی پیشانی کے بال میرے پروردگار کے ہاتھ میں ہیں بلاشبہ میرا رب سیدھی راہ پر ہے سواریوں کے گلوں میں اور ہاتھ پیروں میں گھنٹیاں نہ باندھو کیونکہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: یاد رکھو ہر گھنٹی کے ساتھ شیطان ہوتا ہے ایک اور حدیث میں فرمایا: جن رفقاء میں گھنٹی ہو ان کے ساتھ فرشتے نہیں رہتے۔

في العصا ست خصال سنة الانبياء وزيّ الصالحين وسلاح على الاعداء يعني الحيّة والكلب وغير ذالك وعون الضعفاء ورغم المنافقين وزيادة في الحسنات ويقال اذا كان مع المؤمن العصا هرب الشيطان منه وخشع منه المنافق والفاجر ويكون قبلته اذا صلّى وقوته اذا اعيى وفيها منافع كثيرة كما قال الله في قصة موسى عليه السلام "هي عصاي أتوكؤ عليها واهش بها على غنمي ولي فيها مآرب اخرى"

**فصل** ولا يجوز اخصاء شي من الحيوان والعبيد نص عليه الامام احمد في رواية حرب وابي طالب و كذالك السمة في الوجه على ما نقل ابو طالب رضي الله ان النبي صلى الله عليه وسلم نهى ان يخصى كل ذي نسل من البهائم وفي حديث ابي هريرة وفي حديث انس بن مالك رض انه صلى الله عليه وسلم نهى عن الوسم في الوجه ورخص فيه الاذان وان كان لابد من الوسم لاجل العلامة ليعرفوا البهائم حين الاختلاط جاز في غير الوجه كالافخاذ والاسنمة۔

**فصل** ولا يجوز فعل شئ من المستقذرات في المساجد ويكره العمل فيها كالخياطة والخرازة والبيع والشراء وما اشبه ذالك

سفر میں اپنے ساتھ لاٹھی رکھنا مستحب ہے احتیاط رکھو کہ لاٹھی کے بغیر سفر نہ کرو کیونکہ ابن عباسؓ نے فرمایا: لاٹھی رکھنا انبیاء کی سنت ہے اور مومنوں کی نشانی ہے حسن بصریؒ: لاٹھی میں چھ خوبیاں ہیں یہ انبیاءؑ کی سنت ہے، صلحاء کی ہیئت ہے، دشمنوں کے لئے یعنی سانپ اور کتے وغیرہ کے لئے ہتھیار ہے، کمزوروں کا سہارا ہے، منافقوں کے لئے موجب ذلت ہے اور نیکیوں میں اضافہ کرنے والی ہے، کہا جاتا ہے جب مومن کے پاس لاٹھی ہوتی ہے تو اس سے شیطان بھاگ جاتا ہے اور منافقین و گنہ گار ڈر جاتے ہیں اور نماز پڑھتے وقت سترہ کا کام دیتی ہے اور تھکن کے وقت موجب قوت ہوتی ہے غرضیکہ لاٹھی رکھنے میں بہت سے فائدے ہیں جیسا کہ حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کے قصہ میں فرمایا کہ حضرت موسیٰ نے کہا: یہ میری لاٹھی ہے میں اس پر ٹیک لگا لیتا ہوں اور اس سے اپنی بکریوں پر پتے جھاڑتا ہوں اور میرے لئے اس میں دوسرے فوائد ہیں۔

**جانور وغیرہ کو خصی کرنا مکروہ ہے** کسی جانور یا غلام کا خصی کرنا جائز نہیں حرب و ابو طالب کی روایت میں امام احمدؒ نے اس کی صراحت فرمادی ہے اسی طرح جانور کے منہ کو داغنا ناجائز ہے جیسا کہ ابو طالب نے امام احمدؒ سے نقل کیا ہے کیونکہ نبی صلعم نے ہر نسل والے چوپائے کو خصی کرنے سے منع فرمایا ہے۔ اسی طرح حدیث ابو ہریرہؓ اور حدیث حضرت انسؓ میں ہے کہ نبی صلعم نے چہرے پر داغ دینے سے منع فرمایا اور کانوں پر داغ دینے کی اجازت دی، اگر نشانی کی وجہ سے داغ دینے کے بغیر چارہ نہ ہو تاکہ جانور دوسرے جانوروں میں ملنے کی صورت میں پہچان لئے جائیں تو ران اور کوہان وغیرہ میں داغ لگا دئے جائیں اور چہرے کو محفوظ رکھا جائے۔

**مسجدوں کی صفائی وغیرہ** مسجدوں میں ذرا سا بھی کوڑا پھیلانا جائز نہیں اور ان میں کوئی کام کرنا بھی روا نہیں، جیسے درزی کا موچی کا یا کسی اور صنعت کا کام اور خرید و فروخت کرنا یا ان کے ہم شکل دیگر کام کرنا مسجدوں میں جائز نہیں۔

مسجدوں میں آواز بلند کرنا بھی ناجائز ہے ہاں ذکر اللہ کے ساتھ آواز

ویکرہ رفع الاصوات الابذکر اللہ تعالیٰ
والنخامة فی المسجد خطیئة وکفارتها دفنها
ویکرہ زخرفة المساجد بالتزاویق والخلوق
ولاباس بتجصیصها وتطیینها ویکرہ اتخاذها
بیتا ومقاما الا للغریب او المعتکف لان النبی
صلی اللہ علیہ وسلم انزل وفد بنی عبد قیس
وروی ثقیف فی المسجد ولاباس بانشاد
الشعر والقصائد فیها الخالیة من السخف
والهجاء للمسلمین والاولی صیانتها الا ان
یکون من الزهدیات المرققات المشوقات
المبکیات فیجوز الاکثار منها والاولی من
ذالک القرآن والتسبیح لان المساجد وضعت
لذکر اللہ تعالیٰ والصلوٰۃ فینبغی ان لا یحل
سوی ذالک ویکرہ نقل تراب المسجد واما
ماحصل فیه من المزابل والکناسة فیستحب
اخراج ذالک وفیه فضل کثیر وقد روی عن
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان ذالک مهور
حور العین ویکرہ تمکین الصبیان والمجانین
من دخوله ولاباس لعبور الجنب فیه وتمنع
الحائض لانه لا یؤمن من تلویث المسجد و
اذا دعت الضرورة للجنب جاز له ان
یتوضا ویلبث فی المسجد الی حین یقدر علی
الغسل والاولی ان یتیمم للجنابة مع ذالک
ایضا وکذالک اذا لم یجد الماء الا فی
بئر المسجد یتیمم لجوازه الی البیر ثم یغتسل

بلند کی جائے تو خیر۔ مسجدوں میں تھوکنا گناہ ہے اور اسے دفن کر دینا اس کا کفارہ ہے۔ مسجدوں کو نقش و نگار اور زعفران وغیرہ سے آراستہ کرنا مکروہ ہے اگر چونے یا سیمنٹ وغیرہ کا پلاستر کرالیا جائے یا مٹی سے لیپ دی جائے تو کوئی حرج نہیں، مسجدوں کو گھر اور رہائش گاہ بنانا مکروہ ہے البتہ مسجدوں میں معتکف یا مسافر ٹھہر سکتا ہے کیونکہ نبی صلعم نے بنو عبد قیس کے وفد کو مسجد ہی میں ٹھہرایا تھا ایک روایت میں ہے کہ بنو ثقیف کو مسجد میں ٹھہرایا تھا۔

مسجدوں میں اشعار و قصائد پڑھنے میں کوئی حرج نہیں بشرطیکہ ان میں بیہودہ اور فحش باتیں نہ ہوں اور مسلمانوں کی ہجو بھی نہ ہو لیکن پھر بھی ان سے مسجدوں کو محفوظ رکھنا ہی اولیٰ ہے البتہ زہد و پارسائی کے متعلق اشعار کو جو سوز و گداز پیدا کرتے ہوں، آخرت کا شوق دلاتے ہوں اور اللہ کے خوف سے رلاتے ہوں کثرت سے پڑھنا جائز ہے لیکن ان سب سے بہتر مسجدوں میں قرآن کی تلاوت اور ذکر اللہ کی کثرت ہے کیونکہ مسجدیں اللہ کے ذکر کے لئے اور نمازوں ہی کے لئے بنائی جاتی ہیں لہٰذا ان کے سوا ان میں کسی اور چیز کی حلت نامناسب ہے۔ مسجد کی مٹی منتقل کرنا مکروہ ہے لیکن مسجدوں سے گندگی اور کوڑا کرکٹ نکالنا مستحب ہے اور اس عمل کی بڑی فضیلت آئی ہے نبی صلعم نے فرمایا کہ یہ حسین حوروں کا مہر ہے۔

بچوں اور دیوانوں کو مسجدوں میں جانے دینا مکروہ ہے۔ ناپاک لوگوں کے لئے مسجدوں سے گزر جانے میں کوئی حرج نہیں، حائضہ عورت مسجد میں نہ جائے کیونکہ اس سے مسجد کے گندہ ہو جانے کا ڈر ہے اگر جنبی کسی ضرورت کی وجہ سے مسجد میں جانا چاہے تو اس کے لئے وضو کر کے مسجد میں بقدر غسل کی مدت کے ٹھہرنا بھی جائز ہے لیکن اولیٰ یہ ہے کہ اس کے ساتھ جنابت کا تیمم بھی کر لیا جائے اسی طرح اگر پانی مسجد کے کنویں ہی سے دستیاب ہو تو تیمم کر کے کنویں تک

اذا وصل الیھا۔

**فصل** فی الاصوات فما کان منھا من انشاد الاشعار المتعربیۃ من الملاھی علی ضربین مباح ومخطور فالمباح مالا سخف فیہ والمخطور ماکان فیہ سخف فاما ما ینضم الی الملاھی فمخطور سوآء خلا عن السخف اوقارن السخف الا انہ اذا قارنہ سخف حصل الخطر لعلتین ویکرہ قراءۃ القرآن بالالحان المشبھۃ بصوت الاغانی المطربۃ اعظاما لھا وتنزیھا ولان الغالب من ذلک اخراج الکلام عن سنتہ واسقاط الاطالۃ والھمز فی موضعہ واطالۃ المقصور وقصر الممدود وادغام الحروف ولان ثمرۃ القرآن خشیۃ اللہ عزوجل وتحذیر عند سماع مواعظہ والاعتبار ببراھینہ وقصصہ وامثالہ والتشوق الی وعدہ وذلک یزول بطیب سماعہ قال اللہ عزوجل "انما المؤمنون الذین اذا ذکر اللہ وجلت قلوبھم واذا تلیت علیھم اٰیتہ زادتھم ایمانا وعلی ربھم یتوکلون" وقال تعالی "افلا یتدبرون القرآن" وقولہ جل وعلا لیدبروا اٰیاتہ وقولہ تعالی واذا سمعوا ما انزل الی الرسول تری اعینھم تفیض من الدمع مما عرفوا من الحق والالحان المطربۃ تحول بین ذلک فکرہ لاجل ذلک ولا یسافر بالمصحف الی اھل الحرب حتی لا ینالوا منہ

جائے پھر وہاں پہنچ کر غسل کرلے۔

**الحان و شعر** بیہودہ باتوں اور لغویات سے محفوظ اشعار پڑھنے سے جو لحن پیدا ہوتا ہے اس کی دو قسمیں ہیں، مباح اور حرام ترنم سے ان اشعار کا پڑھنا مباح ہے جن میں چھچھوراپن اور خفت نہ ہو اور ان اشعار کا پڑھنا منع ہے جن میں چھچھوراپن ہو لیکن جن اشعار میں لہو ولعب ہو ان کا پڑھنا بھی منع ہے خواہ ان میں چھچھوراپن ہو یا نہ ہو، اگر اس لہو و لعب والے اشعار میں چھچھوراپن بھی ہو تو دو وجہ سے ان کا پڑھنا منع ہے۔

قرآن حکیم کو ترنم کے ساتھ طرب انگیز گیتوں جیسے لحن میں پڑھنا مکروہ ہے تاکہ اس کی شان عظمت اور شان تنزیہہ برقرار رہے یا اس لئے بھی کہ عموماً اس طرح پڑھنے سے قرآن پاک کو اس کے نہج سے نکالنا پڑتا ہے جیسے مد والے ہمزہ کو گرانا پڑتا ہے اور مقصور کو محدود اور محدود کو مقصور کرنا پڑتا ہے اور کہیں حرفوں کو مدغم کرنا پڑتا ہے۔

علاوہ ازیں قرآن حکیم کا ثمرۃ اور اس کی غرض وغایت اللہ کا خوف پیدا کرنا ہے اور اس کے مواعظ سن کر ڈر کر محتاط رہنا ہے اور اس کی دلیلوں، قصوں اور مثالوں سے نصیحت حاصل کرنی اور عبرت پکڑنی ہے اور اللہ کے وعدوں کی طرف شوق و ذوق پیدا کرنا ہے اور یہ تمام مقاصد قرآن کو گیتوں کی طرح پڑھنے سے فوت ہو جاتے ہیں فرمایا: انما المؤمنون الخ مومن وہ ہیں کہ جب ان کے سامنے اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے تو ان کے دل کانپ اٹھتے ہیں اور جب اللہ کی آیتیں انہیں پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو وہ ان کا ایمان بڑھا دیتی ہیں اور وہ اپنے رب ہی پر بھروسہ رکھتے ہیں (۲) کیا لوگ قرآن میں غور و فکر نہیں کرتے (۳) تاکہ لوگ اس کی آیتوں میں غور و فکر سے کام لیں (۴) اور یہ لوگ جب وہ کلام سنتے ہیں جو رسول کی طرف اتارا گیا ہے تو تم دیکھو گے کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے ہیں کیونکہ انہوں نے حق کو پہچان لیا ہے، غرضیکہ طرب انگیز

ولیستخفوا بحرمتہٖ ولا یستمع الی اصوات الاجنبیات
من شوآب النسآء لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
قال التسبیح للرجال والتصفیق للنسآء ھذا اذا
ناب المصلی نآئب فی صلوتہٖ فکیف بالشعر
والغزل والامور المھیجۃ لطباع الناس من
ذکر صفات العشاق والمعشوقین ودقآئق
صفات المحبۃ والمیل والصفات المشتہیات
التی تشوق النفس الی سماعھا فتھیج دواعی
السماع وتثیر طبعہ الی المحارم فلا یجوز
لاحدٍ سماع ذٰلک وان قال قائل انّی اسمعھا
علی معان اسلم فیھا عند اللہ تعالیٰ کذبناہ
لان الشرع لم یفرق بین ذٰلک ولو جاز لاحد
جاز للانبیآء علیھم السلام ولو کان ذٰلک
عذر الاجزنا سماع القیان لمن یدعی انہ لا
یطربہ وشرب المسکر لمن ادعی انہ مایسکرہ
فلو قال عادتی انی متی شربت الخمر انکففت
عن الحرام لم یبح لہ ولو قال انی شاھدت المردان
والاجنبیات وخلوت بھم اعتبرت فی حسنھم
لم یجز لہ ذٰلک بل نقول ترک ذٰلک واجب
والاعتبار لغیر المحرمات اکثر من ذٰلک و
انما ھٰذہٖ طریقۃ من اراد تناول الحرام بطریق
اللہ عزوجل فیرکب ھواہ فلا نسلم لاصحابھا
ولا نلتفت الیھم قال اللہ عزوجل قل للمؤمنین
یغضّوا من ابصارھم ویحفظوا فروجھم ذٰلک
ازکیٰ لھم فمن قال النظر ازکیٰ کان مکذّبا بالقرآن

اور ترنم مذکورہ بالا تمام مقاصد میں حائل ہیں اس لئے مکروہ ہیں۔

اہل حرب کی طرف قرآن لیکر سفر نہ کرو ایسا نہ ہو کہ وہ کافروں کے ہاتھ میں پڑ جائے اور وہ اس کی بے ادبی کریں، اجنبی نوجوان عورتوں کی آوازوں کی طرف کان نہ لگاؤ کیونکہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا مردوں کے لئے تسبیح ہے اور عورتوں کے لئے سیدھا ہاتھ بائیں ہاتھ کی پشت پہ مارنا ہے یہ اس لئے کہ عورت کی آواز سن کر نمازی کی نماز میں خلل نہ آئے پھر بھلا اشعار، غزلیں اور شہوت انگیز امور جیسے عاشق و معشوق کے تذکرے محبت و شوق کی باریک ہیجان انگیز باتیں اور طبیعت کی شوق کی باتیں جن کے سننے کی طرف دل بصد شوق و تمنا مائل رہتا ہے کیا کچھ خلل نہ ڈالیں گے۔ بالآخر سماع کے محرکات جوش میں آئیں گے اور طبیعت کو حرام کاموں کی طرف کھینچ کر لے جائیں گے لہٰذا اس طرح کا سماع حرام ہے اور کسی کے لئے بھی جائز نہیں

اگر کوئی کہے کہ میں قوالی وغیرہ اپنی حقیقی محبت الٰہی کو بڑھانے کے لئے سنتا ہوں اور اس نیت سے سنتا ہوں جس کی رو سے میں اللہ کے علم مذکورہ بالا گناہوں سے بری ہوں تو ہم اسکی بات جھٹلا دیں گے کیونکہ شریعت مطہرہ نے سماع کے بارے میں کوئی تفصیل نہیں فرمائی اگر یہ کسی کے لئے جائز ہوتا تو انبیائے کرام کے لئے بدرجۂ اولیٰ جائز ہوتا اور یہ حکم ظاہر پہ لگایا جاتا ہے۔ بالغرض اگر ہم یہ عذر مان لیں تو پھر اسکی رو سے گانے سننے بھی جائز ہو جاتے ہیں اگر گانے سننے والے یہ عذر کریں کہ ہم ان کے سننے سے وجد و طرب میں نہیں آتے بلکہ ہم انہیں اللہ کی محبت پر محمول کرتے ہیں اور ان کے لئے شراب پینی بھی جو یہ دعویٰ کریں کہ ہمیں شراب مخمور نہیں کرتی اگر شرابی کہے کہ میری عادت ہے کہ میں شراب پی کر حرام قول و فعل سے باز رہتا ہوں تو اس کی اس بات سے اس کے لئے شراب جائز نہیں ہو گی، اگر کوئی کہے میں خوبصورت اور نازک اندام بچوں کو اور حسین اجنبی دوشیزاؤں کو دیکھ کر اور ان کے حسن و جمال سے عبرت حاصل کرتا ہوں تو اس عبرت کی بنا پر ایسے ایسا کرنا جائز نہیں ہو گا بلکہ یہی کہا جائے گا کہ اس کا چھوڑنا واجب ہے کیونکہ

ویکرہ الندب والنیاحۃ فاما البکاء علی المیت فغیر مکروہ۔

نامحرموں کے ساتھ اور حسین بچوں کے ساتھ خلوت کرنا، ان کے حسن وجمال سے عبرت حاصل کرنا حرام کاموں سے زیادہ سنگین ہے یہ طریقہ وہی اختیار کیا کرتا ہے جو دین کو بہانہ بنا کر حرام کاموں کا ارتکاب کیا کرتا ہے اور ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلا کرتا ہے اور من مانی کیا کرتا ہے ہم ان روسیاہوں کی باتیں نہیں مانتے اور نہ ان سے منہ لگاتے ہیں حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا: اے محمدؐ! آپ مومنوں سے فرما دیں کہ وہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں اور اپنی عصمتوں کی حفاظت کریں یہ نیچی نگاہیں انہیں خوب پاک کرنے والی ہیں پھر اگر کوئی کہے کہ عورتوں کے دیکھنے سے ہمارے اندر عصمت آتی ہے تو وہ جھوٹا ہے اور قرآن پاک کی تکذیب کرتا ہے، مردوں پر فریاد و نوحہ کرنا مکروہ ہے البتہ آنکھوں سے رونا مکروہ نہیں۔

## فصل فی الاذن فی قتل الحیوان مایباح

منہ ومالا یباح فمن رأی شیئًا من الحیّات فی منزلہ فلیؤذنہ ثلثا فان بداہ فلیقتلہ واما فی الصحاری فیجوز قتلہ من غیر اذن وکذلک الابتر ھو قصیر الذنب وذو الطفیتین الذی فی ظہرہ خط اسود وقیل لہ شعرات سوداوات بین عینیہ فانہ یقتلہ بلا اذن وصفۃ الاذن ان یقول امض لسلام لا تؤذینا قد جاء فی ذٰلک ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم سئل عن حیّات البیوت فقال اذا رایتم منھم شیئًا فی مساکنکم فقولوا انشدکم العھد الذی اخذ علیکم نوح انشدکم العھد الذی اخذ علیکم سلیمان ان لا تؤذونا فان عدن فاقتلوھن وما روی عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اقتلوا الحیات کلھن فمن خاف ثارھن فلیس منی وفی حدیث سالم بن عبد اللہ بن عمر رضی قال ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اقتلوا الحیات وذا الطفیتین والابتر فانھما

### کن جانوروں کا مارنا جائز ہے اور کن کا نہیں

اگر تم اپنے گھر میں کوئی سانپ دیکھو تو اسے تین دن یہ کہہ کر یہاں سے چلا جا متنبہ کر دو پھر اگر وہ تین دن کے بعد بھی ظاہر ہو تو اسے بلا اطلاع کے مار ڈالو جنگلوں میں بلا اطلاع ہی کے مارنا جائز ہے اسی طرح دم کٹے اور چھوٹی دم والے سانپ کو اور جس کی پشت پر سیاہ خط ہو یا دونوں آنکھوں کے درمیان چند سیاہ بال ہوں اسے بھی بلا اطلاع کے قتل کر ڈالو۔ اطلاع اس طرح دی جائے سلامتی سے یہیں ایذا دئے بغیر چلا جا نبی صلعم سے گھروں کے سانپوں کے بارے میں پوچھا گیا فرمایا اگر تم اپنے گھروں میں کوئی سانپ دیکھو تو کہو میں تمہیں حضرت نوح والے عہد کی قسم دیتا ہوں اور حضرت سلیمان کے عہد کی قسم دیتا ہوں کہ تم ہمیں ایذا نہ پہنچاؤ اس کے بعد اگر وہ پھر آئیں تو انہیں قتل کر دو۔ رہی حضرت ابن مسعودؓ والی حدیث کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا تمام سانپ مار ڈالو اور جو ان کے انتقام سے ڈرے گا وہ مجھ سے نہیں، سالم بن ابن عمرؓ والی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: سانپوں کو اور دو خط یا نقطہ والے سانپ اور دم بریدہ سانپ کو مار ڈالو کیونکہ وہ اندھا کر دیتے ہیں اور حمل گرا دیتے ہیں سالم کہتے ہیں، عبد اللہ جو سانپ پاتے اسی کو قتل کر ڈالتے تھے ایک دن آپ کو ابو لبابہؓ نے دیکھ لیا کہ سانپ مارنا چاہتے ہیں تو فرمایا رسول اللہ صلعم نے گھر والے سانپوں کو مارنے سے منع فرمایا ہے۔ گھر والے سانپوں کو مارنے کی ممانعت کی دلیل ابو السائبؓ کی روایت ہے فرماتے ہیں: میں حضرت ابو سعید خدریؓ کے پاس آیا پھر اس

یطمسان البصر ویستقطان الحبل قال وکان عبد اللہ رضؓ یقتل کل حیّۃ وجدھا نا بصرہ ابولبابۃ رضؓ وھو یطارد حیّۃ فقال إنہ قد نھی عن ذوات البیوت والاصل فی النھی عن ذوات البیوت ماروی عن ابی السائبؓ قال اتیت اباسعید الخدری رضؓ فبینا انا جالس عندہ سمعت تحت سریرہ تحریک شیٔ فنظرت فاذا حیّۃ فقمت فقال ابوسعید مابالک قلت حیّۃ ھھنا قال ماذا ترید قلت قتلھا فاشار الیٰ بیت فی دارہ تلقاء بیتہ فقال ان ابن عم لی کان فی ھذا البیت فلما کان یوم الاحزاب استاذن الی اھلہ وکان حدیث العھد بعرس فاذن لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وامرہ ان یذھب بسلاحہ فاتی دارہ فوجد امراتہ قائمۃ علی باب البیت فاشار الیھا بالرمح فقالت لا تعجل حتی تنظر ما اخرجنی فدخل البیت فاذا حیّۃ منکرۃ فطعنھا بالرمح ثم خرج بھا فی الرمح تضطرب قال فلا ادری ایھما کان اسرع موتا الرجل او الحیۃ فاتی قومہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالوا ادع اللہ تعالیٰ ان یرد صاحبنا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم استغفروا لصاحبکم ثم قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان نفرًا من الجن اسلموا بالمدینۃ فاذا رایتم احدًا منھم فحذروہ ثلث مرات ثم ان بدالکم بعد ان تحذروہ فاقتلوہ

حال میں کہ آپ کے پاس سریر پر بیٹھا ہوا تھا کہ اچانک میں نے تخت کے نیچے کسی چیز کی سرسراہٹ محسوس کی نیچے جھانک کر دیکھا تو سانپ تھا میں گھبرا کر کھڑا ہو گیا اور ابوسعیدؓ نے پوچھا: کیا بات ہے؟ میں نے کہا یہاں سانپ ہے پوچھا: تم کیا کرنا چاہتے ہو؟ میں نے کہا مارنا چاہتا ہوں ابوسعیدؓ نے اپنے گھر کے سامنے محلہ کے ایک گھر کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ اس گھر میں میرا ایک بھتیجا رہا کرتا تھا اس نے جنگ احزاب کے دن اپنے گھر آنے کی اجازت مانگی نئی نئی شادی ہوئی تھی آپ نے اسے اجازت دے دی اور تاکید کر دی کہ اسلحہ ساتھ رکھنا وہ گھر آتا ہے تو دیکھتا ہے کہ دولہن دروازے کے باہر کھڑی ہے یہ دیکھ کر (غیرت میں آکر) اس نے بیوی کی طرف نیزہ بڑھایا وہ بے چاری بولی: جلدی نہ کرو گھر میں جا کر دیکھو تو لو کہ مجھے کس نے گھر سے نکالا ہے چنانچہ وہ گھر میں گیا تو اس نے ایک خطرناک سانپ دیکھا بالآخر اس نے سانپ کو نیزہ میں بیندھ لیا اور اسے نیزہ میں لیکر باہر آیا سانپ پھڑپھڑا رہا تھا فرماتے ہیں مجھے معلوم نہیں کہ پہلے کون مرا آدمی یا سانپ۔ پھر اس کی قوم نے رسول اللہ صلعم کے پاس آکر کہا آپ اللہ سے دعا فرما دیں کہ حق تعالیٰ ہمارا آدمی زندہ فرما کر واپس کر دے فرمایا: اپنے آدمی کے لئے دعائے مغفرت کرو پھر آپ نے فرمایا: جنوں کی ایک جماعت مدینہ میں مشرف بہ اسلام ہو گئی ہے اگر تم ان میں سے کسی کو دیکھو تو اسے تین بار ڈراؤ لیکن اگر پھر بھی وہ ظاہر ہو تو اسے قتل کر ڈالو۔ اسی حدیث کے ایک لفظ میں ہے اسے تین بار خبردار کر دو اگر پھر بھی وہ ظاہر ہو تو اسے مار دو کیونکہ وہ شیطان ہے۔

گرگٹ کا مارنا بھی جائز ہے کیونکہ عامر بن سعید اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے گرگٹ مارنے کا حکم فرمایا اور اسے فویسق (چھوٹا نافرمان) کہا۔ حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ نبی صلعم نے فرمایا: (گرگٹ مارنے والے کو) پہلی ضرب میں ستر نیکیاں ملیں گی یعنی پہلی ضرب میں مارنے والے کے لئے ستر نیکیاں ہیں۔ چیونٹیوں کو مارنا بھی مکروہ ہے ہاں اگر سخت ترین تکلیف کا باعث ہوں

لعبد الثلث وروی فی بعض الالفاظ فلیؤذنه ثلثا فان بدا له فلیقتله فانه شیطان و یجوز قتل الاوزاغ لما روی عامر بن سعید عن ابیه رضہ قال امر رسول الله صلی الله علیه وسلم بقتل الوزغ وسماه فویسقا وعن ابی هریرة رض عن النبی صلی الله علیه وسلم قال ان فی اول ضربة سبعین حسنة یعنی من قتلها باول ضربة کان له ذلك ویکره قتل النملة الا من اذیة شدیدة لما روی ابوهریرة رض عن النبی صلی الله علیه وسلم ان نملة قرصت نبیا من الانبیاء فامر بقریة النمل فاحرقت فاوحی الله تعالی الیه ان قرصتك نملة اهلکت امة من الامم تسبح ویکره قتل الضفدع لما روی عن عبد الرحمن بن عثمان قال انه سئل النبی صلی الله علیه وسلم من ضفدع یجعلها فی دواء فنهاها النبی صلی الله علیه وسلم عن قتلها ویکره قتل جمیع مایباح قتله بالنار من القمل والبق والبراغیث والنمل لقوله صلی الله علیه وسلم لا یعذب بالنار الا رب النار ویجوز قتل کل شیٔ یوذی من الحیوانات وان لم تکن توجد منه الاذیة لعدما کان مخلوقا علی صفة توذی لان من طبعه الاذیة و ذلك کالحیة التی ذکرنا صفتها والعقرب والکلب العقور والفارة وغیر ذلك وکذلك الکلب الاسود البهیم لانه شیطان وکل حیوان یجلا

تو خیر کیونکہ حضرت ابوہریرۃ رضہ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: ایک چیونٹی نے کسی نبی کے کاٹ کھایا تھا بالآخر آپ کے حکم سے اس کا چھتہ جلا دیا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ پر وحی نازل فرمائی کہ تم کو ایک چیونٹی نے کاٹا تھا لیکن تم نے ایک جماعت کو جو تسبیح خواں تھی جلا ڈالا۔ مینڈک کا مارنا بھی مکروہ ہے کیونکہ عبد الرحمٰن بن عثمان کا بیان ہے کہ نبی صلعم سے دوا میں ڈالنے کے لئے مینڈک کے بارے میں پوچھا گیا، آپ نے اس کے مارنے سے منع فرمایا۔ تمام ان جانوروں کو جن کو مارنا جائز ہے آگ میں جلانا مکروہ ہے جیسے جوں، پسو، مچھر، ڈانس اور چیونٹی وغیرہ کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: آگ سے آگ کا خالق ہی عذاب دینے کا حقدار ہے۔

ہر موذی جانور کا مارنا جائز ہے اگرچہ اس سے اذیت نہ پہنچی ہو کیونکہ اس کی طبیعت کا مقتضیٰ ایذا ہے اور اس کی گھٹی میں نیش زنی ہے جیسے وہ سانپ جن کو ہم نے خطرناک بتایا ہے اور بچھو اور دیوانہ کتا اور چوہا وغیرہ، اسی حکم میں سیاہ فام کتا ہے کیونکہ وہ شیطان ہے۔

اگر تم کسی جاندار کو پیاسا پاؤ اور اسے پانی پلا دو تو تم کو ثواب ملے گا کیونکہ رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر گرم جگر میں اجر ہے۔ بشرطیکہ وہ موذی نہ ہو، موذی جانور کو کبھی پانی نہ پلاؤ کیونکہ اس طرح اس کی نشو ونما ہو گی اور تم اس کی ایذا میں اضافہ کرو گے۔ اور یہ جائز نہیں۔

کتے کو پالنا اور اسے گھر میں رکھنا روا نہیں، ہاں کھیتی کے لئے یا شکار کے لئے یا بکریوں وغیرہ کی رکھوالی کے لئے کتے کا پالنا جائز ہے۔

کاٹ کھانے والے کتے کو گھر میں رکھنا یا چھوڑ دینا ایک قول کی رو سے حرام ہے اور ایک قول کی رو سے اس کا قتل واجب ہے تاکہ لوگ اس کی ایذا سے محفوظ رہیں۔ ایک حدیث میں آتا ہے: جو کتے کو شکار یا جانوروں کی رکھوالی کے علاوہ پالے تو اس کا اجر روزانہ دو قیراط کم ہو جاتا ہے۔

السان عطشانا اثیب علی اسقائه الماء لقوله صلی اللّٰه علیه وسلم فی کل کبد حرآء اجر هذا اذا لم یکن موذیًا واما الموذی فلا یسقیه فان ذالك تنمیة وتکثیر الاذیة وذالك لا یجوز فلا یجوز اتخاذ الکلب وتربیته فی داره الا للحرث او الصید او للماشیة وان کان عقورا حرم ترکه قولا واحدًا ووجب قتله لیدفع شره عن الناس وقد ورد فی بعض الاحادیث من اقتنی کلبا لغیر صید او ماشیة نقص من اجره کل یوم قیراطان ولا یجوز تکلیف الحیوان البهیمة فوق طاقته فی الحمل والحرث والسفر ومنعه ما یکفیه من العلف فان فعل ذالك اثم ویکره له اطعامه فوق طاقته واکراهه علی الاکل ما اتخذه الناس عادة لاجل التسمین ویکره الاکل من کسب الحجام لان فی ذالك دناءة وقد قال صلی اللّٰه علیه وسلم کسب الحجام خبیث وقد حرم بعض اصحابنا لان ذالك مروی عن الامام احمد بن حنبل رح۔

**فصل** وبر الوالدین واجب قال اللّٰه عزوجل اما یبلغن عندك الکبر احدهما او کلاهما فلا تقل لهما اف ولا تنهرهما وقل لهما قولا کریما وقال تعالی وصاحبهما فی الدنیا معروفا وقال جل وعلا اشکرلی ولوالدیك الی المصیر وروی عن ابن عباس رض انه قال من اصبح مسخطا لوالدیه اصبح وله بابان من النار و من امسی مسخطا لوالدیه امسی وله بابان من النار وان کان واحدًا فواحد وان

طاقت سے زیادہ چوپایوں کو تکلیف دینا جائز نہیں کہ زیادہ بوجھ لاد دیا جائے، کھیتی کے کام میں بہت زیادہ استعمال کیا جائے۔ یا طاقت سے زیادہ نسل کشی کا کام لیا جائے اور جانور کو بقدر کفایت چارہ نہ دیا جائے، اگر کوئی جانوروں پر اس قسم کا ظلم کرے گا تو گنہ گار ہوگا۔

اسی طرح بہت زیادہ کھلانا بھی مکروہ ہے اور جانور کو موٹا کرنے کے لئے جبریہ کھلانا بھی مکروہ ہے، جیسا کہ لوگوں کی عادت ہے۔

پچھنے لگانے کی اجرت سے کھانا مکروہ ہے کیونکہ اس میں کمینگی ہے، اور رحمت عالم صلے اللّٰہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ پچھنے لگانے والے کی کمائی گندی ہے۔ ہمارے بعض علماء نے تو اس پیشہ کو حرام ہی قرار دے دیا ہے۔ کیونکہ امام احمد رحمتہ اللّٰہ علیہ سے یہ روایت منقول ہے۔

**ماں باپ کی فرماں برداری** ماں باپ کی فرماں برداری واجب ہے۔ حق تعالےٰ نے فرمایا: اگر تیرے پاس تیرے والدین میں سے کوئی بوڑھا ہو جائے یا دونوں بوڑھے ہو جائیں تو انہیں منہ سے اُف تک نہ کہہ اور نہ انہیں جھڑک اور ان سے شفقت سے بات کہہ، دوسری جگہ فرمایا: اور دنیا میں ان دونوں کے ساتھ دستور کے مطابق رہ، تیسری جگہ فرمایا: میرا شکر ادا کر اور اپنے ماں باپ کا بھی، لوٹ کر میرے پاس ہی آنا ہے حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا جس نے اپنے ماں باپ کے ناراض ہونے کی حالت میں صبح کی تو اس حال میں صبح کی کہ اس کے لئے جہنم کے دو دروازے کھل گئے ہیں اور جس نے ماں باپ کے ناراض ہونے کی حالت میں شام کی تو اس حال میں شام کی کہ اس کے لئے جہنم کے دو دروازے کھل گئے ہیں۔ اور اگر ایک ناراض ہے تو ایک دروازہ کھلا ہوا ہے اگرچہ والدین نے

ظلماہ وان ظلماہ وعن عبد اللہ
بن عمر رضی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
رضاء الرب فی رضاء الوالدین وسخطہ
فی سخط الوالدین وعن عبد اللہ بن عمر
رضی اللہ عنہ انہ قال جاء رجل الی النبی
صلی اللہ علیہ وسلم فقال انی ارید الجہاد
فقال الک الابوان قال نعم قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم ففیہما فجاہد وصفۃ
البران تکفیہما ما یحتاجان الیہ وتکف
عنہما الاذی وتداریہما مدارۃ الصغیر
ولا تضجر منہما ولا من حوائجہما وتجعل
خدمتہما بدلا من کثیر نوافلک من الصلوۃ
والصیام وتستغفر لہما عقیب صلوتک ولا
تحوجہما الی التعب وتحمل اذاہما ولا تعل
صوتک علی اصواتہما ولا تخالفہما فیما لا
یکون فیہ حرف للشرع معناہ لا یکون
فی ذلک ترک الفرائض کحجۃ الاسلام
والصلوۃ الخمس والزکوۃ والکفارۃ والنذر
وان لا یکون فی ذلک ارتکاب المحرم من
انواع المناہی من الزنا وشرب الخمر والقتل
والقذف واخذ المال کالغصب والسرقۃ
لقول النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا طاعۃ لمخلوق
فی معصیۃ اللہ وقد قال تعالیٰ وان جاہداک
علی ان تشرک بی ما لیس لک بہ علم فلا تطعہما
وصاحبہما فی الدنیا معروفا فہذا الحدیث

ظلم کیا ہو (تین بار یہ جملہ دہرایا) حضرت ابن عمر رضی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: والدین کی رضا میں رب کی رضا ہے اور والدین کی ناراضی میں رب کی ناراضی ہے۔ حضرت ابن عمر رضی فرماتے ہیں: ایک شخص نے نبی صلعم کے پاس آ کر کہا: میرا جہاد کے لئے ارادہ ہے فرمایا: کیا تیرے ماں باپ ہیں؟ اس نے کہا: ہاں، ہیں فرمایا: پھر تو انہیں میں جہاد کر (ان کی خدمت کر کے جہاد کا ثواب لوٹ)

**والدین کی فرماں برداری کیا ہے؟** ماں باپ کی فرماں برداری یہ ہے کہ تم ان کی ضرورتیں فراہم کرو، ان کی تکلیفیں دور کرنے کی انتھک کوشش کرو اور بچوں کی طرح ان کی خاطر و مدارات کرو ان سے منہ نہ بناؤ، بیزار نہ ہو اور ان کی ضرورتوں سے دل تنگ نہ ہو اور کثرت نوافل کے بجائے اپنے زیادہ تر اوقات ان کی خدمات میں صرف کرو اور ہر نماز کے بعد ان کے لئے دعائے مغفرت کرتے رہو انہیں صدمہ نہ پہنچاؤ، ان کی ایذا برداشت کر لو، ان کی باتوں کا جواب جھنجلا کر اور سختی سے نہ دو ان کی آواز پر آواز بلند نہ کرو، ادب کا لحاظ رکھو اور شرع کے مطابق باتوں میں ان کے خلاف نہ کرو ہاں شرع کے خلاف ان کی بات نہ مانو مثلاً اگر وہ ترک فرائض (حج نہ کرو، پنجگانہ نماز نہ پڑھو، زکوٰۃ نہ دو، کفارہ ادا نہ کرو، منت پوری نہ کرو) کا حکم کریں یا اگر ان کے حکم سے حرام کاموں کا ارتکاب لازم آتا ہو تو ان کا حکم نہ مانو جیسے زنا، شراب، قتل، الزام اور غصب و چوری وغیرہ کا حکم۔ کیونکہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: خالق کے گناہوں میں مخلوق کی اطاعت نہیں خود حق تعالیٰ شانہ نے قرآن حکیم میں فرمایا: اگر وہ تجھے اس بات پر آمادہ کریں کہ تو میرے ساتھ اس چیز کو شریک کرے جس کا تجھے علم نہیں تو ان کا حکم نہ مان اور دنیا میں دستور کے مطابق ان کا ساتھ دے۔ لہٰذا یہ حدیث اور یہ آیت ہر اس شخص کی ترک طاعت میں عام ہے جو

والدیۃ عام فی ترك طاعۃ کل من امر بمعصیۃ الله او ترك طاعتہ ومذکور ذالك عن الامام احمد فی روایۃ ابی طالب فی الرجل الذی ینہاہ ابواہ من الصلوٰۃ فی الجماعۃ فقال لیس لہما طاعۃ فی ترك الفرض واما النوافل فیجوز ترکہا لطاعتہما بل الافضل طاعتہما ومن البر لہما ان تصل من وصلہما وتہجر من ہجرہما وتغضب لہما کما تغضب لنفسك فی الموت والحیاۃ واذا ثار طبعك فی الغضب علیہما فاذکر تربیتہما وسہرہما واشفاقہما وتعبہما وقول الله سبحانہ لك وقل لہما قولا کریما فان لم تردعك عن غیظك الرحمۃ لہما ولابہما فاعلم انك محروم مسخوط علیك فتب الی الله تعالیٰ اذا اسکن غضبك ان کنت خالفت امرہٗ فیہما ولا تسافر سفرًا لیس بواجب علیك الا بامرہما ولا تفرغ الا ان یتعین علیك باذنہما ولا تفجعہما بنفسك وقل نہی غیرك ان یفجعہما بك فقال النبی صلی الله علیہ وسلم لعن الله المفرق بین الوالدۃ وولدہا وان ظفرت بطعام او شراب فعلیك بایثارہما باطیبہٖ فطال ما اثراك دجاعا واشبعاك وسہرا ولوماك ترشد بذلك انشاء الله تعالیٰ۔

**فصل** فیما یستحب من الکنیٰ والاسماء وما یکرہ منہا یمنع الانسان ان یسمی ولدہ و یکنیہ باسم النبی صلی الله علیہ وسلم وکنیتہ

جو اللہ کی نافرمانی کی اور اس کی اطاعت چھوڑنے کی کسی کو ترغیب دے ابو طالب کی روایت میں ہے کہ امام احمدؒ سے ایک شخص کے بارے میں پوچھا گیا جسے اس کے ماں باپ جماعت سے نماز پڑھنے کو منع کرتے تھے آپ نے جواب دیا کہ ترک فرائض میں ان کی اطاعت نہیں البتہ ترک نوافل میں ماں باپ کی اطاعت جائز ہے بلکہ افضل ہے۔

ماں باپ کی فرماں برداری میں یہ بھی داخل ہے کہ جن سے وہ ملتے ہیں تم بھی ان سے ملو اور جن سے نہیں ملتے تم بھی ان سے نہ ملو اور جیسے اپنے لئے غصّہ کا اظہار کرتے ہو ان کے لئے بھی دوسروں پر غصّہ کا اظہار کرو۔ اگر ماں باپ پر تم کو غصہ آئے تو اپنے بچپن کو اور ان کی تربیت کو اور تربیت کے سلسلہ میں ان کے راتوں کو جاگنے اور ان کی تکلیفوں کو یاد کرو اور حق تعالیٰ کا یہ فرمان "ان سے نرمی سے بات کر" فوراً دماغ میں لاؤ اگر یہ چیزیں تمہارا غصہ ٹھنڈا نہ کریں اور ان کی نرمی اور لجاجت اور تمہارا ان کی بیچارگی اور درماندگی پر ترس تمہیں ان پر غصّہ سے باز نہ رکھے تو یقین مانو تم بدنصیب ہو اور تم پر اللہ کا غصّہ بھڑک رہا ہے پھر جب تمہارا غصہ جاتا رہے تو فوراً اللہ سے پرخلوص توبہ کرو اگر ماں باپ کے سلسلہ میں تم نے اللہ کی مخالفت کی ہے ماں باپ کی اجازت کے بغیر کوئی غیر واجب سفر نہ کرو اور سفر کی اسی وقت تیاری کرو جب انکی اجازت سے سفر تمہارے لئے متعین ہو جائے خبردار اپنی ذات سے انہیں دکھ نہ پہنچاؤ جبکہ دوسروں کو بھی تمہاری خاطر انہیں دکھ پہنچانے سے روک دیا گیا ہے چنانچہ نبی صلعم نے فرمایا اللہ کی اس پر لعنت ہے جو ماں کے اور اسکی اولاد کے درمیان جدائی پیدا کرے اگر تم کو کہیں سے کھانے پینے کی چیزیں میسر آئیں تو ان میں سے بہترین و عمدہ چیزوں کے لئے ماں باپ کو ترجیح دو کیونکہ گزشتہ طویل زمانہ تک انہوں نے تمہیں ترجیح دی اور خود بھوکے رہ کر تم کو شکم سیر کیا اور خود جاگ کر تم کو تھپک تھپک کر سلایا غرضیکہ اگر تم ان تمام باتوں میں غور کرو گے تو انشاء اللہ صحیح راہ پا لوگے۔

**مکروہ و مستحب کنیتیں اور نام** لوگوں کو روکا جاتا تھا کہ اپنے بچہ کا

ويجوز افراد احدهما عن الآخر وقد روى
عن امام احمد رض رواية اخرى كراهة فى
الجملة يعنى الجمع والافراد وروى عنه الجواز
فى الجملة والدليل على جواز التسمية باسم النبى
دون كنيته ما روى انس بن مالك وابو هريرة رض
عن النبى صلى الله عليه وسلم انه قال سمّوا باسمى
ولا تكنّوا بكنيتى والدليل على جواز الجمع بينهما
ما روى عن عائشة رضى الله عنها قالت جاءت امرأة
الى النبى صلى الله عليه وسلم فقالت يا رسول الله
انى ولدت غلامًا فسمّيته محمدًا وكنيته بابى
القاسم فذكر لى انك تكره ذلك فقال رسول الله
صلى الله عليه وسلم ما الذى احل اسمى
وحرم كنيتى او ما الذى حرم كنيتى واحل
اسمى ويكره من الكنى ابو يحيى وابو عيسى و
يكره ان يسمى عبيده بافلح ونجاح ويسار
ونافع ورباح وابى يحيى وبركة وبرة وحزن
وعاصية لما روى عمر بن الخطاب رض قال ان
رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لئن
عشت لانهين ان تسمى العبيد يسارًا وبركة
او رباحًا او نجاحًا او افلح ويكره من الالقاب
والاسماء ما يوازى اسماء الله تعالى كملك
الملوك وشاهنشاه وما شاكل ذلك لان
ذلك عادة الفرس ويكره التسمى بالاسماء
التى لا تليق الا بالله سبحانه وتعالى وتقدس
كقدوس واله وخالق ومهيمن قال الله تعالى

نام محمد اور کنیت ابو القاسم نہ رکھو ہاں دونوں میں سے ایک کا رکھنا جائز ہے اگر محمد نام ہے تو ابو القاسم کنیت نہ ہو اور اگر ابو القاسم کنیت ہے تو محمد نام نہ ہو۔ ایک روایت میں امام احمدؒ سے مطلق کراہت آتی ہے یعنی دونوں کا جمع کرنا بھی منع ہے اور الگ الگ رکھنا بھی منع ہے اور آپ سے مطلق جواز کی بھی ایک روایت ہے۔ کنیت کے بغیر نبی صلعم کے نام رکھنے کی جواز کی دلیل نبی صلعم سے انسؓ و ابو ہریرہؓ کی روایتیں ہیں کہ نبی صلعم نے فرمایا: میرا نام رکھ لو اور میری کنیت نہ رکھو۔ اور دونوں کے جمع کے جواز کی دلیل حضرت عائشہؓ کی حدیث ہے فرماتی ہیں: ایک عورت نے نبی صلعم کے پاس آکر کہا: یا رسول اللہ میرے یہاں ایک لڑکا پیدا ہوا ہے میں نے اس کا نام محمد اور کنیت ابو القاسم تجویز کی ہے پھر مجھ سے ذکر کیا گیا کہ آپ اسے مکروہ سمجھتے ہیں، فرمایا: وہ کیا چیز ہے جس نے میرا نام حلال کر دیا اور میری کنیت حرام کر دی یا کس نے میری کنیت حرام کر دی اور میرا نام حلال کر دیا۔

ابو یحییٰ اور ابو عیسیٰ کنیت رکھنا مکروہ ہے، اسی طرح بچوں کے نام افلح، نجاح، یسار، نافع، رباح، ابو یحییٰ، برکۃ، برّہ، حزن اور عاصیہ وغیرہ رکھنا مکروہ ہیں کیونکہ حضرت عمرؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اگر میں زندہ رہا تو کہہ دوں گا کہ وہ اپنے بچوں کے نام یسار، یا برکۃ، یا رباح، یا نجاح، یا افلح نہ رکھیں۔

اسی طرح وہ القاب و اسماء مکروہ ہیں جو اللہ کے ناموں کے موافق ہوں جیسے ملک الملوک، شہنشاہ وغیرہ کیونکہ یہ پارسیوں کی عادت ہے۔

اسی طرح وہ نام رکھنے مکروہ ہیں جو حق تعالیٰ ہی کی شان کے لائق ہیں جیسے قدوس، الٰہ، خالق اور مہیمن۔ حق تعالیٰ نے فرمایا:۔ مشرکوں نے اللہ کے شریک بنا لئے آپ فرما دیں ان کے نام رکھو بعض مفسرین کہتے ہیں یعنی میرے ناموں پہ ان کے نام رکھو اور غور کرو

وجعلوا للّٰہ شرکاء قل سموھم قال بعض المفسرین قل سموھم باسمآئی فانظروا ذالک ھل تلیق بھم ویحرم علی کل واحد ان یلقب اخاہ او عبدہ بلقب یکرہ لان اللّٰہ تعالیٰ نھٰی عن ذالک فقال عزوجل ولا تنابزوا بالالقاب وسماہ فسوقا ولیستحب ان تدعوا اخاک باحب اسمآئہ الیہ۔

**فصل** ولیستحب لمن غضب ان کان قائما جلس وان کان جالسا اضطجع وان مس المآء البارد سکن غضبہ لما روی الحسن رضہ ان النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال ان الغضب جمرۃ تتوقد فی قلب ابن آدم فاذا وجد احدکم ذالک فان کان قائما فلیقعد وان کان قاعداً فلینتکئ ویکرہ ان یجلس الرجل بین قوم وھم فی سر لغیر اذنھم لان النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم نھٰی عن ذالک ویکرہ الجلوس بین الظل والشمس ویکرہ الاتکآء علی یدہ الیسریٰ والاضطجاع بین الجلوس واذا قام من مجلسہ لیستحب لہٗ ان یقول کفارۃ المجلس سبحانک اللّٰھم وبحمدک لا الٰہ الا انت استغفرک واتوب الیک ویکرہ المشی بالنعل فی المقابر ولیستحب لمن دخلھا ان یقول اللّٰھم رب ھذہ الاجساد البالیۃ والعظام النخرۃ التی خرجت من دار الدنیا وھی بک مومنۃ صلی علی محمد وعلی آل محمد و انزل علیھم روحا منک وسلاما منی ویقول

کرایا یہ نام ان کے لائق ہیں؟ ظاہر ہے کہ یہ نام ان کے لائق نہیں اور نہ انسان کو لائق ہے کہ ایسے نام رکھے۔

اسی طرح کسی کا اپنے بھائی کو یا غلام کو کسی ایسے لقب سے پکارنا جو اسے برا معلوم ہوتا ہو حرام ہے کیونکہ اس سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہے فرمایا: اور القاب مت پھینکو ایمان کے بعد برا نام فاسق ہے یعنی مکروہ القاب موجب گناہ ہیں، ادب کا تقاضا تو یہی ہے کہ اپنے بھائی کو کسی اچھے اور پیارے نام سے پکارو۔

**غصہ دور کرنے کی ترکیب** غصہ میں بھرا ہوا شخص اگر کھڑا ہے تو بیٹھ جائے اور اگر بیٹھا ہوا ہے تو لیٹ جائے اور اگر ٹھنڈے پانی سے ہاتھ دھولے تو غصہ ٹھنڈا ہو جائے گا کیونکہ حسنؓ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: غصہ ایک چنگاری ہے جو انسان کے دل میں بھڑک اٹھتی ہے لہٰذا اگر کوئی غصہ پائے تو اگر کھڑا ہے تو بیٹھ جائے اور بیٹھا ہے تو ٹیک لگالے۔

کسی کا بلا اجازت ان لوگوں میں بیٹھنا جو اپنی راز کی باتیں کر رہے ہوں مکروہ ہے کیونکہ نبی صلعم نے اس سے منع فرمایا ہے، اسی طرح دھوپ چھاؤں میں بیٹھنا مکروہ ہے اور بیٹھے ہوئے لوگوں میں لیٹنا بھی۔

**دعاء کفارۂ مجلس** جب تم کسی مجلس سے اٹھو تو کفارۂ مجلس پڑھنا مستحب ہے کفارۂ مجلس کی دعا یہ ہے اے اللہ تو پاک ہے اور تیری ہی تعریفیں ہیں تیرے سوا کوئی برحق معبود نہیں میں تجھ سے دعائے مغفرت مانگتا ہوں اور توبہ کرتا ہوں۔

قبرستان میں جوتے پہن کر چلنا مکروہ ہے اور قبرستان میں جاتے وقت یہ دعا پڑھنا مستحب ہے اے ان گلنے والے اور بوسیدہ ہڈیوں کے جو دنیا سے نکل گئیں اور تجھ پر ایمان رکھتی تھیں، پروردگار! محمد پر اور آل محمد پر اپنی رحمتیں بھیج اور ان پر اپنی راحت اور میرا اسلام بھیج اور یہ بھی۔ اے مسلمانوں کے گھر! السلام علیکم، ہم بھی انشاء اللہ تم سے

السلام عليكم دار قوم مؤمنين وانا ان شاء الله بكم لاحقون لانه مروى ايضا واذا زار قبرا لم يضع يده عليه ولا يقبله فانه عادة اليهود ولا يقعد عليه ولا يتكئ اليه ولا يدوسه الا ان يضطر الى ذلك كله بل يقف عند موضع وقوفه ان لو كان حيا و يقرأ احدى عشرة مرة قل هو الله احد و غيرها من القرآن ويهدى ثواب ذلك لصاحب القبر وهو ان يقول اللهم ان كنت قد اثبتني على قراءة هذه السورة فاني قد اهديت ثوابها لصاحب هذا القبر ثم يسأل الله حاجته ولا يكسر عظما ولا يدوسه فان كان الجئ الى ذلك واضطر فليستغفر لصاحب القبر ويكره الطيرة ولا باس بالتفاول و يستحب التواضع لكل ويستحب توقير الشيوخ و رحمة الاطفال والعفو عنهم ولا يترك تاديبهم۔

**فصل** ويجوز ان يقول الرجل لغيره صلى الله عليك وصلى الله على فلان بن فلان لما روى ان عليا رض قال لعمر رض صلى الله عليك والنبي صلى الله عليه وسلم قال اللهم صل على آل ابي اوفى۔

**فصل** ويكره مصافحة اهل الذمة لما روى ابو هريرة رض عنه انه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تصافحوا اهل الذمة

ملنے والے ہیں کیونکہ یہ بھی ایک روایت سے ثابت ہے۔

اگر کوئی کسی قبر کی زیارت کو جائے تو اس پر ہاتھ نہ رکھے نہ اسے چومے کیونکہ یہ یہودیوں کی عادت ہے، نہ اس پر بیٹھے، نہ اس سے ٹیک لگائے اور نہ اس پر چلے یہ اور بات ہے کہ مجبوراً ایسا ہو جائے بلکہ قبر کے سامنے اس طرح ادب و احترام سے کھڑا ہو جس طرح قبر والے کی زندگی میں اس کے سامنے ادب و احترام سے کھڑا ہوا کرتا تھا اور گیارہ بار سورہ اخلاص اور قرآن پاک کی کوئی اور سورت پڑھ کر اس کا ثواب قبر والے کی روح کو بطور تحفہ بخش دے۔ بخشنے کی یہ صورت ہے کہ اس طرح کہے اے اللہ اگر آپ نے ان سورتوں کی تلاوت کا مجھے ثواب عطا فرمایا ہے تو میں نے ان کا ثواب اس قبر والے کو ہدیہ کے طور پر بخش دیا۔ پھر حق تعالیٰ سے اپنی حاجت کا سوال کرے۔ کوئی ہڈی اگر قبرستان میں مل جائے نہ توڑی جائے اور نہ اسے ٹھوکر مار کر چلا جائے اگر بے خبری اور اضطرار کی حالت میں ایسا ہو جائے تو صاحب قبر کے لئے دعائے مغفرت مانگی جائے۔

بری فال لینا مکروہ ہے اور اچھی فال میں کوئی حرج نہیں۔

ہر شخص سے تواضع اور انکساری سے ملنا مستحب ہے اسی طرح بزرگوں کی عزت کرنا اور بچوں سے محبت کرنا اور چھوٹوں کے قصور معاف کرنا مستحب ہے لیکن بچوں کی تعلیم و تربیت نظر انداز نہ کی جائے۔

**نبی صلعم کے علاوہ دوسروں پر بھی درود کا جواز** صلی اللہ علی فلان بن فلان (یعنی حق تعالیٰ فلاں پر درود بھیجے) کہنا جائز ہے کیونکہ حضرت علی رض نے حضرت عمر رض سے فرمایا تھا: آپ پر حق تعالیٰ درود نازل فرمائے اور نبی صلعم نے ابو اوفی کے بارے میں کہا تھا: اے اللہ آل ابو اوفی پر درود بھیج۔

**ذمی سے مصافحہ کی کراہت** ذمیوں سے مصافحہ کرنا مکروہ ہے کیونکہ حضرت ابو ہریرۃ رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: ذمیوں سے مصافحہ نہ کرو۔

**فصل** والادب فی الدعآء ان یمد یدیہ ویحمد اللہ تعالیٰ ویصلی علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثم یسأل حاجتہ ولا ینظر الی السمآء فی حال دعائہٖ واذا فرغ مسح یدیہ علی وجہہٖ لما روی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہٗ قال سلوا اللہ ببطون اکفکم۔

**فصل** والتعوذ بالقراٰن جائز لقولہٖ عزوجل فاستعذ باللہ من الشیطان الرجیم وقولہٖ عزوجل قل اعوذ برب الفلق قل اعوذ برب الناس وماروی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا اشتکی شیئًا قرأ علی نفسہٖ المعوذتین ونفث وکان صلی اللہ علیہ وسلم یقول اعوذ بوجہ اللہ الکریم وکلماتہ التامات من شرّ ما خلق وذرء وبرء ومن شر کل دآبۃ ربی اٰخذ بناصیتھا وکذلک الرقیۃ بالقراٰن وباسمآء اللہ الحسنٰی جائزۃ لقولہٖ عزوجل وننزل من القراٰن ماھو شفآء ورحمۃ للمومنین وقال تعالیٰ وھذا کتاب انزلنہ مبرک قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم استرقوا لھا فانہ لوسبق القدر شئی لسبقتہ العین ویرید بہ صلی اللہ علیہ وسلم فی حق الحسن والحسین رضی اللہ عنہما۔

**فصل** ویکتب للمحموم ویعلق علیہ ما روی عن الامام احمد بن حنبل رحمہ اللہ انہ قال حممت فکتب لی من الحمی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وباللہ محمد رسول اللہ یا نار کونی بردًا وسلامًا

**آداب دعا** دعا مانگتے وقت دونوں ہاتھ پھیلالو اور قبل از دعا اللہ کی حمد بیان کرو پھر نبی صلعم پر درود بھیجو پھر اپنی ضرورت کا سوال کرو دعا کرتے وقت آسمان کی طرف نگاہ نہ اٹھاؤ اور فارغ ہو کر دونوں ہاتھ چہرے پر مل لو کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔ اللہ سے اپنی دونوں ہتھیلیاں پھیلا کر دعا مانگو۔

**استعاذہ (پناہ مانگنا)** قرآن پاک کی تلاوت سے قبل اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھنا جائز ہے کیونکہ قرآن حکیم میں ہے اور جب آپ قرآن پڑھنے کا ارادہ کریں تو مردود شیطان سے اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجئے اور خود قرآن نے استعاذہ کی تعلیم دی ہے فرمایا: کہہ دیجئے میں مخلوق کے شر سے صبح کے رب کی پناہ مانگتا ہوں، کہہ دیجئے میں لوگوں کے رب کی پناہ مانگتا ہوں، علاوہ ازیں منقول ہے کہ جب نبی صلعم قدرے علیل ہوتے تو معوذتین پڑھ کر دم کر لیا کرتے تھے نیز نبی صلعم یہ دعا پڑھا کرتے تھے میں اللہ تعالیٰ کی معزز ذات کی اور اس کے کل کلموں کی ان تمام چیزوں کی برائی سے جو اس نے پیدا کیں، پھیلائیں اور ایجاد کیں پناہ مانگتا ہوں اور ہر جانور کی برائی سے بھی جس کی پیشانی کے بال میرا پروردگار پکڑے ہوئے ہے اسی طرح قرآن پاک کی آیتوں سے اور اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ سے دم کرنا جائز ہے کیونکہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہم قرآن میں ایسی چیزیں اتارتے ہیں جو شفا بخش ہیں اور مومنوں کے لئے رحمت ہیں اور یہ کتاب جو ہم نے اتاری برکت والی ہے نبی صلعم نے فرمایا اگر نظر لگ جائے تو دم کرو کیونکہ اگر کوئی چیز تقدیر سے سبقت کرتی تو نظر کرتی۔ یہ بات آپ نے حسن و حسین کے بارے میں فرمائی تھی۔

**بخار کا تعویذ** مندرجہ ذیل دعا لکھ کر اور تعویذ بنا کر بخار والے کے گلے میں لٹکا دو۔ حضرت امام احمد فرماتے ہیں: مجھے بخار آگیا تو مجھے یہ دعا لکھ کر دی گئی۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم و باللہ محمد رسول اللہ یا نار کونی بردًا وسلامًا علی ابراھیم وارادوا بہ کیدًا فجعلناھم الاخسرین اللھم رب جبرئیل

علی ابراھیم واراد وا بہ کیداً فجعلناھم الاخسرین اللھم رب جبریل ومیکائیل واسرافیل اشف صاحب ھذا الکتاب بحولک وقوتک وجبروتک یا ارحم الراحمین۔

**فصل** وقد قال بعض اصحابنا یکتب للمعسرۃ اذا عسر علیھا الولادۃ فی جام او اٰنائۃ نظیفۃ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الٰہ الا اللہ الحلیم الکریم سبحان اللہ رب العرش العظیم الحمد للہ رب العالمین کانھم یوم یرونھا لم یلبثوا الا عشیۃ او ضحٰھا کانھم یوم یرون مایوعدون لم یلبثوا الا ساعۃ من نھار بلاغ فھل یھلک الا القوم الفٰسقون ثم یغسل ویسقی منہ وینضح مابقی علی صدرھا وکذلک یجوز الرقیۃ من النملۃ وغیرھا کالعقارب والحیات والبراغیث والبق لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم رخص فی الرقیۃ من کل ذی حمۃ وقال صلی اللہ علیہ وسلم من قال حین یمسی ثلٰث مرات صلی اللہ علی نوح وعلی نوح السلام لم تلدغہ عقرب تلک اللیلۃ وقال صلی اللہ علیہ وسلم من قال حین یمسی ثلاث مرات اعوذ بکلمات اللہ التامات کلھا من شر ما خلق لم تضرہ حمۃ تلک اللیلۃ ویجوز النفخ فی الرقیا ویکرہ التفل۔

ومیکائیل واسرافیل اشف صاحب ھٰذا الکتاب بحولک وقوتک وجبروتک یا ارحم الراحمین (اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور انتہائی رحم والا ہے اور اللہ کے نام کی برکت سے محمد اللہ کے رسول ہیں اے آگ ابراہیم پر ٹھنڈی اور سلامتی والی بن جا مشرکوں نے ابراہیم کو جلانے کی تدبیر کی لیکن ہم نے انہیں گھاٹے والا بنا دیا اے جبرئیل میکائیل اور اسرافیل کے رب اپنی قوت وطاقت سے اس تحریر والے کو شفا بخش اے بیحد رحم کرنیوالے تو ہی شفا عطا فرماتا ہے

**درد زہ کا تعویذ** ہمارے بعض علماء فرماتے ہیں اگر کسی عورت کو درد زہ کی شدت ہو اور بچہ نہ پیدا ہوتا ہو تو مندرجہ ذیل دعا کو کسی چینی یا مٹی کے پاک برتن میں لکھ کر اسے گھول کر پلا دو اور کچھ سینہ پر چھڑک دو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللہ کے سوا کوئی حق دار عبادت نہیں وہ بڑی حکمت و عزت والا ہے پاک ہے اللہ جو عرش عظیم کا پروردگار ہے تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے گویا کافر جس دن قیامت دیکھیں گے تو کہیں گے کہ وہ دنیا یا برزخ میں صرف ایک دن کی شام یا صبح کی برابر ٹھہرے، جس دن وہ عذاب دیکھیں گے جس کا ان سے وعدہ کیا گیا تھا تو کہیں گے گویا وہ دن میں ایک گھڑی بھر ٹھہرے یہ پہنچا دینا ہے اور کافر ہی ہلاک ہوتے ہیں، اسی طرح اگر چیونٹی وغیرہ کاٹ کھائے تو اس پر بھی دم کرنا جائز ہے اور بچھو، سانپ، پسو اور مچھر وغیرہ کی ڈسی ہوئی جگہ پر بھی کیونکہ نبی صلعم نے ہر زہریلے کیڑے کے ڈسے ہوئے مقام پر دم کرنے کی اجازت عطا فرمائی، نبی صلعم نے فرمایا اگر کسی نے شام کو تین بار صلی اللہ علی نوح وعلی نوح السلام پڑھ لیا اسے اس رات میں بچھو نہیں کاٹے گا علاوہ ازیں آپ نے فرمایا اگر کوئی شام کو تین بار اعوذ بکلمات اللہ التامات کلھا من شر ما خلق پڑھ لے تو اس رات میں اس پر کوئی زہر اثر نہیں کرے گا۔ دم میں پھونک مارنا جائز ہے اور تھوکنا مکروہ ہے۔

**فصل** ويغسل العاين وجهه ويديه ومرفقيه وركبتيه واطراف رجليه وداخل ازاره في اناء ثم يصب الماء على المريض لما روى ابو امامة بن سهل بن حنيف رض انه كان يغتسل فرأه عامر بن ربيعة رض فعجب منه فقال بالله ما رايت كاليوم ولا جلد مخباة في خدرها او قال جلد فتاة ففلج به حتى ما كان يرفع راسه قال فذكروا ذلك لرسول الله صلى الله عليه وسلم فقال هل تتهمون احدا قالوا لا يا رسول الله الا ان عامر بن ربيعة قال له كذا وكذا فدعاه رسول الله صلى الله عليه وسلم ودعى عامرا وقال سبحان الله تعالى بم يقتل احدكم اخاه اذا راى شيئا يعجبه فليدع له بالبركة قال ثم امره صلى الله عليه وسلم ان يغتسل له فغسل وجهه وظهر كفيه ومرفقيه وغسل صدره وداخل ازاره وركبتيه وقدميه في الاناء ظاهرهما وباطنهما ثم امر به فصب على راسه فكفى الاناء من خلفه حسبته قال فامره فحسا منه حسوات فراح مع الركب وان اغتسل غسلا كاملا ثم صب الماء على المعين كان اكمل۔

**فصل** والتعالج في الامراض جائز بالحجامة والفصد والكي وشرب الادوية والاشربة وقطع العروق والبط وقطع العضو عند وقوع الاكلة فيه وخوف التعدي الى بقية البدن وقطع البواسير وكل ما فيه صلاح للجسد لما

**نظر بد لگ جانے کا علاج** جس پر نظر لگانے کا شبہ ہو اسے چاہیئے کہ اپنا منہ، اپنے دونوں ہاتھ، دونوں کہنیاں، دونوں گھٹنے، پنڈلیاں تک دونوں پیر اور پردے کے مقامات ایک برتن میں دھوئے پھر جسے نظر لگی ہے اس پر وہ پانی بہا دیا جائے کیونکہ ابو امامہ بن سہل بن حنیف سے روایت ہے کہ میں نہا رہا تھا پھر مجھے نہاتا ہوا عامر بن ربیعہ نے دیکھا اور وہ میری خوبصورتی دیکھ کر حیران رہ گئے اور بے ساختہ ان کی زبان سے نکل گیا کہ اللہ کی قسم آج جیسا خوبصورت جسم میں نے دیکھا ہے ایسا کبھی کسی پردہ نشین یا جوان خاتون کا بھی نہیں دیکھا۔ پھر ان پر فالج کی سی کیفیت طاری ہو گئی اور وہ سر اٹھانے کے قابل بھی نہیں رہے لوگوں نے اس کا ذکر رسول اللہ صلعم سے کیا فرمایا: کیا تمہارا کسی پر نظر کا خیال ہے؟ لوگوں نے کہا: نہیں، یا رسول اللہ، ہاں عامر بن ربیعہ نے انکے بارے میں ایسا ایسا کہا تھا پھر آپ نے سہل بن حنیف کو اور عامر کو بلایا اور فرمایا: سبحان اللہ! تم میں سے کوئی اپنے بھائی کو کیوں قتل کرتا ہے اگر اسکی نگاہ کسی ایسی چیز پر پڑ جائے جو اسے اچھی معلوم ہوتی ہو تو اسے اس کے لئے برکت کی دعا کرنی چاہیئے پھر آپ نے عامر کو سہل کے لئے غسل کرنے کا حکم فرمایا انہوں نے اپنا منہ، دونوں ہاتھ، دونوں کہنیاں، سینہ، تہبند کے نیچے کے اعضاء دونوں گھٹنے اور دونوں پیر مع پنڈلیوں کے ایک برتن میں دھو کر وہ پانی جمع کیا اور نبی صلعم کے حکم سے وہ پانی سہل کے سر پر ڈالا گیا اور ان کے پیچھے سے برتن کو الٹ دیا گیا ہے غالبًا آپ کے حکم سے اس میں سے کچھ پانی لیکر سہل کے تمام بدن پر لگایا گیا بالآخر سہل اچھے ہو گئے اور قافلہ ہی کے ساتھ چل پڑے اگر متہم کامل غسل کر کے غسل کا پانی ایک برتن میں جمع کرے پھر جس کو نظر لگی ہے اس پر وہ پانی بہا دیا جائے تو یہ زیادہ اچھا ہے

**بیماریوں میں علاج کا جواز** بیماریوں میں سینگیاں لگوا کر، فصد کھلوا کر، داغ لگوا کر، دوا اور شربت پی کر، رگیں کاٹ کر، پھوڑے اور ورم کو چیر کر، تندرست حصہ کے بگڑنے کے ڈر سے عضو کاٹ کر، بواسیر کے مسے ختم کر کے غرضیکہ ہر اس تدبیر سے جس سے بدن کی اصلاح ہو علاج

روی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم احتجم وشاور الطبیب فقال للطبیبین انما ایکم طب فقالوا یا رسول اللہ هل فی الطب خیر فقال صلی اللہ علیہ وسلم ان الذی انزل الداء انزل الدواء و سئل الامام احمد عن الکی فقال الاعراب قد تفعلہ قد کوی النبی صلی اللہ علیہ وسلم و قد فعلہ الصحابۃ رض وقال فی موضع اٰخر قطع عمران بن حصین رض عرق النساء وعن الامام احمد رح روایۃ اخری کراهیۃ ذلک واما التداوی بمحرم کالخمر والسم والمیتۃ وشئ نجس فغیر جائز وکذلک بلبن الاتان الاهلیۃ لما روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ما جعل شفاء امتی فیما حرم علیها والحقنۃ مکروهۃ الا عند الضرورۃ ولا یجوز الفرار من الطاعون وان کان خارجا من البلد لا یقدم علیہ لئلا یکون عرضا علی هلاک نفسہ۔

**فصل** ولا یخلو بامرأۃ لیست منہ بمحرم لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نهی عن ذلک و قال ان الشیطان یزین لهما المعصیۃ ولا ینظر الی امرأۃ شابۃ الا لعذر من شهادۃ او علاج فی المرض ویجوز النظر الی المرأۃ البرزۃ والعجوز لعدم الافتتان بهما ولا یجتمع رجلان ولا امرأتان عریانین فی لحاف واحد او ازار لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نهی عن ذلک ولان ذلک یؤدی الی ان ینظر احدهما

کرانا جائز ہے کیونکہ نبی صلعم سے سینگیاں لگوانے کا ثبوت ہے اور اطباء سے مشورہ فرمایا اور ان سے کہا تمہاری رائے طب ہے انہوں نے پوچھا یارسول اللہ کیا طب میں کوئی خیر ہے فرمایا جس نے بیماری اتاری اسی نے دوا اتاری۔

امام احمدؒ سے داغ دینے کے بارے میں پوچھا گیا: فرمایا: اس سے عرب علاج کرتے ہیں اور نبی صلعم نے بھی داغ دلوایا اور صحابہؓ نے بھی ایسا کیا۔ ایک دوسرے مقام پر امام موصوف فرماتے ہیں: حضرت عمران نے اپنی ران کی رگ کاٹی۔ ایک روایت میں امام موصوف سے داغ لگوانے کی کراہت منقول ہے۔

**حرام و ناپاک اشیاء سے علاج ناجائز ہے** حرام چیزوں سے جیسے شراب، زہر اور مردار وغیرہ سے اور ناپاک چیزوں سے علاج جائز نہیں اسی طرح پالتو گدھی کے دودھ سے علاج ناجائز ہے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: میری امت کی شفا ان چیزوں میں نہیں رکھی گئی جو ان پر حرام کر دی گئی ہیں۔ حقنہ کردہ ہے ہاں سخت ضرورت کے وقت روا ہے طاعون سے ڈر کر بھاگنا جائز نہیں، اور اگر کوئی وباء والے شہر سے باہر ہو تو اسے طاعون والے شہر میں جانا نہیں چاہیئے تاکہ اپنی جان کی ہلاکت میں مددگار ثابت نہ ہو۔

**اجنبی خواتین سے خلوت** غیر محرم کے ساتھ خلوت نہ کرو کیونکہ نبی صلعم نے اس سے منع فرمایا ہے اور فرمایا شیطان دونوں کو گناہ خوبصورت رنگ میں پیش کر دیتا ہے، جوان عورت کو نہ دیکھو البتہ شہادت کے عذر سے یا بیماری میں علاج کے عذر سے دیکھنا جائز ہے اگر بے پردہ عورت پر اور بوڑھی عورت پر نگاہ پڑ جائے تو خیر ان سے فتنہ میں پڑنے کا ڈر نہیں ہے، ایک چادر میں دو ننگے مرد اور دو ننگی عورتیں اکٹھی نہ ہوں کیونکہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا ہے، علاوہ ازیں اس سے لازم آتا ہے کہ ایک دوسرے کی شرمگاہ دیکھ لے اور شرمگاہ کا دیکھنا منع ہے، علاوہ

عورة الاخر وذلك منهي عنه ولانه لا يؤمن من ارتكاب معصية بتزيين الشيطان بذلك۔

**فصل** فان كان له مملوك من ذكر او انثى وجب عليه الرفق به ولا يكلفه من العمل ما لا يطيق ويكسوه ويطعمه ويزوجه ان شاء ولا يكرهه على ذلك فان قصر في ذلك عصى وامر ببيعه او عتقه ان شاء او يكاتبه ان طلب العبد وقد جاء في الحديث ان اخر وصية رسول الله صلى الله عليه وسلم الصلوٰة وما ملكت ايمانكم۔

**فصل** ويكره المسافرة بالمصحف الى ارض العدو لئلا تناله ايدي المشركين الا ان يكون للمسلمين قوة ظاهرة والشوكة والغلبة فيجوز استصحابه ليقرء فيه لئلا ينسى القراٰن۔

**فصل** ويستحب اذا نظر في المرآة ان يقول الحمد لله الذي سوى خلقي واحسن صورتي وزان مني ما شان من غيري لان ذلك مروي عن النبي صلى الله عليه وسلم۔

**فصل** واذا طنت اذنه ليصل على النبي صلى الله عليه وسلم وليقول ذكر الله من ذكرني بخير لانه مروي عن النبي صلى الله عليه وسلم۔

**فصل** وليقول اذا اشتكى بدنه او اعضاؤه ما روي عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال من اشتكى منكم شيئا او اشتكى اخاله فليقل

ازیں گناہ کا بھی ڈر ہے کیونکہ شیطان گناہ کو اچھے رنگ میں خوبصورت بنا کر دکھایا کرتا ہے۔

**غلاموں کے ساتھ حسن معاشرت** اگر کسی کے پاس غلام یا لونڈیاں ہوں تو ان سے نرمی سے پیش آنا واجب ہے لہٰذا انہیں ان کی طاقت سے زیادہ کام نہ دے اور انہیں کھلائے اور پہنائے اور اگر مملوک چاہے تو شادی بھی کرا دے لیکن شادی پر جبر نہ کرے۔ اگر سید مذکورہ بالا امور میں کوتاہی کرے تو اللہ کا باغی اور نافرمان ہے اگر غلام کو بیچنا چاہے تو بیچ ڈالے یا آزاد کر دے یا اس سے کتابت کا معاملہ کر لے اگر غلام کتابت کرانا چاہے احادیث میں ہے کہ نبی صلعم کی سب سے پچھلی وصیت یہ تھی کہ نماز کا اور لونڈی غلام کا خیال رکھو۔

**دشمن کے علاقہ میں قرآن پاک لیجانے کا حکم** دشمن کے علاقہ میں قرآن پاک لیجانا مکروہ ہے تاکہ ایسا نہ ہو کہ وہ مشرکوں کے ہاتھوں میں چلا جائے ہاں اگر مسلمانوں کی قوت کا غلبہ ہو اور ان کا رعب و دبدبہ ہو تو خیر تاکہ تلاوت کر سکو اور قرآن حکیم حافظہ سے نکل نہ جائے۔

**آئینہ دیکھنے کی دعا** اگر آئینہ دیکھنے کا ارادہ ہو تو یہ دعا پڑھنا مستحب ہے تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جس نے مجھے اچھی صورت بخشی اور میری پیدائش اچھی بنائی اور مجھے خوبصورت اعضاء عطا فرمائے جبکہ دوسری مخلوق کے اعضاء ایسے نہیں یہ دعا رحمت عالم صلعم سے ثابت ہے۔

**کان بجنے کی دعا** اگر کسی کا کان بجنے لگے تو نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر یہ دعا پڑھے: اللہ اسے یاد کرے جس نے مجھے اچھائی کے ساتھ یاد کیا۔ یہ دعا بھی نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے۔

**درد اعضاء کی دعا** اگر کسی کے بدن یا کسی عضو میں دکھ اور درد یا کوئی تکلیف ہو تو یہ دعا پڑھ کر ماؤف جگہ پر دم کرے: ہمارا رب اللہ ہے جو آسمان میں ہے اے اللہ تیرا نام پاک ہے تیرا حکم آسمان زمین

ربنا اللہ الذی فی السماء تقدس اسمک امرک فی السماء والارض کما رحمتک فی السماء والارض اغفرلنا حوبنا وخطایانا یارب الطیبین انزل رحمۃ من رحمتک وشفاء من شفاءک علی الوجع الذی بہ فانہ یبرا باذن اللہ تعالیٰ۔

**فصل** واذا رای شیئا یتطیر منہ قال اللھم لا یاتی بالحسنات الا انت ولا یذھب بالسیئات الا انت ولا حول ولا قوۃ الا باللہ لانہ مروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

**فصل** ولیستحب اذا رای بیعۃ او کنیسۃ او سمع صوت شبور وصوت ناقوس او رای جمعا من المشرکین والیھود والنصریٰ ان یقول اشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ الھا واحدا لا نعبد الا ایاہ فان ذالک مروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم وقال غفر اللہ لہ بعدد اھل الشرک ویقول اذا سمع صوت الرعد والصواعق اللھم لا تقتلنا بغضبک ولا تھلکنا بعذابک وعافنا قبل ذلک ویقول اذا رای الریح اللھم انی اسئلک خیرھا وخیر ما ارسلت بہ واعوذبک من شرھا وشر ما ارسلت بہ۔

**فصل** واذا دخل السوق قال ما کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول اللھم انی اسئلک خیر ھذا السوق وخیر ما فیہ و اعوذبک من شرہ وشر ما فیہ اللھم انی اعوذبک ان اصیب فیھا یمینا فاجرۃ او صفقۃ

پر ہے جیسے تیری رحمت آسمان و زمین پر ہے اے اللہ ہمارے گناہ اور قصور معاف فرما اے پاکوں کے رب اپنی رحمت میں سے رحمت نازل فرما۔ اور میرے درد پر اپنی شفا میں سے شفا بھی، انشاء اللہ شفا ہو گی۔ کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا اگر تمہارے بدن کے یا تمہارے بھائی کے بدن کے کسی حصہ میں تکلیف ہو تو اسے یہ دعا پڑھ کر دم کر دینا چاہیئے۔

**بری شگون کے وہم کو دفع کرنے کی دعا** اگر کسی چیز سے بدشگونی کا وہم پیدا ہوتا ہو تو اس کے دفاع کے لئے نبی صلعم سے یہ دعا ثابت ہے اے اللہ نیکیاں تو ہی لاتا ہے اور برائیاں تو ہی مٹاتا ہے ہر طرح کی قوت و طاقت اللہ ہی کی توفیق سے ہے۔

**مکروہات کے دفاع کی دعا** اگر یہودیوں کا عبادت خانہ یا عیسائیوں کا گرجا نظر آئے یا نرسنگھے یا سنکھ کی آواز آئے یا مشرکوں کی یا یہودیوں کی یا عیسائیوں کی جماعت آتی دکھائی دے تو اس وقت نبی صلعم سے اس دعا کا پڑھنا ثابت ہے میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی حق دار عبادت نہیں، وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور یکتا معبود ہے ہم اسکی عبادت کرتے ہیں۔ رحمت عالم صلعم نے فرمایا، اللہ تعالیٰ مشرکوں کی تعداد کی برابر اس دعا کو پڑھنے والے کے گناہ بخش دے گا۔

**کڑک اور بجلی کی دعا** اگر کڑک اور گرنیوالی بجلی ہولناک کڑک سنو تو یہ دعا پڑھو اے اللہ ہمیں اپنے غصہ سے قتل نہ کر اور ہمیں اپنے عذاب سے ہلاک نہ کر اور اس سے پہلے پہلے ہمیں عافیت عطا فرما۔

**آندھی کی دعا** آندھی کو دیکھ کر یہ دعا پڑھو اے اللہ میں اس آندھی کی بھلائی اور اس چیز کی بھلائی جس کے ساتھ یہ بھیجی گئی ہے تجھ سے مانگتا ہوں اور ان دونوں کی برائی سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔

**بازار میں آنے کی دعا** بازار میں آتے وقت نبی صلعم یہ دعا پڑھا کرتے تھے اے اللہ میں تجھ سے اس بازار کی خیر و برکات کا اور ان تمام چیزوں کی خیر و برکات کا سوال کرتا ہوں جو اس بازار میں ہیں اور تجھ سے

خاسرۃً لا الٰہ الا اللّٰہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وھو حیّ لا یموت بیدہ الخیر وھو علیٰ کل شئٍ قدیر
وَاذا رای الھلال قال اللّٰھم اھلّہ علینا بالیمن والایمان والسلامۃ والاسلام ربی وربک اللّٰہ عزوجل۔

**فصل** واذا رای مبتلی قال الحمد للّٰہ الذی عافانی مما ابتلاک بہٖ وفضلنی علیک وعلیٰ کثیر ممن خلق تفضیلا فان اللّٰہ عزوجل یعافیہ من ذٰلک کائنًا ما کان ابدًا ما عاش۔

**فصل** یقول للحاج اذا قدم من سفرہٖ تقبل اللّٰہ نسکک واعظم اجرک واخلف نفقتک لما روی عن عمر ابن الخطاب رضؓ انہ کان یقول ذٰلک۔

**فصل** واذا عاد مریضا مسلما وآرہ منزولًا بہٖ موتٌ فقال ما روی عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ قال الموت فزع فاذا بلغ احدکم وفاۃ صاحبہٖ فلیقل انا للّٰہ وانا الیہ راجعون وانا الی ربنا لمنقلبون اللّٰھم اکتبہ عندک فی المحسنین واجعل کتابہ فی علیین واخلف علیٰ عقبہٖ فی الاٰخرین ولا تحرمنا اجرہ ولا تفتنا بعدہ ولیتحب ایضا ان یشیر علیہ بالتوبۃ من الذنوب والخروج من المظالم والوصیۃ بثلث مالہٖ للاقارب والفقراء منھم الذین لا یرثونہ وان لم یکونوا فللفقرآء والمساکین

اس کی برائی سے اور اس کے اندر والی تمام چیزوں کی برائی سے پناہ مانگتا ہوں اے اللہ مجھے تیری پناہ کہ میں اس میں کوئی جھوٹی قسم کھاؤں یا کوئی گھاٹے والا سودا طے کروں اللہ کے سوا کوئی حقدار عبادت نہیں وہ ایک ہے، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کا ملک ہے اور اسی کی بڑائیاں ہیں وہی زندگی بخشتا ہے اور وہی مارتا ہے اور وہ زندہ ہے جسے کبھی فنا نہیں اور اسی کے ہاتھ میں بھلائیاں ہیں اور وہ ہر چیز پر خوب قادر ہے۔

**ہلال دیکھنے کی دعا** ہلال دیکھ کر یہ دعا پڑھو اے اللہ اسے ہم پر برکت، ایمان، سلامتی اور اسلام کے ساتھ نکال اے ہلال! میرا اور تیرا دونوں کا پروردگار اللہ تعالیٰ ہے۔

**کسی مصیبت زدہ کو دیکھ کر دعا** کسی مصیبت زدہ کو دیکھ کر یہ دعا پڑھو اللہ کا شکر ہے کہ اس نے مجھے اس سے عافیت سے رکھا جس میں آپکو مبتلا کیا اور اس نے مجھے آپ پر اور اپنی بہت سی مخلوق پر بڑی برتری بخشی۔ حق تعالیٰ نے تمہیں اس مصیبت سے خواہ وہ کیسی ہی ہو محفوظ فرمالیگا جب تک تمہاری زندگی باقی

**سفر حج سے واپس آنیوالے حاجی کیلئے دعا** حاجی کو دیکھ کر یہ دعا پڑھو: حق تعالیٰ شانہ آپ کا حج قبول فرمائے اور آپکو اجر عظیم عطا فرمائے اور خرچ کا بدلہ عطا فرمائے کیونکہ حضرت عمرؓ حاجی کو دیکھ کر یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔

**قریب المرگ مسلمان بیمار کو دیکھ کر کیا دعا پڑھنی چاہئیے؟** اگر قریب المرگ مسلمان مریض کو دیکھو تو نبی صلعم نے فرمایا: موت گھبرا دینے والی ہے اگر کسی کو اپنے بھائی کی موت کی خبر پہنچے تو اسے یہ کہنا چاہیئے: ہم اللہ ہی کے لیئے ہیں اور ہم اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانیوالے ہیں اے اللہ اسے اپنے پاس نیکوں میں لکھ لے اور اس کا اعمالنامہ علیین میں رکھ اور پسماندگان میں اس کے بعد اس کا جانشین مقرر فرما اور آخرت میں اسے ملنے والے اجر سے ہمیں ناامید نہ فرما اور اس کے بعد ہمیں فتنہ میں نہ ڈال۔

**توبہ کی تلقین** مرنیوالوں کو توبہ کی تلقین کرنا مستحب ہے اور یہ بھی کہ وہ کسی پر ظلم نہ کرے اور تہائی مال کی فقراء کے لئے اور ان اقارب کے لئے وصیت کرے

والمساجد والقناطير ووجوه البر و
الخير۔

★

**فصل** ويقول حين يضع الميت في قبره
ماروى عن النبي صلى الله عليه وسلم انه
قال اذا وضعتم موتاكم في القبر فقولوا بسم الله
وعلى ملة رسول الله ويقول اذا حثى التراب
على الميت ايمانا بك وتصديقا برسلك وايمانا
ببعثك هذا ما وعد الله ورسوله وصدق الله و
رسوله لان ذلك مروى عن علي رضي الله عنه
وقال من فعل ذلك كان له بكل ذرة من
تراب حسنة۔

**فصل** في آداب النكاح من آداب النكاح ان
يكون فيه نية المتزوج امتثال امر الله عزوجل
في قوله وانكحوا الايامى منكم والصالحين
من عبادكم وامائكم وقوله تعالى فانكحوا
ماطاب لكم من النساء مثنى وثلث ورباع و
قوله صلى الله عليه وسلم تناكحوا تناسلوا
فاني مكاثر بكم الامم ولو بالسقط فيعتقد وجوب
النكاح بهاتين الآيتين والخبر عند عدم خوف
الزنا وعند وجوده ليخرج من الخلاف في الجملة
لان النكاح عند ابي داود وفي رواية الامام احمد
واجب على الاطلاق فيكون له ثواب الممتثل
لامر الله عزوجل وليعتقد مع ذلك احراز
دينه وتكميله لقول النبي صلى الله عليه وسلم

جائے جو وارث بننے والے نہیں اور اگر اس قسم کے اقارب نہ ہوں تو فقیروں اور مسکینوں کے لئے اور مسجدوں، پُلوں رفاہ عام کے کاموں اور خیر و بھلائی کے کاموں کے لئے وصیت کر جائے۔

**مُردوں کو قبر میں اُتارنے کی دُعا** رحمت عالم صلعم نے فرمایا: جب تم اپنے مردوں کو قبر میں اُتارو تو یہ پڑھو: اللہ کے نام کے ساتھ رسول اللہ کے مذہب پر میں اسے قبر کو سونپ رہا ہوں۔

**مٹی دیتے وقت کیا دُعا پڑھی جائے؟** مٹی دیتے وقت یہ دُعا پڑھو: اے اللہ میں تجھ پر ایمان لایا، میں نے تیرے رسول کی تصدیق کی اور میرا زندگی بعد الموت پر بھی ایمان ہے یہ وہ ہے جس کا اللہ نے اور اس کے رسول نے وعدہ فرمایا ہے اور اللہ نے اور اس کے رسول نے سچ فرمایا حضرت علیؓ سے منقول ہے کہ اس دعا کو پڑھنے والے کے لئے مٹی کے تمام ذرّوں کی برابر نیکیاں ملیں گی۔

**آدابِ نکاح** نکاح کے وقت نکاح کرنیوالے کی حق تعالیٰ کے حکم کو بجالانے کی نیت ہونی چاہیئے کیونکہ حق تعالیٰ نے فرمایا: اپنے بیواؤں کی شادی کرو اور اپنے صالح لونڈی غلام کی بھی نیز فرمایا اپنی دلپسند دو دو تین تین اور چار چار عورتوں سے نکاح کرلو۔ رحمت عالم صلعم نے فرمایا تحفظ و بقائے نسل کے لئے نکاح کرو کیونکہ میں تم پر اقوام عالم میں فخر کرنے والا ہوں اگرچہ کچا بچہ ہی کیوں نہ ہو۔ لہٰذا ان دونوں آیتوں کی اور حدیث کی رو سے نکاح کے وجوب کا عقیدہ رکھو خواہ زنا کا ڈر ہو یا نہ ہو تاکہ علماء کے اختلافات میں تطبیق ہو جائے کیونکہ ابو داؤد کے نزدیک امام احمدؒ کی روایت کی رو سے نکاح مطلق واجب ہے اس صورت میں اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل کا ثواب ملے گا اور دین کے جمع کرنے کا اور اسے مکمل کرنے کا بھی کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: جس نے نکاح کرلیا اس نے اپنا آدھا دین جمع کرلیا نیز آپ نے فرمایا: جب بندہ نکاح کرلیتا ہے تو اپنا آدھا دین مکمل کرلیتا ہے صاحب حسب، اجنبی اور کنواری لڑکی سے شادی کرنی چاہیئے جو ان

من تزوج فقد احرز نصف دينه وقوله صلى الله
اذا تزوج العبد فقد استكمل نصف دينه ويتخير
الحسيبة الاجنبية البكر وان تكون من نساء
يعرفن بكثرة الولادة لان النبي صلى الله عليه وسلم
قال لجابر بن عبد الله رضي الله عنه لما اخبره انه
تزوج بالثيب فقال له افلا بكرا تلاعبها وتلاعبك
وانما شرطنا كثرة الولادة لما تقدم من قوله صلى الله
عليه وسلم تناكحوا تناسلوا فاني مكاثر بكم الامم
ولو بالسقط وفي بعض الاحاديث قال صلى الله
عليه وسلم تزوجوا الولود الودود فاني مكاثر بكم
وانما شرطت الاجنبية ولا تكون من اقاربه
لئلا يقع بينهم منافرة وعداوة فتؤدي الى قطع
الارحام المامور بايصالها ولهذا منع الشرع
الجمع بين الاختين في عقد النكاح ولا ينبغي ان
يتزوج سليطة اللسان ولا مختلعة ولا منوا
فاذا تزوج فليحسن خلقه معها ولا يوذيها
ولا يكرهها على مهرها فتختلع منه ولا يشتم
لها ابا ولا اما فان فعل ذالك كان الله ورسوله
بريئين منه قال النبي صلى الله عليه وسلم استوصوا
بالنساء خيرا فانهن عوان عندكم يعني اسراء
وقد جاء في بعض الآثار من تزوج امراة
بصداق ولم يرد ان يؤديه اليها جاء يوم
القيامة زانيا فان اذته المراة بلسانها و
كان في ذالك فساد دينه فليشتر هو نفسه
منها وليلجأ الى الله عزوجل وليبتهل اليه

عورتوں میں سے ہو جو کثرت اولاد میں مشہور ہوں کیونکہ جب نبی صلعم کو معلوم ہوا کہ جابر بن عبد اللہ نے ایک بیوہ عورت سے نکاح کر لیا ہے تو آپ نے ان سے فرمایا، تو نے کنواری لڑکی سے شادی کیوں نہیں کی؟ کہ تو اس سے کھیلا کرتا اور وہ تجھ سے۔

ہم نے کثرت اولاد کی اس لئے شرط مقرر کی کہ نبی صلعم کی ایک حدیث اوپر گزر گئی کہ نسل بڑھانے کے لئے نکاح کرو کیونکہ میں اقوام عالم میں تمہارے ذریعہ فخر کروں گا اگرچہ کچا بچہ ہی ہو۔ ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: بہت سے بچے پیدا کرنے والیوں اور بہت محبت کرنے والیوں سے نکاح کرو کیونکہ میں تمہارے ذریعہ فخر کروں گا، اجنبی کی شرط اس لئے ہے کہ آپس میں نفرت وعداوت پیدا نہ ہو جس کا انجام قطع رحمی پر ہو، حالانکہ صلہ رحمی کا حکم ہے اسی بنا پر شریعت مطہرہ نے ایک نکاح میں دو بہنوں کو جمع کرنے سے روک دیا ہے، زبان دراز عورت سے اس عورت سے جس نے خلع حاصل کر لیا ہو اور کودنے والی عورت سے نکاح کرنا اچھا نہیں۔

نکاح کرنے کے بعد اپنی بیوی سے حسن اخلاق سے پیش آؤ، اسے دکھ نہ پہنچاؤ اور اس سے مہر حاصل کرنے کے لئے اس پر جبر نہ کرو کہ بیچاری تنگ آ کر خلع حاصل کرنے پر مجبور ہو جائے اور اس کے ماں باپ کو برا بھلا اور سخت سست نہ کہو اگر کوئی ایسا کرے گا تو اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول اس سے بیزار ہیں، نبی صلعم نے فرمایا، عورتوں کے ساتھ اچھائی سے پیش آؤ کیونکہ وہ تمہارے پاس قیدی ہیں۔ ایک روایت میں ہے جس نے کسی عورت سے مقررہ مہر پر نکاح کیا اور وہ اسے مہر ادا کرنے کا ارادہ نہیں رکھتا تو وہ قیامت کے دن زنا کار بن کر اٹھے گا۔

اگر عورت اپنی زبان درازی سے اپنے شوہر کو ایذا پہنچائے اور اس سے شوہر کو اپنے دین میں فساد کا ڈر ہو تو شوہر کو بیوی سے علیحدہ ہو جانا چاہئے یا اللہ تعالیٰ سے رو رو کر اور گڑگڑا کر دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اس کی اصلاح کر دے اتنا ہی کافی ہے اور اگر اس کی ایذا پر صبر و تحمل سے کام لے تو گویا

بالدعاء فانه يكفى وان صبر على ذلك كان
كالمجاهد فى سبيل الله عزوجل وان طابت
هى له لشئ من مالها من غير اكراه فليأكله
هنيأ مريأ وينبغى ان يجتهد فينظر الى وجهها و
بدنها من غير ان يخلو بها قبل العقد لئلا يقع
بقلبه شئ فيكرهها فيؤدى الى طلاقها ومفارقتها
عن قريب وفى ذلك وقوع فى المكروه عند الله
عزوجل لان النبى صلى الله عليه وسلم قال ما
من مباح ابغض الى الله تعالى من الطلاق والاصل
فى ذلك ما روى عن النبى صلى الله عليه وسلم انه
قال اذا قذف الله تعالى فى قلب احدكم خطبة
امرأة فلينظر الى وجهها وكفيها فانه احرى
ان يؤدم بينهما وما روى عن جابر بن عبد الله
رض انه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
اذا خطب احدكم المرأة فان استطاع ان
ينظر الى ما يدعوه الى نكاحها فليفعل فخطبت
جارية فكنت اتخبأ لها حتى رايت منها ما
دعانى الى نكاحها وتزوجها ذكره ابوداؤد فى
سننه وينبغى ايضا ان تكون من ذوات الدين
والعقل لما روى ابوهريرة رضى الله عنه عن
النبى صلى الله عليه وسلم انه قال تنكح المرءة
لاربع لمالها ولحسبها ولجمالها ولدينها
فاظفر بذات الدين تربت يداك وانما حض
النبى صلى الله عليه وسلم على ذات الدين لانها
تعين الزوج على معيشته وتقنع باليسير والباقيات

شوہر اللہ کی راہ کا مجاہد ہے۔

اگر بیوی اپنی خوشی سے بلا جبر و اکراہ کے اپنے مال میں سے کچھ مال شوہر کو دیدے تو شوہر اسے دل و جان سے قبول کرلے وہ اس کے لئے حلال وطیب ہے۔

نکاح کرنے سے پہلے مرد عورت کے منہ اور جسم کو کسی بہانے سے اچھی طرح دیکھ لے، لیکن اس کے ساتھ تنہائی میں نہ رہے تاکہ نکاح کے بعد دل میں کوئی ایسی بات نہ آئے جس سے دل کو نفرت پیدا ہو اور جلدی ہی طلاق وجدائی تک نوبت آئے اور ایک مکروہ فعل (طلاق) کا مرتکب ہونا پڑے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: طلاق سے زیادہ کوئی جائز شے اللہ کو مبغوض نہیں قبل از عقد دیکھنے کی دلیل یہ ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: اگر کسی کے دل میں اللہ تعالیٰ کسی عورت کے پیام کا خیال ڈالے تو اسے اس کے چہرے اور دونوں ہاتھوں کو دیکھ لینا چاہیئے کیونکہ یہ دونوں کے درمیان موافقت کا بہترین طریقہ ہے۔ علاوہ ازیں حضرت جابر بن عبد اللہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اگر تم میں سے کوئی کسی عورت پر پیام ڈالے تو اگر اس چیز کو جو اسے نکاح کی رغبت دلا رہی ہو، دیکھ سکے تو دیکھ لے فرماتے ہیں: میں نے ایک لڑکی پر پیام ڈالا اور میں نے اسے چھپ کر دیکھا جس سے میرے دل میں اس سے نکاح کی خواہش بڑھ گئی (ابوداؤد در سنن)

شادی کے لئے دیندار اور عقلمند عورت کو منتخب کرنا چاہیئے کیونکہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: عورتوں سے چار سبب سے نکاح کیا جاتا ہے مال کی وجہ سے، حسب کی وجہ سے، جمال کی وجہ سے اور دین کی وجہ سے لہٰذا دیندار عورت سے نکاح کر کے کامرانی حاصل کر، تیرے دونوں ہاتھ خاک آلود ہوں، اس حدیث میں نبی صلعم نے دیندار خاتون سے نکاح کرنے کی صراحت سے رغبت دلائی کیونکہ وہ ہر گوشہ حیات میں شوہر کی معاون ثابت ہوتی ہے اور تھوڑے پر قناعت کرلیتی ہے اس کے علاوہ باقی عورتیں اسے گناہ و مصائب میں مبتلا کر دیتی ہیں لگے

توقعنه فی الوزر والوبال الا ان یسلم اللہ تعالٰی عن ذٰلك وقد فسر اکثر المفسرین قوله عزوجل فالاٰن باشروهن وابتغوا ماکتب اللہ لکم المباشرۃ بالجماع والابتغاء بالولد ای اطلبوا الولد بالمباشرۃ وکذالك ینبغی للمرأۃ ان تنوی بذٰلك تحصین فرجها والولد والثواب الجزیل عند اللہ بالصبر عند الزوج وعلی الحبل والولادۃ وتربیۃ الولد لما روی زیاد بن میمون عن انس بن مالك رضی اللہ عنه قال ان امرأۃ کان یقال لها الحولاء عطارۃ من اهل المدینۃ دخلت علی عائشۃ رض فقالت یا ام المؤمنین زوجی فلان اتزین له کل لیلۃ واتطیّب کانّی عروس زفت الیه فاذا اوی الی فراشه دخلت علیه فی لحافه والتمس بذٰلك رضاء اللہ تعالٰی حول وجهه عنی اراه البغضنی فقالت اجلسی حتّی یدخل رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فقالت فبینما انا کذالك اذ دخل رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فقال ما هذه الریح التی اجدها اتتکم الحولاء ابتعتم منها شیئًا قالت عائشۃ رض لا واللہ یارسول اللہ فقصت الحولاء قصتها فقال صلی اللہ علیه وسلم لها اذهبی واسمعی واطیعی لهٗ قالت افعل یارسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فمالی من الاجر قال صلی اللہ علیه وسلم ما من امرأۃ رفعت من بیت زوجها شیئًا او وضعته

جس کو حق تعالٰی شانہ بچائے رکھے، اکثر مفسرین نے اس آیت (لہٰذا اب ان سے مباشرت کرو اور وہ چیز ڈھونڈھو جو اللہ تعالٰی نے تمہارے لئے لکھی ہے) میں مباشرت سے صحبت اور وابتغوا سے طلب اولاد مراد لی ہے یعنی صحبت سے مقصد طلب اولاد ہونا چاہیئے۔

اسی طرح عورتوں کو چاہیئے کہ اس ارادہ سے نکاح کریں کہ پاکدامن رہیں، اولاد پیدا کریں اور شوہر کے پاس رہ کر حمل کی، وضع ولادت کی اور اولاد کی پرورش کی صبر کے ساتھ تکلیفیں برداشت کر کے اللہ کے پاس اجر جزیل کی امیدوار رہیں کیونکہ زیاد بن میمون حضرت انس بن مالک رضؓ سے روایت کرتے ہیں کہ حولاء نامی مدینہ کی ایک عطر فروش خاتون حضرت عائشہؓ کے پاس عرض کرتی ہیں: ام المومنین! میرے شوہر فلاں شخص ہیں، میں ان کے لئے روزانہ رات بن سنورتی ہوں اور خوشبو لگاتی ہوں گویا میں اسی شب کی دولہن ہوں اور شوہر کے پاس بھیجی گئی ہوں پھر جب وہ اپنے بستر پر چلے جاتے ہیں تو میں ان کے لحاف میں ان کے پاس جا لیٹتی ہوں اور اس سے میں اللہ کی رضا ڈھونڈھتی ہوں لیکن افسوس وہ اپنا منہ مجھ سے پھیر لیتے ہیں معلوم ہوتا ہے انہیں مجھ سے نفرت ہے صدیقہ رضؓ فرماتی ہیں: رسول اللہ صلعم کے تشریف لانے تک بیٹھ جاؤ۔ حولاء کہتی ہیں: میں اسی حال میں بیٹھی تھی اتنے میں رحمت عالم صلعم تشریف لے آئے اور فرمانے لگے: یہ کیسی خوشبو ہے جو مجھے محسوس ہو رہی ہے؟ کیا تمہارے پاس حولاء آئی تھیں اور تم نے ان سے کچھ خوشبو خریدی ہے؟ صدیقہ عرض کرتی ہیں: نہیں یارسول اللہ ہم نے ان سے خوشبو ذرا سی بھی نہیں خریدی، پھر حولاء آپ سے اپنا قصہ بیان کرتی ہیں، آپ فرماتے ہیں: گھر جاؤ، ان کی بات سنو اور ان کی اطاعت کرو، عرض کرتی ہیں یارسول اللہ! آپ کا حکم سر اور آنکھوں پر میں ایسا ہی کرونگی لیکن مجھے اجر کیا ملے گا؟ فرماتے ہیں: جو عورت اصلاح کی غرض سے اپنے شوہر کے گھر سے کوئی چیز اٹھاتی اور رکھتی ہے

بامانة الله تبارك وتعالى واستحللتم فروجهن بكلمة الله عزوجل وعن عبادة ابن كثير عن عبد الله الحريري عن ميمونة زوج النبي صلى الله عليه وسلم قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم خيار الرجال من امتي خيارهم لنسآئهم وخير النسآء من امتي خيرهن لازواجهن يرفع لكل امرأة منهن كل يوم وليلة اجر الف شهيد قتلوا في سبيل الله صابرين محتسبين وتفضل احدٰهن على الحور العين كفضل محمد صلى الله عليه وسلم على ادنى رجل منكم وخير النسآء من امتي من تاتي مسرة زوجها في كل شئ يهواه ماخلا معصية الله تعالى عزوجل وخير الرجال من امتي من يتلطف باهله لطف الوالدة بولدها يكتب لكل رجل منهم كل يوم وليلة اجر مائة شهيد قتلوا في سبيل الله صابرين محتسبين فقال عمر بن الخطاب رض يارسول الله وكيف يكون للمرأة اجر الف شهيد وللرجل اجر مائة شهيد قال صلى الله عليه وسلم او ما علمت ان المرأة اعظم اجرا من الرجل وافضل ثوابا فان الله عزوجل يرفع للرجل في الجنة درجات فوق درجاته برضآء زوجته عنه ودعآئها له او ما علمت ان اعظم وزرا لعد الشرك بالله المرأة اذا غضبت زوجها الا فاتقوا الله في الضعيفين فان الله سآئلكم عنهما اليتيم والمرأة فمن احسن اليهما فقد

تمہارے لئے اللہ کے کلام سے حلال ہوئی ہیں۔

ام المومنین حضرت میمونہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا میری امت کے بہترین افراد وہی ہیں جو اپنی عورتوں کے حق میں بہتر ہیں اور میری اُمت کی بہترین وہی خواتین ہیں جو اپنے شوہروں کے حق میں بہتر ہیں ان خواتین میں سے ہر خاتون کے لئے روزانہ ان ایک ہزار شہداء کا جو اللہ کی راہ میں از راہ ثواب صبر کے ساتھ مارے گئے ثواب چڑھایا جاتا ہے۔ اور ہر ایک کی حوروں پر ایسی فضیلت ہے جیسے محمد رسول اللہ صلعم کی فضیلت ایک ادنیٰ امتی پر ہے۔

میری امت میں بہترین وہی خواتین ہیں جو شوہر کی ہر جائز خواہش کو آسانی سے پورا کرتی ہیں اور میری امت میں بہترین وہی مرد ہیں جو اپنی بیویوں سے اتنی محبت و پیار سے پیش آتے ہیں جتنی محبت ایک ماں اپنی اولاد سے کرتی ہے ایسے ہر فرد کے لئے روزانہ ان سو شہیدوں کا ثواب ہے جو اللہ کی راہ میں صبر کے ساتھ از راہ ثواب مارے گئے ہوں، حضرت عمرؓ عرض کرتے ہیں: یا رسول اللہ! یہ کیسے ممکن ہے کہ عورت کو تو ایک ہزار شہیدوں کا ثواب ملے اور مردوں کو سو شہیدوں کا؟ فرمایا: کیا تم کو معلوم نہیں کہ اللہ کے پاس عورت کو مرد کے مقابلہ پر زیادہ ثواب ملتا ہے اور وہ ثواب میں بڑھ جاتی ہے؟ کیونکہ حق تعالیٰ شانہ شوہر کا درجہ برابر بلند فرماتا چلا جاتا ہے محض اس لئے کہ اس کی بیوی اس سے راضی اور خوش ہے اور اپنے شوہر کے لئے دعائیں مانگتی رہتی ہے کیا تم کو معلوم نہیں کہ شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ عورت کا اپنے شوہر پر غصہ ہے جس کے نتیجہ میں اس سے شوہر کی نافرمانی سرزد ہوتی ہے کان کھول کر سن لو دو کمزوروں (یتیموں اور عورتوں) کے حق میں اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو کیونکہ ان دونوں کے بارے میں حق تعالیٰ تم سے پوچھنے والا ہے پھر جس نے ان دونوں کے ساتھ اچھا سلوک کیا ہوگا وہ اللہ تک اور اس کی رضا تک پہنچ جائے گا ورنہ مورد غضب الٰہی ہوگا۔ شوہر کا حق

بلغ الی اللہ عزوجل وارضوانه ومن اسآء الیهما فقد استوجب من اللہ سخطه وحق الزوج کحقی علیکم فمن ضیّع حقی فقد ضیّع حق اللہ فقد بآء لسخط من اللہ وماوٰه جهنم وبئس المصیر

وعن ابی جعفر بن محمد بن علی عن جابر بن عبد اللہ رضہ قال بینما نحن عند رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم وهو فی نفر من اصحابه رضہ اذا قبلت امرأۃ حتیٰ قامت علیٰ رأسه ثم قالت السلام علیك یا رسول اللہ انا وافد النسآء الیك لیست امرأۃ یبلغها مسیری الیك الا اعجبها ذالك یا رسول اللہ ان اللہ تعالیٰ رب الرجال ورب النسآء وآدم ابو الرجال وابو النسآء وحواء ام الرجال وام النسآء فالرجال اذا اخرجوا فی سبیل اللہ عزوجل فقتلوا فاحیآء عند ربهم یرزقون واذا جرحوا فلهم من الاجر مثل ما علمت ونحن نجلس علیهم ونخدمهم فهل لنا من الاجر شئی قال صلی اللہ علیه وسلم نعم اقرءی عنّی النسآء السلام وقولی لهن ان طاعة الزوج واعترافا بحقه تعدل ماهنالك وقلیل منکن یفعله وعن ثابت عن انس رضہ قال حین بعثتنی النسآء الی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فقلت یارسول اللہ ذهب الرجال بالفضل وبالجهاد فی سبیل اللہ تعالیٰ فما لنا من عمل مذکور ندرك به عمل المجاهدین فی سبیل اللہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم

ایسا ہے جیسا تم پر میرا حق ہے اگر کسی نے میرا حق ضائع کر دیا اس نے اللہ کا حق ضائع کر دیا اور اللہ کا غضب لے کر لوٹا اس کا ٹھکانہ جہنم ہے ، جو بدترین لوٹنے کی جگہ ہے۔

حضرت جابر بن عبد اللہ کا بیان ہے کہ اس حال میں ہم رسول اللہ صلعم کے پاس تھے اتنے میں ایک عورت آکر آپ کے سرہانے کھڑی ہو جاتی ہے پھر عرض کرتی ہے : السلام علیکم یا رسول اللہ! میں خواتین کی طرف سے ایک نمائندہ خاتون ہوں کسی عورت کو اتنی لمبی مسافت طے کر کے آپ تک پہنچنے کی جرأت نہیں ہوئی اور جب میں آپ کی طرف روانہ ہوئی تو انہیں آپ تک میرے پہنچنے پر بڑا تعجب تھا ، یا رسول اللہ حق تعالیٰ مردوں کا بھی رب ہے اور عورتوں کا بھی اور آدم مردوں کے بھی باپ ہیں اور عورتوں کے بھی اور حضرت حوا مردوں کی بھی ماں ہیں اور عورتوں کی بھی ، اگر مرد اللہ کی راہ میں جہاد کرتے کرتے مارے جائیں تو وہ اپنے رب کے نزدیک زندہ ہیں اور انہیں روزی بھی ملتی ہے اور اگر زخمی ہو جائیں تو بھی ان کے لئے اجر ہے جیسا کہ آپ کو معلوم ہے لیکن ہم مردوں کی ہم پیالہ و ہم نوالہ ہیں اور ان کی خدمات بجا لاتی ہیں تو کیا ہمیں بھی کچھ ثواب ملے گا ؟ آپ نے فرمایا : ہاں ، خواتین کو میرا سلام کہو اور ان کو بتا دو کہ شوہر کی اطاعت اور اس کے حق کا اعتراف اسی ثواب کی برابر ہے جو مردوں کو ملتا ہے لیکن تم میں سے شوہر کی اطاعت اور اس کے حق کا اعتراف شاذ و نادر ہی کوئی عورت کرتی ہے ، حضرت ثابت حضرت انسؓ سے بیان کرتے ہیں ۔ جب مجھے عورتوں نے پیام دے کر سرکار رسالت فداہ ابی و امی کی خدمت میں بھیجا تو میں نے آپ سے کہا : یا رسول اللہ مرد فضیلت کو اور اللہ کی راہ میں جہاد کے ثواب کو لوٹ کر لے گئے ہمارے لئے کونسا قابل ذکر عمل ہے کہ ہم اسے انجام دے کر مجاہدوں جیسا ثواب لوٹیں ؟ فرمایا گھر کے کام کاج کا بھی اللہ کی راہ میں جہاد کا سا ثواب ہے ۔

مهنة احدهن فی بیتها تدرك عمل المجاهدین
فی سبیل الله عزوجل وعن عمران بن حصین
رض قال سئل رسول الله صلی الله علیه وسلم
هل علی النسآء جهاد فقال صلی الله علیه وسلم
نعم جهادهن الغیرة یجاهدن انفسهن فان صبرن
فهن مجاهدات فان رضین فهن مرابطات
ولهن اجران اثنان فینبغی للزوجین ان یعتقدا
هذا الثواب المذکور فی هذا الحدیث وما قبلها
عند العقد والجماع جمیعا واداء الحق الواجب
علی کل واحد منهما للاخر لقوله عزوجل ولهن
مثل الذی علیهن لیکونا مطیعین لله عزوجل
ممتثلین امره جل ثناؤه تعتقد المرأة ان ذلك
خیرًا لها من الجهاد والغزو لما روی عن النبی
صلی الله علیه وسلم انه قال لیس شئ خیر الامرأة
من زوج او قبر وقال صلی الله علیه وسلم مسکین
مسکین مسکین رجل لیست له امرأة قیل
یارسول الله وان کان غنیًا من المال قال وان
کان غنیا من المال وقال ایضًا مسکینة مسکینة مسکینة
امرأة لیس لها زوج قیل یا رسول الله وان کانت
غنیة من المال قال صلی الله علیه وسلم وان
کانت غنیة من المال ویستحب ان یکون العقد
یوم الجمعة او الخمیس والمسآء اولیٰ من التبکیر
ویسن ان تکون الخطبة قبل التواجب فان
اخرت جاز وهو مخیر بین ان یعقد النکاح
بنفسه او یوکل فیه غیره فاذا انعقد العقد

حضرت عمران بن حصین کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم سے پوچھا گیا:
کیا عورتوں پر جہاد ہے؟ فرمایا: ہاں ان کا جہاد غیرت ہے وہ اپنی
خواہشات نفسانیہ سے جہاد کرتی ہیں پھر اگر وہ اس جہاد پر جمی رہیں تو
وہ مجاہد خواتین ہیں، اگر مردوں کے جہاد پر جانے کے بعد وہ اپنے گھروں
میں خوش رہیں تو وہ اللہ کی راہ میں پہرہ دینے والیاں ہیں اور ان کے
لئے دو دو اجر ہیں، لہٰذا میاں بیوی کو قبل از نکاح و ہمبستری مذکورہ بالا
ثواب پر یقین رکھنا چاہیئے تاکہ ہر ایک ایک دوسرے کا واجب حق
ادا کر سکے کیونکہ قرآن حکیم میں ہے اور ان کے مردوں پر وہی حقوق ہیں
جو مردوں کے ان پر حقوق ہیں تاکہ دونوں اللہ تعالیٰ کے اطاعت گزار
و فرماں بردار بندے بن کر رہیں، عورت عقیدہ رکھے کہ مجھے اپنے
نفس سے جہاد کرنا کافروں سے جہاد کرنے سے افضل ہے کیونکہ نبی صلعم
نے فرمایا: عورت کے لئے شوہر سے یا قبر سے بہتر کوئی چیز نہیں، نیز
آپ نے فرمایا: مسکین ہے، مسکین ہے، مسکین ہے (یعنی) وہ شخص
جس کی بیوی نہیں ہے پوچھا گیا: یارسول اللہ اگرچہ وہ مال دار ہو؟
فرمایا: اگرچہ وہ مالدار ہو۔ پھر فرمایا: احتیاج والی ہے احتیاج والی
ہے احتیاج والی ہے یعنی وہ عورت جس کا شوہر ہو، پوچھا گیا: یارسول اللہ
اگرچہ وہ مالدار ہو؟ فرمایا: اگرچہ وہ مالدار ہو، نکاح جمعہ کے دن
یا جمعرات کے دن رکھنا مستحب ہے اور صبح کی بہ نسبت شام اولیٰ ہے
اور ایجاب و قبول کرانے کے قبل خطبہ مسنون ہے اگر ایجاب و قبول کے
بعد خطبہ پڑھا جائے تو بھی جائز ہے، اور اس میں اختیار ہے
کہ نکاح خود کرے یا اپنی طرف سے کسی کو مختار بنا دے نکاح پڑھانے
کے بعد حاضرین مجلس ان الفاظ میں دولہا دولہن کو مبارکباد دیں۔
حق تعالیٰ آپ کو برکت عطا فرمائے اور آپ پر برکتوں کی ریل پیل رکھے
اور تم دونوں میں خیر و عافیت کے محبت و موافقت پیدا فرمائے
اگر لڑکی اور لڑکی کے گھر والے مہلت مانگیں تو انہیں اتنی مہلت

يستحب للحاضرين ان يقولوا بارك الله لك وبارك عليك وجمع بينكما فى خير وعافية ثم ان طلبت المرأة واهلها الامهال استحب له اجابتهم الى ذلك قدر ما يعلم التهيؤ لامرها فيه وقضاء حوائجها من شراء الجهاز والتزيين لها فاذا زفت اليه اتبع ما روى عن عبد الله بن مسعود رض ذلك انه جاءه رجل فقال انى تزوجت بجارية بكر وقد خشيت ان تكرهنى او تفركنى فقال له ان الالف من الله والفرك من الشيطان واذا دخلت اليك فمرها ان تصلى خلفك ركعتين وقل اللهم بارك لى فى اهلى وبارك لاهلى فىّ اللهم ارزقنى منهم وارزقهم منى اللهم اجمع بيننا اذا اجمعت فى خير وّ فرق بيننا اذا فرقت الى خير فاذا اراد الجماع فليقل بسم الله العلى العظيم اللهم اجعل ذرية طيبة ان قدرت ان تخرج عن صلبى اللهم جنبنى الشيطان وجنب الشيطان ما رزقتنى واذا قضى حاجته فليقل بسم الله الحمد لله الذى خلق من الماء بشرا فجعله نسبا وصهرا وكان ربك قديرا يقول ذلك فى نفسه ولا يحرك به شفتيه والاصل فى ذلك ما روى كريب عن ابن عباس رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لو ان احدكم اذا اراد ان ياتى اهله قال بسم الله اللهم جنبنا الشيطان وجنب

دینا مستحب ہے جس میں وہ شادی کے ضروری کام انجام دے لیں اور جہیز کی ضروریات پوری کر لیں اور رخصتی کے لئے ضروری سامان فراہم کر لیں پھر جب دلہن نکاح کے بعد بنا سنوار کر رخصت کر دی جائے اور شب زفاف ہو تو حضرت ابن مسعودؓ والی حدیث پر عمل کرے فرماتے ہیں: کہ میرے پاس ایک شخص نے آ کر کہا: میں نے ایک دوشیزہ سے شادی کی ہے مجھے ڈر ہے کہ وہ مجھ سے نفرت نہ کرے اور مجھے دشمن نہ سمجھے فرمایا: محبت حق تعالیٰ پیدا فرماتا ہے اور نفرت و عداوت شیطان کی طرف سے ہے جب وہ تیرے پاس خلوت میں آئے تو اسے ہدایت کر کہ میرے پیچھے دوگانہ ادا کر، دوگانہ سے فارغ ہو کر یہ دعا مانگ اے اللہ مجھے میری بیوی میں اور میری بیوی کو مجھ میں برکت عطا فرما اے اللہ ان سے مجھے فائدہ پہنچا اور مجھ سے انہیں اے اللہ اگر تو اجتماع فرمائے تو خیر کے ساتھ ہم دونوں میں اجتماع فرما اور اگر تفریق کرے تو خیر کے ساتھ تفریق کر۔

**ہمبستری کی دعا** ہمبستری سے قبل یہ دعا پڑھ لی جائے: اس اللہ کے نام سے جو بلند و عظیم ہے اے اللہ اگر تو نے میری پشت سے اولاد مقدر فرمائی ہے تو پاکیزہ اولاد پیدا فرما اے اللہ مجھے شیطان سے بچا اور میری اولاد کو بھی جسے تو مجھے نصیب فرمائے گا، شیطان سے بچا۔

**ہمبستری سے فراغت کی دعا** فارغ ہو کر یہ دعا پڑھی جائے اللہ تعالیٰ کے نام سے، اللہ کا شکر ہے جس نے انسان کو پانی سے پیدا کیا پھر اسے صاحب نسب اور سسرال والا بنایا اور تیرا رب وردگار بڑی قدرت والا ہے یہ دعا دل ہی دل میں پڑھے ہونٹ اور زبان نہ ہلائے اس کی دلیل حدیث ابن عباسؓ ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اگر تم میں سے کوئی اپنی بیوی کے پاس آنے کا ارادہ کرے تو یہ دعا پڑھ لے بسم اللہ اللھم جنبنا الشیطان وجنب الشیطان ما رزقتنا

الشيطان ما رزقتنا ثم ان قدر ان يكون بينهما ولد في ذلك لم يضره شيطان ابدا واذا ظهرت امارة حبل المراة فليصف غذاءها من الحرام والشبهة ليتخلق الولد على اساس لا يكون الشيطان عليه سبيل والاولى ان يكون من حين الزفاف ويداوم على ذلك ليتخلص هو اهله وولده من الشيطان في الدنيا ومن النار في العقبى قال الله عزوجل يايها الذين امنوا قوا انفسكم واهليكم نارا ومع ذلك يخرج الولد صلحا بارا بوالديه طائعا لربه عزوجل كل ذلك ببركة تصفية الغذاء فاذا فرغ من الجماع تنحى عنها و غسل ما به من الاذى وتوضا ان اراد العود اليها والا اغتسل ولا ينام جنبا فانه مكروه وكذلك روى عن النبي صلى الله عليه وسلم الا ان يشق ذلك عليه لبرد اولعدم حمام وماء اوخوف ونحو ذلك فينام الى حين زوال ذلك ولا يستقبل القبلة عند المجامعة ولغطي راسه ويستتر عن العيون وان كان عن صبي طفل لانه مروى عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال اذا اتى احدكم اهله فليستتر فانه اذا لم استحيت الملئكة وخرجت ويحضره الشيطان واذا كان بينهما ولد كان الشيطان فيه شريكا وكذلك يروى عن السلف انه اذا لم يسم عند الجماع التف الشيطان على احليله يطأ كما يطأ ولستحب له الملاعبة لها قبل الجماع والانتظا

پھر اگر اس صحبت سے کوئی بچہ مقدر میں ہوگا اسے شیطان کبھی نقصان نہیں پہنچائے گا، جب آثار حمل ظاہر ہوں تو عورت کو حرام و شبہ سے پاک غذا استعمال کرائی جائے تاکہ بچہ کی ایسی بنیاد پر پیدائش ہو جس میں شیطان کے لئے کچھ حصہ نہ ہو اور شیطان بچہ پر کسی راہ سے کبھی قابو نہ پاسکے اولی یہ ہے کہ ایسی غذا شب زفاف ہی سے شروع کردی جائے اور اس پر ہمیشگی کی جائے تاکہ خود مع اہل و عیال کے دنیا میں شیطان سے اور آخرت میں آگ سے چھٹکارا نصیب ہو فرمایا اے لوگو اپنی جانوں کو اور گھر والوں کو آگ سے بچاؤ، علاوہ ازیں حلال و طیب غذا سے بچہ نیک، ماں باپ کا فرمانبردار اور رب کا اطاعت گزار بن کر نشو و نما پائے گا۔ یہ حلال روزی کی برکت ہوگی ہمبستری سے فارغ ہوکر بیوی سے علیحدہ ہو جاؤ اور پلیدی دھو ڈالو اگر دوبارہ اسی شب میں اس کے پاس جانا چاہو تو بیچ میں وضو کرلو ورنہ نہالو جنابت کی حالت میں سونا مکروہ ہے اسی طرح رسول اللہ صلعم سے روایت آتی ہے ہاں اگر ٹھنڈ کی وجہ سے یا حمام کے یا پانی کے دور ہونے کی وجہ سے یا خوف وغیرہ کی وجہ سے نہانا دشوار ہو تو اس سبب کے ہٹ جانے تک سو جائے صحبت کرتے وقت قبلہ کی طرف رخ نہ کرو، سر ڈھانپ لو اس طرح پردہ کرلو کہ کسی صورت سے بھی کوئی دیکھنے نہ پائے حتی کہ چھوٹے بچوں اور شیر خوار بچوں سے بھی پردہ کرلو کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی اپنی بیوی کے پاس جائے تو اسے پردہ کرلینا چاہیئے کیونکہ اگر پردہ نہ کرے گا تو فرشتے شرما کر چلے جائیں گے اور شیطان آجائے گا اور اگر بچہ ہوگا تو شیطان اس میں شریک ہوگا اسی طرح سلف سے روایت ہے کہ اگر صحبت سے پہلے بسم اللہ نہ پڑھی تو شیطان آلہ تناسل میں لپٹ کر جماع میں شریک ہو جائے گا، صحبت سے پہلے عورت سے بوس و کنار کرنا مستحب ہے اسی طرح اپنی قضائے حاجت کے بعد بیوی کی قضائے حاجت کا بھی انتظار کرو کیونکہ ادھڑ میں چھوڑنا

لها بعد قضاء حاجته حتى تقضي حاجتها فان ترك ذلك مضرة عليها ربما افضى الى البغضاء والمفارقة وان اراد العزل عنها فلا يفعل الا باذنها ان كانت حرة وباذن سيدها ان كانت امة وان كانت امته جاز لغير اذنها لان الحق له دونها وقد جاء رجل الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال ان لي جارية هي خادمتنا اطوف عليها وانا اكره ان تحمل قال صلى الله عليه وسلم اعزل عنها ان شئت فانه سياتيها ما قدر لها ويجتنب وطيها في حال الحيض والنفاس وكذلك بعد انقطاع الدم حتى تغتسل من الحيض قولا واحدا وفي النفاس قبل الاربعين استحبابا فان لم تجد الماء وجب التيمم فان خالف فوطئ فيه تصدق بدينار او نصف دينار على احدى الروايتين والاخرى يستغفر الله تعالى ويتوب ان يرجع الى مثله ولا يكفر ويجتنب وطيها في الموضع المكروه قال النبي صلى الله عليه وسلم ملعون من اتى امرأة في دبرها فان لم تشق نفسه الى الجماع لا يجوز له تركه لان لها حقا في ذلك وعليها مضرة في تركه لان شهوتها اعظم من شهوته وقد روى ابو هريرة رضـ ان النبي صلى الله عليه وسلم قال فضلت شهوة النساء على الرجال بتسعة وتسعين الا ان الله تعالى القى عليهن الحياء وقيل للشهوة عشرة اجزاء تسعة منها للنساء وواحدة

اس کے لئے مضر ہے اور اس طرح بغض و عداوت تک بلکہ جدائی تک نوبت آجاتی ہے اگر بیوی سے عزل کرنا چاہو تو پہلے اُس سے اجازت لے لو بشرطیکہ وہ آزاد ہو، اگر دوسرے کی لونڈی ہو تو اس کے مالک سے اجازت لے لو اور اگر اپنی لونڈی ہو تو اجازت کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ حق تمہارا ہے لونڈی کا نہیں، ایک شخص نے نبی صلعم کے پاس آکر عرض کی کہ میری ایک لونڈی جو ہم گھر والوں کی خدمت کرتی ہے میں اس سے صحبت بھی کرتا ہوں لیکن حاملہ کرنا نہیں چاہتا کیا میں اس سے عزل کرسکتا ہوں؟ فرمایا اگر چاہو تو عزل کرلو جو کچھ اس کے مقدر میں ہے اس کا ظہور تو ہو کر رہے گا۔ حالت حیض و نفاس میں اپنی بیوی سے ہمبستری سے بچو اسی طرح خون رک جانے کے اور ایام گزر جانے کے بعد عورت کے نہانے سے قبل بھی بچو، ایک روایت کی رو سے حالت نفاس میں چالیس دن سے پہلے بچنا مستحب ہے، حیض و نفاس سے پاک ہونے کے بعد اگر عورت کو پانی نہ مل سکے تو تیمم کرلے، اگر حالت حیض میں صحبت کرلی تو ایک روایت کی رو سے ایک دینار یا آدھا دینار خیرات کیا جائے اور دوسری روایت کی رو سے حق تعالیٰ سے پُرخلوص توبہ کرلے اور گناہ کی معافی مانگ لے اور آئندہ ایسا نہ کرے کفارہ دینے کی ضرورت نہیں۔ بیوی کی دبر میں صحبت کرنا مکروہ ہے نبی صلعم نے فرمایا: وہ ملعون ہے جو اپنی عورت کی دبر میں آئے۔ اگر بیوی سے ہمبستری کو دل نہ چاہے تو اس سے ہمبستری کو چھوڑ دینا جائز نہیں کیونکہ ہمبستری اس کا حق ہے اور ترک صحبت اس کے لئے مضر ہے کیونکہ عورت کی شہوت مرد کی شہوت سے زیادہ ہوتی ہے حضرت ابوہریرۃ رضـ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: عورتوں کی شہوت مردوں کی شہوت سے ۹۹ درجے زیادہ ہوتی ہے مگر حق تعالیٰ نے ان پر شرم غالب فرما دی ہے: کہا جاتا ہے کہ شہوت کے ۱۰ حصے ہیں، ۹ حصے عورت کے لئے ہیں اور ایک حصہ مرد کے لئے ہے چار ماہ سے زیادہ بلا صحبت کے عورت کو نہ چھوڑا جائے ہاں اگر مرد کو عذر

للرجال والقدر الذی لا یجوز ان یؤخر الوطی عنه اربعة اشهر الا ان یکون له عذر فان جاوز الاربعة الاشهر کان لها فراقه وان سافر عنها مدة اکثر من ستة اشهر فطلبت منه القدوم فابی ان یقدم مع القدرة کان للحاکم ان یفرق بینهما اذا طلبت الزوجة ذالک وهذا هو التاقیت الذی وقته عمر ابن الخطاب رض للناس فی مغازیهم لیسیرون شهرا ویقیمون اربعة اشهر ویسیرون راجعین الی اهلهم شهرًا واذا رای امرأة غیره فاعجبته جامع امراته لیسکن ما به من التوقان لما روی عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال اذا رای احدکم امراة تعجبه فلیات اهله فان الشیطان یقبل فی صورة امراة ویدبر فی صورة امرأة فمن لم تکن له امراة یلتجئ الی الله عزوجل ولیسأله السلامة من المعاصی ولیتعیذ به من الشیطان الرجیم ولا یجوز له ان یحدث غیره بما جری بینه وبین اهله من امر الجماع ولا للمراة ان تحدث بذلک للنساء لان ذلک سخف ودناءة وقبیح فی الشرع والعقل لما روی ابوهریرة رض فی حدیث فیه طول عن النبی صلی الله علیه وسلم الی ان قال ثم اقبل علی الرجال فقال هل منکم الرجل اذا اتی اهله فاغلق علیه بابه والقی علیه ستره واستتر بستر الله قالوا نعم قال ثم

کوئی عذر ہی ہو تو خیر! اگر چار ماہ سے زیادہ مدت گزر جائے تو اگر عورت مرد سے علیحدگی چاہے تو علیحدہ ہو سکتی ہے اگر شوہر چھ ماہ سے زیادہ غائب رہا اور بیوی نے اسے بلایا لیکن شوہر قدرت کے باوجود نہیں آیا تو اگر بیوی چاہے تو حاکم دونوں میں تفریق کرا دے یہ وہ مدت ہے جیسے حضرت عمرؓ نے مجاہدین کے لیئے مقرر فرمائی تھی جس میں دو ماہ آمد و رفت کے اور چار ماہ اقامت کے شمار کیئے گئے ہیں، اگر اتفاق سے کسی عورت پر نگاہ پڑ جائے اور وہ اچھی معلوم ہو تو گھر جا کر اپنی بیوی سے ہمبستری کر لو تاکہ شہوت کو سکون حاصل ہو کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی کسی عورت کو دیکھے جو اسے اچھی معلوم ہوتی ہو تو اسے اپنی بیوی کے پاس چلا جانا چاہیئے کیونکہ عورت کی صورت میں شیطان آتا جاتا ہے لیکن اگر کسی کی بیوی نہ ہو تو حق تعالیٰ جل مجدہٗ کی پناہ میں آجائے اور اس سے اپنی عصمت کے تحفظ و بقا کی التجا کرے اور گناہوں سے بچنے کی دعائیں مانگتا رہے اور مردود شیطان سے اللہ کی پناہ مانگتا رہے۔

شوہر کو جائز نہیں کہ خلوت کی باتیں کسی پر ظاہر کرے اور نہ بیوی کسی پر اپنی خلوت کا راز کھولے کیونکہ یہ حماقت اور کمینہ پن اور کم ظرفی ہے اور شرع و عقل دونوں کی رو سے برا ہے۔ کیونکہ ایک طویل حدیث میں حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (حدیث شروع کر کے اثنائے حدیث میں ہے) پھر آپ نے مردوں کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا:۔ کیا تم میں کوئی ایسا شخص ہے جو دروازہ بند کر کے اور کپڑا اوڑھ کر اپنی بیوی سے ہمبستر ہوا ہو اور اس نے اللہ کی چھپائی ہوئی چیز کو چھپایا ہو؟ لوگوں نے کہا: ہاں ایسے بہت موجود ہیں فرمایا پھر اس کے بعد وہ ایک مجلس میں بیٹھ کر کہتا ہے: میں نے ایسا ایسا کیا راوی کہتا ہے: اب صحابہ خاموش ہو گئے پھر آپ نے عورتوں سے متوجہ ہو کر فرمایا: کیا تم میں کوئی ایسی عورت ہے جو اپنی خلوت کی

يجلس بعد ذلك فيقول فعلت كذا فعلت كذا قال فسكتوا قال فاقبل على النساء فقال هل منكن من تحدث فسكتن فجثت فتاة على احدى كبتيها وتطاولت لرسول الله صلى الله عليه وسلم ليراها وليسمع كلامها فقالت يا رسول الله انهم ليتحدثون وانهن ليتحدثنه فقال هل تدرون ما مثل ذلك انما مثل ذلك مثل شيطانة لقيت شيطانا في السكة فقضى منها حاجته والناس ينظرون اليه الا ان طيب الرجال ما ظهر ريحه ولم يظهر لونه الا ان طيب النساء ما ظهر لونه ولم يظهر ريحه

**فصل** واذا دعا امرأته للجماع فابت عليه كانت عاصية لله تعالى وعليها وزر قال النبي صلى الله عليه وسلم في حديث ابي هريرة رض ايما امرأة منعت زوجها حاجته كان عليها قيراطان من الاجر وايما رجل منع زوجته حاجتها كان عليه من الاجر قيراط يعني الاثم وفي بعض الاحاديث قال صلى الله عليه وسلم اذا دعى احدكم امرأته الى فراشه فلتأته وان كان على التنور وروى ابوهريرة رض عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال اذا دعى احدكم امرأته الى فراشه فلم تأته فبات غضبان عليها لعنتها الملئكة حتى تصبح وعن قيس ابن سعد رضي الله عنه قال اتيت الحيرة فرأيتهم يسجدون لمرزبان لهم فاتيت النبي صلى الله عليه وسلم فقلت يا رسول الله انت احق ان يسجد لك

باتیں بیان کرتی ہو؟ عورتیں چپ رہیں لیکن ایک نوجوان خاتون نے اپنے گھٹنے پر اٹھ کر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو سر بلند کر کے دیکھا تاکہ آپ کی باتیں سُنے۔ پھر وہ بولی: یا رسول اللہؐ خلوت کا ذکر مرد بھی کرتے ہیں اور عورتیں بھی، فرمایا: جانتے ہو اس کی مثال کیا ہے؟ اس کی مثال ایسے ہے جیسے کوئی شیطان عورت کسی شیطان مرد سے گلی میں سرِ راہ مل گئی ہو اور لوگوں کے سامنے اس نے اس سے اپنی حاجت پوری کی ہو۔ دیکھو مردوں کی خوشبو میں بو تیز ہوتی ہے مگر رنگ نہیں ہوتا۔ اور عورتوں کی خوشبو میں رنگ ہوتا ہے مگر بو تیز نہیں ہوتی۔

**صحبت کے سلسلہ میں عورتوں کی اطاعت** اگر شوہر اپنی بیوی کو ہمبستری کے لئے بلائے اور وہ انکار کر دے تو گنہ گار ہو گی اور گناہ کا وبال عورت ہی پر ہو گا۔ حدیث ابوہریرۃ رضؓ میں نبی صلعم نے فرمایا: جس عورت نے اپنے شوہر کو اس کی حاجت سے روکا اس پر دو قیراط گناہ ہے اور جس مرد نے اپنی بیوی کو اس کی حاجت سے روکا اس پر ایک قیراط گناہ ہے ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اگر کوئی اپنی بیوی کو ہمبستری کے لئے بلائے تو اسے حاضر ہو جانا چاہیئے اگرچہ تنور پر ہو، حضرت ابوہریرہ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: اگر کوئی اپنی بیوی کو ہمبستری کے لئے بلائے اور وہ نہ آئے اور شوہر اس سے ناراض ہو کر رات گزارے تو صبح تک اس عورت پر فرشتے لعنت کرتے رہتے ہیں۔

قیس بن سعد کا بیان ہے کہ میں شہر حیرۃ گیا میں نے وہاں کے لوگوں کو اپنے بادشاہ کے آگے سجدہ کرتا ہوا پایا، پھر میں نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس آکر کہا: یا رسول اللہ! آپ کو سجدہ کیا جانا زیادہ لائق ہے، فرمایا: بھلا بتاؤ تو سہی، اگر تمہارا

فقال صلی اللہ علیہ وسلم ارایت لو مررت بقبری اکنت تسجد لہ قال قلت لا قال صلی اللہ علیہ وسلم فلا تفعلوا ذلک اذا وقال صلی اللہ علیہ وسلم لو کنت آمرا احدا ان یسجد لاحد لامرت النساء ان یسجدن لازواجھن لما جعل اللہ عزوجل لھم علیھن من الحقوق و المرزبان ھو ملک لھم۔ وعن حکیم ابن معویۃ القشیری رض عن ابیہ قال قلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما حق زوجۃ احدنا علیہ قال صلی اللہ علیہ وسلم ان تطعمھا اذا طعمت وتکسوھا اذا اکتسیت ولا تضرب الوجہ ولا تقبح الوجہ ولا تھجر الا فی البیت فان امرت المراۃ علی النشوز وھو الامتناع عن الاجابۃ لھذا الشان او تجیبہ متکرھۃ متبرمۃ فلیبدء الزوج بوعظھا وتخویفھا باللہ عزوجل فان اقامت علی ذلک ھجرھا فی المضجع والکلام فیما دون ثلثۃ ایام فان ارتدعت والا کان لہ ضربھا بالا یکون مبرحا کالدرۃ او مخراق لان المقصود ارتداعھا وطاعتھا لہ لا اھلاکھا فان لم ینصلح الحال بینھما بعث الحاکم حکمین حرین مسلمین عدلین من اھلھما ولیوکلانھما الزوجان فینظران بینھما ما فیہ من المصلحۃ من اصلاح او فراق بمال وغیرہ فما یفعلان یلزمھما حکمہ۔

**فصل** ویستحب ولیمۃ العرس والسنۃ

میری قبر کے پاس سے گزرو تو کیا تم میری قبر کو سجدہ کرو گے؟ میں نے کہا: نہیں، فرمایا: پھر تو اب کبھی سجدہ نہ کرو، فرمایا: اگر میں کسی کو کسی کے آگے سجدہ کرنے کا حکم کرتا تو عورتوں کو حکم کرتا کہ وہ اپنے شوہروں کو سجدہ کریں، کیونکہ حق تعالےٰ مجدہٗ نے ان پر شوہروں کے حقوق رکھے ہیں۔

حکیم بن معاویہ قشیری اپنے والد سے بیان کرتے ہیں کہ میرے والد فرماتے تھے: میں نے کہا یا رسول اللہ: ہم پر ہماری بیوی کا کیا حق ہے؟ فرمایا: جب کھاؤ تو اسے کھلاؤ اور جب پہنو تو اسے پہناؤ، چہرے پر مت مارو، چہرے کو نہ بگاڑو، گھر کے علاوہ اس سے علیحدہ نہ رہو اگر بیوی اپنی سرکشی اور نافرمانی پر اڑی رہے شوہر کی بات نہ مانے، اس سے بیزار رہے اور اس سے متنفر ہو تو شوہر کو چاہیے اسے محبت و پیار سے وعظ و نصیحت کے ذریعہ سمجھانا چاہیئے اور اللہ کا ڈر یاد دلانا چاہیئے اگر پھر بھی وہ اپنی ضد پر قائم رہے تو تین دن تک اس کے پاس سونا اور اس سے بات کرنا چھوڑ دے اگر ٹھیک ہو جائے فبہا ورنہ شوہر کو حق ہے کہ اسے نشان نہ ڈالنے والی ضرب سے مارے، درّے اور کوڑے وغیرہ سے نہ مارے کیونکہ مارنے سے مقصد یہ ہے کہ وہ سیدھی ہو جائے اور حکم ماننے لگے اسے ہلاک کرنا مقصود نہیں ہے اگر اس طرح بھی دونوں میں میل نہ ہو تو حاکم دونوں کے عزیزوں میں سے دو عادل آزاد مسلمانوں کو کھڑا کرے اور میاں بیوی ان دونوں کو پنچ چن لیں یہ دونوں میاں بیوی میں صلح کرانے کی تدبیر پر غور کریں اگر صلح ممکن نہ ہو تو مال وغیرہ کے ذریعہ دونوں میں علیحدگی کرا دیں غرضیکہ یہ دونوں پنچ جو بھی فیصلہ کریں میاں بیوی کو اس کا ماننا لازم ہے۔

**ولیمہ** | شادی کا ولیمہ مستحب ہے۔ مسنون یہ ہے کہ ایک بکری سے

ان لا ینقص فیھا عن شاۃ ویباح شیٔ اولم من الطعام جاز وتجب اجابتہ اذا کان مسلما فی الیوم الاول ویستحب فی الیوم الثانی ویباح فی الیوم الثالث بل ھی دناءۃ والاصل فی ذالک ما روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لعبد الرحمٰن اولم ولو بشاۃ وقال صلی اللہ علیہ وسلم الولیمۃ فی اول یوم حق والثانی معروف وبعد ذالک دناءۃ وقال صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ابن عمر رضی اللہ عنھما اذا دعی احدکم الی ولیمۃ عرس فلیجب فان کان مفطرًا اکل وان کان صائمًا ترک وانصرف وھل یکرہ النثار والتقاطہ ام لا علی الروایتین علی احدھما یکرہ لما فیہ من السخف والدناءۃ للنفس والنھبۃ والشرھۃ فکانت الصیانۃ عن ذالک اولی وترکہ فی باب الورع احری و علی الروایۃ الثانیۃ لا یکرہ لما روی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نحر بدنۃ وخلی بینھا و بین المساکین وقال من شاء اقتطع ولا فرق بین النثار وبین ذالک واولی من ذالک القسمۃ بین الحاضرین فانہ اطیب واحل وادخل فی باب الورع۔

**فصل** فاذا کملت شرائط النکاح وھو حصول الولی العدل والشھود العدول والکفاءۃ والخلو من المانع من الردۃ والعدۃ وغیرھما استاذنھا العاقد للنکاح اذا لم تکن مجبرۃ وھو

کم کا ولیمہ نہ ہو باقی ولیمہ میں جو کھانا میسر ہو جائز ہے۔ اگر مسلمان پہلے دن ولیمہ کی دعوت کرے تو اس کا قبول کرلینا واجب ہے، دوسرے دن مستحب ہے اور تیسرے دن جائز ہے بلکہ ہلکا پن ہے، ایک بکری کے ولیمہ کا ثبوت یہ ہے کہ نبی صلعم نے عبدالرحمٰن بن عوف سے فرمایا تھا: ولیمہ کرو اگرچہ ایک بکری ہی کا ہو۔ نبی صلعم نے فرمایا: ولیمہ پہلے دن سنت ہے دوسرے دن شہرت اور اس کے بعد ہلکا پن ہے۔

حضرت ابن عمر رضؓ کی حدیث میں ہے کہ آپ نے فرمایا: اگر کسی کی ولیمہ کی دعوت کی جائے تو وہ دعوت اسے قبول کرلینی چاہیئے اگر روزہ دار نہیں ہے تو کھانا کھالے ورنہ کھانا نہ کھائے، اور واپس چلا آئے، بکھیرنے اور لوٹنے کے سلسلہ میں دو روایتیں آئی ہیں ایک روایت کی رو سے مکروہ ہے کیونکہ یہ کم ظرفی اور شرافت سے گرا ہوا فعل ہے اور لوٹ اور حرص وطمع بھی ہے اس لئے اس سے بچنا ہی اولیٰ ہے اور پارسائی کے باب سے ہے اور دوسری روایت کی رو سے مکروہ نہیں ہے کیونکہ ایک روایت میں ہے کہ نبی صلعم نے ایک اونٹ ذبح کیا اور اسے غرباء کے لئے چھوڑ دیا اور فرمایا: جو چاہے اس کا گوشت کاٹ کر لے جائے، ظاہر ہے کہ یہ حکم بکھیرنے ہی کے مترادف ہے۔ لیکن بہتر حاضرین میں بانٹنا ہی ہے۔ کیونکہ تقسیم شریفانہ ہے، اور چیز بھی حلال طریقہ سے ہر ایک کے پاس آرام سے پہنچ جاتی ہے اور باب ورع میں بھی داخل ہے۔

★

**نکاح کے لئے لڑکی کی اجازت** جب نکاح کی تمام شرطیں (عادل ولی، عادل گواہان اور کفو کا پایا جانا) پوری ہوں اور رکاوٹیں (ارتداد اور عدت وغیرہ) بھی نہ ہوں تو نکاح کرنے والا عورت سے نکاح کی اجازت حاصل کرلے بشرطیکہ نکاح کے

اذا كانت ثيبا او بكرا لا اب لها وعرفها الزوج مقدار الصداق وصفته ثم يخطب ويستغفر الله عزوجل ويامر به لك الولي على وجه الاستحباب والاولى ثم بينتطقه فيقول له قد زوجتك بنتي او اختي فلانة فيسميها على ما اتفقا عليه من الصداق ويقول الزوج قد قبلت هذا النكاح ولا ينعقد النكاح الا بالعربية لمن يحسنها فان لم يحسنها فبلسانه ولغته وهل يلزمه تعلم العربية اذا لم يحسنها لعقد النكاح ام لا على الوجهين ويستحب ان يخطب بخطبة عبد الله ابن مسعود رض لانه روى ان الامام احمد بن حنبل رض كان اذا شهد املاكا ولم يسمع خطبة عبد الله بن مسعود ترك الاملاك وانصرف وهو ما اخبرنا به الشيخ الامام هبة الله بن المبارك بن موسى السقطي ببغداد عن القاضي المظفر هنّاد بن ابراهيم بن محمد بن نصر النسفي عن القاضي ابي عمر القاسم بن جعفر بن عبد الواحد الهاشمي البصري عن محمد بن احمد اللؤلؤي عن ابي داؤد وقال حدثنا محمد بن الانباري المفتي قال حدثنا وكيع عن اسرائيل عن ابي اسحٰق عن ابي الاحوص عن ابي عبيدة عن عبد الله بن مسعود رض قال علّمنا رسول الله صلى الله عليه وسلم خطبة الحاجة الحمد لله نحمده ونستعينه ونستغفره ونعوذ بالله من شرور انفسنا ومن سيّات اعمالنا من يهد الله

لئے اس پر جبر نہ کیا گیا ہو (مجبرۃ (جبر کی گئی) بیوہ، مطلقہ یا بلا باپ کے دوشیزہ لڑکی کو کہا جاتا ہے) اور شوہر ہونے والی بیوی کو مہر کی مقدار اور اس کی ادائیگی کی پوری تفصیل بتا دے تو خطبۂ نکاح پڑھا جائے اور گناہوں سے معافی مانگی جائے، مستحب اور اولیٰ یہ ہے کہ خطبہ ولی پڑھے اور خطبہ پڑھ کر شوہر سے کہے: میں نے اپنی بہن فلاں بنت فلاں یا اپنی بیٹی فلاں بنت فلاں اتنے (متفقہ) مہر پر آپ کے نکاح میں دی کیا آپ نے قبول کی شوہر کہے میں نے قبول کی، عربی داں کو نکاح عربی ہی میں پڑھانا لائق ہے ورنہ نکاح منعقد نہ ہوگا البتہ جو عربی سے ناواقف ہو وہ اپنی زبان میں نکاح پڑھائے نکاح ہو جائے گا۔

**نکاح کا خطبہ** اس میں دو روایتیں ہیں کہ نکاح پڑھانے کے لئے کیا عربی کا سیکھنا لازم ہے؟ کوئی لازم بتاتا ہے اور کوئی نہیں۔

نکاح میں حضرت عبداللہ بن مسعود کا خطبہ پڑھنا مسنون ہے کیونکہ اگر امام احمدؒ کسی مجلس نکاح میں عبداللہ بن مسعودؓ کا خطبہ نہیں سنتے تو وہ مجلس چھوڑ کر چلے جاتے تھے، آپ کا خطبہ مندرجہ ذیل ہے باخبار شیخ امام ہبۃ اللہ بن مبارک بن موسیٰ سقطی در بغداد از قاضی مظفر ہنّاد بن ابراہیم بن محمد بن نصر نسفی از قاضی ابوعمر قاسم بن جعفر بن عبدالواحد ہاشمی بصری از محمد بن احمد لؤلؤی از ابو داؤد: بتحدیث مفتی محمد بن انباری: بتحدیث وکیع از اسرائیل از ابواسحاق از ابوالاحوص از ابوعبیدہ از عبداللہ بن مسعود، ہمیں رسول اللہ صلعم نے خطبۂ حاجت سکھایا جو الحمد للہ نحمدہ الخ ہے یعنی تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں ہم اس کی حمد کرتے ہیں اس سے مدد مانگتے ہیں اور اس سے دعائے مغفرت مانگتے ہیں اور اپنے ہم نفسوں کی شرارتوں اور بُرے عملوں سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں، جسے اللہ ہدایت دے اسے کوئی گمراہ کرنے والا نہیں اور جسے گمراہ کر دے

فلا مضل له ومن يضلله فلا هادي له واشهد ان لا اله الا الله واشهد ان محمدا عبده ورسوله يا ايها الناس اتقوا ربكم الذي خلقكم من نفس واحدة وخلق منها زوجها وبث منهما رجالا كثيرا ونساء واتقوا الله الذي تساءلون به والارحام ان الله كان عليكم رقيبا ط يا ايها الذين امنوا اتقوا الله وقولوا قولا سديدا يصلح لكم اعمالكم ويغفر لكم ذنوبكم ومن يطع الله ورسوله فقد فاز فوزا عظيما ويستحب ان يضيف اليها قوله عزوجل وانكحوا الايامى منكم والصلحين من عبادكم وامائكم ان يكونوا فقراء يغنهم الله من فضله والله واسع عليم يرزق من يشاء بغير حساب وان قرء غير هذه الخطبة جاز مثل ان يقول الحمد لله المنفرد بالائه الجواد باعطائه الذي تجلى باسمائه المتوحد بكبريائه الذي لا يصف الواصفون صفته ولا يبعثه الناعتون حق نعته لا اله الا الله الواحد الصمد المعبود ليس كمثله شيء وهو السميع البصير تبارك الله العزيز الغفار بعث محمدا صلى الله عليه وسلم بالحق نبيا صفيا بريا من العاهات كلها فبلغ ما ارسل به سراجا زاهرا ونورا ساطعا وبرهانا لامعا صلى الله عليه وسلم وعلى اله اجمعين ثم ان هذه الامور كلها بيد الله يصرفها في طرائقها ويمضيها في حقائقها لا مقدم لما اخر ولا مؤخر

اسے کوئی ہدایت پر لانے والا نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی حقدار عبادت نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں لوگو اپنے رب سے ڈر جاؤ جس نے تمہیں ایک جان سے پیدا کیا اور اس سے اس کا جوڑا پیدا کیا اور ان دونوں سے بے شمار مرد اور عورتیں پھیلا دیں اس اللہ سے ڈر جاؤ جس کے نام سے تم آپس میں ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو اور قطع رحمی سے بچو بلاشبہ اللہ تم پر نگہبان ہے اے ایمان والو اللہ سے ڈر جاؤ اور صحیح صحیح بات کہو اللہ تعالیٰ تمہارے عمل سنوار دے گا اور تمہارے گناہ معاف فرما دے گا اور جو اللہ کی اور اس کے رسول کی اطاعت کرے گا وہ عظیم کامیابی حاصل کرے گا۔ اس کے ساتھ یہ آیت ملانا مستحب ہے "اپنے بیواؤں کی اور اپنے نیک غلاموں اور لونڈیوں کی شادی کراؤ اگر وہ غریب ہیں تو اللہ اپنے مال سے انہیں مالدار بنا دے گا اور اللہ بڑی فراخی والا اور بڑے علم والا ہے جسے چاہتا ہے اسے بے حساب روزی عطا فرماتا ہے۔

اس کے علاوہ کوئی دوسرا خطبہ پڑھنا بھی جائز ہے مثلاً یہ خطبہ پڑھ لیا جائے تمام بڑائیاں اللہ کے لئے ہیں جو اپنی نعمتوں میں یکتا ہے اور اپنے عطیات میں بے حد سخی ہے، جو اپنے ناموں سے جلوہ آرا ہے اپنی کبریائی میں یکتا ہے بیان کرنے والے اس کی شان عظمت کو بیان کرنے سے قاصر ہیں اور حمد کرنے والے اس کی حمد کے حق سے سبکدوش نہیں ہوتے اس کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ ایک ہے، سب سے مستغنی ہے، سچا معبود ہے اس کے مثل کوئی چیز نہیں اور وہ خوب سننے والا اور خوب دیکھنے والا ہے اللہ برکت والا، بڑی عزت والا اور بیحد بخشش والا ہے اس نے محمد رسول اللہ صلعم کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا اور آپ کو برگزیدہ نبی بنایا جو تمام عیوب و نقائص سے بری ہیں آپ نے پیغام رسالت لوگوں کو پہنچا دیا حق تعالیٰ

لما قدر ولا يجتمع اثنان الا بقضائه وقدره ولكل قضاء قدر ولكل قدر اجل ولكل اجل كتاب يمحو الله ما يشآء ويثبت وعنده ام الكتاب وكان من قضآء الله وقدره ان فلان ابن فلان ابن فلان يخطب كريمتكم فلانة بنت فلان وقد اتاكم راغبا فيكم خاطبا كريمتكم وقد بذل لها من الصداق ما وقع عليه الاتفاق فزوجوا خاطبكم وانكحوا راغبكم قال الله تعالى "وانكحوا الايامى منكم والصلحين من عبادكم وامائكم ان يكونوا فقرآء يغنهم الله من فضله والله واسع عليم" فاذا فرغ من الخطبة عقد النكاح على ما قدمنا ذكره۔

آپ کو ایک روشن چراغ، درخشندہ نور اور ایک چمکدار برہان بنایا حق تعالیٰ کہ آپ پر رحمتیں اور سلامتیاں ہوں اور آپ کے تمام خاندان والوں پر بھی پھر یہ تمام کام اللہ کے ہاتھ میں ہیں جن کو وہ ان کی راہوں میں پھیر دیتا ہے اور انہیں ان کے لائق مقامات میں جاری کرتا ہے جسے اللہ تعالیٰ پیچھے ہٹا دے اسے کوئی آگے بڑھانے والا نہیں اور جسے وہ آگے بڑھا دے اسے کوئی پیچھے ہٹانے والا نہیں ایک جگہ دو کا اجتماع اس کی قضاء قدر ہی سے ہوتا ہے ہر فیصلہ کے لئے ایک اندازہ ہے اور ہر اندازے کی ایک مقررہ مدت ہے اور ہر مدت کی تحریر ہے اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور جو کچھ چاہتا ہے بحال رہنے دیتا ہے اسی کے پاس ام الکتاب ہے اللہ کے فیصلہ اور تقدیر میں یہ ہے کہ فلاں بن فلاں بن فلاں نیک دختر فلانہ بنت فلاں سے نکاح کرنا چاہتا ہے وہ تمہاری طرف رغبت کر کے آیا ہے تاکہ تمہاری نیک و صالحہ دختر سے شادی کرے اور جس قدر مہر پر اتفاق ہو گیا ہے وہ خرچ کرنے کو تیار ہے لہٰذا طالب نکاح کا نکاح کر دو اور اپنی طرف رغبت کرنے والے عقد کرو حق تعالیٰ نے فرمایا اور اپنے بیواؤں کا اور صالح لونڈی غلاموں کا نکاح کر دو اگر وہ نادار ہیں تو اللہ تعالیٰ اپنے مال سے انہیں مال دار بنا دے گا اور اللہ بڑی وسعت والا اور بڑے علم والا ہے خطبہ سے فارغ ہو کر مذکورہ بالا طریقہ سے نکاح پڑھا دیا جائے۔

# ساتواں باب

## تبلیغ، وعظ و نصیحت

قد ذكر الله عزوجل الآمرين بالمعروف والناهين عن المنكر ومدحهم في كتابه عزوجل الآمرون بالمعروف والناهون عن المنكر والحافظون لحدود الله وقال الله تعالى "كنتم خير امة

حق تعالیٰ عزوجل نے وعظ و نصیحت کرنے والوں کا ذکر فرمایا ہے اور قرآن حکیم میں ان کی تعریف بیان کی ہے، فرمایا: وہ اچھی باتوں کا حکم کرتے ہیں اور بری باتوں سے روکتے ہیں اور اللہ کی حدود کی حفاظت کرتے ہیں، فرمایا: تم بہترین امت ہو جسے لوگوں کو فائدہ پہنچانے کے

اخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنهون عن المنکر وتومنون باللّٰہ" وقال اللّٰہ تعالیٰ و المومنون والمومنٰت بعضهم اولیاء بعض یامرون بالمعروف وینهون عن المنکر وروی النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ قال لتامرون بالمعروف ولتنهون عن المنکر او لیسلطن اللّٰہ عزوجل شرارکم علی خیارکم فیدعو خیارکم فلا یستجاب لهم وروی سالم ابن عبد اللّٰہ بن عمر عن ابیہ رض قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم مروا بالمعروف وانهوا عن المنکر قبل ان تدعو افلا یستجاب لکم وقبل ان تستغفروا فلا یغفر لکم الا ان الامر بالمعروف والنهی عن المنکر لا یدفع رزقا ولا یقرب اجلا الا ان الاحبار من الیهود والرهبان من النصاریٰ لما ترکوا الامر بالمعروف والنهی عن المنکر لعنهم اللّٰہ علیٰ لسان انبیآئهم ثم عموا بالبلآء والامر بالمعروف والنهی عن المنکر واجبان علیٰ کل مسلم حر مکلف عالم بذٰلک بشرط القدرۃ علی وجہ لا یؤدی الی فساد عظیم وضرر فی نفسہ و مالہ واهلہ ولا فرق بین ان یکون اماما او عالما او قاضیا او واحدا من الرعیۃ وانما شرطنا العلم بالمنکر والقطع بہ لما فی ذٰلک من خوف الوقوع فی الاثم لانہ لا یأمن المنکر ان یکون الامر بخلاف ما ظن وقد قال اللّٰہ عزوجل یاایها الذین اٰمنوا اجتنبوا کثیرا من

لئے پیدا کیا گیا ہے تم اچھی باتوں کا حکم کرتے ہو اور بُری باتوں سے روکتے ہو اور تمہارا اللہ پر ایمان ہے، فرمایا: مومن مرد اور مومن عورتیں بعض بعض کے دوست ہیں جو اچھائیوں کا حکم کرتے ہیں اور برائیوں سے روکتے ہیں۔ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: دیکھو اچھائیوں کا حکم کرتے رہو اور بُرائیوں سے روکتے رہو ورنہ اللہ تعالیٰ بُروں کو اچھوں پر مسلط فرما دیگا پھر تمہارے اچھوں کی بھی دعائیں قبول نہ ہونگی۔ فرمایا: اس سے پہلے پہلے اچھی باتیں بتاتے رہو اور بُری باتوں سے روکتے رہو کہ تم اللہ سے دعائیں مانگو اور اللہ تمہاری دعائیں قبول نہ فرمائے اور تم بخشش مانگو اور تمہیں بخشا نہ جائے کان کھول کر سن لو اچھائیوں کا حکم اور برائیوں کی روک تھام روزی نہیں روکتی اور نہ عمر میں کمی کرتی ہے دیکھو جب علمائے یہود و نصاریٰ نے یہ کام چھوڑ دیا تو اللہ تعالیٰ نے ان پر انبیائے کرام کی زبانوں پر لعنت فرمائی پھر ان پر ہمہ گیر بلائیں آئیں۔

ہر آزاد، مکلّف اور عالمِ معروف و منکر مسلمان پر بشرط قدرت ایسے طریقہ کے ساتھ جس سے فساد عظیم پیدا نہ ہو اور اس کی جان مال اور خاندان والوں کو نقصان نہ پہنچے، وعظ و نصیحت واجب ہے خواہ امام ہو یا عالم ہو یا قاضی ہو، یا ایک عام آدمی ہو۔

ہم نے عالم کی اس لئے شرط لگائی کہ کہیں گناہ کا ارتکاب نہ ہو جائے، کیونکہ جاہل اس سے بے خوف نہیں کہ وہ جو کچھ بتا رہا ہے شریعت کے مطابق ہی ہے، کیونکہ وہ اٹکل سے بتائے گا دلائل سے نہیں اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: اے ایمان والو! بہت گمانوں سے بچو، یقین مانو بعض گمان گناہ ہوتے ہیں۔

وعظ پر کسی کے چھپے ہوئے عیب کو طشت از بام کرنا واجب نہیں، کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے اس سے روک دیا ہے۔

الظن ان بعض الظن اثم ولا یجب علیه کشف ما استتر عنه لان الله تعالیٰ نهی عن ذالك فقال ولا تجسسوا انما الواجب علیه انكار ما ظهر و ما فی بحث ما استتر كشف الستر و ذالك ممنوع عنه

**فصل** وانما شرطنا القدرة علی ذالك لما روی عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال ما من قوم یكون فیهم رجل یعمل المعاصی و یقدرون ان یغیروا علیه فلا یغیروا علیه الا ان عمهم الله بعذاب قبل ان یتوبوا فقد شرط رسول الله صلی الله علیه وسلم القدرة فی ذالك وهو اذا كانت الغلبة لاهل الصلاح و عدل السلطان و معاونة اهل الخیر واما اذا كان الانكار تعزیرا بالنفس ولحوق ضرر به و ماله فلا یجب علیه ذالك لقوله عز وجل ولا تلقوا بایدیكم الی التهلكة وقوله عز وجل ولا تقتلوا انفسكم وقول النبی صلی الله علیه وسلم لا ینبغی للمومن ان یذل نفسه قیل یا رسول الله كیف یذل نفسه قال صلی الله علیه وسلم لا یتعرض لما لا یسكنه وقول النبی صلی الله علیه وسلم اذا رأیتم امرا لا تستطیعون تغییره فاصبروا حتی یكون الله تعالیٰ هو الذی یغیر فاذا ثبت انه لا یجب علیه الانكار فهل یجوز انكاره اذا غلب علی ظنه الخوف علی نفسه فعندنا یجوز ذالك وهو الافضل اذا كان من اهل العزیمة والصبر فهو كالجهاد فی سبیل الله مع الكفار وقد قال الله تعالیٰ فی قصة لقمان علیه السلام وامر بالمعروف وانه عن المنكر واصبر علی ما اصابك وقال النبی صلی الله علیه وسلم

اور فرمایا ہے کہ کرید و جاسوسی نہ کرو، پس ظاہر کا انکار واجب ہے اور پوشیدہ بات کی کرید راز کو طشت از بام کرنا ہے، جو منع ہے۔

قدرت کی اس لئے شرط لگائی گئی کہ نبی صلعم نے فرمایا: جس قوم میں کوئی شخص گناہ کرتا ہو اور قوم اسے گناہوں سے روکنے پر قادر ہو لیکن روکے نہیں تو یقیناً توبہ کرنے سے قبل اللہ سب کو عذاب میں مبتلا فرما دے گا اس حدیث میں رسول اللہ صلعم نے تبلیغ و وعظ پر قدرت کی شرط لگائی ہے انسان برے کاموں سے روکنے پر اسی وقت قادر ہوتا ہے جب صلحاء کا غلبہ ارباب خیر کی معاونت اور سلطان کا عدل قائم ہو لیکن اگر اس میں ہلاکت کا ڈر اور جان و مال کو نقصان پہنچنے کا خطرہ ہو تو تبلیغ کا وجوب ساقط ہو جاتا ہے حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا: اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو، ایک جگہ فرمایا: اپنی جانوں کو قتل نہ کرو نبی صلعم نے فرمایا: مومن کو اپنے آپ کو ذلیل کرنا لائق نہیں، پوچھا گیا یا رسول اللہ! مومن کیسے اپنے آپ کو ذلیل کرتا ہے؟ فرمایا: ایسے کام کی کوشش نہ کرے جس کی اس میں طاقت نہ ہو علاوہ ازیں آپ نے فرمایا: جب تم ایسا گناہ دیکھو جس کے روکنے پر قادر نہ ہو تو صبر کرو حتیٰ کہ اللہ ہی اسے مٹائے۔

جب کہ یہ ثابت ہو گیا کہ مذکورہ بالا صورت میں روک ٹوک واجب نہیں تو اگر جانی یا مالی نقصان کا غالب گمان ہو تو کیا تبلیغ جائز ہے؟ ہمارے نزدیک بلاشبہ تبلیغ جائز ہے بلکہ افضل ہے اگر مبلغ صبر و عزم والا ہو اور بمنزلہ جہاد کے ہے۔ لقمانؑ کے قصہ میں حق تعالیٰ نے فرمایا: اچھائی کا حکم کیجئے، برائی سے روکئے اور اس راہ میں تمام اذیتیں برداشت کر لیجئے۔ نبی صلعم نے حضرت ابوہریرہؓ کو اس آیت والی مذکورہ بالا ہدایت فرمائی نہ خاص طور سے اگر ظالم بادشاہ کو تبلیغ کی جائے تاکہ کفر کی باتوں غلبہ کئے دوران

لابی ھریرۃ یا اباھریرۃ مر بالمعروف وانہ عن المنکر واصبر علی ما اصابک ولاسیما اذا کان ذالک عند سلطان جابرا ولاظہار کلمۃ الایمان عند ظہور کلمۃ الکفر لان الفقہاء اتفقوا علی ذالک وانما الخلاف بیننا وبینہم فی غیر ھذین الموضعین۔

**فصل** فاذا ثبت وجوب الانکار فالمنکرون ثلثۃ اقسام قسم یکون انکارھم بالید وھم الائمۃ والسلاطین والقسم الثانی انکارھم باللسان دون الید وھم العلماء والقسم الثالث انکارھم بالقلب وھم العامۃ وقد جاء فی ھذا المعنی حدیث وھو ما روی ابوسعید الخدری رض عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال اذا رای احد منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ فان لم یستطع فبقلبہ وذالک اضعف الایمان یعنی اضعف فعل الایمان وقد روی عن بعض الصحابۃ رض انہ قال اذا رای احد منکم منکرا فلا یستطیع النکیر علیہ فلیقل ثلث مرات اللھم ان ھذا منکر فاذا قال ذالک کان لہ ثواب من امر بالمعروف ونھی عن المنکر۔

**فصل** وان غلب علی ظنہ عدم زوال المنکر وبقاءہ علی ذالک فہل یجب علیہ الانکار ام لا علی روایتین عن الامام احمد رح احدھما یجب لجواز ان یرتدع وینزجر ویرق قلبہ ویلحقہ التوفیق والھدایۃ ببرکۃ صدقہ فیرجع عما ھو علیہ انکارہ حتی یغلب علی ظنہ زوالہ لان القصد بالانکار زوال المنکر فاذا قوی فی الظن بقاؤہ

اللہ کے اور ایمان کے کلمہ کا اظہار ہو تو تبلیغ کی فضیلت اور بھی بڑھ جاتی ہے کیوں کہ اس پر علماء کا اجماع ہے۔ ان دونوں مقامات کے علاوہ ہم میں اور ان میں اختلاف ہے۔

**گناہوں سے روکنے کی تین صورتیں** گناہوں سے روکنے کی تین صورتیں ہیں ایک تو یہ صورت ہے کہ برا کام ہاتھ سے مٹا دیا جائے یہ سلاطین و خلفاء کا کام ہے، دوسری صورت یہ ہے کہ زبان سے روکا جائے یہ علماء اور واعظوں کا کام ہے تیسری صورت یہ ہے کہ اسے دل سے برا مانا جائے یہ عوام کا کام ہے اس مفہوم میں ایک حدیث بھی آتی ہے حضرت ابوسعید خدری رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا جب کوئی بری بات دیکھے تو وہ اسے اپنے ہاتھ سے مٹا دے اور اگر زبان سے بھی نہ مٹا سکے تو اسے دل سے برا سمجھے اور یہ انتہائی کمزور ایمان ہے یعنی ایمان کا یہ بے حد کمزور فعل ہے۔ کسی صحابی کا قول ہے: جب کوئی بری بات دیکھے تو وہ اس پر روک ٹوک پر قادر نہ ہو تو تین بار کہے اے اللہ یہ خلاف شرع کام ہے۔ ایسے شخص کو وہی ثواب ملے گا جو ایک مبلغ و واعظ کو ملتا ہے۔

**اگر تبلیغ کرنے کے باوجود بری بات کے قائم رہنے پر غالب گمان ہو تو کیا کیا جائے؟** ایسی صورت میں ایک روایت کی رو سے امام احمد رح کے نزدیک تبلیغ واجب ہے کیونکہ امکان ہے کہ مجرم باز آجائے اور طعن و تشنیع سے متاثر ہو کر رک جائے اور اس کے دل میں نرمی پیدا ہو جائے اور مبلغ کی بے لوثی اور صداقت کی برکت سے اللہ تعالیٰ اسے توفیق ہدایت نصیب فرمائے اور وہ اپنی حرکتوں سے باز آجائے کیونکہ غالب گمان جواز انکار کے خلاف نہیں، اور دوسری روایت کی رو سے روو انکار واجب نہیں کیونکہ تردید سے غرض بری بات کا ختم کرنا

کان ترکہ اولیٰ۔

**فصل** ویشترط فی الامر بالمعروف والناھی عن المنکر خمس شرائط اولھا ان یکون عالما بما یامر وینھیٰ والثانی ان یکون قصدہ وجہ اللہ واعزاز دین اللہ واعلاء کلمۃ اللہ وامرہ دون الریاء والسمعۃ والحمیۃ لنفسہ وانما ینصر ویوفق ویزول بہ المنکر اذا کان صادقا مخلصا قال اللہ تعالیٰ ان تنصروا اللہ ینصرکم ویثبت اقدامکم وقال اللہ تعالیٰ ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون فاذا اتقی الشرک وترک نظر الخلق فی انکارہ واحسن العمل باخلاصہ فی ذلک کان الظفر لہ وان کان غیر ذلک کان لہ الخذلان والصغار والذلۃ والمھانۃ وبقاء المنکر علی حالہ بل زیادتہ ونفاقہ وضراوۃ اھل المعاصی والنفاق شیاطین الانس والجن علی مخالفۃ اللہ تعالیٰ وترک طاعتہ وارتکاب المحرمات والثالث ان یکون امرہ ونھیہ باللین والتودد لا بالفظاظۃ والغلظۃ بل بالرفق والنصح والشفقۃ علی اخیہ کیف وافق عدوہ الشیطان اللعین الذی قد استولی علی عقلہ وزین لہ معصیۃ ربہ ومخالفۃ امرہ یرید بذلک اھلاکہ وادخالہ النار کما قال اللہ تعالیٰ انما یدعوا حزبہ لیکونوا من اصحٰب السعیر وقال اللہ تعالیٰ لنبیہ صلی اللہ علیہ وسلم فبما رحمۃ من اللہ لنت لھم ولو کنت فظا غلیظ القلب لانفضوا من حولک وقال تعالیٰ لموسیٰ وھارون حین بعثھما الی فرعون فقولا لہ قولا لینا لعلہ یتذکر او یخشیٰ وقال النبی صلی اللہ

دینا ہے لیکن غالب گمان یہ ہے کہ وہ ختم نہ ہوگی لہٰذا تردید کا چھوڑ دینا اولیٰ ہے۔

**تبلیغ کے شرائط** تبلیغ کی پانچ شرطیں ہیں (۱) عالم ہونا، (۲) مبلغ کی نیت اللہ کی رضا کی ہو کہ اللہ کے دین کو عزت حاصل ہو اسلام سربلند ہو اور اللہ کا قانون بالا رہے، ریاکاری، شہرت اور نام و نمود کی نیت نہ ہو ایسے شخص کی تبلیغ مؤثر ہوتی ہے اور اسے توفیق دی جاتی ہے اور اس کے ذریعہ بری باتیں ختم ہو جاتی ہیں کیونکہ وہ صادق اور مخلص ہوتا ہے فرمایا: اگر تم اللہ (کے دین) کی مدد کرو گے تو اللہ تمہاری مدد فرمائے گا اور تمہارے قدم جمائے رکھے گا (فرمایا) اللہ تقوے والوں کے ساتھ ہے اور مخلصوں کے ساتھ ہے پھر جب وہ شرک سے بچے گا اور وعظ و نصیحت سے لوگوں کو برے کاموں سے روک دے گا اور پر خلوص عمل کرے گا تو کامیابی اس کے قدم چومے گی ورنہ رسوائی اور ذلت کے سوا کچھ کیا ہے تبلیغ کے باوجود بھی بری بات قائم رہے گی بلکہ اس میں اور زیادتی ہو جائے گی اور گنہ گار دھڑا دھم پیشہ اس پر ٹوٹ پڑیں گے اور کتوں کی طرح اس کی طرف لپک کر جائیں گے اور شیطان خواہ وہ انسان ہوں یا جن اللہ تعالیٰ کی مخالفت، ترک طاعت اور ارتکاب معاصی پر متحدہ محاذ قائم کر لیں گے۔

تبلیغ کی تیسری شرط محبت و پیار اور مشفقانہ انداز میں سمجھانا ہے سخت و درشت انداز اختیار نہ کیا جائے بلکہ محبت سے بھرپور خیر خواہانہ اور مشفقانہ لہجہ منتخب کیا جائے اور اس پر غور کرنا چاہیئے کہ انسان نے اپنے دشمن شیطان کی کس طرح اطاعت قبول کر لی ہے اور اس کی عقل پر شیطان لعین کس طرح چھا گیا ہے اور اس نے گناہ کو کیسے اچھے رنگوں میں اس کے سامنے رکھ دئیے ہیں اور اللہ کی مخالفت کو کیسے کیسے دل خوش کن دپرفریب روپوں میں پیش کرتا ہے تاکہ اسے ہلاک کر دے اور جہنم کا کندہ بنا دے (فرمایا) شیطان اپنی جماعت کو اسی لئے بلاتا ہے کہ وہ جہنمی بن جائیں اور اپنے نبی کے بارے میں فرمایا

علیہ وسلم فی حدیث اسامۃ لا ینبغی لاحد ان یأمر
بالمعروف وینھی عن المنکر حتی یکون فیہ ثلث
خصال عالما بما یأمر عالما بما ینھی رفیقا فیما یأمر رفیقا
فیما ینھی الرابع ان یکون صبورا حلیما حمولا متواضعا
زائل الھوی قوی القلب لین الجانب طبیبا یداوی مریضا
حکیما یداوی مجنونا اماما ھادیا قال اللہ تعالیٰ
وجعلنا منھم ائمۃ یھدون بامرنا لما صبروا علی
احتمال الاذی من قومھم علی نصرۃ دین اللہ و
اعزازہ والقیام معہ فجعلھم ائمۃ ھداۃ اطباء
الدین قادۃ المؤمنین وقال اللہ تعالیٰ فی قصۃ لقمان
وامر بالمعروف وانہ عن المنکر واصبر علی ما اصابک
ان ذلک من عزم الامور والخامس ان یکون عاملا
بما یأمر متنزھا عما ینھی عنہ وغیر متلطخ بہ لئلا
یکون لھم تسلق فیکون عند اللہ مذموما ملاما
قال اللہ تعالیٰ اتأمرون الناس بالبر وتنسون انفسکم
وانتم تتلون الکتاب افلا تعقلون وقال النبی
صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث انس بن مالک رض
رأیت لیلۃ اسری بی رجالا تقرض شفاھھم بالمقاریض
فقلت من ھؤلاء یا جبریل قال علیہ الصلوۃ والسلام
خطباء امتک الذین یأمرون الناس وینسون
انفسھم وھم یتلون الکتاب قال الشاعر لا تنہ
عن خلق وتاتی مثلہ عار علیک اذا اتیت عظیم
وقال قتادۃ رض ذکر لنا ان فی التوراۃ مکتوبا ان
ابن آدم یذکرنی وینسانی ویدعو الی ویفر منی و
باطل ما تذھبون واراد بذلک عزوجل من یأمر

اللہ کی مہربانی سے آپ ان پر نرم بن گئے اور اگر آپ درشت و سنگدل ہوتے
تو لوگ آپ کے پاس جمع نہ ہوتے۔ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت
موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام کو فرعون کی طرف
بھیجا تو ان سے فرمایا: اس سے نرم لہجہ میں بات کرنا، تاکہ وہ
نصیحت مان لے یا ڈر جائے۔ حدیث اسامہ رضؓ میں نبی صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا: تبلیغ انسان کو زیب نہیں دیتی جب تک اس
میں تین باتیں نہ پائی جائیں، جو باتیں بتا رہا ہے ان کا عالم ہو، جن
سے روک رہا ہے ان کا عالم ہو اور تبلیغ کا انداز مشفقانہ ہو۔ تبلیغ
کی چوتھی شرط یہ ہے کہ مبلغ انتہائی صابر، سنجیدہ ایذائیں برداشت
کرنے والا، عاجز، انکساری کرنے والا، خواہشات سے بچنے والا
مضبوط دل والا اور نرم طبع ہو، اور بیماروں کا علاج کرنے
والا طبیب ہو، دیوانوں کو اچھا کرنے والا حکیم ہو اور عوام
کا پیشوا اور رہنما ہو، حق تعالیٰ نے فرمایا: ہم نے ان میں سے
امام بنائے جو صبر و شکر کے ساتھ ہمارے حکم سے لوگوں کی
رہنمائی کرتے ہیں، یعنی جو اللہ کے دین کی عزت و سربلندی کے
لئے اپنی قوم کی اذیتیں سہتے ہیں اور دین سے گہرا لگاؤ رکھ کر تبلیغ
کرتے ہیں، اللہ نے انہیں پیشوا، رہنما، اطبائے ملت اور قائدین
امت بنایا ہے۔ حضرت لقمان علیہ السلام کے ذکر میں فرمایا:-
اچھی بات کا حکم کیجئے، بری بات سے روکیے اور اس راہ کی
تمام تکلیفیں برداشت کریجئے بلاشبہ یہ کام بڑا پکا ہے پانچویں شرط یہ ہے کہ
مبلغ جو باتیں بتا رہا ہے ان پر عامل ہو اور جن سے روک رہا ہے ان سے
خود بھی بچتا ہو ان میں لتھڑا ہوا نہ ہو تاکہ لوگوں کی سند نہ بنے اور اللہ کے
نزدیک قابل مذمت و ملامت نہ ہو فرمایا: کیا تم لوگوں کو نیکی کا حکم
کرتے ہو اور اپنے نفسوں کو بھول جاتے ہو حالانکہ تم کتاب پڑھتے ہو
پھر تم عقل سے کام کیوں نہیں لیتے اور حدیث انس رضؓ میں نبی صلعم نے فرمایا

بالمعروف وینھیٰ عن المنکر ویترک نفسہ وھو جل وعلا اعلم بذلک۔

میں نے معراج کی رات میں کچھ لوگ دیکھے جن کے ہونٹ قینچیوں سے کاٹے جا رہے ہیں میں نے پوچھا: جبرئیل! یہ کون ہیں؟ فرمایا: یہ آپ کی امت کے خطیب ہیں جو لوگوں کو اچھی باتوں کا حکم کیا کرتے تھے اور اپنے نفسوں کو بھول جاتے تھے حالانکہ قرآن حکیم پڑھتے تھے ایک شاعر کہتا ہے ؎ لاتنہ عن خلق وتاتی بمثلہ ✣ عار علیک اذا اتیتَ عظیمٌ۔ (جو کام تو خود کرتا ہو اس سے لوگوں کو نہ روک۔ تیرے لئے تو وہ کام کرنا موجبِ ننگِ عظیم ہے) قتادہ: ہم سے ذکر کیا گیا ہے کہ تورات میں ہے: اے فرزند آدم! تو لوگوں کو تو میرا ڈر یاد دلاتا ہے مگر خود مجھے بھول جاتا ہے، لوگوں کو تو میری طرف بلاتا ہے لیکن خود مجھ سے بھاگتا ہے اس طرح تیرا ڈرنا بے کار ہے۔ اس سے مبلغ وواعظ حضرات ہی مراد ہیں حق تعالےٰ شانہ مبلغ کو جانتا ہے۔

**فصل** والاولیٰ لہ ان استطاع ان یامرہ وینھاہ فی خلوۃ لیکون ذلک ابلغ وامکن فی الموعظۃ والزجر والنصیحۃ لہ واقرب الی القبول والاقلاع وقد قال ابوالدرداءؓ من وعظ اخاہ بالعلانیۃ فقد شانہ ومن وعظ سرًّا فقد زانہ فان فعل ذلک ولم ینفعہ اظھر حینئذ ذلک واستعان علیہ باھل الخیر ان لم ینفع باصحاب السلطان وینبغی ان لا یترک انکار المنکر ابدا لان اللہ تعالیٰ ذم قوما ترکوا ذلک وتغافلوا عنہ وقال عزوجل کانوا لا یتناھون عن منکر فعلوہ لبئس ما کانوا یفعلون وقال اللہ عزوجل لولا ینھٰھم الربانیون والاحبار عن قولھم الاثم واکلھم السحت لبئس ما کانوا یصنعون یعنی ھلا نھاھم علماءھم وفقھاءھم وقراءھم عن القول الفاحش واکل الحرام وفعل المعاصی وقیل ان اللہ اوحیٰ الی یوشع بن نون انی مھلک من قومک اربعین الفا من خیارھم وستین الفا من شرارھم قال یارب ھؤلاء الاشرار فما بال الاخیار قال تعالیٰ انھم لم یغضبوا لغضبی واکلوھم وشاربوھم

**تنہائی میں وعظ ونصیحت** اگر کسی بات سے کسی کو روکا جائے تو اولیٰ یہ ہے کہ تنہائی میں اسے جا کر اسے خوش اسلوبی سے سمجھا دیا جائے کیونکہ ایسی نصیحت کارگر اور مؤثر ثابت ہوتی ہے اور لوگ اسے آسانی سے قبول کر لیتے ہیں۔ اور بری باتیں چھوڑ دیتے ہیں، ابوالدرداءؓ: جس نے اپنے بھائی کو کھلم کھلا نصیحت کی تو اسے ذلیل کیا اور جس نے خلوت میں نصیحت کی تو اسے عزت و خوبصورتی بخشی۔ لیکن اگر کسی کو خلوت میں نصیحت کی گئی اور وہ اس سے متاثر نہیں ہوا تو پھر اسے لوگوں میں نصیحت کی جائے اور اس پر ارباب خیر وصلاح سے مدد لی جائے اگر پھر بھی اثر نہ ہو تو حکام سے مدد لی جائے۔

بری باتوں کی تردید کا چھوڑنا کسی زمانہ میں بھی لائق نہیں کیونکہ حق تعالیٰ نے ان کی خدمت کی ہے جنہوں نے بری باتوں پر روک ٹوک چھوڑ دی تھی اور اس سے غفلت برتی تھی فرمایا: یہ لوگ آپس میں ایک دوسرے کو بری باتوں سے جن کو وہ کیا کرتے تھے منع نہیں کرتے، واقعی ان کے افعال بدترین ہیں، فرمایا: انہیں اللہ والے اور علماء برے کاموں سے اور حرام کھانے سے کیوں نہیں روکتے؟ بلاشبہ ان کے کرتوت انتہائی برے ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ نے حضرت یوشعؑ کے پاس وحی بھیجی کہ میں آپ کی قوم کے چالیس ہزار نیک لوگ اور ساٹھ ہزار برے لوگ ہلاک کرنے والا ہوں، عرض کی یا اللہ برے تو برے ہیں ہی لیکن نیکوں کا کیا قصور ہے؟ فرمایا: انہوں نے بروں پر غصہ نہیں کیا جب کہ میں ان پر غضبناک تھا اور ان کے ساتھ کھاتے پیتے رہے۔

**فصل** وقد ذكرنا ان الشرط الخامس ان يكون عاملا بما يامر متنزها عما ينهى عنه الا ان شيوخنا ذكروا ان الامر بالمعروف والنهي عن المنكر واجب على الفاسق كوجوبه على العدل ناشونا الى ذالك لما تقدم من عموم الآيات والاخبار من غير فرق وقد حمل بعض السلف قوله تعالى ومن الناس من يشري نفسه ابتغاء مرضات الله على الامر بالمعروف والنهي عن المنكر وروي ان عمر بن الخطاب رضي الله تعالى عنه سمع انسانا يقرء هذه الآية فقال انا لله وانا اليه راجعون قام رجل يأمر بالمعروف وينهى عن المنكر فقتل وعن ابي امامة رض قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال افضل الجهاد كلمة حق عند امام جاير وعن جابر بن عبد الله قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم افضل الشهداء يوم القيامة حمزة بن عبد المطلب ورجل قام الى امام جائر فامره ونهاه فقتله وقد ذكر الله تعالى الذي ينهى عن المنكر تاخذه العزة فلا يمتنع فقال عز وجل واذا قيل له اتق الله اخذته العزة بالاثم۔ الآية۔ وقال ابن مسعودؓ ان من اكبر الذنوب عند الله عز وجل ان يقال للعبد اتق الله فيقول عليك بنفسك وجميع ذالك عام في حق صالح وطالح وروى ابو هريرة رض ان النبي صلى الله عليه وسلم قال مروا بالمعروف وان لم تعملوا وانهوا عن المنكر وان لم تنتهوا عنه وانه لا يخلو احد من معصية اما ظاهرا واما باطنا فان قلنا لا ينكر الا المتنزه عنه لتعذر الامر

**پانچویں شرط کی وضاحت**

پانچویں شرط کے سلسلے میں ہمارے شیوخ لکھتے ہیں کہ تبلیغ فاسق پر بھی اسی طرح واجب ہے جس طرح عادل پر واجب ہے للہٰذا ہم نے اس کی طرف اشارہ کر دیا ہے کیونکہ تبلیغ کے سلسلہ میں اوپر جن آیات و احادیث کا ذکر ہے وہ عام ہیں اور عادل و فاسق میں کوئی فرق نہیں کیا گیا ہے۔ بعض سلف نے اس آیت کو (ومن الناس من یشری نفسہ الخ یعنی بعض ایسے لوگ بھی ہیں جو خود کو اللہ کی رضا کے عوض فروخت کر دیتے ہیں) تبلیغ پر محمول کیا ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ حضرت عمرؓ نے ایک شخص کو سنا کہ وہ یہ آیت پڑھ رہا ہے فرمایا انا للہ وانا الیہ راجعون پھر ایک آدمی کھڑا ہو کر تبلیغ کرنے لگا اور اسے قتل کر دیا گیا۔ حضرت ابو امامہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: سب سے بڑا جہاد ظالم بادشاہ کے پاس حق بات کا کہنا ہے۔ حضرت جابرؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: قیامت کے دن افضل شہید حمزہ بن عبد المطلب ہونگے اور وہ شخص بھی جس نے جابر بادشاہ کے سامنے کھڑے ہو کر اسے اچھی باتوں کا حکم دیا اور بری باتوں سے روکا اور بادشاہ نے اسے قتل کر ڈالا اللہ تعالیٰ نے اس شخص کا برائی کے ساتھ ذکر فرمایا ہے جسے بری باتوں سے روکا جاتا ہے اور وہ عار کی وجہ سے ان سے باز نہیں آتا فرمایا: اور جب اس سے کہا جاتا ہے کہ اللہ سے ڈر جا تو اسے عار معہ گناہ کے پکڑ لیتی ہے۔ ابن مسعودؓ: اللہ کے نزدیک سب سے بڑا گناہ یہ ہے کہ جب اس سے کہا جائے کہ اللہ سے ڈر جا تو وہ یہ جواب دے کہ اپنے گریبان میں جھانکو الغرض یہ تمام حدیثیں عام ہیں اور نیک و بد ہر ایک کے حق میں ہیں۔ حضرت ابو ہریرۃ رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اچھائیوں کا حکم کرو اگرچہ خود ان پر عمل پیرا نہ ہو اور برائیوں سے روکو اگرچہ خود ان کے مرتکب ہوتے ہو۔ دنیا میں کوئی شخص بھی گناہ سے مبرا نہیں خواہ وہ ظاہر میں گناہوں کا ارتکاب کرتا ہو یا باطن میں تاکہ ہم یہ شرط لگا دیں کہ تبلیغ معصوم و عادل شخص ہی کرے تو تبلیغ دشوار ہو جائیگی اور مشکل ہی سے کوئی

بالمعروف والنھی عن المنکر فیندرس المنکر ویضمحل۔

**فصل** والذی یؤمربہ وینکر علی ضربین فکل ما وافق الکتاب والسنۃ والعقل فھو معروف وکل ما خالف فھو منکر ثم ذالک ینقسم قسمین احدھما ظاھر یعرفہ العوام والخواص وھو کوجوب الصلوٰۃ الخمس وصوم رمضان الزکوٰۃ والحج وغیر ذالک ومن المنکر کتحریم الزنا وشرب الخمر والسرقۃ وقطع الطریق والربوا والغصب وغیر ذالک فھذا القسم یجب انکارہ علی العوام کما یجب علی الخواص من العلماء والقسم الثانی مالا یعرفہ الا الخواص مثل اعتقاد ما یجوز علی الباری وما لا یجوز علیہ فھذا یختص انکارہ بالعلماء فان اخبر احد من العلماء بذالک لواحد من العوام جاز لہ ذالک و وجب علی العامی الانکار عند القدرۃ علی ما بینا ولا یجوز قبل ذالک واما اذا کان الشئی مما اختلف الفقھاء فیہ وساغ فیہ الاجتھاد کشرب عامی النبیذ مقلد الابی حنیفۃ ؒ وتزوج امرأۃ بلا ولی علی ما عرف من مذھبہ لم یکن لاحد ممن ھو علی مذھب الامام احمد والشافعیؒ الانکار علیہ لان الامام احمد قال فی روایۃ المروزی لا ینبغی للفقیہ ان یحمل الناس علی مذھبہ ولا یشدد علیھم واذا ثبت ھذا فالانکار انما یتعین فی خرق الاجماع دون المختلف فیہ وقد نقل عن الامام احمد ما یدل علی جواز

مبلغ میسر آئے گا پھر رفتہ رفتہ لوگ بری باتوں پر روک ٹوک ختم کر دیں گے اور برائیاں عام ہو جائیں گی اور تبلیغ کو لوگ بھول جائیں گے۔

**اچھے اور برے کاموں میں معیاری فرق** | اچھا کام وہی ہے

جو قرآن و حدیث کے اور عقل کے موافق ہو ورنہ برا ہے اسی کو معروف و منکر کہا جاتا ہے، پھر معروف و منکر کی دو قسمیں ہیں، ظاہر جسے عوام و خواص سب جانتے ہیں جیسے نماز پنجگانہ کا، رمضان کے روزوں کا، حج کا اور زکوٰۃ وغیرہ کا وجوب، اسی طرح زنا، شراب خوری، چوری، ڈاکہ، غصب اور سود وغیرہ کی حرمت، ان نیک کاموں کا حکم اور ان گناہوں کی اور برے کاموں کی روک ٹوک خواص کی طرح عوام پر بھی واجب ہے، دوسری قسم کو علماء ہی پہچانتے ہیں، مثلاً شان جلالت کے لائق کون کون سے عقائد ہیں اور کون کون سے نہیں، خلاف شرع عقائد کا انکار علماء پر واجب ہے، اگر کوئی عالم اس سلسلہ میں عوام کو کوئی بات بتائے تو وہ اس کا اہل ہے عوام کو بلا عالم کی مدد کے اس باب میں دخل دینا منع ہے ہاں عالم سے پوچھ کر گندے عقیدے کی تردید بشرط قدرت واجب ہے، لیکن اگر کوئی مسئلہ مختلف فیہ ہو اور اس اجتہاد کی گنجائش ہو اس کا انکار جائز نہیں جیسے اگر کوئی امام ابو حنیفہؒ کا معتقد ہو اور ان کی تقلید کرتا ہو اور وہ نبیذ (شراب انگور و کھجور) پیتا ہو یا بلا ولی کے نکاح کرے تو چونکہ ان کے نزدیک یہ دونوں باتیں جائز ہیں اس لیے امام احمدؒ اور امام شافعیؒ کی تقلید کرنے والوں کو ان کی تردید نہیں کرنی چاہیئے اور اس پر انکار نہیں کرنا چاہیئے کیونکہ روایت مروزی میں امام احمدؒ نے فرمایا: کسی عالم کو لائق نہیں کہ اپنے مذہب پر لوگوں کو ابھارے اور ان پر سختی نہ کرے۔ پھر جب یہ بات مسلم ہے تو انکار اسی مسئلہ کا متعین ہوا جو اجماع کے خلاف ہو نہ کہ مختلف فیہ ہو، امام احمدؒ نے مختلف فیہ مسئلہ پر بھی انکار جائز قرار

الانکار فی المختلف فیہ وھو ما قال رضی روایۃ المیمونی فی رجل یمر بالقوم وھم یلعبون بالشطرنج ینہاھم و یعظھم ومعلوم ان ذالک جائز عند اصحاب الشافعی رحمہ اللہ۔

دیا ہے، چنانچہ روایت میمونی میں ہے کہ ایک شخص کچھ لوگوں کو شطرنج کھیلتا ہوا پاتا ہے اور انہیں اس سے منع کرتا ہے، اور نصیحت کرتا ہے حالانکہ شطرنج کھیلنا اصحاب شافعیؒ کے نزدیک جائز ہے۔

**فصل** وینبغی لکل مومن ان یعمل بھذہ الآداب فی سائر احوالہ ولا یترک العمل بھا وقد روی عن امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ انہ قال تادبوا ثم تعلموا وقال ابو عبد اللہ البلخی ادب العلم اکثر من العلم وقال عبد اللہ بن مبارک اذا وصف لی رجل لہ علم الاولین والآخرین لا اتاسف علی فوت لقائہ واذا سمعت رجلا لہ ادب النفس اتمنی لقاءہ واتاسف علی فوت لقائہ ویقال مثلہ کمثل بلدۃ لھا خمسۃ من الحصون الاول من ذھب والثانی من فضۃ والثالث من حدید والرابع من اجر والخامس من لبن فما دام اھل الحصن متعاھدین الذی ھو من لبن لا یطمع العدو فی الثانی فاذا اھملوا ذلک طمعوا فی الحصن الثانی ثم فی الثالث حتی تخرب الحصون کلھا فکذلک الایمان فی خمسۃ من الحصون اولھا الیقین ثم الاخلاص ثم اداء الفرائض ثم اتمام السنن ثم حفظ الآداب فما دام العبد یحفظ الآداب ویتعاھدھا فالشیطان لا یطمع فیہ فاذا ترک الادب طمع الشیطان فی السنن ثم فی الفرائض ثم فی الاخلاص ثم فی الیقین فینبغی للانسان ان یحفظ الآداب فی جمیع امورہ من الوضوء والصلوٰۃ والبیع والشراء وغیر ذلک ھذا اخر ما اخترنا واوردناہ لخمستا من ادب الشریعۃ فبامتثال الامر فی العبادات الخمس المقدم

**تادیب و تربیت** مذکورہ بالا اصول و آداب پر عمل کرنا زندگی کے ہر گوشہ میں ہر مسلمان کو لائق ہے امیر المومنین حضرت عمرؓ فرماتے ہیں پہلے ادب سیکھو پھر علم سیکھو۔ ابو عبد اللہ بلخی: علم سے زیادہ اہم ادب علم ہے۔ ابن مبارک: اگر میرے سامنے کسی ایسے شخص کا ذکر آجائے جسے تمام اگلوں اور پچھلوں کا علم ہو تو مجھے اس سے ملاقات نہ کرنے پر افسوس نہ ہو اور اگر ایسے شخص کا ذکر کیا جائے جسے ادب نفس معلوم ہے تو مجھے اس سے ملاقات کی تمنا ہو اور اس سے نہ ملنے پر افسوس ہو۔ کہا جاتا ہے کہ ایسے شخص کی مثال اس کی سی ہے جس کے پاس سونے، چاندی، لوہے اور پکی اینٹوں اور کچی اینٹوں کے پانچ قلعے ہیں پھر جب تک نگران کچی اینٹوں اور اینٹوں کے قلعہ سے غافل و بے خبر نہیں ہوتا اس وقت تک دشمن دوسرے قلعہ کو تاکتا نہیں البتہ غفلت کی حالت میں دشمن کو دوسرے قلعہ کا لالچ ہوگا پھر تیسرے کا پھر چوتھے اور پانچویں کا بھی لالچ ہوگا حتیٰ کہ دشمن سب پر قابض ہو جائے گا یاد رکھو ایمان کے بھی پانچ ہیں یقینؔ، اخلاصؔ، ادائے فرائضؔ، تکمیل سننؔ اور پابندی آداب۔ لہٰذا جب تک انسان آداب کی حفاظت کرتا رہے گا اور ان کا پابند رہے گا، شیطان اس کی طرف لالچ بھری نگاہوں سے دیکھے گا بھی نہیں ہاں اگر وہ آداب ترک کر دے گا تو شیطان کے منہ میں پہلے سنتوں کو تباہ کرنے کے لیے پانی بھرے گا پھر فرائض کو پھر اخلاص کو پھر یقین کو۔ نتیجہ صاف ہے کہ انسان اپنے تمام کاموں میں آداب کا پابند رہے خواہ عبادتیں ہوں یا معاملات یا اعتقادات۔ ہم نے جو کچھ اوپر بیان کیا ہے شریعت مطہرہ نے آداب کا خلاصہ بیان کیا ہے لہٰذا انسان پنجگانہ عبادتوں کے احکام کی تعمیل کر کے

ذكرها يصير مسلماً وبالتأدب بهذه الآداب يكون تابعاً للسنة ومقتفياً للأثر ويحصل معرفة ما يبقى عليه حقيقة معرفة الصانع وهي من أعمال القلب فأخرناها ليسهل عليه الدخول في ديننا فإذا تقمص بنور الإسلام ظاهراً قلنا له تقمص بنور الإيمان باطناً۔

مسلمان بنتا ہے اور ان حسین آداب سے آراستہ ہو کر سنت کا تابعدار ہو کر سلف کے نقش قدم پر چل پڑتا ہے اور اسے ایک گونہ حق تعالیٰ کی معرفت بھی حاصل ہو جاتی ہے اب اس کا فرض ہے کہ صانع عالم کی معرفت کی حقیقت پہچانے۔ معرفت کا تعلق دل سے ہے ہم اسے بعد میں لائے ہیں تاکہ غیر مسلم طالب کو ہمارے مذہب میں داخل ہوتے وقت آسانی ہو پھر جب کوئی بظاہر اسلام کے نور کا کرتہ پہن لیگا تو اب ہم اس سے عرض کریں گے کہ باطنی نور ایمان سے بھی اپنا دل درخشاں کیجئے کہ یہ زیادہ اہم ہے۔

# آٹھواں باب

## حق تعالیٰ جل مجدہٗ کی معرفت

فنقول فأما معرفة الصانع عز وجل بالآيات والدلالات على وجه الاختصار فهي أن يعرف ويتيقن أنه واحد أحد فرد صمد لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفواً أحد ليس كمثله شيء وهو السميع البصير لا شبيه له ولا نظير ولا عون ولا شريك ولا ظهير ولا وزير ولا ندّ ولا مشير له ليس بجسم فيمس ولا جوهر فيحس ولا عرض فيقضى ولا ذي تركيب أو آلة وتاليف وماهية وتحديد وهو الله للسماء رافع وللأرض واضع لا طبيعة من الطبائع ولا طالع من الطوالع ولا ظلمة تظهر ولا نور تزهر حاضر الأشياء علماً شاهد لها من غير مماسة عزيز قاهر حاكم قادر راحم غافر ساتر معز ناصر رؤف خالق فاطر أول آخر ظاهر باطن فرد معبود حيّ

اس مقام پر پہنچ کر ہم اختصار کے ساتھ صانع عالم کی معرفت کی آیتیں اور دلیلیں عرض کرتے ہیں، ملاحظہ کیجئے انسان کو خوب اچھی طرح سے جاننا اور یقین کر لینا چاہیے کہ حق تعالیٰ شانہ یکتا ہے، ایک ہے، تنہا ہے کوئی اور اس کا ساتھی نہیں۔ سب سے مستغنی اور بے نیاز ہے، صاحب اولاد نہیں، نہ اس کے ماں باپ ہیں اور نہ اس کا کوئی کفو ہے۔ اس کے مثل کوئی چیز نہیں (یعنی کسی کی ذات یا کسی کی کوئی صفت یا کسی کا کوئی فعل اللہ کی ذات کے یا اس کی کسی صفت کے یا کسی فعل کے مشابہ نہیں) حالانکہ وہ خوب سننے والا اور خوب دیکھنے والا ہے اور سمیع و بصیر والا ہے۔ کوئی اس کے مشابہ نہیں، کوئی اس کی نظیر نہیں، کوئی اس کا مددگار نہیں، کوئی اس کا شریک نہیں، کوئی اسے سہارا دینے والا نہیں کوئی اس کا وزیر نہیں، کوئی اس کے مقابل کا نہیں، کوئی اسے مشورہ دینے والا نہیں، وہ نہ جسم ہے کہ چھوا جائے، نہ جوہر ہے کہ دیکھا جائے اور محسوس کیا جائے، نہ عرض ہے کہ ختم ہو، نہ مرکب ہے، نہ آلہ والا ہے نہ مجموعہ اجزا ہے، نہ اس کی ماہیت ہے، نہ محدود ہے، وہ اللہ آسمان کا معلّی

لا یموت ازلی لا یفوت ابدی الملکوت سرمدی
الجبروت قیوم لا ینام عزیز لا یضام منیع لا یرام
فله الاسماء العظام والمواهب الکرام قضی بالفناء
علی جمیع الانام قال کل من علیها فان ویبقی وجه
ربک ذو الجلال والاکرام وهو بجهة العلو مستو
علی العرش محتو علی الملک محیط علمه بالاشیاء
الیه یصعد الکلم الطیب والعمل الصالح یرفعه یدبر
الامر من السماء الی الارض ثم یعرج الیه فی یوم کان
مقداره الف سنة مما تعدون ونعتقد ان لله عزوجل
تسعة وتسعین اسماء من احصاها دخل الجنة وذلک
مروی عن ابی هریرة رض عن النبی صلی الله علیه وسلم
قال لله تسعة وتسعون اسما او مائة الا واحد من
احصاها دخل الجنة وجمیعها فی القرآن فی سور
متفرقة منها خمسة اسماء فی الفاتحة وهی یا الله
یا رب یا رحمن یا رحیم یا ملک وفی سورة البقرة
ستة وعشرون اسما یا محیط یا قدیر یا علیم یا
حلیم یا تواب یا بصیر یا واسع یا بدیع یا رؤف یا
شاکر یا الله یا واحد یا غفور یا حکیم یا قابض
یا باسط یا لا اله الا هو یا حی یا قیوم یا علی یا عظیم
یا ولی یا غنی یا حمید وفی آل عمران اربعة اسماء
یا قائم یا وهاب یا سریع یا خبیر وفی سورة النساء
ستة اسماء یا رقیب یا حسیب یا شهید یا غفور
یا مقیت یا وکیل وفی الانعام خمسة اسماء
یا فاطر یا قاهر یا قادر یا لطیف یا خبیر وفی الاعراف
اسمان یا محیی یا ممیت وفی الانفال اسمان یا نعم

ہے، اسی نے بلند آسمان بنائے، اسی نے زمین بچھائی، نہ وہ طبیعت ہے، نہ طالع ہے، نہ وہ تاریکی ہے، اور نہ وہ چھپا ہوا نور ہے، اس کے علم میں تمام چیزیں ہیں اور وہ ان کے پاس ہے اور کوئی چیز اسے چھوتی نہیں، وہ بڑی عزت والا ہے، سب پر غالب ہے، سب پر حاکم ہے، سب پر قادر ہے، رحم کرنے والا ہے، گناہ بخشنے والا ہے، عیب چھپانے والا ہے، عزت دینے والا ہے، مددگار ہے، انتہائی رحم کرنے والا ہے، خالق ہے، موجد ہے، سب سے پہلے ہے، سب سے پیچھے ہے، سب پر غالب ہے سب سے قریب ہے، تن تنہا ہے، سچا معبود ہے، زندہ ہے، ... جسے فنا نہیں، ہمیشہ سے ہے، ہمیشہ رہے گا، اس کا ملک دائمی ہے، کائنات کو سنبھالنے والا ہے، سوتا نہیں، ایسے غلبہ والا ہے کہ کوئی اس پر ظلم نہیں کر سکتا، ایسا محفوظ و بلند ہے کہ کوئی اس کا قصد نہیں کر سکتا، اس کے بڑے بڑے اسماء ہیں، اور بزرگ عطیات ہیں، اس نے تمام مخلوق پر فنا کا فیصلہ صادر فرما دیا ہے، فرمایا: تمام چیزیں فنا ہونے والی ہیں، اور آپ کے معزز و مکرم پروردگار کی ذات باقی رہے گی۔ اللہ تعالیٰ اوپر ہے، عرش پر جلوہ افروز ہے، تمام عالم پر قابض ہے، اس کے علم کے دائرہ میں تمام چیزیں گھری ہوئی ہیں، اسی کی طرف پاکیزہ باتیں چڑھتی ہیں، اور وہی نیک عمل بلند فرماتا ہے، زمین سے لیکر آسمان تک ہر چیز کا وہی انتظام فرماتا ہے پھر فرشتے اس کی طرف ایک ہزار سالوں کے برابر والے دن میں تعمیل احکام کے لئے چڑھ جاتے ہیں، ہمارا عقیدہ ہے کہ حق تعالیٰ کے ۹۹ نام ہیں اور جو ان کا ورد رکھے گا وہ جنت میں جائے گا حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ نبی صلعم نے فرمایا کہ اللہ کے ۹۹ یا ایک کم سو نام ہیں جو ان کا ورد رکھے گا وہ جنتی ہے، یہ تمام اسماء متفرق سورتوں میں قرآن حکیم میں موجود ہیں پانچ اسم (اللہ، رب، رحمٰن، رحیم، مالک) سورہ فاتحہ میں ہیں اور ۲۶ (محیط، قدیر، علیم، حلیم، تواب، بصیر، واسع، بدیع، رؤف، شاکر، اللہ، واحد، غفور، حکیم، قابض، باسط

الولی یا نعم النصیر وفی ھود سبعة اسماء یا حفیظ
یا رقیب یا مجید یا قوی یا مجیب یا ودود یا فعال
وفی الرعد اسمان یا کبیر یا متعال وفی ابراھیم
اسم واحد وھو یا منان وفی الحجر اسم واحد و
ھو یا خلاق وفی النحل اسم یا باعث وفی مریم
اسمان یا صادق یا وارث وفی المؤمنون اسم یا
کریم وفی النور ثلثة اسماء یا حق یا مبین یا نور
وفی الفرقان یا ھادی وفی سبا یا فتاح وفی المؤمن
اربعة اسماء یا غافر یا قابل یا شدید یا ذا الطول
وفی الذاریت ثلثة اسماء یا رزاق یا ذا القوة
یا متین وفی الطور یا منان وفی اقتربت الساعة
یا مقتدر وفی الرحمٰن یا باقی یا ذا الجلال یا ذا الاکرام
وفی الحدید اربعة یا اوّل یا آخر یا ظاھر
یا باطن وفی الحشر عشرة اسماء یا قدوس یا سلام
یا مومن یا مھیمن یا عزیز یا جبار یا متکبر یا
خالق یا باریٔ یا مصور وفی البروج یا مبدیٔ یا
معید وفی قل ھو اللہ احد یا احد یا صمد ھکذا
ذکر سفیان بن عیینة وذکر عبد اللہ بن احمد
اسماء زوائد علی ھذہ وھو یا مجیب یا قاھر یا
فاضل یا فالق یا رقیب یا ماجد یا جواد یا احکم
الحاکمین وذکر ابوبکر النقاش فی کتاب تفسیر
الاسماء والصفات عن جعفر بن محمد یعنی الصادق
رضی اللہ عنہ قد قال ان للہ ثلثمائة وستین اسماء و
وروی ایضا عن غیرہ مائة واربعة عشر اسماء
وکل ذلک محمول علی انھم وجدوا فی القرآن

لا الٰہ الا ھو، حی، قیوم، علی، عظیم، ولی، غنی، حمید) سورہ بقرہ میں ہیں
اور چار (قایم، وہاب، سریع، خبیر) آل عمران میں ہیں اور چھ (رقیب
حسیب، شہید، غفور، مقیت، وکیل) سورۂ نساء میں ہیں، اور پانچ
(فاطر، قاہر، قادر، لطیف، خبیر) سورہ انعام میں ہیں اور دو (محی
ممیت) سورہ اعراف میں ہیں اور دو (نعم المولیٰ، نعم النصیر) سورہ
انفال میں ہیں اور سات (حفیظ، رقیب، مجید، قوی، مجیب، ودود
فعال لما یرید) سورہ ہود میں ہیں، اور دو (کبیر، متعال) سورہ رعد میں
ہیں اور ایک (منان) سورہ ابراہیم میں ہے اور ایک (خلاق) سورہ
حجر میں ہے اور ایک (باعث) سورہ نحل میں ہے اور دو (صادق، وارث)
سورہ مریم میں ہیں، اور ایک (کریم) سورہ مومنون میں ہے اور تین
(حق، متین، نور) سورہ نور میں ہیں اور ایک (ہادی) سورہ فرقان
میں ہے اور ایک (فتاح) سورہ سبا میں ہے اور چار (غافر، قابل
شدید اور ذو الطول) سورہ مومن میں ہیں اور تین (رزاق، ذو القوۃ
متین) سورہ ذاریات میں ہیں۔ اور ایک (منان) سورہ طور میں ہے
اور ایک (مقتدر) سورہ اقتربت الساعۃ میں ہے اور تین (باقی، ذو الجلال
ذو الاکرام) سورہ رحمٰن میں ہیں اور چار (اوّل، آخر، ظاہر، باطن)
سورہ حدید میں ہیں اور دس (قدوس، سلام، مومن، مہیمن، عزیز، جبار
متکبر، خالق، باری، مصور) سورہ حشر میں ہیں اور دو (مبدی، معید)
سورہ بروج میں ہیں اور دو (احد، صمد) سورہ اخلاص میں ہیں سفیان
بن عیینہ نے اسی طرح بیان فرمایا ہے لیکن عبد اللہ بن احمد نے
آٹھ مزید اسماء بھی ذکر فرمائے ہیں یعنی مجیب، قاہر، فاضل،
فالق، رقیب، ماجد، جواد، احکم الحاکمین۔

جعفر بن محمد صادق نے حق تعالیٰ کے ۳۶۰ اسماء بتائے ہیں،
(ابوبکر نقاش در کتاب تفسیر الاسماء والصفات) اور کسی نے
۱۱۴ اسماء بتائے ہیں، یہ اختلاف قرآن حکیم کے مکرر اسماء

إسمآء مكررة فعدوها اسمآء والصحيح فيما ذكر عن ابي هريرة رضي الله تعالیٰ عنه۔

**فصل** : ونعتقد ان الايمان قول باللسان و معرفة بالجنان وعمل بالاركان يزيد بالطاعة وينقص بالعصيان ويقوى بالعلم ويضعف بالجهل وبالتوفيق يقع كما قال الله عزوجل فاما الذين آمنوا فزادتهم ايمانا وهم يستبشرون وما جاز عليه الزيادة جاز عليه النقصان وقال الله تعالیٰ واذا تليت عليهم آياته زادتهم ايمانا وقوله عزوجل ليستيقن الذين اوتوا الكتاب ويزداد الذين آمنوا ايمانا وما روى عن ابن عباس وابي هريرة وابي درداء انهم قالوا الايمان يزيد وينقص وغير ذلك مما يطول شرحه وقد انكرت الاشعرية زيادة الايمان ونقصانه وهو في اللغة تصديق القلب المتضمن للعلم بالمصدق به وهو في الشريعة التصديق وهو العلم بالله وصفاته مع جميع الطاعات الواجبات منها والنوافل واجتناب الزلات والمعاصي ويجوز ان يقال هو الدين والشريعة والملة لان الدين هو ما يدان به من الطاعات مع اجتناب المحظورات والمحرمات وذلك هو صفة الايمان واما الاسلام فهو من جملة الايمان وكل ايمان اسلام وليس كل اسلام ايمانا لان الاسلام هو بمعنى الاستسلام والانقياد وكل مومن مستسلم منقاد الله تعالیٰ وليس كل مسلم مومنا بالله لانه قد يسلم مخافة السيف فالايمان اسم يتناول مسميات كثيرة افعالا واقوا

کے شمار کرنے پر محمول ہے، صحیح بات وہی ہے جو حضرت ابوہریرہؓ نے بیان فرمائی ہے۔

ہمارا عقیدہ ہے کہ ایمان (زبان سے اقرار کرنا، دل سے پہچاننا اور اعضاء سے عمل کرنا ان) تینوں کے مجموعہ کا نام ہے اور گھٹتا بڑھتا ہے۔ یعنی نیک عملوں سے بڑھتا ہے اور گناہوں سے گھٹتا ہے، اسی طرح علم سے مستحکم ہوتا ہے اور جہل سے کمزور رہتا ہے اور ایمان کا بیش بہا خزانہ اللہ اللہ تعالیٰ کی توفیق ہی سے نصیب ہوتا ہے فرمایا: ایمان والوں کے دلوں میں اللہ کی آیتیں ایمان بڑھا دیتی ہیں اور وہ ان سے کھل جاتے ہیں ظاہر ہے جس شے میں زیادتی جائز ہو اس میں کمی بھی جائز ہے، فرمایا: اور جب انہیں اللہ کی آیتیں پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو وہ آیتیں ان میں ایمان بڑھا دیتی ہیں فرمایا: تاکہ اہل کتاب کو یقین آ جائے اور ایمان والوں کے ایمان میں اضافہ ہو جائے، علاوہ ازیں ابن عباسؓ، ابوہریرہؓ اور ابو درداءؓ وغیرہ سے روایتیں آتی ہیں کہ ایمان گھٹتا بڑھتا رہتا ہے ہم نے طوالت کے ڈر سے یہ روایتیں چھوڑ دی ہیں۔ اشاعرہ ایمان کی کمی بیشی کو نہیں مانتے اور سلف کے خلاف گامزن ہیں لغت میں ایمان دلی تصدیق کا نام ہے جو تصدیق کی جانیوالی شے کو یقین کے ساتھ جاننے کو شامل ہے اور شریعت میں ایمان تصدیق کو یعنی اللہ کی ذات اور اس کی صفات پر یقین لانے کو تمام واجبات ونوافل کے بجا لانے کے اور تمام لغزشوں اور گناہوں سے بچنے کے ساتھ ساتھ کہا جاتا ہے اسے دین، شریعت اور ملت و مذہب بھی کہنا جائز ہے۔ کیونکہ دین وہ اطاعتیں ہیں جن کے بجا لانے کے لئے سر تسلیم خم کر دیا جاتا ہے اور خطرناک و حرام کاموں سے برضا و رغبت بچا جاتا ہے یہی ایمان کی تعریف ہے۔

اسلام ایمان کی ایک خاص نوع ہے کیونکہ ہر ایمان اسلام ہے اور ہر اسلام ایمان نہیں کیونکہ اسلام اطاعت و انقیاد کے معنی میں ہے اور ہر مومن اللہ کا مطیع و منقاد ہوتا ہے لیکن ہر مطیع و منقاد کا اللہ پر ایمان نہیں ہوتا کیونکہ

فیعم جمیع الطاعات والاسلام عبارۃ عن الشہادتین
مع طمانینۃ القلب والعبادات الخمس وقد اطلق
الامام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ان الایمان
غیر الاسلام فذھب الی الحدیث المروی عن عبد اللہ
بن عمر رضی اللہ عنہ انہ قال حدثنی عمر بن الخطاب انہ قال
بینما انا عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات
یوم اذ طلع علینا رجل شدید بیاض الثوب شدید
سواد الشعر لا یری علیہ اثر السفر ولا یعرفہ منا
احد حتی جلس الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فاسند رکبتیہ الی رکبتیہ ووضع کفیہ علی
فخذیہ ثم قال یا محمد اخبرنی عن الاسلام فقال
صلی اللہ علیہ وسلم ان تشھد ان لا الہ الا اللہ
وان محمدا رسول اللہ وتقیم الصلوۃ وتوتی
الزکوۃ وتصوم رمضان وتحج البیت ان استطعت
الیہ سبیلا قال صدقت قال فتعجبنا منہ یسألہ
ویصدقہ ثم قال اخبرنی عن الایمان قال صلی اللہ
علیہ وسلم ان تؤمن باللہ وملئکتہ وکتبہ ورسلہ
والیوم الاخر والقدر خیرہ وشرہ قال صدقت قال
اخبرنی عن الاحسان قال ان تعبد اللہ کانک
تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراک قال فاخبرنی
عن الساعۃ قال ما المسئول عنھا باعلم من السائل
قال فاخبرنی عن اماراتھا قال ان تلد الامۃ ربتھا
وان تری الحفاۃ العراۃ العالۃ رعاء الشاۃ یتطاولون
فی البنیان قال عمر فلبثت ھنیئۃ ثم قال لی رسول
اللہ ھل تدری من السائل قلت اللہ ورسولہ

کبھی ایک شخص تلوار کے ڈر سے بھی مطیع و منقاد (مسلمان) ہو جاتا ہے لہٰذا ایمان ایک ایسا جامع لفظ ہے جس میں افعال و اقوال کے اعتبار سے بہت سی چیزیں داخل ہیں اور تمام طاعات و عبادات کو سمیٹے ہوئے ہے اور اسلام پورے وثوق کے ساتھ توحید و رسالت کی شہادتوں کا اور پنجگانہ عبادتوں کا نام ہے۔ امام احمدؒ نے فرمایا ہے کہ ایمان و اسلام میں فرق ہے اور دلیل میں حضرت ابن عمرؓ والی حدیث لاتے ہیں کہ مجھ سے حضرت عمرؓ نے بیان فرمایا کہ ایک دن میں سرکار رسالت کی خدمت میں حاضر تھا اتنے میں ایک شخص ہمارے سامنے نمودار ہوتا ہے جس کے کپڑے بیحد سفید ہیں اور بال سخت سیاہ ہیں اس پر سفر کی کوئی علامت نہیں پائی جاتی اور نہ ہی اسے ہم میں سے کوئی شخص پہچانتا ہے حتیٰ کہ وہ رسول اللہ صلعم کے آگے آ کر اپنے دونوں گھٹنے آپ کے گھٹنوں سے ملا کر بیٹھ جاتا ہے اور اپنے دونوں ہاتھ اپنی رانوں پر رکھ لیتا ہے اور عرض کرتا ہے: محمد! مجھے اسلام کے بارے میں خبر دیجئے، آپ فرماتے ہیں: اسلام یہ ہے کہ تم اس بات کی گواہی دو کہ اللہ کے سوا کوئی حق دار عبادت نہیں اور اس کی بھی کہ محمد اللہ کے رسول ہیں، نماز کی پابندی کرو، زکوٰۃ دو، رمضان کے روزے رکھو اور بیت اللہ کا حج کرو، اگر تمہیں اس تک پہنچنے کی طاقت ہو، وہ کہتا ہے! آپ سچ فرماتے ہیں حضرت عمرؓ فرماتے ہیں: ہمیں اس پر حیرت ہوتی ہے کہ پوچھ بھی رہا ہے اور تصدیق بھی کر رہا ہے پھر کہتا ہے: ایمان کے بارے میں بتائیے آپ فرماتے ہیں: ایمان یہ ہے کہ تم کو اللہ پر، اس کے فرشتوں پر، اس کی کتابوں پر، اس کے رسولوں پر، آخرت پر اور اچھی بری تقدیر پر یقین ہو کہتا ہے آپ سچ فرماتے ہیں، کہتا ہے: احسان کے بارے میں اطلاع دیجئے آپ فرماتے ہیں: احسان یہ ہے کہ تم اللہ کی اس طرح عبادت کرو گویا تم اللہ کو دیکھ رہے ہو اگر تمہارا یہ تصور قائم نہیں ہوتا تو اس پر یقین ہے کہ اللہ تم کو دیکھ رہا ہے۔ کہتا ہے: قیامت کے بارے میں فرمائیے آپ فرماتے ہیں: سوال کئے جانے والا سوال کرنے

اعلم قال صلی اللہ علیہ وسلم فانہ جبریل اتاکم
لیعلمکم دینکم وفی لفظ اٰخر قال ذالک جبریل
اتاکم لیعلمکم امر دینکم وما اتانی قط فی صورۃ
الا عرفتہ الا فی صورتہ ھٰذہٖ فقد فرق جبرئیل
علیہ السلام بین الاسلام والایمان لسؤالین فاجاب
النبی صلی اللہ علیہ وسلم بجوابین مختلفین فذھب
الامام احمد رض ایضًا الی حدیث الاعرابی حیث
قال یارسول اللہ اعطیت فلانا ومنعتنی فقال
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ذالک مومن فقال
لہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ومسلم انت وذھب
ایضًا الی قول اللہ تعالیٰ قالت الاعراب اٰمنا قل
لم تؤمنوا ولٰکن قولوا اسلمنا ولما یدخل الایمان
فی قلوبکم واعلم ان زیادۃ الایمان انما یکون
بعد التحقیق بعد اداء الاوامر وانتھاء النواھی
بالتسلیم فی المقدور وترک الاعتراض علی اللہ
عزوجل فی فعلہ فی جمیع خلقہ وترک الشک
فی وعدہ فی الاقسام والرزق والثقۃ بہ و
التوکل علیہ والخروج من الحول والقوۃ والصبر
علی البلاء والشکر علی النعماء والتنزیہ للحق
وترک التھمۃ لہ فی سائر الاحوال واما بمجرد
الصلوٰۃ والصیام فلا وسئل الامام احمد عن
الایمان امخلوق ھو ام غیر مخلوق فقال من
قال ان الایمان مخلوق فقد کفر لان فی ذالک
ایھاما وتعریضا بالقراٰن ومن قال غیر مخلوق
فقد ابتدع لان فی ذالک ایھاما ان اماطۃ الاذی

والے سے زیادہ نہیں جانتا کہا ہے قیامت کی نشانیاں بتائیے فرماتے ہیں خواتین
کے نافرمان اولاد پیدا ہوگی اور تم دیکھو گے کہ ننگے پیروں والے برہنہ جسم والے
بکریوں کے چرواہے محلوں میں فخر کریں گے، حضرت عمرؓ فرماتے ہیں: پھر
قدرے توقف کے بعد مجھ سے رسول اللہ صلعم پوچھتے ہیں: جانتے ہو یہ سائل
کون تھا؟ میں عرض کرتا ہوں اللہ اور اس کا رسول خوب جانتا ہے فرماتے
ہیں: یہ جبریل تھے اور تمہیں تمہارا دین سکھانے کے لئے آئے تھے ایک لفظ
میں یہ زیادہ ہے، آپ میرے پاس جب کبھی کسی شکل میں آئے میں نے آپ کو
نہیں پہچانا۔ اس حدیث میں حضرت جبرئیل نے دو مختلف سوال کرکے دو
آپ نے دو مختلف جواب دے کر ایمان واسلام میں فرق ظاہر فرمایا۔
علاوہ ازیں امام موصوف نے دیہاتی والی حدیث سے بھی استدلال کیا ہے
کہ اس نے کہا تھا، یارسول اللہ! آپ نے فلاں کو تو مال دیا مگر مجھے نہیں
دیا، فرمایا وہ تو مومن ہے، اعرابی بولا، میں بھی تو مومن ہوں،
فرمایا تم مسلمان ہو اور آپ نے اس آیت سے بھی استدلال کیا ہے:۔
دیہاتیوں نے کہا ہم مومن ہیں، آپ فرمادیں تم مومن نہیں ہو لیکن کہو ہم
مسلمان ہیں ہنوز تمہارے دلوں میں ایمان داخل نہیں ہوا۔

دیکھئے اللہ پر یقین کرنے سے اوامر کو بجالانے سے، نواہی سے بچ کر
رہنے سے، تقدیر کو تسلیم کرنے سے، تمام مخلوق کے سلسلہ میں اللہ کے فعل
پر اعتراض سے بچ کر رہنے سے، تقسیم ورزق کے بارے میں اس کے وعدوں
پر شک وتردد سے علیحدہ رہنے سے، اللہ پر اعتماد وبھروسہ کرنے سے
اپنی ذاتی قوت وطاقت سے دست برداری ظاہر کرنے سے، مصائب
پر صبر اور نعمتوں پر شکر کرنے سے، اللہ کو منزہ اور پاک سمجھنے سے اور اس
پر ہرحال میں الزام نہ لگانے ہی سے ایمان میں زیادتی ہوتی ہے محض
نماز وروزے سے نہیں، امام احمدؒ سے ایمان کے بارے میں پوچھا گیا
کہ وہ مخلوق ہے یا غیر مخلوق؟ فرمایا جس نے ایمان کو مخلوق کہا وہ کافر
ہوا کیونکہ اس عقیدے سے قرآن کے مخلوق ہونے کی طرف اشارہ ہے

عن الطريق وافعال الاركان غير مخلوقة فقد
انكر على الطائفتين وذكر الحديث ان النبي صلى الله
عليه وسلم قال الايمان بضع وسبعون خصلة
افضلها قول لا اله الا الله وادناها اماطة الاذى
عن الطريق وانما كفر القائل بخلق القرآن وبدع
الاخر لان مذهبه رحمه الله مبنى على ان القرآن
اذا لم ينطق بشئ ولا يروى فى السنة عن رسول الله
صلى الله عليه وسلم شئ والقرض عصر الصحابة
ولم ينقل احد منهم قولا فالكلام فيه بدعة
وحدث ولا يجوز للمومن ان يقول انا مؤمن حقا
بل يجب ان يقول انا مؤمن ان شاء الله خلاف ما
قالت المعتزلة انه يجوز ان يقول انا مؤمن حقا
وانما قلنا ذلك لما روى عن عمر بن الخطاب رض
انه قال من زعم انه مؤمن فهو كافر وعن
الحسن رض قال ان رجلا قال عند عبد الله بن
مسعودؓ انى مؤمن فقيل لابن مسعودؓ ان هذا
يزعم انه مؤمن قال فاسئلوه افى الجنة هو ام
هو فى النار فسألوه فقال الله اعلم فقال عبد الله
فهلا وكلت الاخرى كما وكلت الاولى و
لان المؤمن حقا من هو عند الله تعالى مؤمن
وهو الذى يكون من اهل الجنة ولا يكون
كذلك الا بعد موافاته بالايمان ويختم
له بذلك ولا يعلم احد بما يختم له فينبغى
ان يكون خائفا راجيا محسنا عملا حذرا متوقيا حتى
ياتيه الموت وهو على خير عمل وان الناس يموتون

اور یہی خیال پیدا ہوتا ہے کیونکہ ایمان میں قرآن پر ایمان لانا بھی شامل ہے اور جس نے غیر مخلوق کہا وہ بدعتی ہے کیونکہ اس سے یہ وہم پیدا ہوتا ہے کہ راہ سے تکلیف دہ چیزوں کا دور کرنا اور بندوں کے افعال غیر مخلوق ہیں لہٰذا امام موصوف نے دونوں صورتوں کی تردید فرمائی ہے اور دونوں گروہوں پر طعن فرمایا ہے اور یہ حدیث بیان کی کہ نبی صلعم نے فرمایا ایمان کی ستر سے کچھ اوپر شاخیں ہیں جن میں سب سے افضل توحید کی شہادت ہے اور سب سے کمتر راہ سے تکلیف دہ چیزوں کا ہٹانا ہے۔

آپ نے قرآن کو مخلوق کہنے والوں کو کافر اور غیر مخلوق کہنے والوں کو بدعتی اسی لئے فرمایا کہ آپ کا مذہب اس اصل پر موقوف ہے کہ اگر کسی مسئلہ پر قرآن خاموش رہے اور نہ اس میں رسول اللہ صلعم سے کوئی حدیث ثابت ہو اور عہدِ صحابہ میں بھی کسی صحابی سے کوئی اثر ثابت نہ ہو تو اس میں گفتگو کرنا بدعت ہے اور دین میں ایک نئی بات پیدا کرنا ہے مومن کو یہ کہنا کہ میں یقیناً صاحب ایمان ہوں لائق نہیں البتہ معتزلہ کے نزدیک جائز ہے ہاں یہ کہہ سکتا ہے: انشاء اللہ میں مومن ہوں کیونکہ حضرت عمرؓ کا قول ہے کہ جس نے یہ گمان کیا کہ میں مومن ہوں وہ کافر ہے۔

حسن بصری: ایک شخص نے حضرت ابن مسعودؓ کے پاس کہا: میں مومن ہوں ابن مسعودؓ سے کہا گیا کہ یہ شخص گمان کرتا ہے کہ میں مومن ہوں، فرمایا: اس سے پوچھو کیا تو جنتی ہے یا جہنمی؟ لوگوں نے اس سے پوچھا، بولا اللہ جانتا ہے حضرت ابن مسعودؓ نے فرمایا: تو تو نے ایمان کا معاملہ اللہ کے سپرد کیوں نہیں کیا جس طرح یہ معاملہ اللہ کے سپرد کر دیا حالانکہ پکا سچا اور یقیناً مومن وہ ہے جو اللہ کے نزدیک مومن ہے اور وہی جنتی ہے مگر اس کا علم دنیا سے رخصت ہوتے وقت ہوتا ہے جب ایمان پر خاتمہ بخیر و خوبی ہو جاتا ہے آج یہ کس کو معلوم ہے کہ اس کا خاتمہ کس عمل پر ہوگا اس لئے مومن کی شان یہی ہے کہ خوف زدہ

علیٰ ما عاشوا علیه ویحشرون علیٰ ما ماتوا علیه
کما جآء فی الحدیث قال علیه السلام کما تعیشون
تموتون وکما تموتون تبعثون ونعتقد ان افعال العباد
خلق الله وکسب لهم خیرها وشرها حسنها
وقبیحها ما کان منها طاعة ومعصیة لا علیٰ معنیٰ
انه امر بالمعصیة لکن قضیٰ بها وقدرها وجعلها
علیٰ حسب قصدہ وارادته قسم الارزاق وقدرها
فلا یصدها صاد ولا یمنعها مانع لا زائدها
ینقص ولا ناقصها یزید ولا ناعمها یخشن ولا
خشنها ینعم ورزق غد لا یؤکل الیوم وقسم
زید لا ینقل الی عمرو وانه تعالیٰ یرزق الحرام
کما یرزق الحلال علیٰ معنیٰ انه یجعله غذآء للابدان
وقواما للاجساد لا علیٰ معنی انه اباحه الحرام و
کذلك القاتل لم یقطع اجل المقتول المقدر له
بل یموت باجله وکذلك الغریق ومن هدم علیه
الحائط والقی من شاهق ومن اکله سبع وکذلك
هدایة المسلمین والمؤمنین وضلالة الکٰفرین
الیه عزوجل جمیع ذالك فعل له وصنعه لا شریك
له فی ملکه وانما اثبتنا للعباد کسبا لموضع توجه
الامر والنهی والخطاب الیهم ثم استحقاق
الثواب والعقاب لدیهم کما وعد وضمن قال الله
تعالیٰ جزآء بما کانوا یعملون وقال عزوجل بما صبرتم
وقال جل وعلا وما سلککم فی سقر قالوا لم
نك من المصلین ولم نك نطعم المسکین وقال
تبارك وتعالیٰ هذه النار التی کنتم بها تکذبون

امیدوار رحمت، اپنی اصلاح کرنے والا، محتاط و چوکنا اور اچھی موت کا منتظر رہے حتیٰ کہ اچھے عمل پر اسے موت آجائے لوگ جیسے کاموں میں غرق ہوکر زندگی گزارتے ہیں انہیں پر انہیں موت آتی ہے اور جن کاموں پر موت آتی ہے انہیں پر ان کا حشر ہوگا جیسا کہ ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس طرح تم زندگی گزار رہے ہو اسی حال پر تم کو موت آجائے گی اور جس حال پر تم مروگے اسی حال میں اٹھائے جاؤگے

ہمارا عقیدہ ہے کہ بندوں کے افعال اللہ نے پیدا کئے ہیں اور بندوں کے کمائے ہوئے ہیں یعنی افعال کا اللہ خالق ہے اور بندے کاسب ہیں خواہ نیک ہوں یا بد اور اچھے ہوں یا برے اور طاعت والے ہوں یا گناہ کا ہوں۔ اس کا یہ معنی نہیں کہ اللہ نے گناہ کا حکم دیا بلکہ یہ معنی ہے کہ وہ اللہ کے فیصلہ اور علم میں ہیں اور اللہ نے انہیں اپنے قصد و ارادے سے پیدا کیا ہے، حق تعالےٰ نے مخلوق میں رزق بانٹا اور ہر ایک کے رزق کی مقدار مقرر فرما دی، لہٰذا مقدر کی روزی میں کوئی حائل نہیں ہوسکتا اور نہ کوئی اسے روک سکتا ہے، نہ زیادہ روزی کو کوئی گھٹا سکتا ہے اور نہ کم کو کوئی بڑھا سکتا ہے نہ فراخ روزی کو کوئی تنگ کر سکتا ہے اور نہ تنگ کو فراخ کرسکتا ہے آنیوالی کل کی روزی آج نہیں کھائی جاتی اور زید کا حصہ عمرو کو نہیں پہنچ سکتا، ہر طرح کی روزی خواہ حرام ہو یا حلال حق تعالیٰ ہی دیتا ہے اس کا یہ معنی نہیں کہ حرام مباح ہے بلکہ یہ معنی ہے کہ حلال کی طرح حرام سے بھی جسم کی پرورش کرتا ہے اور غذا کو جزو بدن بناتا ہے، اسی طرح قاتل مقتول کی مقررہ مدت سے پہلے اسے قتل نہیں کرتا بلکہ وہ اپنی مقررہ مدت ہی پر فوت ہوتا ہے اسی طرح ڈوبنے والا، دیوار کے نیچے دب کر مرنے والا، پہاڑ کی چوٹی سے گر کر مرنے والا اور وہ جسے کوئی درندہ کھا جائے سب اپنی مقررہ مدت ہی پر مرتے ہیں اسی طرح مسلمانوں کو ہدایت اور کافروں کو ضلالت دینا حق تعالےٰ ہی کا کام ہے اور اسی کی طرف ہے اس کے ملک میں اس کا کوئی شریک نہیں

وقال جلت عظمته ذٰلك بما قدمت يداك و غير ذٰلك من الاٰيات فعلق سبحانه الجزآء على افعالهم فاثبت لهم كسبا خلاف ما قالت الجهمية من انه لا كسب للعباد وانهم كالباب يردد بفتح والشجرة تحرك وتهتز وهم الجاحدون للحق الرادّون للكتاب والسنة والدليل على ان كون ذٰلك خلق الله عزوجل وكسب للعباد خلافًا للقدرية فى قولهم ان جميع ذٰلك خلق للعباد دون الله عزوجل تبا لهم وهم مجوس هٰذه الامة جعلوا الله شركآء ونسبوه الى العجز وان يجرى فى ملكه ما لا يدخل فى قدرته وارادته تعالى الله عن ذٰلك علوّا كبيرا قوله عزوجل والله خلقكم وما تعملون وكما قال تعالى جزآءً بما كنتم تعملون فلما كان الجزآء واقعا على اعمالهم كان الخلق واقعا على اعمالهم ولا جآئز ان يقال المراد بذلك ما يعملونه من الحجارة من الاصنام لان الحجارة اجسام و العباد لا يعملونها وانما الاعمال التى يقع فيها ما يعملون العباد فوجب ان يرجع الخلق الى اعمالهم من الحركات والسكنات وقال تعالى ولا يزالون مختلفين الا من رحم ربك ولذٰلك خلقهم والمعنى للخلاف خلقهم وقال الله تعالى ام جعلوا الله شركآء خلقوا كخلقه فتشابه الخلق عليهم قل الله خالق كل شئ وقال جل وعلا هل من خالق غير الله يرزقكم من السمآء والارض وقال تعالى اخبارًا من المشركين ان تصبهم حسنة يقولوا هٰذه

ہم نے یہ جو کہا ہے کہ بندوں کے افعال کا خالق اللہ ہے اور بندے کاسب ہیں حق تعالیٰ کے وعدے اور ضمانت سے کہا ہے اور ثواب و عذاب کے استحقاق کو دیکھتے ہوئے بھی فرمایا کسی کو معلوم نہیں کہ اللہ نے ان کے عملوں کے بدلے کیا کیا دل خوش کن نعمتیں ان کے لئے چھپا کر رکھ چھوڑی ہیں فرمایا جنت تمہارے صبر کرنے کا عوض ہے، فرمایا کس چیز نے تمہیں دوزخ میں داخل کیا؟ کہیں گے ہم نماز نہیں پڑھا کرتے تھے، مسکینوں کو کھانا نہیں کھلایا کرتے تھے، فرمایا یہی وہ آگ ہے جسے تم جھٹلایا کرتے تھے فرمایا یہ ان عملوں کے سبب ہے جن کو تیرے دونوں ہاتھوں نے پہلے بھیجے تھے اس سلسلہ میں اور بھی آیتیں ہیں ان آیتوں میں حق تعالیٰ نے جزا بندوں کے افعال پر معلق فرمائی ہے اور ان کے لئے کسب ثابت کیا ہے لیکن جہمیہ کہتے ہیں بندوں کے لئے کسب نہیں وہ تو بمنزلہ دروازے کے ہیں کہ بند کر دیا جاتا اور کھول دیا جاتا ہے اور بمنزلہ درخت کے ہیں کہ ہوا اسے حرکت دیتی ہے ورنہ پر سکون رہتا ہے یہ لوگ حق کے منکر ہیں اور قرآن و حدیث کو ٹھکرا رہے ہیں، قدریہ کہتے ہیں کہ بندے اپنے افعال کے خالق بھی ہیں اور کاسب بھی حق تعالیٰ ان سے سمجھے یہ تو اس امت کے مجوسی (مشرک) ہیں انہوں نے بندوں کو اللہ تعالیٰ کا شریک بنا دیا ......

...... اور اللہ تعالیٰ کو عاجز قرار دیدیا اور یہ بھی الزام لگایا کہ اس کے ملک میں اس کے ارادہ و قدرت کے بغیر بھی کام جاری ہیں اس الزام سے حق تعالیٰ بہت بلند و برتر ہے۔

اس کی دلیل کہ بندوں کے افعال کا خالق اللہ ہے اور بندے کاسب ہیں یہ آیت ہے: اللہ نے تم کو اور تمہارے سارے عملوں کو پیدا کیا فرمایا! یہ تمہارے ان عملوں کا بدلہ ہے جن کو تم کیا کرتے تھے پھر جب جزا عملوں پر مرتب ہوئی تو تخلیق بھی عملوں پر مرتب ہونی لازم ہے، اگر کوئی کہے کہ عملوں سے مراد پتھر وغیرہ کی مورتیاں اور بت ہیں جن کو وہ تراشا کرتے تھے تو اس کا یہ جواب ہے کہ پتھر وغیرہ اجسام ہیں اور بندے پتھر وغیرہ نہیں بنایا کرتے تھے اعمال وہی ہیں جن میں لوگوں کے عمل واقع

من عند اللہ وان تصبھم سیئۃ یقولوا ھذہٖ من عندک قل کل من عند اللہ فمال ھؤلاء القوم لا یکادون یفقھون حدیثا وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث حذیفۃ رض ان اللہ تعالیٰ خلق کل صانع وصنعتہ حتی خلق الجزار وجزورہ وعن ابن عباس رض عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ان اللہ قال انا خلقت الخیر والشر وطوبیٰ لمن قدرت علی یدیہ الخیر وویل لمن قدرت علی یدیہ الشر وسئل الامام احمدؒ عن اعمال العباد التی یستوجبون بھا من اللہ السخط والرضیٰ اشئ من اللہ ام شئ من العباد فقال ھی للہ خلقا ومن العباد عملا ونعتقد ان المؤمن وان اذنب ذنوبا کثیرۃ من الکبائر والصغائر لا یکفر بھا وان خرج من الدنیا بغیر توبۃ اذا مات علی التوحید والاخلاص بل یرد امرہ الی اللہ عزوجل ان شاء عفی عنہ وادخلہ الجنۃ وان شاء عذبہ وادخلہ النار فلا ندخل بین اللہ تعالیٰ وبین خلقہ مالم یجز اللہ بمصیر۔

ہوتے ہیں اس لئے واجب ہے کہ مخلوق اپنے عملوں (حرکات و سکنات) کی طرف لوٹے، فرمایا: لوگ برابر اختلاف کرتے رہیں گے مگر جن پر آپ کا پروردگار رحم فرمائے اس نے اسی کے لئے انہیں پیدا فرمایا ہے یعنی اختلاف کے لئے اللہ نے انہیں پیدا فرمایا ہے اور اختلاف ان کا فعل ہے لہٰذا اللہ اختلاف کا بھی خالق ہے، فرمایا: بلکہ انہوں نے اللہ کے شرکاء ٹھہرا لئے ہیں کیا اللہ کی طرح وہ خالق ہیں کہ مخلوق ان پر مشتبہ ہو گئی آپ فرما دیں ہر چیز کا خالق اللہ ہے، فرمایا کیا اللہ کے سوا کوئی خالق ہے جو تمہیں آسمان و زمین سے روزی دیتا ہے؟ مشرکوں کی طرف سے خبر دیتے ہوئے فرمایا: اگر انہیں نیکی پہنچتی ہے تو کہتے ہیں یہ اللہ کی طرف سے ہے اور اگر انہیں برائی پہنچتی ہے تو کہتے ہیں یہ آپ کی طرف سے ہے۔ آپ فرما دیں ہر نیکی اور بدی اللہ کی طرف سے ہے، انہیں کیا ہو گیا معلوم ہوتا ہے کہ بات سمجھتے ہی نہیں، حدیث حذیفہؓ میں رحمت عالم صلعم نے فرمایا: یقیناً حق تعالیٰ نے ہر کاریگر کو اور اس کی کاریگری کو پیدا کیا حتیٰ کہ اس نے قصائی کو اور اونٹ کی بوٹیاں کرنے کے فعل کو پیدا کیا۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ نبی صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ نے فرمایا: میں نے خیر و شر پیدا کیا اسے مبارک ہو جس کے ہاتھوں پر میں نے خیر مقدر فرمایا اور اس کے لئے ہلاکت ہو جس ہاتھوں پر میں نے شر مقدر کیا۔ امام احمدؒ سے بندوں کے اعمال کے بارے میں جن سے وہ اللہ کی رضا و عدم رضا کے مستحق ہوتے ہیں، پوچھا گیا کہ آیا یہ اعمال اللہ کی طرف سے ہیں یا بندوں کی طرف سے؟ فرمایا: خلق کے اعتبار سے اللہ کی طرف سے ہیں اور کسب کے اعتبار سے بندوں کی طرف سے ہیں، ہمارا عقیدہ ہے کہ مومن اگرچہ بڑے چھوٹے کثیر گناہوں میں ملتبس ہوا ہو کافر نہیں ہوتا اگرچہ بلا توبہ کے مرجائے بشرطیکہ توحید اخلاص پر فوت ہو بلکہ اس کا معاملہ اللہ کے سپرد کر دیا جائے گا اگر وہ چاہے تو اسے معاف فرما کر جنت عطا فرما دے اور اگر چاہے تو عذاب کے لئے جہنم میں جھونک دے اس لئے کوئی اللہ کے اور اس کی مخلوق کے درمیان دخل نہ دے جب تک اللہ تعالیٰ مخلوق میں فیصلہ نہ فرما دے۔

**فصل** ونعتقد ان من ادخلہ اللہ النار بکبیرتہ مع الایمان فانہ لا یخلد فیھا بل یخرجہ منھا لان النار فی حقہ کالسجن فی الدنیا فیستوفی

## گنہ گار مومن دائمی جہنمی نہیں

ہمارا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ جس مومن کو بڑے گناہوں کی وجہ سے جہنم میں داخل فرمائے گا وہ ہمیشہ جہنم میں نہیں رہے گا بلکہ اللہ تعالیٰ اسے اس سے نکال لیگا کیونکہ اسکے حق میں

منه بقدر كبيرته وجريمته ثم يخرج برحمة الله تعالى ولا يخلد فيها ولا تلفح وجهه النار ولا تحرق اعضاء السجود منه لان ذلك محرم على النار ولا ينقطع طمعه من الله عزوجل في كل حال مادام في النار حتى يخرج منها فيدخل الجنة ويعطى الدرجات على قدر طاعته التي كانت له في الدنيا خلاف ما قالته القدرية ان الكبيرة تحبط الطاعات فلا يثاب عليها وكذلك قول الخوارج قبّحهم الله وينبغي ان يؤمن بخير القدر وشره وحلو القضاء ومره وان ما اصابه لم يكن ليخطيه بالحذر وما اخطاه من الاسباب لم يكن ليصيبه بالطلب وان جميع ما كان في سالف الدهور والازمان وما يكون الى يوم البعث والنشور لقضاء الله وقدره المقدور وانه لا محيص لمخلوق من القدر المقدور الذي خط في اللوح المسطور وان الخلائق لو جهدوا ان ينفعوا المرء بما لم يقضه الله تعالى لم يقدروا عليه ولو جهدوا ان يضروه بما لم يقضه الله لم يستطيعوا كما ورد في خبر ابن عباس رض قال قال الله تعالى وان يمسسك الله بضر فلا كاشف له الا هو وان يردك بخير فلا راد لفضله يصيب به من يشاء من عباده وروى عن زيد بن عبد الله بن مسعود رض قال حدثني رسول الله صلى الله عليه وسلم هو الصادق المصدوق ان خلق احدكم يجمع في بطن امه اربعين يوما نطفة وفي لفظ اربعين ليلة ثم يكون علقة

آگ بمنزلہ دنیوی قید خانہ کے ہے لہٰذا وہ اس میں بقدر جرم و گناہ کے مدت پوری کرکے اللہ کی مہربانی سے اس سے نکل آئے گا اور اس میں ہمیشہ نہیں رہے گا اور آگ اس کا چہرہ نہیں جلائے گی اور نہ اس کے اعضائے سجود جلائیگی کیونکہ اعضائے سجود کا جلانا آگ پر حرام ہے اور وہ ہر حال میں حق تعالیٰ جل مجدہ سے امیدوار رحمت رہتا ہے اور اللہ سے اس کی اُمیدیں منقطع نہیں ہوتیں جب تک وہ جہنم میں رہتا ہے حتیٰ کہ اس سے نکل کر جنت میں چلا جائے اور بمقدار دنیوی عملوں کے اسے درجات عطا فرمائے جائیں، اس کے برعکس قدریہ کہتے ہیں کہ بڑے گناہ تمام عمل غارت کر دیتے ہیں اور ان پر مرتب اجر منسوخ کر دیا جاتا ہے خارجیوں کا بھی یہی عقیدہ ہے اللہ ان سے سمجھے۔ اچھی بُری میٹھی اور کڑوی تقدیر پر ایمان لانا ضروری ہے اور اس پر بھی کہ کسی پر جو مصیبت آگئی وہ احتیاط کے باوجود اس سے چوکنے والی نہ تھی اور عیش و راحت کے جو اسباب اس سے چوک گئے وہ طلب کے باوجود بھی اسے حاصل ہونے والے نہ تھے اور اور اس پر بھی کہ ماضی میں جو کچھ ہوا اور مستقبل میں زندگی بعد الموت تک جو کچھ ہوگا سب اللہ کے فیصلہ و تقدیر سے ہوا اور ہوتا رہے گا کوئی تقدیر سے جو لوح محفوظ میں درج ہے چھوٹنے والا نہیں اور اس پر بھی کہ اگر تمام دنیا مل کر کسی شخص کو کچھ فائدہ پہنچانا چاہے مگر وہ اس کے مقدر میں نہ ہو تو وہ ہرگز اس پر قادر نہ ہوگی اور اگر سب لوگ اسے ضرر پہنچانا چاہیں اور اس کے مقدر میں نہ ہو تو کبھی ضرر نہ پہنچا سکیں گے جیسا کہ حضرت ابن عباس رض والی حدیث میں ہے حق تعالیٰ نے فرمایا اگر اللہ تجھے نقصان پہنچانا چاہے تو اسے وہی ہٹا سکتا ہے کوئی اور نہیں اور اگر وہ تجھے بھلائی پہنچانا چاہے تو اس کا فضل کوئی لوٹانے والا نہیں وہ اپنے جس بندے کو چاہتا ہے اپنے فضل سے نواز دیتا ہے حضرت ابن مسعود والی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا تم میں سے کسی کی پیدائش کے لئے ۴۰ دن تک رحم میں نطفہ قائم رہتا ہے پھر وہ اتنی ہی مدت میں جما ہوا خون بن جاتا ہے پھر وہ اتنی ہی مدت تک گوشت کا لوتھڑا بنا رہتا ہے پھر اللہ تعالیٰ فرشتہ کو چار چیزوں

مثل ذالك ثم يكون مضغة مثل ذلك ثم يبعث
الله ملكا باربع كلمات خلقه ورزقه وعمله و
شقى ام سعيد وان الرجل ليعمل بعمل اهل النار
حتى لا يكون بينها وبينه الا باع فيسبق عليه
الكتاب فيعمل بعمل اهل الجنة فيدخلها وان الرجل ليعمل
بعمل اهل الجنة حتى لا يكون بينه وبينها الا باع فيسبق عليه الكتاب
فيعمل بعمل اهل النار فيدخلها وعن هشام ابن عروة عن
ابيه عن عائشة رضى الله عنها عن رسول الله صلى الله عليه
وسلم انه قال ان الرجل ليعمل عمل اهل الجنة
وانه لمكتوب فى الكتاب انه من اهل النار فاذا
كان عند موته تحول فيعمل عمل اهل النار فمات
فدخل النار وان الرجل ليعمل بعمل اهل النار
وانه لمكتوب فى الكتاب انه من اهل الجنة
فاذا كان قبل موته عمل بعمل اهل الجنة فمات
فدخل الجنة وعن عبد الرحمٰن السلمى عن على
ابن ابى طالب رضه قال بينما نحن عند رسول الله
صلى الله عليه وسلم وهو ينكت فى الارض اذ
رفع راسه فقال ما من احد الا وقد علم
مقعده فى النار ومقعده فى الجنة فقالوا افلا
نتكل قال صلى الله عليه وسلم اعملوا فكل ميسر
لما خلق له وعن سالم بن عبد الله عن ابيه رضه
قال ان عمر بن الخطاب قال يا رسول الله ارأيت
ما نعمل فيه اشئ قد فرغ منه او شئ مبتدء او
مبتدأ فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم قد
فرغ منه قال افلا نتكل قال عليه السلام اعمل يا

روزی، عمل (شقاوت یا سعادت) کے ساتھ بھیجتا ہے۔ ایک انسان جہنمیوں کے سے عمل کرتا رہتا ہے حتیٰ کہ جہنم کے اور اس کے درمیان ایک بوں کا فاصلہ رہ جاتا ہے پھر اس پر تحریر تقدیر سبقت کرتی ہے اور وہ جنت والوں جیسے عمل کرنے لگتا ہے اور جنت میں چلا جاتا ہے اور ایک شخص جنت والوں جیسے عمل کرتا رہتا ہے حتیٰ کہ جنت کے اور اس کے درمیان ایک بوں کا فاصلہ رہ جاتا ہے پھر اس پر تحریر تقدیر سبقت کرتی ہے اور جہنمیوں کے سے عمل کرنے لگتا ہے بالآخر جہنم میں چلا جاتا ہے۔

حضرت عائشہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: ایک شخص جنت والوں جیسے عمل کرتا رہتا ہے لیکن لوح محفوظ میں وہ جہنمی لکھا ہوا ہوتا ہے پھر وہ موت کے وقت پھر جاتا ہے اور جہنمیوں جیسے عمل کرنے لگتا ہے اور انہیں پر اسے موت آجاتی ہے اور جہنم میں چلا جاتا ہے اور ایک شخص جہنمیوں جیسے عمل کرتا رہتا ہے لیکن لوح میں وہ جنتی لکھا ہوا ہوتا ہے پھر وہ موت سے پہلے جنت والوں جیسے عمل کرنے لگتا ہے اور انہیں پر اس کی وفات ہو جاتی ہے اور جنت میں چلا جاتا ہے۔

حضرت علی رضہ کا بیان ہے کہ اس حال میں کہ ہم نبی صلعم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے اور آپ ایک تنکہ سے زمین کرید رہے تھے کہ اچانک آپ نے اپنا سر اٹھا کر فرمایا تم میں سے کوئی ایسا نہیں جس کا جہنم کا یا جنت کا ٹھکانا مقرر نہ ہو چکا ہو لوگوں نے کہا: پھر ہم تقدیر پر بھروسہ کیوں نہ کر لیں؟ فرمایا عمل کرتے رہو ہر ایک کے لئے وہی عمل آسان ہیں جن کے لئے وہ پیدا کیا گیا ہے، حضرت عمرؓ نے کہا: یارسول اللہ بتائیے ہم جو یہ عمل کرتے ہیں کیا یہ عمل لکھے جا چکے ہیں یا کرنے کے بعد لکھے جاتے ہیں؟ فرمایا: انہیں لکھ کر لکھنے والا فارغ ہو چکا، بولے: پھر ہم بھروسہ کیوں نہ کر لیں؟ فرمایا: اے ابن خطاب عمل کر کیونکہ ہر ایک کو وہی عمل آسان ہوتے ہیں جس کے لئے وہ پیدا کیا گیا ہے سعادت مند کے لئے سعادت کے عمل آسان ہوتے ہیں اور شقی کے لئے شقاوت کے عمل۔

ہمارا عقیدہ ہے کہ شب معراج رحمت عالم صلعم نے حق تعالیٰ کو بیداری میں خواب میں نہیں سر والی آنکھوں سے (دل سے نہیں) دیکھا کیونکہ

حضرت جابر بن عبداللہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے لقد رآہ نزلۃ اخریٰ

ابن الخطاب فكل ميسّر لما خلق له فمن كان من
اهل السعادة فيعمل للسعادة ومن كان من اهل
الشقاوة فيعمل للشقاوة ونؤمن بان النبي صلى الله
عليه وسلم رأى ربه عزوجل ليلة الاسرآء يعني
براسه لا بالفؤاد ولا في المنام لما روى جابر بن
عبد الله رض قال قال رسول الله صلى الله عليه
وسلم في قوله تعالى لقد راٰه نزلة اخرى رايت
ربي جلّ اسمه مشافهة لاشك فيه وفي قوله
تعالى عند سدرة المنتهى قال رأيته عند سدرة
المنتهى حتى تبين لي نور وجهه قال ابن عباس
رض في قوله تعالى وما جعلنا الرؤيا التي اريناك
الا فتنة للناس هي رؤيا عين اراها النبيؐ ليلة
الاسرآء به وقال ابن عباس رض كانت الخلة
لابراهيم عليه السلام والكلام لموسى عليه
السلام والروية لمحمد صلى الله عليه وسلم
وقال ابن عباس رض رأى محمد صلى الله عليه وسلم
ربه بعينيه مرتين ولا يعارض هذا ما روى عن
عائشة رض من انكار ذلك لانه نفي وهذا البيان
اثبات فقدم عند الاجتماع لان النبي صلى الله
عليه وسلم اثبت لنفسه الرؤية وقال ابوبكر
بن سليمان رأى محمد صلى الله عليه وسلم
ربه احد عشر مرة منها بالسنة تسع مرات
في ليلة المعراج حين كان يتردد بين موسى
عليه السلام وربه عزوجل يسأله ان يخفف
عن امته الصلوة فنقص خمسا واربعين صلوة

کی تفسیر میں فرمایا: میں نے اپنے پروردگار کو بلا شک وشبہ کے روبرو دیکھا
آپ نے عند سدرۃ المنتہی کی تفسیر میں فرمایا: میں نے اسے سدرۃ المنتہی
کے پاس دیکھا حتیٰ کہ میرے لئے اس کے چہرے کا نور ظاہر ہو گیا۔

حضرت ابن عباس رض اس آیت (اور ہم نے وہ خواب جو ہم نے آپ کو
دکھایا لوگوں کے لئے آزمائش ہی بنایا) کی تفسیر میں فرماتے ہیں یہاں رویت
سے آنکھوں کی رویت مراد ہے خواب نہیں اللہ تعالےٰ نے یہ رویت
نبی صلعم کو شب معراج کرائی تھی، حضرت ابن عباسؓ: خلۃ (دوستی)
حضرت ابراہیم کے لئے، کلام حضرت موسیٰ کے لئے اور رویت محمد رسول
اللہ صلعم کے لئے مخصوص ہے۔ حضرت ابن عباس: نبی صلعم نے اپنے
رب کو اپنی آنکھوں سے دو بار دیکھا۔

حضرت ابن عباسؓ کا یہ بیان حضرت عائشہ کے انکار سے نہیں ٹکراتا
کیونکہ وہ نفی ہے اور یہ اثبات ہے اور اجتماع کے وقت نفی پر اثبات
مقدم ہوتا ہے کیونکہ نبی صلعم نے اپنے لئے رویت ثابت فرمائی۔

ابوبکر بن سلیمان: ہمارے محبوب پیغمبر نے پروردگار عالم کو گیارہ بار
دیکھا، نو بار شب معراج میں دیکھا یہ سنت سے ثابت ہے کیونکہ آپ نماز
میں تخفیف کرانے کے لئے حضرت موسے کے اور حق تعالیٰ مجدہ کے پاس آتے
جاتے رہے اور نو بار کے آنے جانے سے ۴۵ نمازیں معاف کر دی گئیں
کیونکہ ہر بار پانچ کم ہوتی تھیں اور دو بار قرآن حکیم سے رویت ثابت ہے
(فرمایا لقد راٰہ نزلۃ اخریٰ یعنی آپ نے اللہ کو دوسری بار دیکھا)

ہمارا ایمان ہے کہ منکر نکیر قبر میں ہر ایک کے پاس آتے ہیں اور اسے
آزماتے ہیں کہ اس کا کیا دین تھا۔ منکر نکیر قبر میں آتے ہیں اور ان کے
لئے مردے میں روح ڈالی جاتی ہے پھر اسے بٹھایا جاتا ہے پھر سوال سے
فارغ ہونے کے بعد بلا تکلیف کے اس کے جسم سے اس کی روح ہٹا لی
جاتی ہے۔

ہمارا عقیدہ ہے کہ میت اپنے زیارت کرنے والوں کو پہچانتا ہے جب

فی تسع مقامات و مرتین بالکتاب و نؤمن بان منکرًا و نکیرًا الی کل احد ینزلان سوی النبیین فیسألانہ ویمتحنانہ مما یعتقدہ من الادیان وھما یاتیان القبر فیرسل فی ذالک المیت الروح ثم یقعد فاذا سُئل سُئلت روحہ بلا المرء و نؤمن بان المیّت لیعرف من یزورہ اذا اتاہ وأکدہ یوم الجمعۃ بعد طلوع الفجر قبل طلوع الشمس والایمان بعذاب القبر و ضغطتہ واجب لاھل المعاصی والکفر وکذلک النعیم فیہ لاھل الطاعۃ والایمان خلاف ما قالت المعتزلۃ من انکارھم ذالک وانکارھم مسألۃ منکر ونکیر ودلیل اھل السنۃ علی اثبات ذالک قولہ تعالیٰ یثبت اللہ الذین اٰمنوا بالقول الثابت فی الحیاۃ الدنیا وفی الاخرۃ قیل فی التفسیر فی الحیاۃ الدنیا عند خروج الروح وفی الاخرۃ عند مسألۃ نکیر ومنکر وماروی عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قبر احدکم او الانسان اتاہ ملکان اسودان ازرقان یقال لاحدھما النکیر وللاخر المنکر فیقولان لہ ما کنت تقول فی ھذا الرجل یعنی محمدًا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فھو قائل ما کان یقول فان کان مومنا قال ھما عبد اللہ ورسولہ اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمدًا رسول اللہ فیقولان انا کنا نعلم انک تقول مثل ذالک ثم فی قبرہ یفتح لہ سبعون ذراعًا فی سبعین ذراعًا وینور لہ فی قبرہ ثم یقال لہ نم فیقول

وہ اس کے پاس آتے ہیں خصوصاً جمعہ کے دن طلوع فجر سے لے کر سورج کے نکلنے تک۔ ہمارا عقیدہ ہے کہ گنہ گاروں کے اور کافروں کے لئے عذاب قبر اور اس کا بھینچنا واجب ہے اسی طرح اہل طاعت و ایمان کے لئے ثواب قبر واجب ہے لیکن معتزلہ اس کا انکار کرتے ہیں اور منکر نکیر کا بھی انکار کرتے ہیں اس سلسلہ میں اہل سنت کی دلیل یثبت اللہ الذین الخ ہے یعنی اللہ ایمان والوں کو توحید پر دنیا اور آخرت میں ثابت قدم رکھتا ہے۔

اس آیت کی تفسیر میں کہا گیا ہے کہ دنیا میں سکرات کے وقت اور آخرت میں منکر نکیر کے سوال کے وقت مومن توحید پر قائم رہتا ہے حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی یا کوئی شخص دفن کیا جاتا ہے تو اس کے پاس دو سیاہ فام اور کنجی آنکھوں والے فرشتے (منکر نکیر) آتے ہیں جن میں سے ایک کو نکیر اور دوسرے کو منکر کہتے ہیں۔ (کیونکہ ان کی شکلیں خوفناک و ڈراؤنی ہوتی ہیں) یہ دونوں فرشتے اس سے پوچھتے ہیں: اس شخص (محمد رسول اللہ صلعم) کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں؟ یہ وہی جواب دے گا جس عقیدے پر دنیا میں قائم تھا اگر مومن تھا تو جواب دے گا کہ آپ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں، میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی حق دار عبادت نہیں اور محمد اللہ کے رسول ہیں، فرشتے کہیں گے ہمیں تو پہلے ہی سے معلوم تھا کہ آپ یہی جواب دیں گے پھر اس کی قبر ستر گز چوڑی اور ستر گز لمبی کر دی جاتی ہے اور اسے روشنی سے منور کر دیا جاتا ہے اور اس سے کہا جاتا ہے آپ سو جایئے، کہتا ہے مجھے گھر جانے دو تا کہ میں انہیں بھی خبر کر دوں، کہا جاتا ہے کہ آپ دلہن کی طرح سو جائیے جسے اس کا سب سے زیادہ محبوب ہی جگاتا ہے حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ اسے اس کی خوابگاہ سے اٹھائے اور اگر منافق تھا تو جواب دیتا ہے کہ مجھے معلوم نہیں، میں لوگوں سے سنا کرتا تھا کہ لوگ آپ کے بارے میں کچھ کہا کرتے تھے اور میں بھی آپ کے خلاف کچھ کہا کرتا تھا، فرشتے کہتے ہیں: ہمیں تو پہلے

دعونی ارجع الیٰ اھلی فاخبرھم فیقال نم کنومۃ العروس الذی لا یوقظہ الا احب اھلہ حتیٰ یبعثہ اللّٰہ من مضجعہ ذٰلک وان کان منافقا قال لا ادری کنت اسمع الناس یقولون شیئا وکنت اقولہ فیقولان انا کنا نعلم انک تقول ذٰلک ثم یقال للارض التئمی علیہ فتلتئم حتیٰ تختلف فیھا اضلاعہ فلا یزال فیھا معذبا حتیٰ یبعثہ اللّٰہ من مضجعہ ذٰلک ونعلقوا ایضا لما روی عطاء بن یسار قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لعمر ابن الخطاب رض یا عمر کیف انت اذا اتخذ لک من الارض ثلٰثۃ اذرع وشبر فی عرض ذراع وشبر ثم مال الیک اھلک فغسلوک وکفنوک وحنطوک ثم حملوک حتیٰ یغیبوک فیہ ثم یھیلوا علیک التراب ثم انصرفوا عنک واتاک سائلا القبر منکر ونکیر اصواتھما مثل الرعد القاصف وابصارھما مثل البرق الخاطف قد سدلا شعورھما وتتلتلاک وترھلاک وقالا من ربک وما دینک قال یا نبی اللّٰہ یکون معی قلبی الذی ھو معی الیوم قال صلی اللّٰہ علیہ وسلم نعم قال اذا اکفیھما وھٰذا دلیل ونص علی ان ذٰلک بعد اعادۃ الروح لان عمر رض قال ومعی قلبی فقال النبی علیہ السلام نعم وعن المنھال بن عمرو عن البرآء بن عاذب رض قال خرجنا مع رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فی جنازۃ رجل من الانصار وانتھینا الی القبر ولما یلحد فجلس

ہم سے معلوم تھا کہ تو یہ جواب دے گا پھر زمین سے کہا جاتا ہے کہ اسے بھینچ لے پھر زمین اسے بھینچے گی حتیٰ کہ اس کی پسلیاں ادھر کی اُدھر اور اُدھر کی ادھر آ جائیں گی اور اس پر قبر میں برابر عذاب ہوتا رہے گا حتیٰ کہ اللّٰہ اسے اس کی خواب گاہ سے اُٹھا لے۔ عطاؓ بن یسار کا بیان ہے کہ رسول اللّٰہ صلعم نے حضرت عمر رضؓ سے فرمایا: عمر! اس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جب تمہارے لئے تین ہاتھ اور ایک بالشت طول میں اور ایک ہاتھ اور ایک بالشت عرض میں جگہ مخصوص کر دی جائے گی پھر تمہیں تمہارے گھر والے نہلائیں گے اور کفنائیں گے اور خوشبو لگائیں گے پھر اٹھا کر لے جائیں گے اور اس میں چھپا آئیں گے اور تم پر مٹی ڈال کر چلے آئیں گے اور تمہارے پاس قبر والے منکر نکیر تم سے سوال کرنے آئیں گے جن کی آواز کان پھوڑنے والی کڑک کی طرح اور آنکھیں بینائی سلب کرنے والی بجلی کی طرح ہوں گی دونوں کے بال لٹکے ہوئے ہوں گے اور وہ دونوں تمہیں ڈرائیں گے اور پوچھیں گے: تیرا رب کون ہے؟ اور تیرا دین کیا ہے حضرت عمرؓ نے کہا: یا رسول اللّٰہ! کیا اس وقت میرا وہی دل ہوگا جو آج میرے پاس ہے؟ فرمایا: ہاں! بولے تب تو میں ان دونوں کو کافی ہو جاؤں گا (یعنی آج میں توحید پر قائم ہوں اور اس دن بھی قائم رہوں گا) اس حدیث میں صراحت ہے کہ یہ سب کچھ روح لوٹانے کے بعد ہوگا کیونکہ حضرت عمرؓ نے فرمایا کیا آج کی طرح اس دن بھی میرے پاس میرا دل ہوگا؟ اور نبی صلعم نے اثبات میں جواب دیا۔

منہال بن عمرو اور براءؓ بن عاذب کا بیان ہے کہ ہم رسول اللّٰہ صلعم کے ساتھ ایک انصاری کے جنازے میں جا رہے تھے حتیٰ کہ قبرستان پہنچ گئے مگر ہنوز لحد تیار نہیں ہوئی تھی بالآخر رحمت عالم صلعم بیٹھ گئے اور ہم بھی آپ کے آس پاس بیٹھ گئے آپ کی ہیبت کا یہ عالم تھا کہ ہم بالکل چپ چاپ بیٹھے ہوئے تھے گویا ہمارے سروں پر پرندے بیٹھے ہوئے ہیں اس وقت آپ کے ہاتھ میں ایک لکڑی تھی جس سے آپ زمین کرید رہے

النبی صلی اللہ علیہ وسلم وجلسنا حولہ فکان علی رؤسنا
الطیر من ھیبتہ وفی یدہ عود ینکت بہ الارض
فیرفع راسہ وقال استعیذوا باللہ من عذاب القبر
مرتین او ثلثا ثم قال صلی اللہ علیہ وسلم ان العبد
اذا کان فی اقبال من الاخرۃ وانقطاع من الدنیا
نزلت علیہ ملٰئکۃ بیض الوجوہ کان وجوھھم
الشمس ومعھم کفن من اکفان الجنۃ وحنوط من
حنوط الجنۃ فیجلسون منہ مد البصر ثم یجیٔ ملک
الموت حتی یجلس عند راسہ فیقول ایتھا النفس
المطمئنۃ الطیبۃ اخرجی الی مغفرۃ من اللہ ورضوانہ
قال فتخرج تسیل کما تسیل القطرۃ من الاناء فیاخذھا
ولا یدعونھا طرفۃ عین حتی یاخذوھا فیجعلونھا فی
ذالک الکفن والحنوط فیخرج منھا نفحۃ اطیب من ریح المسک
وجدت علی وجہ الارض فیصعدون بھا فلا یمرون بھا علی ملاء
من الملٰئکۃ الا قالوا ما ھذہ الریح الطیبۃ فیقولون
ھذا فلان ابن فلان باحسن اسمائہ ثم ینتھون
بھا الی سماء الدنیا فیستفتحون لھا فیفتح لھم فیستقبلھا
ویشیعھا من کل سماء الی السماء التی تلیھا حتی
ینتھوا الی السماء السابعۃ فیقول اللہ عزوجل
اکتبوا کتابہ فی علیین واعیدوہ الی الارض
منھا خلقتھم وفیھا نعیدھم ومنھا نخرجھم تارۃ
اخری فیعاد الروح الی جسدہ ویاتیہ ملکان
فیقولان لہ من ربک وما دینک فیقول ربی اللہ و
دینی الاسلام فیقولان لہ ما تقول فی ھذا الرجل
الذی بعث فیکم فیقول ھو رسول اللہ صلی اللہ

تھے پھر آپ سر اٹھاتے ہیں اور دو یا تین بار فرماتے ہیں: میں عذاب قبر سے
اللہ کی پناہ مانگتا ہوں پھر آپ فرماتے ہیں: دیکھو جب بندہ آخرت میں
قدم رکھنے اور دنیا سے کٹ جانے والا ہوتا ہے تو اس پر سفید چہروں والے فرشتے
اترتے ہیں گویا ان کے چہرے سورج کی طرح چمکدار ہوتے ہیں ان کے پاس
جنت کا کفن اور جنت کی خوشبو ہوتی ہے اور اس کے پاس آکر منتہائے نگاہ
تک بیٹھ جاتے ہیں پھر ملک الموت تشریف لاتے ہیں اور مرنے والے کے
سرہانے آکر بیٹھ جاتے ہیں پھر ملک الموت تشریف لاتے ہیں اور مرنے والے کے
سرہانے آکر بیٹھ جاتے ہیں اور فرماتے ہیں: اے اطمینان والی پاکیزہ روح
اللہ کی بخشش و رضا کی طرف نکل، فرماتے ہیں: پھر روح آرام سے اس طرح
نکل آتی ہے جیسے کسی برتن سے پانی کے قطرے آرام سے نکل آتے ہیں پھر فرشتے
لپک کر اسے لے لیتے ہیں اور ملک الموت کے ہاتھ میں ایک سیکنڈ کے لئے
بھی نہیں رہنے دیتے حتے کہ اسے جنت کے کفن میں لپیٹ کر جنت کی خوشبو میں
بسا دیتے ہیں اور اس سے مشک سے کہیں زیادہ پیاری خوشبو جو روئے
زمین پر پائی جاتی ہے پھوٹ پڑتی ہے پھر فرشتے اسے لے کر آسمان پر
چڑھ جاتے ہیں اور فرشتوں کی جس جماعت کے پاس سے گزرتے ہیں وہی
پوچھتی ہے کہ یہ پاکیزہ خوشبو کیا ہے؟ لانے والے فرشتے اس کے بہترین
نام سے بتاتے ہیں کہ یہ فلاں ابن فلاں ہے پھر اسے دنیوی آسمان تک لیکر
پہنچتے ہیں اور اس کے لئے آسمان کا دروازہ کھول دیا جاتا ہے اور آسمان کے
فرشتے اس کا استقبال کرتے ہیں اور ایک آسمان سے دوسرے ملحق آسمان
تک اسے رخصت کرتے ہیں حتے کہ ساتویں آسمان تک پہنچتے ہیں پھر حق
تعالیٰ مجدہٗ فرماتے ہیں اس کا اعمالنامہ علیین میں لکھ لو اور اسے پھر زمین
پر لے جاؤ ہم نے زمین ہی سے لوگوں کو پیدا کیا اور ہم انہیں اسی میں
لوٹا دیں گے اور دوسری بار اسی سے پیدا کریں گے پھر روح جسم میں
لوٹا دی جاتی ہے پھر اس کے پاس دو فرشتے آکر پوچھتے ہیں: تیرا رب
کون ہے؟ اور تیرا دین کیا ہے؟ وہ جواب دیتا ہے: میرا رب اللہ ہے اور

عليه وسلم وجآء نا بالحق فيقولان له ما علمك بذلك
فيقول قرأت القرآن كتاب الله تعالى وآمنت به و
صدقته فينادي منادٍ من السمآء صدق عبدي
فافرشوا له من الجنة والبسوه من الجنة وافتحوا
له بابا الى الجنة فياتيه ريحها وطيبها ويفسح له
في قبره مد بصره ويأتيه رجل حسن الوجه طيب
الريح فيقول له ابشر بالذي يسرك هذا يومك
الذي كنت توعد فيقول من انت قال انا عملك
الصالح فيقول رب اقم الساعة قال صلى الله عليه
وسلم وان العبد الكافر اذا كان في اقبال من
الآخرة وانقطاع من الدنيا انزل الله عليه
ملٰئكة سود الوجوه معهم المسوح فيجلسون
منه مد البصر ثم يجيئ ملك الموت يجلس
عند رأسه فيقول ايتها النفس الخبيثة اخرجي
الى سخط الله وغضبه فيتفرق في اعضائه كلها
فينزعها كما ينزع السفود من الصوف المبلول
فينقطع منه العروق والعصب فياخذونها فيجعلونها
في تلك المسوح ويخرج منها كانتن جيفة فيصعدون
بها فلا يمرون بها على ملاء من الملٰئكة الا قالوا
ما هذه الريح الخبيثة فيقولون هذا فلان بن فلان
باقبح اسمائه حتى ينتهوا بها الى السمآء الدنيا
فيستفتحون فلا يفتح لهم ثم قرء رسول الله صلى
الله عليه وسلم هذه الآية لا تفتح لهم ابواب
السمآء فيقول الله سبحانه اكتبوا كتابه في
سجين ثم تطرح روحه طرحا ثم قرء رسول الله

میرا دین اسلام ہے پھر فرشتے اس سے پوچھتے ہیں کہ اس شخص کے بارے میں
کیا کہتا ہے جو تم لوگوں میں بھیجے گئے تھے؟ وہ کہتا ہے: آپ اللہ کے رسول
صلی اللہ علیہ وسلم ہیں آپ ہمارے پاس سچا دین لے کر تشریف لائے تھے
فرشتے پوچھتے ہیں تجھے ان باتوں کا کس طرح علم ہوا وہ جواب دیتا ہے کہ
میں نے قرآن پاک (جو اللہ کی ایک مقدس کتاب ہے) پڑھا اور اس پر
ایمان لایا اور اس کی تصدیق کی پھر ایک اعلان کرنے والا آسمان سے
اعلان کرتا ہے میرے بندے نے ٹھیک ٹھیک جواب دیا للہذا اس کے
نیچے جنت کا فرش بچھا دو اور اسے جنت ہی کا لباس پہنا دو اور اس کے
لئے جنت کا دروازہ کھول دو پھر اس کے پاس جنت کی پاکیزہ خوشبو آنے
لگتی ہے اور حد نگاہ تک اس کی قبر کشادہ کر دی جاتی ہے اور اس کے پاس
ایک حسین وخوبرو شخص خوشبو میں بسا ہوا آتا ہے اور اس سے کہتا ہے
دل خوش کن نعمتوں سے خوش ہو جاؤ یہ تمہارا وہ دن ہے جس کا تم سے
وعدہ تھا یہ کہتا ہے: آپ کون ہیں وہ جواب دیتا ہے: میں آپ کا
نیک عمل ہوں۔ پھر وہ کہتا ہے: اے رب قیامت قائم فرما۔ نبی صلعم نے
فرمایا اور جب کافر آخرت میں قدم رکھنے والا اور دنیا سے کٹ جانے والا
ہوتا ہے تو اللہ اس پر سیاہ چہروں والے فرشتے اتارتا ہے جن کے پاس
ٹاٹ ہوتے ہیں اور وہ اس کی حد نگاہ تک بیٹھے ہوتے ہیں پھر
ملک الموت آکر اس کے سرہانے بیٹھ جاتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اے
گندی روح اللہ کی ناراضگی اور اس کے غضب کی طرف نکل پھر روح
اس کے تمام اعضاء میں منتشر ہو جاتی ہے پھر ملک الموت اسے اس طرح
کھینچتے ہیں جیسے تر اون سے لوہے کی سلاخ کھینچی جاتی ہے جس سے اس
کے رگ پٹھے سب ٹوٹ جاتے ہیں پھر فرشتے اسے لے کر اپنے پاس والے
ٹاٹوں میں لپیٹ لیتے ہیں اور اس سے مری ہوئی لاش جیسی بدبو
پھوٹ پڑتی ہے پھر فرشتے اسے لیکر اوپر چڑھتے ہیں اور فرشتوں کی
جس جماعت کے پاس سے گزرتے ہیں وہی پوچھتی ہے: یہ گندگی

صلی اللہ علیہ وسلم ومن یشرک باللہ فکانما خر من السماء فتخطفہ الطیر او تھوی بہ الریح فی مکان سحیق یعنی ترد فتعاد الیہ روحہ فی جسدہ فیاتیہ ملکان فیجلسانہ فیقولان من ربک فیقول ھاہ ھاہ لا ادری فیقولان لہ ما دینک فیقول ھاہ ھاہ لا ادری فیقولان لہ ما تقول فی ھذا الرجل الذی بعث فیکم فیقول ھاہ ھاہ لا ادری فینادی المنادی کذب عبدی فافرشوا لہ فراشا من النار والبسوا من النار وافتحوا بابا من النار فیدخل علیہ من حرھا وسمومھا ویضیق علیہ قبرہ حتی یختلف فیہ اضلاعہ ویاتیہ رجل قبیح الثیاب وقبیح الوجہ نتن الریح فیقول ابشر بالذی یسوءک ھذا یومک الذی کنت توعد فیقول من انت فیقول انا عملک السوء فیقول رب لا تقم الساعۃ

وعن عبد اللہ بن عمر رض قال ان المؤمن اذا وضع فی قبرہ یوسع علیہ فی قبرہ سبعون ذراعا عرضہ وسبعون ذراعا طولہ وتنثر علیہ الریاحین ویستر بالحریر من الجنۃ فان کان معہ شئی من القرآن کفاہ نورہ فان لم یکن معہ شئی من القرآن جعل لہ نور مثل نور الشمس فی قبرہ و یکون مثلہ کمثل العروس تنام ولا یوقظھا الا احب اھلھا فتقوم من النوم کانھا لم تشبع منھا وان الکافر اذا وضع فی قبرہ یضیق علیہ حتی یدخل اضلاعہ فی جوفہ ویرسل علیہ حیات کامثال البخت فیاکلن لحمہ حتی لا یذرن علی

بدلہ گیا ہے؟ فرشتے اس کا بدترین نام لے کر بتاتے ہیں کہ یہ فلاں بن فلاں ہے حتیٰ کہ اسے لیکر دنیوی آسمان تک پہنچتے ہیں اور دروازہ کھلواتے ہیں لیکن دروازہ نہیں کھولا جاتا پھر رسول اللہ صلعم نے یہ آیت پڑھی: ان کے لئے آسمان کے دروازے نہیں کھولے جائیں گے حق تعالیٰ فرمائے گا اس کی کتاب سجین میں لکھ لو پھر اس کی روح وہیں سے پٹخ دی جاتی ہے پھر رسول اللہ صلعم نے یہ آیت پڑھی: جو اللہ کے ساتھ شریک کرتا ہے گویا وہ آسمان سے گر پڑا پھر اسے پرندے اچک لیں یا اسے ہوا کہیں دور لے جاکر پٹخ دے یعنی اس کی روح مردود کر دی جاتی ہے۔ پھر اس کی روح اس کے جسم میں لوٹا دی جاتی ہے پھر اس کے پاس دو فرشتے آتے ہیں اور اسے اٹھا کر بٹھاتے ہیں اور اس سے پوچھتے ہیں: تیرا رب کون ہے؟ وہ جواب دیتا ہے کہ ہائے ہائے مجھے معلوم نہیں، پوچھتے ہیں: تیرا دین کیا ہے؟ کہتا ہے ہائے ہائے! مجھے معلوم نہیں، پوچھتے ہیں: اس شخص کے بارے میں کیا کہتا ہے جو تم لوگوں میں بھیجے گئے تھے؟ کہتا ہے: ہائے ہائے! مجھے معلوم نہیں، پھر ایک منادی اعلان کرتا ہے: میرا بندہ جھوٹا ہے اس کے نیچے آگ کا بچھونا بچھا دو اسے آگ کے کپڑے پہنا دو اور اس کی قبر میں آگ کا دروازہ کھول دو پھر آگ کی گرمی اور لپٹیں آنے لگتی ہیں اور اس پر قبر تنگ ہو جاتی ہے حتیٰ کہ اس کی پسلیاں ادھر کی ادھر اور ادھر کی ادھر آجاتی ہیں اور اس کے پاس برے کپڑوں میں سڑا ہوا ایک بدصورت آدمی آتا ہے اور کہتا ہے تجھے غم انگیز عذابوں کی بشارت ہو یہی تیرا وہ دن ہے جس کا تجھ سے عہد کیا جاتا تھا۔ کہتا ہے: تو کون ہے؟ جواب دیتا ہے: میں تیرا برا عمل ہوں کہتا ہے: اے رب قیامت قائم نہ فرما۔

حضرت عبداللہ بن عمر رض کا بیان ہے کہ جب مومن قبر میں رکھ دیا جاتا ہے تو اس کی قبر ستر گز چوڑی اور ستر گز لمبی کر دی جاتی ہے اور اس پر خوشبو بکھیری جاتی ہے اور جنت کا ریشمین لباس پہنا دیا جاتا ہے اگر اسے کچھ قرآن یاد ہے تو اسی کا نور کافی ہے اور اگر کچھ بھی قرآن یاد نہیں تو اس کی قبر میں سورج کی

عظمة لحما ويرسل عليه شياطين صم بكم عمى
ويقال هو الشيطان الرجيم ومعهم فطاطيس
من حديد فيضربونه بها حتى لا يسمعون صوته
ولا ينظرون فيرحمونه ويعرض عليه النار
بكرة وعشيا فهذه الاخبار دالة على اثبات
عذاب القبر ونعيمه فان اعترضوا عليه فقالوا
كيف القول فى المصلوب والمحترق والغريق
ومن اكلته السباع فتفرقت بلحمه والطير معها
فحصل اجزاء متعددة فيقال لهم ان النبى
صلى الله عليه وسلم ذكر عذاب القبر والمسألة
على ما هو معهود وعادة فى الخلق انهم يدفنون
فى القبور فان وجد ميت على هذه الصفة البعيدة
النادرة لا يمتنع ان يقال ان الله يصير روحه
الى الارض ثم يضغط ويسال ويعذب او ينعم
كما ان ارواح الكفار تعذب كل يوم مرتين
غدوة وعشيا حتى تقوم الساعة ثم تدخل
النار مع الاجساد حينئذ كما قال الله تعالى النار
يعرضون عليها غدوا وعشيا ويوم تقوم الساعة
ادخلوا آل فرعون اشد العذاب وان ارواح
الشهداء والمؤمنين فى حواصل طير خضر
تسرح فى الجنة وتأوى الى قناديل من نور تحت
العرش ثم تاتى الاجساد عند النفخة الثانية
الى الارض للعرض والحساب يوم القيامة كما
روى عن ابن عباس رض قال قال رسول الله صلى
الله عليه وسلم لما اصيب اخوانكم باحد

طرح کے نور کا انتظام کر دیا جاتا ہے اور اس کی مثال دلہن جیسی ہے جو سو جاتی ہے اور اسے اس کا سب سے پیارا ہی جگاتا ہے پھر وہ نیند سے اٹھتی ہے تو گویا وہ نیند سے سیر نہیں ہوئی اور ہنوز اس کی نیند بھری نہیں اور جب کافر قبر میں رکھ دیا جاتا ہے تو قبر اس پر سکڑتی ہے اور تنگ ہو جاتی ہے حتیٰ کہ اس کی پسلیاں اکھڑ کر پیٹ میں آجاتی ہیں اور اس پر بختی اونٹ جیسے بڑے بڑے سانپ چھوڑ دیے جاتے ہیں جو اس کا گوشت نوچ نوچ کر کھاتے ہیں اور ہڈیوں پر ذرا سا گوشت بھی نہیں چھوڑتے اور ان پر بہرے گونگے اور اندھے شیطان چھوڑ دیے جاتے ہیں اور کہا جاتا ہے کہ یہ راندہ ۔ گیا شیطان ہے ان کے ہاتھ میں لوہے کے کوڑے ہوتے ہیں جن سے وہ اسے مارتے رہتے ہیں پھر لطف یہ ہے کہ وہ نہ اس کی آواز سنتے ہیں اور نہ اسے دیکھتے ہیں کہ اس پر رحم کریں اور اس پر صبح و شام آگ پیش کی جاتی ہے۔

مذکورہ بالا احادیث عذاب و ثواب قبر پر دلالت کرتی ہیں اگر کہا جائے کہ جسے پھانسی دیدی جائے اور جو ڈوب جائے اور جو آگ میں جل جائے اور اور جسے درندے اور پرندے کھا جائیں اور اس کا گوشت پراگندہ ہو جائے اس پر عذاب قبر کیونکر ممکن ہے ؟ تو عرض ہے کہ نبی صلعم نے عذاب و ثواب قبر کو اور منکر نکیر کے سوالات کو اکثر دنیا والوں کی عادت ورواج کے مطابق بیان فرمایا ہے کہ مرنے کے بعد عموماً لوگ قبر میں دفن کیے جاتے ہیں اگر کوئی مردہ مذکورہ بالا نادر صفت پر پایا جائے تو پھر بھی ہم کہہ سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس کو روح کو زمین پر بھیجتا ہے پھر زمین اسے بھینچتی ہے اور اس سے منکر نکیر سوال کرتے ہیں اور اس پر عذاب یا ثواب ہوتا ہے جیسے کافروں کی روحوں پر روزانہ صبح و شام دو بار عذاب ہوتا ہے اور قیامت تک ہوتا رہے گا پھر اس دن روحیں مع جسموں کے جہنم میں جائیں گی فرمایا : آگ ان پر صبح و شام پیش کی جاتی ہے اور جس دن قیامت آئے گی تو ہم حکم کریں گے کہ فرشتو آل فرعون کو سخت ترین عذاب میں داخل کر دو (در اصل عالم برزخ کی باتیں عقل قیاس

جعل الله ارواحهم في اجواف طير خضر تسرح في
الجنة وتأوي الى قناديل من ذهب في ظل العرش
فلما وجدوا طيب ما كلهم وشرابهم ومقيلهم
قالوا من يبلغ اخواننا انا احياء في الجنة نرزق فلا
يزهدوا في الجهاد ولا ينكلوا عن الحرب فقال الله
عزوجل وهو اصدق القائلين انا ابلغهم فانزل
الله ولا تحسبن الذين قتلوا في سبيل الله امواتا
بل احياء عند ربهم يرزقون فرحين بما آتاهم
الله من فضله فيجوز ان يقع المسألة والعذاب
والنعيم ببعض جسد المؤمن والكافر دون بقية
اجزائه ويكون ما فعل بالبعض فعل بالكل وقد
قيل ان الله يجمع تلك الاجزاء المتفرقة للضغطة
والمسألة كما يفعل ذلك للحشر والمحاسبة ثم الايمان
بالبعث من القبور والنشر عنها واجب كما قال
الله عزوجل وان الساعة آتية لاريب فيها وان
الله يبعث من في القبور كما قال عزوجل كما
بدءكم تعودون وقال جل وعلا منها خلقناكم
وفيها نعيدكم ومنها نخرجكم تارة اخرى يحشر
هم ويجمعهم جل وعلا لتجزى كل نفس بما تسعى
وليجزي الذين اساؤا بما عملوا ويجزي الذين
احسنوا بالحسنى وقال جل جلاله الذي خلقكم
ثم يميتكم ثم يحييكم والذي قدر على النشاء
الخلق قادر على اعادتهم وقد انكرت المعطلة
تبا لهم والايمان بان الله يقبل شفاعة نبينا
صلى الله عليه وسلم في اهل الكبائر والاوزار

اور وہم سے بالاتر ہیں اور شارح علیہ السلام جو بات جس طرح بتائی ہے برحق ہے وحی سے بڑھ کر علم کا اور کوئی ذریعہ نہیں)

ہمارا عقیدہ ہے کہ شہداء کی اور مومنوں کی روحیں سبز پرندوں کے قوالب میں رہتی ہیں اور جنت میں چرتی پھرتی ہیں اور عرش کے نیچے نورانی قندیلوں میں بسیرا کرتی ہیں، جب دوسرا صور پھونکا جائے گا تو اپنے جسموں میں داخل ہو جائیں گی تاکہ اللہ کے سامنے پیشی اور حساب و کتاب ہو جیسا کہ حضرت ابن عباس کا بیان ہے کہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: جب تمہارے بھائی جنگ احد میں درجہ شہادت پہ فائز المرام ہوئے تو اللہ نے انکی روحیں سبز پرندوں کے پیٹوں میں رکھ دیں جو جنت میں چرتی ہیں اور عرش کے سایہ کے نیچے سونے کی قندیلوں میں بسیرا کرتی ہیں جب جب انہوں نے اپنا طعام و شراب اور آرامگاہ عمدہ سے عمدہ پائے تو بولے: ہمارے بھائیوں کو ہمارا یہ پیغام کون پہنچائے کہ ہم جنت میں زندہ ہیں اور ہمیں رزق دیا جاتا ہے تاکہ وہ جہاد سے اعراض نہ کریں اور لڑائی سے پیچھے نہ ہٹیں، پھر حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے جو سب سے زیادہ سچا ہے فرمایا: میں انہیں تمہارا پیغام پہنچاؤں گا اور یہ آیت اتاری: جو اللہ کی راہ میں مارے جاتے ہیں انہیں مردہ خیال نہ کرو بلکہ وہ زندہ ہیں اور انہیں ان کے رب کے پاس روزی دی جاتی ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کے عطا کردہ فضل پر مگن اور خوش ہیں۔ لہٰذا جائز ہے کہ سوال منکر نکیر اور عذاب و ثواب فرمومن اور کافر کے جسم کے کچھ حصہ پر واقع ہو سب پہ نہ ہو اور جب بعض پر واقع ہوا تو کل پر واقع ہوا۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ حق تعالیٰ پراگندہ اجزاء کو قبر کے بھینچنے کے لئے اور منکر نکیر کے سوال کے لئے اور عذاب و ثواب کے لئے جمع فرما دیتا ہے جیسے قیامت کے دن پراگندہ اجزاء حساب و کتاب کے لئے اور ثواب و عذاب کے لئے جمع کر دیے جائیں گے

پھر قبر سے اٹھنے پر اور زندگی بعد الموت پر ایمان لانا واجب ہے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: یقین مانو بلاشبہ قیامت آنے والی ہے اور اللہ قبر والوں کو اٹھائے گا ہے، فرمایا جس طرح اللہ نے تم کو شروع میں پیدا کیا اسی طرح تم لوٹ کے بھی

واجب وقبل دخول النار عاما للحساب لجميع امم المؤمنين ولبعد دخولها لامته خاصة فيخرجون منها لشفاعته عليه السلام وغيره من المؤمنين حتى لا يبقى فى النار من كان فى قلبه مثقال ذرة من الايمان ومن قال لا اله الا الله مرة واحدة فى عمره مخلصا لله عزوجل خلاف ما زعمت القدرية من انكار ذالك وفى كتاب الله تكذيبهم قال الله عزوجل فما لنا من شافعين ولا صديق حميم وقوله عزوجل فهل لنا من شفعاء فيشفعوا لنا وقال الله جل جلاله فما تنفعهم شفاعة الشافعين فقد اثبت الله تعالىٰ فى الآخرة شفاعة وكذلك فى السنة وهو ما روى عن ابى هريرة رض ان النبى صلى الله عليه وسلم قال ان اوّل من ينشق الارض عند يوم القيامة انا ولا فخر انا سيد ولد آدم ولا فخر وانا صاحب لواء الحمد ولا فخر وانا اوّل من يدخل الجنة ولا فخر وانا آخذ بحلقة باب الجنة فيؤذن لى فيستقبلنى وجه الجبار فاخر له ساجدا فيقول تعالىٰ يا محمدؐ ارفع راسك واشفع تشفع وسل تعط فارفع راسى فاقول يا رب اُمتى امتى فلا ازال ارجع الىٰ ربى فيقول اذهب فانظر فمن وجدت فى قلبه مثقال حبة من الايمان فاخرجه من النار قال صلى الله عليه وسلم فاخرج من امتى امثال الجبال ثم يقول لى النبيون ارجع الىٰ ربك فاساله فاقول قد رجعت الىٰ ربى حتى استحييت منه وقال صلى الله عليه وسلم

پھر پیدا کئے جاؤ گے' فرمایا: ہم نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا اور اسی میں تمہیں لوٹا دیں گے اور اسی سے تمہیں دوسری بار پیدا کر دیں گے حق تعالیٰ دوبارہ زندہ فرما کر سب کو جمع فرمائے گا تاکہ ہر شخص کو اس کے عملوں کا بدلہ دیا جائے اور تاکہ بروں کو ان کے بُرے عملوں کا برا بدلہ اور اچھوں کو ان کے اچھے عملوں کا اچھا بدلہ دیا جائے' فرمایا: اس کی عبادت کرو جس نے تم کو پیدا کیا پھر وہ تمہیں مار دیگا پھر وہ تمہیں زندہ کر دیگا، جو مخلوق کے ایجاد کرنے پر قادر ہے وہ ان کے دوبارہ زندہ کرنے پر بھی قادر ہے، معطلہ فرقہ حشر کا منکر ہے اللہ ان سے سمجھے۔

**شفاعت** شفاعت پر ایمان لانا واجب ہے کہ حق تعالیٰ ہمارے نبی کی گنہ گار موحدوں کے حق میں شفاعت قبول فرمائیگا اور عام مومنوں کے حق میں حساب و کتاب کھولنے کے لئے آپکی شفاعت کبریٰ قبول فرمائے گا اور جہنم میں جانے کے بعد آپ خاص طور سے اپنی امت کے موحد ارباب کبائر کی شفاعت فرمائیں گے جنکا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ آپکی اور دیگر مومنوں کی شفاعت سے جہنم سے نکل آئیں گے حتیٰ کہ جہنم میں وہ موحد بھی نہیں رہے گا جس کے دل میں رائی کے ایک دانہ کے وزن کی برابر ایمان ہوگا اور وہ بھی جس نے اپنی عمر میں خلوص کے ساتھ ایک بار لا الٰہ الا اللہ کا اقرار کیا ہوگا لیکن قدریہ فرقہ شفاعت کا منکر ہے حالانکہ قرآن پاک میں اسکی تردید و تکذیب ہے فرمایا: آج ہماری کوئی شفاعت کرنیوالا نہیں اور نہ کوئی گہرا دوست، فرمایا: کیا ہمارے لئے کوئی شفیع ہے کہ ہماری شفاعت کرے فرمایا: شفاعت کرنیوالوں کی شفاعت انہیں مفید ثابت نہیں ہوگی ان آیتوں میں حق تعالیٰ نے آخرت میں شفاعت ثابت فرمائی ہے حدیث سے بھی شفاعت ثابت ہے۔ حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: قیامت کے دن سب سے پہلے جس سے زمین پھٹے گی وہ میں ہوں میں فخر نہیں کرتا میں اولاد آدم کا سردار ہوں اور میں فخر نہیں کرتا، میرے ہاتھ میں حمد کا جھنڈا ہوگا اور میں فخر نہیں کرتا، میں سب سے پہلے جنت میں جاؤں گا اور میں فخر نہیں کرتا، میں جنت کے دروازے کا کنڈا پکڑ کر ہلاؤں گا پھر مجھے اجازت مل

فی حدیث جابر بن عبد اللّٰہ رضی اللہ عنہما شفاعتی لاھل الکبائر من امتی وعن ابی ھریرۃ رض انہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم لکل نبی دعوۃ مستجابۃ فتعجل کل نبی دعوتہ وانا اختبأت دعوتی شفاعۃ لامتی یوم القیامۃ فھی نائلۃ ان شاء اللہ تعالیٰ من امتی لمن مات لایشرک باللہ شیئا وقال صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث انس الانصاری رض انی لاشفع یوم القیامۃ لاکثر مما علی وجہ الارض من حجر ومدر وقولہ صلی اللہ علیہ وسلم شفاعتی فی القیامۃ عند المیزان و عند الصراط وکذلک مامن نبی الاولہ شفاعۃ وعن حذیفۃ رض عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال یقول ابراھیم علیہ السلام یوم القیامۃ یاربا ہ فیقول اللہ عزوجل یالبیکاہ فیقول یارب احرقت بنی آدم فیقول جل وعلا اخرجوا من النار من کان فی قلبہ مثقال برۃ اوشعیرۃ من الایمان وکذلک للصدیقین والصلحین من کل امۃ شفاعۃ قال صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ لکل نبی عطیۃ وانی اختبأت عطیتی شفاعۃ لامتی وان الرجل من امتی لیشفع للقبیلۃ فیدخلھم اللہ تعالیٰ الجنۃ بشفاعتہ وان الرجل لیشفع للفیام من الناس فیدخلھم اللہ الجنۃ بشفاعتہ وان الرجل لیشفع لثلثۃ نفر وان الرجل لیشفع للاثنین وان الرجل لیشفع للرجل قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ابن مسعود رض لیدخل الجنۃ قوم من

جائیگی پھر میرے سامنے حضرت جبار کا چہرہ ہوگا میں اس کے آگے سجدہ میں گر جاؤں گا پھر حق تعالیٰ فرمائے گا: اے محمد! اپنا سر اٹھائیے شفاعت کیجئے آپکی شفاعت قبول کی جائیگی، مانگیے، آپکی مراد پوری کی جائیگی بالآخر میں سر اٹھاؤں گا اور عرض کروں گا میری امت کو بخشد یجیے، میری امت کو بخشد یجیے پھر میں برابر اپنے رب کی طرف رجوع کرتا رہوں گا حق تعالیٰ فرمائے گا جاؤ اور دیکھو اگر کسی کے دل میں رائی کے دانے کے برابر ایمان پاؤ اسے نکال لو پھر میں جہنم سے اس قدر لوگوں کو نکالوں گا کہ اگر ان کا اوپر تلے ڈھیر لگایا جوے تو پہاڑوں کی بلندی تک پہنچ جائیں پھر مجھ سے انبیائے کرام فرمائیں گے: آپ اپنے پروردگار کے پاس واپس جائیے اور پھر اس سے سوال کیجیے میں عرض کروں گا کہ میں اپنے پروردگار کے پاس بار بار گیا حتیٰ کہ اب مجھے جاتے ہوئے شرم آتی ہے، حضرت جابر بن عبد اللہ کا بیان ہے کہ سرور عالم صلعم نے فرمایا میری شفاعت میری امت کے ارباب کبائر کے لئے ہے، حضرت ابو ہریرہ کا بیان ہے کہ سرکار رسالت صلعم نے فرمایا: ہر نبی کی ایک دعا یقینی طور پر مقبول ہے اور وہ دعا ہر نبی دنیا ہی میں مانگ چکا لیکن میں نے اپنی وہ دعا قیامت کے دن اپنی امت کی شفاعت کے لئے چھپا رکھی ہے لہٰذا انشاء اللہ میری شفاعت میری امت کے ان لوگوں کو پہنچنے والی ہے جو اس حال میں فوت ہوئے کہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہیں کیا کرتے تھے۔

حضرت انس بن مالک انصاری کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: میں قیامت کے دن ڈھیلوں اور پتھروں کی تعداد سے بھی زیادہ لوگوں کی شفاعت کروں گا فرمایا: میزان کے پاس اور پلصراط کے پاس قیامت کے دن شفاعت ہوگی۔ اسی طرح ہر پیغمبر شفاعت فرمائے گا، حضرت حذیفہ رض کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: قیامت کے دن حضرت ابراہیم اللہ تعالیٰ کو پکاریں گے اور کہیں گے اے میرے پروردگار! حق تعالیٰ فرمائے گا میں موجود ہوں، کہو کیا کہنا چاہتے ہو؟ عرض کریں گے اے رب آپ نے اولاد آدم کو جلا دیا؟ حق تعالیٰ فرمائے گا آگ سے ان سب کو نکال لو جن کے دلوں میں ایک گیہوں یا ایک جو کے دانہ کے وزن کے برابر ایمان ہے، اسی طرح ہر امت کے صدیق و صالح حضرات کیلئے شفاعت ثابت ہے

المسلمین قد عذبوا بالنار برحمۃ اللّٰہ تعالیٰ وشفاعۃ
الشافعین وایضاً فی حدیث اویس القرنی رض المعروف
وللّٰہ تفضل وتکرم ورحمۃ ومنۃ علیٰ من یشآء من
اھل النار فی اخراجھم منھا بعد ما احترقوا وصاروا
فحما وعن الحسن عن انس رض عن النبی صلی اللّٰہ علیہ
وسلم انہ قال ما زلت اشفع الی ربی فیشفعنی حتیٰ
اقول یارب شفعنی فیمن قال لا الہ الا اللّٰہ فیقول
جلّ وعلا ھذہٖ لیس لک یا محمد ولا لاحد ھذہٖ
لی وعزتی وجلالی ورحمتی لا ادع فی النار احدا قال
لا الہ الا اللّٰہ والایمان بالصراط علیٰ جھنم واجب
وھو جسر ممدود علیٰ متن جھنم یاخذ من یشآء
اللّٰہ الی النار ویجوز من یشآء ویسقط فی جھنم من
یشآء الی النار ولھم فی تلک الاحوال نور بحسب
اعمالھم فھم بین ماش وسراع وراکب و
زحف وسحب وقد وصفہ النبی صلی اللّٰہ علیہ
وسلم بانہ ذو کلالیب فی خبر فیہ طول الیٰ
الیٰ ان قال صلی اللّٰہ علیہ وسلم ذو کلالیب مثل
شوک السعدان ھل تعرفون شوک السعدان
قالوا نعم یا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم
قال فانھا مثل شوک السعدان غیر انہ لا یعلم
عظمھا الا اللّٰہ تعالیٰ جل اسمہ فتخطف الناس
فمنھم موبق بعملہ ومنھم المخردل والمخردل الذی
المصروع ومنھم من یخردل ثم ینجو وقبل ذالک
للقطع ایضاً وقال صلی اللّٰہ علیہ وسلم ستجیدوا
ضحایاکم فانھا مطایاکم علی الصراط وجآء فی

حضرت ابوسعید خدری رضؓ کا بیان ہے کہ محبوب دو عالم صلعم نے فرمایا: ہر نبی کے لئے ایک بخشش ہے میں نے اپنی بخشش کو اپنی امت کی شفاعت کے لئے چھپا رکھا ہے میرا ایک امتی پورے ایک قبیلہ کی شفاعت کریگا اور اس کی شفاعت سے اللہ تعالیٰ پورے قبیلہ کو جنت عطا فرما دیگا اور ایک امتی لوگوں کی ایک جماعت کی شفاعت کریگا اور حق تعالیٰ اسکی شفاعت سے انہیں جنت میں لیجائے گا اور ایک امتی تین آدمیوں کی شفاعت کرے گا اور ایک دو آدمیوں کی اور ایک ایک آدمی کی۔

حضرت ابن مسعودؓ کا بیان ہے کہ ساقی کوثر شفیع روز محشر صلعم نے فرمایا: جنت میں مسلمانوں کی ایک جماعت جو آگ کے عذاب میں مبتلا تھی اللہ کی رحمت سے اور شفاعت کرنے والوں کی شفاعت سے داخل ہوگی۔ اسی طرح اویسؓ قرنی والی مشہور حدیث میں ہے' حق تعالیٰ کی مہربانی 'عنایت' فضل وکرم اور احسان ہے کہ وہ جس جہنمی کو چاہے اس کے جلنے اور کوئلہ ہو جانے کے بعد جہنم سے نکال لے۔

حسنؓ انسؓ سے اور وہ نبی صلعم سے بیان کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: میں برابر اپنے رب سے شفاعت کی درخواست کرتا رہوں گا پھر اللہ تعالیٰ میری شفاعت قبول فرمالیں گے حتیٰ کہ میں درخواست کروں گا کہ اے میرے پروردگار ان کے بارے میں بھی میری شفاعت قبول فرما لیجئے جو لا الہ الا اللہ کے قائل تھے حق تعالیٰ فرمائے گا محمد یہ مقام آپ کا نہیں اور نہ کسی اور کا ہے یہ مقام میرا ہے مجھے اپنی عزت وجلال اور رحمت کی قسم میں جہنم میں لا الہ الا اللہ کہنے والے نہیں رہنے دوں گا۔

**پل صراط** پل صراط پر جو جہنم کے اوپر ہے ایمان لانا واجب ہے۔ صراط جہنم کے اوپر ایک لمبا پل ہے جسے اللہ تعالیٰ چاہے گا یہ پل اسے پکڑ کر جہنم میں گرا دے گا اور جسے چاہے گا پار فرما دیگا اس سے گزرتے وقت لوگوں کو بقدر ان کے اعمال کے نور ملے گا۔ کوئی چل کر پار ہو گا، کوئی دوڑ کر، کوئی مثل سوار کے کوئی چوتڑوں کے بل گھسٹتا ہوا اور کوئی کھسکتا ہوا۔ نبی صلعم نے اس کے بارے ایک طویل حدیث میں فرمایا ہے کہ وہ سعدان کے کانٹوں کی طرح آنکڑے والا ہو گا فرمایا لوگو سعدان کے کانٹوں کو پہچانتے ہو؟ لوگوں نے کہا: ہاں یا رسول اللہ! فرمایا: تو وہ سعدان کے کانٹوں کی طرح آنکڑوں والا

وصف الصراط عنہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ
ادق من الشعرۃ واحر من الجمرۃ واحد من
السیف طولہ ثلث مائۃ سنۃ من سنی الاخرۃ
یجوزہ الابرار وتزل عنہ الفجار وقیل ثلاثۃ
الاف سنۃ من سنی الاخرۃ واہل السنۃ یعتقدون
ان لنبینا صلی اللہ علیہ وسلم حوضا فی القیامۃ
لیسقی منہ المومنون دون الکافرین ویکون ذلک
بعد جواز الصراط قبل دخول الجنۃ من شرب منہ
شربۃ لم تظمأ بعدھا ابدا عرضہ مسیرۃ شھر
ماءہ اشد بیاضا من اللبن واحلی من العسل حولہ
اباریق عدد نجوم السماء فیہ میزابان یصبان من
الکوثر اصلہ فی الجنۃ وفرعہ فی الموقف وقد
ذکرہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ثوبان
رض انا عند حوضی یوم القیامۃ فسئل النبی صلی اللہ
علیہ وسلم من سعۃ الحوض فقال صلی اللہ علیہ
وسلم ما بین مقامی ھذا الی عمان شرابہ اشد بیاضا
من اللبن واحلی من العسل فیہ میزابان من
الجنۃ احدھما من ورق والاخر من ذھب من
شرب منہ شربۃ لم یظمأ بعدھا ابدا وقال
صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث عبد اللہ بن عمر
رض موعدکم حوضی عرضہ مثل طولہ وھو
ابعد ما بین ایلۃ الی مکۃ وذلک مسیرۃ شھر
فیہ اباریق امثال الکواکب ماؤہ اشد بیاضا
من الفضۃ من ورد فشرب منہ لم یظمأ
بعدھا ابدا ولکل نبی من الانبیاء

ہوگا مگر ان کانٹوں کی بڑائی اللہ ہی کو معلوم ہے وہ آنکڑے لوگوں کو اچک لیں گے پھر کوئی تو اپنے عملوں کی وجہ سے ہلاک ہو جائے گا کوئی رائی کے دانوں کی طرح چور چور ہو کر جہنم میں گر کر بکھر جائے گا کوئی ریزہ ریزہ ہو کر نجات پا جائیگا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ آنکڑے کاٹنے ہی کے لئے ہیں فرمایا: قربانی عمدہ جانوروں کی کرو کیونکہ یہ جانور پل صراط پر تمہاری سواریاں ہوں گے آپ نے پل صراط کے بارے میں یہ بھی فرمایا ہے کہ وہ بال سے زیادہ باریک انگارے سے زیادہ گرم اور تلوار سے زیادہ تیز ہے اس کا طول آخرت کے سالوں سے تین سو سال کی مسافت کا ہے نیک حضرات اس سے عبور کر جائیں گے اور سیہ کار و نابکار اس سے پھسل جائیں گے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس کا طول آخرت کے سالوں سے تین ہزار سال کی مسافت کا ہے۔

**حوض کوثر:** اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ ہمارے محبوب پیغمبر صلعم کے لئے قیامت میں ایک حوض ہے جس کا پانی مومن پل صراط کو عبور کر کے جنت میں جانے سے پہلے پیئیں گے اور اس سے کافر محروم رہیں گے جو شخص ایک دفعہ وہ پانی پی لے گا اسے پھر کبھی پیاس نہیں لگے گی، اس حوض کا عرض ایک ماہ کی مسافت ہے اس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے بھی زیادہ شیریں ہے اس کے ساحل پر آسمان کے تاروں کی طرح بیشمار لوٹے ہیں اس میں دو پرنالے کوثر سے گرتے ہیں اس کا منبع بہشت میں ہے اور شاخیں میدان محشر میں ہیں، حضرت ثوبان کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میں قیامت کے دن اپنے حوض کے پاس موجود ہوں گا پھر آپ سے حوض کی وسعت کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا! میرے اس مقام سے لیکر عمان تک وسیع ہے اس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ میٹھا ہے اس میں بہشت سے دو پرنالے گرتے ہیں جن میں ایک چاندی کا ہے اور ایک سونے کا ہے جو کوئی ایک بار اس کا پانی پی لے گا اسے پھر کبھی پیاس محسوس نہ ہوگی۔

حضرت عبد اللہ بن عمرؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا تمہارے وعدہ کی جگہ میرا حوض ہے یعنی حوض پر تم سے ملاقات ہوگی اس کا عرض طول

حوض الاصالح النبی فان حوضه ضرع ناقته ليسقی من ذلك مومنو كل امة منهم دون الكافرين وفی حديث اخر عن النبی صلی الله عليه وسلم انه قال حوضی ما بين عدن وعمان حافتاه خيام الدر المجوف وآنيته عدد نجوم السماء طينته المسك الاذفر ماؤه ابيض من اللبن وابرد من الثلج احلی من العسل من شرب منه شربة لم يظمأ بعدها ابدا الا وانه يدعی يوم القيامة رجال كما تذاد الغريبة من الابل فاقول الاهلم الاهلم فيقال انك لا تدری ما احدثوا بعدك فاقول ما احدثوا فيقال انهم غيروا وبدلوا فاقول الاسحقا ولعدا وقد انكرت ذلك المعتزلة فلا يسقون منه ويدخلون النار وردا عطاشا ان لم يتوبوا عن مقالتهم وجحودهم الحق ورد الايات والاخبار والاثار وروی عن انس بن مالك رض يرفعه الی النبی صلی الله عليه وسلم انه قال من كذب بالشفاعة لم يكن له فيها نصيب ومن كذب بالحوض لم يكن له فيه نصيب واهل السنة يعتقدون ان الله يجلس رسوله ونبيه المختار علی سائر رسله وانبيائه معه علی العرش يوم القيامة لما روی عن عبد الله بن عمر رض عن النبی صلی الله عليه وسلم فی قوله عز وجل عسی ان يبعثك ربك مقاما محمودا قال يجلسه معه علی السرير وعن هشام بن عروة عن عائشة رضی الله تعالی عنها انها قالت سالت رسول الله صلی الله عليه وسلم

برابر ہے اور وہ ایلہ سے مکہ تک کے فاصلہ سے بھی بڑا ہے ایلہ سے مکہ تک کا فاصلہ ایک مہینہ کا ہے اس کے ساحل پر تاروں کی طرح بے شمار ڈونگے ہیں اور اس کا پانی چاندی سے بھی زیادہ سفید ہے جو شخص اس پر آکر اس کا پانی پئے گا اسے پھر کبھی پیاس محسوس نہیں ہو گی اسی طرح ہر نبی کا ایک حوض ہے البتہ حضرت صالح کا حوض ان کی اونٹنی کا بانکہ ہے جس سے ہر قوم کے مسلمانوں کو دودھ پلایا جائے گا، کافروں کو نہیں۔

ایک حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: میرا حوض عدن سے عمان تک فاصلہ کا ہے اس کے دونوں ساحلوں پر ایک ایک جوف دار موتی کے خیمے ہیں اس کے جام آسمان کے تاروں کے برابر ہیں اس کی تہہ کی مٹی خالص مشک ہے، اس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید ہے، برف سے زیادہ ٹھنڈا ہے اور شہد سے زیادہ میٹھا ہے جو شخص اس سے ایک دفعہ پی لے گا اسے پھر کبھی پیاس محسوس نہ ہو گی پھر قیامت کے دن بعض لوگ مجھ سے اس طرح ہٹا دئے جائیں گے جس طرح اجنبی اونٹ ذاتی اونٹوں سے ہٹا دئے جاتے ہیں میں کہوں گا سنو! چلے آؤ لیکن مجھ سے کہا جائے گا: آپ کو معلوم نہیں کہ انہوں نے آپ کے بعد کیا کیا بدعتیں گھڑی تھیں میں پوچھوں گا: کیا بدعتیں ایجاد کی تھیں؟ تو کہا جائیگا کہ انہوں نے دین میں تغیر پیدا کر دیا تھا اور اسے بدل ڈالا تھا۔ بالآخر میں کہوں گا کہ مجھ سے ہٹ پرے اور دور ہٹ جاؤ۔

معتزلہ اس حوض کے منکر ہیں لہٰذا اس کا پانی انہیں نہیں پلایا جائیگا اور وہ جہنم میں پیاسے ہی جھونک دئے جائیں گے اگر وہ اس بدعقیدے اور انکار حق سے توبہ نہ کریں گے اور حق کو ٹھکرانے سے اور آیات و احادیث کی تردید سے باز نہیں آئیں گے، حضرت انس بن مالک فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس نے شفاعت کو جھٹلایا اسے شفاعت نصیب نہ ہو گی اور جس نے حوض کوثر کو جھٹلایا اسے اس کا پانی نصیب نہ ہو گا۔

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ قیامت کے دن اپنے پسندیدہ رسول

عن المقام المحمود فقال صلی اللہ علیہ وسلم وعدنی ربی القعود علی العرش وکذلک عن عمر بن الخطاب رض وعن عبد اللہ بن سلام رض قال اذا کان یوم القیامۃ جیٔ بنبیکم فاقعد بین یدی اللہ علی کرسیہ فقیل لہ یا ابا مسعود اذا کان علی کرسیہ الحق الیس ہو معہ قال ویلکم ھذا اقر حدیث فی الدنیا لعینی وقال الحجاج فی حدیثہ اذا کان یوم القیامۃ نزل الجبار علی عرشہ وقدماہ علی الکرسی ویؤتی بنبیکم صلی اللہ علیہ وسلم فیقعد بین یدیہ علی الکرسی فقالوا للحمیدی اذا کان علی الکرسی فھو معہ قال نعم ویلکم ھو معہ ویعتقد اھل السنۃ ان اللہ تعالیٰ یحاسب عبدہ المؤمن یوم القیامۃ ویدنیہ منہ فیضع کفہ علیہ حتی یسترہ من الناس لما روی عن عبد اللہ بن عمر رض انہ سمع رسول اللہ یقول یؤتی بالمومن یوم القیامۃ فیدنیہ اللہ تعالیٰ منہ فیضع کفہ علیہ حتی یسترہ من الناس فیقول عبدی اتعرف ذنب کذا اتعرف ذنب کذا وکذا مرتین فیقول نعم رب حتی اذا اقرہ بذنوبہ کلھا فرای نفسہ انہ قد ھلک فیقول لہ الحق عزوجل عبدی ذنوبک ھذہ فانی قد سترتھا علیک فی الدنیا وانا اغفرھا لک الیوم ومعنی المحاسبۃ تعریف اللہ عبدہ بمقادیر ثواب الاعمال وعذابہ بقراءۃ سیاتہ وحسناتہ ومالہ وما علیہ وقد انکرت المعطلۃ المحاسبۃ

محبوب پیغمبر کو رسولوں اور نبیوں سے اوپر اپنے پاس عرش پہ بٹھائے گا کیونکہ حضرت ابن عمر رض فرماتے ہیں کہ نبی صلعم عسٰی ان یبعثک ربک مقاما محمودا (یعنی امید ہے کہ آپ کو آپ کا رب مقام محمود میں بھیجے گا) کی تفسیر میں فرماتے ہیں یعنی اللہ تعالیٰ مجھے اپنے پاس تخت پر بٹھائے گا۔

حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے مقام محمود کے بارے میں پوچھا، فرمایا: مجھ سے میرے رب نے عرش پہ بیٹھنے کا وعدہ فرمایا ہے اسی طرح حضرت عمر رض بیان فرماتے ہیں۔ حضرت عبد اللہ بن سلام کا بیان ہے کہ قیامت کے دن تمہارے نبی کو لایا جائے گا اور آپکو حق تعالیٰ کے سامنے اس کی کرسی پہ بٹھایا جائے گا آپ سے کہا گیا: اے ابو مسعود جب اللہ تعالیٰ اپنی کرسی پہ ہوگا تو کیا نبی صلعم اللہ کے پاس نہ ہوں گے؟ فرمایا تمہارے لئے خرابی ہو یہ حدیث تو دنیا میں میری آنکھوں کے لئے انتہائی ٹھنڈک والی ہے۔ حجاج اپنی حدیث میں فرماتے ہیں قیامت کے دن جبار اپنے عرش پر تشریف فرما ہوگا اور اس کے پیر کرسی پہ ہوں گے اور تمہارے نبی صلعم لائے جائیں گے اور رب کے سامنے کرسی پر آپ کو بٹھا دیا جائے گا۔

لوگوں نے حمیدی سے پوچھا جب آپ کرسی پر ہوں گے تو آپ اللہ کے ساتھ ہوں گے نا؟ فرمایا ہاں تمہارے لئے خرابی ہو آپ اللہ کے ساتھ ہوں گے۔ اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ حق تعالیٰ شانہ قیامت کے دن اپنے مومن بندہ کو حساب لینے کے لئے اسے اپنے قریب بلائے گا اور اس پہ اپنا ہاتھ رکھے گا حتےٰ کہ اسے لوگوں سے چھپالے گا کیونکہ عبد اللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرماتے تھے: قیامت کے دن مومن کو لایا جائیگا پھر اللہ تعالیٰ اسے اپنے قریب بلائیگا اور اس پر اسے لوگوں سے چھپانے کے لیئے اپنا ہاتھ رکھے گا اور دو بار فرمائے گا: اے میرے بندے! کیا تو فلاں گناہ پہچانتا ہے؟ کیا تجھے فلاں فلاں گناہ معلوم ہے؟ بندہ عرض کریگا: ہاں اے میرے پروردگار یہ میرے ہی گناہ ہیں حتےٰ کہ حق تعالیٰ اس سے اس کے تمام گناہوں کا اقرار کروالے گا اور وہ سمجھ لے گا کہ اب میں ہلاک ہوا پھر حق تعالیٰ اس سے

وقد كذبهم الله تعالى بقوله ان الينا ايابهم ثم ان علينا حسابهم. ويعتقد اهل السنة ان لله تعالى ميزانًا يزن فيه الحسنات والسيات يوم القيامة له كفتان ولسان وقد انكرت المعتزلة مع المرجية والخوارج ذالك فقالت ان معنى الميزان العدل دون موازنة الاعمال وفى كتاب الله وسنة رسوله تكذيبهم قال الله تعالى ونضع الموازين القسط ليوم القيامة فلا تظلم نفس شيئًا وان كان مثقال حبة من خردل اتينا بها وكفى بنا حاسبين وقال تعالى فاما من ثقلت موازينه فهو فى عيشة راضية واما من خفت موازينه فامه هاوية الاية والعدل لا يوصف بالخفة والثقل وانما هو بيد الرحمن جل جلاله لانه هو الذى يتولى حسابهم لما روى النواس بن سمعان الكلابى رض قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول الميزان بيد الرحمن عزوجل يرفع اقوامًا ويضع اخرين يوم القيامة وقيل انه بيد جبرائيل عليه السلام لما روى عن حذيفة بن اليمان رض قال ان جبرائيل صاحب الميزان فيقول له ربه زن يا جبرائيل بينهم فيرد بعضهم على بعض وروى عبد الله بن عمر رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يوضع الميزان يوم القيامة فيؤتى بالرجل فيوضع فى كفة الميزان ويوضع ما احصى من عمله فى كفة فيميل به الميزان فيبعث الله به الى النار فاذا ادبر به اذا صائح يصيح من عند الرحمن

فرمائے گا یہ تیرے گناہ ہیں، میں نے دنیا میں ان پر پردہ ڈال دیا تھا اور آج بھی میں تیرے یہ گناہ معاف کرتا ہوں حساب لینے کا یہ مطلب ہے کہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ بندے کو اس کے عملوں کے ثواب وعذاب کی مقدار اس کی نیکیاں اور برائیاں بتا کر آگاہ فرما دے گا اور نفع نقصان پہنچا دے گا معتزلہ حساب وکتاب کو نہیں مانتے حق تعالیٰ نے ان کی تردید میں فرمایا: بالیقین ہماری ہی طرف انہیں لوٹنا ہے پھر ہمیں پر ان کا حساب ہے۔

**میزان** اہلسنت کا ایک عقیدہ یہ بھی ہے کہ اللہ کی ایک میزان (ترازو) ہے جس میں قیامت کے دن نیکیاں اور بدیاں تولی جائیں گی اس کے دو پلے ہیں اور ایک ڈنڈی ہے، معتزلہ، مرجیہ اور خارجی میزان کو نہیں مانتے اور یہ تاویل کرتے ہیں کہ میزان عدل کے معنیٰ میں ہے عملوں کے تولنے کے معنیٰ میں نہیں لیکن قرآن وحدیث میں ان گمراہ فرقوں کی تردید ہے فرمایا: ہم قیامت کے دن انصاف کے لئے میزان نصب کریں گے اور کسی پر ذرا سا بھی ظلم نہ ہوگا اور اگر رائی کے دانہ کے وزن کی برابر بھی نیکی ہو گی تو ہم اسے بھی لے آئیں گے اور ہم حساب لینے والوں میں کافی ہیں فرمایا اور جس کی تولیں بھاری ہوئیں وہ پسندیدہ عیش میں موج اڑائے گا اور جس کی تولیں ہلکی ہوئیں اس کا ٹھکانا ہاویہ ہے جو تپتی ہوئی آگ ہے ظاہر ہے کہ عدل کو ہلکا اور بھاری نہیں کہا جاتا ہے، میزان اللہ تعالیٰ ہی کے ہاتھ میں ہو گی کیونکہ اللہ ہی اس دن براہ راست لوگوں کا حساب لے گا کیونکہ نواس بن سمعان کلابی کا بیان ہے کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرماتے تھے، میزان حق تعالےٰ عزوجل ہی کے ہاتھ میں ہو گی وہ قیامت کے دن کچھ لوگوں کو سربلند فرمائے گا اور کچھ لوگوں کو گرا دے گا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ میزان حضرت جبرئیل کے ہاتھ میں ہو گی کیونکہ حضرت حذیفہ بن یمان فرماتے ہیں کہ ترازو والے حضرت جبرئیل ہیں آپ سے آپ کا پروردگار فرمائے گا: جبرئیل! لوگوں کے عملوں کا وزن کر پھر آپ بعض پر بعض کا پلہ جھکا دیں گے، اور حضرت عبداللہ بن عمر کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: قیامت کے دن ترازو نصب

لا تعجلوا لا تعجلوا فانہ قد بقی لہ فیؤتی لشئ فیہ لا الہ الا اللہ فیوضع موضع الرجل فی کفۃ حسناتہٖ حتی یمیل بہٖ المیزان فیؤمر بہٖ الی الجنۃ، وفی حدیث اٰخر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال یؤتی بالرجل یوم القیٰمۃ الی المیزان ثم یؤتی بتسعۃ وتسعین سجلا کل سجل مد البصر فیہا کلہا سیاٰتہ وحسناتہ فترجح سیاٰتہ علی حسناتہٖ فیؤمر بہٖ الی النار فاذا ادبر بہ اذا صائح یصیح من عند الرحمٰن لا تعجلوا لا تعجلوا فقد بقی لہ فیؤتی بمثل راس الابہام وامسک علی النصف منہا فیہ شہادۃ ان لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ فیوضع فی کفۃ حسناتہٖ فتثقل حسناتہ علی سیاٰتہٖ فیؤمر بہٖ الی الجنۃ وفی لفظ اٰخر فیخرج لہ لقرطاس مثل ھٰذا وامسک علی ابہامہٖ فیہ شہادۃ ان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ الی اٰخر الحدیث وقیل ان الصنج یومئذ مثاقیل الذر والخردل تکون الحسنات فی صورۃ حسنۃ تطرح فی کفۃ النور فیثقل بہا المیزان برحمۃ اللہ وتکون السیاٰت فی صورۃ سیئۃ تطرح فی کفۃ الظلمۃ فیخف بہا المیزان ارتفاعہا وعلامۃ انحطاطہا خفتہا بخلاف موازین الدنیا وقیل ھو مثل موازین الدنیا وسبب تثقیلہا الایمان وقول الشہادتین وسبب خفتہا الشرک باللہ عزوجل واذا ارتفعت ادخل صاحبہا الجنۃ واذا خفت ادخل صاحبہا النار

کی جائیگی پھر ایک شخص کو لایا جائے گا اور اس کے نیک عمل ایک پلّہ میں رکھے جائیں گے اور برے عمل دوسرے پلّہ میں پھر برے عملوں کا پلّہ جھک جائے گا اور اللہ تعالیٰ اسے جہنم میں بھیجنے کا حکم فرما دیگا پھر جب اسے جہنم کی طرف لیجانے لگیں گے تو اچانک ایک اعلان کرنیوالا رحمٰن کے پاس سے بلند آواز سے اعلان کریگا کہ اسے جہنم کی طرف لے جانے میں جلدی نہ کرو ابھی اس کی ایک نیکی باقی ہے جو تلنے سے رہ گئی ہے پھر ایک پرچی لائی جائیگی جس میں لا الہ الا اللہ درج ہوگا اور وہ نیکیوں کے پلہ میں رکھ دی جائیگی حتےٰ کہ وہ پلہ جھک جائیگا پھر اسے جنت میں لے جانے کا حکم صادر فرما دیا جائے گا۔ ایک حدیث میں ہے کہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: قیامت کے دن ایک شخص کو ترازو کے پاس لایا جائیگا پھر اس کے ۹۹ دفتر لائے جائیں گے اور ہر دفتر حد نگاہ تک پھیلا ہوا ہوگا ان میں اسکی تمام نیکیاں اور برائیاں ہوں گی اور نیکیوں پر برائیاں جھک جائیں گی بالآخر اسے جہنم میں لے جانے کا حکم صادر فرما دیا جائیگا پھر جب اسے لیجایا جانے لگے گا تو اچانک ایک اعلان کرنیوالا بلند آواز سے رحمٰن کے پاس سے اعلان کرے گا کہ جلدی نہ کرو اور عجلت سے کام نہ لو ابھی اس کا ایک عمل باقی ہے پھر انگوٹھے کے بالائی پورے کے آدھے پورے کی برابر ایک پرچی لائی جائے گی جس میں لا الہ الا اللہ و محمد رسول اللہ کی شہادت درج ہوگی، یہ پرچی اس کے نیکیوں کے پلّہ میں رکھ دی جائیگی بالآخر نیکیاں برائیوں پر بھاری ہو جائیں گی پھر اسے جنت میں لے جانے کا حکم صادر فرما دیا جائے گا ایک لفظ میں ہے کہ آپ نے انگوٹھے پر انگلی رکھ کر فرمایا کہ اتنا سا کاغذ نکالا جائے گا جس میں توحید و رسالت کا اقرار درج ہوگا (آگے باقی حدیث ہے) کہا جاتا ہے کہ اس دن نیکیاں چیونٹیوں اور رائی کے دانوں کی برابر اچھی اچھی شکلوں میں ہوں گی اور نور کے پلّہ میں رکھ دی جائیں گی اور اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے ان سے پلّہ جھک جائے گا اور بدیاں بری شکلوں میں ہوں گی اور ظلمت کے پلّہ میں ڈال دی جائیں گی اور اللہ کے عدل سے وہ پلہ ہلکا ہو جائے گا ترازو کے بھاری ہونے کی نشانی پلّہ کا بلند ہونا اور ہلکی ہونے کی نشانی پلّہ کا گر جانا

الهاوية لانها فی النجوم اسفل السافلین کما قال اللّٰه عزوجل فاما من ثقلت موازینه فهو فی عیشة راضیة ای فی جنة عالیة واما من خفت موازینه فامّهٗ هاویة ای اصله دماو اه ومرجعه نار حامیة وهی هاویة والنّاس فی موازنة الاعمال علی ثلاثة اضرب منهم من ترجح حسناته علی سیاٰته فیومر به الی الجنة ومنهم من ترجح سیّاٰته علی حسناته فیومر به الی النار ومنهم من لا ترجح احدهما علی الاخری فهم اصحاب الاعراف ثم لا یبالهم اللّٰه برحمة اذا شاء فید خلهم الجنة فهو قوله عزوجل وعلی الاعراف رجال الاٰیة والذی یوزن صحائف اعمالهم علی ما ذکرنا من تسعة وتسعین سجلا وطریق ذالک النقل والسمع واما المعتزلون فیدخلون الجنة بغیر حساب کما جآء فی الحدیث انه یدخل الجنة سبعون الفا بغیر حساب ومع کل واحد منهم سبعون الفا علی نص الحدیث المشهور واما الکافرون فیدخلون النار بغیر حساب ومن المومنین من یحاسب حسابا یسیرا ثم یومر به الی الجنة علی ما تقدم ومنهم من یناقش ثم امره الی اللّٰه ان شآء امر به الی الجنة والی النار قال عزوجل فاما من اوتی کتابه بیمینه فسوف یحاسب حسابا یسیرا الاٰیة وقال جل وعلا وکل انسان الزمنه طائره فی عنقه ونخرج له یوم القیامة کتابا یلقه منشورا اقرا کتابک کفی بنفسک الیوم

ہے لیکن دنیا میں اس کے برعکس ہے کہ بھاری جھک جاتا ہے اور ہلکا اٹھ جاتا ہے یہ بھی کہا گیا ہے کہ دنیوی ترازو کی طرح بھاری اور ہلکا ہوگا اور بھاری ہونے ہونے کا سبب ایمان اور اقرار توحید و رسالت ہے اور ہلکا ہونے کا سبب شرک ہے بلند ہوگا تو نیکیوں والے کو جنت میں لے جائیگا اور ہلکا ہوگا تو بدیوں والے کو جہنم میں بھڑکتی ہوئی آگ میں لے جائے گا۔ کیونکہ ہاویہ زمین کی سب سے نیچے والی تہہ میں واقع ہے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا کہ جس کی تولیں بھاری ہونگی وہ پسندیدہ عیش میں یعنی بلند جنت میں ہوگا اور جس کی تولیں ہلکی ہوں گی اسکی اصل اور اس کا ٹھکانا اور اس کے لوٹنے کی جگہ بھڑکتی ہوئی آگ ہوگی جسے ہاویہ کہا جاتا ہے۔

## وزن اعمال کے اعتبار سے لوگوں کے اقسام

وزن اعمال کے اعتبار سے لوگ تین قسموں پر بٹ جائیں گے بعض کی نیکیاں برائیوں پر جھک جائیں گی لہٰذا وہ جنتی ہیں اور بعض کی برائیاں نیکیوں پر جھک جائیں گی لہٰذا وہ جہنمی ہیں اور بعض کی نیکیاں اور برائیاں برابر ہوں گی لہٰذا یہ اصحاب الاعراف ہیں جن کو اللہ جب تک چاہے گا اپنی رحمت میں نہ ڈھانپے گا، بالآخر انہیں بھی جنت میں داخل فرمادے گا فرمایا اور اعراف پر کچھ لوگ ہونگے آخر تک اعمالنامہ کی ۹۹ فردوں کی تول کا ثبوت یہ ہے کہ رحمت عالم نے اس کا بیان فرمایا اور صحابہ کرام نے اسے آپ سے سنا، مقرب حضرات جنت میں بلاحساب وکتاب جائیں گے جیسا کہ ایک حدیث میں آتا ہے کہ ستر ہزار اور ان میں سے ہر ایک کے ساتھ ستر ہزار بلاحساب کے جنت میں جائیں گے اور کافر جہنم میں بلاحساب کے جائیں گے، بعض مومنوں سے آسان حساب لیا جائیگا پھر ان کو جنت میں داخل کرنے کا حکم صادر فرمادیا جائے گا جیسا کہ اوپر گزر چکا اور بعض سے کرید کی جائیگی ایسے مومنوں کا معاملہ اللہ کے اختیار میں ہے خواہ وہ ان کے لئے جنت کا حکم فرمادے یا جہنم کا، فرمایا جس کے سیدھے ہاتھ میں اعمالنامہ دیا جائے گا تو اس سے حساب آسان لیا جائے گا فرمایا: ہم نے ہر شخص کی گردن میں اس کا اعمالنامہ چمٹا دیا ہے اور ہم قیامت کے دن

علیك حسیبا و قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث علی رض ان اللہ یحاسب کل الخلق الا من اشرك باللہ فانہ لا یحاسب و یؤمر بہ النار۔

**فصل** و لیعتقد اھل السنۃ ان الجنۃ والنار مخلوقتان وھما الداران اعدھما اللہ تعالیٰ احدھما للنعیم و الثواب لاھل الطاعۃ والایمان والاخریٰ للعقاب والنکال لاھل المعاصی والطغیان ھما منذ خلقھما اللہ تعالیٰ باقیتان لا یفنیان ابدا وھی الجنۃ التی کان فیھا آدم وحوا علیھما السلام وابلیس اللعین ثم اخرجا منھا القصۃ المشھورۃ وقد انکرت المعتزلۃ ذالك فاما الجنۃ فلا یدخلونھا واما النار فلعمری ھم فیھا خالدون مخلدون لانکارھم و لحکمھم بذلك للمومن الموحد المطیع للہ عزوجل سبعین سنۃ بکبیرۃ واحدۃ وفی کتاب اللہ وسنۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تکذیبھم قال اللہ عزوجل جنۃ عرضھا السمٰوٰت والارض اعدت للمتقین و وقال عزوجل اتقوا النار التی اعدت للکافرین وما کان معدا کان موجودا یعلمہ کل عاقل فعلمنا انھما مخلوقتان وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث انس بن مالك رض دخلت الجنۃ فاذا انا بنھر یجری حافتاہ خیام اللؤلؤ فضربت بیدی الی ماء یجری فاذا مسك اذفر قلت یا جبرئیل ما ھذا قال ھذا الکوثر الذی اعطاك اللہ تعالیٰ

اس کا اعمالنامہ کھول کر اسے دیدیں گے اور اس سے کہا جائیگا اپنا اعمالنامہ پڑھ لے آج تو آپ ہی اس کے سمجھنے کے لئے کافی ہے۔ حضرت علی رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ تمام مخلوق سے بجز مشرکوں کے حساب لے گا اور مشرک بلاحساب کے جہنم میں جھونک دئے جائیں گے۔

**جنّت و جہنّم کا وجود** اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ آج بھی جنت و جہنم موجود ہیں اور اللہ تعالیٰ نے انہیں پیدا فرما دیا ہے یہ دو گھر ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے فرمانبرداروں اور نافرمانوں کے لئے اور ثواب عذاب کے لئے تیار فرما دیا ہے اور جب سے انہیں اللہ تعالیٰ نے پیدا فرمایا ہے اس وقت سے بلکہ ہمیشہ ہمیش کے لئے باقی رہیں گے کبھی فنا نہ ہوں گے یہی وہ جنت ہے جس میں حضرت آدم و حوا دونوں رہتے تھے اور ابلیس لعین بھی، پھر دونوں اس سے نکال دئے گئے یہ قصہ مشہور ہے اور سب اسے جانتے ہیں۔ معتزلہ جنت کو نہیں مانتے اس لئے وہ جنت میں نہیں جائیں گے اور اللہ کی قسم یہ لوگ دائمی جہنمی ہیں کیونکہ یہ لوگ جنت کو تو مانتے ہی نہیں اور یہ عقیدہ جمائے بیٹھے ہیں کہ ستر سال تک جس اطاعت گزار موحد مومن نے اللہ کی عبادت کی ہو اور اس سے ایک بڑا گناہ سرزد ہو گیا ہو وہ دائمی جہنمی ہے۔ ان گمراہوں کی تردید قرآن و حدیث سے ثابت ہے فرمایا وہ جنت جس کی چوڑائی آسمان و زمین کی برابر ہے اور جو اللہ سے ڈرنے والوں کے لئے تیار کی جا چکی ہے، فرمایا: اس آگ سے ڈرو جو کافروں کے لئے تیار کی جا چکی ہے، ہر ذی فہم شخص جانتا ہے کہ تیار کردہ چیز موجود ہوتی ہے لہٰذا معلوم ہوا کہ جنت و جہنم دونوں مخلوق موجود ہیں۔

حضرت انس رض بن مالک کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جب میں (شب معراج) جنت میں گیا تو اچانک ایک نہر پہ پہنچ گیا جس کے دونوں کناروں پر موتیوں کے خیمے نصب تھے پھر میں نے اس کے پانی کو چھوا تو اس میں خالص مشک کی خوشبو تھی میں نے پوچھا: جبریل یہ کیا ہے؟ فرمایا: یہ کوثر ہے اور وہ نہر ہے جو اللہ تعالیٰ نے آپ کو عطا فرمائی ہے۔

حضرت ابوہریرہ رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا جب کہ آپ سے

وقال صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ابی ھریرۃ رضؓ حین قیل لہ یارسول اللہ اخبرنا عن الجنۃ ما بناؤھا قال علیہ السلام لبنۃ من ذھب ولبنۃ من فضۃ وملاطھا مسک اذفر وحصاھا الیاقوت واللؤلؤ وترابھا الورس والزعفران من دخلھا یخلد ولا یموت وینعم ولا ییاس ولا یخرق ثیابھم ولا یبلی ثیابھم فھذا دلیل علی کونھما مخلوقتین وان نعیم الجنۃ دائم لا یفنی کما قال اللہ تعالی اکلھا دائم وظلھا وقال عزوجل لا مقطوعۃ ولا ممنوعۃ ومن نعیمھا الحور العین خلقھن اللہ تعالی فی الجنۃ للبقاء لا یفنین ولا یمتن کما قال عزوجل فیھن قاصرات الطرف لم یطمثھن انس قبلھم ولا جان وقولہ تبارک وتعالی حور مقصورات فی الخیام وروت ام سلمۃ زوجۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم قالت قلت یارسول اللہ اخبرنی عن قول اللہ عزوجل کامثال اللؤلؤ المکنون قال صفاءھن کصفاء الدر فی الاصداف الی ان قال یقلن نحن الخالدات فلا نموت ابدا ونحن الناعمات فلا نباس ونحن المقیمات ولا نظعن ابدا ونحن الراضیات فلا نسخط ابدا وھن فی دار حق فلا یقلن الا حقا والنبی صلی اللہ علیہ وسلم صادق ولا یقول الا حقا فاخبر انھن خالدات لا یمتن وروی معاذ ابن جبل رضؓ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لا تؤذی امرأۃ زوجھا فی الدنیا الا قالت زوجتہ من

پوچھا گیا تھا کہ یہ بتایئے کہ جنت کس چیز سے بنائی گئی ہے؟ فرمایا: ایک اینٹ سونے کی ہے اور ایک چاندی کی، اس کا گارا خالص مشک ہے اور اس کے سنگریزے یاقوت اور موتی ہیں اور اس کی زمین ورس (خوشبو دار گھاس) و زعفران کی طرح خوشبو دار ہے جو اس میں داخل ہو جائے گا تو ہمیشہ اسی میں رہے گا اور اسے کبھی موت آنیوالی نہیں اور عیش کرے گا اور دکھ نہیں اٹھائے گا جنت والوں کے کپڑے نہ پھٹیں گے اور نہ پرانے ہوں گے۔

مذکورہ بالا حدیث اس بات کی دلیل ہے کہ جنت و جہنم دونوں چیزیں پیدا ہو چکیں اور اس کی بھی کہ جنت کی نعمتیں دائمی ہیں جو فنا نہیں ہوتیں جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: جنت کے پھل اور اس کے درختوں کا سایہ دائمی ہے فرمایا جنت کے پھل نہ کاٹے گئے ہیں اور نہ روکے گئے ہیں۔

**حوریں** جنت کی نعمتوں میں گوری گوری اور بڑی آنکھوں والی خوبصورت حوریں بھی ہیں حق تعالیٰ نے انہیں جنت میں رہنے کے لئے پیدا فرمایا ہے نہ وہ فنا ہوں گی اور نہ انہیں موت آئے گی فرمایا: ان میں نیچی نگاہ ہوں والیاں اچھوتی حوریں ہیں جن کو جنت والوں سے پہلے نہ کسی انسان نے چھوا اور نہ کسی جن نے، فرمایا: حوریں ہیں جو خیموں میں محفوظ ہیں۔

ام المومنین حضرت ام سلمہ کا بیان ہے کہ میں نے کہا: یارسول اللہ صلعم کامثال اللؤلؤ المکنون (وہ چھپے ہوئے موتیوں کی طرح ہیں) کا مطلب بتایئے فرمایا: ان پر ایسی رونق ہے جیسی سیپی کے اندر موتی میں رونق اور آب ہوتی ہے (آپ نے اثنائے حدیث میں حوروں کا کلام بیان فرمایا کہ) وہ یہ کہتی ہیں: ہم زندۂ جاوید ہیں اور کبھی مرنے والی نہیں، ہم نازک اندام و ناز و نعمت میں رہنے والیاں ہیں کبھی ہم کو دکھ پہنچنے والا نہیں ہم مقیم و ساکن ہیں یہاں سے سفر کرکے کبھی جانیوالی نہیں اور ہم خوش اور راضی رہنے والیاں ہیں اور کبھی ناراض ہونے والی نہیں (چونکہ) وہ صداقت والے گھر میں ہیں اس لئے انہیں صداقت ہی سے سروکار ہے اور سچی بات ہی منہ سے نکالتی ہیں اور نبی صلعم بھی سچے ہیں اور سچ ہی فرماتے ہیں اور آپ نے فرمایا ہے کہ

الحور العين لا تؤذيه قاتلك الله فانما هو عندك دخيل
يوشك ان يفارقك الينا فاذا ثبت انهما لا يفنيان
وما فيهما ابدا فلا يخرج الله تعالى من الجنة احدا
ولا يسلط على اهلها الموت فيها ولا يزول عنهم
نعيمها فهم في كل يوم في مزيد نعيم ابد الآباد
وتمام نعيمهم ان الله يامر بالموت فيذبح على
سور بين الجنة والنار وينادي المنادي يا اهل
الجنة خلود ولا موت ويا اهل النار خلود ولا موت
على ما ورد به الخبر الصحيح عن النبي صلى الله عليه وسلم

**فصل** ويعتقد اهل الاسلام قاطبة ان محمد
بن عبد الله بن عبد المطلب بن هاشم رسول الله
وسيد المرسلين وخاتم النبيين وانه مبعوث
الى الناس كافة والى الجن عامة كما قال الله
عزوجل وما ارسلنك الا كافة للناس وما ارسلنك
الا رحمة للعلمين وقال النبي صلى الله عليه وسلم
في حديث ابن امامة رض ان الله فضلني على الانبياء
باربع ارسلني الى الناس كافة وذكر الحديث و
انه صلى الله عليه وسلم اعطى من المعجزات ما
اعطى غيره وقد عدها بعض اهل العلم الف معجزة
منها القرآن المنظوم على وجه مخصوص مفارق
لجميع اوزان كلام العرب ونظمه وترتيبه وبلاغته
وفصاحته على وجه جاوز فصاحة كل فصيح و
بلاغة كل بليغ وعجزت العرب ان تاتي بمثله
ولا بسورة منه كما قال الله تعالى فاتوا بسورة
من مثله ولا بسورة منه كما قال الله تعالى

حوریں ہمیشہ رہیں گی اور کبھی فنا نہ ہونگی۔

حضرت معاذ بن جبلؓ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: جو عورت دنیا میں اپنے شوہر کو ایذا دیتی ہے اس سے شوہر کی حور یہ ضرور کہتی ہے کہ اسے ایذا مت دے اللہ تجھ پر لعنت فرمائے یہ تو تیرے پاس مہمان ہے عنقریب تجھ سے جدا ہو کر ہمارے پاس آنیوالا ہے اور جب یہ بات ثابت ہو گئی کہ وہ دونوں اور ان کی تمام چیزیں کبھی فنا ہونیوالی نہیں تو اللہ تعالیٰ جنت سے کبھی کسی کو نہیں نکالے گا اور جنت میں اہل جنت پر موت مسلط نہیں فرمائے گا اور جنت کی نعمتیں ان سے کبھی نہیں ہٹیں گی اور دن بدن بڑھتی ہی رہیں گی اور نعمتوں کا تتمہ یہ ہوگا کہ اللہ کے حکم سے جنت و جہنم کے درمیان ایک دیوار پر موت ذبح کر دی جائیگی اور ایک اعلان کرنیوالا اعلان کریگا کہ اے جنت والو دائمی زندگی ہے اور موت نہیں اور اے جہنم والو اب دوام ہے اور موت نہیں جیسا کہ ایک صحیح حدیث میں آتا ہے

**ختم نبوّت** اور تمام مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب بن ہاشم اللہ کے رسول ہیں، تمام رسولوں کے سردار ہیں آپ پر رسالت ختم ہو گئی اس لئے آپ خاتم النّبیین ہیں اور آپ تمام جنوں اور تمام انسانوں کے نبی ہیں جیسا کہ فرمایا: ہم نے آپ کو رحمۃ للعالمین ہی بنا کر بھیجا، حضرت ابن امامہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ نے مجھے انبیاء پر چار چیزوں سے برتری عطا فرمائی، مجھے تمام لوگوں کی طرف نبی بنا کر بھیجا گیا (آگے پوری حدیث ہے) اور آپ کو اتنے معجزے دئے گئے جتنے کسی اور نبی کو نہیں ملے بعض علماء نے آپ کے ایک ہزار معجزے گنوائے ہیں جن میں ایک قرآن حکیم بھی ہے جس کے الفاظ موتیوں کی طرح منظم و مرتب ہیں اور اس کا ایک مخصوص انداز ہے جو عربوں کے کلام کی ہر نوع سے جداگانہ ہے، قرآن پاک کی نظم و ترتیب اور فصاحت و بلاغت کا یہ عالم ہے کہ ہر فصیح و بلیغ کی فصاحت و بلاغت سے بلند پایہ ہے اور اس جیسی عبارت لانے سے تمام عرب عاجز و بے بس ہیں اور اس جیسی ایک سورت بھی لانے پر قادر نہیں جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: اس جیسی ایک سورت ہی لے آؤ، فرمایا: تم بھی اس جیسی دس سورتیں گھڑ کر لے آؤ، لیکن دس تو دس ایک سورت بھی نہ لا سکے اور ایک سورت تو بڑی بات ہے ایک آیت بھی نہ

فأتوا بعشر سور مثله مفتريات فلم يأتوهم قال تعالى فأتوا بسورة من مثله فعجزوا عن ذلك مع زيادة بلاغتهم وفصاحتهم على اهل زمانهم وانقطعوا فظهر فضله عليهم فلذلك صار القرآن معجزاً له صلى الله عليه وسلم كالعصا في حق موسى عليه السلام لان موسى بعث في زمان السحرة الحذاق في صنعتهم فتلقفت عصا موسى عليه السلام ما سحروا به اعين الناس وخيلوه اليهم فغلبوا هنالك وانقلبوا صاغرين والقى السحرة ساجدين وكاحياء عيسى عليه السلام الموتى وابرائه الاكمه والابرص لانه عليه السلام بعث في زمن الناس فيه اطباء حذاق به يوقفون الاعلال والاسقام التي لا يتبرأ برا عنهم في صدق الصنعة فانقادوا اليه وآمنوا به لمجاوزته في الصنعة عليهم وبراعته في المعجزة فيما تواطؤه منه ففصاحة القرآن واعجازه معجزة للنبي صلى الله عليه وسلم كالعصاء واحياء الموتى في حق موسى وعيسى عليه السلام ومن معجزاته عليه السلام نبع الماء من بين اصابعه واطعام الزاد القليل للخلق الكثير وكلام الذراع المسموم وقوله لا تاكل مني فاني مسموم وانشقاق القمر وحنين الجذع وكلام البعير ومجيء الشجرة اليه وغير ذلك مما يبلغ الف معجزة على ما ذكروا انما لم يأت النبي صلى الله عليه وسلم بمثل عصا موسى ويده البيضاء

لائے حالانکہ وہ فصاحت و بلاغت میں اپنے ہمعصروں پر گوئے سبقت لے جاچکے تھے مگر پھر بھی عاجز آگئے بالآخر ان پر نبی صلعم کی فضیلت ثابت ہوتی اسی لئے قرآن حکیم آپ کے لئے معجزہ ہے جیسے حضرت موسیٰ کے لئے عصا معجزہ تھا کیونکہ حضرت موسیٰ کے زمانہ میں جادو کا زور شور تھا اور ملک میں بڑے بڑے ماہر جادوگر پائے جاتے تھے پھر حضرت موسیٰ کا عصا اس سحر کو نگل گیا جس سے جادوگروں نے لوگوں کی آنکھوں پر سحر کر دیا تھا اور ان کے خیال میں رسیوں اور لکڑیوں کو سانپ بنا کر دکھا دیا تھا، نتیجہ ظاہر تھا کہ جادوگر ہار گئے اور مغلوب ہو گئے اور ذلیل ہو گئے اور سجدے میں گر گر انہیں بے ساختہ یہی کہنا پڑا کہ ہم رب العالمین پر ایمان لے آئے جو موسیٰؑ اور ہارونؑ کا رب ہے اور جیسے حضرت عیسیٰؑ کے زمانہ میں طب اطباء کا زور شور تھا تو آپ کو اسی نوع کے معجزے ملے تھے جیسے مردوں کو زندہ کرنا اور مادرزاد اندھوں اور کوڑھیوں کو اچھا کر دینا کیونکہ آپ کے زمانہ میں ایسے ایسے حاذق طبیب تھے جو ہیئیلی بیماریوں کو جڑ سے اکھاڑ پھینک دیا کرتے تھے کیونکہ وہ اپنی صنعت میں کمال مہارت رکھتے تھے، آخر لوگ حضرت عیسیٰؑ کے مطیع ہو گئے اور آپ پر ایمان لے آئے کیونکہ آپ اپنے معجزوں کی وجہ سے اطباء سے بھی بڑھ گئے تھے لہٰذا جیسے عصا حضرت موسیٰؑ کا اور مردوں کا زندہ کرنا حضرت عیسیٰؑ کا معجزہ ہے اسی طرح قرآن کی فصاحت و بلاغت اور اس کا اعجاز ہمارے محبوب پیغمبر کا معجزہ ہے۔

**نبی صلعم کے معجزے** قرآن پاک آپ کا سب سے بڑا معجزہ ہے، آپ کی انگلیوں سے پانی اُبلا، آپ نے تھوڑے سے کھانے سے بہت سے لوگوں کو سیر کیا، آپ سے زہر پڑے ہوئے بکری کے بازو نے کہا کہ مجھے نہ کھائیے میں زہر آلود ہوں، آپ کے اشارے سے چاند کے دو ٹکڑے ہو گئے جب آپ نے ممبر بنوا کر اس پر خطبہ دیا تو کھجور کا تنہ جس پر آپ اس سے قبل خطبہ دیا کرتے تھے رونے لگا، آپ سے اونٹ نے گفتگو کی، آپ کے پاس درخت چل کر آیا، غرضیکہ علماء نے آپ کے ایک ہزار معجزے گنوائے ہیں۔

رہی یہ بات کہ آپ کو عصائے موسیٰ، ید بیضا، مردوں کا زندہ کرنا،

واحیاء الموتی وابراء الاکمہ والابرص ومثل ناقۃ صالح والمعجزات التی کانت للانبیاء للامرین احدھما لئلا یکذب بھا امۃ فیھلکوا کما ھلکت الامم قبلھم کما قال اللہ تعالیٰ وما منعنا ان نرسل بالاٰیات الا ان کذب بھا الاولون والثانی لوجاء بمثل ماجاء بہ الاولون لقالوا لہ ماجئت بغریب وقد نقلت من موسیٰ وعیسیٰ فانت من اتباعھم لانؤمن لک حتی تاتینا بالمرےات بہ الاولون ولھذا المعنی خص اللہ سبحانہ نبیا من انبیائہ معجزۃ غیرہ بل خص کل نبی بمعجزۃ غیر معجزۃ من کان قبلہ۔

**فصل** ویعتقد اھل السنۃ ان امۃ محمد علیہ السلام خیر الامم اجمعین وافضلھم اھل القرن الذین شاھدوہ وامنوا بہ وصدقوہ وبایعوہ وتابعوہ وقاتلوا بین یدیہ وفدوہ بانفسھم واموالھم وعزروہ ونصروہ وافضل اھل القرن اھل الحدیبیۃ الذین بایعوہ بیعۃ الرضوان فھم الف واربع مائۃ رجل وافضلھم اھل بدر وھم ثلث مائۃ وثلثۃ عشر رجلا عدد اصحاب طالوت وافضلھم الاربعون اھل دار الخیزران الذین کملوا بعمر بن الخطاب وافضلھم العشرۃ الذین شھد لھم النبی صلی اللہ علیہ وسلم بالجنۃ وھم ابوبکرؓ وعمرؓ وعثمان وعلی وطلحۃ والزبیر وعبد الرحمٰن ابن عوف وسعد وسعید وابوعبیدۃ بن الجراح

مادر زاد اور اندھوں کو اور کوڑھیوں کو اچھا کر دینا جیسے معجزے اور حضرت صالح کی اونٹنی جیسا معجزے اور تمام انبیائے کرام کے جیسے معجزے کیوں نہیں ملے؟ اس میں دو گہرے سبب کارفرما ہیں ایک سبب تو یہ ہے کہ کہیں آپ کی امت انہیں جھٹلا نہ دے اور پہلی قوموں کی طرح ہلاک ہو جائے جیسا کہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے فرمایا: اور ہمیں معجزے بھیجنے سے یہ چیز مانع آئی کہ انہیں پہلے لوگوں نے جھٹلا دیا تھا۔ دوسرا سبب یہ ہے کہ اگر آپ سے اگلے پیغمبروں کی نوع کے معجزے سرزد ہوتے تو لوگ یہی کہتے آپ کوئی نیا معجزہ تو لائے نہیں بلکہ موسیٰؑ اور عیسیٰؑ وغیرہ سے معجزے نقل کرتے ہیں جس سے صاف معلوم ہو رہا ہے کہ ان کے پیروکاروں میں سے ہیں اس لئے ہم آپ پر ایمان لانیوالے نہیں جب تک آپ ہم کو نئے معجزے نہ دکھائیں جن کو پہلے پیغمبر نہیں لائے تھے اسی لئے حق تعالیٰ شانہ نے اپنے کسی پیغمبر کو دوسرے نبی کا کوئی معجزہ نہیں دیا بلکہ ہر نبی کو مخصوص جداگانہ معجزے دیئے

## اُمت محمدیہؐ کی فضیلت

اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ نبی صلعم کی امت تمام اقوام عالم میں بہتر ہے اور اس میں صحابہ کرام افضل ہیں جو آپ کے زمانہ میں تھے جنہوں نے آپ کو دیکھا آپ پر ایمان لائے آپ کی تصدیق کی آپ سے بیعت کی، آپ کی پیروی کی آپ کے ساتھ کافروں سے جنگ کی اور آپ پر اپنا مال اور جانیں چھڑک دیں، آپ کا احترام کیا اور آپ کی ہر طرح مدد کی۔ صحابہ کرام میں افضل حدیبیہ والے صحابہ ہیں جنہوں نے آپ سے بیعت رضوان کی اور جو تقریباً ۱۴ سو تھے ان میں افضل بدری ہیں جو ۳۱۳ تھے یہی تعداد اصحاب طالوت کی تھی ان میں افضل محلہ خیزران والے ہیں جو حضرت عمرؓ کے ساتھ مشرف بہ اسلام ہوئے تھے اور ان میں افضل عشرہ مبشرہ (دس صحابہ جن کو نبی صلعم نے جنت کی بشارت دی) ہیں یعنی حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ، حضرت طلحہؓ، حضرت زبیرؓ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ، حضرت سعدؓ، حضرت سعیدؓ، اور حضرت ابوعبیدہؓ بن جراح ہیں اور ان میں بھی افضل خلفائے راشدین (حضرت ابوبکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ اور علیؓ) ہیں اور ان چاروں میں افضل حضرت ابوبکر صدیقؓ ہیں پھر حضرت عمرؓ فاروق

وافضل هؤلاء العشرة الابرار الخلفاء الراشدون الاربعة الاخيار وافضل الاربعة ابوبكر ثم عمر ثم عثمان ثم علی رضی اللہ تعالیٰ عنهم ولقوله الاربعة الخلافة بعد النبی صلی اللہ علیه وسلم ثلثون سنة ولی منها ابوبکر رض سنتین وشیئا وعمر رض عشراً وعثمان رض اثنی عشر وعلی رض ستا ثم ولیها معاویة تسع عشر سنة وکان قبل ذلک ولاه عمر الامارة علی اهل الشام عشرین سنة وخلافة الائمة الاربعة کانت باختیار الصحابة واتفاقهم ورضاهم ولفضل کل واحد منهم فی عصره وزمانه علی من سواه من الصحابة ولم تکن بالسیف والقهر والغلبة والاخذ ممن هو افضل منه واما خلافة ابی بکر الصدیق رضوان اللہ تعالیٰ علیه وسلامه وبرکاته فباتفاق المهاجرین والانصار کانت وذلک لما توفی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قامت خطباء الانصار فقالوا منا امیر ومنکم امیر فقام عمر بن الخطاب رض فقال یا معشر الانصار الستم تعلمون ان النبی صلی اللہ علیه وسلم امر ابا بکر ان یؤم بالناس قالوا بلی قال فایکم تطیب نفسه ان یتقدم ابا بکر قالوا معاذ اللہ ان نتقدم ابا بکر وفی لفظ قال عمر رض فایکم تطیب نفسه ان یزیله عن مقام اقامه فیه رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فقالوا کلهم کلنا لا تطیب انفسنا نستغفر اللہ.

ہیں پھر حضرت عثمان ہیں پھر حضرت علی ہیں۔

نبی صلعم کی وفات حسرت آیات کے بعد انہیں چاروں کے پاس تیس سال تک خلافت رہی، حضرت ابوبکرؓ کی مدت خلافت سوا دو سال حضرت عمرؓ کی دس سال، حضرت عثمان رضؓ کی بارہ سال اور حضرت علی رضؓ کی ۶ سال ہے پھر ۱۹ سال خلافت پر معاویہؓ قابض رہے اس سے پہلے آپ کو حضرت عمرؓ و عثمانؓ نے بیس سال تک ملک شام پر امیر بنا کر رکھا۔

خلفائے راشدین کی خلافت تمام صحابہ کے اختیار سے اور سب کی مرضی اور اتفاق سے تھی۔ خلفائے راشدین میں ہر ایک خلیفہ کو اپنے اپنے زمانہ میں دوسرے صحابہ پر برتری حاصل تھی۔ خلافت کا تقرر تلوار کے زور سے یا بالجبر یا اقتدار کے بل پر نہیں ہوتا تھا اور نہ اس اعتبار سے خلیفہ چنا جاتا تھا کہ فلاں فلاں سے افضل ہے۔ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت مہاجرین و انصار کے اتفاق سے طے پائی تھی کیونکہ جب رحمت عالم صلعم دنیا سے سدھار گئے تو انصار کے خطباء نے کھڑے ہو کر کہا: ایک امیر ہم میں سے ہونا چاہیئے اور ایک تم میں سے۔ اس پر حضرت عمرؓ نے کھڑے ہو کر فرمایا! اے انصار: کیا تم کو معلوم نہیں کہ نبی صلعم نے لوگوں کی امامت کے لئے ابوبکرؓ کو ........ چنا تھا۔ انصار نے جواب دیا کہ ہاں ٹھیک ہے پھر آپ نے فرمایا: تم میں سے کس کا نفس خوشی سے یہ بات گوارا کرے گا کہ وہ حضرت ابوبکرؓ سے آگے امام بنے، انہوں نے کہا اللہ کی پناہ جو ہم حضرت ابوبکرؓ کے امام بنیں۔ ایک لفظ میں ہے کہ حضرت عمرؓ نے فرمایا: تم میں سے کس کو گوارا ہوگا کہ ابوبکر کو ان کے اس مقام سے ہٹا دے جس مقام پر آپ کو رسول اللہ صلعم متعین فرما گئے تھے، سب نے کہا ہم میں سے کوئی بھی یہ بات گوارا کرنے والا نہیں ہم اللہ سے مغفرت کی دعا مانگتے ہیں آخرکار تمام انصار و مہاجرین نے بالاتفاق حضرت ابوبکرؓ سے بیعت کر لی جن میں حضرت علیؓ اور حضرت زبیرؓ بھی تھے اسی لئے ایک صحیح روایت میں آیا ہے جب لوگوں نے حضرت ابوبکرؓ سے بیعت کر لی تو آپ تین دن تک کھڑے ہو کر لوگوں سے کہتے رہے لوگو!

فاتفقوا مع المهاجرين فبايعوه باجمعهم وفيهم
علي والزبير ولهذا قيل في النقل الصحيح لما بويع
ابوبكر الصديق رض قام ثلثا يقبل على الناس يقول
يا ايها الناس اقلتكم بيعتي هل من كاره فيقوم
علي رض في اوائل الناس فيقول لا نقيلك ولا نستقيلك
ابدا قدمك رسول الله صلى الله عليه وسلم فمن
يوخرك وبلغنا عن الثقاة ان عليا رض كان اشد
الصحابة قولا في امامة ابي بكر رض وروي ان
عبد الله بن الكواء دخل على علي بعد قتال الجمل
وسأله هل عهد اليك رسول الله صلى الله عليه
وسلم في هذا الامر شيئا فقال نظرنا في امرنا
فاذا الصلوة عضد الاسلام فرضينا لدنيانا بما
رضى الله ورسوله لديننا فولينا الامر ابابكر وذلك
ان النبي صلى الله عليه وسلم استخلف ابابكر الصديق
رض في اقامة الصلوة المفروضة ايام مرضه فكان
ياتيه بلال وقت كل صلوة فيوذنه بالصلوة فيقول
عليه السلام مروا ابابكر رض فليصل بالناس و
كان النبي صلى الله عليه وسلم يتكلم في شان ابي بكر
رض في حال حيوته بما يتبين للصحابة انه احق
الناس بالخلافة بعده وكذلك في حق عمر
وعثمان وعلي ان كل واحد منهم احق بالامر
في عصره وزمانه من ذلك ما روى ابن بطة
باسناده عن علي رض انه قال قيل يا رسول الله
صلى الله عليه وسلم من نؤمر بعدك قال
صلى الله عليه وسلم ان تؤمروا ابابكر تجدوه

اگر تم میں سے کسی کو میری بیعت ناپسند ہو تو میں اسے توڑنے کو تیار ہوں۔
اس پر سب سے پہلے حضرت علی نے کھڑے ہو کر فرمایا: ہم آپ کی بیعت کبھی
بھی فسخ نہیں کریں گے اور نہ کرائیں گے آپ کو رسول اللہ صلعم نے آگے
بڑھایا پھر کون آپ کو پیچھے ہٹا سکتا ہے ہمیں معتمد حضرات نے خبر دی ہے کہ
کہ حضرت علیؓ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کے پرزور حامی تھے اور سب سے آگے
تھے۔ منقول ہے کہ جنگ جمل کے بعد عبداللہ بن کواء نے حضرت علی کے پاس
آکر آپ سے پوچھا کیا خلافت کے بارے میں رسول اللہ صلعم نے آپ سے
کچھ عہد کیا تھا؟ فرمایا: ہم نے اپنے معاملہ میں غور کیا ہم نے دیکھا کہ نماز اسلام
کا بازو ہے لہٰذا ہم اپنی دنیا کے لئے اس سے راضی ہو گئے جس سے ہمارے
دین کے لئے اللہ اور اس کا رسول راضی تھا اور ہم نے حضرت ابوبکر کو خلیفہ
چن لیا کیونکہ نبی صلعم نے حضرت ابوبکر کو مرض الموت میں نماز پڑھانے کے
لئے اپنا جانشین مقرر فرما دیا تھا چنانچہ بلالؓ ہر نماز کے وقت آپ کے
پاس آکر آپ کو نماز کی اطلاع دیا کرتے تھے اور آپ فرماتے تھے ابوبکرؓ
سے کہو کہ انہیں لوگوں کو نماز پڑھانی چاہیئے اور نبی صلعم اپنی زندگی میں
حضرت ابوبکرؓ کے بارے میں اس طرح کی باتیں کیا کرتے تھے جن سے صحابہ
کرام پر ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کے بعد حضرت ابوبکر ہی خلافت کے حقدار
ہیں اسی طرح حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کے بارے میں آپکی
گفتگو سے معلوم ہوتا تھا کہ یہ حضرات بھی اپنے اپنے زمانہ میں خلافت کے
حقدار ہیں مثلاً حضرت علیؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم سے پوچھا گیا:
یارسول اللہ! آپ کے بعد ہم کس کو امیر بنائیں؟ فرمایا اگر تم ابوبکر کو امیر
بناؤ گے تو انہیں امین، دنیا سے بے رغبت اور آخرت کا دلدادہ پاؤ گے
اور اگر عمر کو بناؤ گے تو انہیں قوی، امین اور اللہ کی راہ میں ملامت
کرنیوالوں کی ملامت سے ڈرنے والا نہ پاؤ گے اور اگر علی کو بناؤ گے
تو انہیں رہنما اور راہ یافتہ پاؤ گے، اسی لئے مسلمانوں کا حضرت
ابوبکر کی خلافت پر اجماع ہو گیا تھا۔ حضرت امام ابوعبداللہ احمد بن حنبلؒ

امینا زاھدا فی الدنیا راغبا فی الاخرۃ وان تومروا عمر تجدوہ قویا امینا لایخاف فی اللہ لومۃ لائم وان تولوا علیا تجدوہ ھادیا مھدیا فلذلک اجمعوا علی خلافۃ ابی بکر وقد روی عن امامنا ابی عبد اللہ احمد بن حنبل روایۃ اخری ان خلافۃ ابی بکر رض ثبتت بالنص الجلی والاشارۃ وھو مذھب الحسن البصری وجماعۃ من اصحاب الحدیث رض وجہ ھذہ الروایۃ ماروی ابوھریرۃ رض عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لما عرج بی الی السماء سألت ربی عزوجل ان یجعل الخلیفۃ من بعدی علی ابن ابی طالب فقالت الملئکۃ یامحمد ان اللہ یفعل مایشآء الخلیفۃ من بعدک ابوبکر۔ وقال علیہ السلام فی حدیث ابن عمر رض الذی بعدی أبوبکر لا یلبث بعدی الا قلیلا وعن مجاھد رض قال قال علی ابن ابی طالب رض ما خرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم من دار الدنیا حتی عھد الی ان ابابکر یلی من بعدی ثم عمر ثم عثمان من بعدہ ثم علی من بعدہ واما خلافۃ عمر ابن الخطاب رض فانھا کانت باستخلاف ابی بکر رض فانقادت الصحابۃ الی بیعتہ وسموہ امیر المؤمنین فقال عبد اللہ ابن عباس رض قالوا لابی بکر رض ما تقول لربک غدا اذا لقیتہ وقد استخلفت علینا عمر رض وقد عرفت فظاظتہ قال اقول استخلفت علیھم خیر اھلک واما خلافۃ عثمان بن عفان رض فکانت ایضا عن اتفاق الصحابۃ رض وذلک

کا فرمان ہے کہ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت عبارۃ النص اور اشارۃ النص سے ثابت ہے حسن بصری کا اور محدثین کرام کی ایک جماعت کا یہی مذہب ہے اس روایت کی دلیل حضرت ابوہریرہ کی یہ روایت ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: میں نے معراج کی شب حق تعالیٰ جل مجدہ سے درخواست کی کہ میرے بعد علیؓ کو خلیفہ بنا دیا جائے فرشتوں نے کہا: محمدؐ! حق تعالیٰ جو چاہتا ہے کرتا ہے آپ کے بعد خلیفہ ابوبکرؓ ہوں گے۔ حضرت ابن عمر والی حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: میرے بعد خلیفہ ابوبکر ہوں گے، حضرت ابن عمر والی حدیث میں ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا میرے بعد خلیفہ ابوبکرؓ ہوں گے لیکن میرے بعد آپ تھوڑے ہی دنوں زندہ رہیں گے، مجاہد: مجھ سے علی رضؓ نے کہا: نبی صلعم نے دنیا سے رخصت ہونے سے پہلے مجھ سے عہد کیا کہ میرے بعد ابوبکر رضؓ امام ہوں گے پھر ان کے بعد عمرؓ پھر ان کے بعد عثمان رضؓ پھر ان کے بعد علی رضؓ ہوں گے حضرت عمر رضؓ کو خود حضرت ابوبکرؓ نے خلیفہ مقرر فرما دیا تھا صحابہ کرام نے آپ کے تقرر کو سراہا، حضرت عمرؓ کی اطاعت کی اور ان سے بیعت کی اور انہیں امیر المومنین کے نام سے پکارا، حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں، لوگوں نے ابوبکرؓ سے کہا: آپ جب اللہ سے ملاقات کریں گے تو اسے کیا جواب دیں گے؟ آپ نے ہم پر عمر رضؓ کو خلیفہ بنا دیا حالانکہ ان کی سختی طبع آپ کو معلوم ہی ہے فرمایا: میں اللہ سے کہوں گا کہ اے اللہ! میں نے تیرے بہترین بندے کو لوگوں پر خلیفہ بنا دیا ہے۔ حضرت عثمان رضؓ کی خلافت بھی صحابہ کے اتفاق سے طے پائی کیونکہ حضرت عمر رضؓ نے اپنی اولاد کو خلافت سے برطرف رکھا اور چھ اکابر صحابہ (طلحہ رضؓ، زبیر رضؓ، سعد رضؓ، عثمان رضؓ، علی رضؓ اور عبد الرحمٰن رضؓ) کی ایک مجلس شوریٰ مقرر فرما دی، پھر یہ مجلس علی رضؓ، عثمانؓ اور عبد الرحمٰن پر مختصر کر دی گئی اور عبد الرحمٰنؓ نے علی رضؓ اور عثمانؓ سے کہا: میں تم سے ایک کو اللہ کے اور اس کے رسول کے کاموں کے لئے منتخب کرنا چاہتا ہوں اور اسے مسلمانوں پر خلیفہ بنانا چاہتا ہوں اور حضرت علی رضؓ کا اپنے ہاتھ میں ہاتھ لے کر فرمایا اگر ہم آپ کو خلیفہ بنا دیں تو آپ کو اللہ کا عہد و میثاق پورا کرنا ہے اور اللہ کی ذمہ داری کو اور اس کے رسول کی ذمہ داری

ان عمر رضؓ اخرج اولادہ عن الخلافۃ وجعلھا شوریٰ بین ستۃ نفر وھم طلحۃ وزبیر وسعد بن ابی وقاص وعثمان وعلی وعبد الرحمٰن ابن عوف فاخرج طلحۃ والزبیر والسعد انفسھم منھا فبقیت بین علی و عثمان وعبد الرحمٰن ابن عوف فقال عبد الرحمٰن لعلیؓ وعثمان انا اختار احدکما للہ ورسولہ وللمومنین فاخذ بید علی فقال یا علی علیک عھد اللہ ومیثاقہ وذمتہ وذمۃ رسولہ واذا انا بایعتک لتنصحن للہ ولرسولہ وللمومنین ولتسیرن بسیرۃ رسولہ وابی بکر رضؓ وعمر رضؓ فخاف علی ان لا یقوی ماقروا علیہ فلم یجبہ ثم اخذ بید عثمان فقال لہ مثل ماقال لعلی رضؓ فاجابہ عثمان رضؓ علی ذلک فمسح ید عثمان فبایعہ وبایع علی رضی اللہ عنہ ثم بایع الناس اجمع فصار عثمان ابن عفان خلیفۃ بین الناس باتفاق الکل فکان اماما حقا الی ان مات ولم یوجد فیہ امر یوجب الطعن فیہ ولا فسقہ ولا قتلہ خلاف ماقالت الروافض تبالھم۔

واما خلافۃ علی رضؓ فکانت عن اتفاق الجماعۃ واجماع الصحابۃ لما روی ابو عبد اللہ ابن بطۃ عن محمد بن الحنیفۃ رضؓ قال کنت مع علی بن ابی طالب رضؓ وعثمان ابن عفان رضؓ محصور فاتاہ رجل فقال ان امیر المومنین مقتول الساعۃ قال فقام علی رضؓ فاخذت بوسطہ تخوفا علیہ فقال خل لا ام لک قال فاتی علیؓ الدار وقد قتل عثمان فاتی دارہ ودخلھا واغلق بابہ فاتاہ الناس

کو بھی اور جب ہم آپ کے ہاتھ پر بیعت کرلیں تو آپ کو اللہ کی، اس کے رسول کی اور تمام مسلمانوں کی خیرخواہی کرنی ہے اور رسول اللہ صلعم کی اور ابوبکر وعمرؓ کی سیرت اختیار کرنی ہے، حضرت علی رضؓ کو ڈر ہوا کہ شاید ان مسائل کے حل کرنے میں قدرت حاصل نہ کرسکوں جن پر وہ قادر تھے اس لئے آپ نے انہیں کوئی جواب نہیں دیا پھر عبد الرحمٰنؓ نے حضرت عثمان رضؓ کا ہاتھ پکڑ کر ان سے بھی یہی کہا آپ نے اقرار کرلیا اور عبد الرحمٰن نے عثمانؓ سے بیعت کرلی اور علی رضؓ نے بھی پھر تمام مسلمانوں نے بیعت کرلی۔ اس طرح حضرت عثمانؓ بالاتفاق خلیفہ چُن لئے گئے اور مرتے دم تک برحق امام رہے اور آپ میں کوئی ایسی بات نہیں پائی گئی جو موجب طعن ہو یا باعث قتل وفسق ہو، ہاں رافضی اس کے خلاف ہیں اللہ تعالیٰ ان سے سمجھے۔

حضرت علی رضؓ کی خلافت بھی بالاتفاق طے کی گئی کیونکہ محمد بن حنفیہ کا بیان ہے کہ حضرت عثمانؓ کے محصور ہونے کے زمانہ میں ایک دن میں علیؓ کے پاس تھا کہ اتنے میں ایک شخص آپ سے آکر کہتا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ امیر المومنین کو ابھی قتل کردیا جائے گا یہ سن کر حضرت علی رضؓ کھڑے ہو گئے میں ہلاکت کے ڈر سے آپ کی کمر کو لپٹ گیا فرمایا: تیری ماں نہ رہے، مجھے چھوڑ دے فرماتے ہیں پھر حضرت علی رضؓ حضرت عثمانؓ کے گھر پہنچے تو حضرت عثمان رضؓ قتل کئے جا چکے تھے۔ بالآخر آپ گھر واپس آئے اور گھر میں داخل ہوکر اندر سے کنڈی لگالی لوگ آپ سے ملنے آئے اور دروازہ کھٹکھٹایا آپ نے دروازہ کھلوا دیا لوگ اندر آئے اور کہنے لگے کہ حضرت عثمان رضؓ تو قتل کردئے گئے اور لوگوں پر خلیفہ کا ہونا انتہائی ضروری ہے اور ہم آپ سے زیادہ کسی کو حقدار خلافت نہیں پاتے فرمایا: مجھے خلیفہ بنانے کا ارادہ مت کرو میں تمہارے لئے بہ نسبت امیر کے وزیر ہی بہتر ہوں بولے: اللہ کی قسم ہم آپ سے زیادہ کسی کو حقدار خلافت نہیں پاتے فرمایا اگر تمہارا اصرار ہی ہے تو پھر میری بیعت چھپ کر نہیں ہوگی جب میں مسجد میں جاؤں تو جسے مجھ سے

فقربوا علیہ الباب فدخلوا علیہ فقالوا ان عثمان قد قتل و لا بد للناس من خلیفۃ ولا نعلم احدا احق بہا منک فقال لھم علیؓ لا تریدونی فانی لکم وزیر خیر من امیر قالوا واللہ لا نعلم احدا احق بہا منک قال رضی اللہ فان ابیتم علی فان بیعتی لا یکون سرا ولکن اخرج الی المسجد فمن شاء ان یبایعنی بایعنی قال فخرج رض الی المسجد فبایعہ الناس فکان اماما حقا الی ان قتل خلاف ما قالت الخوارج انہ لم یکن اماما قط بتا لہم قوا ما قتالہ رض لطلحۃ والزبیر وعائشۃ ومعاویۃ فقد نص الامام احمد رحمہ اللہ علی الامساک عن ذلک وجمیع ما شجر بینھم من منازعۃ ومنافرۃ وخصومۃ لان اللہ تعالی یزیل ذلک من بینھم یوم القیامۃ کما قال عزوجل ونزعنا ما فی صدورھم من غل اخوانا علی سرر متقبلین ولان علیا کان علی الحق فی قتالہم لانہ کان یعتقد صحۃ امامتہ علی ما بینا من اتفاق اھل الحل والعقد من الصحابۃ علی امامتہ وخلافتہ فمن خرج عن ذلک بعدو ناصبہ حربا کان باغیا خارجا عن الامام فجاز قتالہ ومن قاتلہ من معویۃ وطلحۃ والزبیر طلبوا ثار عثمان خلیفۃ حق المقتول ظلما والذین قتلوہ کانوا فی عسکر علی رض فکل ذھب الی تاویل صحیح فاحسن احوالنا الامساک فی ذلک وردھم الی اللہ

بیعت کرنی ہے کھلم کھلا بیعت کرے آخر کار آپ مسجد میں تشریف لے گئے اور لوگوں نے آپ سے بیعت کر لی آپ کبھی مرتے دم تک امام برحق رہے، اہل خارجی کہتے ہیں کہ آپ امام نہ تھے اللہ کی خارجیوں پر لعنت ہو۔

حضرت امام احمدؒ فرماتے ہیں کہ طلحہ رضؓ، زبیرؓ، عائشہ رضؓ، اور معاویہؓ سے حضرت علی رضؓ کے لڑنے کے اور ان کی باہمی نفرت و عداوت کے بارے میں ہمیں اپنی زبانیں روک لینی چاہئیں اور اس سلسلہ میں گفتگو بھی نہیں کرنی چاہئے کیونکہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن یہ بغض و عداوت ان سے دُور فرما دے گا جیسا کہ حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا: اور ہم ان کے دلوں کا کینہ نکال ڈالیں گے اور وہ بھائی بھائی ہو جائیں گے اور آمنے سامنے تختوں پر بیٹھے ہوں گے، علاوہ ازیں ان سے جنگ کرنے میں حضرت علی رضؓ حق پر تھے کیونکہ آپ برحق خلیفہ تھے اور آپ کی خلافت پر تمام ارباب حل و عقد صحابہ کرام کا اتفاق تھا جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں پھر اس کے بعد جو بھی ان سے علیحدہ ہوا اور ان کے مقابلہ پر سینہ تان کر کھڑا ہوا وہ باغی ہوا اور امام کی اطاعت سے نکل گیا اس لئے اس سے جنگ کرنا جائز ہوا اور معاویہؓ، طلحہؓ اور زبیرؓ نے آپ سے اس لئے جنگ کی کہ یہ حضرات سچے مقتول خلیفہ کا باغیوں سے انتقام لینا چاہتے تھے جن کو ظلم سے قتل کیا گیا اور جن لوگوں نے حضرت عثمان رضؓ کو قتل کیا تھا وہ حضرت علی رضؓ کی فوج میں شامل تھے اس لئے ہر گروہ کے پاس جنگ کی معقول دلیل تھی ہمیں اس موضوع پر زبان نہ کھولنا ہی بہتر ہے اور ہمارے لئے یہی اولیٰ ہے کہ اسے حق تعالیٰ کی طرف لوٹا دیں وہ تمام حاکموں کا حاکم ہے اور بہترین فیصلہ کرنیوالا ہے ہمیں تو اپنے عیبوں پر غور کرنا اور بڑے بڑے گناہوں سے اپنے دل پاک کرنے چاہئیں اور ہلاک کر دینے والے جرائم سے پر خلوص توبہ کرنی لازمی ہے۔

حضرت علی رضؓ کی وفات کے بعد اور خلافت سے امام حسنؓ کی دستبرداری کے بعد اور عام مصلحت کے ماتحت خونریزی سے بچنے کے لئے خلافت کو حضرت معاویہؓ کو سپرد کرنے کے بعد حضرت معاویہؓ کی خلافت ثابت و برحق

عزوجل وهو احكم الحاكمين وخير الفاصلين والاشتغال بعيوب انفسنا وتطهير قلوبنا من امهات الذنوب وظواهرنا من موبقات الامور۔ واما خلافة معاوية بن سفيان فثابتة صحيحة بعد موت علی رض وبعد خلع الحسن بن علی رضی الله تعالیٰ عنهما نفسه عن الخلافة وتسليمها الی معاوية لرای راٰه الحسن ومصلحة عامة تحققت له وهي حقن دماء المسلمين وتحقيق قول النبی صلی الله عليه وسلم فی الحسن رض "ابنی هذا سيد يصلح الله تعالیٰ به بين فئتين عظيمتين" فوجبت امامته بعقد الحسن رض له فسمی عامه عام الجماعة لارتفاع الخلاف بين الجميع واتباع الكل لمعاوية رض لانه لم يكن هناك منازع ثالث فی الخلافة وخلافته مذكورة فی قول النبی صلی الله عليه وسلم وهو ما روی عن النبی صلی الله عليه وسلم انه قال تدور رحی الاسلام خمسا وثلثين سنة اوستا وثلثين اوسبعا وثلثين والمراد بالرحی فی هذا الحديث القوة فی الدين والخمس السنين الفاضلة عن الثلثين فهی من جملة خلافة معاوية الی تمام تسعة عشرة سنة وشهور لان الثلثين كملت بعلی رض كما بينا ونحسن الظن بنساء النبی صلی الله عليه وسلم اجمعين نعتقد انهن امهات المومنين وان عائشة رضی الله عنها افضل نساء العلمين وبرءها الله تعالیٰ

ہے اسی طرح رسول اللہ صلعم کی امام حسن کے بارے میں پیشینگوئی بھی صحیح ہوگئی کہ میرا یہ بیٹا سردار ہے اور حق تعالیٰ اس کے ذریعہ دو بڑی جماعتوں میں صلح فرما دے گا لہٰذا امام حسن رض کے سپرد کرنے کی وجہ سے حضرت معاویہ کو خلافت ملی اور جس سال حضرت معاویہ رض کو خلافت دی گئی اس سال کا نام ہی عام الجماعت (جماعت والا سال) پڑ گیا کیونکہ اس سال تمام صحابہ کے اختلافات ختم ہو گئے اور سب نے حضرت معاویہ رض کو خلیفہ تسلیم کر لیا اور آپ کے پیروکار بن گئے کیونکہ اس زمانہ میں ان دو (امام حسن رض و معاویہ رض) کے علاوہ خلافت کا کوئی تیسرا دعویدار تھا ہی نہیں اور حضرت معاویہ رض کی خلافت کا ذکر نبی صلعم کی حدیث میں بھی ہے کہ اسلام کی چکّی ۳۵ یا ۳۶ سال تک چلے گی، اس حدیث میں چکّی سے مراد اسلامی قوت ہے تیس سال تک خلفائے اربعہ اور امام حسن رض کی خلافت رہی اور تیس سے اوپر جو پانچ سال ہیں وہ حضرت معاویہ رض کی خلافت کے ہیں حضرت معاویہ رض کی خلافت کا زمانہ ۱۹ سال اور کچھ ماہ ہے اور تیس سال جو اسلام کی چکّی کے گھومنے کے تھے وہ حضرت علی رض کی خلافت کے آخری زمانہ تک ختم ہو چکے تھے جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں۔

ہمارا تمام امہات المومنین کے بارے میں حسن ظن ہے اور ہمارا عقیدہ ہے کہ تمام ازواج مطہرات ام المومنین ہیں اور حضرت عائشہ رض تمام دنیا کی خواتین سے افضل ہیں حق تعالیٰ نے اتہام لگانے والوں کے اتہامات سے آپ کو آیات کے ذریعہ بری فرمایا جو قیامت تک پڑھی جاتی رہیں گی اسی طرح حضرت فاطمہ رض (حق تعالیٰ ان سے، ان کے شوہر سے اور ان کی اولاد سے راضی ہو) دنیا کی تمام عورتوں سے افضل ہیں جیسے نبی صلعم کی عزت و محبت واجب ہے اسی طرح حضرت فاطمہ کی عزت و محبت لازم ہے رحمت عالم صلعم نے فرمایا، فاطمہ میرے جسم کی بوٹی ہیں جو چیزیں انہیں بے چین کرنیوالی ہیں وہ مجھے بھی بے چین کرنے والی ہیں یعنی انہیں ایذا پہنچانے والے مجھے ایذا پہنچاتے ہیں۔

من قول الملحدين فيها بما يقرع ويتلى الى يوم الدين وكذلك فاطمة بنت نبينا محمد صلى الله عليه وسلم رضى الله تعالى عنها وعن بعلها واولادها افضل نساء العلمين ويجب موالاتها ومحبتها كما يجب ذلك فى حق ابيها صلى الله عليه وسلم قال النبى صلى الله عليه وسلم فاطمة بضعة منى يريبنى ما يريبها فهؤلاء اهل القراٰن هم الذين ذكرهم الله فى كتابه واثنى عليهم وهم المهاجرون الاولون والانصار الذين صلوا الى القبلتين قال الله تعالى فيهم لا يستوى منكم من انفق من قبل الفتح وقاتل اولئك اعظم درجة من الذين انفقوا من بعد وقاتلوا وكلا وعد الله الحسنى وقال جل وعلا وعد الله الذين اٰمنوا وعملوا الصلحت ليستخلفنهم فى الارض كما استخلف الذين من قبلهم وليمكنن لهم دينهم الذى ارتضى لهم وليبدلنهم من بعد خوفهم امنا وقال الله تعالى والذين معه اشداء على الكفار رحماء بينهم تراهم ركعا سجدا الى قوله يعجب الزراع ليغيظ بهم الكفار روى جعفر بن محمد عن ابيه فى قوله عز وجل محمد رسول الله والذين اٰمنوا فى العسر واليسر والغار والعريش ابوبكر اشداء على الكفار عمر بن الخطاب رحماء بينهم عثمان ابن عفان تراهم ركعا سجدا على ابن ابى طالب يبتغون فضلا من الله ورضوانا

لٰہذا یہ لوگ اہل قرآن ہیں یعنی اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ان کا ذکر خیر کیا ہے اور ان کی تعریف فرمائی ہے اور یہ پہلے مہاجرین و انصار ہیں جنہوں نے دونوں قبلوں کی طرف نماز پڑھی ہے حق تعالیٰ شانہ نے ان کے بارے میں فرمایا: فتح مکہ سے پہلے اللہ کی راہ میں خرچ کرنیوالے اور جہاد کرنیوالے اور فتح مکہ کے بعد خرچ و جہاد کرنے والے برابر نہیں اول الذکر حضرات کا مرتبہ بہت بڑا ہے اور اللہ نے ہر ایک سے جنت کا وعدہ فرمایا ہے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں اور نیک عمل کرنے والوں سے وعدہ فرمایا ہے کہ وہ یقیناً انہیں دنیا میں خلافت عطا فرمائے گا جیسے اس نے ان سے پہلے مسلمانوں کو خلیفہ بنایا تھا اور اللہ یقیناً ان کے لئے ان کا دین جما دے گا جو اللہ نے ان کے لئے چن لیا ہے اور جس سے وہ راضی ہے اور یقیناً حق تعالیٰ خوف کے بعد انہیں امن عطا فرمائے گا، فرمایا: اور جو محمد رسول اللہ صلعم کے ساتھ ہیں وہ کافروں کے حق میں سخت ہیں اور آپس میں مشفق و مہربان ہیں آپ انہیں حالت رکوع و سجود میں دیکھیں گے (آخر آیت تک) محمد رسول اللہ الخ کی تفسیر میں جعفر بن محمد اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ جو مسلمان آپ کے ساتھ ہیں وہ تنگی اور فراخی میں، سختی اور آسانی میں اور غار و خیموں میں آپ کے ساتھ ہیں اس سے اشارہ حضرت ابوبکر کی طرف ہے اور کافروں پر سخت ہیں اس سے مراد حضرت عمر رضؓ ہیں اور آپس میں مشفق و مہربان سے مراد حضرت عثمانؓ ہیں اور رکوع اور سجدہ کرنیوالوں سے مراد حضرت علی رضؓ ہیں اور اللہ کے فضل و رضا کے متلاشی سے مراد طلحہ رضؓ اور زبیرؓ مراد ہیں جو رسول اللہ صلعم کے حواری ہیں اور ان کی نشانی یہ ہے کہ ان کے چہروں پر سجدوں کے اثرات ہیں اس سے سعدؓ، سعیدؓ، عبدالرحمٰن بن عوفؓ اور ابو عبیدہؓ بن جراح اور ہیں اس طرح اس آیت میں دسوں عشرہ مبشرہ کا ذکر ہے پھر فرمایا یہی صفت ان کی توراۃ میں ہے اور یہی انجیل میں ہے جیسے کھیتی نے اپنا گابھا بنایا اس سے محمد صلعم مراد ہیں پھر اسے اس نے قوی کیا یعنی

طلحة وزبیر حواریا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم سیماھم فی وجوھھم من اثر السجود
سعد وسعید وعبد الرحمٰن بن عوف وابو عبیدة بن
الجراح ھؤلاء العشرة ذلک مثلھم فی التوریة
ومثلھم فی الانجیل کزرع اخرج شطأہ یعنی
محمدا صلی اللہ علیہ وسلم فآزرہ بابی بکر
فاستغلظ بعمر فاستوی علی سوقہ بعثمان یعجب
الزراع بعلی ابن ابی طالب لیغیظ بھم بالنبی صلی اللہ
علیہ وسلم واصحابہ الکفار واتفق اھل
السنة علی وجوب الکف عما شجر بینھم
والامساک عن مساویھم واظھار فضائلھم
ومحاسنھم وتسلیم امرھم الی اللہ عزوجل
علی ما کان وجری من اختلاف علی وطلحة
والزبیر وعائشة ومعاویة رضی اللہ تعالیٰ عنھم
علی ما قدمنا بیانہ واعطاء کل ذی فضل فضلہ
کما قال اللہ عزوجل والذین جاؤا من بعدھم
یقولون ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان
ولا تجعل فی قلوبنا غلا للذین امنوا ربنا انک رؤف
رحیم وقال تعالیٰ تلک امة قد خلت
لھا ما کسبت ولکم ما کسبتم
ولا تسئلون عما کانوا یعملون قال صلی اللہ
علیہ وسلم اذا ذکر اصحابی فامسکوا وفی
لفظ وایاکم وما شجر بین اصحابی فلو انفق
احدکم مثل احد ذھبا ما بلغ مد احدھم
ولا نصیفہ قال صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث

ابوبکرؓ سے پھر وہ موٹا ہوا یعنی عمرؓ سے پھر اپنے تنہ پر کھڑا ہو گیا یعنی عثمانؓ سے اور کھیتی والوں کو اچھا معلوم ہونے لگا اس سے حضرت علیؓ مراد ہیں تاکہ ان سے (یعنی آپؐ سے اور آپ کے صحابہؓ سے) کافروں کو غصہ دلائے

اس پر اہلسنت کا اتفاق ہے کہ صحابہ کے باہمی اختلافات کا ذکر نہ کیا جائے ان کے اختلافات سے زبان کو روکنا ان کی برائیوں سے رکنا اور ان کے فضائل و محاسن کا اظہار کرنا واجب ہے ان میں جو واقعات پیش آئے اور جس قدر اختلافات رونما ہوئے ان سب کو حق تعالیٰ شانہ کے سپرد کر دیا جائے اور ہر اہل فضل کو اس کی فضیلت کا حق دیا جائے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: اور ان کے بعد میں آنے والے کہتے ہیں: اے پروردگار! ہمیں بخش دے اور ہمارے بھائیوں کو بھی جو ایمان میں ہم سے سبقت کر گئے اور ہمارے دلوں میں مومنوں کی طرف سے کینہ نہ پیدا کر اے ہمارے رب بلاشبہ تو انتہائی شفیق و مہربان ہے ایک جگہ فرمایا: یہ ایک قوم تھی جو گزر گئی اس کے لئے وہ ہے جو وہ کما گئی اور تمہارے لئے وہ ہے جو تم نے کمایا تم سے ان کے عملوں کے بارے میں پوچھ نہیں ہو گی۔

رحمت عالم صلعم نے فرمایا: جب میرے صحابیوں کا ذکر کیا جائے تو تم اپنی زبانیں بند رکھو ایک لفظ میں ہے میرے صحابہ کے باہمی اختلافات میں پڑنے سے اپنے کو بچاؤ اگر تم میں سے کوئی احد پہاڑ کی برابر سونا خرچ کرے تو ان کے ایک مد بلکہ آدھے مد کی برابر بھی نہیں ہو گا حضرت انس رضہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: انہیں مبارک ہو جنہوں نے مجھے دیکھا اور انہیں بھی جنہوں نے انہیں دیکھا جنہوں نے مجھے دیکھا تھا۔ فرمایا: میرے صحابیوں کو برا نہ کہو جو انہیں گالی دے (یا برا کہے) اس پر اللہ کی لعنت ہے، فرمایا: حق تعالیٰ نے مجھے چنا اور میرے لئے میرے صحابہ کو چنا اور انہیں میرا معاون بنایا اور ان میں میرے رشتے قائم کئے اخیر زمانہ میں ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو ان میں نقص نکالیں گے کان کھول کر سن لو ان کے ساتھ مت کھاؤ نہ ان کے ساتھ پیو نہ ان میں شادی بیاہ

بن مالك رض طوبى لمن رآني ومن رأى من رآني وقال صلى الله عليه وسلم لا تسبوا اصحابي فمن سبهم فعليه لعنة الله وقال صلى الله عليه وسلم في رواية انس رض ان الله عز وجل اختارني واختار لي اصحابي فجعلهم انصاري وجعلهم اصهاري وانه سيجيء في آخر الزمان قوم ينقصونهم الا فلا تؤاكلوهم الا فلا تشاربوهم الا فلا تناكحوهم الا فلا تصلوا معهم الا فلا تصلوا عليهم عليهم حلت اللعنة- وروى جابر رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يدخل النار احد ممن بايع تحت الشجرة وروى ابوهريرة رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اطلع الله على اهل بدر فقال يا اهل بدر اعملوا ما شئتم فقد غفرت لكم وروى ابن عمر رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انما اصحابي مثل النجوم فبايهم اخذتم بقوله اهتديتم وعن ابي بريدة عن ابيه رض قال ان النبي صلى الله عليه وسلم قال من مات من اصحابي بارض جعل شفيعا لاهل تلك الارض وقال سفيان ابن عيينة رض من نطق في اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم عليه بكلمة فهو صاحب هوى واهل السنة اجمعوا على السمع والطاعة لائمة المسلمين واتباعهم والصلوة خلف كل بر وفاجر والعادل منهم والجائر ومن

کرو نہ ان کے ساتھ مل کر نماز پڑھو اور نہ ان کے جنازوں کی نماز پڑھو، انہیں پر اللہ کی لعنت آتی ہے، حضرت جابر رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: ان میں سے کوئی جہنم میں نہیں جائے گا جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت (رضوان) کی تھی۔

حضرت ابوہریرہ رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ اہل بدر پر جھانکا اور فرمایا: اے اہل بدر تم جو چاہو عمل کرو میں نے تم کو بخش دیا۔ حضرت ابن عمر رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: میرے صحابہ تاروں کی طرح ہیں لہٰذا تم جس کا قول لوگے راہ پا جاؤ گے۔ حضرت بریدہؓ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: اگر میرا کوئی صحابی کسی علاقہ میں فوت ہوگیا تو وہ اس علاقہ والوں کا شفیع بنا دیا جائے گا۔ سفیان بن عیینہ: جو صحابہ کرام کی شان میں گستاخانہ کلمہ نکالے وہ ہوی پرست ہے۔

اہلسنت کا اس پر بھی اتفاق ہے کہ خلفائے اسلام کی اطاعت واتباع واجب ہے اور ہر نیک وبد اور عادل وظالم امام کے پیچھے نماز جائز ہے اور اس کی بھی پیروی واجب ہے جسے امام اپنا جانشین بنا دے۔

اہلسنت کا اس پر بھی اجماع ہے کہ کسی اہل قبلہ کے لئے جنت یا جہنم کا قطعی فیصلہ نہ کیا جائے خواہ وہ متقی ہو یا فاسق، راہ یافتہ ہو یا راہ سے بھٹکا ہوا ہو اور خاکسار ہو یا سرکش الا یہ کہ نبی صلعم کی طرف سے کسی کی بدعت وگمراہی پر یا جنتی ہونے پر اطلاع ملی ہو۔

علماء کا اس پر بھی اجماع ہے کہ حق تعالیٰ نے انبیائے کرام کو معجزے اور اولیاء کو کرامتیں عطا فرمائیں معجزات وکرامات کو تسلیم کر لینا چاہیئے اور اس پر بھی سب کا اتفاق ہے کہ گرانی اور ارزانی حق تعالیٰ کی طرف سے ہے کسی انسان کی طرف سے نہیں خواہ وہ بادشاہ ہو یا حاکم یا تاجر وغیرہ ہوں جیسا کہ قدریہ اور منجموں کا زعم ہے کیونکہ حضرت انس بن مالک کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: گرانی اور ارزانی اللہ کے لشکروں میں سے دو لشکر ہیں جن میں سے ایک کو رغبت اور دوسرے کو رہبت

ولوه ونصبره واستنابزه وان لا يقطعوا الاحد من اهل القبلة بجنة ولا نار مطيعا كان او عاصيا رشيدا كان او غاويا او عاتيا الا ان يطلع منه على بدعة وضلالة واجمعوا على تسليم المعجزات للانبياء والكرامات للاولياء ان الغلاء والرخص من قبل الله لا من احد من خلقه من السلاطين والملوك ولا من الكواكب كما زعمت القدرية والمنجمون لما روى انس بن مالك رض ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان الغلاء والرخص جندان من جنود الله اسم احدهما الرغبة والاخر الرهبة فاذا اراد الله ان يغليه قذف الرغبة في قلوب التجار فحبسوه واذا اراد ان يرخصه قذف الرهبة في صدور التجار فاخرجوه من ايديهم والاولى للعاقل المؤمن الكيس ان يتبع ولا يبتدع ولا يغالي ويعمق ويتكلف لئلا يضل ويزل فيهلك قال عبد الله بن مسعود اتبعوا ولا تبتدعوا فقد كفيتم و قال معاذ بن جبل رض اياك ومعضلات الامور وان تقول للشيء ما هذا فقال مجاهد حين بلغه هذا من معاذ قد كنا نقول للشيء ما هذا فاما الان فلا فعلى المؤمن اتباع السنة والجماعة فالسنة ما سنه رسول الله والجماعة ما اتفق عليه اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم في خلافة الائمة الاربعة الخلفاء الراشدين المهديين رحمة الله عليهم اجمعين وان لا يكاثر

(خوف) کیا جاتا ہے پھر جب حق تعالیٰ گرانی چاہتا ہے تو تاجروں کے دلوں میں رغبت پیدا کر دیتا ہے اور وہ ضرورت کی چیزیں چھپا کر رکھ لیتے ہیں منڈیوں میں نہیں لاتے اور جب اللہ تعالیٰ ارزانی چاہتا ہے تو تاجروں کے دلوں میں ڈر پیدا کر دیتا ہے اور وہ چیزیں بازاروں میں لے آتے ہیں۔

ہر ذی ہوش و ہوشیار مومن کے لئے اولیٰ یہ ہے کہ سنت کا پیروکار رہے اور بدعتوں سے محتاط رہے اور دین میں غلو، تکلف اور گہرائی میں جانے سے بچے یعنی ظاہر پر عمل کرے اور کرید نہ کرے تاکہ گمراہ نہ ہو اور ڈگمگانے نہ پائے ورنہ ہلاک ہو جائے گا۔ حضرت ابن مسعود رض کا قول ہے کہ اتباع کرو، بدعتی نہ بنو تمہاری کفایت کی جائے گی یعنی اتباع تمہارے لئے کافی ہے آگے گمراہی ہے حضرت معاذ بن جبل رض: مبہم چیزوں کی کرید نہ کرو اور کسی چیز کے بارے میں یہ کہنے سے بچو کہ یہ کیا ہے؟ جب مجاہدؒ کو معاذ رض کی اس بات کی خبر لگی تو فرمایا: پہلے تو میں کرید کیا کرتا تھا ہاں اب نہیں کروں گا۔ لہٰذا مومن کے لئے اتباع سنت اور اتباع جماعت ضروری ہے۔ سنت رسول اللہ صلعم کا جاری کردہ طریقہ ہے اور جماعت خلفائے اربعہ کا زمانۂ خلافت میں متفقہ مسئلہ ہے کیونکہ وہ صحیح راہ کی طرف رہنمائی کرنے والے تھے اور راہ راست پر تھے۔

بدعتیوں سے بہت زیادہ بحث مباحثہ نہ کرو اور ان کے منہ نہ لگو اور گھلنا ملنا تو رہا درکنار ان کے پاس بھی نہ جاؤ اور نہ انہیں سلام کرو کیونکہ ہمارے امام صاحب (احمد بن حنبل رح) نے فرمایا: جس نے بدعتی کو سلام کیا اس نے اس سے محبت کی کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا ہے آپس میں سلام عام کرو اس سے ایک دوسرے میں محبت پیدا ہو گی، اور نہ ان کے ساتھ اٹھو بیٹھو اور نہ ان سے ملو جلو اور عید و تقریبات مسرت کے موقعوں پر انہیں مبارک باد نہ دو اور نہ ان کے جنازوں کی نماز پڑھو اور نہ ان کا ذکر آنے پر اظہار ترحم کرو بلکہ ان سے دور دور رہو اور اللہ کی رضا کی خاطر ان کو اپنا دشمن ہی تصور کرو اور بدعتیوں کے مذاہب کے باطل ہونے پر یقین رکھو اور یہ نیت کر لو

اهل البدع ولا يأتيهم ولا يسلم عليهم
لان امامنا احمد بن حنبل رحمه الله قال من
سلم على صاحب البدعة فقد احبه لقول
النبي صلى الله عليه وسلم افشوا السلام بينكم
تحابوا ولا يجالسهم ولا يقرب منهم ولا يهنئهم
في الاعياد واوقات السرور ولا يصلى عليهم اذا
ماتوا ولا يترحم عليهم اذا ذكروا بل يباينهم
ويعاديهم في الله عزوجل معتقدا بطلان مذهب
اهل بدعة محتسبا بذلك الثواب الجزيل والاجر
الكثير وروى عن النبي صلى الله عليه وسلم
انه قال من نظر الى صاحب بدعة بغضا له
في الله ملأ الله قلبه امنا وايمانا ومن انتهر
صاحب بدعة بغضا له في الله امنه الله يوم
القيامة ومن استحقر صاحب بدعة رفعه
الله تعالى في الجنة مائة درجة ومن لقيه بالبشر
او بما يسره فقد استخف بما انزل الله تعالى
على محمد صلى الله عليه وسلم وعن ابي المغيرة
عن ابن عباس رضي الله تعالى عنه انه قال قال
رسول الله صلى الله عليه وسلم ابى الله عزوجل
ان يقبل عمل صاحب بدعة حتى يدع
بدعته وقال فضيل بن عياض من احب
صاحب بدعة احبط الله عمله واخرج نور
الايمان من قلبه واذا علم الله عزوجل
من رجل انه مبغض لصاحب بدعة رجوت
الله تعالى ان يغفر ذنوبه وان قل عمله واذا

کہ اس پر عظیم ثواب اور بڑا اجر انشاء اللہ ملنے والا ہے۔ نبی صلعم سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص بدعتی کو اللہ کے لئے اپنا دشمن تصور کرے اللہ اس کا دل امن و امان سے بھر دے گا اور جو بدعتی کو اس سے بغض رکھ کر ڈانٹے حق تعالیٰ اسے قیامت کے دن امن و سلامتی عطا فرمائے گا، اور جو بدعتی کو حقیر سمجھے اللہ جنت میں اس کے سو درجے بلند فرمائے گا اور جو اس سے خندہ پیشانی یا اس طرح ملے کہ وہ خوش ہو جائے تو اس نے وہ کلام پاک حقیر سمجھا جو حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے اپنے نبی پر اتارا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا، حق تعالیٰ بدعتی کا کوئی عمل قبول نہیں فرماتا جب تک وہ بدعت نہ چھوڑ دے۔

فضیل بن عیاض: جو کسی بدعتی سے محبت کرے اللہ تعالیٰ اس کے عمل غارت فرما دیتا ہے اور اس کے دل سے نور ایمان نکال دیتا ہے، اور جب اللہ کے علم میں کوئی شخص بدعتی سے بغض رکھنے والا ہوتا ہے تو مجھے امید ہے کہ حق تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرما دے گا۔ گو اس کے عمل تھوڑے ہوں اگر تم راہ میں بدعتی کو دیکھو تو دوسری راہ اختیار کرو۔

فضیل بن عیاض بسماع ابن عیینہ: اگر کوئی بدعتی کے جنازے کے ساتھ گیا تو جب تک واپس نہیں آئے گا اللہ تعالیٰ کے قہر وغضب میں رہے گا۔

نبی صلعم نے بدعتی پر لعنت فرمائی ہے، فرمایا: جس نے بدعت ایجاد کی یا بدعتی کو پناہ دی اس پر اللہ کی، فرشتوں کی اور تمام لوگوں کی لعنت ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے فرائض و نوافل قبول نہیں فرماتا۔

ابو ایوب سجستانی: اگر تم سے کوئی حدیث بیان کرے اور سننے

وان رایت مبتدعا فی طریق فخذ طریقا آخر وقال فضیل بن
عیاض سمعت سفیان بن عیینۃ یقول من تبع جنازۃ
مبتدع لم یزل فی سخط اللہ تعالی حتی یرجع وقد لعن
النبی صلی اللہ علیہ وسلم المبتدع فقال صلی اللہ علیہ وسلم
من احدث حدثا او آوی محدثا فعلیہ لعنۃ اللہ و
الملئکۃ والناس اجمعین ولا یقبل اللہ منہ الصرف
والعدل یعنی بالصرف الفریضۃ وبالعدل النافلۃ و
عن ابی ایوب السجستانی انہ قال اذا حدثت الرجل
بالسنۃ فقال دعنا من ھذا وحدثنا بما فی القرآن
فاعلم انہ ضال۔

**فصل** واعلم ان لاھل البدع علامات یعرفون
بھا فعلامۃ اھل البدعۃ الوقیعۃ فی اھل الاثر
وعلامۃ الزنادقۃ تسمیتھم اھل الاثر الحشویۃ
یریدون ابطال الآثار وعلامۃ القدریۃ
تسمیتھم اھل الاثر مجبرۃ وعلامۃ الجھمیۃ
تسمیتھم اھل السنۃ مشبھۃ وعلامۃ الرافضیۃ
تسمیتھم اھل الاثر ناصبیۃ وکل ذلک عصبۃ
وغیاظ لاھل السنۃ ولا اسم لھم الا اسم
واحد وھو اصحاب الحدیث ولا یلتصق بھم
ما لقبھم اھل البدع کما لم یلتصق بالنبی
صلی اللہ علیہ وسلم تسمیۃ کفار مکۃ ساحرا
وشاعرا ومجنونا ومفتونا وکاھنا ولم یکن
اسمہ عند اللہ وعند ملئکتہ وعند انسہ
وجنہ وسائر خلقہ الا رسولا نبیا بریئا من العاھات
کلھا قال اللہ تعالی انظر کیف ضربوا لک الامثال

والا کے حدیث چھوڑیئے اور قرآن بیان کیجئے تو یقین مانو کہ وہ گمراہ ہے۔

**بدعتیوں کی علامتیں**

دیکھئے بدعتیوں کی چند نشانیاں ہیں جن سے وہ پہچان لئے جاتے ہیں۔ پہلی نشانی یہ ہے کہ بدعتی محدثین کرام کی ذات پر حملہ کیا کرتے ہیں اور بے دین انہیں حشویہ کہا کرتے ہیں تاکہ احادیث کو باطل قرار دیا جائے اور قدریہ انہیں مجبرہ کہتے ہیں، جہمیہ اہل سنت کو مشبّہ کہتے ہیں اور رافضی اصحاب حدیث کو ناصبی کہا کرتے ہیں یہ سب القاب انہیں اس لئے دئے جاتے ہیں کہ ان بدعتیوں کو اُن سے تعصب اور دشمنی ہے حالانکہ ان کا صرف ایک لقب (اصحاب الحدیث محدثین یا اہل حدیث) ہے اُن کے القاب اہل سنت پر چسپاں نہیں ہوتے جیسے کہ کے مشرکوں کے رسول اللہ صلعم کے حق میں القاب (شاعر، ساحر، مجنون، مفتون اور کاہن وغیرہ) آپ پر صادق نہیں آتے، آپ کا لقب اللہ کے نزدیک، اس کے فرشتوں کے نزدیک، اس کے انسانوں اور جنوں کے نزدیک اور تمام مخلوق کے نزدیک ایک ہی ہے یعنی رسول اور نبی، اور آپ دشمنوں کے دئے ہوئے دیگر تمام القاب سے بری ہیں حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا: دیکھئے تو مشرک کس طرح آپ کی شان میں مثالیں بیان کرتے ہیں اور راہ سے بھٹک جاتے ہیں اور ان میں سیدھی راہ پر آنے کی صلاحیت ہی نہیں۔ یہ ہیں وہ مختصر عقائد اور معرفت صانع عالم کے سلسلے میں اعتقادات جو ہم نے اہلسنت والجماعت کے مذہب کے مطابق حتی الوسع اس کتاب میں اس مقام پر جمع کر دئے ہیں اور ہم عقائد کے سلسلے میں دو عنوان اور قائم کرنے والے ہیں جن سے کسی ذی ہوش مومن کو بے خبر رہنے کی گنجائش نہیں بشرطیکہ وہ دلیل و برہان کی راہ پر چلنا چاہے ایک عنوان یہ ہے کہ انسانی اخلاق و صفات کا اور عیوب و نقائص کا اطلاق باری تعالیٰ پر جائز نہیں اور کن صفات

فضلوا فلا يستطيعون سبيلا هذا آخر ما القينا
في باب معرفة الصانع والاعتقاد على مذهب
اهل السنة والجماعة على الاختصار والقدرة ثم
نردف هذه الجملة بفصلين آخرين لا يسع للعاقل
المؤمن جهلهما اذا اراد سلوك الحجة احد
الفصلين فيما لا يجوز اطلاقه على الباري من
الصفات واخلاق العباد والنقائص وما يجوز
من ذلك والفصل الثاني بيان مقالة الفرق
الضالة من طريق الهدى الى احصنة الحجة
في يوم الدين والمحاسبة واما الفصل الاول
فيما لا يجوز اطلاقه على الباري عز وجل من الصفات
ويستحيل اضافته اليه من الاخلاق وما يجوز
من ذلك لا يجوز ان يوصف الباري تعالى بالجهل
والشك والظن وغلبة الظن والسهو والنسيان
والسنة والنوم والغلبة والغفلة والعجز والموت
والخرس والصمم والعمى والشهوة والنفور والميل
والحرد والغيظ والحزن والتاسف والكمد والحسرة
والتلهف والالم واللذة والنفع والمضرة
والتمني والعزم والكذب ولا يجوز ان يسمى
ايمانا خلاف قالت السالمية وتعلقهم بقوله
عز وجل ومن يكفر بالايمان فقد حبط عمله
محمول على آية من يكفر بوجوب الايمان
كان كمن كفر بالرسول وما جاء به صلى الله
عليه وسلم من الله عز وجل من الاوامر والنواهي
ولا يجوز ان يوصف عز وجل بانه مطيع ولا محيل

کا اطلاق جائز ہے اور دوسرا عنوان گمراہ فرقوں کا (جن کی حجتیں جزاء و حساب کے دن باطل ہوں گی) مع ان کے عقائد کے بیان ہے۔

**کن کن صفات و اخلاق کا اطلاق باری تعالیٰ پر جائز ہے اور کن کن کا محال ہے؟**

باری تعالیٰ پر جہل شک ظن، غلبۂ ظن، سہو، بھول، اونگھ، نیند، بے چینی، غفلت، عجز موت، گونگا، یا بہرہ یا اندھا ہونا، شہوت، نفرت، جنسی میلان غیظ و غضب، غم و افسوس، سوز و حسرت، اندوہ و تاسف لذت، نفع و ضرر، آرزو، عزم اور جھوٹ کا اطلاق جائز نہیں اور حق تعالیٰ شانہ کا نام ایمان تجویز کرنا بھی جائز نہیں لیکن سالمیۃ اللہ تعالیٰ کو ایمان کے نام سے پکارتے ہیں اور قرآن حکیم کی ایک آیت سے استدلال کرتے ہیں، فرمایا اور جو ایمان کے ساتھ کفر کرے اس کے عمل گر گئے اس آیت میں ان کے زعم میں ایمان سے مراد اللہ تعالیٰ ہے حالانکہ یہاں ایمان سے مراد وجوب علامات ایمان مراد ہیں حق تعالیٰ نہیں، یعنی جو وجوب ایمان کا انکار کرے وہ بمنزلہ اس کے ہے جو رسول کا اور اللہ کے اتارے ہوئے اوامر و نواہی کا انکار کرتا ہے۔ اسی طرح اللہ کو مطیع یا محیل (حیلہ کرنے والا) کہنا جائز نہیں، نہ اللہ پر حدود کا اطلاق اور نہایت کا اطلاق جائز ہے۔ وہ چھ سمتوں سے اور اور کیف و کم سے متصف نہیں۔ شریعت مطہرہ میں اللہ تعالیٰ کی یہ صفتیں ثابت نہیں۔

ہاں ہماری شریعت میں یہ ثابت ہے کہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ عرش پر قائم ہے جیسا کہ قرآن و احادیث سے ثابت ہوتا ہے بلکہ حق تعالیٰ تمام سمتوں اور جہات کو پیدا کرنے والا ہے اس میں اختلاف ہے کہ حق تعالیٰ کو شخص کہا جائے یا نہیں بعض کہتے

لنشاء العالم ولا یجوز علیه الحدود ولا النهایة
ولا القبل ولا البعد ولا تحت ولا قدام ولا خلف
ولا کیف لان جمیع ذلك ما ورد به الشرع الا ما
ذکرنا من انه علی العرش استوٰی علی ما ورد به
القرآن والاخبار بل هو عز وجل خالق لجمیع الجهات
ولا یجوز علیه الکمیة واختلف فی جواز تسمیته
بالشخص فمن جوز ذلك فلقول النبی صلی الله
علیه وسلم فی حدیث المغیرة بن شعبة رض لا شخص
اغیر من الله ولا شخص احب الیه المعاذیر من الله ومن
منع ذلك قال لفظ الخبر لیس بصریح فی الشخص لاحتمال ان یکون
معناه لا احد اغیر من الله وقد ورد فی بعض
الفاظ لا احد اغیر من الله ولا یجوز ان یسمی فاضلا
وعتیقا وفقیها ولا فهیما ولا فطنا ولا محققا وعاقلا
وموقرا ولا طبیبا وقیل یجوز ولا عادیا لان ذلك
منسوب الی زمن عاد وهو محدث ولا مطیقا
لانه خالق کل طاقة وهی متناهیة ولا محفوظا
لانه هو الحافظ ولا یجوز وصفه بالمباشرة ولا یجوز
وصفه بانه مکتسب لان ذلك محدث لقدرة
محدثة والله تعالی سبحانه عن ذلك ولا یجوز
علیه العدم وهو قدیم لا لقدم ولا اوّل
لوجوده خلاف ما قال ابن کلاب من انه قدیم
لقدم وهو باق لا لفنی وهو عز وجل عالم بمعلومات
غیر متناهیة وقادر بمقدورات غیر متناهیة
خلاف ما قالت الاشعریة من قولها باق ببقاء
خلاف ما ادعت المعتزلة من ان کل ذلك

کے حق میں ہیں کیونکہ حضرت مغیرہ بن شعبہ والی حدیث میں ہے کوئی شخص اللہ سے زیادہ غیور نہیں اور اللہ تعالیٰ سے زیادہ کسی شخص کو عذر محبوب نہیں یعنی اسے عذر قبول کرنا بہت محبوب ہے۔

لیکن جو ناجائز کہتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ یہاں شخص بمعنی احد ہے یعنی کوئی اللہ سے زیادہ غیور نہیں چنانچہ حدیث کے بعض لفظ میں احد ہی آتا ہے۔

حق تعالیٰ کو فاضل، عتیق، فقیہہ، فہیم، فطن، محقق، عاقل موقر اور طبیب بھی کہنا جائز نہیں بعض کے نزدیک طبیب کہنا جائز ہے اور نہ عادی کہا جائے کیونکہ یہ لفظ عادیوں کے زمانہ کی طرف منسوب ہے جو جدید نام ہے اور نہ اسے مطیق (طاقت والا) کہنا جائز ہے کیونکہ وہ تمام طاقتوں کا خالق ہے اور طاقتوں کی غایت وانتہا ہے اور نہ اسے محفوظ کہا جا سکتا ہے کیونکہ وہ حافظ ہے اللہ تعالیٰ مباشر بھی نہیں اور نہ مکتسب (کمائی کرنے والا) ہے کیونکہ کسب اس کی قدرت سے پیدا ہوا ہے، تعالی اللہ عن ذلک علوا کبیرا۔

اللہ پر عدم کا اطلاق جائز نہیں کیونکہ وہ قدیم ہے جو قدامت سے نہیں (بلکہ اس معنی سے کہ اس کی ابتدا نہیں) لیکن ابن کلاب کہتا ہے کہ (معاذ اللہ) اس کے وجود کی ابتداء ہے۔ اور حق تعالیٰ باقی ہے اسے فنا نہیں۔ وہ ایسا عالم ہے جس کے معلومات کی انتہا نہیں اور اور ایسا قادر ہے جس کے مقدورات لامحدود ہیں لیکن اشعریہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ بقاء کے ساتھ باقی ہے اور معتزلہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے معلومات و مقدورات دونوں متناہی ہیں۔

جن صفات سے حق تعالیٰ جل مجدہ متصف ہے وہ مندرجہ ذیل ہیں اللہ تعالیٰ خوش ہوتا ہے، ہنستا ہے، غصہ ہوتا ہے، ناراض ہوتا ہے، راضی ہوتا ہے ہم ان صفات کا آغاز باب میں ذکر کر آئے ہیں۔

حق تعالیٰ موجود ہے، فرمایا: اور اس نے اللہ کو اپنے پاس موجود پایا۔

متناهية واما الصفات التي يجوز وصفه عزوجل بها فالفرح والضحك والغضب والسخط والرضا وقد قدمنا ذلك في اول الباب ويجوز وصفه بانه موجود لقوله ووجد الله عنده ويجوز وصفه بانه شئ لقوله تعالیٰ قل اي شئ اكبر شهادة قل الله ويجوز ان يوصف بانه نفس وذات وعين من غير تشبيه بجارحة الانسان على ما تقدم بيانه ويجوز وصفه بانه كائن من غير حد لقوله عزوجل وكان الله بكل شئ عليما وكان الله على كل شئ رقيبا ويجوز وصفه بانه قديم وباق وبانه مستطيع لان معنى الاستطاعة القدرة وهو موصوف بالقدرة ويجوز وصفه بانه عارف ومتين وواثق ودرى وداري لان جميع ذلك راجع الى معنى العالم ولم يرد الشرع بمنع ذلك ولا اللغة بل قال الشاعر اللهم لا ادري وانت الداري ويجوز وصفه بانه راءى ويرجع الى معنى العالم ويجوز وصفه بانه مطلع على خلقه وعباده بمعنى عالم بهم وكذلك واجد بمعنى عالم وصفه بانه جميل ومجمل يعني في الصنع الى خلقه ويجوز وصفه بانه ديان على معنى انه مجازي لعباده على افعالهم الدين الحساب كما تدين تدان انه مالك يوم الدين اي يوم الحساب اوعلى معنى الشارع لعباده عبادة وشريعة دعاهم اليها وفرض ذلك عليهم ثم يجازيهم على ما فعلوه فيها ويجوز وصفه بانه مقدر على معنى

حق تعالٰی پر شئی کا اطلاق جائز ہے فرمایا: آپ پوچھیں شہادت کے اعتبار سے کون سی شے سب سے بڑی ہے؟ آپ فرما دیں اللہ، اللہ تعالٰی پر نفس، ذات اور عین کا اطلاق بھی جائز ہے لیکن انسانی اعضاء پر قیاس کرتے اور ان سے تشبیہ دینے سے بالاتر ہو کر جیسا کہ بیان اوپر گزر چکا، یہ کہنا بھی جائز ہے کہ اللہ تعالٰی بلاحد کے موجود ہے فرمایا: اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے اور اللہ ہر چیز پر نگہبان ہے، حق تعالٰی بلا ابتداء کے قدیم اور بلا انتہاء کے باقی ہے، وہ مستطیع (صاحب استطاعت) ہے یعنی قدرت والا ہے عارف ہے، متین ہے، واثق ہے، دری (عالم) ہے اور داری (عالم) ہے کیونکہ ان تمام کا مرجع عالم ہے اور شرع و لغت کی رو سے منع نہیں بلکہ شاعر کہتا ہے ۔ اے اللہ میں نہیں جانتا اور تو جاننے والا ہے اللہ تعالٰی پر راءی (دیکھنے والا) کا اطلاق بھی جائز ہے جس کے معنی عالم کے ہیں اور مطّلع کا بھی یعنی اللہ تعالٰی اپنے بندوں اور تمام مخلوق سے آگاہ ہے، اور واجد (عالم) کا بھی اور جمیل کا بھی اور مجمل کا (خوبصورت بنانے والا) بھی یعنی اللہ تعالٰی اپنی کاریگری میں خوبصورت ہے اور دیّان کا (بدلہ دینے والا) بھی یعنی وہ بندوں کو ان کے افعال پر بدلہ دینے والا ہے اور دین بمعنی حساب ہے کہا جاتا ہے کما تدین تدان یعنی جیسا کرو گے ویسا بھرو گے وہ دین والے دن کا مالک ہے یعنی حساب والے دن کا یا بمعنی اس کے کہ اس نے اپنے بندوں کے لئے عبادت و شریعت مقرر فرمائی اور انہیں ان دونوں کی دعوت دی اور یہ دونوں چیزیں ان پر فرض کیں پھر وہ انہیں ان کے عملوں کا بدلہ عطا فرمائے گا اور تقدیر کے معنی پر مقدر کا (اندازہ کرنے والا) بھی فرمایا: ہم نے ہر چیز ایک اندازے کے ساتھ پیدا کی فرمایا جس نے اندازہ مقرر فرمایا پھر راہنمائی فرمائی اور بمعنی اور خبر دینے کے معنی پر بھی فرمایا: ہم ان کے گھر والوں کو بچا لیں گے علاوہ ان کی

التقدیر قال انا کل شئ خلقنٰہ بقدر و قال قدّر فھدٰی وعلی معنی الخبر قال الا امراتہ قدرنا انھا لمن الغابرین ای اخبرنا لوطا علیہ السلام بان امراتہ من الباقین فی العذاب من دون اھلہ ولا یجوز ان یکون معناہ الظن والشک تعالی اللّٰہ عن ذٰلک ویجوز وصفہ بانہ ناظر علی معنی انہ رائی مدرک للاشیاء لا علی معنی انہ مرائی مفکر تعالی عن ذٰلک ویجوز وصفہ بانہ شفیق علی معنی الرحمۃ بخلقہ والرافۃ لا علی معنی الخوف والحزن وکذٰلک یجوز وصفہ بانہ رفیق علی معنی الرحمۃ والتعطف لخلقہ لا علی معنی التثبیت فی الامور والاجمال فی اصلاحھا والسلامۃ من عواقبھا ویجوز وصفہ بانہ سخی کما یجوز وصفہ بانہ کریم وجواد لان معنی الکل التفضل والاحسان الی خلقہ ولا یقصد بذٰلک الرخاوۃ واللین علی ماھو فی اللغۃ مستعمل ارض سخیۃ وقرطاس سخی اذا کانا لینین ویجوز وصفہ بانہ آمر وناہٍ ومبیح وحاضر ومحلل ومحرم وفارض وملزم وموجب ونادب ومرشد وقاض وحاکم علی ما ذکرناہ وکذٰلک یجوز وصفہ بانہ واعد ومتواعد ومخوف ومحذر وزاجر ومادح ومخاطب ومتکلم وقائل کل ذٰلک راجع الی معنی انہ موصوف بالکلام ویجوز وصفہ بانہ معدم علی معنی انہ لم یوجد ولم یفعل وعلی معنی انہ معدم لما اوجدہ لعدم ایجادہ لقطع البقاء عنہ فینعدم بذٰلک ویجوز وصفہ بانہ فاعل

بیوی کے، ہم نے انہیں (لوطؑ کو) خبر دی کہ وہ پیچھے رہ جانے والوں میں سے ہے یہاں تقدیر بمعنی شک و شبہ نہیں اللہ تعالے اس سے بری ہے۔ اور اس پر ناظر کا اطلاق بھی جائز ہے یعنی اللہ تعالے حاظر و ناظر ہے اور تمام چیزوں کو اچھی طرح سے جاننے والا ہے یہ نہیں کہ وہ غور و فکر کرنے والا اور سوچنے والا ہے۔ اور شفیق کا اطلاق بھی جائز ہے یعنی اللہ اپنی مخلوق پر انتہائی مہربان و نرم ہے یہ معنی نہیں کہ وہ خوف زدہ اور غمگین ہے اسی طرح وہ رفیق ہے یعنی لوگوں پر عنایت و کرم فرماتا ہے یہ معنی نہیں کہ وہ کاموں کی اصلاح و درستگی کے لئے ان کے نتائج سوچتا ہے اور وہ سخی کریم اور جواد ہے یہ تینوں بمعنی احسان و کرم ہیں بمعنی سستی و نرمی نہیں جیسا کہ لغت میں مذکور ہیں اگر یہ الفاظ زمین اور کاغذ کی صفت ہوں ہوں تو بمعنی نرم آتے ہیں جیسا کہ نرم زمین کو اور نرم کاغذ کو ارض سخیۃ و قرطاس سخی کہا جاتا ہے اور وہ آمر (حکم کرنے والا) ناہی (روکنے والا) مبیح (جائز و مباح کرنے والا) محلل و محرم (حلال و حرام کرنے والا) فارض (فرض کرنے والا) ملزم (چمٹانے والا) موجب (واجب کرنے والا) نادب (جائز کرنے والا) مرشد (راہ دکھانے والا) قاضی (فیصلہ کرنے والا) اور حاکم (حکومت کرنے والا) ہے جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں اسی طرح وہ واعد، متواعد (ڈانٹنے والا) کرنے والا مخوف و محذر و زاجر (ڈرانے والا) مادح (تعریف کرنے والا) مخاطب (خطاب کرنے والا) اور متکلم (کلام کرنے والا) اور قائل (کہنے والا) ہے ان سب کا مفہوم یہ ہے کہ اللہ تعالے صفت کلام سے متصف ہے اللہ تعالے معدم ہے یعنی ہست سے نیست کرنے والا ہے یا پیدا ہی نہیں کرنے والا، اور وہ فاعل ہے یعنی افعال کا موجد ہے اور اپنی قدرت سے خالق و جاعل ہے اس لئے اس صفت کا مستحق ہے چیزوں سے وابستہ ہو کر نہیں کیونکہ مباشرۃ کی حقیقت اجسام سے وابستہ ہونا اور ان کا چھونا ہے اور حق تعالے اس سے بلند و بالا ہے اور بری ہے۔

بمعنی انہ مخترع لذات ما فعلہ وخالق لہ و
جاعل لقدرتہ فاستحق لذلک ھذا الوصف لا
علی معنی المباشرۃ للاشیاء لان حقیقۃ ذالک تلاقی
الاجسام ومماستھا واللہ سبحانہ تعالٰی متعال
عن ذالک وکذلک یجوز وصفہ بانہ جاعل علی
معنی انہ فاعل وفعلہ مفعول کقولہ تعالٰی و
جعلنا اللیل والنھار اٰیتین ویجوز ان یکون الجعل
بمعنی الحکم قال عزوجل وجعلنٰہ قرانا عربیا
ویجوز وصفہ بانہ تارک فی الحقیقۃ کما وصف بانہ
فاعل علی معنی انہ فاعل ضد فعلہ الاخر بدلا من
الاول بقدرتہ العامۃ الشاملۃ لا علی معنی کف
النفس ومنعھا عما یدعو الی فعلہ ویجوز وصفہ
بانہ یوجد علی معنی انہ یخلق وکذلک یجوز وصفہ
بانہ مکون علی معنی انہ موجد ویجوز وصفہ بانہ
مثبت علی معنی انہ یوجد فی الشیء البقاء والثبات کما
قال اللہ عزوجل یثبت اللہ الذین اٰمنوا بالقول
الثابت وقولہ عزوجل یمحو اللہ ما یشاء ویثبت و
عندہ ام الکتاب ویجوز وصفہ بانہ عامل و
صانع بمعنی خالق ویجوز وصفہ بانہ مصیب علی
معنی ان افعالہ واقعۃ علی ما قصدہ وارادہ
من غیر تفاوت وتزاید وتناقص لانہ تعالٰی عالم
بھا بحقائقھا وکیفیاتھا لا علی معنی ان ذالک موافق
لامر امرہ بفعلھا تعالٰی عن ذالک ویجوز اطلاق
ھذہ الصفۃ علی عبد من عبیدہ فیقال انہ مصیب
بمعنی انہ مطیع لربہ متبع لامرہ منتھی لنھیہ و

اسی طرح حق تعالٰی شانہ اس معنی سے جاعل ہے کہ وہ فاعل ہے اور اس
کا فعل مفعول ہے یعنی وہ چیزوں کو وجود بخشتا ہے فرمایا ہم نے رات
اور دن کو (اپنی قدرت کی) دو نشانیاں بنائیں اور حکم کے معنی سے بھی
جاعل ہونا جائز ہے فرمایا اور ہم نے اسے عربی قرآن (بننے کا) حکم فرمایا
فاعل کی طرح اللہ کی ایک صفت تارک (چھوڑنے والا) بھی ہے یعنی
اگر چاہے تو اپنی ہمہ گیر و عام قدرت سے پہلے فعل کے عوض اس کی
ضد کر دیتا ہے اس معنی سے نہیں کہ خواہشات کا ترک کرنے والا
ہے اس کا ایک وصف موجد بمعنی خالق بھی ہے اور مکوّن بمعنی موجد
بھی ہے، اور مثبت بمعنی تحفظ بقاء و ثبات بھی ہے فرمایا: اللہ
ایمان والوں کو ثابت قول (توحید) پر قائم رکھتا ہے، فرمایا
جو چاہے مٹا دے اور جسے چاہے برقرار رہنے دے اور اسی
کے سامنے ام الکتاب (اصل کتاب) ہے اور اللہ عامل و صانع بمعنی
خالق بھی ہے اور اس معنی کے اعتبار سے مصیب (ٹھیک کرنے
والا) ہے کہ اس کے افعال اس کے قصد و ارادہ کے مطابق واقع
ہوتے ہیں اور ان میں کمی بیشی کا فرق نہیں ہوتا کیونکہ اللہ تعالٰی
انہیں ان کے حقائق کو اور ان کی کیفیات کو جانتا ہے اور ہر
فعل کے حال کے مناسب کی اس کی حکمت پر مبنی ہے اس اعتبار
سے نہیں کہ وہ فعل کسی حکم کرنے والے کے حکم کے مطابق ہے اللہ
تعالٰی اس سے بالا ہے۔ مصیب بندے کو بھی کہا جاتا ہے مگر اس
اعتبار سے کہ بندہ اپنے رب کا اطاعت گزار، اس کے حکم کا پیروکار
اور اس کی نہی سے رک جانے والا ہوتا ہے اور اپنے سے اونچے
شخص کے اور اپنے رئیس کے اطاعت گزار ہونے کے اعتبار سے بھی نیز
حق تعالٰی شانہ کے افعال کو صواب کہنا روا ہے یعنی وہ حقیقت
کے مطابق اور صحیح ہیں۔ اللہ تعالٰی کو مثیب بھی کہا جاتا ہے اور
منعم بھی یعنی ثواب دئے جانے والے کو صاحب انعام و عظمت بنانا

كذلك اذا كان مطيعا لمن هو فوقه و رئيسه ويجوز وصف افعاله عزوجل بانه صواب على معنى انها حق وثابت ويجوز وصفه بانه مثيب ومنعم على معنى انه يجعل المثاب منعما معظما وكذلك يجوز وصفه بانه معاقب ومجاز على معنى انه يهين العاصي ويذله على معصية ويجوز وصفه بانه قديم الاحسان على معنى انه موصوف بالخلق والرزق في القدم قال عزوجل ان الذين سبقت لهم منا الحسنى ويجوز وصفه بانه دليل وقد نص الامام احمد عليه في حق رجل قال له زودني دعوة فاني اريد الخروج الى طرطوس فقال له قل يادليل الحائرين دلني على طريق الصادقين واجعلني من عبادك الصالحين ويجوز وصفه بانه طبيب لما روي عن ابي رمثة التميمي انه قال كنت مع ابي عند النبي صلى الله عليه وسلم فرايت وعلى كتف النبي صلى الله عليه وسلم مثل التفاحة فقال له ابي يا رسول الله صلى الله عليه وسلم اني طبيب افلا اطبها لك قال صلى الله عليه وسلم طبيبها الذي خلقها وروي عن ابي السفر انه قال مرض ابوبكر رض فعاده جماعة فقالوا له الا ندعولك الطبيب فقال فقد رآني قالوا فاي شيء قال لك فقال قال لي اني فعال لما اريد وكذلك يروى ان ابا الدرداء مرض فعادوه فقالوا له اي شي تشتكي قال ذنوبي فقالوا اي شي تشتهي فقال الجنة في اول الفصل وانما يجوز ان يدعى بما ليسمى به من الاسماء التي يجوز

ہے۔ اور معاقب و مجاز بھی یعنی وہ نافرمانوں کو ذلیل و خوار کرتا ہے اور گناہوں پر انہیں ایذا پہنچاتا ہے۔ اور قدیم الاحسان بھی کیونکہ وہ خلق و رزق میں قدیم ہے فرمایا: جن لوگوں کے لیے ہماری طرف سے نیکی سبقت کر گئی ہے اور دلیل بھی اس کی امام احمدؒ نے صراحت فرمائی ہے آپ سے ایک شخص آکر عرض کرتا ہے کہ میرا ارادہ طرطوس جانے کا ہے آپ مجھے کوئی دعا بتا دیجئے، فرمایا: یہ پڑھا کرو: اے حیرانوں کو راہ دکھانے والے مجھے اپنے سچے بندوں کی راہ کی رہنمائی فرما اور مجھے اپنے نیک بندوں میں شامل فرمالے، اور طبیب بھی، کیونکہ ابو رمثہ تمیمی کا بیان ہے کہ ایک دفعہ میں اپنے والد کے ساتھ رحمت عالم صلعم کے پاس تھا میں نے آپ کے دوش مبارک پر سیب کی برابر ابھار دیکھا میرے والد نے کہا: یا رسول اللہ! میں طبیب ہوں کیا میں آپ کی اس رسولی کا علاج کر دوں؟ فرمایا: اس کا طبیب وہ ہے جس نے اسے پیدا فرمایا، ابوالسفر کا بیان ہے کہ حضرت ابوبکر بیمار ہوئے اور لوگوں کی ایک جماعت نے آپ کی عیادت کی اور آپ سے کہا: کیا ہم آپ کے لئے کوئی طبیب نہ بلا لائیں؟ فرمایا طبیب نے مجھے دیکھ لیا ہے۔ بولے: پھر اس نے آپ سے کیا کہا؟ فرمایا: اس نے مجھ سے یہ کہا کہ جو کچھ میں چاہتا ہوں کر گزرتا ہوں۔ اسی طرح نقل ہے کہ حضرت ابوالدرداء بیمار ہو گئے لوگوں نے آپ کی عیادت کی اور پوچھا: کیا شکایت ہے؟ فرمایا: اپنے گناہوں کی پوچھا: کیا خواہش ہے؟ فرمایا دنیا سے جدا ہو کر پہلے قدم پر جنت کی۔ اسمائے حسنیٰ میں سے کسی بھی اسم کے ساتھ دعا کرنا جائز ہے اور ان اسماء سے بھی جن سے اللہ تعالیٰ کا متصف ہونا جائز ہے ہم اوپر اللہ تعالیٰ کے ۹۹ اسم بیان کر آئے ہیں دعاؤں میں

وصفه بها وقد ذكرنا التسعة والتسعين اسمائي ما تقدم فهي الّتي في الدعاء وان اراد ان يصفه ويدعوه بما ذكرنا في هذا الفصل جاز ذلك الا انه يجتنب في دعاء من ان يدعوه عزوجل بقوله ياساحر يامستهزئ ياماكر ياخادع ومبغض وغضبان ومنتقم ومعادى ومعدم ومهلك فلا يدعو بها وان كان مما يجوز وصفه بها على وجه الجزاء والمقابلة لاهل الاجرام على وجه الاستحقاق -

## الفصل الثاني في بيان الفرق الضالة عن طريق الهدى

والاصل في ذالك ماروي عن كثير بن عبد الله بن عمرو ابن عوف عن ابيه عن جده رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لتسلكن سنن من قبلكم حذو النعل بالنعل ولتاخذن مثل اخذهم ان شبرا فشبرا وان ذراعا فذراعا وان باعا فباعا حتى لو دخلوا حجر ضب لدخلتم فيه معهم الا ان بني اسرآءيل افترقت على موسى باحدى وسبعين فرقة كلها ضالة الا فرقة واحدة الاسلام وجماعتهم ثم انها افترقت على عيسى بن مريم باثنين وسبعين فرقة كلها ضالة الا واحدة الاسلام وجماعتهم ثم انكم تكونون على ثلاثة وسبعين فرقة كلها ضالة الا فرقة واحدة الاسلام وجماعتهم وعن عبد الرحمن بن جبير بن نفير عن ابيه عن عوف بن مالك الاشجعي قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم تفترق امتي على ثلاثة

ان کا استعمال بہت اچھا ہے۔ دعاؤں میں مندرجہ ذیل اسماء ہرگز استعمال نہ کئے جائیں ساحر (جادوگر) مستھزئ (دل لگی کرنے والا) ماکر (مکار) خادع (دھوکہ دینے والا) مبغض (بغض رکھنے والا) غضبان (غصہ کرنے والا) منتقم (بدلہ لینے والا) معادی (دشمنی کرنے والا) معدم (نیست و نابود کرنے والا) اور مہلک (ہلاک کرنے والا) اگرچہ ازراہ جزاء و مقابلہ ان سے اللہ کا اتصاف جائز ہے ازراہ استحقاق نہیں۔

★

**گمراہ فرقے** اس سلسلہ میں اصل و دلیل حدیث عمرو بن عوف ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ تم پہلی قوموں کی راہوں پر قدم بہ قدم چلو گے اور جس راستہ سے کجی انہوں نے اختیار کی تھی اسی قدر تم اختیار کرو گے اگر وہ ایک بالشت ہٹے تھے تو تم بھی ایک بالشت ہٹ جاؤ گے، اگر وہ ایک ہاتھ ہٹے تھے تو تم بھی ایک ہاتھ ہٹ جاؤ گے اور اگر وہ ایک بوں ہٹے تھے تو تم بھی ایک بوں ہٹ جاؤ گے حتیٰ کہ اگر وہ بالفرض گوہ کے بل میں داخل ہوئے تو تم بھی ان کی دیکھا دیکھی اس میں گھس جاؤ گے کان کھول کر سن لو بنی اسرائیل حضرت موسےٰ سے علیحدہ ہو کر ۷۱ فرقوں میں بٹ گئے وہ تمام فرقے گمراہ ہیں بس ایک فرقہ اسلام پر قائم تھا یعنی اہلسنت والجماعت اسلام پر قائم رہے اور عیسائی حضرت عیسےٰ سے جُدا ہو کر ۷۲ فرقوں میں بٹ گئے جو سب گم گشتہ راہ ہیں بس اہلسنت والجماعت صحیح راہ پر ہیں اور تم ۷۳ فرقوں میں بٹ جاؤ گے جو سب گمراہ ہوں گے بس اہلسنت والجماعت صحیح راہ پر ہوں گے۔ عوف بن مالک اشجعی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: میری امت ۷۳ فرقوں میں بٹ جائے گی اور میری اُمت پر عظیم فتنہ لانے والے وہ لوگ ہوں گے جو اپنی رایوں سے قیاس کر کے مسائل بتائیں گے اور حلال کو حرام اور حرام کو حلال کریں گے۔ (بریلوی - دیوبندی (حنفی) غامدی وغیرہ.)

وسبعين فرقة اعظمها فتنة على امتي الذين
يقيسون الامور برأيهم يحرمون الحلال ويحللون
الحرام وعن عبد الله بن زيد عن عبد الله بن عمرو رض
قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان بني
اسرآءيل افترقوا على احدى وسبعين فرقة كلها
في النار الا واحدة وستفترق امتي على ثلثة و
سبعين فرقة كلها في النار الا واحدة قالوا و
ما تلك الواحدة قال رسول الله صلى الله عليه
وسلم من كان على مثل ما انا عليه واصحابي
وهذا الافتراق الذي ذكره النبي صلى الله عليه
وسلم لم يكن في زمانه ولا في زمان ابي بكر و
عمر وعثمان وعلي رض وانما كان ذلك بعد تقادم
السنين والاعوام وموت الصحابة والتابعين و
الفقهاء السبعة فقهاء المدينة وعلماء الامصار
وفقهاءها قرنا بعد قرن وقبض العلم بموتهم
الا شرذمة قليلة وهم الفرقة الناجية فحفظ الله
الدين بهم كما روي عن عروة عن عبد الله بن
عمر رض قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان
الله تعالى لا ينزع العلم من صدور الرجال بعد
ان يعطيهم ولكن يذهب بالعلماء فكلما
ذهب بما معه من العلم حتى يبقى من لا يعلم
فيضلون ويضلون وفي لفظ آخر عن عروة عن
ابيه عن عبد الله بن عمر رض قال سمعت رسول
الله صلى الله عليه وسلم ان الله لا يقبض العلم
انتزاعا ينتزعه من الناس ولكن يقبض العلم

حضرت ابن عمر رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: بنی اسرائیل ۷۱ فرقوں میں بٹ گئے وہ بجز ایک فرقہ کے سب کے سب جہنمی ہیں۔ اور عنقریب میری اُمت ۷۳ فرقوں میں بٹ جائے گی جو بجز ایک فرقہ کے سب کے سب جہنمی ہوں گے۔ صحابہ کرام نے پوچھا: وہ ایک جنتی فرقہ کونسا ہے؟ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو میرے جیسے اور میرے صحابہ کے جیسے طریقہ پر قائم رہیں گے (وہ جنتی ہیں)

جس فرقہ بندی کا رحمت عالم صلعم نے ذکر فرمایا ہے وہ آپ کے عہد مسعود میں نہ تھی اور نہ عہد خلفائے راشدین میں بلکہ سالہا سال گزرنے کے بعد جب کہ صحابہ، تابعین، مدینہ کے ساتوں فقہاء اور دنیائے اسلام کے علماء اور فقہاء ختم ہو گئے اور ان کے ختم ہونے سے علم اُٹھ گیا اور صدیاں بیت گئیں تو یہ بلا مسلمانوں میں پھیلی البتہ ان میں سے چند لوگ باقی رہ گئے یہی نجات والا فرقہ ہے حق تعالے نے انہیں اپنے دین کی حفاظت کے لئے باقی رکھا، جیسا کہ حضرت ابن عمر رض کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: حق تعالے علم عطا فرمانے کے بعد لوگوں کے دلوں سے علم ختم نہیں فرماتا ہاں علم علماء کے ساتھ چلا جاتا ہے جب کبھی کوئی عالم دُنیا سے رخصت ہوتا ہے اس کے ساتھ اس کا علم بھی فنا کے گھاٹ اتر جاتا ہے حتے کہ لوگ بلا علم کے رہ جاتے ہیں اور خود بھی گمراہ ہوتے ہیں اور (غلط مسئلے بتا کر) دوسروں کو بھی گمراہ کرتے ہیں، ایک لفظ میں ابن عمر رض فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سُنا کہ حق تعالے علم کو لوگوں کے دلوں میں سے سلب کر کے نہیں سمیٹتا ہاں علماء کو اُٹھا کر سمیٹ لیتا ہے حتے کہ جب کوئی عالم باقی نہیں رہتا تو لوگ جاہلوں کو اپنا سردار بنا لیتے ہیں اور انہیں سے مسائل پوچھے جاتے ہیں پھر وہ بلا علم کے فتوے دیتے ہیں اور خود بھی گمراہ ہوتے ہیں اور دوسروں کو بھی گمراہ کرتے ہیں۔

يقبض العلماء حتى اذا لم يبق عالم اتخذ الناس رؤسهم جهالا فسئلوا فافتوا بغير علم فضلوا واضلوا وعن كثير بن عبد الله ابن عوف عن ابيه عن جده رض عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه قال ان الدين ليأرز الى الحجاز كما تأرز الحية الى جحرها و ليعقلن الدين من الحجاز معقل الاروية من راس الجبل ان الدين بدء غريبا وسيعود غريبا فطوبى للغرباء قيل ومن الغرباء قال صلى الله عليه وسلم الذين يصلحون ما افسد الناس من سنتي من بعدي وعن عكرمة عن ابن عباس رض قال لا ياتى على الناس زمان الا اماتوا فيه سنة واحيوا بدعة وعن الحارث عن علي ابن ابي طالب رض قال ذكر رسول الله صلى الله عليه وسلم الفتن فقلنا ما المخرج منها يا رسول الله قال رسول الله صلى الله عليه وسلم كتاب الله هو الذكر الحكيم وهو الصراط المستقيم هو الذي لا تلتبس به الالسن هو الذي لم تنته الجن اذا سمعته ان قالوا انا سمعنا قرآنا عجبا من قال به صدق ومن حكم به عدل وعن عبد الرحمن بن عمر العرباض بن سارية رض قال صلى بنا رسول الله صلى الله عليه وسلم صلوة الصبح فوعظنا موعظة بليغة ذرفت منها العيون ووجلت منها القلوب ورمضت منها الجلود فقلنا يا رسول الله كانها موعظة مودع فقال صلى الله عليه وسلم اوصيكم بتقوى الله والسمع والطاعة

ابن عوف رضؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: دین حجاز میں اس طرح گھس جائے گا جس طرح سانپ اپنے بل میں گھس جاتا ہے۔ اور دیکھو دین حجاز میں اس طرح پناہ پکڑے گا جیسے بکری پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ کر پناہ پکڑتی ہے۔ دین کا آغاز بیکسی کی حالت میں ہوا اور اخیر میں بھی بیکس ہو جائے گا لہٰذا غرباء کو مبارک ہو، پوچھا گیا، غرباء کون ہیں؟ فرمایا: میرے بعد لوگوں نے میری جن سنتوں کو بگاڑ دیا ہے غرباء ان کی اصلاح کرنے والے مسلمان ہیں، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ آپؐ نے فرمایا: لوگوں پر جو زمانہ بھی آئے گا اسی میں وہ سنتوں کو ختم کر کے بدعتوں کو رواج دیں گے، حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہنگاموں کا ذکر کیا، ہم نے کہا: یا رسول اللہ! ان سے محفوظ رہنے کی کیا صورت ہے؟ فرمایا: اللہ کی کتاب ہے یہی حکمت والا ذکر ہے (جس پر عمل کر کے دین و دنیا کے تمام بگڑے ہوئے کام بن جاتے ہیں) اور یہی سیدھی راہ ہے، یہی وہ ہے جس کی موجودگی میں گمراہ کرنے والوں کی دال نہیں گلتی یہی وہ ہے جب جنوں نے اسے سنا تو انہیں یہی کہتے بن پڑا کہ ہم نے آج ایک حیرت انگیز قرآن سنا ہے جو اس کی روشنی میں بات کرتا ہے سچ کہتا ہے اور جو اس سے فیصلہ کرتا ہے انصاف کا دامن پکڑ لیتا ہے، حضرت عرباض بن ساریہ فرماتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلعم نے ہمیں صبح کی نماز پڑھائی پھر آپ نے ایک موثر وعظ فرمایا جس سے ہماری آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے اور دل کانپ اٹھے اور بدن کا رونگٹا رونگٹا کھڑا ہو گیا ہم نے کہا یا رسول اللہ! گویا یہ وعظ رخصت کرنے والے کا سا ہے فرمایا: میں تمہیں اللہ کے تقوے کی اور امام کی باتیں سن کر اس کی اطاعت کی نصیحت کرتا ہوں اگرچہ وہ حبشی غلام ہو، دیکھو میرے بعد جو زندہ

وان كان عبد احبشيا فانه من يعيش من بعدى يرى اختلافا كثيرا فعليكم بسنتى وسنة الخلفاء الراشدين من بعدى تمسكوا بها وعضوا عليها بالنواجذ واياكم ومحدثات الامور فان كل محدث بدعة وكل بدعة ضلالة وعن ابى هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ايما داع دعى الى الهدى فاتبع فله مثل اجر من اتبعه لا ينقص من اجورهم شئ وايما داع دعى الى الضلالة فاتبع فعليه مثل اوزار من اتبعه لا ينقص من اوزارهم شئ۔

**فصل** فاصل ثلث وسبعين فرقة عشرة اهل السنة والخوارج والشيعة والمعتزلة والمرجية والمشبهة والجهمية والضرارية والنجارية والكلابية فاهل السنة طائفة واحدة والخوارج خمس عشر فرقة والمعتزلة ست فرقة والمرجية اثنى عشر فرقة والشيعة اثنتا وثلثون فرقة والجهمية والنجارية والضرارية والكلابية كل واحدة فرقة واحدة والمشبهة ثلث فرق فجميع ذلك ثلث وسبعون فرقة على ما اخبر به النبى صلى الله عليه وسلم واما الفرقة الناجية فهى اهل السنة والجماعة وقد بيّنا مذهبهم و اعتقادهم على ما قدمنا ذكره وتسمى هذه الفرقة الناجية القدرية والمعتزلة مجبرة لقولها ان جميع المخلوقات بمشية الله تعالى وقدرته وارادته وخلقه وتسميها المرجية

رہے گا وہ بہت کچھ اختلافات دیکھے گا لہٰذا تم میرے بعد میری سنت کو اور خلفاء راشدین کی سنت کو لازم پکڑ لینا اسے مضبوط تھام لینا اور کچلیوں سے پکڑے رہنا اور نئے کاموں سے اپنے کو بچائے رکھنا کیونکہ ہر نیا کام بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے۔ حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جس بلانے والے نے لوگوں کو ہدایت کی طرف بلایا اور اس کی بات مان لی گئی تو اس کے لئے اتنا ہی ثواب ہے جتنا ثواب اس پر عمل کرنیوالوں کے لئے ہے عمل کرنے والوں کے اجر نہیں گھٹائے جائیں گے اور جس نے لوگوں کو گمراہی کی طرف بلایا اور اس کی پیروی کی گئی تو اس پر پیروی کرنے والوں کے وبال کی برابر وبال ہے پیروی کرنیوالوں کے عذاب میں کمی نہیں کی جائے گی۔

**تہتر فرقوں کی تفصیل** تہتر فرقوں میں بنیادی فرقے دس ہیں، اہل سنت[1]، خارجی[2]، شیعہ[3]، معتزلہ[4]، مرجیہ[5]، مشبہہ[6]، جہمیہ[7]، ضراریہ[8]، نجاریہ[9] اور کلابیہ[10]۔ اہلسنت کا ایک ہی فرقہ ہے، خارجیوں کے پندرہ فرقے ہیں معتزلہ کے ۶ فرقے ہیں، مرجیہ کے ۱۲ فرقے ہیں، شیعہ کے ۳۲ فرقے ہیں جہمیہ کا ایک فرقہ ہے، نجاریہ کا ایک فرقہ ہے، ضراریہ کا ایک فرقہ ہے، کلابیہ کا ایک فرقہ ہے اور مشبہہ کے تین فرقے ہیں اسی طرح نبی صلعم کی حدیث کے مطابق کل فرقے ۷۳ ہیں اور نجات پانے والا فرقہ اہلسنت والجماعت کا ہے۔ ہم ان کا مذہب اور ان کے عقائد اوپر بیان کر آئے ہیں قدریہ اور معتزلہ فرقہ، ناجیہ کو مجبرۃ کہتے ہیں کیونکہ اس فرقہ کا یہ عقیدہ ہے کہ تمام مخلوق اللہ کی مشیت و قدرت اور ارادہ خلق کے ساتھ ہے اور مرجیہ اسے شکاکیۃ کہتے ہیں کیونکہ یہ ایمان میں استثناء کرتے ہیں اور کہتے ہیں ان شاء اللہ ہم مومن ہیں جیسا کہ ہم اوپر روشنی ڈال آئے ہیں اور رافضی اسے ناصبیۃ کہتے ہیں کیونکہ یہ فرقہ امام و خلیفہ کو جمہور کی رائے سے قائم و مقرر کرتا ہے اور جہمیہ اور نجاریہ اسے مشبہ کہتے ہیں کیونکہ یہ باری تعالیٰ کی صفات (علم، قدرت اور حیوٰۃ وغیرہ)

شكاكية لاستثنائها في الايمان بقول احدهم انا مؤمن ان شاء الله تعالى على ما تقدم بيانه و تسميها الرافضة ناصبية لقولها باختيار الامام ونصبه بالعقد وتسميها الجهمية والنجارية مشبهة لاثباتها صفات الباري عزوجل من العلم والقدرة والحيوٰة وغيرها من الصفات۔ وتسميها الباطنية حشوية لقولها بالاخبار وتعلقها بالآثار وما اسمهم الا اصحٰب الحديث واهل السنة على ما بيّنّا واما الخوارج فلهم اسماء والقاب سموا الخوارج لخروجهم على علي ابن ابي طالب رض وسموا حكمية لانكارهم الحكمين اباموسى اشعرى وعمرو بن العاص رض ولقولهم لا حكم الا الله لا ما حكم الحكمين وسموا ايضا حرورية لانهم نزلوا بحروراء وهو موضع و سموا شراة لقولهم شرينا انفسنا في الله اى بعناها بثواب الله ورضاه وسموا مارقة لمروقهم من الدين وقد وصفهم النبي صلى الله عليه وسلم بانهم يمرقون من الدين كما يمرق السهم من الرمية ثم لا يعودون فيه فهم الذين مرقوا من الدين والاسلام وفارقوا الملة وشردوا عنها وعن الجماعة وضلوا عن سوآء الهدى والسبيل وخرجوا عن السلطان وسلوا السيف على الائمة واستحلوا دمآءهم واموالهم وكفروا من خالفهم ويشتمون اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم واصهاره

کا قائل ہے اور باطنیہ اسے حشویہ کہتے ہیں کیونکہ احادیث و آثار پر عمل پیرا ہے حالانکہ ان کا نام بجز اصحاب حدیث اور اہلسنّت کے کچھ بھی نہیں۔

خارجیوں کے کچھ نام ہیں انہیں خارجی تو اس لئے کہا جاتا ہے کہ انہوں نے حضرت علی رض کے خلاف بغاوت کی اور ان کے دشمن بن گئے انہیں تحکیمیہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ مسلمانوں نے جو دو پنچ حضرت ابو موسیٰ اشعری رض اور حضرت عمرو بن العاص رض مقرر کئے تھے خارجیوں نے انہیں نہیں مانا اور اس لئے بھی کہ جب ان دو پنچوں نے فیصلہ کیا تو انہوں نے ان کا فیصلہ ٹھکرا دیا اور یہ کہہ دیا کہ حکم اللہ ہی کا ہے، انہیں حروریہ بھی کہا جاتا ہے کیونکہ یہ مقام حروراء میں مقیم تھے اور شراۃ بھی کہا جاتا ہے کیونکہ ان کا زعم تھا کہ ہم نے اپنی جانیں اللہ کی راہ میں ثواب و رضا کے لئے فروخت کر ڈالی ہیں وشراۃ، شاری کی جمع ہے جس کے معنی بیچنے والے کے ہیں اور انہیں مارقہ بھی کہتے ہیں کیونکہ یہ دین سے نکلے ہوئے ہیں، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے بارے میں فرمایا کہ یہ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر شکار سے صاف نکل جاتا ہے اور پھر دین میں واپس نہیں آئیں گے لہٰذا یہ وہ فرقہ ہے جو دین و اسلام سے قطعی خارج ہے اور ملت و جماعت سے ہٹا ہوا اور بھاگا ہوا ہے اور ہدایت وصحیح راہ سے بھٹکا ہوا ہے اور امام وقت سے منحرف ہے اور ائمہ پر تلواریں سونت رہا ہے اور ان کے نفسوں اور مالوں کو حلال سمجھتا ہے یہ لوگ اپنے مخالفین کو کافر کہتے ہیں اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اور آپ کے خسروں کو برا کہتے ہیں، ان سے بیزاری کا اظہار کرتے ہیں ان پر کفر کا اور بڑے بڑے گناہوں کا الزام لگاتے ہیں اور ان کے خلاف کرنے کو ثواب سمجھتے ہیں، ان کا ایمان عذاب قبر پر نہیں اور نہ حوض کوثر و شفاعت پر ہے اور نہ کسی کو جہنم سے نکالے

ویکبرون منهم ویرمونهم بالکفر والعظائم
ویرون خلافهم ولا یؤمنون لعذاب القبر ولا
ولا الحوض ولا الشفاعة ولا یخرجون احدا من
النار ویقولون من کذب کذبة او اتی صغیرة او کبیرة
من الذنوب فمات من غیر توبة فهو کافر وفی
النار مخلد ولا یرون الجماعة الا خلف امامهم
ویرون تاخیر الصلوٰة عن وقتها والصوم قبل
رؤیة الهلال والفطر مثل ذلك والنظر والنکاح
بغیر ولی ویرون المتعة والدرهم بالدرهمین
ید ابید حلالا ولا یرون الصلوٰة فی الخفاف
ولا المسح علیها ولا طاعة السلطان ولا خلافة
قریش واکثر ما یکون الخوارج بالجزیرة وعمان
والموصل وحضرموت ونواحی العرب والذی
وضع لهم الکتب عبد الله بن زید ومحمد
بن حرب ویحیی بن کامل وسعید بن هارون
فهم خمس عشرة فرقة فهم النجدات نسبوا الی
نجدة بن عامر الحنفی من الیمامة وهم اصحاب
عبد الله بن ناصر ذهبوا الی ان من کذب کذبة
او اتی صغیرة واصر علیها فهو مشرك وان
زنی وسرق وشرب الخمر من غیر ان یصر
علیها فهو مسلم وانه لا یحتاج الی امام
انما الواجب العلم بکتاب الله تعالی و
منهم الازارقة وهم اصحاب نافع بن
الازرق ذهبوا الی ان کل کبیرة کفر و
ان الدار دار کفر وان ابا موسی وعمرو بن

جانے کے قائل ہیں ان کا زعم ہے کہ جس نے صرف ایک بار جھوٹ بولا یا چھوٹا یا بڑا گناہ کیا اور بغیر توبہ کے مرگیا وہ کافر اور دائمی جہنمی ہے ان کے زعم میں نماز اپنی جماعت کے امام ہی کے پیچھے ہوتی ہے اور کہتے ہیں اوقات نماز میں تاخیر جائز ہے اور ہلال دیکھنے سے قبل روزہ جائز ہے اور عید کا چاند دیکھنے سے پہلے عید منانی روا ہے اور اجنبی عورت کو دیکھنا اور بلا ولی کے نکاح کرنا جائز ہے، متعہ کو اور ایک درہم کے عوض دو درہم لینے کو حلال سمجھتے ہیں بشرطیکہ نقدا نقد ہوں کہتے ہیں موزوں میں نماز اور ان پر مسح ناجائز ہے ان کے زعم میں امام وقت کی اطاعت نہیں اور یہ نہیں مانتے کہ خلافت قریش ہی میں ہے اکثر خارجی جزیرہ عمان، موصل، حضرموت اور عرب کے نواحی میں رہائش پذیر ہیں اور ان کے عقائد کی کتابیں تصنیف کرنے والے عبد اللہ بن زید، محمد بن حرب، یحییٰ بن کامل اور سعید بن ہارون ہیں۔

خارجیوں کے پندرہ فرقے ہیں۔ نجدات یہ فرقہ نجدۃ بن عامر حنفی یمامی کی طرف منسوب ہے نجدات عبد اللہ بن ناصر کے شاگرد ہیں ان لوگوں کا عقیدہ ہے کہ اگر کسی نے ایک بار جھوٹ بولا یا کوئی چھوٹا گناہ کیا اور اس پر اڑا رہا اور اسے چھوڑا نہیں تو وہ مشرک ہے اور اگر زنا کیا یا چوری کی یا شراب پی اور ان پر اڑا نہیں تو وہ مسلمان ہے ان کا زعم ہے کہ مسلمانوں کو امام کی ضرورت نہیں، واجب صرف اللہ تعالیٰ کی کتاب مقدس کا علم ہے، دوسرا فرقہ ازارقہ کہلاتا ہے یہ نافع بن ازرق کو ماننے والے ہیں، ان کا خیال ہے کہ ہر کبیرہ گناہ کفر ہے اور یہ دنیا دار الکفر (کفر کا گھر) ہے اور جب علی رضہ نے اپنے اور حضرت معاویہ کے سلسلہ میں حضرت ابو موسیٰ اشعری رضہ اور حضرت عمرو بن العاص رضہ کو حکم فرمایا کہ دونوں غور کریں کہ عوام کے لئے کس بات میں بہتری ہے (اور کس کو خلیفہ بنایا

العاص رض کفرا باللہ حین حکمھا علی رض بینہ و بین معاویۃ رض فی النظر فی الاصلح المرعیۃ و یرون ایضاً قتل الاطفال یعنی اولاد المشرکین و یحرمون الرجم ولا یحدون قاذف المحصنین ویحدون قاذف المحصنات ومنھم الفرنکیۃ منسوبۃ الی ابن فرنک ومنھم العطویۃ منسوبۃ الی العطیۃ بن الاسود ومنھم العجاردۃ منسوبۃ لعبد الرحمٰن بن عجرد وھم فرق کثیرۃ وھم المیمونیۃ جمیعا یجیزون بنات البنین وبنات البنات وبنات الاخوۃ وبنات الاخوات ویقولون ان سورۃ یوسف لیست من القرآن ومنھم الحازمیۃ تفردت بان الولایۃ والعداوۃ صفتان فی ذاتہ تعالیٰ وتشعبت من الحازمیۃ المعلومیۃ فذھب الی ان من لم یعلم اللہ باسمائہ فھو جاھل ونفوا ان تکون الافعال خلقا للہ تعالیٰ وان یکون الاستطاعۃ مع الفعل ومن اصل الخمس عشرۃ المجھولیۃ وھی تقول ان من علم اللہ ببعض اسمائہ فھو عالم بہ غیر جاھل ومنھم الصلتیۃ وھی منسوبۃ الی عثمان بن الصلت وادعت ان من استجاب لنا واسلم ولہ طفل فلیس لہ اسلام حتی یدرک وندعوہ فیقبلہ ومنھم الاخنسیۃ منسوبۃ الی رجل یقال لہ الاخنس فذھبوا الی ان السید یاخذ من زکوٰۃ عبدہ ویعطیہ من زکوٰتہ اذا احتاج وافتقر ومنھم الظفریۃ

جائے) تو ابوموسیٰ رض اور عمرو بن العاص رض کافر ہوگئے اور ان کے زعم میں مشرکوں کے بچوں کا قتل کرنا جائز ہے اور رجم کرنا حرام ہے اور بری بری اور معصوم حضرات پر الزام لگانے والے پر تہمت کی حد جاری نہیں کرتے ہاں خواتین پر الزام لگانے والوں کے کوڑے مارتے ہیں۔

تیسرا فرقہ فرنکیہ ہے جو ابن فرنک کی طرف منسوب ہے چوتھا فرقہ عطویۃ ہے جو عطیۃ بن اسود کی طرف منسوب ہے۔ پانچواں فرقہ عجاردۃ کہلاتا ہے جو عبد الرحمان بن عجرد کی طرف منسوب ہے ان میں ذیلی بہت سے فرقے ہیں اور سب میمونیہ ہیں اور پوتیوں، نواسیوں بھتیجیوں اور بھانجیوں کو حلال سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں سورۂ یوسف قرآن کی سورت نہیں ہے اور انہیں میں ایک فرقہ حازمیۃ ہے یہ اس مسئلہ میں منفرد ہیں کہ دوستی اور دشمنی اللہ تعالیٰ کی ذاتی صفتیں ہیں اور حازمیہ ہی ایک فرقہ معلومیۃ نکلا ان کا عقیدہ ہے کہ جو اللہ کے اسماء سے اللہ کو نہ جانے وہ جاہل ہے مومن نہیں اور جس نے اسے اسمائے حسنیٰ سے پہچان لیا وہ مومن ہے یہ بندوں کے افعال کو مخلوق باری نہیں کہتے یعنی ان کا خالق اللہ نہیں ہے اور اس کی بھی نفی کرتے ہیں کہ فعل کی استطاعت فعل کے ساتھ ہو بلکہ اسے مقدم مانتے ہیں چھٹا فرقہ مجہولیۃ ہے ان کا زعم ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کو اس کے بعض اسماء سے پہچان لے وہ اللہ کا علم رکھتا ہے اور مومن ہے جاہل نہیں۔ ساتواں فرقہ صلتیۃ ہے جو عثمان بن صلت کی طرف منسوب ہے ان کے زعم میں نومسلموں کے بچے مسلمان نہیں ہوتے جب تک وہ بالغ نہ ہوں اور وہ ان کو اسلام کی دعوت نہ دیں پھر وہ اسلام کو قبول نہ کرلیں، آٹھواں فرقہ اخنسیۃ ہے جو اخنس کی طرف منسوب ہے یہ کہتے ہیں مالک کے لئے اپنے غلام کی زکوٰۃ حلال ہے احتیاج وفقر کے زمانہ میں غلام مالک کو زکوٰۃ دے سکتا ہے، نواں فرقہ ظفریۃ ہے اور ظفریہ سے حفصیۃ فرقہ نکلا اس کا زعم ہے کہ جس نے اللہ کی

والخفضية طائفة منها متشعبة منها يزعمون
ان من عرف الله وكفر بما سواه من رسول و
جنة و نار وفعل سائر الجنايات من قتل النفس
واستحلال الزنا فهو بريءٌ من الشرك وانما
يشرك من جهل الله وانكره فحسب ويزعمون
ان الحيران الذى ذكره الله تعالى فى القرآن
هو علي وحزبه واصحابه يدعونه الى الهدى
ائتنا وهم اهل النهروان ومنهم الاباضية
زعموا ان جميع ما افترض الله تعالى على خلقه
ايمان وان كل كبيرة فهو كفر نعمة لا كفر شرك
ومنهم البنهسية فهو منسوبة الى ابى بنهس
تفردوا فزعموا ان الرجل لا يكون مسلما حتى
يعلم جميع ما احل الله عليه وحرم عليه بعينه
ونفسه ومن البنهسية من يقول كل من
واقع ذنبا حراما عليه ليس بكفر حتى يرفع الى
السلطان فيحد عليه ثم يحكم بالكفر ومنهم
الشمراخية منسوبة الى عبد الله بن شمراخ
فزعم ان قتل الابوين حلال وكان حين ادعى
ذلك فى دار التقية فتبرأت منه الخوارج بذلك
ومنهم البدعية قولها كقول الازارقة و
تفردت بان الصلوة ركعتان بالغداة وركعتان
بالعشى لقول الله عزوجل اقم الصلوة طرفى
النهار وزلفا من الليل ان الحسنات يذهبن
السيئات واتفقت مع الازارقة على جواز
سبأ النساء وقتل الاطفال من الكفار معتلا-

معرفت حاصل کر لی اور دیگر تمام باتیں نہیں مانیں اور رسول کا اور
جنت و جہنم کا انکار کیا اور تمام حرام کام کئے لوگوں کو قتل کیا اور
زنا کو حلال سمجھا وہ شرک سے بری ہے بس مشرک وہی ہے جو اللہ کو
نہ پہچانے اور اس کا منکر ہوا اور حیران سے جس کا ذکر قرآن میں ہے
حضرت علی رضؓ اور آپ کی جماعت ہے ۔ آپ کے اصحاب آپ کو
ہدایت کی طرف بلاتے ہیں کہ ہمارے پاس آجاؤ، وہ اہل نہروان
ہیں ۔ دسواں فرقہ اباضیہ ہے یہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالےٰ نے جو عبادتیں
اپنے بندوں پر فرض فرمائی ہیں وہ ایمان ہیں اور ہر بڑا گناہ کفران
نعمت (ناشکری) ہے شرک والا کفر نہیں ، گیارھواں فرقہ
بنہسیہ ہے جو ابو بنہس کی طرف منسوب ہے یہ اس میں منفرد ہیں
کہ انسان مسلمان نہیں ہوتا جب تک یہ علم حاصل نہ کرلے کہ اللہ
تعالےٰ نے مجھ پر کیا حلال فرمایا ہے اور کیا حرام فرمایا ہے کہ اسی
اسی فرقہ میں سے ایک گروہ نکلا ہے جو یہ کہتا ہے اگر کسی نے کسی
ایسے گناہ کا ارتکاب کیا جو حرام ہے کفر نہیں تو وہ کافر نہیں ہوتا،
جب تک اسے پکڑ کر حاکم کے پاس نہ لایا جائے اور وہ اس پر حد
جاری نہ کرے اس وقت اس پر کفر کا حکم لگایا جا سکتا ہے بارہواں
فرقہ شمراخیہ ہے جو عبد اللہ بن شمراخ کی طرف منسوب ہے اس کا زعم ہے
کہ والدین کا قتل حلال ہے جب عبد اللہ نے یہ دعویٰ کیا تو وہ دار التقیہ میں
تھا اس مسئلہ سے خارجی اس سے بیزار ہو گئے تیرھواں فرقہ بدعیہ ہے یہ
ازارقہ کا ہم خیال ہے اور اس میں منفرد ہے کہ نماز صبح و شام دو دو رکعتیں
ہیں یعنی دو وقت (عشاء اور فجر) کی نماز ہے کیونکہ حق تعالےٰ نے فرمایا
دن کے دو کناروں میں نماز قائم کرو اور رات کے حصوں میں بلاشبہ
نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں یہ اور ازارقہ اس پر متفق ہیں کہ
کافروں کی عورتوں کو قید کر لینا اور کافروں کے بچوں کو قتل
کرنا روا ہے جب کہ وہ جنگ میں ہاتھ آئے ہوں کیونکہ حق تعالےٰ

لقوله تعالیٰ لا تذر علی الارض من الکفرین دیارا واتفقت جمیع الخوارج علی کفر علی رضی اللہ عنه لاجل التحکیم وعلی کفر مرتکب الکبیرة الا النجدات فانها لم یوا فقهم علی ذلک۔

**فصل** واما الشیعة فلهم اسامی منها الشیعة والرافضة ومنهم الغالیة ومنهم الطیارة وانما قیل لها الشیعة لانها شیعت علیا رضی اللہ عنه وفضلوه علی سائر الصحابة وقیل لها الرافضة لرفضهم اکثر الصحابة وامامة ابی بکر وعمر رضی اللہ عنهما وقیل سموا الروافض لرفضهم زید بن علی لما تولی ابابکر وعمر رضی اللہ عنهما وقال بامامتهما وقال زید رفضونی فسموا رافضة وقیل ان الشیعی من لا یفضل عثمانؓ علی علی رضی اللہ عنهما والرافضی من فضل علیا علی عثمان رض ومنهم القطعیة لقطعهم علی موت موسیٰ بن جعفر ومنهم الغالیة لغلوهم فی علی رضی اللہ عنه وقولهم فیه بما لا یلیق من صفات الربوبیة والنبوة والذین صنفوا کتبهم هشام بن الحکم وعلی بن المنصور وابو الاحوص والحسین ابن سعید والفضل ابن شاذان وابو عیسیٰ الوراق وابن الراوندی واکثر ما یکونون فیه ومن بلاد قم وقاشان وبلاد ادریس والکوفة۔

**فصل** واما الرافضة فهم ثلث اصناف الغالیة والزیدیة والرافضة اما الغالیة

نے فرمایا (حضرت نوحؑ بد دعا کرتے ہیں کہ اے اللہ روئے زمین پر بسنے والا کوئی کافر نہ چھوڑ۔ تمام خارجیوں کا حضرت علی رضؓ کے کفر پر اتفاق ہے کیونکہ آپ نے اللہ کو پنچ بنانے کے بجائے ابوموسیٰ اور عمرو بن العاص کو پنچ مقرر فرمایا تھا (معاذ اللہ، معاذ اللہ) اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ صاحب کبیرہ کافر ہے لیکن اس مسئلہ میں نجدات ان کے ہم خیال نہیں۔

**شیعوں کے نام** شیعہ کو رافضی، غالیہ اور طیارہ بھی کہتے ہیں

شیعہ کو شیعہ اسلئے کہا جاتا ہے کہ یہ حضرت علی رضؓ پر جانیں چھڑکتے ہیں اور انہیں تمام صحابہ سے افضل سمجھتے ہیں۔ اور انہیں رافضی اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ اکثر صحابہ کرام کو چھوڑے ہوئے ہیں اور حضرت ابوبکرؓ و حضرت عمرؓ کی امامت کو نہیں مانتے یا اس لئے کہ انہوں نے زید بن علیؓ کو چھوڑ دیا تھا جب انہوں نے حضرت ابوبکر و عمر کو خلیفہ مانا اور ان کی امامت کے قائل ہوئے اور انہوں نے کہا خارجیوں نے مجھے چھوڑ دیا اس کے بعد ان کا لقب رافضی ہی پڑ گیا۔

کہا جاتا ہے کہ شیعہ وہ ہے جو حضرت عثمانؓ کو حضرت علی رضؓ پر فضیلت نہ دے اور رافضی وہ ہے جو علی رضؓ کو عثمان رضؓ پر فضیلت دیتے ہیں چودہواں فرقہ قطعیہ ہے کیونکہ یہ لوگ موسیٰ بن جعفر کی موت کے بعد شیعوں سے جدا ہو گئے تھے اور پندرھواں فرقہ غالیہ ہے یہ فرقہ حضرت علیؓ کی صفات میں غلو کرتا ہے اور صفات ربوبیت و نبوت سے انہیں متصف قرار دیتا ہے جو حضرت علی رضؓ کی شان کے لائق نہیں اس فرقہ کی کتابیں لکھنے والے ہشام بن حکم، علی بن منصور، ابو الاحوص حسین بن سعید، فضل بن شاذان، ابو العیسیٰ وراق، اور ابن راوندی یہ فرقہ کثرت سے قم، قاشان، کوفہ اور بلاد ادریس میں رہائش پذیر ہیں۔

**رافضی** رافضی تین فرقوں میں بٹے ہوئے ہیں غالیہ، زیدیہ اور رافضہ، پھر غالیہ کے بارہ فرقے ہیں بیانیہ، طیاریہ، منصوریہ

والزیدیۃ والرافضۃ اما الغالیۃ فیتفرق منہا
اثنی عشرۃ فرقۃ منہا البیانیۃ والطیادیۃ والمنصوریۃ
والغیریۃ والخطابیۃ والمعمریۃ والبزیعیۃ والمفضلیۃ
والمتنا سخۃ والشرلیعیۃ والسباءیۃ والمفوضۃ و
واما الزیدیۃ تشعبت ست شعب منہا الجارودیۃ
والسلیمانیۃ والتبریۃ والنعمیۃ والیعقوبیۃ و
السادسۃ لاتنکر الرجعۃ ویتبرؤن من ابی بکر
وعمر رض واما الرافضۃ فتفرقت اربع عشر فرقۃ
القطعیۃ والکیسانیۃ والکربیۃ والمغیریۃ
والمحمدیۃ والحسینیۃ والناوسیۃ والاسماعیلیۃ
والقرامطیۃ والمبارکیۃ والشمیطیۃ والعماریۃ
والمحطوریۃ والموسویۃ والامامیۃ والذی
اتفقت علیہ طوائف الرافضۃ وفرقہا اثبات
الامامۃ عقلا وان الامامۃ نص وان الائمۃ
معصومون من الآفات من الغلط والسھو و
الخطاء ومن ذالک انکارھم امامۃ المفضول
والاختیار الذی قدمناہ فی ذکر الائمۃ و
من ذالک تَفْضِیلھُمْ عَلِیًّا عَلٰی جَمِیْعِ الصَّحَابَۃِ
وتنصیصھم علی امامتہ بعد النبی صلی اللہ
علیہ وسلم وتبریھم من ابی بکر وعمر وغیر
ھما من الصحابۃ الانفرامنھم سوی ما حکی
عن الزیدیۃ فانھم خالفوھم فی ذالک ومن
ذالک ایضا ادعاءھم ان الامۃ ارتدت
بترکھم امامۃ علی رض الاستۃ نفر وھم علی
وعمار والمقداد بن الاسود وسلمان الفارسی

غیریہ، خطابیہ، معمریہ، بزلیعیہ، مفضلیہ، متنا سخہ، شرلیعیہ، سبائیہ اور مفوضہ اور زیدیہ کے چھ فرقے ہیں جارودیہ، سلیمانیہ، تبریہ، نعیمیہ، یعقوبیہ اور چھٹا فرقہ دنیا میں لوٹنے کا منکر نہیں اور حضرت ابوبکر رض و عمر رض سے بیزار ہیں اور رافضہ کے چودہ فرقے ہیں قطعیہ، کیسانیہ، کربیہ، مغیریہ، محمدیہ، حسینیہ، ناوسیہ، اسماعیلیہ، قرامطیہ، مبارکیہ، شمیطیہ، عماریہ، محطوریہ، موسویہ، امامیہ۔ رافضیوں کی تمام جماعتیں اور تمام فرقے اس پر متفق ہیں کہ امامت عقل و نص دونوں سے ثابت ہے اور امام تمام آفتوں (غلطی، سہو اور بھول چوک) سے محفوظ و معصوم ہیں اور اس پر بھی کہ اعلیٰ کی موجودگی میں ادنیٰ کی امامت نہیں مانی جائے گی جیسا کہ ہم اوپر ائمہ کے ذکر میں روشنی ڈال آئے ہیں اور اس پر بھی کہ حضرت علی رض تمام صحابہ سے افضل ہیں اور نبی صلعم کے بعد آپ کی امامت پر نبی صلعم سے نص لاتے ہیں اور زیدیہ فرقہ کے علاوہ تمام رافضی ابوبکر رض و عمر رض اور تمام صحابہ سے بیزار ہیں ہاں بعض صحابہ کو مانتے ہیں اور ان کا اس پر بھی اتفاق ہے کہ حضرت علی رض کی امامت کو ترک کر کے چھ اشخاص (علی، عمار، مقداد بن اسود، سلمان فارسی اور دو دوسرے اشخاص) کے علاوہ ساری امت مرتد ہو گئی، اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ خوف کے زمانہ میں تقیہ کے طور پر امام کہہ دے کہ میں امام نہیں اور وجود میں آنے سے پہلے اللہ تعالیٰ وجود میں آنے والی چیزوں کو نہیں جانتا اور قبل از حساب مردے دنیا میں لوٹ کر آئیں گے مگر فرقہ غالیہ حساب کتاب اور حشر و نشر کا منکر ہے اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ امام دین و دنیا کے ماضی اور مستقبل کے تمام امور جانتا ہے حتیٰ کہ سنگریزوں کی بارش کے قطرات کی اور درختوں کے پتوں کی تعداد بھی اسے معلوم ہے اور انبیائے کرام کی طرح ائمہ سے بھی معجزے سرزد ہوتے ہیں

ورجلان أخران ومن ذلك قولهم ان الامام
ان يقول لست بامام في حال التقية وان الله لا
يعلم ما يكون قبل ان يكون وان الاموات يرجعون
الى الدنيا قبل يوم الحساب الا الغالية منهم فانها
زعمت بان لاحساب ولاحشر ومن ذلك ان الامام
يعلم كل شئ ما كان وما يكون من امر الدنيا و
الدين حتى عدد الحصى وقطر الامطار وورق الشجر
وان الائمة تظهر على ايديهم المعجزات كالانبياء
عليهم السلام وقال الاكثرون منهم ان من
حارب عليا رض فهو كافر بالله عزوجل واشياء
ذكروها غير ذلك واما الذي انفردت فيه عن
كل فرقة فمنهم الغالية وقد ادعت ان عليا
افضل من الانبياء صلوات الله عليهم اجمعين
وادعت انه ليس بمدفون في التراب كبقية الصحابة
رضي الله تعالى عنهم بل هو في السحاب يقاتل
اعدائه تعالى من فوق السحاب وانه كرم الله
وجهه يرجع في اخر الزمان ليقتل مبغضه واعدائه
وان عليا وسائر الائمة لم يموتوا بل هم باقون الى
ان تقوم الساعة ولا يطرق عليهم الموت وادعت
ايضا ان عليا رض نبي وان جبرئيل عليه السلام
غلط في نزول الوحي عليه وادعت ايضا ان عليا
كان الٰها عليهم لعنهم الله وملئكته وسائر
خلقه الى يوم الدين وقلع اثارهم واباد خضراء
هم ولا جعل منهم في الارض ديارا لانهم بالغوا
في غلوهم ومردوا على الكفر وتركوا الاسلام

ان میں سے اکثر کا قول ہے کہ جس نے حضرت علی رضہ سے جنگ کی وہ حق تعالےٰ جل مجدہ کا منکر ہوا اور کافر ہو گیا۔ علاوہ ازیں اور بھی ان کے مخصوص مسائل ہیں۔

ان میں فرقہ غالیہ تمام فرقوں سے علیحدہ ہے اس کا دعویٰ ہے کہ حضرت علی رضہ انبیائے کرام سے بھی (معاذ اللہ، معاذ اللہ) افضل ہیں اور یہ بھی دعویٰ ہے کہ دیگر صحابہ کی طرح حضرت علی رضہ مٹی میں مدفون نہیں بلکہ بادل میں تشریف فرما ہیں اور بادل کے اوپر سے اپنے دشمنوں سے لڑتے رہتے ہیں اور آخری زمانہ میں دنیا میں لوٹ کر آئیں گے اور اپنے مخالفین و اعداء کو تہِ تیغ فرمائیں گے۔

نہ صرف حضرت علی رضہ بلکہ دیگر تمام ائمہ فوت نہیں ہوئے بلکہ سب قیامت تک زندہ رہیں گے ان پر موت کے لئے کوئی راہ نہیں ان کا دعویٰ ہے کہ حضرت علی رضہ نبی ہیں اور جبرئیل ان پر وحی لانے میں ان سے چوک گئے اور یہ بھی دعوےٰ ہے کہ (نعوذ باللہ) حضرت علی رضہ معبود ہیں۔ اللہ کرے ان پر اللہ کی اس کے تمام فرشتوں کی اور اور اللہ کی تمام مخلوق کی قیامت تک لعنت برستی رہے حق تعالیٰ ان کے آثار کا استیصال کردے اور ان کی بہار سلب فرمادے اور ان میں سے کوئی زمین پر بسنے والا نہ چھوڑے کیونکہ یہ غلو میں حد سے آگے بڑھ گئے، کفر پر اڑ گئے، اسلام چھوڑ بیٹھے، ایمان کو خیر باد کہہ دیا اور اللہ کا، اس کے رسولوں کا اور آسمانی کتابوں کا انکار کر بیٹھے ان میں سے اللہ کی پناہ جو اس خرافات کے قائل ہیں۔

غالیہ فرقہ سے بنانیہ فرقہ نکلا ہے جو بنان بن سمعان کی طرف منسوب ہے ان کی بکواس و ذٹلیات میں سے ایک یہ مسئلہ بھی ہے کہ حق تعالےٰ شانہ (معاذ اللہ) انسانی شکل و صورت پر ہے بجز اللہ یہ

وفارقوا الایمان وجحدوا الالٰہ والرسل والتنزیل نعوذ باللّٰہ من ذھب الی ھذہ المقالۃ ویتفرع من الغالیۃ البنانیۃ وھم ینسبون الی بنان بن سمعان ومن جملۃ فریتھم واباطیلھم ان اللّٰہ علی صورۃ الانسان کذبوا علی اللّٰہ تعالی اللّٰہ عن ذلک علوا کبیرا قال عزوجل لیس کمثلہ شئ وھو السمیع البصیر واما الطیاریۃ من الغالیۃ وھی منسوبۃ الی عبد اللّٰہ بن معاویۃ بن عبد اللّٰہ بن جعفر الطیار یقولون بالتناسخ وان روح آدم علیہ السلام روح اللّٰہ فنسخت فیہ والمتعمقون من الغالیۃ القائلون بالتناسخ یزعمون ان الروح المنقولۃ الی ھذہ الدار بعد ان خرجت من الدنیا بالموت اوّل ما ینتسخ فی حمل ثم انتقل الی ما دون ھیکلہ ابدا حالا بعد حال الی ان تنتقل الی دود العذرۃ وما شاکل ذلک وھو آخر ما ینتسخ فیہ حتی قال بعضھم ان ارواح العصاۃ تنسخ فی الحدید والطین والفخار وتکون معذبۃ بالنار والطبخ والضرب والسبک والابتذال والامتھان عقابا علی اجرامھم واما المغیریۃ فمنسوبۃ الی مغیرۃ بن سعد ادعی النبوۃ وزعم ان اللّٰہ نور علی صورۃ رجل وادعی احیاء الموتی وغیر ذلک واما المنصوریۃ فمنسوبۃ الی ابی منصور کان یزعم انہ صعد الی السماء و مسح الرب رأسہ وزعم ان عیسی اوّل خلق اللّٰہ ثم علی رضی اللّٰہ عنہ ورسل اللّٰہ لا ینقطع وان

جھوٹ بولتے ہیں اللہ ان کی بکواس سے بلند و بالا ہے اور اس کی شان بے مثل والی ہے خود اس نے فرمایا کہ اللہ کے مثل کوئی شے نہیں اور وہ خوب سننے والا اور خوب دیکھنے والا ہے۔

فرقہ طیاریہ بھی غالیہ ہی کی ایک شاخ ہے یہ عبد اللہ بن معاویہ بن عبد اللہ بن جعفر طیار کی طرف منسوب ہے یہ لوگ تناسخ کے قائل ہیں کہتے ہیں حضرت آدمؑ کی روح اللہ کی روح ہے جو منتقل ہو کر آدمؑ میں آگئی اور کٹر غالیہ جو تناسخ کے قائل ہیں کہتے ہیں کہ دنیا میں آنے والی روح موت سے دنیا سے نکل کر سب سے پہلے بکری کے بچہ میں جاتی ہے پھر اس سے نکل کر ادنیٰ قالب میں جاتی ہے اسی طرح منتقل ہوتے ہوتے گندگی کے کیڑوں میں اور ان کے مشابہ کیڑوں میں چلی جاتی ہے۔ یہ روح کا سب سے پچھلا جون (قالب) ہے حتیٰ کہ بعض کا کہنا ہے کہ نافرمانوں کی روحیں لوہے، کیچڑ اور ٹھیکر یوں میں منتقل ہوتی ہیں اور ان شکلوں میں آگ کے عذاب میں مبتلا رہتی ہیں لوہا آگ میں گرم کر کے کوٹا جاتا ہے، مٹی کے برتنوں کو آگ میں رکھ کر کھانا پکایا جاتا ہے دیگر دھاتوں کو آگ میں پگھلایا جاتا ہے اور ان تمام چیزوں کو استعمال کیا جاتا ہے اور کیچڑ کی حقارت سب کو معلوم ہے غرضیکہ روحیں اس طرح اپنے گناہوں کی سزا پاتی ہیں (ہندو بھی تناسخ کے قائل ہیں پھر ان میں اور ہندوؤں میں کیا فرق رہا؟)

مغیریہ، مغیرہ بن سعد کی طرف منسوب ہیں، اس نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا کہتا تھا اللہ انسانی شکل میں نور ہے اس کا دعویٰ تھا کہ میں مُردے زندہ کر دینے پر قادر ہوں اور اسی قسم کی بکواس کیا کرتا تھا۔

منصوریہ، ابو منصور کی طرف منسوب ہیں اس کا زعم تھا کہ میں آسمان پر چڑھ کر رب کے پاس پہنچا اللہ نے میرے سر پہ ہاتھ پھیرا۔ کہتا ہے کہ حضرت عیسیٰ سب سے پہلی مخلوق ہیں اور دوسرے درجہ پر حضرت علیؓ ہیں، انبیاء کا سلسلہ ختم نہیں ہوتا اور نہ جنت کا وجود ہے اور نہ

لا جنة ولا نار وتزعم هذه الطائفة ان من قتل اربعين نفسا ممن خالفهم دخل الجنة ويستحلون اموال الناس وان جبرئيل عليه السلام اخطأ بالرسالة وهو الكفر الذي لا يشوبه شئ واما الخطابية فمنسوبة الى الخطاب يزعمون ان الائمة انبياء امناء وفي كل وقت رسول ناطق وصامت محمد ناطق وعلي صامت واما المعمرية فكذلك تقول فانفردت عن الخطابية بالزيادة في ترك الصلوة واما البزيعية المنسوبة الى بزيع زعموا ان جعفر هو الله فلا يرى ولكن شبه هذه الصورة تبا لهم وانهم ياتيهم الوحي ويرفعون الى الملكوت تبا لهم ما اعظم فريتهم وكذبهم واباطيلهم بل يحطون الى اسفل السافلين الى الهاوية والدرك الاسفل من النار بعدا لهم السوء ودعواهم الزور واما المفضلية فمنسوبة الى المفضل الصيرفي يستحلون الرسالة والنبوة وقولهم في الائمة كقول النصارى في المسيح واما الشريعية فمنسوبة الى شريع زعموا ان الله تعالى في خمسة اشخاص النبي واٰله يعني في النبي واٰله وهم العباس وعلي وجعفر وعقيل واما السبائية فمنسوبة الى عبد الله بن سبا من دعواهم ان عليا لم يمت وانه يرجع قبل يوم القيامة والسيد الحميري منهم واما المفوضية فهم القائلون ان الله فوض تدبير الخلق الى الائمة وان الله تعالى قد اقدر النبي

جہنم کا، اگر ہمارا کوئی آدمی اپنے چالیس مخالف قتل کر دے وہ جنتی ہے لوگوں کے مالوں کو حلال سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں رسالت کے بارے میں جبرئیل چوک گئے، یہ کلمہ خالص کفر ہے۔

خطابیہ، خطاب کی طرف منسوب ہیں یہ لوگ ائمہ کو امین و انبیاء سمجھتے ہیں کہتے ہیں ہر زمانہ میں دو قسم کے رسول (بولنے والا رسول اور خاموش رسول) ہوتے ہیں محمد صلعم ناطق رسول ہیں اور علیؓ خاموش رسول ہیں۔

معمریہ بھی خطابیہ کا ہم خیال ہے لیکن ترک نماز کی وجہ سے اس سے علیحدہ ہے بزیعیہ، بزیع کی طرف منسوب ہے یہ جعفر کو اللہ مانتے ہیں کہتے ہیں اللہ مشاہدہ میں نہیں آتا مگر شکل و صورت ایسی ہی رکھتا ہے (اللہ انہیں غارت کرے) کہتے ہیں ہمارے پاس وحی آتی ہے اور ہم فرشتوں کے پاس عالم ملکوت میں چلے جاتے ہیں اللہ انہیں برباد کرے کتنا بڑا بہتان اور جھوٹ ہے اور کیسی بڑی بڑی زٹلیات ہیں بلکہ یہ اپنی بیہودہ باتوں کی اور کذب و دروغ گوئی کی وجہ سے گر کر اسفل السافلین میں اور ہاویہ میں جائیں گے اور جہنم کے سب سے نیچے کے طبقہ میں جہنم رسید ہوں گے (اعاذنا اللہ من جہنم) مفضلیہ، مفضل صراف کی طرف منسوب ہیں یہ رسالت و نبوت کو حلال سمجھتے ہیں یعنی ان کا زعم ہے کہ ہم بھی رسول اور نبی بن سکتے ہیں اور جو مسیح کے بارے میں عیسائی کہتے ہیں بعینہٖ وہی ائمہ کے بارے میں یہ کہتے ہیں۔ شریعیہ، شریع کی طرف منسوب ہے ان کا زعم ہے کہ اللہ مندرجہ ذیل پانچ اشخاص میں اترا ہے یعنی نبی میں اور آل نبی (عباسؓ، علیؓ، جعفرؓ، عقیلؓ) میں۔ سبائیہ، عبد الرحمٰن بن سبا کی طرف منسوب ہے ان کا قول ہے کہ حضرت علیؓ فوت نہیں ہوئے اور قیامت سے قبل تشریف لائیں گے سید حمیری اس فرقہ کے ہیں مفوضیہ فرقہ کا زعم ہے کہ حق تعالیٰ شانہ نے مخلوق کی تدبیر ائمہ کے حوالہ کر دی ہے اور حق تعالیٰ نے نبی اکرم صلعم کو عالم کے پیدا کرنے پر

صلی اللہ علیہ وسلم علی خلق العالم وتدبیرہٖ وانّ کان ما خلق اللہ من ذالک شیئاً وکذلک قالوا فی حق علی رض ومنہم من اذا رای السحاب سلم علیہ یزعم ان علیا رض فیہ علی ما بیّنا من قبل واما الزیدیۃ فانہا سموا بذلک لمیلہم الی قول زید بن علی فی تولیۃ ابی بکر وعمر رض واما الجارودیۃ فمنسوبۃ الی ابی جارد زعموا ان علیا وصی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہو الامام وقالوا ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نص علی علی بصفتہ لا باسمہ ویسوقون الامامۃ الی الحسین ثم ھی شوریٰ بینہم فیمن خرج منہم واما السلیمانیۃ فمنسوبۃ الی سلیمان بن کثیر قال زرقان زعموا ان علیا کرم اللہ وجہہ کان الامام وان بیعۃ ابی بکر وعمر خطأً لا یستحقان اسم السبق وان الامۃ ترکت الاصلح واما البتریۃ فمنسوبۃ الی الابتر وہو النوآء وکان یلقب بہ وزعموا ان بیعۃ ابی بکر وعمر لیست بخطأ لان علیا ترک الامارۃ وہم واقفون فی عثمان ویقولون علیّ امام حین بویع واما النعیمیۃ فمنسوبۃ الی نعیم بن الیمان وھی تقول بقول البتریۃ الا انہا تبرات من عثمان بن عفان رض عنہ وکفرت بہ واما الیعقوبیۃ فیقولون بابی بکر وعمر رض وینکرون الرجعۃ فھی تنسب الی رجل یقال لہ یعقوب ومنہم من تبرا من ابی بکر وعمر رض ویقول بالرجعۃ۔

اور اس کے انتظام پر قدرت عطا فرمائی تھی اور کائنات میں کوئی چیز اللہ کی پیدا کی ہوئی نہیں، یہی بات حضرت علی رض کے بارے میں کہتے ہیں کہ مخلوق کی تدبیر ان کے حوالہ کر دی گئی ہے ان میں سے بعض لوگ ابر کو دیکھ کر اسے سلام کرتے ہیں اور کہتے ہیں اس میں حضرت علی رض ہیں جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں۔ زیدیہ کو زیدیہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ ان کا میلان زید بن علی کے اس قول کی طرف ہے کہ حضرت ابوبکر و عمر رض کی خلافت برحق ہے۔ جارودیہ، ابو جارد کی طرف منسوب ہیں ان کا زعم ہے کہ حضرت علی نبی صلعم کے وصی اور برحق امام ہیں ان کا قول ہے کہ نبی صلعم نے حضرت علی رض پر ان کی صفات کے ذریعہ اطلاع دی ہے نام سے نہیں۔ اور امامت امام حسین پر آکر ختم ہو جاتی پھر باہمی مشورے سے امام چنا جاتا ہے۔

سلیمانیہ، سلیمان بن کثیر کی طرف منسوب ہیں۔

زرقان :- ان کا زعم ہے کہ حضرت علی رض اصلی امام تھے اور حضرت ابوبکر و عمر رض سے بیعت غلطی پر مبنی تھی اور وہ امامت پر حضرت علی رض سے پہلے سبقت کا استحقاق نہیں رکھتے تھے لیکن امت نے حقدار کو چھوڑ دیا اور جو حقدار نہ تھے ان سے بیعت کر لی۔ بتریہ، ابتر (نواء) کی طرف منسوب ہیں نواء کا ابتر لقب تھا ان کا زعم ہے کہ حضرت ابوبکر و عمر کی بیعت غلطی نہیں کیونکہ حضرت علی رض نے امارت چھوڑ کر خود ان سے بیعت کی یہ لوگ حضرت عثمان رض کی امامت میں توقف کرتے ہیں کہتے ہیں جب حضرت علی رض سے بیعت کی گئی تو وہ امام ہو گئے۔ نعیمیہ، نعیم بن یمان کی طرف منسوب ہے یہ لوگ فرقہ ابتریہ کے ہم خیال ہیں مگر حضرت عثمان سے بیزار ہیں اور انہیں کافر کہتے ہیں۔ یعقوبیہ، حضرت ابوبکر و عمر کی خلافت کے قائل ہیں اور دنیا میں دوبارہ آنے کے منکر ہیں یہ یعقوب کی طرف منسوب ہیں ان میں بعض حضرت ابوبکر و عمر رض سے بیزار ہیں اور دنیا میں دوبارہ آنے کے قائل ہیں۔

فصل واما الرافضۃ فالاولیۃ عشر فرقۃ التی تفرعت عنہا فاولہا القطعیۃ سموا بذلک لقطعہم علی موت موسیٰ ابن جعفر وساقوا الامامۃ الی محمد بن الحنفیۃ وھو القائم المنتظر والثانیۃ الکیسانیۃ وھی منسوبۃ الی الکیسان یقولون بامامۃ محمد بن الحنفیۃ لانہ دفع الیہ الرایۃ بالبصرۃ والثالثۃ الکربیبیۃ وھم اصحاب بن کریب الضریر والرابعۃ المغیریۃ وھم اصحاب المغیرۃ وھو امامہم الی خروج المہدی والخامسۃ المحمدیۃ وقد زعمت ان القائم محمد بن عبد اللہ بن الحسن ابن الحسین وانہ اوصیٰ الی ابی منصور دون بنی ھاشم کما اوصیٰ موسیٰ علیہ السلام الی یوشع بن نون دون ولدہ وولد ھارون واما السادسۃ فالحسینیۃ زعمت ان ابا منصور اوصیٰ الی ولدہ الحسین بن منصور وھو الامام بعدہ واما الناوسیۃ لقیامہ لانہم نسبوا الی ناوس البصری الذی ھو رئیسہم ویقولون بامامۃ جعفر وانہ حی لایبت بعد وانہ قائم وھو المہدی واما الاسماعیلیۃ فقد قالوا ان جعفر میّت والامام بعدہ اسماعیل وقالوا انہ یملک وھو المنتظر واما القرامطیۃ فھم یسوقون الامامۃ الی جعفر وان جعفرًا نص علی دراثۃ محمّد بن اسماعیل ومحمد لم یمت وھو حی وھو المہدی واما المبارکیۃ فمنسوبۃ الی رئیسہم المبارک زعموا ان محمّد بن اسماعیل

## رافضیوں کے اقسام

رافضیوں سے چودہ فرقے نکلے ۔ قطعیۃ ، انہیں قطعیہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ موسیٰ بن جعفر کی موت پر یقین رکھتے ہیں اور امامت کا سلسلہ محمد بن حنفیہ تک لے جاتے ہیں اور انہیں قائم اور امام منتظر سمجھتے ہیں ۔ کیسانیۃ یہ کیسان کی طرف منسوب ہیں اور محمد بن حنفیہ کی امامت کے قائل ہیں کیونکہ انہیں بصرہ میں جھنڈا دیا گیا تھا ۔ کربیبیۃ یہ ابن کریب نابینا کے معتقد ہیں ۔ مغیریۃ یہ مغیرہ کے معتقد ہیں اور مہدی کے آنے تک مغیرہ ہی کو امام مانتے ہیں ، محمدیۃ ، ان کا گمان ہے کہ محمد بن عبد اللہ بن حسن بن حسین امامت کے مستحق ہیں اور انہوں نے بنو ہاشم کو چھوڑ کر امامت کی وصیت ابومنصور کے لئے کی جیسے حضرت موسیٰ نے اپنی اولاد کو اور حضرت ہارون کی اولاد کو چھوڑ کر یوشع بن نون کو خلافت کی وصیت کی ۔ حسینیۃ ان کا گمان ہے کہ ابومنصور نے اپنے بیٹے حسین بن منصور کو وصیت کی اس لئے ان کے بعد خلافت کے وہ حقدار ہیں ، ناوسیۃ یہ فرقہ ناوس بصری کی طرف منسوب ہے جو ان کا سب سے بڑا ہے یہ لوگ جعفر کی امامت کے قائل ہیں اور کہتے ہیں کہ وہ زندہ ہیں اب تک فوت نہیں ہوئے اور آخر زمانے میں وہی مہدی ہو کر برآمد ہوں گے ۔ اسماعیلیۃ فرقہ کہتا ہے کہ جعفر فوت ہو گئے اور ان کے بعد امام اسماعیل ہیں اور وہی ملک کے مالک اور مہدی موعود ہیں ۔ قرامطیۃ جعفر تک امامت کا سلسلہ لے جاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ امام جعفر نے صراحت سے فرما دیا ہے کہ محمد بن اسماعیل امام ہوں گے اور محمد زندہ ہیں ، فوت نہیں ہوئے اور وہی مہدی موعود ہیں ۔ مبارکیۃ یہ اپنے رئیس مبارک کی طرف منسوب ہیں ان کا زعم ہے کہ محمد بن اسماعیل فوت ہو گئے اور آپ کی اولاد میں امامت باقی ہے شمیطیۃ اپنے سردار یحییٰ بن شمیط کی طرف منسوب ہیں ان کا زعم ہے کہ امام جعفر امام ہیں اور امامت انہیں کی نسل میں جاری ہے ۔

مات وان الامامة فی ولده واما الشمیطیة فمنسوبة
الی رئیسهم یقال له یحیی بن شمیط زعموا ان الامام
جعفر ثم محمد بن جعفر ثم فی ولده واما العماریة
یقال لهم الافطحیة لان عبد الله بن جعفر کان
افطح الرجلین یقولون ان الامام بعد جعفر ابنه
عبد الله وهم عدد کثیر واما الممطوریة سموا
بذلک لانهم ناظروا یونس بن عبد الرحمن وهو
من القطعیة الذین یقطعون علی موت موسی بن
جعفر فقال لهم یونس انتم اهون من الکلاب
الممطورة فلزمهم هذا اللقب ویسمون الواقفة
لوقوفهم علی موسی بن جعفر وقولهم هو حی لم یمت
ولا یموت وهو المهدی عندهم واما الموسویة
فسموا بذلک لوقوفهم فی موسی وقولهم لا ندری
امیت هو ام حی وقالوا ان صحت امامة غیره
انفذوها واما الامامیة فیسوقون الامامة الی
محمد بن الحسن وانه القائم المنتظر الذی یظهر
فیملأ الارض عدلا کما ملئت جورا واما الزراریة
فهم اصحاب زرارة ادعی ما ادعت العماریة
وقیل انه ترک مقالتها وانه سأل عبد الله بن
جعفر عن مسائل ولم یعلمه فصار الی موسی بن
جعفر فقد شبهت مذاهب الروافض بالیهودیة
قال الشعبی محبة الروافض محبة الیهود وقالت
الیهود لا تصلح الامامة الا لرجل من آل داود
وقالت الرافضة لا تصلح الامامة الا لرجل من
ولد علی بن ابی طالب وقالت الیهود لا جهاد

عماریہ[۱۲]: جن کو افطحیہ بھی کہا جاتا ہے کیونکہ عبد اللہ بن جعفر کے پیر موٹے اور لمبے تھے ان کا عقیدہ ہے کہ جعفر کے بعد امام ان کے فرزند عبد اللہ ہیں ان کی تعداد بہت ہے۔ ممطوریہ[۱۳]: انہیں ممطوریہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ انھوں نے یونس بن عبد الرحمان سے (جس کا تعلق قطعیہ فرقہ سے ہے جن کا عقیدہ ہے کہ موسےٰ بن جعفر یقیناً فوت ہو گئے) مناظرہ کیا تو ان سے یونس نے کہا: تم تو بھیگے ہوئے کتوں سے بھی زیادہ حقیر ہو (ممطورہ یعنی بھیگا ہوا) پھر ان کا یہی لقب پڑ گیا انہیں واقفہ بھی کہا جاتا ہے کیونکہ یہ موسےٰ بن جعفر تک امامت کے قائل ہیں اور موسےٰ پر آکر ٹھہر جاتے ہیں ان کے بعد کسی کو امام نہیں مانتے اور اس لئے بھی کہ موسےٰ زندہ ہیں فوت نہیں ہوئے اور نہ فوت ہوں گے ان کے نزدیک موسےٰ ہی مہدی ہیں۔ موسویہ[۱۴]: انہیں موسویہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ موسےٰ بن جعفر کی حیات و موت میں توقف کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمیں معلوم نہیں کہ وہ فوت ہو گئے یا زندہ ہیں اور کہتے ہیں کہ اگر کسی اور کی امامت صحیح ہو گی تو وہ اسے نافذ کر دیں گے۔ امامیہ: امامت کا سلسلہ محمد بن حسن عسکری تک لے جاتے ہیں کہتے ہیں [redacted] قائم ہیں اور وہی مہدی موعود ہیں جو ظاہر ہوں گے اور دنیا کو عدل سے بھر دیں گے جب کہ وہ ظلم سے بھرپور تھی۔ زراریہ[۱۵]: زرارہ کے عقیدت مند ہیں جو عماریہ کا ہم خیال تھا کہتے ہیں زرارہ نے ان کا قول چھوڑ دیا تھا زرارہ نے عبد اللہ بن جعفر سے چند مسائل پوچھے لیکن عبد اللہ نے اسے ان کا جواب نہیں دیا آخر کار وہ موسیٰ کا عقیدت مند ہو گیا۔ روافض کے خیالات و عقائد یہودیوں سے ملتے جلتے ہیں۔

شعبیؒ: روافض کی محبت یہودیوں جیسی محبت ہے یہودی کہتے ہیں: امامت آل داؤد ہی میں ہے:
رافضی کہتے ہیں: امامت اولاد علی ہی میں ہے، یہودی کہتے ہیں

سبیل اللہ حتی یخرج المسیح الدجال وینزل عیسیٰ
بسبب من السماء وقالت الروافضة لاجهاد فی
سبیل اللہ حتی یخرج المهدی وینادی مناد من
السماء وتوخر الیهود صلوٰة المغرب حتی تشتبك
النجوم وکذلك الروافض یوخرونها والیهود
تزول عن القبلة شیئاً وکذلك الرافضة والیهود
تنود فی الصلوٰة وکذلك الرافضة والیهود تسدل
اثوابها فی الصلوٰة وکذلك الروافض والیهود
تستحل دم کل مسلم وکذلك الروافض والیهود
لاتری علی النساء عدة وکذلك الرافضة والیهود لاتری
فی الطلاق الثلث شیئاً وکذلك الرافضة والیهود حرفت
التوراة وکذلك الرافضة حرفوا القرآن تالوا القرآن غیر و
بدل وخولف بین نظمه وترتیبه واحیل عما انزل
علیه وقری علی وجوه غیر ثابتة عن الرسول و
انه قد نقص منه وزید فیه والیهود یبغضون
جبرئیل علیه السلام ویقولون هو عدونا من
الملٰٓئکة وکذلك صنف من الروافضة یقولون
غلط جبرئیل علیه السلام بالوحی الی محمد صلی اللہ
علیه وسلم وانما بعث الی علی رضؓ کذبوا تبالهم
الی اخر الدهر۔

**فصل** واما المرجیة ففرقها اثنی عشر
فرقة الجهمیة والصالحیة والشمریة والیونسیة
والیونانیة والنجاریة والغیلانیة والشبیبیة و
الحنفیة والمعاذیة والمرلیسیة والکرامیة وانما
سموا المرجیة لانها زعمت ان الواحد من المکلفین

جب تک مسیح دجال کا ظہور نہ ہو اور عیسٰے علیہ السلام آسمان سے
نہ اتریں اس وقت تک اللہ کی راہ میں جہاد نہیں۔ رافضی کہتے ہیں
جب تک مہدی موعود کا ظہور نہ ہو اور ہاتف غیبی ان کی صداقت
کا اعلان نہ کرے اس وقت تک جہاد نہیں، یہودی مغرب
کی نماز تاروں میں روشنی آنے کے بعد پڑھتے ہیں، رافضی بھی
ایسا ہی کرتے ہیں یہودی قبلہ سے قدرے منحرف ہو کر نماز
پڑھتے ہیں، رافضی بھی ایسا ہی کرتے ہیں، یہودی نماز میں ہلتے
رہتے ہیں اور رافضی بھی۔ یہودی نماز میں کندھوں پر کپڑا لٹکا
لیتے ہیں اور رافضی بھی، یہودی ہر مسلمان کا خون حلال سمجھتے ہیں
یہودیوں کے نزدیک عورتوں پر عدت نہیں اور
رافضیوں کے نزدیک بھی نہیں یہودی تین طلاقوں میں کچھ حرج نہیں
سمجھتے اور رافضی بھی، یہودیوں نے تورات میں تحریف کی اور رافضیوں
نے قرآن میں کی، کیونکہ ان کا کہنا ہے کہ قرآن میں ردّ و بدل کر دیا گیا
ہے اور اس کی نظم و ترتیب میں گڑبڑ کر دی گئی ہے اور جس ترتیب سے
قرآن اترا تھا اس سے اسے پھیر دیا گیا ہے اور ایسے طریقوں پر پڑھا
جاتا ہے جو رسول اللہ صلعم سے ثابت نہیں اور اس میں کمی بیشی کر دی گئی ہے
یہودی حضرت جبرئیل کو اپنا دشمن سمجھتے ہیں اسی طرح رافضیوں کا
ایک فرقہ کہتا ہے کہ جبرئیل نے غلطی کی اور بجائے علی رضؓ کے محمد پر وحی
لے آئے، یہ کذاب و گستاخ ہیں اور پرلے درجہ کے جھوٹے ہیں
اللہ تعالےٰ انہیں برباد کرے۔

**مرجیہ** | مرجیہ کے فرقے بارہ ہیں جہمیہ، صالحیہ، سمریہ، یونسیہ
یونانیہ، نجاریہ، غیلانیہ۔ شبیبیہ، حنفیہ، معاذیہ، مریسیہ اور کرامیہ۔

**وجہ تسمیہ** | مرجیہ کو مرجیہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ ان کا عقیدہ ہے کہ اگر
انسان ایک بار لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھ لے وہ جنتی ہے
جہنم میں کبھی نہیں جائے گا اگرچہ عمر بھر بڑے بڑے گناہوں میں

اذا قال لا اله الا الله محمد رسول الله وفعل بعد
ذٰلك سائر المعاصی لم یدخل النار اصلا وان
الایمان قول بلا عمل والاعمال الشرائع والایمان
قول مجرد والناس لا یتفاضلون فی الایمان وان
ایمانهم وایمان الملٰئکة والانبیاء واحد لا
یزید ولا ینقص ولا یستثنی فیه فمن اقر بلسانه
ولم یعمل فهو مومن۔

**فصل** واما الجهمیة فمنسوبة الی جهم بن
صفوان وکان یقول الایمان هو المعرفة بالله و
رسوله وجمیع ما جاء من عنده فقط ویزعمون
ان القران مخلوق وان الله تعالٰی لم یکلم موسٰی
وانه تعالٰی لم یتکلم ولا یرٰی ولا یعرف له مکان
ولیس له عرش ولا کرسی ولا هو علی العرش وانکروا
الموازین وعذاب القبر وکون الجنة والنار
مخلوقتین وادعوا انهما اذا خلقتا تفنیان والله
عزوجل لا یکلم خلقه ولا ینظر الیهم یوم القیامة
ولا ینظر اهل الجنة الی الله تعالٰی ولا یرونه فیها
وان الایمان معرفة القلب دون اقرار اللسان
وانکروا جمیع صفات الحق عزوجل تعالی الله
عن ذٰلك علوا کبیرا واما الصالحیة فانها سمیت
بذٰلك لقولها بمذهب ابی الحسین الصالحی و
کان یقول الایمان هو المعرفة والکفر هو
الجهل وان قول من قال ثالث ثلاثة لیس بکفر
وان کان لا یظهر الا من کان کافرا وان لا
عبادة الا الایمان واما الیونسیة فمنسوبة الی

مبتلا ہے اور یہ بھی کہ ایمان بلا عمل کے اور شرعی احکام کے اقرار کا نام ہے یعنی جو صرف توحید و رسالت کا قائل ہو جائے وہ مومن ہے اور یہ بھی کہ ایمان میں کمی بیشی نہیں ہوتی اور ان کا ایمان اور انبیائے کرام اور فرشتوں کا ایمان برابر ہے جس میں کمی بیشی نہیں اور ایمان میں استثناء نہیں، لہٰذا جو زبان سے توحید کا اقرار کرلے اور عمل نہ کرے وہ مومن ہے۔

★

**جہمیہ:** جہمیہ جہم بن صفوان کی طرف منسوب ہے اس کا قول ہے کہ ایمان فقط اللہ کی معرفت کا، رسول کو پہچاننے کا اور جو کچھ اللہ کے پاس سے اترا ہے اسے پہچاننے کا نام ہے، قرآن مخلوق ہے، اللہ تعالیٰ نے موسٰی سے کلام نہیں فرمایا، اللہ تعالیٰ کلام نہیں کیا کرتا نہ دیکھا جاتا ہے نہ اس کی کوئی مخصوص جگہ ہے، نہ اس کا عرش ہے اور نہ کرسی ہے اور نہ وہ عرش پر ہے یہ لوگ میزان کے عذاب قبر کے اور جنت و جہنم کے مخلوق ہونے کے قائل نہیں یعنی یہ دونوں چیزیں ابھی پیدا نہیں ہوئیں جب پیدا ہوں گی تو خاص وقت آنے پر ختم و فنا ہو جائیں گی، اللہ تعالیٰ کسی سے کلام نہیں کرے گا اور نہ قیامت کے دن کسی کو دیکھے گا، نہ جنتی اللہ تعالیٰ کو جنت میں دیکھیں گے، کہتے ہیں ایمان صرف دل کی معرفت کا نام ہے زبان کے اقرار کو اس میں دخل نہیں، یہ لوگ حق تعالیٰ شانہ کی تمام صفات کا انکار کرتے ہیں (بلکہ اللہ ہی کا انکار کرتے ہیں) حق تعالیٰ جل مجدہ ان کی بکواس سے بلند و برتر ہے۔

**صالحیہ:** کو صالحیہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ حسین صالحی کے پیرو کار ہیں یہ کہا کرتا تھا کہ ایمان صرف معرفت کا نام ہے اور کفر محض جہالت کا نام ہے اور تین معبود ماننے والوں کا خیال کفر نہیں اگرچہ اس کے قائل کافر ہی ہیں اور عبادت بس ایمان ہے کوئی اور عبادت نہیں

یونس البری وزعم ان الایمان ھو المعرفۃ والخضوع والمحبۃ للہ عزوجل وان من ترک خصلۃ منھا فھو کافر واما الشمریۃ فمنسوبۃ الی ابی شمر زعم ان الایمان ھو المعرفۃ والخضوع والمحبۃ والاقرار بانہ واحد لیس کمثلہ شئ وذالک باجتماعھ ایمان و قال ابوشمر لا اسمی من رکب الکبیرۃ فاسقا علی الاطلاق دون ان اقول فاسق فی کذا وکذا واما الیونانیۃ فمنسوبۃ الی یونان زعموا ان الایمان ھو المعرفۃ والاقرار باللہ ورسلہ وما لا یجوز فی الفعل لا یفعلہ واما النجاریۃ فمنسوبۃ الی محمد حسین ابن محمد النجاری یقولون ان الایمان ھو المعرفۃ باللہ وبرسلہ وفرائضہ المجتمع علیھا والخضوع لہ والاقرار باللسان فمتی جھل منہ شیئا وقامت علیہ الحجۃ ولم یقربہ کان کافرا واما الغیلانیۃ فمنسوبۃ الی غیلان وافقوا الشمریۃ وزعموا ان العلم بحدوث الاشیاء ضروری والعلم بالتوحید ھو العلم باللسان وفی حکایۃ زرقان ان غیلان کان یقول بان الایمان ھو الاقرار باللسان وھو التصدیق واما الشبیبۃ فھم اصحاب محمد بن شبیب زعموا ان الایمان ھو الاقرار باللہ والمعرفۃ بوحدانیتہ ونفی التشبیہ عنہ وزعم محمد ان الایمان کان فی ابلیس وانما کفر لاستکبارہ واما الحنفیۃ فھم بعض اصحاب ابی حنیفۃ النعمان بن ثابت زعموا ان الایمان ھو المعرفۃ والاقرار باللہ

یونسیہ، یونس بَرّی کی طرف منسوب ہے اس کا زعم ہے کہ ایمان معرفت، خضوع اور اللہ کی محبّت کا نام ہے اگر کسی نے ان میں سے ایک بات بھی چھوڑ دی وہ کافر ہے۔ شمریّہ ابوشمر کی طرف منسوب ہیں اس کا زعم ہے کہ ایمان، معرفت، خضوع، محبّت اور اس اقرار کا نام ہے اور اس کے مثل کوئی چیز نہیں یعنی ان چار چیزوں کے مجموعہ کو ایمان کہتے ہیں۔ ابوشمر کہتا ہے میں بڑے گناہ کرنیوالوں کو مطلق فاسق نہیں کہتا ہاں یہ کہتا ہوں کہ وہ فلاں فلاں گناہ میں فاسق ہیں۔ یونانیّہ یونان کے پیروکار ہیں اس کا زعم ہے کہ ایمان اللہ اور اس کے رسول کی معرفت کا اور ناجائز افعال کو نہ کرنے کا نام ہے۔ نجاریّہ محمد حسین بن محمد نجاری کی طرف منسوب ہیں ان کے زعم میں ایمان اللہ کی اور اس کے رسول کی معرفت کا اور متفق علیہ فرائض کی معرفت کا اور اللہ کے آگے عاجزی کا اور زبان سے اقرار کا نام ہے اگر کوئی ان باتوں میں سے کسی بات سے جاہل رہا اور اس پر حجت قائم ہوگئی لیکن اس کی معرفت حاصل نہیں کی وہ کافر ہے۔ غیلانیہ غیلان کی طرف منسوب ہیں یہ لوگ شمریہ کے ہم خیال ہیں کہتے ہیں حدوث کائنات کا علم ضروری ہے اور توحید باللسان اقرار کو کہتے ہیں کہ اللہ ایک ہے۔ زُرقان غیلان سے نقل کرتا ہوا لکھتا ہے کہ غیلان کہا کرتا تھا کہ ایمان محض زبانوں سے اقرار ہے اور یہی تصدیق ہے۔ شبیبیہ محمد بن شبیب کے معتقد ہیں ان کا زعم ہے کہ ایمان اللہ کا اقرار اس کی یگانگت کی معرفت اور اس سے تشبیہ کی نفی کو کہتے ہیں محمد بن شبیب کا زعم تھا ابلیس میں بھی ایمان تھا لیکن اپنے غرور گھمنڈ کی وجہ سے کافر ہوگیا۔ حنفیہ امام ابوحنیفہ (نعمان بن ثابت) کے بعض اصحاب ہیں ان کا زعم ہے کہ ایمان اللہ کو، اس کے رسول کو اور اللہ کے پاس سے اتری ہوئی تمام چیزوں کو دل سے ماننا اور زبان سے اقرار کرنا ہے جیسا کہ برہوتی نے کتاب الشجرہ میں لکھا ہے، معاذ یہ معاذ موصی

ورسوله وربما جاء من عنده جملة على ما ذكره البرهوتي
في كتاب الشجرة واما المعاذية فمنسوبة الى معاذ
المومني كان يقول من ترك طاعة الله يقال له انه فسق ولا
يقال فاسق والفاسق ليس بعدو الله ولا ولي الله واما
المريسية فمنسوبة الى بشر المريسي يزعمون ان الايمان
هو التصديق وان التصديق يكون بالقلب واللسان والى
هذا كان يذهب ابن الراوندي وزعم ايضا ان السجود
للشمس ليس بكفر ولكنه امارة الكفر۔

**فصل** واما الكرامية فمنسوبة الى ابي
عبد الله بن كرام زعموا ان الايمان هو الاقرار
باللسان دون القلب وان المنافقين كانوا مومنين
في الحقيقة ومن قولهم ان الاستطاعة
تتقدم الفعل مع وجود كونها مقارنة له
بخلاف ما قال اهل السنة من انها مع الفعل ولا
يجوز ان يتقدمه من غير شرط ومولفو كتبهم
ابو الحسين الصالحي وابن الراوندي ومحمد بن
شبيب والحسين بن محمد النجار واكثر ما
يكون مذهبهم بالمشرق ونواحي خراسان۔

**فصل** في ذكر مقالة المعتزلة والقدرية
وانما سموا المعتزلة لاعتزالهم الحق وقيل
لاعتزالهم اقاويل المسلمين لان الناس كانوا
مختلفين في مرتكب الكبيرة فقال بعضهم
هم مومنون بما معهم من الايمان وقال بعضهم
هم كافرون فاحدث واصل بن عطا قولا ثالثا
وفارق المسلمين واعتزل المومنين فقال ماهم

کی طرف منسوب ہیں کہ اللہ کی اطاعت چھوڑنے والے کو ماضی میں فاسق کہا جاتا ہے مستقبل میں نہیں، اور فاسق نہ اللہ کا دشمن ہے اور نہ دوست ہے۔

مریسیہ بشر مریسی کی طرف منسوب ہیں ان کا زعم ہے کہ ایمان تصدیق ہے اور تصدیق دل و زبان سے ہوتی ہے، یہی ابن راوندی کی رائے تھی اس کا یہ زعم بھی ہے کہ سورج کو سجدہ کرنا کفر نہیں ہاں کفر کی علامت ہے۔

★

**کرامیہ** یہ فرقہ ابو عبداللہ بن کرام کی طرف منسوب ہے ان کا زعم ہے کہ ایمان زبان سے اقرار کو کہتے ہیں دلی تصدیق کو نہیں اور حقیقت میں منافق مومن ہیں اور استطاعت فعل سے مقدم ہے باوجودیکہ فعل کے ساتھ ساتھ پائی جاتی ہے لیکن اہلسنت کہتے ہیں کہ استطاعت بلاکسی شرط کے فعل کے ساتھ ساتھ ہے فعل سے مقدم نہیں یعنی یہ نہیں کہا جا سکتا کہ لوگوں کو فعل سے پہلے فعل کی طاقت ہے۔ اس فرقہ کی کتابیں لکھنے والے ابوالحسین صالحی، ابن راوندی، محمد بن شبیب اور حسین بن محمد نجار ہیں یہ مذہب زیادہ تر مشرق اور نواحی خراسان میں پایا جاتا ہے۔

**معتزلہ اور قدریہ** معتزلہ کو معتزلہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ حق سے ہٹے ہوئے ہیں یا مسلمانوں کے خیالات سے کنارہ کش ہیں کیونکہ لوگ بڑے بڑے گناہوں میں ملوث حضرات پر مختلف حکم لگاتے ہیں بعض کے نزدیک وہ مومن ہیں کیونکہ ان کے نزدیک اعمال ایمان میں داخل نہیں اور بعض کے نزدیک کافر ہیں کیونکہ ان کے نزدیک اعمال جزو ایمان ہیں لیکن واصل بن عطاء نے ان کے بارے میں ایک تیسرا نیا قول ایجاد کیا اور اس قول کی رو سے وہ

بمومنین ولا کافرین فسموا بذلک المعتزلۃ و قیل انما سموا بذلک لاعتزالھم مجلس الحسن البصری رحمۃ اللہ علیہ ثم الحسن بھم وقال ھؤلاء معتزلۃ فلقبوا بذلک وھم یقتدون بعمرو بن عبید و لما غضب الحسن البصری علی عمرو بن عبید عوتب فی ذالک فقال اتعاتبونی فی رجل رأیتہ یسجد للشمس من دون اللہ فی المنام وسموا قدریۃ لردھم قضاء اللہ عزو جل وقدرہ فی معاصی العباد واثباتھم لھا بالنفسھم ومذھب المعتزلۃ والجھمیۃ و القدریۃ فی نفی الصفات واحد وقد ذکرنا بعض مذاھبھم فی الاعتقاد ومولفو کتبھم ابو الھذیل وجعفر بن حرب الخیاط والکعبی وابوھاشم وابو عبد اللہ البصری وعبد الجبار بن احمد الھمدانی واکثر ما یکون مذھبھم بالعسکر والاھواز وجھزم وھم ست فرق الھذلیۃ والنظامیۃ والمعمریۃ والجبائیۃ والکعبیۃ والبھشمیۃ والذی اجتمعت علیہ فرق المعتزلۃ نفی الصفات باجمعھا فنفت ان یکون لہ عزوجل علم وقدرۃ وحیوۃ وسمع وبصر وکذلک نفی الصفات المثبتۃ بالسمع من الاستواء والنزول وغیر ذالک واجتمعت ایضا علی ان کلام اللہ محدث وارادتہ محدثۃ وانہ تکلم بکلام خلقہ فی غیرہ ویرید بارادۃ محدثۃ لا فی محل وانہ تعالیٰ

تمام مسلمانوں سے علیحدہ ہوگیا، وہ کہتا ہے بڑے گناہ کرنے والے نہ مسلمان ہیں اور نہ کافر، اسی بناء پر ان کا نام معتزلہ (علیحدہ ہو جانے والے) پڑ گیا۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ انہیں معتزلہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ حسن بصریؒ نے فرمایا یہ لوگ ہٹ جانیوالے ہیں لہٰذا ان کا یہ لقب پڑ گیا یہ لوگ عمرو بن عبید کے پیروکار ہیں۔ جب حسن بصری عمرو بن عبید پر ناراض ہوئے تو حسن بصری پر اس سلسلہ میں اعتراض کیا گیا، آپ نے فرمایا تم مجھ پر اس شخص کی حمایت میں عتاب کرتے ہو جسے میں نے خواب میں اللہ کو چھوڑ کر سورج کو سجدہ کرتا ہوا دیکھا؟ اور انہیں قدریہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ تقدیر کو نہیں مانتے اور کہتے ہیں کہ گناہوں کے لوگ خود خالق ہیں اللہ خالق نہیں۔ معتزلہ، جہمیہ اور قدریہ سب صفات باری کے انکار کرنے کے منکر ہیں ہم عقائد میں ان میں سے بعض کے عقائد کا ذکر اوپر کر آئے ہیں ان لوگوں کی کتابیں لکھنے والے ابوالہذیل، جعفر بن حرب، خیاط، کعبی، ابوہاشم ابوعبد اللہ بصری اور عبد الجبار بن احمد ہمدانی ہیں یہ فرقہ زیادہ تر عسکر، اہواز اور جہزم میں پایا جاتا ہے یہ چھ فرقے ہیں، ہذلیۃ، نظامیۃ، معمریہ، جبائیہ، کعبیہ، اور بہشمیہ، معتزلہ کے تمام فرقوں کا انکار صفات پر اجماع ہے یہ لوگ اللہ کے علم، قدرت، حیات اور سننے دیکھنے کا انکار کرتے ہیں اسی طرح حدیث و قرآن سے اللہ کی جو صفتیں ثابت ہیں انہیں بھی نہیں مانتے کہتے ہیں اللہ عرش پر نہیں اور اللہ روزانہ پہلے آسمان پر نہیں اترتا بلکہ اترنا اس کی شان کے لائق ہی نہیں ان سب کا اس پر بھی اجماع ہے کہ اللہ کا کلام مخلوق و حادث ہے اور ارادہ بھی حادث ہے اور اس نے ایسا کلام فرمایا ہے جو اس نے اپنے غیر میں پیدا فرمایا ہے اور وہ ایسے حادث ارادہ سے ارادہ فرماتا ہے جو محل میں نہیں ہوتا اور اپنے معلوم کے خلاف ارادہ فرماتا ہے اور اپنے بندوں سے

يريد خلاف معلومه ويريد من عباده ما لا يكون
ويكون ما لا يريد وانه تعالى لا يقدر على مقدورات
غيره بل يستحيل ذالك وانه لم يخلق
افعال عبيده بل هم الخالقون لها دون ربهم
وان كثيرا ما يتغذ الانسان لم يرزقه الله
اذا كان حراما وانما الذي يرزق الله الحلال
دون الحرام وان الانسان قد يقتل دون اجله
والقاتل يقطع اجله قبل حينه وان من ارتكب
كبيرة من الموحدين وان لم يكن كفرا فانه
يخرج بها من ايمانه ويخلد في النار ابد الابدين
وتبطل جميع حسناته وابطلوا شفاعة النبي
صلى الله عليه وسلم لاهل الكبائر واكثر
هم نفوا عذاب القبر والميزان وراوا الخروج
على السلطان وترك طاعته وانكروا انتفاع
الميت بدعاء الحي له والصدقة عنه ووصول
ثوابها اليه وزعمت ايضا ان الله سبحانه لم
يكلم ادم ونوحا وابراهيم وموسى وعيسى و
محمدا صلوات الله عليهم اجمعين ولا
جبرئيل ولا ميكائيل ولا اسرافيل ولا حملة
العرش ولا ينظر اليهم مثل ما يكلم ابليس
واليهود والنصرى واما الذي انفردت به
كل فرقة منها اما الهذلية فقد انفرد
شيخهم ابو الهذيل بان لله علما وقدرة
وسمعا وبصرا وان كلام الله بعضه مخلوق
وبعضه غير مخلوق وهو قوله تعالى كن

چیزیں چاہتا ہے جو ہونے والی نہیں اور جو نہیں چاہتا وہ ہوتی ہیں۔
اور حق تعالیٰ اپنے غیر کے مقدورات پر قادر نہیں بلکہ یہ بات محال ہے
اور اس نے اپنے بندوں کے افعال پیدا نہیں فرمائے بلکہ ان کے
وہ خود خالق ہیں اور حرام روزی جسے لوگ کثرت سے استعمال کرتے
ہیں حق تعالیٰ نہیں دیتا بلکہ حلال عطا فرماتا ہے اور انسان کبھی قبل از
وقت مار دیا جاتا ہے اور قاتل قبل از وقت اس کی مقررہ مدت سے
پہلے اسے مار دیتا ہے۔ اور بڑے گناہوں کا مرتکب جو موحد ہے
کافر نہیں ہوتا مگر اس کی وجہ سے خارج از ایمان ہو جاتا ہے اور
ہمیشہ ہمیش کے لئے جہنمی ہو جاتا ہے اور اس کی تمام نیکیاں باطل ہو
جاتی ہیں کہتے ہیں کہ نبی صلعم کی شفاعت ارباب کبائر کے لئے نہیں ہے
اکثر معتزلہ عذاب قبر کو اور میزان کو نہیں مانتے اور سلطان وقت
کی بغاوت و ترک اطاعت کو جائز بتاتے ہیں اور کہتے ہیں زندوں کی
دعاؤں اور صدقوں سے مُردوں کو ثواب نہیں ملتا۔
ان کا زعم ہے کہ حق تعالیٰ سبحانہ نے حضرت آدمؑ، نوحؑ، ابراہیمؑ
موسٰیؑ، عیسٰیؑ اور محمد رسول اللہ سے کلام نہیں فرمایا، نہ جبرئیلؑ،
میکائیلؑ اور اسرافیلؑ سے اور نہ عرش کو اٹھانے والے فرشتوں سے
نہ ان کی طرف دیکھتا ہے جیسے وہ ابلیس اور یہودیوں اور عیسائیوں
سے کلام نہیں فرماتا۔ ان اجماعی مسائل کے علاوہ ہر فرقہ کے انفرادی
مسائل ہیں۔ ہذلیہ فرقہ کا سرغنہ ابو الہذیل اس میں منفرد ہے کہ علم
قدرت، سننا اور دیکھنا اللہ تعالیٰ کے لئے ثابت ہے اور اللہ تعالیٰ
کا کلام بعض مخلوق ہے اور بعض مخلوق نہیں یعنی لفظ کن مخلوق نہیں
اور اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق کے خلاف نہیں اور اللہ تعالیٰ کے مقدورات
متناہی ہیں غیر متناہی نہیں اس لئے اہل جنت بلا حس و حرکت کے
باقی رہیں گے اور اللہ تعالیٰ انہیں حرکت دینے پر قادر نہ ہوگا اور
نہ وہ خود ہی حرکت کرنے پر قادر ہوں گے ان کے زعم میں مردہ

وقال ان اللہ تعالیٰ لیس بخلاف خلقہ وان مقدور اللہ متناھی فیبقی اھل الجنۃ لا حرکۃ لھم واللہ تعالیٰ لا یقدر علی تحریکھم ولا ھم یقدرون علی ذلک وجوز ان یکون المیت والمعدوم والعاجز یفعل الافعال وابی ان یکون اللہ تعالیٰ لم یزل سمیعا واما النظامیۃ کان شیخھم النظام یقول ان الجمادات تفعل بایجاب الخلقۃ وکان ینفی الاعراض الا الحرکۃ الاعتمادیۃ ویقول ان الانسان ھو الروح وان احد المیرا النبی صلی اللہ علیہ وسلم وانما رای طرفہ یعنی جسمہ وخرق الاجماع فقال من ترک الصلوٰۃ عامدا ذاکرا فلا اعادۃ علیہ وکان ینفی اجماع الامۃ ویجوز اجتماعھا علی باطل ویقول ان الایمان مثل الکفر والطاعۃ کالمعصیۃ و فعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم کفعل ابلیس اللعین وان سیرۃ عمر وعلی کسیرۃ الحجاج وانما التزم ذلک ورکبہ لانہ کان یقول الحیوان کلہ جنس واحد وزعم ان القران لیس بمعجز فی نظمہ وان اللہ تعالیٰ لیس بقادر علی تحریق الطفل ولو کان علی شفیر جھنم ولا علی طرحہ فیھا وھو اوّل من قال بالکفر من اھل القبلۃ وکان یقول ان الجسم یتجزیٰ الی ما لا غایۃ لہ وکان یقول ان الحیات والعقارب والخنافس فی الجنۃ وکذلک الکلاب والخنازیر فی الجنۃ واما المعمریۃ فکان شیخھم المعمر یقول یقول

معدوم اور عاجز افعال کر سکتا ہے کہتے ہیں حق تعالٰے ہمیشہ سننے والا نہیں رہے گا۔

نظامیہ فرقہ کا سرغنہ نظام ہے کہتا ہے جمادات ایجاب پیدائش کو بناتے ہیں یہ اعراض کا منکر ہے ہاں اعتمادی حرکت کا قائل ہے۔ (جیسے آنکھ کی روشنی متحرک ہے)

اس کا زعم ہے کہ انسان ہی روح ہے اور پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کو کسی نے نہیں دیکھا بس آپ کا ظرف (جسم) ہی دیکھا ہے۔ یہ شخص اجماع کے خلاف کرتا ہے اور کہتا ہے اگر کسی نے جان بوجھ کر یاد ہوتے ہوئے نماز چھوڑ دی اس پر نماز کا لوٹانا نہیں، اجماع اُمت کا قائل نہیں اور باطل پر جواز اجماع کا قائل ہے اور کہتا ہے ایمان کفر کے اور طاعت گناہ کے ہم شل ہے اور نبی صلعم کا فعل ابلیس لعین کے فعل کے ہم شل ہے اور سیرت عمرؓ و علی رضؓ سیرت حجاج کے ہم شل ہے اس کا یہ خیال اور یہ نظریہ محض اس لئے ہے کہ اس کے زعم میں تمام حیوان ہم جنس ہیں، کہتا ہے: قرآن کی نظم میں اعجاز نہیں اور اللہ تعالٰے بچوں کے جلانے پر قادر نہیں اگرچہ وہ جہنم کے کنارے پر کھڑے ہوں اور نہ انہیں جہنم میں جھونکنے پر قادر ہے۔ یہ لوگ مسلمانوں میں کفر کے ارتکاب میں سب سے آگے ہیں۔ نظام کہتا تھا کہ جسم لا محدود ٹکڑوں میں بٹ سکتا ہے، کہتا تھا: سانپ، بچھو، کن کھجورے سب بہشت میں جائیں گے اسی طرح کتے اور خنزیر بھی جنت میں جائیں گے۔

معمریہ کا شیخ معمر ہے کہتا ہے افعال طبیعت سے سرزد ہوتے ہیں بلکہ اہل طبائع سے بھی آگے بڑھ جاتا ہے اس کا زعم ہے کہ اللہ تعالٰے نے رنگ، ذائقہ، بو، موت اور زندگی نہیں پیدا کی بلکہ یہ بالطبع جسم کے افعال ہیں اور قرآن اجسام کا طبیعی فعل ہے اللہ کا فعل (کلام) نہیں یہ اللہ کے قدیم ہونے کا منکر ہے اللہ تعالیٰ

اهل الطبائع ويتجاوز ويزعم ان الله تعالى لم يخلق
لونا ولا طعما ولا رائحة ولا موتا ولا حيوٰة وان
ذلك كله فعل الجسم بطبعه وكان يقول ان
القرآن فعل الاجسام وليس هو لفعل الله وانكر
ان يكون الله تعالى قديما تباله والعده الله تعالى
من هذه الامة فاما الجبائية فكان شيخهم
الجبائي خرق الاجماع وشذ عنه في اشياء منها
انه كان يقول ان العباد خالقون لافعالهم لم
يسبقه الى هذه احد وكان يقول ان الله تعالى
احبل نساء العالمين بخلقه الحبل فيهن وكان
يقول ان الله تعالى مطيع لعباده اذا فعل ما ارادوه
وقال ومن حلف ان يعطي غريمه حقه غدا
واستثنى في ذلك بقوله ان شاء الله لم ينفعه
الاستثناء فاذا لم يعط حنث وكان يقول ان من
سرق خمسة دراهم كان فاسقا وان نقصت منه
حبة لم يفسق واما البهشمية فمنسوبة الى ابي
هاشم بن الجبائي وكان ابو هاشم يجوز ان يكون
المكلف قادرا وهو لا يكون فاعلا ولا تاركا
فيعاقبه الله تعالى على فعل وكان يقول من
تاب من سائر الذنوب الا ذنبا واحدا لم تصح
توبته فيما تاب منه واما الكعبية فمنسوبة
الى ابي القاسم الكعبي وكان بغدادي المذهب
فانكر ان يكون الله سميعا بصيرا وان يكون
مريدا بالحقيقة وان ارادة الله تعالى من
فعل عباده هو الامر به وارادته من فعل

اس فرقہ کو موت کے گھاٹ اتارے اور امت محمدیہ سے بہت دور فرمادے۔

جبائیہ فرقہ کا مرشد جبائی ہے جو اجماع کے خلاف کرتا ہے اور چند مسائل میں اجماع سے بالکل کٹا ہوا ہے۔ مثلاً یہ کہتا ہے کہ بندے اپنے افعال کے خود خالق ہیں اللہ خالق نہیں اس سے پہلے کسی نے یہ شرکیہ مسئلہ ایجاد نہیں کیا تھا اور یہ بھی کہ اللہ نے دنیا کی تمام عورتوں کو ان میں حمل پیدا کر کے حاملہ کیا۔ اور یہ بھی کہ اللہ تعالیٰ بندوں کا مطیع و منقاد ہے جو بندے چاہتے ہیں وہی کرتا ہے۔ اور یہ بھی کہ اگر کوئی قسم کھالے کہ میں کل قرض ادا کر دوں گا۔ اور ان شاء اللہ بھی کہہ لے اور کل قرض ادا نہ کرے تو ان شاء اللہ سے اسے کچھ فائدہ نہ ہوگا اور اس کی قسم ٹوٹ جائے گی، اور یہ بھی کہا کرتا تھا کہ اگر کوئی پانچ درہم چرالے تو فاسق ہوگا اور اگر پانچ درہم سے کم چرائے خواہ ایک ہی کم ہو وہ فاسق نہیں۔

ہشمیہ ابوہاشم بن جبائی کی طرف منسوب ہے ابوہاشم کے نزدیک یہ بات جائز تھی کہ اگر مکلف فعل پر قادر ہونے کے باوجود ترک فعل نہ کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے فعل پر اسے عذاب دے گا اور کہتا تھا اگر کسی نے تمام گناہوں سے توبہ کرلی مگر کسی ایک گناہ سے نہیں تو اس کی توبہ صحیح نہیں۔

کعبیہ ابوالقاسم کعبی کی طرف منسوب ہیں یہ شخص بغدادی معتزلہ کے مذہب پر تھا لہٰذا یہ اللہ کو سننے والا اور دیکھنے والا نہیں مانتا اور اللہ تعالیٰ کے حقیقی ارادے کو بھی تسلیم نہیں کرتا کہتا ہے کہ بندوں کے افعال سے اللہ کے ارادے کا تعلق صرف اتنا ہے کہ وہ اس فعل کا حکم فرماتا ہے اور اللہ کے ذاتی فعل کا ارادہ اس کا علم اور عدم جبر ہے، اس کا زعم ہے کہ دنیا بھری ہوئی ہے

نفسہ ھو علمہ وعدم الاکراہ و زعم ان العالم کلہ ملاء وان المتحرک انما ھو الصفحۃ الاولی من الاجسام وان الانسان لو دھن بدھن و مشی لم یکن ھو المتحرک لکن الدھن متحرک وکان یقول ان القران محدث ولا یقول مخلوق۔

کوئی جگہ خالی نہیں اور صرف اجسام کا پہلا صفحہ متحرک ہے باقی اجزاء اپنی اپنی جگہ پر ہیں اگر انسان تیل لگا کے چلنے لگے تو وہ متحرک نہیں بلکہ تیل متحرک ہے کہتا تھا: قرآن حادث ہے اور قرآن کو مخلوق نہیں کہتا تھا۔

**فصل** واما ذکر مقالۃ المشبھۃ وھم ثلاثۃ فرقۃ الھشامیۃ والمقاتلیۃ والواسمیۃ والذی اتفقت علیہ الفرق الثلاثۃ ان اللہ جسم وانہ لا یجوز ان یعقل الموجود الا جسما والذی غلب علیھم التشبیہ فرق الروافضۃ والکرامیۃ الذی الف کتبھم ھشام ابن الحکم ولہ کتاب فی اثبات الجسم واما الھشامیۃ فمنسوبۃ الی ھشام بن الحکم فزعم ان اللہ تعالی جسم طویل عریض عمیق نور ساطع لہ قدر من الاقدار کالسبیکۃ الصافیۃ یتحرک و یسکن و یقوم و یقعد وحکی عنہ انہ قال احسن الاقدار ان یکون سبعۃ اشبار وقیل لہ ربک اعظم ام احد فقال ربی اعظم واما المقاتلیۃ فمنسوبۃ الی مقاتل بن سلیمان حکی عنہ انہ قال ان اللہ تعالی جسم وانہ جثۃ علی صورۃ الانسان لحم ودم ولہ جوارح واعضاء من راس و لسان وعنق وانہ فی جمیع ذلک لا یشبہ الاشیاء ولا تشبھہ۔

**مشبّہہ** یہ تین فرقے ہیں ہشامیہ، مقاتلیہ اور واسمیہ ان تینوں فرقوں کے نزدیک بالاتفاق اللہ تعالیٰ جسم ہے کیونکہ کوئی موجود شے بلا جسم کے نہیں یہ لوگ زیادہ تر رافضیوں اور کرامیہ سے ملتے جلتے ہیں اور ان کی کتابیں لکھنے والے ہشام بن حکم ہیں ہشام کی اثبات جسم کے موضوع پر ایک کتاب ہے۔

ہشامیہ، ہشام بن حکم کی طرف منسوب ہیں اس کا زعم ہے کہ اللہ طول، عرض اور عمق والا ایک جسم ہے اور ایک درخشندہ نور ہے اور صاف و شفاف چاندی کے ایک ٹکڑے کی طرح ایک معین انداز پر ہے اور حرکت و سکون سے متصف ہے اور کھڑے ہونے اور بیٹھنے سے بھی۔ اس سے یہ بھی منقول ہے کہ وہ کہتا تھا: بہترین قد سات بالشت کا ہوتا ہے گویا اللہ کا قد سات بالشت کا ہے اس سے پوچھا گیا کہ آپ کا پروردگار بڑا ہے یا اُحد پہاڑ؟ تو بولا: میرا پروردگار عظیم ہے۔

مقاتلیہ، مقاتل بن سلیمان کی طرف منسوب ہے اس کا بھی زعم تھا کہ اللہ تعالیٰ جسم ہے اور اس کا جثہ انسانی شکل و صورت پر ہے اس کے جسم میں گوشت، خون اور تمام اعضاء جیسے سر، زبان اور گردن وغیرہ ہیں لیکن اس کی ہر شے کسی شے کے مشابہ نہیں اور نہ کوئی چیز اس کے مشابہ ہے۔

**فصل** فی ذکر مقالۃ الجھمیۃ تفرد جھم بن صفوان بان الانسان انما ینسب الیہ ما

**جہمیہ فرقہ کی وضاحت** جہم کے عقیدت مندوں کا نام جہمیہ ہے۔ جہم بن صفوان اس میں منفرد ہے کہ انسان کے افعال اس کی

يظهر منه على المجاز لا على الحقيقة كما يقال طالت النخلة وادركت الثمرة وكان يابى ان يقول ان الله شئ ويقول بحدوث علم الله ويمتنع ان يقول ان الله كان عالما بالاشياء قبل كونها ويقول ان الجنة والنار تفنيان وينفى الصفات كان مذهب جهم بترمذ وهو بلد وقيل بمرو وله تاليف فى نفى الصفات قتله مسلم بن احوز المازنى واما الضرارية فمنسوبة الى ضرار بن عمرو كان يقول ضرار ان الاجسام اعراض مجتمعة وجوز ان تنقلب الاعراض اجساما وان الاستطاعة بعض المستطيع وهى قبل الفعل وانكر قراءة ابن مسعود وابى بن كعب واما النجارية فهى منسوبة الى الحسين بن محمد النجار كان يثبت فعل الفاعلين بالحقيقة لله تعالى وللعبد وكان يقول بنفى الصفات وقال بقول المعتزلة فى نفى الصفات الا فى الارادة فانه اثبت ان القديم مريد لنفسه وكان يقول بخلق القران ويقول ان الله مريد على معنى انه ليس بمقهور ولا مغلوب وان الله متكلم بمعنى انه ليس بعاجز عن الكلام وانه لم يزل جوادا بمعنى نفى البخل عنه و مذهبه موافق لمذهب ابن عون وابى يوسف الرازى واكثر ما يكون مذهبه بقاشان و اما الكلابية فمنسوبة الى ابى عبد الله بن كلاب وكان يقول لا اقول صفات الله ليست

طرف مجاز کے طور پر منسوب ہیں حقیقت میں اس کے نہیں جیسے ہم کہتے ہیں کھجور لمبی ہو گئی اور پھل پک گئے اس کا زعم ہے کہ اللہ شے نہیں اور اللہ کا علم حادث ہے اور اللہ کو چیزوں کے وجود سے قبل ان کا علم نہ تھا اور جنت و جہنم دونوں فنا ہو جائیں گے اور اللہ کی تمام صفات کا منکر ہے اس کے گندے عقائد ترمذ یا مرو میں پھیل گئے تھے اس نے انکار صفات کے موضوع پر ایک کتاب بھی لکھی ہے جہم کو مسلم بن احوز مازنی نے قتل کیا۔

ضراریہ: ضرار بن عمرو کی طرف منسوب ہیں اس کا زعم ہے کہ جسم اعراض کا مجموعہ ہے کہتا ہے کہ اعراض اجسام کی شکل اختیار کر سکتے ہیں اور استطاعت انسان کا ایک جزو ہے اور قبل از فعل ہے اور ابن مسعودؓ اور ابی بن کعبؓ کی قرأت کو نہیں مانتا۔

نجاریہ: حسین بن محمد نجار کی طرف منسوب ہیں اس کا زعم ہے کہ افعال حقیقی طور پر اللہ کی اور بندوں کی طرف منسوب ہیں یہ بھی صفات باری تعالیٰ کا منکر ہے اور صفات کے بارے میں بجز ارادے کے معتزلہ کا ہم خیال ہے کیونکہ اس نے ثابت کیا ہے کہ قدیم کا ذاتی اور قدیم ارادہ ہوتا ہے یہ بھی قرآن کو مخلوق کہتا تھا اور کہتا تھا اللہ صاحب ارادہ ہے یعنی اللہ تعالیٰ میں ذاتی ارادہ ہے، کسی کی تحریک یا جبر و قہر سے نہیں اور اللہ تعالیٰ متکلم ہے یعنی وہ کلام سے عاجز نہیں اور اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے جواد ہے یعنی اللہ تعالیٰ بخیل نہیں یہ ابو عون اور ابو یوسف رازی کا ہم خیال ہے اس کا مذہب زیادہ تر قاشان میں پایا جاتا ہے۔

کلابیہ: عبداللہ بن مبارک کلاب کی طرف منسوب ہیں۔ اس کا زعم ہے کہ صفات باری تعالیٰ قدیم نہیں، اور نہ

بقدیمۃ ولا محدثۃ وکان یقول لا اقول صفاتہ هی هو ولا هی غیرہ وان معنی الاستوآء نفی الاعوجاج فی قولہ الرحمٰن علی العرش استوٰی وان اللہ لم یزل علی ماکان علیہ من قبل ان لا مکان ونفی ان یکون للقرآن حروفا۔

**فصل** فی ذکر مقالۃ السالمیۃ وهی منسوبۃ الی ابن سالم من قولهم ان اللہ سبحانہ یرٰی یوم القیامۃ فی صورۃ آدمی محمّدی وانہ عزو جل یتجلی لسائر الخلق یوم القیامۃ من الجن والانس والملٰئکۃ والحیوان اجمع لکل واحد فی معناہ وفی کتاب اللہ تکذیبهم وهو فی قولہ عزوجل لیس کمثلہ شئ وهو السمیع البصیر ومن قولهم ان اللہ تعالیٰ سرّا لو اظهرہ لبطل التدبیر وللانبیآء سرا لو اظهرہ لبطلت النبوۃ وللعلمآء سرا لو اظهرہ لبطل العلم وهٰذا فاسد لان اللہ تعالیٰ حکیم و تدبیرہ محکم لا یتطرق نحوہ البطلان و الفساد وما ذکروہ یؤدی الی ابطال حکمتہ تعالیٰ وهٰذا کفر ومن قولهم ان الکفار یرون اللہ تعالیٰ فی الاٰخرۃ ویحاسبهم ومن قولهم ان ابلیس سجد لاٰدم فی الثانیۃ وفی القرآن تکذیبهم وهو قول اللہ عزو جل الّا ابلیس ابٰی واستکبر وکان من الکٰفرین وقولہ تعالیٰ الّا ابلیس لم یکن من السٰجدین ومن قولهم ان ابلیس ما دخل

حادث ہیں اور نہ عین ذات ہیں اور نہ غیر ذات اور الرحمٰن علی العرش استوٰی (یعنی رحمٰن عرش پر قائم ہے) میں استواء کا یہ معنی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس سے منحرف نہیں ہوتا اور اللہ تعالیٰ ہمیشہ ایک حال پر رہتا ہے اور اس کے ٹھہرنے کی کوئی جگہ نہیں اور قرآن پاک کے حرفوں کا منکر ہے۔

**سالمیہ** | یہ فرقہ ابن سالم کی طرف منسوب ہے ان کا زعم ہے کہ قیامت کے دن حق تعالیٰ امت محمدیہ کے ایک شخص کی شکل میں دکھائی دے گا اور قیامت کے دن حق تعالیٰ کی تجلّی عام ہو گی، اور اسے جن، انسان، فرشتے اور تمام جاندار اپنے اپنے حال کے مناسب دیکھیں گے، لیکن کتاب اللہ میں ان لوگوں کی تردید ہے فرمایا: اللہ کے مثل کوئی چیز نہیں اور وہ خوب سننے والا اور خوب دیکھنے والا ہے، ان لوگوں کا عقیدہ ہے کہ حق تعالیٰ کا ایک راز ہے اگر وہ اس کو ظاہر فرما دے تو کائنات عالم کی تدبیر باطل ہو جائے، اسی طرح ہر نبی کے لئے ایک راز ہے اگر وہ اسے ظاہر کر دے تو اس کی نبوّت ختم ہو جائے اسی طرح ہر عالم کے لئے ایک راز ہے اگر وہ اسے ظاہر کر دے تو اس کا علم جاتا رہے لیکن یہ عقیدہ باطل ہے کیونکہ حق تعالیٰ حکمت والا ہے اور اس کی تدبیر انتہائی مستحکم ہے جس میں فساد راہ نہیں پاسکتا، اور ان کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی حکمت و تدبیر میں فساد راہ پا سکتا ہے اور یہ کفر ہے۔

یہ کہتے ہیں کہ کافر بھی آخرت میں حق تعالیٰ کو دیکھیں گے اور وہ ان سے حساب لے گا، ان کا زعم ہے کہ ابلیس نے دوسری بار آدمؑ کو سجدہ کر لیا تھا حالانکہ قرآن پاک میں ان کی تکذیب ہے فرمایا سب نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے سجدہ نہیں کیا اور اس نے انکار کر دیا اور غرور کیا اور وہ کافر تھا۔ فرمایا: مگر ابلیس سجدہ کرنے والوں

الجنۃ وفی القرآن تکذیبھم وھو قولہ تعالٰی
اخرج منھا فانک رجیم ومن قولھم ان جبرئیل
کان یجیٔ الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ولا یبرح
من مکانہ ومن قولھم ان اللہ تعالٰی لما کلم موسٰی
علیہ السلام اعجب موسٰی بنفسہ فاوحی اللہ الیہ
یاموسٰی اتعجبک نفسک مد عینیک فمد موسٰی
عینیہ فنظر واذا فی آمۃ مائۃ طور علٰی کل طور
موسٰی وھذا منکر عند اھل النقل واصحٰب
الحدیث فھو حدیث باطل وقد اوعد النبی
صلی اللہ علیہ وسلم من کذب علیہ فقال من
کذب علی متعمدا فلیتبوء مقعدہ من النار و
من قولھم ان اللہ تعالٰی یرید من العباد الطاعات
ولا یرید منھم المعاصی وانہ عزوجل ارادھا
بھم لا منھم وھذا باطل لان اللہ تعالٰی قال
ومن یرد اللہ فتنتہ فلن تملک لہ من اللہ شیئًا
یعنی کفرہ وقال اللہ تعالٰی ولوشاء ربک مافعلوا
وقال تعالٰی ولوشآء اللہ ما اقتتلوا ومن قولھم
ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یحفظ القرآن
قبل النبوۃ وقبل ان یاتیہ جبرئیل علیہ السلام
وفی القرآن تکذیبھم وھو قولہ تعالٰی ما
کنت تدری ما الکتاب ولا الایمان وقولہ
تعالٰی وماکنت تتلو من قبلہ من کتاب
ولا تخطہ بیمینک ومن قولھم ان اللہ تعالٰی
یقرء علی لسان کل قاری وانھم اذا سمعوا
القرآن من قاری فانما یسمعونہ من اللہ وھذا

میں سے نہ تھا۔ ان کا گمان ہے کہ ابلیس جنت میں نہیں داخل ہوا
حالانکہ قرآن پاک کہتا ہے: جنت سے نکل جا کیونکہ تو ملعون
ہے، یہ کہتے ہیں کہ جبرئیل بلا ہلے جلے اور اپنی جگہ سے ہٹے بغیر
نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس کس طرح آیا کرتے تھے؟ کہتے
ہیں جب اللہ تعالٰے نے حضرت موسٰے علیہ السلام سے کلام فرمایا
تو موسٰے علیہ السلام کو اپنا نفس اچھا معلوم ہوا حق تعالٰے نے
آپ کے پاس وحی بھیجی کہ اے موسٰے کیا تو اپنے کو اچھا سمجھ رہا
ہے؟ آنکھیں کھول کر دیکھ، حضرت موسٰے علیہ السلام نے
دیکھا تو آپ کی حد نگاہ تک آپ کو سو کوہ طور نظر آئے اور ہر طور
پر موسٰے دکھائی دئے۔ اہل نقل و محدثین کے نزدیک ان کا یہ
قول باطل ہے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو مجھ پر
جھوٹ بولے اسے اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنا لینا چاہیئے، یہ کہتے ہیں
کہ حق تعالٰے اپنے بندوں سے عبادتیں چاہتا ہے گناہ کرانا
نہیں چاہتا اور اللہ تعالٰے نے ان سے گناہوں کے سبب کا
ارادہ کیا ان سے گناہ کرانے کا ارادہ نہیں کیا حالانکہ یہ باطل ہے
کیونکہ حق تعالٰے فرماتا ہے: اور جس سے اللہ فتنہ چاہتا ہے
تو آپ اللہ کے فتنہ سے کسی شے پر بھی قادر نہیں یہاں فتنہ سے
کفر مراد ہے، فرمایا: اگر آپ کا رب چاہتا تو کافر کفر نہ کرتے
فرمایا: اگر اللہ چاہتا تو وہ جنگ نہ کرتے۔ کہتے ہیں قرآن پاک
کے قبل از نبوت اور جبرئیل علیہ السلام کی آمد سے پہلے نبی صلعم
حافظ تھے۔ حالانکہ قرآن کہتا ہے: آپ کو خبر نہ تھی کہ کتاب کیا
ہے اور ایمان کیا ہے فرمایا: آپ اس سے پہلے کتاب نہیں
پڑھتے تھے اور نہ اسے اپنے سیدھے ہاتھ سے لکھتے تھے کہتے
ہیں حق تعالٰے ہر پڑھنے والے کی زبان پر پڑھتا ہے لوگ جب
کسی پڑھنے والے سے قرآن سنتے ہیں یہ قول (معاذ اللہ) حلول

القول يفضي الى الحلول نعوذ بالله من ذلك ويؤدي
الى ان الله تعالى يلحن و يلفظ وهذا كفر و من
قولهم ان الله تعالى في كل مكان ولا فرق بين
العرش وغيره من الامكنة وفي القرآن تكذيبهم
قال الله عزوجل "الرحمٰن على العرش استوى" ولا
يقال على الارض استوى ولا على بطون الحبالى والجبال
وغير ذلك من الامكنة وهذا آخر ما يتعلق
بالاعتقاد والاصول على وجه الاشارة والاختصار
وانما المرشد الى ابطال كل مذهب من مذاهب
هذه الفرق الضالة خوفا من اطالة الكتاب و
انما اوردنا ذكر مقالاتهم مجردة للتحذير منها
اعاذنا الله واياكم من شر هذه المذاهب و
اهلها واماتنا على الاسلام والسنة في الفرقة
الناجية برحمته۔

کی طرف اشارہ کرنا ہے یعنی حق تعالیٰ بندے میں اتر آتا ہے اور
اس سے یہ بھی لازم آتا ہے کہ حق تعالیٰ سے غلطیاں سرزد ہوں
اور الفاظ کا تلفظ فرمائے اور یہ کفر ہے، ان کا ایک گندہ عقیدہ
یہ بھی ہے کہ حق تعالیٰ ہر جگہ ہے اور عرش میں اور دوسرے مقامات
میں کوئی فرق نہیں حالانکہ قرآن حکیم میں ان کی تکذیب موجود ہے
فرمایا: رحمٰن عرش پر جلوہ افروز ہے یہ نہیں کہا جاتا کہ وہ زمین پر
بیٹھا ہے اور نہ یہ کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ رحموں میں اور پہاڑوں
وغیرہ پر بیٹھا ہے۔ الغرض ان گمراہ فرقوں کے عقائد کی طرف ہم نے
اختصار کے ساتھ اشارہ کیا ہے اور کتاب کے طویل ہو جانے کے ڈر سے
ہم نے ان کے اقوال کی تردید کی طرف اشارے نہیں کئے بلکہ محض اقوال
نقل کر دئے ہیں تاکہ قارئین کرام ان سے محتاط رہیں حق تعالیٰ شانہ ہم کو
اور قارئین کرام کو ان اقوال کی اور اہل اقوال کی برائیوں سے محفوظ
فرمائے اور اپنی رحمت و نوازش سے اسلام و توحید پر اور سنت پر
نجات پانے والے فرقہ میں شامل فرما کر ہمیں اپنے پاس بلائے آمین۔

# نواں باب

## قرآن وحدیث سے وعظ ونصیحت کی مجلسیں

واما الالفاظ بمواعظ القرآن والالفاظ النبوية
في مجالس نذكرها فالاول من ذلك مجلس في
قوله عزوجل فاذا قرأت القرآن فاستعذ بالله
من الشيطان الرجيم اعلم ان هذه الآية في
سورة النحل وهي مكية الا ثلاث آيات من

### پہلی مجلس، تلاوت سے پہلے اعوذ باللہ پڑھنا

حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے فرمایا: جب آپ قرآن پاک پڑھنے کا ارادہ فرمائیں
تو راندے گئے شیطان سے اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجئے۔ غور کیجئے یہ
آیت سورہ نحل کی ہے سورہ نحل مکہ میں اتری البتہ اس کی آخری
تین آیتیں مدینہ میں اتریں۔ اس میں ۱۲۸ آیتیں ہیں اور ۱۸۴۱ کلمے

اٰخرھا انزلت بالمدینۃ وعدد اٰیاتھا مائۃ و عشرون اٰیۃ وثمان اٰیاتٍ وعدد کلماتھا الف وثمان مائۃ واحدٰی واربعون کلمۃ وحروفھا سبعۃ الاف وسبعمائۃ وتسعۃ احرف قال اھل التفسیر کان سبب نزول ھٰذہ الاٰیۃ ان النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم قرء سورۃ النجم و قرء واللیل اذا یغشٰی فی صلٰوۃ الفجر بمکۃ فاعلن قراء تھما فلما بلغ الی قولہ افرأیتم اللّٰت والعزّٰی ومنٰوۃ الثالثۃ الاخرٰی نعس النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم فالقی الشیطٰن فی قرآءتہٖ تلک الغرانیق العلٰی عندھا الشفاعۃ ترتجٰی یعنی الاصنام ففرح المشرکون بذٰلک لانھم اثبتوا لھا الشفاعۃ ویقولون ھؤلآء شفعآؤنا عند اللّٰہ کما قال اللّٰہ عزوجل ما نعبدھم الا لیقربونا الی اللّٰہ زلفٰی وکانوا یقولون انھا اجسام طاھرۃ لیس لھا ذنوب فھی اولٰی بالعبادۃ لھا من غیرھا من الملوک والملٰئکۃ لان لھم ذنوبا وھم ذو ارواح فشبھوا الاصنام بالغرانیق وھی الذکور من الطیور واحدھا غرنوق و غرنیق لکونھا تعلو وترتفع فی السمآء وقیل ھو طائر ابیض من طیر الماء وقیل ھو الکرکی و یسمٰی ایضا للشاب الناعم غرنوق ومنہ حدیث علی رض فکانی انظر الٰی غرنوق من قریش یتشحط فی دمہٖ ای شاب وقال مقاتل یعنی الملائکۃ رجوا ان یکون للملٰئکۃ شفاعۃ لان طائفۃ

ہیں اور ۷۷۰۹ حرف ہیں۔

مفسرین اس آیت کے شانِ نزول کے سلسلہ میں لکھتے ہیں کہ ایک دفعہ مکہ میں صبح کی نماز میں نبی صلعم نے سورہ نجم اور واللیل پڑھی اور آپ نے ان دونوں سورتوں کو زور سے پڑھا۔ جب آپ افرأیتم اللات والعزیٰ ومناۃ الثالثۃ الاخریٰ پر پہنچے تو آپ پر اونگھ طاری ہوگئی اور آپ کی آواز میں آواز ملاکر شیطان نے یہ کلمے پڑھا دئے "یہ بلند شان والے غرانیق (بت) ہیں اور ان سے شفاعت کی توقع ہے" یہ کلمے سُن کر مشرکوں کو مسرت ہوئی کیونکہ وہ بتوں کی شفاعت کے قائل تھے اور کہا کرتے تھے کہ یہ بت اللہ کے پاس ہماری سفارش کریں گے اور ہمیں بخشوا دیں گے جیسا کہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے فرمایا: (وہ کہتے ہیں) ہم ان کی محض اس لئے عبادت کرتے ہیں کہ یہ ہمیں حق تعالیٰ سے قریب کر دیں گے۔

مشرک کہا کرتے تھے کہ بت معصوم و پاک اجسام ہیں اور ہر طرح کے گناہ سے بری بھی ہیں اس لئے بہ نسبت سلاطین و ملائکہ کے یہ عبادت کئے جانے کے زیادہ لائق ہیں کیونکہ وہ گنہ گار و جاندار ہیں اس لئے انہوں نے بتوں کو غرانیق سے تشبیہ دی غرانیق غرنوق اور غرنیق کی جمع ہے غرنوق نر پرندے کو کہتے ہیں کیونکہ پرندے اوپر چڑھتے ہیں اور فضا میں بلند ہو کر اڑتے ہیں بعض کے نزدیک غرنوق پانی کا ایک سفید پرندہ ہے بعض کے نزدیک کلنگ کو کہتے ہیں اور نازک اندام نوجوان کو بھی غرنوق کہتے ہیں حضرت علی رضا فرماتے ہیں: گویا میں ایک قریشی غرنوق (نازک اندام نوجوان) کو دیکھ رہا ہوں جو اپنے خون میں لت پت ہے۔ مقاتل کے نزدیک غرانیق سے فرشتے مراد ہیں مشرکوں کو امید تھی کہ فرشتے ان کی شفاعت کر کے بخشوا دیں گے کیونکہ کافروں کی ایک جماعت فرشتوں کو پوجتی تھی پھر جب رسول اللہ صلعم نے سورہ نجم ختم فرمادی تو آپ نے سجدہ کیا اور آپ کے ساتھ تمام

من الكفار كانت تعبد الملئكة فلما بلغ الرسول
بخاتمة النجم سجد وسجد كل من حضر من مسلم
ومشرك غير ان الوليد بن المغيرة كان رجلا
شيخا كبيرا فرفع ملأ كفه من التراب الى جبهته
فسجد عليه فقال محني كما تحني ام ايمن وصواحباتها
وكان ايمن خادم النبي صلى الله عليه
وسلم فقتل يوم حنين فوقعت هاتان الكلمتان
في قلب كل مشرك هما من سجع الشيطان وفتنته
القاهما في قراءة النبي صلى الله عليه وسلم عند
اخر ذكر الطواغيت والاصنام فعجب الفريقان
كلاهما من سجود الجميعين واتباعهم للنبي
صلى الله عليه وسلم في ذلك فاما المسلمون
فعجبوا من سجود المشركين على غير ايمان و
يقين واما المشركون فطابت انفسهم الى النبي
صلى الله عليه وسلم واصحابه واستبشروا و
قالوا ان محمدا قد رجع الى دينه الاول ودين
قومه فسجدوا تعظيما لالهتهم ففشت
الكلمتان في النّاس باظهار الشّيطان حتى بلغت
الكلمات الحبشة فكبر ذلك على النبي صلى الله
عليه وسلم فلما امسى اتاه جبرئيل عليه السلام
وقال معاذ الله من هاتين الكلمتين ما انزلهما ربي
عزوجل ولا امرني بهما ربك فلما رأى ذلك
رسول الله صلى الله عليه وسلم شق عليه و
قال اطعت للشيطان وتكلمت بكلامه و
اشركته في امر الله عزوجل فنسخ الله ما القى

حاضرین نے بھی، مسلمانوں نے بھی اور مشرکوں نے بھی۔ البتہ ولید بن مغیرہ چونکہ بوڑھا پھونس تھا اور جھک نہیں سکتا تھا اس لئے اس نے مٹھی بھر مٹی لے کر اور اسے پیشانی کے پاس لے جا کر اس پر سجدہ کر لیا اور بولا: ہم ام ایمن اور اس کی سہیلیوں کی طرح سجدہ کرتے ہیں اور جھکے جاتے ہیں ام ایمن رسول اللہ صلعم کی خادمہ تھیں بالآخر ولید جنگ حنین میں مارا گیا۔ غرضیکہ یہ دونوں شرکیہ کلمے ہر مشرک کے دل میں جا گھسے جو حقیقت میں شیطان کی مسجع عبادت تھی تاکہ لوگ فتنہ میں پڑ جائیں شیطان نے ومنٰوۃ الثالثۃ الاخریٰ کے بعد رحمت عالم صلعم کی آواز میں آواز ملا کر یہ دونوں جملے بڑھا دئے تھے تمام حاضرین کے سجدہ کرنے پر مسلمانوں کو بھی اور تعجب تھا اور مشرکوں کو بھی کیونکہ یہ کلمے مسلمانوں نے نہیں سنے تھے محض مشرکوں نے نبی صلعم جیسی آوازیں سنے تھے مسلمانوں کو اس لئے تعجب تھا کہ مشرکوں نے ایمان و یقین لائے بغیر کیسے سجدہ کر لیا اور مشرک نبی صلعم اور صحابہ سے خوش ہوئے جب آپ سے وہ کلمے سنے جو شیطان نے آپ کی اثنائے قرأت میں آپ کی آواز میں آواز ملا کر ان کے دلوں میں ڈال دئے تھے انہیں اس لئے مسرت ہوئی کہ انہوں نے گمان کیا کہ محمد (صلعم) اپنے آبائی اور قومی دین کی طرف لوٹ آئے، لہٰذا انہوں نے بھی اپنے معبودوں کی تعظیم کے لئے سجدہ کیا۔ پھر شیطان نے ان دونوں جملوں کو لوگوں میں پھیلا دیا اور یہ اسی قدر عام ہوئے کہ حبشہ میں رہنے والے مسلمانوں میں بھی پھیل گئے جب نبی صلعم نے یہ افواہ سنی تو آپ کو سخت صدمہ ہوا آپ دن بھر ملول رہے شام کو حضرت جبرئیل وحی لے کر اترے اور فرمایا: ان دونوں کلموں سے اللہ کی پناہ میرے پروردگار نے یہ دونوں کلمے نہیں اتارے اور نہ آپ کے پروردگار نے مجھے ان کا حکم فرمایا غرضیکہ رسول اللہ صلعم

الشيطان وانزل عليه وما ارسلنا من قبلك من
رسول ولا نبي الا اذا تمنّى القى الشيطان في امنيته
يعني في تلاوته وقراءته فينسخ الله ما يلقي الشيطان
ثم يحكم الله اٰيته والله عليم حكيم فلما برّأ الله
عزوجل نبيه صلى الله عليه وسلم من سجع الشيطان
وفتنته انقلب المشركون بضلالتهم وعداوتهم
ثم امر النبي صلى الله عليه وسلم بالاستعاذة
فانزل الله عزوجل فاذا قرأت القراٰن فاستعذ
بالله من الشيطان الرجيم قال عبد الله بن
عباس معناه اذا اردت ان تقرء القراٰن فقل
اعوذ بالله من الشيطان الرجيم يعني احترز بالله
من الشيطٰن الرجيم اي ابليس اللعين يعني
المرجوم باللعنة فقال ليس شئ قط اغلظ على
ابليس اللعين من التعوذ بالله منه انه ليس
له سلطان يعني ملكا على الذين اٰمنوا في علم
الله في الشرك فيضلهم عن الهدى وعلى
ربهم يتوكلون يعني بالله يثقون انما سلطانه
يعني ملكه على الذين يتولونه يعني ابليس اللعين
يعني يتبعونه على امره فيضلهم عن دينهم
الاسلام والذين هم به يعني بالله مشركون
اي من اجله مشركون۔

آپ کی آواز میں ان کلموں کے پڑھے جانے سے بڑے دلگیر تھے اور
فرماتے تھے بظاہر میں نے ہی شیطان کی اطاعت کی اور اس کے کلمے
پڑھے اور اللہ کی عبادت میں اسے شریک کیا آخر کار اللہ تعالےٰ نے
ان کلموں کے شیطانی کلمے ہونے کی تصدیق فرما دی اور یہ آیت
اتاری: ہم نے آپ سے پہلے جو رسول بھی اور جو نبی بھی بھیجا اور اس نے
قرأت کی تو شیطان نے اسی کی قرأت میں دخل دیا پھر اللہ شیطانی
کلموں کو مٹا دیتا ہے اور اپنی آیتوں کو محکم بنا دیتا ہے اور اللہ بڑے
علم والا اور زبردست حکمت والا ہے پھر جب اللہ تعالےٰ نے
اپنے نبی کو شیطان کی سجع سے اور اس کے فتنہ سے بری قرار دیدیا تو
مشرک پھر اپنی گمراہی اور عداوت پر اُتر آئے پھر نبی صلعم کو اعوذ باللہ
پڑھنے کا حکم فرمایا گیا اور یہ آیت اتری: جب آپ قرآن کی تلاوت
کا ارادہ کریں تو اللہ کی، راندے گئے شیطان سے، پناہ مانگ لیا
کیجئے۔ ابن عباس: یعنی جب آپ قرآن پڑھنے کا ارادہ فرمائیں
تو اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ لیا کیجئے یعنی شیطان سے
اللہ کی مدد سے پناہ ڈھونڈیں۔ رجیم بمعنی مرجوم (راندہ گیا لعنت
زدہ) ہے، فرمایا: شیطان پر اعوذ باللہ سے زیادہ سخت کوئی چیز نہیں
شیطان کا غلبہ ایمان والوں پر نہیں ہوتا کہ شیطان انہیں راہ ہدایت
سے بہکا دے اور وہ اپنے اللہ ہی پر بھروسہ رکھتے ہیں شیطان کا غلبہ
انہیں پر ہوتا ہے جو اس سے دوستی گانٹھتے ہیں اور اس کے نقش قدم
پر چلنے کی کوشش کرتے ہیں، بالآخر وہ انہیں ان کے دین اسلام کی
سیدھی راہ سے بہکا دیتا ہے اور ان پر داؤ چلتا ہے جو شیطان کے
کہنے میں آکر اللہ کے ساتھ شریک کرنے لگتے ہیں حق تعالیٰ تمام مسلمانوں کو شیطانی فتنوں سے بچائے آمین۔



# دسواں باب



ومعنیٰ اعوذ الاستعاذۃ والاستجارۃ والالتجاء والمعاذ الملجأ یقال عاذ بہٖ یعوذ بہ عیاذا و اعوذ عوذا ومعنیٰ معاذ اللّٰہ ای الملجأ الیہ واعوذ باللّٰہ یقال ھٰذا اعوذ لی مما اخاف ای مجیری والدافع عنی فکان العبد یعوذ باللّٰہ لیقیہ من شر الشیطان والتعوذ بالقرآن ھو التشفی بہٖ و قیل معنیٰ الاستعاذۃ الاحتراز باللّٰہ عزوجل قال اللّٰہ تعالیٰ حاکیا عن ام مریم رب انی اعیذھا بک و ذریتھا یعنی مریم وعیسیٰ من الشیطٰن الرجیم یعنی احترز باللّٰہ فی حقھما من الشیطٰن الرجیم واشتقاق الشیطٰن ماخوذ من الشطن وھو الحبل الطویل المضطرب والشطن البعد فکانہ تباعد من الخیر وطال فی الشر واضطرب فیہ ثم قیل للانسان شیطان ای کالشیطان فی فعلہ و کل شی مستقبح فھو مشبھۃ بالشیطان فیقال کان وجھہ وجہ الشیطان وکان راسہ راس الشیطان ومنہ قولہ تعالیٰ عزوجل طلعھا کانہ رؤس الشیاطین فھو راس الشیطان المعروف وقد قیل ھو حیات لھا رؤس منکرۃ واعراف وقیل رؤس الشیاطین بنت معروف و اما

**استعاذہ کی لغوی تحقیق** لغت میں اعوذ کے یہ معنی ہیں کہ میں اللہ کی پناہ ڈھونڈھتا ہوں اور اس کی حفاظت وحراست کا خواستگار ہوں، معاذ یعنی پناہ گاہ ۔ اعوذ کا مصدر عیاذا اور عوذ ہے، معاذ اللہ یعنی فتنوں سے بچنے کے لئے اللہ ہی کی طرف رجوع کرنا ہے۔ ہذا اعوذ لی مما اخاف یعنی خطرات سے یہ مجھے پناہ دینے والا اور بچانے والا ہے اور مجھ سے فتنے ہٹانے والا ہے۔ بندہ اللہ سے پناہ مانگتا ہے تاکہ اللہ اسے شیطانی شر سے محفوظ فرمائے تعوذ بالقرآن یعنی قرآن سے شفا حاصل کرنا۔ بعض کے نزدیک استعاذہ بمعنی تعویذ اور قلعہ ہے، حق تعالیٰ حضرت مریم کی والدہ سے نقل کرتا ہوا فرماتا ہے اے میرے پروردگار میں اسے (مریم کو) اور اس کی اولاد کو (عیسیٰ کو) راندے گئے شیطان سے محفوظ رہنے کے لئے تیری حفاظت کے قلعہ میں محفوظ کرتی ہوں۔

**شیطان کی لغوی تحقیق** یہ لفظ، شطن (رسی) سے بنا ہے، شطن لمبی اور متحرک رسی کو کہتے ہیں اور شطن کے معنی دُوری کے ہیں گویا شیطان خیر سے بہت دُور ہے اور شر میں ہر وقت دوڑ دھوپ کرنے والا اور غیر معمولی لمبا ہے کبھی انسان کو بھی شیطان کہ دیا جاتا ہے یعنی وہ اپنے بُرے افعال میں شیطان کی طرح ہے اسی طرح ہر بری چیز کو شیطان سے تشبیہ دی جاتی ہے کہا جاتا ہے اس کا چہرہ یا سر گویا شیطان کا چہرہ یا سر ہے فرمایا اور اس کی شاخیں گویا شیطان کے سر ہیں یعنی بے ڈھنگے پن میں اور بدنمائی میں۔

الرجیم فھو المرجوم باللعن ای رماہ باللعن و
البعد من الحضرۃ بعصیانہ فی ترک السجود لآدم علیہ
السلام ورجمتہ الملٰئکۃ بالرماح وطردتہ بھا
من السمآء الی الارض ثم جعلت لہ الکواکب
رجوما فیرجم ھو وذریتہ الی ان تقوم الساعۃ
بالکواکب وباللعن کما قال اللّٰہ عزوجل وجعلنٰھا
رجوما للشیٰطین۔

**فصل** ان الشیطان لعین من اللّٰہ ولعید من
کل خیر ولعید من الجنۃ وقریب الی النار فامر
النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم وامتہ الکرام بالتعوذ
من الشیطان الرجیم البعید من الرحمٰن لیبعدوا
من النیران ویتقربوا الی الجنان وینظروا الی
ملک الدیان فکان اللّٰہ عزوجل یقول یاعبدی
الشیطان منی لعید وانت منی قریب فاحسن
الادب فی حفظ الحال حتی لا یکون للشیطان
علیک سبیل ولسبب من الاسباب وحسن الاداب
فی اداء الاوامر وانتھاء النھی والرضاء
بجریان المقدور فی النفس والمال والاھل
والولد والخلائق اجمعین فاذا دام العبد
علٰی ذالک والازمہ واظب علیہ وعانقہ
کانت لہ النجاۃ من فتن الشیطان ووساوسہ
وھواجس النفس وغوائلھا وعذاب القبر
وضغطتہ وھول القیامۃ وشدتھا والم
النار وزفرتھا وکان فی جوار اللّٰہ فی جنۃ
الماوٰی مع النبیین والصدیقین والشھداء

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ شیطان سانپ ہیں اور انکے سر بے ڈھنگے اور خوفناک ہوتے
ہیں اور انکے پیر گھوڑوں کے پیروں کی طرح ہوتے ہیں یہ بھی کہا جاتا ہے کہ رؤس
الشیاطین ایک مشہور بوٹی ہے۔

**رجیم کی لغوی تحقیق** رجیم بمعنی مرجوم ہے یعنی جسے لعنت کے پتھروں سے
سنگسار کر دیا گیا ہو اور جسے درگاہ قدس سے اس کی سرکشی اور بغاوت کی وجہ سے
دُور کر دیا گیا ہو، فرشتوں کو اللہ کا حکم تھا کہ حضرت آدم کو سجدہ کریں سب نے
حکم ربانی کی تعمیل کی مگر شیطان نے سجدہ نہیں کیا اور اللہ کا حکم ٹھکرا دیا۔
بالآخر فرشتوں نے شیطان کی اس بغاوت پر اس کے جسم میں نیزے گھونپے اور
اسے آسمان سے زمین کی طرف مار بھگایا پھر اسے اور اس کی اولاد کو آتشیں پتھروں
(شہاب ثاقب) سے قیامت تک سنگسار کیا جاتا رہیگا اور لعنتوں کے پتھروں سے
بھی، فرمایا: اور ہم نے ان تاروں کو شیطانوں کو سنگسار کرنے کے لئے بنایا۔

**شیطان کی شرعی تحقیق** چونکہ شیطان اللہ سے دُور ہے، ہر خیر و
بھلائی سے دُور ہے اور جنت سے دُور ہے ہاں جہنم کے قریب ہے اس لئے
اللہ تعالیٰ نے رحمت عالم صلعم کو اور آپ کی اُمت مرحومہ کو حکم فرمایا کہ وہ راندے
گئے شیطان سے جو اللہ کی رحمت سے بہت دُور ہے اللہ کی پناہ مانگتے رہیں تاکہ
جہنم سے دُور اور جنت کے قریب ہو جائیں اور جزا دینے والے بادشاہ (حق
تعالیٰ شانہ) پر اعتماد کریں گویا حق تعالیٰ جل مجدہ فرماتا ہے اے میرے بندے
شیطان مجھ سے دُور ہے اور تو مجھ سے قریب ہے لہٰذا بہترین ادب ملحوظ
خاطر رہے تاکہ شیطان تجھ پر کوئی راہ نہ پا سکے اور تجھ پر کسی حیلہ سے بھی
اس کا داؤ نہ چل سکے۔ حسن ادب یہ ہے کہ میرے احکام بصد شوق و تمنا
بجالا اور جن چیزوں سے میں نے روک دیا ہے ان سے خوشی خوشی رک جا
اور اپنے جان میں مال و اولاد میں اور اہل و عیال میں اور تمام کاموں میں
تقدیر کے آگے سر تسلیم و رضا جھکا۔ پھر جب انسان ان تمام باتوں پر جم
جائے گا اور انہیں ہمیشہ چمٹا رہے گا اور ان پر اَڑ جائے گا اور انہیں سینے
سے لگائے رکھے گا تو اسے شیطانی فتنوں اور وسوسوں سے اور نفس کے

والصّٰلحین وحسن اولٰئک رفیقا منقلبا فی نعم اللّٰه فی کل حال دائما ابدا قال اللّٰه عزوجل ان عبادی لیس لک علیھم سلطان فاذا کان علی العبد سمۃ العبودیۃ للملک الاعلیٰ لم یکن لشیطان الضعیف الخسیس الادنیٰ علیہ تسلق وابتلاء فی الجلوۃ ولا اذا خلا لا علی القلب بالمعصیۃ اذا لوی ولا علی الجوارح اذا کادت بہا ان تہوی وتردی فحینئذٍ لیسمع النداء ھٰکذا فعلنا بمن ترک الھویٰ واتبع الحق وبہ اھتدیٰ وفیہ یختصم الملاء الاعلیٰ وبہ یباھی الملک الاعلیٰ علی العرش اذ ھو علیہ استوی بکلام القدیم المصون من سجع الشیطان والباطل عند قراءۃ القاری اذا قرء کذالک لنصرف عنہ السوٓء والفحشاء انہ من عبادنا المخلصین اذ ھو فی السر والعلانیۃ اتقی فالفرار من الشیطان الرجیم ودعائہ احری واولیٰ واذالحذر واقع من العلیّ الاعلیٰ حیث قال ان الشیطان لکم عدو فاتخذوہ عدوا انما یدعوا حزبہ لیکونوا من اصحاب السعیر ولقد اضل منکم جبلاً کثیرا افلم تکونوا تعقلون فاتباع الشیطان اصل کل شقاوۃ وعناء وفی المخالفۃ سعادۃ ونعماء وراحۃ وھدی والخلود فی دار البقا۔

**فصل** ویستفید العبد بالاستعاذۃ خمسۃ اشیاء احدھا الثبات علی الدین والھدی و والثانی السلامۃ من شر اللعین والعنا والثالث

بڑے بڑے اور ہولناک خیالات سے اور قبر کے عذاب اور اس کے دباؤ سے اور قیامت کی ہولوں اور شدتوں سے اور جہنم کے دکھوں اور عذابوں سے نجات مل جائے گی اور اسے اللہ کے پڑوس میں، جنۃ الماویٰ میں، انبیاء، صدیق شہداء اور صلحاء کی رفاقت جو بہترین رفاقت ہے نصیب ہو جائیگی اور ہر حال میں ہمیشہ ہمیش کیلئے اللہ کی نعمتوں میں کروٹیں لیتا رہے گا حق تعالیٰ نے فرمایا (اے شیطان!) تجھے میرے بندوں پر قابو حاصل نہیں اور ان پر تیرا داؤ نہیں چل سکتا۔ پھر جب بندہ پہ بارگاہِ قدس سے ملا ہوا تمغہ ہوگا تو کمزور، خسیس اور حقیر شیطان اس پر جلوت و خلوت میں چڑھائی نہ کر سکے گا اور نہ اپنے دام فریب میں مبتلا کر سکے گا اور اس کے پاس آنے کی شیطان کو نہ ظاہر میں جرأت ہو گی کہ اس سے گناہ سرزد کرا سکے اور نہ باطن میں کہ اس کا دل گناہوں کے وسوسوں سے داغدار بنا سکے اگر شیطان بندے کو گمراہ کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا بھی زور لگائے اور اللہ کے بندے کے پاس آ بھی جائے تو اسے آواز آئیگی: ہم اسے جو خواہش نفسانی کو چھوڑ کر حق کی تڑپ رکھتا ہے اور اس پر چل پڑتا ہے اور صحیح راہ پا جاتا ہے یہی بلند مقام عطا فرماتے ہیں، ایسے ہی بندے کی روح کے بارے میں فرشتے جھگڑتے ہیں اور بارگاہِ قدس میں اس کی روح کو لے جانے کے لئے ہر فرشتہ کی دلی خواہش ہوتی ہے اور آسمانوں پر فرشتوں میں اسے عظیم کے لقب سے پکارا جاتا ہے اور ایسے ہی بندے پہ عرش کے اوپر شہنشاہ جل مجدہ جو عرش پہ جلوہ افروز ہے اور وہ اپنے قدیم کلام سے جو شیطانی سجع سے اور باطل سے محفوظ ہے اور بندے نے قرأت سے قبل اعوذ پڑھ لی ہے اپنے بندے پر فخر کرتا ہے فرمایا: بات اسی طرح ہے تاکہ ہم اس سے برائی اور بے حیائی ہٹا دیں کیونکہ وہ ہمارا مخلص بندہ ہے کیونکہ اس کے دل میں خلوت و جلوت میں اللہ کا ڈر ہے اور اس کے پاس تقوے کا ہتھیار ہے لہٰذا شیطان رجیم سے، اس کی دعوتوں کو پس پشت پھینک کر بھاگنا مومن کی شان اطہر کے عین لائق و مناسب ہے اور انتہائی ضروری ہے کیونکہ اس کی طرف سے

الدخول فی الحصن الحصین والزلفی والرابع
الوصول الی المقام الامین مع النبیین والصدیقین
والشہداء والصالحین والخامس نیل معونۃ
رب الارض والسماء کما ذکر فی بعض الکتب
المتقدمۃ لما قال ابلیس اللعین فی مخاطبتہ
للہ عزوجل لاٰتینہم من بین ایدیہم ومن
خلفہم وعن ایمانہم وعن شمائلہم قال اللہ
تعالٰی وعزتی وجلالی لاٰمرنہم بالاستعاذۃ فاذا
استعاذوا بی حفظتہم عن الیمین بالھدایۃ
وعن الشمال بالعنایۃ وعن الخلف بالعصمۃ
وعن القدام بالنصرۃ حتی لا تضرہم وسوستک
یا ملعون ورد فی بعض الاحادیث عن رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من استعاذ
باللہ مرۃ حفظہ اللہ تعالٰی فی یومہ ذلک
وقال ایضا علیہ السلام اغلقوا ابواب المعاصی
بالاستعاذۃ وافتحوا ابواب الطاعۃ بالتسمیۃ۔
قیل ان ابلیس یبعث کل یوم ثلثمائۃ
وستین عسکر الاضلال المؤمن فاذا استعاذ
باللہ نظر اللہ الی قلبہ ثلثمائۃ وستین
نظرۃ ففی کل نظرۃ من نظراتہ تہلک عسکر
من عساکر الشیطان لعنۃ اللہ۔

چوکنا رہنے کا اور کمال احتیاط برتنے کا اور پھونک پھونک کر قدم رکھنے کا حکم خود حق تعالٰی نے فرمایا ہے، فرمایا دیکھو! شیطان تمہارا دشمن ہے لہٰذا اسے دشمن سمجھو وہ اپنی جماعت کو اس لئے بلاتا ہے کہ وہ سب جہنمی بن جائیں۔ فرمایا شیطان تمہارے بہت لوگوں کو گمراہ کر چکا ہے کیا اب بھی تمہیں ہوش نہیں؟ نتیجہ صاف ہے کہ شیطان کی پیروی ہر شقاوت مزید بدبختی اور ہر تکلیف و مشقت کی جڑ ہے اور اس کی مخالفت ہر خیر و سعادت کی، ہر نعمت و راحت کی، ہر رشد و ہدایت کی اور دار البقاء میں دائمی حیات کی بنیادی شے ہے۔

**فوائد استعاذہ** استعاذہ پانچ فوائد کی ضمانت دیتا ہے استقامت و ہدایت کی، اس ملعون کی شرارتوں اور فتنوں سے حفظ و سلامتی کی، ایک مضبوط قلعہ میں داخل ہونے کی بشارت کی اور اللہ کے تقرب کی، پر امن مقام پر پہنچنے کی جہاں انبیاء، صدیقین، شہداء اور صلحاء کی رفاقت نصیب ہو گی اور پروردگار کی اعانت حاصل کرنے کی جو آسمان و زمین کا رب ہے جیسا کہ پہلی کتابوں میں درج ہے کہ جب ملعون ابلیس نے گفتگو میں اللہ تعالٰی سے کہا کہ میں لوگوں کو ان کے آگے سے، پیچھے سے، دائیں سے اور بائیں سے آکر گمراہ کر کے چھوڑوں گا تو حق تعالٰی نے جواب دیا: مجھے اپنی عزت و دبدبہ کی قسم میں انہیں استعاذہ کا حکم کروں گا اگر وہ اعوذ پڑھ لیں گے تو میں انہیں تیری گمراہی سے بچا کر رہوں گا دائیں طرف سے، ہدایت عطا فرما کر، محفوظ کر دوں گا اور بائیں طرف سے اپنی مہربانی اور نوازش سے نواز کر اور پیچھے سے ان کی حفاظت کر کے اور آگے سے ان کی مدد کر کے حتٰی کہ اے ملعون تیرا وسوسہ انہیں نقصان دہ ثابت نہ ہو گا۔ ایک حدیث میں ہے کہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: جس نے (روزانہ) ایک دفعہ اللہ سے (اعوذ پڑھ کر) پناہ مانگ لی اللہ تعالٰی اس دن اسے شیطان کے شر سے محفوظ فرما دے گا علاوہ ازیں آپ نے فرمایا: اعوذ پڑھ کر گناہوں کا دروازہ بند کر دو اور بسم اللہ پڑھ کر اطاعتوں کا دروازہ کھول لو کہا جاتا ہے روزانہ ابلیس ۳۶۰ لشکر مومنوں کو گمراہ کرنے کے لئے بھیجتا ہے اور حق تعالٰی اعوذ پڑھنے والوں کے دلوں پر ۳۶۰ بار نظر ڈالتا ہے پھر اللہ کی ہر نگاہ سے شیطان کا ایک لشکر تباہ ہو جاتا ہے حتٰی کہ اس کے ۳۶۰ لشکر فنا ہو کر رہ جاتے ہیں۔

**فصل** والذی یخاف الشیطان منہ و یحذرہ الاستعاذۃ وشعاع نور معرفۃ قلوب العارفین فان لم تکن من العارفین فعلیک باستعاذۃ المتقین الی ان ترتقی الی درجۃ العارفین فحینئذ شعاع نور قلبک یکسر شوکتہ و یھزم جندہ و یبید خضراءہ و یقلع شافتہ فی خاصتک وربما جعلت شحنۃ لاخوانک واتباعک کما ورد عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حق عمر بن الخطاب رض ان الشیطان یفر من ظلک یا عمرؓ وقولہ ما سلک عمر وادیا الا والشیطان سلک غیر ذلک الوادی وقیل ان الشیطان کان یصرع اذا رای عمر رض قال فاذا علم الشیطان من العبد الصدق فی عداوتہ و مخالفتہ لندعونہ ایس منہ و ترکہ واشتغل بغیرہ وانما یاتیہ کمعاً احیاناً علی علی وجہ الاختفاء والتلصص فلیکن العبد ملازما للصدق مستیقظا مرتقبا لمجی الشیطان وکیدہ فان منقبہ دقیق وعداوتہ قدیمۃ اصلیۃ وانہ یجری فی الجلود واللحوم کجری الدم فی العروق وقد روی عن ابی ھریرۃ رض انہ یقول بعد کبرہ اللھم انی اعوذ بک من ان ازنی او اقتل فیقیل لہ انخاف من ذالک فقال کیف لا اخاف وابلیس حی۔

**فصل** واولی ما یستعان بہ علی محاربۃ

## شیطان کن چیزوں سے ڈرتا ہے؟

شیطان اعوذ سے اور عرفا کے دلوں کی معرفت کی نورانی کرنوں سے کانپتا ہے اگر آپ کا نام عرفا کی فہرست میں نہیں تو پارساؤں کے استعاذہ کو لازم پکڑ لیجیے حتیٰ کہ آپ بتدریج ترقی کرتے کرتے عرفاء کے درجہ تک پہنچ جائیں پھر تو آپ کے دل کی نورانی شعاع شیطان کی کمر توڑ دیگی۔ اس کی فوج کو ہرا دیگی، اس کی بہار تاراج کر دیگی اور خاص طور سے آپ پر جو شیطانی حملے ہو رہے ہیں ان کا قلع قمع کر ڈالے گی اور لبا اوقات آپ اپنے بھائیوں اور پیروکاروں کے حق میں کوتوال ثابت ہوں گے اور انہیں بھی شیطانی حملوں سے بچا لیں گے جیسا کہ سرکار رسالت صلعم فداہ ابی وامی نے فاروق عمرؓ کے حق میں فرمایا: عمر! شیطان تمہارے سایہ سے بھاگتا ہے ایک جگہ فرمایا: اللہ کی قسم عمرؓ جس وادی سے گزرتے ہیں شیطان اس وادی کو چھوڑ کر دوسری وادی سے گزر جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ شیطان حضرت عمرؓ کو دیکھ کر دیوانہ ہو جاتا تھا اور مرگی والوں کی طرح بیہوش ہو کر گر جاتا تھا۔ آپ نے فرمایا جب شیطان کسی کو اپنا سچا دشمن پاتا ہے اور اپنی دعوت کا پکا مخالف دیکھتا ہے تو اس سے مایوس ہو کر اسے چھوڑ دیتا ہے اور کسی دوسرے کے پیچھے لگ جاتا ہے لیکن تاک میں برابر رہتا ہے اور کبھی کبھی چوری چھپے سے اس کے پاس آ دھمکتا ہے اس لئے انسان حق و صداقت کا دامن مضبوط تھامے رہے شیطان سے چوکنا اور محتاط رہے اور شیطان کے آنے کا اور اس کی مکاری کا خطرہ ہمہ وقت پیش نظر رکھے اور پھونک پھونک کر قدم اٹھائے کیونکہ شیطان کے سوراخ بہت ہی باریک باریک ہیں اور اسکی عداوت پرانی چلی آ رہی ہے اور اصلی ہے اگر اسے ذرا سا بھی راستہ ملتا ہے تو یہ گھس کر انسان کے گوشت پوست میں اسطرح دوڑنے لگتا ہے جیسے رگوں میں خون گردش کرتا رہتا ہے حضرت ابوہریرہ رضؓ بڑھاپے میں یہ دعا مانگا کرتے تھے اے اللہ زنا کرنے سے یا قتل کرنے سے میں تیری پناہ مانگتا ہوں آپ سے کہا گیا کہ اس عمر میں زنا اور قتل سے کیوں ڈرتے ہیں؟ فرمایا: کیسے نہ ڈروں؟ ابلیس تو زندہ ہے۔

## شیطان سے بچنے کی تدبیر

شیطان سے جنگ کرنے کا اور اسے نع

الشیطان ودفعہ کلمۃ الاخلاص وذکر المرء ربہ عزوجل کما قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم حاکیا عن ربہ عزوجل انہ قال لا الہ الا اللہ حصنی فمن قالہا دخل حصنی فمن دخل حصنی فقد امن عذابی وقولہ علیہ الصلوۃ والسلام من قال لا الہ الا اللہ خالصا مخلصا دخل الجنۃ فالشیطان سبب العذاب فاذا قال العبد الکلمۃ وتقمص بموجباتہا من اداء الاوامر وترک النواہی فرأہ الشیطان متلبسا بذلک تباعد منہ ولم یقدر علیہ فنجا العبد من فتنتہ کما ینجو بجنتہ القتال من سلاح عدوہ وکذلک التسمیۃ یکثر ذکرہا فانہ روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ سمع رجلا یقول تعس الشیطان فقال لہ علیہ الصلوۃ والسلام لا تقل ھکذا فانہ یتعاظم الشیطان اللعین ویقول بعزتی غلبتک ولکن قل بسم اللہ فانہ یتصاغر الشیطان حتی یصیر مثل الذرۃ وکذلک یستعان علیہ بترک الطمع فیما سوی فضل اللہ عزوجل من ابناء الدنیا واموالہم وحمدہم وثناءہم وجہہم والتکثر بہم وھدایاہم فان الدنیا وابناءہا مال الشیطان وجنودہ وحزبہ والمرء مع مالہ والملک مع جندہ فعلی العبد الیاس من ذلک کلہ و الاستغناء باللہ عزوجل والثقۃ بہ والتوکل علیہ والرجوع الیہ فی جمیع امورہ واحوالہ واستعمال الورع من الحرام والشبہۃ و

کرنے کا سب سے بڑا ہتھیار کلمہ توحید و اخلاص اور ذکر اللہ ہے جیسا کہ نبی صلعم نے اپنے پروردگار سے نقل کرتے ہوئے فرمایا کہ رب العالمین نے فرمایا: لا الہ الا اللہ میرا قلعہ ہے جس نے لا الہ الا اللہ کہہ لیا وہ میرے قلعہ میں داخل ہو گیا اور جو میرے قلعہ میں آ گیا وہ میرے عذاب سے نڈر ہو گیا علاوہ ازیں آپ نے فرمایا: جس نے خالص لا الہ الا اللہ خلوص سے کہہ لیا وہ جنت میں داخل ہو گیا۔

شیطان سبب عذاب ہے پھر جب کوئی کلمہ اخلاص کو سینہ سے لگا لے اور اس کے تقاضے پورے کرنے لگے کہ احکام پہ سرگرم عمل رہے اور حرام و ممنوعات ترک کر دے تو شیطان اسے ان خوبصورت احوال میں دیکھ کر اس سے دور دور رہتا ہے اور اسے اس سے آنکھیں ملانے کی جرأت نہیں ہوتی اور اس کے سامنے آنے سے گھبراتا ہے بالآخر انسان اس کے فتنہ سے نجات پا جاتا ہے جیسے جنگی جوان اپنی ڈھال سے دشمنوں کے اسلحہ سے بچ جاتا ہے اسی طرح کثرت سے بسم اللہ کے پڑھنے سے بھی شیطان سے حفاظت ہوتی ہے نبی صلعم سے منقول ہے کہ آپ نے ایک شخص سے سنا کہ وہ کہہ رہا ہے: شیطان ہلاک ہو فرمایا: اس طرح بددعا نہ کر کیونکہ اس سے شیطان لعین موٹا ہوتا ہے اور پھول کر کُپّا بن جاتا ہے اور کہتا ہے میری عزت کی قسم! میں تجھ پر غالب آ گیا ہاں بسم اللہ پڑھ لیا کر کیونکہ اس سے شیطان ذلیل ہوتے ہوتے چیونٹی جیسا بن جاتا ہے۔

اسی طرح شیطان کے دفع کرنے پہ ترک طمع سے بھی مدد لی جاتی ہے کہ حق تعالیٰ نے انسان کو جو کچھ اپنا فضل عطا فرمایا ہے اس پر قناعت کرے اور مزید مال، اولاد کا لالچ نہ رکھے اور مال و اولاد کی تعریف و توصیف میں وقت ضائع نہ کرے اور زیادہ مال و ہدایا جمع کرنے کی طرف راغب نہ ہو کیونکہ دنیا اور دنیا والے شیطان کا مال اس کے لشکر اور اس کی جماعت ہیں اور انسان اپنے مال کے ساتھ رہتا ہے اور بادشاہ اپنے لشکر کے ساتھ رہتا ہے لہذا ان تمام چیزوں سے ایک مومن کو ناامید

ترك منة الخلق والتقليل من مباح الدنيا وحلالها والاكل بشهوة وشره كحاطب الليل من غير تفتيش وتنقير ومن لم يبال من اين مطعمه ومشربه لم يبال الله تعالىٰ من اىّ ابواب النار يدخله فيلزم العبد ذلك حتىٰ ييأس الشيطان منه فيسلم برحمة الله وعونه فان لم يفعل ذلك فالشيطان قرينهٗ فى قلبه وصدره قال الله عزوجل ومن يعش عن ذكر الرحمٰن نقيّض له شيطانًا فهوله قرين فتارة يوسوسهٗ فى الصلوٰة واخرى يمنيه الامانى الباطلة من شهوات النفس المحرمة منها والمباحة وتارة يثبطه عن المسارعة فى الخيرات والاتيان بالسنن والواجبات والعبادات والقربات فيخسر الدنيا والاٰخرة فيحشر معه وربما سلب الايمان فى اٰخر عمره فيخلد معه فى النار يوم القيامة مع فرعون وهامان وقارون نعوذ بالله من سلب الايمان ومتابعة الشيطان فى السر والاعلان۔

**فصل** وروى مقاتل عن الزهرى عن عروة عن عائشة رضى الله عنها انها قالت راح اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم ذات عشية يريدون رسول الله صلى الله عليه وسلم فيهم ابوبكر وعمر وعثمان وعلى وسلمان وعمار بن ياسر رضى الله تعالىٰ عنهم اجمعين فخرج رسول الله صلى الله عليه وسلم وقد اخذته الرحضاء يعنى

ہو جانا چاہیئے اور اپنے تمام امور و احوال میں اللہ سے لو لگا کر مستغنی رہے اسی پر بھروسہ رکھے اور اسی پر توکل کرے اور اسی کی طرف رجوع کرے اور حرام اور مشتبہ چیزوں سے احتیاط برتے اور کنارہ کش رہے اور لوگوں میں سے کسی کا احسان نہ اٹھائے اور دنیوی مباح و حلال چیزیں کم سے کم استعمال کرے اور حرص و ہوس کو پاس کبھی نہ آنے دے اور پوری پوری تحقیق و کرید کے بغیر رات میں لکڑیاں جمع کرنیوالے کی مانند نہ بنے کہ اچھا برا سب سمیٹ لے جو اس بات کی پرواہ نہ کرے کہ اس کا طعام و شراب کہاں سے آیا ہے تو اس کے بارے میں اللہ تعالیٰ کو بھی پرواہ نہ ہوگی کہ اسے جہنم کے کسی دروازے سے جہنم میں جھونکے لہٰذا انسان کو پارسا اور متقی بن کر رہنا چاہیئے تاکہ اس سے شیطان نا امید ہو جائے اور وہ اللہ تعالیٰ کی مدد و مہربانی سے شیطان سے محفوظ رہے ورنہ شیطان اس کے دل اور سینہ میں دھونی دھما کر بیٹھ جائیگا اور اس کا ساتھی بن جائیگا حق تعالیٰ نے فرمایا اور جو مہربان اللہ کے ذکر سے اندھا بنا رہتا ہے ہم اس پر ایک شیطان مسلط کر دیتے ہیں اور وہی اس کا ساتھی ہوتا ہے اور یہ خبیث کبھی تو نماز میں وسوسے ڈالتا ہے کبھی باطل اور نہ بر آنیوالی امیدیں دلاتا ہے اور نفسانی اور مباح اور حرام شہوتوں کو ابھارتا ہے کبھی نیک کاموں میں دوڑ دھوپ سے روکتا ہے اور سنن و فرائض ادا کرنے سے اور عبادتوں اور طاعتوں سے نفرت دلاتا ہے بالآخر انسان اس ملعون کے کہنے میں آکر دنیا میں بھی گھاٹا اٹھاتا ہے اور آخرت میں بھی اور شیطان ہی کے ساتھ اس کا حشر ہوگا۔ کبھی کبھی شیطان انسان کی آخری عمر میں اس کا ایمان سلب کر لیتا ہے اور وہ قیامت کے روز ہمیش ہمیش کے لئے فرعون، ہامان اور قارون کے ساتھ جہنمی بن جاتا ہے اللہ کی پناہ کہ شیطان ہم سے ہمارا ایمان چھینے اور ہم خلوت و جلوت میں شیطان کے مطیع و منقاد بنیں

**شیطان کے اڈے سے بچئے** | حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ کا بیان ہے کہ ایک شام کو صحابہ کرام رسول اللہ صلعم کو ڈھونڈنے کے لئے نکلے ان میں ابوبکرؓ عمرؓ، عثمانؓ، علیؓ، سلمانؓ اور عمارؓ بن یاسر بھی تھے پھر آپ پسینہ میں شرابور باہر آئے جیسے کسی کو شدت بخار میں خوب پسینہ آیا کرتا ہے آپ کے چہرے سے

عرق الحمی یتحدر منہ مثل الجمان یعنی اللؤلؤ ثم مسح الجبھۃ وقال لعن اللہ الملعون ثلاثا ثم اطرق فقال لہ علی رض بابی وامی من لعنت آنفا فقال صلی اللہ علیہ وسلم ابلیس الخبیث عدو اللہ ادخل ذنبہ فی دبرہ فباض سبع بیضات فھم اولادہ الموکلون بنی آدم احدھم اسمہ المدحش وکل بالعلماء یردھم الی الاھوآء المختلفۃ والثانی اسمہ حدیث وھو صاحب الصلوٰۃ فینسیھم الذکر ویعبثھم باللحظ ویطرح علیھم التثاؤب والنعاس حتی ینام احدھم فیقال لہ قد نمت فیقول لم انم فیدخل فی الصلوٰۃ بغیر وضوء والذی نفس محمد بیدہ لیخرجن احدھم من صلوتہ مالہ شطرھا ولا ربعھا ولا عشرھا ووزرھا اکثر من اجرھا والثالث اسمہ الزلنبور وھو صاحب الاسواق یامرھم بالتطفیف والکذب فی الشری والبیع والتحلی لسلعۃ والمدح لھا اذا باعھا حتی ینفقھا عن نفسہ والرابع اسمہ بتر وھو صاحب قد الجیوب وخمش الوجوہ والدعاء بالویل والثبور عند نزول المصیبۃ حتی یحبط اجر صاحبھا والخامس اسمہ منشوط وھو صاحب اخبار الکذب والنمیمۃ والھمز والغمز حتی لیوء ثم العباد والسادس اسمہ داسم وھو صاحب الدبر الذی ینفخ فی الاحلیل

موتیوں کی طرح پسینہ کے قطرے ٹپک رہے تھے پھر آپ نے پیشانی اقدس پونچھی اور تین بار فرمایا: اس ملعون پر اللہ کی لعنت ہو۔ پھر آپ سر جھکا کر خاموش ہو گئے حضرت علی رضہ نے کہا: میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں آپ نے اس وقت کسی پر لعنت فرمائی؟ فرمایا اللہ کے دشمن خبیث ابلیس پر اس نے اپنی دم اپنی مقعد میں گھیسڑ کر سات انڈے دئے اور ان سے سات بچے پیدا ہوئے جو اولاد آدم پر مسلّط ہیں۔ ایک کا نام مدحش ہے جو علماء پر مسلّط ہے اور انہیں طرح طرح کی مختلف خواہشات پر ابھارتا رہتا ہے دوسرے کا نام حدیث ہے جو نمازیوں پر مسلّط ہے اور نماز میں بھول پیدا کرتا ہے اور ان کا منہ ادھر ادھر پھیر کر ان سے کھیلتا ہے اور ان پر جمھائی اور اونگھ طاری کر دیتا ہے حتیٰ کہ نمازی سو جاتا ہے اور جب اس سے کہا جاتا ہے کہ آپ تو سو گئے تھے تو کہتا ہے نہیں تو، میں تو نہیں سویا اور وہ بلا وضو کے نماز پڑھ لیتا ہے اس کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے تم میں سے بعض شخص اس حال میں نماز سے فارغ ہوتے ہیں کہ انہیں نماز کا آدھا ثواب کبھی نہیں ملتا ہے اور نہ دسواں حصّہ ثواب ملتا ہے بلکہ ان پر گناہ ثواب سے زیادہ ہوتا ہے۔

تیسرے کا نام زلنبور ہے یہ بازاروں میں تاجروں پر مسلّط ہوتا ہے اور انہیں کم تولنے اور کم ماپنے پر ابھارتا رہتا ہے اور خرید و فروخت میں جھوٹ بولنے پر بھی اور سودے کو خوبصورت بنانے پر اور اس کی خواہ مخواہ تعریف کرنے پر بھی حتےٰ کہ وہ اسے فروخت کر ڈالتا ہے۔

چوتھے کا نام بتر ہے یہ نوحہ والوں پر مسلّط ہے اور انہیں مصیبت کے وقت گریبان پھاڑنے پر، منہ نوچنے پر اور اپنے آپ کو طرح طرح کے کوسنوں پر اور آہ و واویلا پر ابھارتا ہے حتیٰ کہ انہیں ملنے والے ثواب کو غارت کر دیتا ہے۔ پانچویں کا نام منشوط ہے یہ لوگوں کو جھوٹ چغلی، نکتہ چینی اور طعن و تشنیع پر ابھارتا رہتا ہے تاکہ انہیں گناہوں میں لتھیڑ کر داغدار بنا دے۔ چھٹے کا نام داسم ہے یہ مردوں کے عضو

وعجز المرأة حتی یزنی کل واحد منهما بصاحبه والسابع اسمه الاعور وهو صاحب السرقة یقول للسارق تسد بها فاقتك و تقضی بها دینك وتستر بها عورتك ثم تتوب فینبغی لکل مومن ان لا یغفل عن الشیطان فی سائر احواله ولا یأمنه فی جمیع اموره وقد جاء فی الحدیث عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال ان للوضوء شیطانا یقال له الولهان فاستعیذوا بالله منه وجاء فی الحدیث عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال تراصّوا فی الصفوف لئلا یتخللکم الشیطان کانها بنات حذف قال ابو حذیفة قال ابو عبیدة هی هذه الغنم الصغار الحجازیة واحدتها حذفة ویقال نقد ایضا ویقال لیس بها اذناب ولا اذان یجاء بها من جرش بلدة بالیمن وقد روی عن عثمان بن العاص انه قال قلت یا رسول الله کیف حال الشیطان بینی وبین صلوتی وقراءتی فقال صلی الله علیه وسلم ذاك شیطان یقال له خنزب اذا احسسته فتعوذ بالله منه واتفل عن یسارك ثلاثا قال ففعلت ذلك فاذهبه الله عنی وقال النبی صلی الله علیه وسلم فی الحدیث المشهور ما منکم من احد الا وله شیطان قالوا ولا انت یا رسول الله

مخصوص میں اور عورتوں کے سرینوں میں پھونک مارتا ہے تاکہ آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ مل کر منہ کالا کریں۔ ساتویں کا نام اَعْوَر ہے یہ چوروں پر مسلّط ہے چوروں سے کہتا ہے کہ چوری نیک عمل ہے اس سے تیرا فاقہ ٹوٹے گا اور تو اپنا قرض بھی اتار دیگا اور ستر پوشی بھی ہو جائے گی پھر اللہ سے توبہ کر لینا۔ لہٰذا ہر مومن کو چاہیئے کہ شیطان سے کسی حال میں بھی غافل نہ رہے اور اپنے کسی کام میں بھی اس سے بے خوف ہو کر نہ بیٹھے ایک حدیث میں ہے کہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا: وضو پر ایک شیطان مسلّط ہے جس کا نام وَلْہان ہے لہٰذا اس سے اللہ کی پناہ مانگو ایک حدیث میں ہے کہ آپ نے فرمایا: صفوں میں اچھی طرح سے مل کر کھڑے ہو تاکہ شیطان تمہارے درمیان داخل نہ ہو گویا وہ بکری کے بچے ہیں ابو عبیدہ: حذف حجاز کی چھوٹی چھوٹی بکریاں ہیں یہ حذفہ کی جمع ہے ان کو نَقَد بھی کہا جاتا ہے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ان کی دُمیں اور کان نہیں ہوتے اور یہ یمن کے ایک شہر جُرَش سے لائی جاتی ہیں عثمان بن عاص کہتے ہیں میں نے کہا: یا رسول اللہ! شیطان میرے اور میری نماز و قرأۃ میں کیسے حائل ہوا؟ فرمایا: اس شیطان کو خِنْزَب کہا جاتا ہے جب اس کی آہٹ پاؤ تو اس سے اللہ کی پناہ مانگو اور تین بار بائیں جانب تھتھکار دو پھر میں نے ایسا ہی کیا اور حق تعالےٰ نے اسے مجھ سے ہٹا دیا ایک مشہور حدیث ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: تم میں سے ہر ایک کے پاس ایک شیطان ضرور رہتا ہے صحابہ نے پوچھا یا رسول اللہ کیا آپ بھی بلا شیطان کے نہیں؟ فرمایا: ہاں، میرے ساتھ بھی ایک شیطان رہتا ہے مگر اللہ تعالےٰ نے اس پر میری اعانت فرمائی ہے۔ میں اس سے محفوظ رہتا ہوں، ایک حدیث میں ہے کہ آپ نے فرمایا: تم میں سے کوئی ایسا نہیں جس پر اس کا ساتھی ایک جن مسلّط نہ ہو۔ آگے حسب سابق حدیث ہے اور یہ مزید ہے اور وہ مجھے خیر ہی کا حکم کرتا ہے۔ کہتے ہیں: جب اللہ نے ابلیس پر لعنت فرمائی تو اس کی

قال صلی اللہ علیہ وسلم ولا انا الا ان اللہ تبارک وتعالٰی قد اعانني عليه فاسلم منه وفي حديث اٰخر عنه صلی اللہ علیہ وسلم و ما منكم من احد الا وقد وكل به قرينه من الجن قيل ولا انت يارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ولا انا الا ان اللہ قد اعانني عليه فاسلم ولا يأمرني الا بخير و قيل ان اللہ لما لعن ابليس خلق منه زوجته الشيطانة من ضلعه الايسر كما خلقت حوا من اٰدم عليه السلام فغشيها فحملت منه احدی و ثلاثين بيضة فصارت اصلا لذريته فتفرعت الذرية عنها فطبقت البر والبحر حتی قيل تقضت كل بيضة عشرة الاف ذكرًا وانثی يعني تفرعت منها فكثروا الجبال والجزائر والخرابات والفلوات والبحار والرمال والادغال والاٰجام والعيون ومجامع الطرق والحمامات والكنف والمزابل والهواء و معازك الحروب والنواويس والقبور و الدور والقصور وخيام الاعراب وجميع البقاع قال اللہ افتتخذونه وذريته اولياء من دوني وهم لكم عدو بئس للظلمين بدلا فويل لمن استبدل لعبادة اللہ عزوجل طاعة الشيطان وذريته لاجرم انه معهم في النار خالدا فيها ان لم يتب ولم

بائیں پسلی سے اس کی عورت شیطانی پیدا فرمائی جیسے حوا کو حضرت آدم سے پیدا فرمایا تھا پھر شیطان نے اس سے صحبت کی اور وہ حاملہ ہوگئی اور اس نے ۳۱ انڈے دئیے انہیں انڈوں کے بچے ابلیس کی اولاد کی اصل ہیں انہیں سے اولاد اس قدر کثرت سے پھیلی کہ ان سے خشکی اور تری بھر گئی حتیٰ کہ کہا گیا ہے کہ ہر انڈے سے دس دس ہزار شیطان اور شیطانیاں پیدا ہوئیں یعنی ان سے ابلیس کی نسل اس قدر پھیلی کہ تمام پہاڑ، جزیرے، کھنڈرات ویرانے میدان، سمندر، ریگستان، درختوں کی کھوہیں، بن، چشمے، دوراہے سہ راہے، چوراہے، حمام، پاخانے، کھڈیاں، غار، لڑائیوں کے میدان، عیسائیوں کے قبرستان، محلے، گھر، محل، دیہاتیوں کے خیمے اور تمام مقامات بھر گئے۔

حق تعالٰے مجدہٗ نے فرمایا: کیا تم مجھے چھوڑ کر ابلیس کو اور اس کی اولاد کو دوست بناتے ہو حالانکہ وہ تمہارے دشمن ہیں یہ بدل (کہ سچا معبود چھوڑ کر شیطان کو پوجا جاتا ہے) مشرکوں کے لئے بدترین بدل ہے۔ ان کے لئے ویل ہے جنہوں نے اللہ عزوجل کی عبادت سے شیطان اور اس کی اولاد کی عبادت کا تبادلہ کر لیا لامحالہ ایسے لوگ انہیں کے ساتھ ہمیشہ ہمیش کے لئے جہنم میں رہیں گے اگر وہ عمر بھر ہوش میں نہیں آئے اور بلا توبہ کے شرک ہی پر مر گئے۔ لہٰذا ہر شخص کو اپنی ذات کے لئے بیدار ہو جانا چاہیئے اور اس کا اپنے آپ کو شیطان کے پنجوں سے چھڑا لینا اور رہا کرالینا سب سے پہلا فرض ہے اس لئے بڑے ساتھیوں سے، گندے عملوں سے، گمراہی کی دعوت دینے والوں سے اور شیطانی لشکروں سے کنارہ کش رہے اور ان سے بہت دور ہٹ جائے اور اپنے سچے معبود اللہ کی طرف لوٹ آئے، اس کی عبادت و طاعت کو سینے سے چمٹا لے اور اللہ کے نیک بندوں (علماء، صلحاء اور عرفاء) کے

بتذكر فيتيتبه لنفسه ويسعى فى فكاكها و خلاصها فيفارق قرناء السوء والاعمال الخبيثة ودعاة الضلال وجنود الشيطان فيرجع الى الله ويلزم طاعته و يجالس العلماء من عباده والعارفين به العاملين له الداعين اليه الراغبين فيه والراجين بفضله الخائفين لسطوته الراهبين من اخذه الزاهدين فى الدنيا الراغبين فى العقبى القائمين فى الليل والصائمين فى النهار الباكين على مافات من ايام البطالات العازمين على الخيرات فيما ياتى من الساعات التائبين من جميع الذنوب والخطيات المتوكلين على خالق الارض والسموات الواثقين برب الخليقة والبريات فى اللحظات والساعات القانتين فى اناء الليل واطراف النهار اولئك امنون من السلاسل والاغلال وآفات الدنيا واهوال النيران لانهم خالفوا طاعة الشيطان واطاعوا الرحمن فى السر و الاعلان فقابلهم الديان وجازاهم المنان بما اخبر فى قوله البيان فوقهم الله شر ذلك اليوم ولقهم نضرة وسرورا وجزاهم بما صبروا جنة وحريرا وقوله تعالى ان المتقين فى جنت ونهر فى مقعد صدق عند مليك مقتدر وقال الله تعالى ولمن خاف

پاس اُٹھے بیٹھے جو اللہ کی رضا کے لئے ہمہ وقت سرگرم عمل رہتے ہیں، اس کی طرف لوگوں کو محبت و پیار سے بلاتے ہیں اس کی توحید کی پرخلوص تڑپ رکھتے ہیں اس کی نوازش و مہربانی کے امیدوار رہتے ہیں اس کی ہیبت و سطوت سے کانپتے رہتے ہیں اس کی پکڑ سے خوفزدہ رہتے ہیں دنیا کو خیرباد کہہ چکے ہیں اور آخرت کی سچی تڑپ رکھتے ہیں، ہاں جو راتوں کو شب بیدار اور دنوں میں روزہ دار رہتے ہیں، دن رات عبادتوں میں مصروف رہتے ہیں لہو و لعب کے بیتے ہوئے ایام کو یاد کر کے پھوٹ پھوٹ کر روتے رہتے ہیں کہ آہ کیسا بیش قیمت وقت ضائع ہو گیا اور ہم عبادتوں کے کتنے عظیم ثواب سے محروم رہ گئے، مستقبل میں نیکیاں کرنے کا عزم بالجزم کر چکے ہیں، تمام گناہوں سے رو رو کر اور بلک بلک کر توبہ کرتے رہتے ہیں۔ زمین و آسمان کے پیدا کرنے والے پر توکل رکھتے ہیں ہر لمحہ اور ہر وقت کائنات عالم کے پروردگار پر بھروسہ کئے ہوئے ہیں اور دن رات کے اطراف و اوقات میں نماز پڑھتے رہتے ہیں یہی لوگ زنجیروں اور طوقوں سے امن والے ہیں اور دنیوی آفتوں سے اور جہنم کے ہولوں اور وحشتوں سے محفوظ ہیں کیونکہ انہوں نے شیطان کی پورے زور شور سے مخالفت کی اور رحمٰن کی خلوت و جلوت میں بہزار شوق و تمنا اطاعت کی بالآخر حق تعالیٰ نے ان کے عملوں کے مطابق انہیں پورا پورا بدلہ عطا فرمایا جیسا کہ قرآن پاک میں ان سے وعدہ فرمایا تھا فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ انہیں اس دن کی برائی سے بچا لے گا اور انہیں شادابی اور مسرت عطا فرمائے گا اور انہیں ان کے صبر کی وجہ سے بدلہ میں جنت اور ریشم سے نوازے گا، فرمایا: بلاشبہ پارسا جنتوں میں اور نہروں میں ہوں گے اور صاحب اقتدار بادشاہ کے پاس سچی کرسیوں پر بیٹھے ہوں گے فرمایا جو اپنے رب کے سامنے کھڑے ہونے سے ڈرا اس کے لئے دو دو جنتیں ہیں۔

مقام ربه جنتٰن وقد ذكر الله عزوجل في
كتابه هذا العبد المفتون بعد تقواه بقوله
تعالى ان الذين اتقوا اذا مسهم طٰئف
من الشيطان تذكروا فاذا هم مبصرون
فاخبر عزوجل ان جلاء القلوب بذكر الله
وبه يزول عنها الغطاء والظلمة والرين
والغفلة وبه ينكشف الكروب
فالذكر مفتاح التقوى والورع والتقوى
باب الآخرة كما ان الهوآء باب الدنيا
قال الله تعالى واذكروا ما فيه لعلكم تتقون
فاخبر تبارك وتعالى ان الانسان بالذكر
يتقى۔

**فصل** وفي القلب لمتان لمة الملك وهي
الايعاد بالخير والتصديق بالحق ولمة من العدو
وهي الايعاد بالشر وتكذيب بالحق ونهي عن
الخير وهو مروي عن عبد الله ابن مسعود
رض وقال الحسن البصري رحمة الله عليه
وانما هما همّان يجولان في القلب همّ من الله
وهمّ من العدو فرحم الله عبدا وقف عند
همّه فما كان من الله امضاه وما كان من
عدو جاهده وقال مجاهد في قول الله تعالىٰ
من شر الوسواس الخناس قال هو ينبسط على
قلب الانسان فاذا ذكر الله خنس وانقبض
واذا غفل انبسط على قلبه وقال مقاتل
هو الشيطان في صورة الخنزير معلق في القلب

حق تعالیٰ شانہ قرآن حکیم میں ان اہل تقویٰ کے بارے میں جن کو شیطان
فتنہ میں ڈالنا چاہتا ہے، فرماتا ہے: دیکھو! جو تقویٰ والے ہیں جب
انہیں کوئی شیطانی وسوسہ چھوتا ہے تو انہیں اللہ یاد آجاتا ہے پھر
وہ صحیح و غلط میں تمیز کر لیتے ہیں، اس سے معلوم ہوا کہ ذکر اللہ سے
دل کی صفائی ہوتی ہے اور اس کا زنگ دھل جاتا ہے اور غفلت کے
پردے ہٹ جاتے ہیں اور تاریکی چھٹ جاتی ہے اور زنگ
ہٹ جاتا ہے اور غفلت نام کو نہیں رہتی اور محفل ذکر اللہ سے
تمام بے چینیاں اور کلفتیں دور ہو جاتی ہیں لہٰذا ذکر اللہ ورع و
تقوے کی کنجی ہے اور تقوے آخرت کا دروازہ ہے جیسے ہویٰ
(خواہش نفسانی) دنیا کا دروازہ ہے فرمایا: جو کچھ قرآن میں ہے
اس کا ذکر کرو تاکہ تمہارے اندر تقوےٰ پیدا ہو، معلوم ہوا کہ
انسان ذکر اللہ سے متقی بنتا ہے۔

**انسان کے موکل جن اور فرشتے** انسان کے دل میں دو قسم کے
خیالات پیدا ہوتے ہیں فرشتہ کی طرف سے (نیک) خیالات اور
شیطان کی طرف سے (برے خیالات) فرشتے نیک خیالات کو اور حق
کو قبول کرنے کا رجحان پیدا کرتے ہیں اور دشمن یعنی ابلیس برے خیالات
کی اور حق نہ قبول کرنے کی ترغیب دیتا ہے اور نیک اقوال و اعمال سے
نفرت دلاتا ہے یہ بات حضرت عبداللہ بن مسعود رض سے منقول ہے
حسن بصریؒ: یہ دو طرح کے خطرات ہیں جو انسان کے دل میں پیدا ہوتے
ہیں ایک خطرہ اللہ کی طرف سے ہوتا ہے اور ایک ابلیس کی طرف سے
حق تعالیٰ اس بندے پر رحم فرمائے جو دلی خطرات پر غور کرتا ہے
اگر اللہ کی طرف سے ہے تو اسے جاری کر دیتا ہے اور اگر ابلیس کی
طرف سے ہے تو اسے مجاہدہ کے ذریعہ دل سے نکال کر پھینک دیتا ہے
مجاہد (من شر الوسواس الخناس یعنی وسوسہ ڈالنے والے اور چھپ
جانیوالے کی برائی سے، کی تفسیر میں) شیطان انسان کے دل پر چھا

فی جسد ابن اٰدم مجری منہ مجری الدم سلّطہ اللّٰہ عزوجل علیٰ ذٰلک من الانسان فذٰلک قولہ الذی یوسوس فی صدور الناس فاذا سہی ابن اٰدم وسوس فی قلبہ حتی یبتلع قلبہ الخناس الذی اذا ذکر اللّٰہ عزوجل ابن اٰدم خنس عن قلبہ فذھب عنہ وخرج من جسدہٖ وقال عکرمۃ الوسواس محلہ من الرجل فی فؤادہٖ وعینیہ ومحلہ فی المرأۃ فی عینیھا اذا اقبلت وفی عجزتھا اذا ادبرت۔

**فصل** وفی القلب خواطر ستۃ احدھا خاطر النفس والثانی خاطر الشیطان والثالث خاطر الروح والرابع خاطر الملک والخامس خاطر العقل والسادس خاطر الیقین فخاطر النفس یامر بتناول الشھوات ومتابعۃ الھوی المباح منہ والحرج وخاطر الشیطان یامر فی الاصل بالکفر والشرک والشکوی والتھمۃ للّٰہ عزوجل فی وعدہٖ وفی الفرع بالمعاصی والتسویف بالتوبۃ وما فیہ ھلاک النفس فی الدنیا والاٰخرۃ فالخاطران مذمومان محکوم لھما بالسوء وھما لعموم المومنین وخاطر الروح وخاطر الملک یردان بالحق والطاعۃ للّٰہ عزوجل وما یکون عاقبتہ سلامۃ فی الدنیا والاٰخرۃ وما یوافق العلم فھما محمودان لا یعدمھما خصوص الناس واما خاطر العقل فتارۃ یامر بما تامر بہ

جاتا ہے پھر جب بندہ ذکر اللہ کرتا ہے تو شیطان سکڑ کر غائب ہو جاتا ہے اور اگر ذکر اللہ سے غافل رہتا ہے تو دل پر چھایا رہتا ہے مقاتل: یہ خنزیر کی شکل میں شیطان ہے جو انسان کے دل میں لٹک جاتا ہے اور خون کی طرح انسان کے جسم میں دوڑتا رہتا ہے حق تعالیٰ نے اسے یہ طاقت دی ہے فرمایا: وہ جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا رہتا ہے جب کوئی اللہ کے ذکر سے غافل ہو جاتا ہے تو شیطان اس کے دل میں وسوسہ ڈالتا ہے حتیٰ کہ خناس اس کا دل نگل جاتا ہے اور اگر اللہ کا ذکر کرتا ہے تو اس کے دل سے ہٹ کر کسی جگہ جا چھپتا ہے اور اس کے جسم سے نکل جاتا ہے عکرمہ: وسوسہ ڈالنے والے شیطان کا محل مرد کا دل اور آنکھیں ہیں اور آنے والی عورت کی آنکھیں اور جانے والی کے سرین ہیں۔

**خطراتِ قلب** انسان کے دل میں چھ قسم کے خیالات پیدا ہوتے ہیں نفسانی، شیطانی، روحانی، ملکی، عقلی اور یقینی۔

نفسانی خیالات نفسانی خواہشات پر اور ہویٰ کی پیروی پر خواہ مباح ہو یا حرام اُبھارتے ہیں، شیطانی خیالات کفر و شرک پر شکوہ و شکایت پر اللہ کے وعدوں کے بارے میں تہمت پر گندے افعال کرنے پر اور توبہ کو کل کے چھوڑنے پر اور ایسے امور پر آمادہ کرتے ہیں جن سے دین و دنیا میں ہلاکت و تباہی آتی ہے لہٰذا یہ دونوں قسم کے خیالات لائق مذمت و ملامت ہیں اور بلاشبہ بدترین ہیں اور عام مومنوں میں پائے جاتے ہیں اور روحانی اور ملکی خیالات حق پر، اطاعت باری تعالیٰ پر، اور ایسے امور پر جن میں دین و دنیا کی سعادتیں اور سلامتیاں مضمر ہیں اور علم کے موافق ہیں اکساتے ہیں یہ دونوں قسمیں تعریف و توصیف کے لائق ہیں انہیں اللہ والے اور خاص حضرات اپنے دلوں سے جدا نہیں ہونے دیتے عقلی خیالات کبھی شیطانی اور نفسانی خیالات کی طرف متوجہ کرتے ہیں اور کبھی روحانی اور ملکی خیالات کی طرف توجہ مبذول کرا دیتے ہیں عقلی

النفس والشیطان وتارۃ بما یامر بہ الروح والملک
وذلک حکمۃ من اللہ واتقان لصنعتہ لیدخل
العبد فی الخیر والشر لوجود معقول وصحۃ شہود
وتمییز فیکون عاقبۃ ذلک من الجزآء والعقاب
عائد الیہ وعلیہ لان اللہ تعالٰی جعل الجسم
مکانا لجریان احکامہ ومحلا لنفاذ مشیئتہ
فی ما فی حکمتہ کذلک جعل العقل مطیۃ
الخیر والشر یجری معہما فی خزانۃ الجسم
اذ کانا مکانا للتکلیف وموضعا للتصریف و
سببا للتعریف العائد الی لذۃ النعیم او
عذاب الیم واما خاطر الیقین وہو روح الایمان
ومورد العلم یرد من اللہ تعالٰی ولیسد عنہ
ومخصوص بخواص من الاولیآء الموقنین
الصدیقین والشہدآء والابدال لا یرد الا
بالحق وان خفی ورودہ ودق مجیئہ ولا
ینقدح الا بعلم لدنی واخبار الغیوب
واسرار الامور فہو للمحبوبین والمرادین و
المختارین القائمین للہ الغائبین عن ظواہر
ہم الذین انقلبت عباداتہم الظاہرۃ الی
الباطنۃ ما خلا الفرآئض والسنن المؤکدات
فہم ابدا فی مراقبۃ لبواطنہم واللہ
تعالٰی یتولی تربیۃ ظواہرہم کما قال عز وجل
وعلا فی کتابہ العزیز ان ولیی اللہ الذی
نزل الکتاب وہو یتولی الصالحین تولاہم و
کفاہم واشغل قلوبہم بمطالعۃ اسرار

خیالات حق تعالیٰ شانہ کی حکمت اور اس کی کاریگری کے کمال کی نشانی
ہیں تاکہ انسان خیر و شر میں تمیز کرکے معقول و مشاہدہ پر مبنی دلائل کے ساتھ
قدم بڑھائے تاکہ اس کے عملوں کے نتائج ثواب و عذاب پر مرتب ہوں
کیونکہ حق تعالیٰ نے انسان کا جسم اپنی حکمت سے اپنے احکام جاری کرنے
کے لئے ان کا اور اپنی مشیت کا محل بنایا ہے اور عقل و شر کی سواری بنا دیا ہے
عقل خزانۂ جسم میں خیر و شر دونوں کے ساتھ ساتھ رہتی ہے اگر یہ دونوں
تکالیف و تصرفات کے محل ہوں اور گوناگوں نعمتوں کی لذتوں اور
دردناک و پرہول عذابوں میں تمیز کرنے کا ایک سبب ہے۔

یقینی خیالات جو ایمان کی روح، اس کا جوہر اور علم و یقین کے محل ہیں
حق تعالیٰ جل مجدہٗ کی طرف سے آتے جاتے ہیں یہ خیالات خاص اولیاء اللہ
کے لئے مخصوص ہیں جن کو کامل یقین حاصل ہے اور صدیق، شہداء اور
ابدال کے لئے بھی جن سے حق ہی سرزد ہوتا ہے اگرچہ اس کا ظہور
پوشیدہ اور لطیف ترین ہوتا ہے اور اس کی چنگاریاں علم لدنی غیب
کی خبروں اور چیزوں کے اسرار و حقائق ہی سے جھڑتی ہیں لہٰذا یہ اللہ کے
پیاروں اس کے مطلوب بندوں اس کے برگزیدہ محبوبوں ہی کے لئے ہے
جو اللہ ہی کے لئے لب کشائی کرتے ہیں اور اپنے ظاہری امور سے غائب
رہتے ہیں جن کی فرائض و سنن موکدہ کے علاوہ ظاہری عبادتیں باطنی
عبادتوں میں تبدیل ہو گئی ہیں۔ یہ اللہ کے مقرب و خواص بندے سدا
اپنی باطنی عبادتوں کی اصلاح کی فکر میں لگے رہتے ہیں اور حق تعالیٰ
شانہٗ نے ان کی ظاہری عبادتوں کی ذمہ داری لے لی ہے اور وہی انہیں
تعلیم و تربیت دیتا ہے فرمایا: میرا ولی (دوست) اللہ ہے جس نے
یہ کتاب اتاری وہی صلحاء کا متولی ہوتا ہے یعنی اللہ ان کا متولی ہے
اور ان کے لئے کافی ہے اور اللہ نے ان کے دل اسرار غیب کے
مطالعہ میں مشغول فرما دیئے ہیں اور اپنی معرفت کی تجلیات سے انہیں
جگمگا دیا ہے لہٰذا اس نے اپنے کلام کے لئے انہیں چن لیا ہے اور

الغیوب ونورها بالتجلی فی کل قریب فاصطفهم
لمحادثته واختصهم بالانس به والسکون
الیه والطمانینة لدیه فهم فی کل یوم فی
مزید علم ونمو معرفة وتوفیر نور وقرب
من محبوبهم ومعبودهم وهم فی نعیم
لا نفاد له والاء لا انقطاع لها وسرور لا غایة
له ولا منتهی فاذا بلغ الکتاب اجله وانتهی
ما قدر لهم من البقاء فی دار الفناء نقلهم
منها باحسن الانتقال کما ینقل العروس من
حجرة الی دار من الادنی الی الاعلی فالدنیا فی
حقهم جنة وفی الاخرة لاعینهم قرة وهو
النظر الی وجه الکریم من غیر حجاب ولا
باب ولا حاجب ولا بواب ولا مانع ولا احد اد
ولا من ولا منتان ولا ضیم ولا اضطراب ولا انقطاع
ولا نفاد کما قال عز من قائل ان المتقین فی جنات
ونهر فی مقعد صدق عند ملیک مقتدر وکما قال
للذین احسنوا الحسنی وزیادة احسنوا فی الدنیا
له بالطاعة نجازیهم فی العقبی بالجنة والکرامة
واعطاهم النعمة والسلامة وزادوا له بتطهیر
القلوب وترک العمل لما سواه فجازیهم
سبحانه وتعالی بالزیادة فی دار البقاء والمنة
وهو دوام النظر الی وجهه الکریم کما اخبر
فی کتابه المبین لعباده اولی الالباب و
العقول۔

اپنے سے مانوس بنانے کے لئے انہیں مخصوص فرما لیا ہے انہیں اللہ ہی کے پاس سکون نصیب ہوتا اور اسی کے ذکر و فکر سے اطمینان ملتا ہے اور ان کا روز بروز علم بڑھتا ہی جاتا ہے اور لمحہ بہ لمحہ معرفت میں اضافہ ہی ہوتا رہتا ہے اور سکنڈ بہ سکنڈ نور کی اور اپنے معبود و محبوب سے قرب کی زیادتی ہی ہوتی رہتی ہے اور یہ ایسی ایسی نعمتوں سے لذت اندوز ہوتے رہتے ہیں جن کو کبھی فنا نہیں اور ایسے ایسے انعامات سے نوازے جاتے ہیں جو کبھی ختم ہونے والے نہیں اور انہیں ایسا سرور حاصل ہے جس کی غایت و انتہا نہیں پھر جب ان کی عمر کی مقررہ مدت ختم ہو جاتی ہے اور دنیا میں ان کی زندگی پوری ہو جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ انہیں دنیا سے بہترین طریقہ سے منتقل فرما دیتا ہے جیسے دلہن ایک تنگ و تاریک کمرے سے فراخ و روشن اور اعلیٰ اور مزین کمرے کی طرف منتقل کی جاتی ہے لہذا ان حضرات کے حق میں دنیا بھی بمنزلہ جنت کے ہے اور آخرت میں تو ان کی آنکھوں کے لئے ٹھنڈک ہی ٹھنڈک ہے کیونکہ وہ بلا حجاب و آڑ کے بلا پاسبان و دربان کے بلا کسی رکاوٹ و حد بندی کے، بلا منت و احسان کے، بلا ظلم و ضرر کے اور بلا انقطاع و اختتام کے اپنے معزز محبوب کا رخ انور دیکھیں گے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: بلاشبہ اللہ سے ڈرنے والے نہروں والی جنتوں میں پاکیزہ کرسیوں پر اپنے صاحب اقتدار بادشاہ کے پاس ہوں گے فرمایا جو پر خلوص عملوں میں سرگرم رہتے ہیں ان کے لئے جنت ہے اور مزید نعمت دیدار باری تعالیٰ ہے انہوں نے دنیا میں حسن عبادات کر کے اللہ کو راضی کر لیا تھا اللہ تعالیٰ نے انہیں آخرت میں عبادتوں کا بدلہ جنت و بزرگی عطا فرما کر دیا اور انہیں نعمت و سلامتی بخشی اور انہوں نے اللہ کی رضا کے لئے اپنے دل پاک کر لئے تھے اور صرف اللہ کی عبادت کی تھی اللہ نے انہیں دار البقا میں دیدار کی مزید نعمت سے نواز دیا کہ ہمیشہ اپنے محبوب و معبود کے رخ انور کو دیکھتے رہیں اور اپنی آنکھوں میں نور اور دلوں میں سرور پیدا کرتے رہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی روشن کتاب میں عقلاء کو خبر دی ہے۔

**فصل** وللنفس والروح مكانان لالتقاء الملك والشيطان فالملك يلقي التقوى الى القلب والشيطان يلقي الفجور الى النفس فيطالب النفس القلب باستعمال الجوارح بالفجور وفي مكانين في البنية العقل والهوى يتصرفان بمشية حاكم وهو التوفيق والاغواء وفي القلب نوران ساطعان وهما العلم والايمان فجميع ذلك ادوات القلب وحواسه والاته والقلب في وسط هذه الآلات كالملك هذه جنوده يردون اليه كالمرآة المجلوة وهذه الآلات حولها تظهر فيها ويقدم فيها فيجدها.

**فصل** اعوذ برب العرش والكرسي من الشيطان الغوي وخواطر السوء وهواجس النفس ومن فتنة كل جني وانسي ومن رياء ونفاق و عجب وكبر وشرك وخلال السوء الناشية في القلب ومن كل شهوة ولذة مؤدية الى المهالك للنفس ومن البدع والضلال والاهوية المتسلطة للنيران على الجسم ومن كل قول وفعل وهم تحجب من القلوب العرشية قلبي ومن اتباع الاهوية المضلة والطبائع النفسية والاخلاق الردية واعوذ بالملك الحميد المجيد من الشيطان الخبيث المريد اعوذ بالرب الودود ونقمته اذا غفلت عن طاعته اذ هو اقرب الي من حبل الوريد اعوذ بالله من سطوته اذا غضب على اهل المعصية

**نفس و روح کے دو خانے** | نفس و روح میں سے ہر ایک کے دو دو خانے ہیں ایک خانہ ملکی خیالات کے لئے ہے اور ایک شیطانی خیالات کے لئے، فرشتہ دل میں تقویٰ ڈالتا ہے اور شیطان نفس میں فسق و فجور کی باتیں ڈالتا ہے اور نفس دل سے مطالبہ کرتا ہے کہ اعضاء سے فسق و فجور کا کام لیا جائے انسان کے جسم کے اندر دو مکان ہیں ایک عقل کا مکان ہے اور ایک ہوٰی کا، یہ دونوں ایک حکمران (دل) کے اشاروں پر کام کرتے ہیں دل یا تو نیک کام کی رغبت دیتا ہے یا گمراہی کی طرف اشارہ کرتا ہے، دل میں دو قمقمے روشن ہیں یعنی علم اور ایمان یہ تمام دل کے آلے ہیں اور دل ان آلات کے درمیان بمنزلہ بادشاہ کے ہیں اور اسکی فوج ہیں جو اسکے پاس آتے جاتے ہیں جیسے ایک مجلیٰ آئینہ میں صورتیں چھپتی رہتی ہیں چونکہ یہ دل کے آس پاس ہوتے ہیں اس لئے جب دل انہیں دیکھتا ہے تو یہ دل میں منعکس ہو جاتے ہیں۔

**اللہ تعالیٰ سے شیطان کے شر سے پناہ مانگنے کی دعا** | میں عرش و کرسی کے پروردگار کی گمراہ شیطان سے، برے خیالات سے نفسانی خطرات سے، ہر جن اور انسان کے فتنہ سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں اور ریا، نفاق، غرور، اپنی بڑائی، شرک اور برے اخلاق سے بھی جو دل میں ابھرتے رہتے ہیں اور ہر اس شہوت و لذت سے بھی جو نفس کو تباہ کرنیوالی ہے اور بدعتوں، گمراہیوں اور خواہشات سے بھی اور جسم پر آگوں کے لئے مسلط ہیں اور ہر اس قول، فعل اور فکر سے بھی جو عرشی دلوں کی طرف سے میرے دل کے لئے حجاب بن جائے اور گمراہ کن خواہشات کی پیروی سے نفسانی رجحانات سے اور ردی اخلاق سے بھی اور میں خبیث و سرکش شیطان سے ایسے بادشاہ کی پناہ مانگتا ہوں جو محمود (تعریفوں والا) و بزرگ ہے اور میں محبت کرنیوالے پروردگار کی اس کے عذاب سے پناہ مانگتا ہوں جب کہ میں اس کی اطاعت سے غافل ہو جاؤں کیونکہ وہ مجھ سے میری شاہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے، مجھے اللہ تعالیٰ کی پناہ، جب وہ گنہگاروں پر غصہ فرمائے قیامت کے دن اللہ کی سخت پکڑ کے وقت جب کہ وہ

اعوذ بہ من ھیبتہ عند شدۃ بطشہ فی یوم القیامۃ للطاغین من بریتہ واعوذ بہ من کشف الغطآء والستر والتیھان فی معصیتہ فی البر والبحر ولنسیان الاصل والفرع والمیل الی الرفع والرعونۃ والخیلآء والکبر و ترک الطاعۃ والقربۃ والبر والتانی علیہ والایمان الکاذبۃ والحنث دون البر و خاتمۃ السوٓء والافلاس من کل خیر و الموافاۃ عند حضور المنیۃ بالشر۔

اپنی سرکش مخلوق کو پکڑے گا اللہ کی ہیبت سے اللہ کی پناہ مجھے اللہ کی پناہ کہ میرے گناہوں کی پردہ دری ہو اور خشکی اور تری میں گناہوں سے اللہ کی پناہ اور اپنی اصل و فرع کو بھولنے سے اللہ کی پناہ اور بڑائی، رعونت، کبر، غرور، ترک عبادت و اطاعت، ترک نیکی، نیکی میں سستی اور تاخیر، جھوٹی قسم، قسم کو توڑنے سے، بُرے خاتمہ سے اور ہر خیر میں خالی ہاتھ رہ جانے سے اور موت کے وقت بُرے خیالات سے اللہ کی پناہ۔

★

## فصل: مجاھدۃ الشیطان

فصل در مجاھدۃ الشیطان باطنۃ وھی بالقلب والجنان والایمان فاذا جاھدتہ کان مددک الرحمٰن ومعتمدک الملک الدیان ورجآءک رویۃ وجہ الجلیل المنان وجھاد الکفار جھاد الظاھر بالسیف و الرماح ومددک فیہ الملک والاعوان و رجآءک فیہ دخول الجنان فان قتلت فی مجاھدۃ الکفار کان جزآؤک الخلود فی دار البقآء وان قتلت فی مجاھدۃ الشیطان ومخالفتک ایاہ بفنآء اجلک واخترام منیتک کان جزاؤک وجہ رب العالمین عند اللقاء فان قتلک الکافر کنت شھیدا وان قتلک الشیطان بمتابعتک ایاہ والانقیاد لامرہ کنت من قرب الملک الجبار طریدا فجھاد الکفار لہ نھایۃ وفنآء وجھاد الشیطان والنفس لاغایۃ لہ ولا منتھی

### شیطان سے مجاہدہ

شیطان سے ظاہر جہاد نہیں بلکہ باطنی ہے جو دل اور ایمان کے اسلحہ سے ہوتا ہے اگر آپ شیطان سے جہاد کریں گے تو آپکی پشت پر رحمٰن ہوگا اور آپ کو انصاف پسند شہنشاہ سہارا دے گا اور آپ دیدار باری تعالیٰ کے امیدوار دل میں سے ہوں گے، کافروں سے ظاہری جہاد ہے جو تلوار اور نیزے وغیرہ سے کیا جاتا ہے اس میں بھی آپ کی مدد شہنشاہ عرش بریں ہی فرماتا ہے اور اس سے آپ جنت میں جانے کی امید وار بنتے ہیں اگر آپ کافروں کے جہاد میں کام آگئے تو اس کی جزا میں آپ کو دار البقاء میں دائمی جنت ملے گی اور اگر آپ شیطان سے جہاد میں اور تا دم واپسیں اس کی مخالفت کرتے کرتے مارے گئے یعنی اپنی موت سے مرگئے تو آپ کو اس کی جزا میں قیامت کے دن پروردگار عالم کا دیدار نصیب ہوگا اگر آپ کو کافر قتل کردے گا تو آپ شہید ہوں گے اور اگر آپ کو شیطان قتل کریگا (شیطان کا قتل کرنا یہ ہے کہ آپ اس کے مطیع و منقاد بن جائیں) تو آپ کو شہنشاہ جبار کے قرب سے دھکا دیدیا جائے گا لہٰذا کافر سے جہاد کی تو غایت و انتہا ہے لیکن شیطان و نفس سے جہاد کی غایت و انتہا نہیں فرمایا: موت کے وقت تک اپنے پروردگار کی عبادت کرتا رہ، رب کی عبادت شیطان و نفس کی مخالفت کے ساتھ ہوتی ہے۔

قال الله عزوجل واعبد ربك حتى ياتيك اليقين يعنى الموت واللقاء فالعبادة بمخالفة الشيطان والهوى قال الله عزوجل فكبكبوا فيها هم والغاوون وجنود ابليس اجمعون و قال النبى صلى الله عليه وسلم حين رجع من غزوة تبوك رجعنا من الجهاد الاصغر الى الجهاد الاكبر عنى به صلى الله عليه وسلم مجاهدة الشيطان والنفس والهوى لمداومتها و طول ممارستها وخطرها والخوف من سوء خاتمتها

فرمایا: پھر وہ اور گمراہ اوندھے منہ جہنم میں جھونکے جائیں گے اور ابلیس کا تمام لشکر بھی۔ رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ تبوک سے واپس آکر فرمایا: ہم چھوٹے جہاد سے بڑے جہاد کی طرف لوٹ آئے، اس سے آپ کی مراد شیطان و نفس سے اور حرص و ہوا سے جہاد کی تھی، کیونکہ یہ جہاد ہمیشہ رہتا ہے اور اس کی مدت مرتے دم تک ہے اور اس کے خطرات سکرات تک ہیں، حق تعالیٰ بُرے خاتمہ سے محفوظ فرمائے اور اسلام و توحید پر اپنے پاس بلائے، آمین۔

# وعظ کی دوسری مجلس

فى قوله عزوجل انه من سليمان وانه بسم الله الرحمٰن الرحيم اعلم ان هٰذه الاية الشريفة فى سورة النمل وهى مكية وعدد اياتها ثلث وتسعون اية وكلماتها الف ومائة وتسع واربعون كلمة وحروفها اربعة الاف وسبعمائة وتسعة وتسعون حروفا وذلك ان سليمان بن داود النبى عليه السلام وصلى الله على نبينا المصطفى وعلى سائر الانبياء والمؤمنين وعباد الله الصالحين وملٰئكة المقربين لما خرج من واد النمل فى مسيرة من بيت المقدس الى اليمن اخذ يالناس فى مفاذتهم فعطش الناس

**بلقیس کے نام حضرت سلیمانؑ کا ایک خط** اس خط کا متن یہ ہے: یہ خط سلیمان کی طرف سے ہے اور اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور انتہائی رحم والا ہے شروع کیا جاتا ہے کہ میرے خلاف بغاوت نہ کرو اور مسلمان ہو کر میرے پاس آجاؤ۔ دیکھئے یہ آیت کریمہ سورہ نمل میں ہے جو مکہ میں اتری۔ اس میں ۹۳ آیتیں ۱۱۴۹ کلمے اور ۴۷۹۹ حرف ہیں۔

حضرت سلیمانؑ بیت المقدس (شام) سے یمن جارہے تھے جب آپ چیونٹیوں کی وادی سے گزرے تو اس میدان میں آپ کے لشکر کو پیاس محسوس ہوئی اور انہوں نے آپ سے پانی مانگا اس وقت آپ نے ہدہد کو ڈھونڈھا تاکہ وہ پانی کا سراغ لگائے آپ نے ہدہد کے بارے میں تحقیق و کرید کی اور کلنگ سے جو پرندوں کا امیر تھا دریافت کیا کہ ہدہد کہاں ہے اس کے ساتھ اس سفر

فسألوا الماء فتفقد الهدهد عند ذلك فسأل عنه ودعا امیر الطیور وهو الکرکی فسأله عنه ولم یکن معه الهدهد واحد فقال الکرکی لا ادری این ذهب ولا استأمرنی وکان علیه السلام یرید الهدهد لیضع منقاره فی الارض فیخبره کم بعد الماء وقربه وکم بینه وبین الماء من قامة او فرسخ وکان الهدهد مخصوصا بذلک من دون بقیة الطیور وکان اذا ارید عنه ذالک ارتفع فی طیرانه الجو فینظر ذلک ثم ینقض الی تلک البقعة التی فیها الماء فیضع منقاره فیها فیعرف ذلک فتبادر الشیاطین فتحفر تلک البقعة فیخرج الماء ویتخذ والاحواض والبرک والرکایا وتملا الروایا والقرب والظروف وتشرب الدواب والناس والجان ثم یرتحلون فلما فقد الهدهد فی تلک الساعة غضب سلیمان عند ذلک غضبا شدیدا وجعل یقول لاعذبنه عذابا شدیدا الجنی لانتفن ریشه فلا یطیر مع الطیور حولا کاملا او لاذبحنه ثم استثنی وقال اولیاتینی بسلطان مبین یقول اولیاتینی بعذر وحجة بینة وکان اشد عذابه الذی یعذب به الطیر لما یرید عذابه ان تنتف ریشه حتی یترکه اقرع لیس علیه ریش قال فمکث غیر بعید ای لبث غیر طویل ثم اقبل الهدهد فقیل له ان سلیمان قد اوعدک فقال هل

میں ایک ہی ہدہد تھا کلنگ نے کہا مجھے معلوم نہیں کہ وہ کہاں گیا ہے اور نہ مجھ سے اجازت لے کر گیا ہے۔ حضرت سلیمانؑ ہدہد سے پانی کی جگہ معلوم کیا کرتے تھے جس جگہ پانی ہوتا تھا ہدہد وہاں اپنی چونچ رکھ دیا کرتا تھا اور بتا دیا کرتا تھا کہ زمین میں پانی کتنا گہرا ہے انسانی قد کی برابر گہرا ہے یا ایک فرسخ گہرا ہے تمام پرندوں میں اس علم کا ماہر مخصوص ہدہد ہی تھا۔ جب اس سے پانی کے بارے میں پوچھا جاتا تھا تو وہ فضا میں اڑ کر پانی کی جگہ معلوم کرتا پھر اس جگہ اتر کر اپنی چونچ رکھ دیا کرتا تھا اور لوگوں کو پانی کی جگہ معلوم ہو جاتی تھی پھر حضرت سلیمانؑ کے حکم سے شیطان فوراً اس جگہ کنواں کھود دیتے تھے اور پانی نکال لیتے تھے اور حوض، گڑھے، چھاگلیں، مشکیزے اور تمام برتن بھر دیتے تھے اور جن، انسان اور جانور سب سیراب ہو کر پانی پی لیا کرتے تھے پھر سفر پر روانہ ہو جایا کرتے تھے الغرض اس وقت جب حضرت سلیمان نے ہدہد کو غائب پایا تو آپ کو بڑا غصہ اور طیش آیا اور فرمانے لگے بلاشبہ میں اسے انتہائی سنگین سزا دوں گا یعنی اس کے پر نوچ دوں گا تاکہ پرندوں کے ساتھ پورے ایک سال تک اڑنے کے قابل نہ رہے یا اسے ذبح کر ڈالوں گا پھر آپ نے استثناء کیا اور فرمایا یا پھر وہ کوئی معقول و روشن دلیل میرے سامنے پیش کرے۔

حضرت سلیمانؑ کا پرندوں کے لئے انتہائی سنگین عذاب یہ تھا کہ اس کے پر نوچ کر اس کا ننگا جسم زمین پر ڈال دیا جاتا تھا ابھی تھوڑی سی دیر ہی ہوئی تھی کہ ہدہد آ گیا اس سے کہا گیا کہ حضرت سلیمانؑ نے تجھے دھمکی دی ہے اور تیرے لئے سنگین عذاب تجویز فرمایا ہے، اس نے پوچھا، استثناء بھی کیا ہے یا نہیں؟ کہا گیا ہاں استثناء تو کیا ہے، آخر کار ہدہد حضرت سلیمانؑ کے سامنے آ کھڑا ہوا پھر آپ کو سجدہ کیا اور یہ دعا دی کہ آپ کا ملک مدت دراز تک قائم رہے اور آپ کی عمر دراز ہو پھر اپنی دونوں

استثنى قيل نعم قال فاقبل حتى قام بين يديه
ثم سجد فقال دام ملكك طويل الدهر
وعشت الى الابد فجعل ينكت بمنقاره
ويومي براسه الى سليمان فقال له احطت
بما لم تحط به يقول بلغت وعلمت بما لم
تبلغ ولا تعلم يعني جئتك بامر لم يخبرك به
الجن ولم ينصحوك فيه ولم تعلم به الانس
وجئتك من سباء يعني من ارض سباء بنبإٍ
يقين يعني بخبر عجيب لا شك فيه فقال له
سليمان ما هو فقال اني وجدت امرأة
تملكهم يقال لها بلقيس بنت ابي
السرح الحميرية واوتيت من كل شئ يعني
اعطيت من كل شئ في بلادها اليمن وما
والاها من العلم والسلطان والمال والجنود
وانواع الخيل ولها عرش عظيم يعني سرير
حسن وكان طول عرشها في السماء ثلاثين
ذراعا وقيل ثمانون ذراعا وفي العرض ثمانون
ذراعا مكللا بانواع الجواهر والدر واللؤلؤ
وجدتها وقومها يسجدون للشمس من
دون الله يعني يصلون للشمس من دون الله
وذلك دين المجوس وزين لهم الشيطان
اعمالهم يعني حسنها لهم فصدهم عن
السبيل يعني ان الشيطان صدها وجنودها
عن طريق الاسلام والهدى وهم لا يهتدون
يعني لا يعرفون الاسلام الا يسجدوا لله يعني

زمین کریدنے لگا اور اپنے سر سے حضرت سلیمان کی طرف اشارہ کرکے بولا: میں وہ جگہ دیکھ کر آیا ہوں جو آپ نے نہیں دیکھی اور نہ آپکو اس کا علم ہے یعنی میں آپ کے پاس ایک ایسی بات کی خبر لایا ہوں جس کی خبر آپ کو جنوں نے نہیں دی اور اس سلسلہ میں آپ کے ساتھ خیر خواہی نہیں کی اور نہ اس کی آپ کو کسی بشر نے خبر دی۔ میں آپ کے پاس سبا سے ایک یقینی اور عجیب خبر لایا ہوں۔
حضرت سلیمانؑ نے کہا: وہ کیا خبر ہے؟ بولا: میں نے ایک عورت جو لوگوں کی ملکہ ہے اور جسے بلقیس دختر ابوالسرح (حمیریہ) کہا جاتا ہے، اور اسے ہر چیز دی گئی ہے یعنی اسے اس کے شہر یمن میں اور یمن کے نواحی میں علم، اقتدار، مال، فوج اور ہر طرح کے گھوڑے وغیرہ دیئے گئے اور اسے اللہ تعالیٰ نے تمام شاہی ساز و سامان دے دیا ہے اور اس کا ایک حسین و عظیم تخت بھی ہے جو تیس گز یا ۸۰ گز بلند ہے اور ۸۰ گز چوڑا ہے اور اس میں قسم قسم کے جواہرات اور موتی قرینہ سے جڑے ہوئے ہیں میں نے اسے اور اس کی قوم کو سورج پرست پایا کہ اللہ کو چھوڑ کر سورج کو سجدہ کرتے ہیں اور شیطان نے ان کے عمل انہیں خوبصورت بنا کر دکھائے ہیں اور انہیں سیدھی راہ (اسلام) سے روک دیا ہے اور وہ اسلام کو نہیں پہچانتے۔ یہ لوگ اللہ کو سجدہ کیوں نہیں کرتے جو چھپی ہوئی چیزوں کا ظاہر کرنے والا ہے اور آسمان و زمین کے اسرار کو بھی اور تمہارے دلوں کی باتیں بھی جانتا ہے جن کو تم چھپاتے ہو اور انہیں بھی جن کا تم اپنی زبان سے اقرار کرتے ہو۔ اللہ کے سوا کوئی حقدار عبادت نہیں اور وہی عرش عظیم کا مالک ہے یہ سن کر حضرت سلیمانؑ نے ہدہد سے فرمایا کہ اب تو تو ہمارے لئے پانی کا سراغ لگا ہم تیری بات پر غور کریں گے آیا تو سچا ہے یا جھوٹا ہے پھر جب اس نے پانی بتا دیا اور لوگ سیراب ہو کر تازہ دم ہوگئے

هلا یسجدوا للّٰه الذی یخرج الخبء یعنی الغیب والسر فی السمٰوٰت والارض ویعلم ما تخفون وما تعلنون بالسنتهم اللّٰه لا اله الا هو رب العرش العظیم یعنی بالعظیم العرش فقال سلیمان للهدهد دلنا علی الماء سننظر فیما تقول اصدقت فی مقالتك ام كنت من الكذبین فلما دلهم علی الماء وشربوا واستكفوا فدعا سلیمان الهدهد وكتب معه كتابا وختمه بخاتمه ودفعه الیه ثم قال اذهب بكتابی هذا فالقه الیهم یعنی اهل سبا ثم تول عنهم یعنی ارجع الیّ فانظر ماذا یرجعون یعنی ماذا یردون علیك من الجواب والذی كتب فی الكتاب بسم اللّٰه الرحمٰن الرحیم انه من سلیمان بن داؤد الّا تعلوا علیّ یعنی ان لا تعظموا فی طاعتی واتونی مسلمین یعنی مصالحین فان كنتم من الجن فقد عبدتم لی وان كنتم من الانس فعلیكم السمع والطاعة قال فانطلق الهدهد بالكتاب حتی انتهی الیها ظهیرة وهی قائلة فی قصرها قد غلقت علیها الابواب فلا یصل الیها شئ والحرس حول قصرها وكان لها من قومها اثنا عشرة الف مقاتل كل واحد منهم امیر علی مائة الف مقاتل سوی نسائهم وذراریهم وكانت تخرج الی قومها تقضی بینهم فی امورهم وحوائجهم

اور پانی کی طرف سے بے فکر ہو گئے تو حضرت سلیمانؑ نے ہدہد کو بلایا اور ایک خط لکھ کر اس پر اپنی مہر لگا کر اسے دے کر فرمایا! میرا یہ خط لیجا اور اہل سبا پر ڈال دے پھر میرے پاس آجا اور ان کے جواب کا انتظار کر کہ کیا جواب دیتے ہیں اور خط میں یہ درج تھا: یہ سلیمان کی طرف سے ہے، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، میرے حکم سے سرتابی نہ کرو اور مسلمان ہو کر میرے پاس آجاؤ یعنی میں اللہ کا نبی ہوں اور تم سب سے برتر ہوں اس لئے میری اطاعت میں اپنی کسرِ شان نہ سمجھو اور مجھ سے آکر صلح کر لو اگر تم جن ہو تو تم میرے غلام ہو اور اگر انسان ہو تو تم پر میرا یہ خط پڑھ کر میری اطاعت فرض ہے۔

ہدہد یہ خط لے کر روانہ ہوا اور سبا میں عین دوپہر کو پہنچا، ملکہ سبا اپنے محل میں آرام کر رہی تھی اور دروازے بند تھے اس تک کسی چیز کی رسائی نہ تھی اور اس کے محل کے چاروں طرف پہریدار پہرہ دے رہے تھے اس کی فوج میں اسی کی قوم کے بارہ ہزار جنگجو جوان تھے اور ہر ایک کے ماتحت ایک ایک لاکھ فوج تھی اور عورتیں اور بچے اس کے علاوہ تھے۔ ملکہ ہر ہفتہ میں ایک دن لوگوں کے جھگڑے چکانے کے لئے اجلاس بلایا کرتی تھی۔ اور خود فیصلے کیا کرتی تھی اور ضرورت مندوں کی ضرورتیں پوری کیا کرتی تھی ملکہ کا تخت سونے کے چار ستونوں پر ایک ایسی جگہ رکھ دیا جاتا تھا کہ وہ اس پر بیٹھ کر لوگوں کو دیکھ سکے اور لوگ اسے نہ دیکھ سکیں جب کوئی شخص ملکہ کے سامنے اپنی ضرورت یا کوئی کام پیش کرنے کا ارادہ کرتا تو اس کے سامنے کھڑا ہو کر سر جھکا لیتا تھا اور اس کی طرف دیکھتا نہ تھا۔ پھر اس کی تعظیم کے لئے اس کے آگے سجدہ میں گر پڑتا تھا اور جب تک ملکہ سر اٹھانے کی اجازت نہ دیتی تھی وہ سر نہیں اٹھاتا تھا پھر جب ملکہ لوگوں کے کاموں سے اور اپنے احکامات سے فارغ ہو جاتی تو اپنے قصرِ شاہی میں چلی جاتی اور کوئی اسے دیکھ نہیں سکتا تھا

فی کل جمعة یوما قد جعلت عرشها علی اربعة اعمدة من ذهب ثم تجلس هی فیه وهی تراهم ولا یرونها فاذا اراد الرجل منها الحاجة والامر فسألها فقام بین یدیها فینکس راسه ولا ینظر نحوها ثم لیسجد فلا یرفع راسه حتی تاذن له اعظاما لها فاذا قضت حوائجهم وامرت بامرها خلت قصرها ولم یروها الی مثل ذالك الیوم ملكها ملك عظیم فلما اتی الهدهد بالكتاب ووجد الابواب قد غلقت دونها والحرس حول القصر دار حوله فطلب السبیل الیها حتی وصل الیها من كوة فی القصر فدخل فیها من بیت الی بیت حتی انتهی الی اقصی سبعة ابیات علی عرشها فی السماء ثلثون ذراعا فراها مستلقیة علی عرشها نائمة لیس علیها الا خرقة علی عورتها وكذلك كانت تصنع اذا نامت قال فوضع الكتاب الی جنبها علی السریر ثم طار فوقف فی كوة ینتظرها حتی تستیقظ عن غفلتها وتقرء الكتاب فمكث طویلا وهی لا تستیقظ فلما ابطاعلیه ذلك انحط فنقرها نقرة فاستیقظت فنظرت فاذا هی بالكتاب الی جنبها علی السریر فاخذته فحركت عینها فجعلت تنظر ماحال الكتاب وكیف وصل الكتاب الیها والابواب مغلقة فخرجت فاذا الحرس حول القصر

ملکہ کا ملک بہت بڑا تھا اور سلطنت کافی وسیع تھی جب ہدہد خط لیکر پہنچتا ہے تو قصر شاہی کے دروازے بند پاتا ہے اور چاروں طرف پہرے دار دیکھتا ہے پھر قصر کے چاروں طرف گھوم کر اندر جانے کا راستہ ڈھونڈھتا ہے آخر کار روشندان سے قصر ملکہ سبا میں داخل ہو جاتا ہے اور ایک ایک گھر کو دیکھتا بھالتا سات گھروں سے گزر کر آٹھویں کرے میں جو سب سے اخیر میں تھا پہنچ جاتا ہے اور ملکہ سبا کو اپنے تخت پر جو تیس گز اونچا تھا لیٹا ہوا دیکھتا ہے ملکہ سبا بے خبر سو رہی ہے بالکل برہنہ ہے بس ایک کپڑا اس کے ستر پر پڑا ہوا ہے سوتے وقت ملکہ کپڑے اتار دیا کرتی تھی اور ستر کو ڈھانپے رکھتی تھی ہدہد خط کو ملکہ کے پاس تخت پر رکھ دیتا ہے پھر اڑ کر روشندان میں آبیٹھتا ہے اور اس کے جاگنے کا اور خط کے پڑھنے کا انتظار کرتا ہے ہدہد دیر تک ٹھہرا رہتا ہے مگر ملکہ کی آنکھ نہیں کھلتی آخر کار پھر اڑ کر نیچے تخت پر پہنچتا ہے اور اپنی چونچ مار کر اسے جگاتا ہے ملکہ بیدار ہو کر ادھر ادھر دیکھتی ہے اور اپنے پاس پڑا ہوا ایک خط پاتی ہے خط اٹھا لیتی ہے اور آنکھیں مل کر خط کھول کر پڑھتی ہے اور سوچتی ہے کہ یہ خط مجھ تک کیسے پہنچا حالانکہ دروازے بند ہیں باہر آ کر دیکھتی ہے تو پہریدار بھی قصر کے چاروں طرف پہرہ دے رہے ہیں پوچھتی ہیں، کیا کسی نے کسی کو دروازہ کھول کر اندر جاتا ہوا دیکھا ہے؟ پہرے دار عرض کرتے ہیں دروازے جوں کی توں بند ہیں اور ہم برابر پہرہ دے رہے ہیں بھلا کوئی اندر کیسے جا سکتا ہے؟ ملکہ لکھنا پڑھنا جانتی تھی پھر خط کھول کر پڑھنے لگتی ہے اس کاتب اور مکتوب الیہ دونوں کا نام دیکھتی ہے پھر بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر مضمون خط پڑھتی ہے اور پڑھ کر دربار کے ارباب حل وعقد کو بلوا لیتی ہے جب تمام درباری جمع ہو جاتے ہیں تو ان سے کہتی ہے: میری طرف ایک معزز (مہر شدہ) خط ڈالا گیا ہے جو

فقالت ھل رأیتم احدا دخل علیّ وفتح بابا قالوا لاما زالت الابواب مغلقۃ کما ھی ونحن حول القصر نحرس ففتحت الکتاب وقرأته وکانت کاتبۃ وقاریۃ فاذا فیہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فلما قرأته ارسلت الی قومھا فاجتمعوا الیھا وقالت لھم انی القی الیّ کتٰب کریم یعنی مختوما وحسنًا انہ من سلیمان وانہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الا تعلوا علی وأتونی مسلمین یعنی مصالحین فقالت یایھا الملأ افتونی فی امری یعنی اخبرونی بما ارید ان اصنع فی امری ماکنت قاطعۃ امرًا یعنی عاملۃ حتی تشھدون یعنی تسمعون و تحضرون المشورۃ فقالوا نحن اولو قوۃ یعنی منعۃ واولوا باس شدید لم یغلبنا عدو قط بالقتال والمنعۃ والکثرۃ ولم نعط احد المقادۃ وانت اعلم بامرک فأمرینا بامر نتبعہ قالوا الا نعطیہ الحقھا فھو قولہ عزوجل والامر الیک فانظری ماذا تامرین فیہ نتبع امرک فنطقت بعلم وحکم وقالت ان الملوک فاذا دخلوا قریۃ افسدوھا یعنی خربوھا وجعلوا اعزۃ اھلھا اذلۃ یعنی منعۃ اھلھا ذلۃ صغیرۃ وکذلک یفعلون الملوک المحاربون یاخذون اموالھم و یقتلون مقاتلیھم و یسبون ذراریھم ثم قالت انی مرسلۃ الیھم بھدیۃ یعنی

سلیمانؑ نے بھیجا ہے اور بسم اللہ سے شروع کیا ہے اور یہ لکھا ہے کہ مجھ پر سرکشی نہ کرو اور صلح و صفائی کے لئے میرے پاس آجاؤ۔ پھر کہتی ہے اے سردارو مجھے اس اہم کام کے سلسلہ میں مشورہ دو کہ اب مجھے کیا کرنا چاہیئے، میں کسی کام کا قطعی فیصلہ نہیں کرتی جب تک اس میں تم سے مشورہ نہیں کرلیتی سردار جواب دیتے ہیں کہ ہمارے پاس فوجی طاقت کافی ہے اور ویسے بھی ہم سخت جنگجو ہیں جنگ، فوج اور اکثریت کے اعتبار سے غنیم کبھی ہم پر غالب نہیں آیا اور مقابلہ پر کبھی عہدہ برآ نہیں ہوا باقی اپنے کام کے نشیب و فراز سے آپ خوب آگاہ ہیں جیسا آپ حکم فرمائیں گی اسے ہم بسر و چشم بجالائیں گے سرداروں نے ملکہ کے احترام کو مدِّنظر رکھتے ہوئے یہ جواب دیا چنانچہ حق تعالیٰ نے فرمایا: اور اختیار آپ کا ہے آپ غور کرکے کوئی قطعی رائے قائم کرلیجئے ہم بسر و چشم آپ کے حکم کی تعمیل کریں گے آخر کار ملکہ نے پورے غور و خوض کے بعد بڑی ہوشیاری سے یہ حکم صادر فرمایا کہ بادشاہوں کی عادت ہے کہ جب وہ کسی بستی میں آتے ہیں تو اسے ویران کرکے اور معززین شہر کو ذلیل کرکے چھوڑتے ہیں۔ فاتح سلاطین لوگوں کا مال لوٹ لیتے ہیں، ان کے جوان قتل کر ڈالتے ہیں اور ان کی اولاد قید کرلیتے ہیں پھر ملکہ کہتی ہے: میں سلیمان کی خدمت میں تحائف بھیجتی ہوں اور دیکھتی ہوں کہ تحائف لیجانے والے ان کے پاس سے کیا جواب لاتے ہیں؟ اور کیا خبر آکر دیتے ہیں؟ راوی کہتا ہے بالآخر ملکہ نے بھیجنے کے لئے بارہ غلام چنے جن میں انوثیت زنانہ پن، غالب تھی ہاتھوں میں مہندی لگی ہوئی تھی انہیں عورتوں کا حسین لباس پہنا دیا گیا تھا اور کنگھی چوٹی سے آراستہ اور پیکر لالہ آتش بنا دیا گیا تھا ملکہ نے انہیں سمجھا دیا تھا کہ جب تم سے سلیمان کچھ بات کریں اور کچھ پوچھیں تو زنانہ گفتگو میں نرم آواز سے

الی سلیمان فناظرة بم یرجع المرسلون یعنی
فانظر ماذا یردون علی رسلی وماذا یخبرونی
عنه قال فاهدت الیه اثنا عشر غلاما فیهم
تانیث مخضبة ایدیهم قد مشطتهم والبستهم
لباس الجواری وتقدمت الیهم واوصتهم
اذا سئلوا عند سلیمان وکلمهم فلیردوا
جوابا بکلام فیه تانیث واهدت الیه
اثنا عشر جاریة فیهن غلظ فاستاصلت
رؤسهن وازرتهن والبستهن النعال و
قالت لهن اذا کلمکن سلیمان فرددن له
جوابا صحیحا وارسلت الیه لعود یلنجوج و
بالمسك والعنبر والحریر فی الاطباق علی
ایدی الوصائف وارسلت باثنی عشرة
بختیة تحلب کذا وکذا من اللبن وارسلت
الیه بخرزتین احدهما مثقوبة وثقبتها
ملتویة والثانیة غیر مثقوبة وارسلت الیه
لقدح فارغ وارسلت مع هذه الهدیة
امراة واوصتها بان تحفظ جمیع ما یکون
من امر سلیمان وکلامه حتی تخبرها به
وقالت لهم قوموا بین یدیه قیاما و
لا تجلسوا حتی یامرکم فانه ان کان
جبارا لم یامرکم بالجلوس فارضیه
بالمال فیسکت عنا وان کان حلیما
علیما عالما امرکم بالجلوس وامرت
الامراة ان تقول له بان یدخل فی الخرزة

جواب دینا۔ اور بارہ لونڈیاں منتخب کیں جن کی آواز مردوں کی طرح بھاری
اور موٹی تھی اور مردوں ہی کی طرح اعضاء تھے ان کے سر منڈوا دیئے گئے
اور مردانہ لباس پہنا دیا گیا اور مردانہ تہبند اور جوتے پہنا دیئے گئے اور
انہیں ہدایت کر دی گئی کہ سلیمانؑ سے مردانہ اور بلا جھجک کے باتیں کرنا
اور ان کے سوالوں کا صحیح صحیح جواب دینا۔ اور عود، مشک، عنبر اور
ریشم کی سینیاں خدام کے ہاتھ روانہ کیں، بارہ دودھیل اونٹنیاں جو
کافی مقدار میں دودھ دیتی تھیں بھیجیں۔ دو کوڑیاں بھیجیں ایک میں بیچدار
سوراخ تھا اور دوسری بے سوراخ کے تھی اور ایک خالی پیالہ بھیجا اور
ان تمام چیزوں کے ساتھ ایک عورت بھیجی اسے تاکید کر دی کہ سلیمان کی تمام
گفتگو اور ان کے سارے معاملات اور اخلاق وغیرہ محفوظ کر لے اور رپورٹ
پیش کرے اور سب جانے والوں کو سمجھا دیا کہ آپ کے سامنے ادب سے
کھڑے رہنا اور آپ کے حکم کے بغیر مت بیٹھنا کیونکہ اگر آپ جابر و
سخت گیر ہوں گے تو بیٹھنے کا حکم نہیں فرمائیں گے اور مال دے دلا کر
ان کو راضی کر لیا جائے گا پھر وہ ہمیں نہ چھیڑیں گے اور اگر آپ
سنجیدہ، دانشمند اور عالم ہوں گے تو تم کو بیٹھ جانے کی اجازت دے
دیں گے اور رپورٹ دینے والی خاتون سے کہہ دیا گیا کہ سلیمانؑ سے
درخواست کرے کہ بلا کسی آلے کے اور جن اور انسان کی مدد کے کوڑی
میں دھاگا پرو دیں اور خالی پیالہ کو ایسے جھاگ دار پانی سے بھر دیں
جو نہ زمین کا ہو اور نہ آسمان کا اور لونڈی غلاموں کو علیحدہ علیحدہ
کر دیں اور ملکہ نے ایک ہزار علمی سوالات لکھ کر بھیجے کہ براہ کرم ان کے
جوابات لکھ دئیے جائیں، غرضیکہ ملکہ کے آدمی ان تحائف کو لے کر حضرت
سلیمان کی خدمت میں پہنچے اور تحفے آپ کے سامنے جا رکھے اور کھڑے
ہو گئے بیٹھے نہیں، حضرت سلیمانؑ نے انہیں دیکھا اور تحفے پر نگاہ ڈالی
اور ذرا جنبش نہیں فرمائی اور تھوڑی دیر تک آپ نے اپنے ہاتھ
کو یا پیر کو ہلایا تک نہیں اور نہ مسرت کا اظہار کیا کہ ہشاش بشاش

المثقوبة خیطا بغیر علاج انس ولا جان و
امرتها ان تقول له ان یثقب الاخری بغیر
حدید ولا علاج انس ولا جان وان یمیز
بین الغلمان والجواری وامرتها ان تقول
له ان یملأ القدح ماء مزیدا رویا لیس من
الارض ولا من السماء وکتبت الیه مسئلة
عن الف باب من العلم فانطلق رسلها بهدیتها
حتی اتوا بها الی سلیمان فوضعوا الهدیة بین
یدیه وقاموا علی ارجلهم ولا یجلسوا فنظر
الیهم سلیمان ولم یتحرک لحظة ید اولا رجلا
ولا تهشش لها ولم یفرح ولم یعرف الرسل
ذلک فیه ولا من مقابلیه ثم رفع راسه و
نظر الی رسلها وقال ان الارض لله والسماء
لله رفعها ووضع الارض فمن شاء وقف ومن
شاء جلس فاذن لهم بالجلوس قال فتقدمت
الرسولة الی سلیمان وقدمت الیه الخرزتین
وقالت له ان بلقیس تقول لک بان تدخل فی
هذه الخرزة المثقوبة خیطا ینفذ الی الجانب
الاخر من غیر علاج انس ولا جان وان
تثقب الخرزة الثانیة ثقبا ینفذ الی الجانب
الاخر بغیر حدید ولا علاج انس ولا جان
ثم قربت الیه القدح وقالت له انها تقول
لک بان تملأ هذا القدح ماء مزیدا رویا
لیس من الارض ولا من السماء ثم قدمت
الوصف والوصائف وقالت ان بلقیس تقول

اور خوش ہو جاتے اور تحفے لانے والوں نے بھی آپ کے چہرے پر کھلاوٹ نہیں دیکھی اور نہ قبولیت ہی کے آثار دیکھے، پھر آپ نے سر اٹھا کر تحائف لانیوالوں کو دیکھا اور فرمایا زمین و آسمان اللہ کے ہیں اللہ نے آسمان بلند فرمائے اور زمین بچھا دی لہٰذا جو چاہے کھڑا رہے اور جو چاہے بیٹھ جائے اور آپ نے انہیں بیٹھنے کی اجازت مرحمت فرمادی، پھر رپورٹ دینے والی عورت حضرت سلیمانؑ کے سامنے آئی اور دونوں خرمہرے پیش کئے اور درخواست کی کہ ہماری ملکہ صاحبہ آپ سے توقع رکھتی ہیں کہ سوراخ والے خرمہرے میں کسی انسان کی یا جن کی مدد کے بغیر دھاگہ پرو دیں اور دھاگہ آر پار ہو جائے اور دوسرے خرمہرے میں لوہے کی اور انسان و جن کی مدد کے بغیر آر پار سوراخ کر دیں پھر آپ کے سامنے خالی پیالہ پیش کر کے عرض کرتی ہے کہ ملکہ سبا کی درخواست ہے کہ یہ پیالہ جھاگ والے پانی سے جو نہ آسمان کا ہو اور نہ زمین کا، لبالب بھر دیجئے پھر لونڈی غلام پیش کر کے کہتی ہے کہ ملکہ فرماتی ہیں کہ ان میں لونڈیوں کو غلاموں سے علیحدہ کر دیجئے فوراً حضرت سلیمان نے اپنی سلطنت کے ارباب حل و عقد جمع فرمائے اور دونوں کوڑیاں نکالیں اور فرمایا: ہے کوئی جو اس سوراخ والی کوڑی میں آر پار دھاگا پرو دے؟ ایک سرخ کیڑے نے جو تازہ کھجور میں پایا جاتا ہے جواب دیا جہاں پناہ! یہ خدمت میں انجام دوں گا مگر شرط یہ ہے کہ میری روزی کھجور میں رکھی جائے، فرمایا: اچھا آخر کار اس کیڑے کے سر پہ دھاگا لپیٹ دیا گیا وہ خرمہرہ میں گھسا اور اسے کریدتا ہوا دوسری جانب نکل آیا حضرت سلیمان نے اس کی روزی کھجور میں رکھ دی پھر آپ نے دوسری کوڑی لے کر فرمایا:- ہے کوئی جو اس میں لوہے کی اور کسی کی مدد کے بغیر آر پار سوراخ کر دے دیمک بولی: بادشاہ سلامت! یہ خدمت میں انجام دوں گی بشرطیکہ میری روزی لکڑی میں مقرر کر دی جائے، فرمایا! مجھے منظور ہے چنانچہ

لك انك تميز بين الغلمان والجواري ففعل
ذلك جمع سليمان اهل مملكته فاجتمعوا
عليه ثم اخرج الخرزتين فقال من لي بهذه
الخرزة يدخل فيها خيطا يخرج الى الجانب
الآخر فتكلمت دودة تكون في القصفصة يعني
في الرطبة وهي دودة حمراء وقالت ايها الملك
انا لك بها على ان تجعل رزقي في الرطبة فقال
نعم قال فعلق في رأس الدودة خيطا فدخلت
في الخرزة تحكها حتى خرجت من الجانب الآخر
فجعل رزقها في الرطبة ثم قرب الخرزة الثانية
وقال من لي يثقب هذه الخرزة لغير حديد
فتكلمت دودة اخرى بين يديه وهي
الارضة فقالت ايها الملك انا لك بهذه
على ان تجعل رزقي في الخشب فقال ذلك لك
فوقفت على الخرزة فثقبتها الى الجانب الآخر
فجعل رزقها في الخشب ثم قدم القدح
وامر باحضار الخيل العراب فحضروا فاجريت
حتى اذا جهدت واتعبت وسال عرقها فحينئذ
ملأ القدح من العرق وهو الماء المزبد الروي
ليس هو من الارض ولا من السماء ثم امر بماء
فوضع بين يديه فقال للوصفاء توضؤا ليتميز
الغلمان من الجواري قال فجعلت الجواري
يصببن الماء على اكفهن فجعلت احداهن
تاخذ الماء بكفها اليسرى وتفرغه على
ذراعها الايسر ثم تتبعها كفها اليمنى

دیمک نے بیچ کو لکڑی کے چڑھ کر اس میں آر پار سوراخ کر دیا پھر آپ
نے حسب وعدہ اس کی روزی لکڑی میں رکھ دی پھر آپ نے پیالہ
نکالا اور عربی گھوڑوں کو حاضر کرنے کا حکم فرمایا جب وہ آگئے تو انہیں
دوڑایا گیا جب وہ تھک کر چور ہو گئے اور پسینہ میں شرابور ہو گئے اور
پسینہ ٹپکنے لگا تو ان کے پسینہ سے وہ پیالہ لبالب بھر دیا گیا اور فرمایا یہ
جھاگ دار پانی ہے جو نہ زمین کا ہے اور نہ آسمان کا پھر حضرت
سلیمان نے پانی لانے کا حکم فرمایا فوراً پانی حاضر کیا گیا اور غلاموں سے
اور لونڈیوں سے وضو کرنے کے لئے کہا گیا تا کہ لونڈی غلام میں تمیز
ہو جائے چنانچہ لونڈیوں نے پہلے بائیں ہاتھ میں پانی لے کر اپنے بائیں
بازو دھوئے پھر سیدھے ہاتھ میں پانی لے کر سیدھے بازو دھوئے
اور غلاموں نے اس کے برعکس کیا کہ پہلے سیدھے ہاتھ دھوئے پھر
بائیں ہاتھ دھوئے اس طرح لونڈیوں اور غلاموں میں تمیز ہو گئی اور
بارہ غلام علیحدہ کر دئے گئے پھر تمام سوالات کے جو ایک ہزار
تھے جوابات تحریر فرمائے پھر آپ نے ملکہ سبا کی طرف معہ قاصدوں
کے تحائف لوٹا دئے اور اس عورت سے جو امیرو ند تھی فرمایا کیا تم
مال سے میری مدد کرنا چاہتے ہو مجھے جو کچھ حق تعالےٰ نے (نبوت اور
سلطنت) عطا فرمائی ہے وہ اس مال سے بہتر ہے جو تم کو دیا ہے
ہاں تم اپنے ہدیہ پر اتراتے ہو۔ پھر آپ نے ایک اور خط لکھا اور
ہدہد کو دیا اور اس سے کہا: یہ خط ملکہ سبا کے پاس لے جا ہم ایسی
جماعتیں لے کر چڑھائی کرنے والے ہیں جن کے مقابلہ کی ان میں طاقت
نہیں یقیناً ہم سبا سے انہیں ذلیل کر کے نکال باہر کریں گے اور
وہ ذلیل ہی رہیں گے پھر جب دوسری بار ہدہد ملکہ سبا کے پاس
خط لے کر پہنچا اور ملکہ نے اسے پڑھا اور تحائف لے جانے والے
تحائف واپس لے آئے اور انہوں نے ملکہ کو حضرت سلیمان کی باتیں
اور آنکھوں دیکھے واقعات بتائے تو ملکہ نے اپنی قوم سے کہا: یہ

فتغسلها فتعرف عند ذلك انها جارية فيعز
لها حتى عزل اثنى عشر جارية ووصيفة واما
الغلمان فجعل الوصيف يأخذ الماء بكفه اليمين
فيغسل به ذراعيه اليمنى ثم يتبع به اليسار
فيعرف انه غلام حتى عزل اثنا عشر غلاما ثم نظر
الى المسائل فاجابها عليهم بالف جواب مع
رسولها ثم ردّ عليها هديتها وقال لرسولتها
اتمدونن بمال فما اتني الله من النبوة والملك
خير مما اتكم من المال بل انتم بهديتكم
تفرحون يعني تعجبون ثم كتب اليها كتابا و
دفعه الى الهدهد وقال له ارجع اليهم فلنأ
تينهم بجنود لا قبل لهم بها يعني بجموع لا
قبل لهم بها ولنخرجنهم منها اذلة يعني من
قرية سبا اذلة صغرة وهم صاغرون اذلاء
فلما اتى الهدهد بالكتاب مرة اخرى نفرته
ورجعت رسلها فقصت عليها قصة سليمان
وما فعل في جميع ما فعلت به اليه وما ردّ
اليها من الجواب فقالت لقومها هذا امر نزل
علينا من السماء لا ينبغي منا ينته ولا نطيقه
ثم عمدت الى عرشها فجعلته في اخر سبعة
ابيات ثم اقامت عليه الحرس ثم اقبلت الى
سليمان قال فرجع الهدهد الى سليمان فاخبر
انها قد اقبلت اليه فجمع اهل مملكته اليه
ثم قال يايها الملؤا ايكم ياتيني بعرشها يعني
سريرها قبل ان ياتوني مسلمين يعني مصالحين

مسئلہ ہم پر آسمان سے اترا ہے اسے قبول نہ کرنا مناسب نہیں علاوہ
ازیں ہمارے اندر ان کے مقابلہ کی طاقت بھی نہیں پھر ملکہ نے اپنا تخت
ساتویں گھر میں بحفاظت رکھوا دیا اور اس کی حفاظت کے لئے
پہرے دار مقرر کر دئے اور سات تالوں میں بند کر کے حضرت سلیمان کی
طرف روانہ ہو گئی، ہدہد نے حضرت سلیمان کو خبر کر دی کہ ملکہ سبا آپ سے
ملنے کے لئے تشریف لا رہی ہیں آپ نے فوراً اہل مملکت کو جمع کر کے
فرمایا اے سردارو تم میں سے کون صلح کے لئے اس کے آنے سے قبل
میرے پاس اس کا تخت لا سکتا ہے؟ کیونکہ صلح کے بعد تخت پر
قبضہ حلال نہ ہوگا۔ ایک دیو نے جس کا نام عمرو تھا اور انتہائی قوی
اور درشت خو تھا، کہا: میں اسے قبل اس کے کہ آپ اس مجلس قضا
سے اٹھیں لے آؤں گا یعنی آدھے دن سے پہلے پہلے حاضر کر دوں گا
میں اس قدر قوی ہوں کہ اس کو لاد کر لا سکتا ہوں اور میں امین ہوں
کہ اس میں جو کچھ موتی جواہرات زبرجد، سونا چاندی ہے اس میں خیانت
کرنے والا نہیں۔ اس دیو میں اس قدر طاقت تھی کہ اس کا ایک ایک
قدم منتہائے نگاہ تک پڑتا تھا اسی لئے اس نے حضرت سلیمانؑ سے
کہا تھا کہ میری منتہائے نگاہ تک لمبی لمبی ڈگیں ہیں میں اسے آدھے
دن میں حاضر کر دوں گا لیکن حضرت سلیمانؑ نے جواب دیا کہ میں تو
بہت جلدی چاہتا ہوں، پھر وہ جس کے پاس کتاب کا علم تھا یعنی
وہ اسم اعظم (یا حی یا قیوم) کا عامل تھا عرض کرتا ہے میں اپنے رب سے دعا
کرتا ہوں، اپنے ارادے کی طرف لوٹتا ہوں اور اپنے رب کی کتاب میں
دیکھتا ہوں اور پلک جھپکنے سے پہلے میں اسے آپ کے پاس لے آؤں گا
یہ تھے آصف بن برخیا بن شعیا آپ کی والدہ کا نام باطورا تھا آپ
اسرائیلی تھے اور اسم اعظم جانتے تھے حضرت سلیمان نے فرمایا آپ
غالب و کامیاب ہیں خواہ آپ لائیں یا نہ لائیں لیکن خدا را مجھے رسوا
نہ کرنا کیونکہ میں انسان و جن کا سردار ہوں آخر کار آصف وضو کر کے

فلا يحل لنا بعد الصلح اخذه قال له عفريت من الجن يقال له عمرو وهو العفريت الشديد الغليظ من الجن انا اتيك به قبل ان تقوم من مقامك يعني من مجلسك للقضاء وهو الى نصف النهار واني عليه لقوي اي على حمله امين على ما فيه من اللؤلؤ والجواهر والزبرجد والذهب والفضة وكان قوة العفريت انه يضع قدمه حيث ينال طرفه يعني ينتهي بصره فقال لسليمان انا اضع قدمي حيث يبلغ بصري فاتيك به فقال سليمان اريد اعجل منك فقال الذي عنده علم من الكتاب يعني اسم الله الاعظم وهو يا حي يا قيوم انا ادعو ربي فارجع همي وانظر في كتاب ربي واتيك به قبل ان يرتد اليك طرفك وهو اصف بن برخيا بن شعيا واسم امه باطورا وهو من بني اسرائيل وكان يعلم اسم الله الاعظم انا اتيك به قبل ان يرتد اليك طرفك يعني قبل ان يجيئ اليك الشئ الذي يبلغه طرفك اي نظرك فقال له سليمان غلبت ان فعلت اولم تفعل ولكن لا تفضحني بالجن وانا سيد الانس وقام اصف فتوضا ثم سجد لله عز وجل يدعو الله باسمه الاعظم وهو يقول ياحي يا قيوم وروي عن علي رضي الله عنه انه قال هو الاسم الذي اذا دعي به اجاب واذا سئل به اعطى وهو يا ذا الجلال والاكرام

سجدے میں چلے گئے اور اسم اعظم کے ذریعہ اللہ سے دعا مانگنے لگے اور یا حی یا قیوم پڑھنے لگے ۔ حضرت علی : اللہ کا ایک ایسا اسم ہے کہ جب اس کے ذریعہ دعا مانگی جائے تو اللہ قبول فرماتا ہے اور جب اسکے ذریعہ کوئی مراد مانگی جائے تو اللہ تعالیٰ وہ مراد بر لاتا ہے اور وہ اسم یا ذا الجلال والاکرام ہے راوی کہتا ہے پھر ملکہ سبا کا تخت زمین میں سما گیا حتیٰ کہ حضرت سلیمان کی کرسی کے پاس ظاہر ہوا کہتے ہیں اس کرسی کے پاس نمودار ہوا جس پر حضرت سلیمان بیٹھنے کی حالت میں اپنے پیر رکھا کرتے تھے پھر جب آپ نے دیکھا کہ تخت ظاہر ہو گیا تو جنوں نے آپ سے کہا ، آصف تخت لانے پر تو قادر ہیں لیکن بلقیس کو لانے پر قادر نہیں اس پر آصف نے کہا میں آپ کے پاس بلقیس کو بھی لا سکتا ہوں پھر حضرت سلیمانؑ نے حکم دیا کہ پانی پر شیشوں کا ایک چکنا محل تیار کیا جائے اور پانی میں مچھلیاں ڈال دی جائیں تاکہ شیشوں کی شفافیت کی وجہ سے ایسا معلوم ہو کہ مچھلیاں چل پھر رہی ہیں پھر آپ کے حکم سے آپ کی کرسی اس محل کے عین بیچ میں رکھ دی گئی اور رؤسا اور امراء کی کرسیاں بھی ارد گرد رکھ دی گئیں چنانچہ آپ معہ درباریوں کے کرسیوں پر بیٹھ گئے آپ سے متصل کرسیوں والے انسان تھے پھر جن تھے پھر شیطان تھے حضرت سلیمانؑ کا یہی دستور تھا حتیٰ کہ جب آپ شہروں کی سیر و سیاحت کو نکلنے کا ارادہ فرماتے تو اپنی کرسی پہ بیٹھ جاتے اور دیگر درباری اپنی اپنی کرسیوں پر تشریف فرما ہو جاتے پھر ہوا کو حکم دیتے ہوا آپ کو فضا میں اٹھا کہ جدھر آپ چاہتے لے جاتی ، اور جب آپ زمین پر اترنا چاہتے ہو تو ہوا آپ کو زمین پر لے آتی حضرت سلیمان علیہ السلام کا دربار منعقد ہوا کرتا تھا جیسا کہ آج کل بادشاہوں کا دربار ہوتا ہے ، جب دربار میں تمام حاضرین جمع ہو گئے تو آپ نے آصف کو حکم دیا آصف نے سجدے میں جا کہ یا حی یا قیوم اسم اعظم

قال فغاب عرشها تحت الارض حتی نبع عند کرسی سلیمان وقیل انه نبع تحت کرسی کان یضع سلیمان قدمیه علیه اذا جلس علی کرسیه الکبیر فلما رای العرش قد نبع قالت الجن لسلیمان لئن رأ اٰصف ان یجیٔ بالسریر ولا یجی ببلقیس فقال اٰصف لسلیمان انا اٰتیک بها قال فامر سلیمان فبنی له صرح املس من قواریر ثم اجری تحته الماء والقی فیه السمک یرٰی من فوق الصرح من صفائه ثم امر سلیمان بکرسیه فوضع فی وسط الصرح وامر بکراسی لاصحابه فوضعت فجلس علیها وجلس اصحابه وکان الذین یلونه علیه السلام من اهل الکراسی الانس ثم الجن ثم الشیاطین وکان هٰذا دابه علیه السلام حتی اذا اراد ان یسیر فی البلاد یجلس هو علی کرسیه واولئک علی کراسیهم ثم یامر بالریح فتحملهم بین السماء والارض واذا اراد ان یسیر علی الارض امر الریح فتسکن فیسیر علی وجه الارض وکان لسلیمٰن علیه السلام مجلس کما هو للملوک الیوم فلما استقربهم المجلس امر اٰصف فقام وسجد ودعی الله عزوجل باسمه الاعظم وهو یاحی یاقیوم فاذا هو ببلقیس مستقرة عنده وقیل ان الذی عنده علم من الکتاب هو ضبة بن اد وکان هو علی خیل سلیمان وقیل ان الذی عنده علم من الکتاب هو الخضر علیه السلام رد

پڑھ کر دعا مانگی کہ اچانک بلقیس آپ کے سامنے تھیں۔ بعض علماء آصف کے بجائے ضبّہ بن حاد کو بتاتے ہیں یہ شخص حضرت سلیمان کے گھوڑوں کا نگران تھا اور بعض خِضر کو بتاتے ہیں، جب حضرت سلیمانؑ نے اپنے سامنے بلقیس کو کھڑا ہوا دیکھا تو فرمایا : یہ میرے پروردگار کا فضل ہے تاکہ وہ مجھے آزمائے کہ میں نعمت ملک پر جس سے مجھے نوازا گیا ہے حق تعالےٰ کا شکر ادا کرتا ہوں یا ناشکری کرتا ہوں جب میں ایک معمولی شخص کو اپنے سے علم میں افضل دیکھوں حالانکہ رتبہ میں وہ مجھ سے کمتر ہے۔ پھر آپ نے حق تعالےٰ کا شکر بجالانے پر عزم کر لیا اور شکر بجا لائے اور فرمایا : جو اللہ کا شکر بجالاتا ہے شکر بجالانے کا اسی کو فائدہ پہنچتا ہے اور جو ناشکری کرتا ہے تو میرا رب بے نیاز و بزرگ ہے اور سزا دینے میں جلدی نہیں فرماتا۔ الغرض جب جنوں نے یہ صورت حال دیکھی تو حضرت سلیمانؑ کے سامنے بلقیس کے بارے میں نکتہ چینی کی تاکہ بلقیس سے آپ کو نفرت ہو جائے، جنوں کو ڈر ہوا کہ کہیں آپ بلقیس سے شادی نہ کر لیں اور بلقیس آپ کو جنوں کے حالات سے آگاہ کر دیں۔ کیونکہ بلقیس جنوں کے حالات کو جانتی تھیں کیونکہ ان کی والدہ جناتنی تھیں جن کا نام عمیرہ بنت عمرو یا رواحہ جنوں کے بادشاہ کی دختر تھیں۔ بالآخر جنوں نے حضرت سلیمان علیہ السلام سے کہا : اللہ تعالےٰ بادشاہ سلامت کی اصلاح فرمائے۔ بلقیس ناقص العقل ہیں اور ان کے پیر گدھے کے سموں کی طرح ہیں، بلقیس کے پیروں میں کجی تھی اور بالوں والے بھی تھے۔ یہ سن کر آپ نے بلقیس کی عقل کو آزمانا چاہا اور ان کے پیروں کو بھی دیکھنا چاہا اسی لئے آپ نے شیشوں کا فرش بنوایا اور اس کے نیچے پانی کا حوض رکھا جس میں مینڈکیں

قال سلیمان لما راٰھا مستقرۃ عندہ قال ھٰذا من فضل ربی لیبلونی یعنی لیختبرنی ءاشکر علی ما اعطیت من الملک ام اکفر بالنعمۃ اذ اراٰیت من ھو دونی افضل منی علما فعزم للّٰہ عزوجل علی الشکر ومن شکر فانما یشکر لنفسہ ومن کفر بالنعمۃ فان ربی غنی کریم لا یعجل بالعقوبۃ فلما سمعت الجن بذٰلک وقعوا فی بلقیس عند سلیمان لیکرھوھا الیہ خافوا ان یتزوجھا فتظھرہ علی امورھم وکانت تعلم بذٰلک لان امھا کانت جنیّۃ وکان اسمھا عمیرۃ بنت عمرو وقیل ان اسمھا رواحۃ بنت السکن ملک الجن فقالوا اصلح اللّٰہ الملک ان فی عقلھا شیئًا ورجلاھا کحافر الحمار وکانت بلقیس ھلباء شعراء فلما قیل لہ ذٰلک اراد ان یبرز عقلھا ویری قدمیھا فلاجل ذٰلک اجری الماء وجعل فیہ الضفادع والسمک وامر لعرشھا ان یغیر فیزداد فیہ وینقص منہ لیبرز عقلھا فذٰلک قولہ تعالٰی نکروا لھا عرشھا یعنی غیروا لھا سریرھا ننظر اتھتدی یعنی اتعرفہ ام تکون من الذین لا یھتدون یعنی الذین لا یعرفون فاقبلت حتی انتھت الی الصرح فقیل لھا ادخلی الصرح یعنی القصر وقیل الصرح ھو البیت بلغۃ حمیر فلما راتہ حسبتہ لجۃ یعنی ماء غمراء فقالت فی نفسھا انما اراد ان یغرقنی کان غیر ھٰذا احسن من ذا فکشفت عن ساقیھا فاذا ساقان شعراء وانما ھی من احسن الناس والبعد مما قیل لہ فیھا فقیل لھا انہ

اور مچھلیاں چھوڑوا دیں اور تخت بلقیس میں قدرے ردوبدل کا حکم فرمایا کہ اس میں کچھ گھٹا دیا جائے اور کچھ بڑھا دیا جائے تاکہ بلقیس کی عقل کا اندازہ ہو فرمایا: اسے آزمانے کے لئے اس کے تخت کو بدل دو تاکہ ہم دیکھیں آیا وہ اپنا تخت پہچان لیتی ہے یا نہیں پہچانتی۔ پھر بلقیس تشریف لائیں۔ اور اس محل کے قریب پہنچیں جس کا صحن شیشوں کا تھا اور اس کے نیچے پانی تھا آپ سے کہا گیا کہ اس محل میں تشریف لے آئیں (بعض کے نزدیک صرح حمیر والوں کی زبان میں گھر کو بھی کہتے ہیں) جب آپ نے قصر کا صحن دیکھا تو سمجھیں کہ یہ گہرا پانی ہے اور حضرت سلیمان علیہ السلام مجھے غرق کرنا چاہتے ہیں حالانکہ تخت سلیمانؑ تک پہنچنا پانی میں گھسے بغیر بھی ممکن تھا اور بہتر صورت تھی پھر انہوں نے ہمت کرکے اپنے پائنچے چڑھالئے معلوم ہوا کہ آپ کی پنڈلیوں پر بال ہیں اور آپ انتہائی خوبصورت ہیں اور جنوں کے الزام سے بری ہیں پھر آپ سے کہا کہ یہ تو شیشوں سے بنایا ہوا فرش ہے پانی نہیں آپ بلاکھٹکے تشریف لائیں اور یہ امرد کی طرح ایک چکنا اور گرد وغبار سے پاک وصاف فرش ہے جیسے امرد کا چہرہ بلا بالوں کے چکنا ہوتا ہے اور اس میں شیشوں کے ٹائل لگے ہوئے ہیں آخر کار آپ حضرت سلیمان تک پہنچ گئیں آپ نے بلقیس کی ٹانگیں دیکھ لیں اور یہ بھی کہ ان پر بال ہیں اور قرینہ سے ہیں آپ کو اس کی ٹانگیں بڑی خوبصورت محسوس ہوئیں پھر جب بلقیس حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس پہنچ گئیں تو آپ سے پوچھا گیا: کیا آپ کا تخت بھی اسی طرح ہے؟ آپ نے تخت کو دیکھا بھالا بعض چیزوں سے آپ ہی کا تخت معلوم ہوتا تھا اور بعض سے نہیں، اور اپنے دل میں سوچنے لگی کہ سلیمان علیہ السلام اس

صرح ممرد یعنی قصرا املس لاشعث فیہ کالامرد
الذی لاشعرفی وجہہ کانہ ملزق بعضہ ببعض
اتخذ بلاطہ من القواریر قال فمضت نحو سلیمان
وقد البصر قدمیہا والبصر الشعر الذی علی
ساقیہا مہذا بما قال فاعجبہ ذلک عجبا شدیدا
فلما انتہت الی سلیمان فقیل لہا اھکذا
عرشک فنظرت الیہ فجعلت ذلک تعرف وتنکر
فقالت فی نفسہا من این یصل الی ذلک السریر
الذی ھو داخل سبعۃ ابیات والحرس حولہ
فلم تعرف ولم تنکر فقالت کانہ ھو فقال سلیمان
واوتینا العلم من قبلہا یعنی من قبل بلقیس
وکانت مجوسیۃ وکنا مسلمین من قبلہا فقالت
انی ظلمت نفسی یعنی فی الظن الذی ظننت
لسلیمان انہ اراد ان یغرقنی وقیل ظلمت نفسی
یعنی ضررت نفسی بعبادۃ الشمس واسلمت مع
سلیمان یعنی واطعت اللہ مع سلیمان ویقال
اخلصت مع سلیمان للہ رب العالمین فی العبادۃ
فاسلمت وصدھا یعنی ان سلیمان صدھا مما
کانت تعبد من دون اللہ انہا کانت من قوم
کٰفرین فتزوج بہا سلیمان فامر بالنورۃ فاتخذت
فتنور سلیمان وبلقیس وھو اول من اتخذ النورۃ
قال فسالہا سلیمان عن اشیاء وھی سالتہ و
دخل بہا سلیمان فولدت لہ غلاما فسماہ
داؤد ومات فی حیاتہ ثم مات سلیمان و
ماتت بلقیس بعدہ بشہر وقیل ان سلیمان

تخت تک جو سات تالوں میں بند ہے اور اس کی حفاظت
پر پہرے دار تعینات ہیں کیسے پہنچ سکتے ہیں؟ لہٰذا نہ یہ
جواب دیا کہ میرا ہی تخت ہے اور نہ انکار ہی کیا بلکہ یہ فرمایا:
گویا یہ وہی ہے حضرت سلیمان علیہ السلام نے کہا ہمیں تو اس
سے پہلے ہی یہ بات معلوم تھی یعنی بلقیس کے آنے سے پہلے ہی
معلوم تھی کہ بلقیس مجوسی خیالات کی ہیں اور ہم مسلمان ہیں۔
پھر بلقیس نے کہا میں نے اپنے اوپر ظلم کیا کہ حضرت سلیمان کے
بارے میں یہ بدگمانی کی کہ آپ مجھے ڈبونا چاہتے ہیں یا سورج کو
پوج کر میں نے اپنے اوپر ظلم کیا اب میں نے سلیمان کے ساتھ اللہ
کا دین سینہ سے لگا لیا اور خلوص سے اللہ رب العالمین کی عبادت
اختیار کر لی اور میں مشرف بہ اسلام ہو گئی، اور حضرت
سلیمان علیہ السلام نے بلقیس کو سورج کی پرستش سے روک
دیا واقعی وہ کافروں میں سے تھیں (لیکن اب اسلام کی
دولت سے مالا مال ہو گئیں) پھر حضرت سلیمان علیہ السلام نے
آپ سے نکاح کر لیا اور چونا منگوایا اور بال اڑانے والا طلا
بنایا گیا اور دونوں (سلیمانؑ و بلقیس) نے اسے استعمال کیا۔
سب سے پہلے آپ ہی نے چونے والا بال صفا طلا استعمال
کیا ہے پھر دونوں نے آپس میں تبادلۂ خیالات کیا اور
دونوں کی خلوت ہوئی اور بلقیس حاملہ ہو گئیں پھر ان کے
بچہ پیدا ہوا جس کا نام داؤد رکھا گیا، داؤد حضرت
سلیمان علیہ السلام کی زندگی ہی میں فوت ہو گئے، پھر
حضرت سلیمان علیہ السلام فوت ہوئے اور آپ کی وفات کے
ایک ماہ بعد بلقیس بھی چل بسیں، کہا جاتا ہے کہ حضرت
سلیمان علیہ السلام نے بلقیس کو شام میں ایک علاقہ دے
دیا تھا اسی کی انہیں آمدنی تھی اور وہ علاقہ حین حیات انہیں کے

اعطاها قرية بالشام فكانت تاخذ خراجها حتى ماتت
وقيل ان سليمان لما دخل بها سرحها فى جنوده و
ردها الى ملكها وكان ياتيها فى كل شهر مرة
فيركب من بيت المقدس الى اليمن على ما تقدم ذكره۔

**فصل** وانما استوفيت هذه القصة فى
هذه المجلس لما فيها من العبرة لكل عاقل
مؤمن ناظر فى العواقب معتبر فى سير السلف
الصالح والطالح وقدرة الله عزوجل النافذة
فى الامم الماضية الخالية وكراماته لاهل
الطاعة وتسخيره اهل معصية لهم واعطاء
مقادتهم واذلالهم وتمليكه الخلق لاهل
ولايته ومحبته لما اطاع سليمان ربه عزو
جل كيف ملكه بلقيس وملكها وقد كان فى
اهل مملكتها اثنا عشر الف مقاتل كل واحد
منهم امير على مائة الف منهم وجند سليمان
يحتوى على اربعمائة الف مائتا الف من الانس
ومائتا الف من الجن والتفاوت ما بين الجندين
ظاهر فهذا ملك بطاعته وهذه ملكت
بكفرها ومعصيتها فاعلم ايها الانسان ان
الاسلام يعلو ولا يعلى عليه ولن يجعل الله
للكفرين على المؤمنين سبيلا وكذلك انت
يا موفق اذا امنت امنت من اعدائك فى
الدنيا ومن نار الله الموقدة التى فى العقبى
تخمد لك النار وتطرق بين يديك وترشدك
الطريق مكرمة لك ومعظمة وطائعة لامر

پاس رہا، یہ بھی کہا جاتا ہے کہ خلوت کے بعد حضرت
سلیمان علیہ السلام نے بلقیس کو سبا ہی بھیج دیا تھا اور
آپ ہر مہینہ ان سے ملاقات کرنے ہوا پر سوار ہو کر بیت المقدس
سے یمن آیا کرتے تھے۔

**حضرت سلیمانؑ کا قصہ عبرت کیلئے بیان کیا گیا** میں نے
اس مجلس میں حضرت سلیمان کا قصہ تفصیل سے اس لئے بیان کیا
ہے کہ اس میں ایک ہوشیار و ذی عقل مومن کے لئے بڑی عبرت
ہے جس کی انجام پر نگاہ رہتی ہے اور اچھے اور برے حضرات کے
واقعات سے نتائج اخذ کر کے ہوشیاری سے زندگی گزارنا چاہتا
ہے اور گزشتہ اقوام عالم میں اللہ کی قدرت کو نافذ و جاری دیکھتا
ہے اور یہ بھی کہ حق تعالیٰ اپنے اطاعت گزار بندوں کو عزت
عطا فرماتا ہے اور نافرمانوں کو ان کے قبضہ میں دے دیتا ہے
اور ان کا مطیع و منقاد بنا دیتا ہے اور بدکرداروں کو ذلیل و
خوار کرتا ہے اور ان کی تکمیل اپنے دوستوں کے ہاتھوں میں دے
دیتا ہے دیکھئے جب حضرت سلیمان نے اللہ تعالیٰ کی اطاعت
اختیار کی تو حق تعالیٰ نے ملکہ سبا کو اور اس کے ملک کو آپ
کا مطیع بنا دیا جب کہ بلقیس کا لشکر ۱۲ لاکھ جوانوں پر مشتمل تھا
اور حضرت سلیمانؑ کی فوج صرف چار لاکھ تھی جن میں دو لاکھ انسان
تھے اور دو لاکھ جن تھے دونوں فوجوں کا تفاوت ظاہر ہے
ملکہ سبا کی قوت سلیمان علیہ السلام کی قوت سے گنی تھی مگر حضرت
سلیمانؑ ملکہ سبا کے اپنی اطاعت کی وجہ سے مالک بن گئے اور
وہ کفر و عدم اطاعت کی وجہ سے مملوک ہو گئی لہٰذا لوگو! یقین
رکھو اسلام غالب ہو کر رہتا ہے۔ مغلوب نہیں ہوا کرتا
اللہ تعالیٰ کبھی کافروں کو مومنوں پر غلبہ نہیں دیتا۔ اسی طرح
تو اے اللہ کی طرف سے توفیق دئے جانے والے اگر مومن ہے تو

مولاها وممتثلة له فتقول لك جز يا مومن فقد اطفأ نورك لهبي عبارة لطيفة اى انك مكرم منور خلعة الملك عليك علامة الوقار عليك فعلى الحواشي والعبيد تعظيمك وتوقيرك وخدمتك واما الكافر والعاصي فتتغيظ النار عليه وتنتقم منه انتقام الجبار من عدو لاعند ظفره به كما قال الله عزوجل اذا رأتهم من مكان بعيد سمعوا لها تغيظا وزفيرا فان اردت العزة فى الدنيا والأخرة فعليك بطاعة الله والصبر عن معصية الله تجدها برحمة الله تعالى قال الله عزوجل من كان يريد العزة فلله العزة جميعا وقال الله تعالى ولله العزة ولرسوله وللمؤمنين ولكن المنافقين لا يعلمون۔ فنفاقك يا مدعى الايمان وشركك يا مدعى الاخلاص حجابك عن روية عزة الجبار ونبيه المختار والمومنين الاخيار فلو كنت عاملا بموجب الايمان موفيا بشرائط الاخلاص لامنت فى الدنيا من كل موذى وكل شيطان من الانس والجان وفى الأخرة من عذاب النيران وكانت النصرة لك ولاعدائك الهوان قال الله عزوجل ان تنصروا الله ينصركم ويثبت اقدامكم وقال تعالى ولا تهنوا وتدعوا الى السلم وانتم الاعلون والله معكم ولكن الغفلة قد تكاثفت على قلبك وتراكم الرين عليه وترادف السواد والظلمة لديه فيالها

دنیا میں اپنے دشمنوں سے مامون رہے گا اور آخرت میں اللہ کی بھڑکائی آگ سے بھی بلکہ آگ تیری خدمت گار بن جائے گی اور تیرا اس قدر احترام و اکرام کرے گی کہ تیرے آگے آگے چل کر تجھے سیدھا راستہ بتا دے گی اور اپنے مولیٰ کے حکم کی مطیع ہو گی اور آقا کے حکم کی تعمیل کرے گی اور انتہائی لطیف و دل خوش کن انداز میں کہے گی کہ اے اللہ کے مومن بندے گزر جا تیرے نور ایمان نے میرا شعلہ ٹھنڈا کر دیا یعنی آپ معزز و مکرم اور منور و درخشاں ہیں آپ پر شاہی خلعت ہے اور عزت و وقار کی نشانیاں ہیں لہٰذا ہم جیسے خدام اور غلاموں کے لئے آپ کی خاطر و مدارت، عزت و عظمت اور ہر طرح کی خدمت باعث صد افتخار و عزت ہے لیکن آگ کافروں اور نافرمانوں پر جوش و خروش کے ساتھ جھنجھلائے گی اور اس طرح انتقام لے گی جس طرح ایک سخت گیر سرکش انسان اپنے دشمن سے انتقام لیتا ہے جب کہ اس پر قابو پاتا ہے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: جب آگ انہیں دور سے دیکھے گی تو وہ غصہ میں اس کے جوش و خروش کو سنیں گے۔ نتیجہ ظاہر ہے اگر آپ دین و دنیا کی عزت و سرخ روئی چاہتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں سرگرم عمل رہیے اور گناہوں سے بچتے رہیے آپ کو اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے دین و دنیا کی سعادتیں نصیب ہو جائیں گی حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے فرمایا: جو عزت کا متلاشی ہے تو وہ یاد رکھے کہ ہر طرح کی عزت اللہ والوں ہی کے لئے ہے فرمایا اور عزت اللہ ہی کے لئے ہے اور اس کے رسول کے لئے اور مومنوں کے لئے ہے لیکن منافق سمجھتے نہیں۔ اے دعویداران ایمان و اخلاص! تمہارا شرک و نفاق ایک دبیز پردہ ہے جس کی وجہ سے تم کو حق تعالیٰ مجدہٗ کی اور اس کے نبی مختار کی اور مومنوں کی عزت نظر نہیں آتی اگر آپ ایمان کے تقاضوں پر عمل پیرا ہوں اور شرائط اخلاص مکمل کر لیں تو دنیا میں

من حسرة وندامة يوم تبلى السرائر في يوم القيامة
يوم الحاقة يوم الطامة الكبرىٰ يوم القارعة
يوم الصاخة يومئذ تعرضون لا تخفى منكم
خافية يومئذ يصدر الناس اشتاتا ليروا
اعمالهم فمن يعمل مثقال ذرة خيرا يره و
من يعمل مثقال ذرة شرا يره قيل ان
الذرة هي قشر الهباء الذي يظهر في
شعاع الشمس مثل رؤس الابر وقيل اربع
ذراتٍ مثقال خردلة وقيل هي النملة الحمراء
الصغيرة التي لا تكاد ترىٰ اذا دبت وقيل
ان الذرة جزء من الف جزء من شعيرة۔
وقال عبد الله بن عباس اذا وضعت
كفك على التراب ثم رفعتها فكل شئ
يعلق بها من التراب فهو ذرة فاين انت
من يوم توزن فيه الاعمال بهذه الزنة
تثقل وتخف بهذه الخفة وليوم يقول الله
تعالىٰ فيه يوم نحشر المتقين الى الرحمٰن وفدا
ونسوق المجرمين الىٰ جهنم وردًا اي عطاشا
فحينئذ ينكشف الغطاء ويظهر المخبا و
يبتاز المومن من الكافر والصادق من المنافق والمجرم
من المشرك والولي من العدو والمحق من المدعي فاحذر
يا مسكين من هول ذلك اليوم وانظر من اي الحزبين تكون
فان عملت الله العظيم واتقيت في عملك من الخبير
وصفيته عما يسوء للناقد البصير فانت في
حزب المتقين الوافدين على الرحمٰن في يوم

ہر موذی سے اور ہر شیطان سے خواہ وہ انسان ہو یا جن بچ جائیں اور
آخرت میں آگ کے عذابوں سے اور کامیابی و نصرت آپ کے قدم
چومنے لگے۔ اور آپ کے دشمن ذلیل و خوار ہو جائیں حق تعالیٰ جل مجدہٗ
نے فرمایا: اگر تم اللہ کے دین کی مدد کرو گے تو اللہ تمہاری مدد فرمائے گا
اور تمہیں (دین و قوانینِ دین پر) جمائے رکھے گا۔ فرمایا: اور سست
نہ ہو اور نہ صلح کی دعوت دو کیونکہ تم بلند ہو اور اللہ تعالےٰ تمہارے
ساتھ ہے لیکن آپ کے دل پر غفلت کی گھٹا ٹوپ ظلمت چھا گئی ہے
اور زنگ تہ بر تہ چڑھ گیا ہے اور سیاہی پر سیاہی طاری ہو گئی ہے،
لہٰذا ہوش میں آ جائیے اور قیامت کے دن کی، جس دن راز کھلیں گے
حسرت و ندامت سے ڈر جائیے آہ قیامت کا دن کیا ہے؟ یہ حق و جزا کا
دن ہے بڑے ہنگامہ والا دن ہے کھٹکھٹانے والا دن ہے بہرہ کر دینے والا
دن ہے جس دن تم رب کے سامنے پیش کئے جاؤ گے اور کوئی بات تم سے
چھپی نہ رہے گی جس دن لوگ قبروں سے نکل پڑیں گے اور پھیل جائیں
گے تاکہ انہیں ان کے عمل دکھائے جائیں پھر جس نے رائی بھر نیکی کی ہو گی
اسے بھی دیکھ لے گا اور رائی بھر بدی کی ہو تو اسے بھی دیکھ لیگا، کہا جاتا ہے
ذرات سوئی کے ناکہ کی برابر ان چیزوں کو کہتے ہیں جو اس دھوپ میں
اڑتی ہوئی نظر آیا کرتی ہیں جو روشندان سے کمرے میں آتی ہو کہتے
ہیں چار ذرے ایک رائی کے دانہ کے برابر ہوتے ہیں یہ بھی کہا جاتا
ہے کہ ذرہ اس سرخ چھوٹی چیونٹی کو کہتے ہیں جو چلتی ہوئی مشکل سے
نظر آتی ہے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ذرہ ایک جو ایک ہزارواں حصہ ہے
حضرت ابن عباس: مٹی پر ہاتھ رکھ کر ہٹاؤ اور ہاتھ کو دیکھو تو
جتنی مٹی آپ کے ہاتھ کو لگتی ہے وہی ذرات ہیں اس دن تمہارا کیسا برا
حال ہو گا جس دن اعمال تولے جائیں گے اور ایک ذرے کے وزن سے
پلہ جھک جائے گا اور اٹھ جائیگا وہ دن یاد کرو جس دن حق تعالیٰ
فرمائے گا: جس دن ہم پارساؤں کو رحمٰن کے پاس وفد کی صورت میں

النشور فلک الکرامۃ یا کریم و لک السلامۃ و البشرٰی یا حکیم و ان کان غیر ذٰلک فاعلم انک یالحزب الاخیر لاحق و ھالک مع من ھو ھالک فی النار مع فرعون و ھامان و قارون متلاحق قال اللہ عزوجل فمن کان یرجوا لقآء ربہ فلیعمل عملا صالحا ولا یشرک بعبادۃ ربہ احدا فلا ینجیک فی ذٰلک الیوم من غیر العمل الصالح۔

**فصل فی فضل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**

عن عطآء عن جابر بن عبد اللہؓ قال لما نزل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ھرب الغیم الی المشرق و سکنت الریاح وھاج البحر واصغت البھآئم باٰذانھا و رجمت الشیاطین من السمآء وحلف اللہ عزوجل بعزتہ لا یسمّٰی اسمہ علٰی سقیم الا شفاہ ولا یسمّٰی اسمہ علٰی شیٔ الا بارک فیہ ومن قرء بسم اللہ الرحمٰن الرحیم دخل الجنۃ وعن ابی وائل عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ قال من اراد ان ینجیہ اللہ من الزبانیۃ التسعۃ عشر فلیقل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فانھا تسعۃ عشر حرفا لیجعل اللہ تعالٰی کل حرف منھا جُنّۃ من واحد منھم وعن طاؤس عن ابن عباسؓ ان عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سئل النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن بسم اللہ

جمع کریں گے اور مشرکوں کو پیاس کی حالت میں جہنم کی طرف ہانک کر لیجائیں گے اس دن پردے اُٹھ جائیں گے، اسرار کھل جائیں گے اور مومن کافر سے مخلص منافق سے، موحد مشرک سے، دوست دشمن سے اور سچا جھوٹے سے ممتاز ہو جائے گا للہٰذا اے قابل رحم انسانو! اس دن کے ہولوں سے ڈر جاؤ اور آج ہی غور کر لو کہ تم کس گروہ میں ہو گے اگر تم نے عظیم اللہ کے لئے عمل کئے اور اپنے اعمال میں حاضر و ناظر اللہ سے ڈرتے رہے اور اعمال کو ہوشیار تنقید کرنیوالے کی نکتہ چینیوں سے محفوظ کر لیا تو تم پارساؤں کی جماعت میں شامل ہو گے جو قیامت کے دن وفد بن کر اپنے مہربان اللہ کے پاس جائیں گے۔ پھر اے معزز بن تمہارے لئے عزت ہی عزت ہے اور اے حکماء تمہارے لئے بشارت و سلامتی ہے ورنہ تم پچھلے گروہوں میں ہو گے جو جہنم کی طرف ہانک کر لایا جائیگا اور ہلاک ہونیوالوں کے ساتھ ہلاک ہوگا اور فرعون، ہامان اور قارون کے ساتھ ہوگا حق تعالٰے جل شانہ فرماتے ہیں جو اپنے پروردگار سے ملاقات کا امیدوار ہو اسے نیک عمل کرنے چاہئیں اور اپنے رب کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرے یاد رکھو اس دن عمل صالح کے علاوہ کوئی شے نجات دینے والی نہیں۔

**بسم اللہ کی فضیلت**

عطاء از جابر بن عبد اللہ: جب بسم اللہ اتری تو بادل مشرق کی طرف بھاگ گئے، سخت ہوائیں ٹھہر گئیں سمندروں میں جوش پیدا ہو گیا، چوپایوں نے اپنے کان لگا لئے۔ شیطانوں پر آسمان سے انگارے برسائے گئے اور حق تعالٰی جل مجدہٗ نے اپنی عزت کی قسم کھا کر فرمایا کہ جس بیمار پر میرا نام لیا جائے گا میں اسے ضرور شفا دوں گا اور جس چیز پر میرا نام لیا جائے گا میں اس پر ضرور برکت عطا فرماؤں گا اور جو بسم اللہ پڑھے گا وہ جنتی ہے۔ ابو وائل از عبد اللہ بن مسعود: اگر کوئی شخص جہنم پر ۱۹ موکل فرشتوں سے نجات حاصل کرنا چاہے تو اسے بسم اللہ پڑھنی چاہیئے بسم اللہ میں ۱۹ حرف ہیں اور اللہ تعالٰے ہر حرف کو ایک فرشتہ سے ڈھال بنا دے گا۔

الرحمٰن الرحيم قال فقال هو اسم من اسماء
الله عزوجل وما بينه وبين اسم الله الاعظم
الاكما بين سواد العين وبياضها من القرب
وعن انس بن مالك قال قال رسول الله صلى الله
عليه وسلم من رفع قرطاسا من الارض فيه
بسم الله الرحمٰن الرحيم اجلالا لله ان يداس
كتب عنده من الصديقين وخفف عن والديه
وان كانا مشركين يعني العذاب وقيل لم يرنّ
ابليس اللعين مثل ثلاث رنات قط رنة حين
لعن واخرج من ملكوت السماء ورنة حين
ولد النبي صلى الله عليه وسلم ورنة حين انزلت
فاتحة الكتاب لكون بسم الله الرحمٰن الرحيم
فيها وعن سالم بن ابي الجعد ان عليا رضي الله
عنه قال لما انزلت بسم الله الرحمٰن الرحيم
قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اول ما انزلت
هذه الاٰية على اٰدم فقال امن ذريتي من العذاب
ما داموا على قرأتها ثم رفعت فانزلت على ابراهيم
الخليل فتلاها وهو في كفة المنجنيق فجعل الله
عليه النار بردا وسلاما ثم رفعت بعده فما
انزلت الا على سليمان وعندها قالت الملئكة
الاٰن تم والله ملكك ثم رفعت فانزلها الله
عزوجل علي ثم تاتي امتي يوم القيامة وهم
يقولون بسم الله الرحمٰن الرحيم فاذا
وضعت اعمالهم في الميزان رجحت حسناتهم
قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اكتبوها

طاؤس از ابن عباس رضؓ: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے سرور
عالم صلعم سے بسم اللہ کے بارے میں پوچھا: فرمایا: اللہ تعالیٰ کے
اسماء میں سے بسم اللہ بھی ایک اسم ہے اور اس اسم میں اور اللہ کے
اسم اعظم میں اتنا قرب ہے جتنا قرب آنکھ کی سیاہی اور سفیدی میں ہے
انس بن مالک از رسول اللہ صلعم: اگر کوئی زمین سے اس کاغذ کو
جس پر بسم اللہ لکھی ہوئی ہے اللہ کے اسم کے احترام وعظمت کی خاطر
اٹھالے تاکہ یہ پیروں کے نیچے نہ آئے تو وہ اللہ کے پاس صدیقین میں
لکھ دیا جائیگا اور اس کے والدین کے عذاب میں تخفیف کر دی جائیگی
خواہ وہ مشرک ہی کیوں نہ ہوں۔ کہا جاتا ہے کہ تین جگر سوز نالوں کی
طرح ابلیس نے کبھی کوئی اور جانکاہ نالہ نہیں کیا ایک نالہ اس وقت
جب اس پر لعنت کی گئی اور آسمانوں سے نکالا گیا۔ اور ایک نالہ
نبی صلعم کی پیدائش کے وقت کیا اور ایک نالہ نزول فاتحہ کے وقت
کیا کیونکہ اس میں بسم اللہ ہے۔ سالم بن ابی الجعد از علی رضؓ: جب
بسم اللہ اتری تو رسول اللہ صلعم نے فرمایا: سب سے پہلے یہ آیت
حضرت آدم پر اتری تو آپ نے فرمایا: میری اولاد عذاب سے
مامون رہے گی، جب تک وہ اسے پڑھتی رہے گی پھر بسم اللہ
اٹھالی گئی اور حضرت ابراہیم خلیل اللہ پر اتری آپ نے اسے
اس وقت پڑھا جب آپ کو منجنیق میں آگ میں پھینکے جانے کے لئے
بٹھادئے گئے تھے حق تعالیٰ نے اس کی برکت سے آپ پر آگ
ٹھنڈی اور سلامتی والی بنا دی پھر آپ کے بعد اٹھالی گئی اور
حضرت سلیمانؑ پر اتری اس وقت فرشتوں نے کہا: اب آپ کا
ملک تکمیلی مراحل تک پہنچ جائے گا پھر اٹھالی گئی اور اللہ تعالیٰ نے
مجھ پر اتاری پھر میری امت قیامت کے دن بسم اللہ پڑھتی ہوئی
آئے گی پھر جب ان کے اعمال میزان میں رکھے جائیں گے تو ان کی نیکیاں
جھک جائینگی، رسول اللہ صلعم نے فرمایا: اپنی کتابوں میں بسم اللہ لکھو

فی کتبکم فاذا اکتبتموھا فتکلموا بھا۔

**فصل** آخر فی فضل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عن عکرمۃ رحمۃ اللہ علیہ انہ قال اوّل ما
خلق اللہ اللوح والقلم امر اللہ القلم فجری
علی اللوح بما ھو کائن الی یوم القیامۃ فاول ما
کتب علی اللوح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم فجعل
اللہ ھذہ الایۃ امانا لخلقہ ما داموا علی
قراءتھا وھی قراءۃ اھل سبع سمٰوات واھل
الصفح الاعلی واھل سرادقات المجد والکروبین
والصافین والمسبحین فاول ما انزلت علی ادم
علیہ السلام فقال قد امن ذریتی من العذاب
ما داموا علی قراءتھا ثم رفعت بعدہ فانزلت
علی ابراھیم الخلیل علیہ السلام فی سورۃ
الحمد فتلاھا وھو فی کفۃ المنجنیق فجعل اللہ
النار علیہ بردا وسلاما ثم رفعت بعدہ فانزلت
علی موسٰی فی الصحف فیھا قھر فرعون وسحرتہ
وھامان وجنودہ وقارون واتباعہ ثم رفعت
بعدہ فانزلت علی سلیمان بن داؤد فعندھا
قالت الملئکۃ الیوم واللہ تم ملکک یا ابن داؤد
فلم یقرءھا سلیمان علی شیٔ الا خضع لہ وامرہ
اللہ یوم انزلھا علیہ ان ینادی فی اسباط بنی
اسرآءیل الا من احب منکم ان یسمع ایۃ
امان اللہ فلیحضر الی سلیمان فی محراب داؤد
فانہ یرید ان یقوم خطیبا فلم یبق محبوس
نفسہ فی العبادۃ ولا سائح الا ھرول الیہ

اور جب بسم اللہ دیکھو تو اسے پڑھ لیا کرو۔

### دوسرے اعتبار سے بسم اللہ کی فضیلت

عکرمہؒ: سب سے پہلے اللہ نے لوح وقلم پیدا کئے اور قلم کو حکم دیا اس نے لوح پر قیامت تک وجود میں آنے والی اشیاء لکھ لیں، سب سے پہلے قلم نے لوح پر بسم اللہ لکھی حق تعالٰی شانہ نے یہ آیت اپنی مخلوق کی امن وسلامتی کے لئے ضامن بنائی جب تک وہ اسے پڑھتی رہیگی یہی بسم اللہ ساتوں آسمانوں کے فرشتوں کا، اونچے مرتبہ کے فرشتوں کا، مجد وشرف کی قناتوں والے فرشتوں کا، کروبیوں کا، طاعت الٰہی میں صف بستہ رہنے والے فرشتوں کا اور ہمیشہ تسبیح میں مشغول رہنے والے فرشتوں کا ورد ہے۔ بسم اللہ سب سے پہلے حضرت آدمؑ پر اتری آپ نے فرمایا۔ جب تک میری اولاد اسے پڑھتی رہے گی عذاب سے محفوظ رہے گی پھر آپ کے بعد اٹھالی گئی اور خلیل اللہؑ پر معہ فاتحہ کے اس وقت اتری جب کہ آپ کو گوپھیے کے پلڑے میں ڈال کر آگ میں پھینکا جانے والا تھا آپ نے بسم اللہ پڑھی اور اس کی برکت سے آگ گل وگلزار بن گئی پھر آپ کے بعد اٹھالی گئی اور حضرت موسٰےؑ پر صحیفوں میں اتاری گئی آپ اسی کی برکت سے فرعون پر، اس کے جادوگروں پر، ہامان پر، اس کے لشکروں پر اور قارون پر اور اس کے پیروکاروں پر غالب آئے پھر آپ کے بعد اٹھالی گئی اور حضرت سلیمانؑ پر اتری اس وقت فرشتوں نے کہا: اے ابن داؤد آج اللہ کی قسم آپ کا ملک تکمیل مرحلہ میں داخل ہو گیا پھر حضرت سلیمانؑ نے جس چیز پر بسم اللہ پڑھی وہی آپ کی مطیع ومنقاد ہو گئی۔ جس دن بسم اللہ اتری اللہ نے حضرت سلیمانؑ کو حکم دیا کہ اسباط بنی اسرائیل میں یہ اعلان کرا دیں کہ جو امن والی آیت سننا پسند کرے وہ محراب داؤدؑ میں حضرت سلیمانؑ کے پاس آجائے کیونکہ آپ کا خطبہ

حتی اجتمعت الاحبار والعباد والزهاد و
الاسباط کلها عنده فقام ورقی منبر الخلیل
ابراهیم وتلا علیهم ایة الامان بسم الله
الرحمٰن الرحیم فلم یسمعها احد الا امتلأ
فرحا وقالوا اشهد انك لرسول الله حقا
فبها قهر سلیمان ملوك الارض وبها افتتح
الله لنبیه محمد صلی الله علیه وسلم مکة
ثم رفعت بعد سلیمان فانزلت علی المسیح
عیسی بن مریم ففرح بها واستبشر بها
الحواریون فاوحی الله تعالی الیه یا ابن العذراء
اتدری ای ایة انزلت علیك انها ایة الامان
قوله بسم الله الرحمٰن الرحیم فاکثر
تلاوتها فی قیامك وقعودك ومضجعك
ومجیئك وذهابك وصعودك وهبوطك فانه
من وافا یوم القیامة وفی صحیفته بسم الله
الرحمٰن الرحیم ثمان مائة مرة وکان مؤمنا
بی وبربوبیتی اعتقته من النار وادخلته الجنة
فلتکن افتتاح قرآءتك وصلاتك فان من جعلها
فی افتتاح قرآءته وصلاته اذا مات علی ذلك
لم یرعه منکر ونکیر وهون علیه سکرات
الموت وضغطة القبر وکانت رحمتی علیه و
افسح له فی قبره وانور له فیه مد بصره واخرجه
من قبره ابیض الجسم والنور الوجه یتلألأ
نوره واحاسبه حسابا یسیرا واثقل موازینه
واعطیه النور التام علی الصراط حتی یدخل

دینے کے لئے کھڑا ہونے کا ارادہ ہے یہ اعلان سن کر گوشہ نشین عابد
وزاہد اور روزے دار سب دوڑ کر آگئے حتیٰ کہ علماء، درویش، عابد
زاہد اور اولاد یعقوبؑ کے تمام قبیلے حضرت سلیمانؑ کے پاس جمع ہو گئے
حضرت موصوف کھڑے ہوئے اور خلیل اللہ کے ممبر پر چڑھ گئے اور سب
کو امن والی آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سنائی جس نے سنی
خوشی سے پھولا نہ سمایا اور سب نے کہا ہمیں اعتراف ہے کہ آپ
اللہ کے سچے رسول ہیں اسی کی برکت سے حضرت سلیمانؑ نے سلاطین
عالم کو اپنا باجگزار بنایا اور اسی کی برکت سے اللہ تعالےٰ نے اپنے آخری
نبی حضرت محمد صلعم کے لئے مکہ فتح فرمایا پھر حضرت سلیمان کے بعد بسم اللہ
اٹھالی گئی اور حضرت مسیح پر اتری آپ کو اس سے مسرت ہوئی اور آپ کے
حواری بھی بہت خوش ہوئے پھر حق تعالیٰ شانہ نے آپ پر وحی بھیجی
اور فرمایا اے کنواری کے بیٹے! معلوم ہے تجھ پر کونسی آیت اتری ہے؟
دیکھ یہ امن والی آیت ہے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے والوں کو
اللہ کا امن حاصل ہو جاتا ہے اس لئے اُٹھتے بیٹھتے، سوتے جاگتے
آتے جاتے، اور چڑھتے اترتے کثرت سے اسے پڑھتا رہ کیونکہ جو
قیامت کے دن اس حال میں آئے گا کہ اس کے اعمال نامہ میں بسم اللہ
کی تلاوت آٹھ سو بار لکھی ہو گی اور اس کا مجھ پر اور میری ربوبیت پر
ایمان بھی ہو گا تو میں اسے آگ سے آزاد کر دوں گا اور جنت میں
داخل کر دوں گا لہٰذا بسم اللہ تیری قرأت کے اور نماز کے آغاز میں
ہونی چاہیئے۔ اور جو قرأت و نماز کے شروع میں بسم اللہ پڑھ لے
اور اسی پر فوت ہو جائے تو اسے منکر نکیر نہیں ڈرائیں گے اور اس
پر سکرات موت اور قبر کا دبوچنا آسان ہو گا اور اس پر میری
رحمت برسے گی اور میں اس کی قبر فراخ کر دوں گا اور حد نگاہ
تک اسے نور سے بھر دوں گا اور جب اسے قبر سے اٹھاؤں گا تو گورا
جسم ہو گا اور نورانی چہرہ ہو گا جس سے نور جھلملاتا ہو گا، اس سے

الجنة وامر المنادی ان ینادی به فی عرصات القیامة بالسعادة والمغفرة قال عیسیٰ علیه السلام اللهم یارب فهذا لی خاصة فقال لك خاصة ولمن تبعك واخذ اخذك وقال بقولك وهو لاحمد وامته من بعدك واخبر عیسیٰ علیه السلام ذلك لاتباعه فقال ومبشرا برسول یاتی من بعدی اسمه احمد من صفته ونعته وفضله کیت وکیت واخذ میثاقهم بالایمان به وجعل ذلك شانه عند ما رفعه الله تعالیٰ الی السماء لاصحابه فلما انقرض الحواریون ومن اتبعه وجاء الاخرون فضلوا واضلوا وبدلوا واستبدلوا بالدین دنیاهم فرفعت عندها اٰیة الامان من صدور النصاریٰ وبقیت فی صدور مسلمی اهل الانجیل مثل بحیراء الراهب وامثاله حتیٰ بعث الله النبی صلی الله علیه وسلم فانزلت علیه فی سورة الحمد بمکة فامر رسول الله صلی الله علیه وسلم فکتبت تلك علی رؤس السور وصدور الرسائل وکان نزول هذه الاٰیة علی رسول الله صلی الله علیه وسلم فتحا عظیما وحلف رب العزة بعزته ان لا یسمی مومن موقن علی شیٔ الا بارکت له فیه ولا یقرؤها مومن الا قالت الجنة لبیك وسعدیك اللهم ادخل عبدك هذا فی ببسم الله الرحمٰن الرحیم فاذ ادعت الجنة لعبد فقد استوجب له دخولها وقد قال صلی الله علیه وسلم لا یرد دعاء اوله بسم الله

آسان حساب لوں گا، اس کی تولیں بھاری کر دوں گا اور اسے پھر اللہ پر کمل نور عطا فرماؤں گا حتےٰ کہ وہ جنت میں داخل ہو جائے حق تعالیٰ ایک فرشتہ کو حکم فرمائے گا کہ محشر کے میدان میں اس کی سعادت و مغفرت کا اعلان کر دے۔ حضرت عیسےٰ نے پوچھا کہ اے اللہ اور اے میرے پروردگار! کیا یہ خاص طور سے میرے ہی لئے ہے اور تیرے تابعداروں ہی کے لئے ہے جو تیرے دین کو اپنائے اور تیری ہدایات پر عمل کرے اور تیرے بعد یہ احمد کے لئے اور ان کی امت کے لئے ہے پھر حضرت عیسےٰ نے اس کی اپنے پیروکاروں کو خبر دی اور فرمایا میں تم کو ایک رسول کی بشارت دیتا ہوں جو میرے بعد آئیگا اور جس کا نام احمد ہو گا اور اس کی صفت، تعریف اور فضیلت فلاں فلاں ہو گی اور ان سے آپ پر ایمان لانے کا پکا عہد لیا اور جب آپ آسمان پر اٹھائے جانے والے تھے اس وقت آپ نے اپنے پیروکاروں سے اس عہد کی تجدید کی پھر جب حواری اور آپ کے پیروکار ختم ہو گئے اور ان کی جگہ دوسرے آ گئے تو گمراہ ہو گئے اور انہوں نے دوسروں کو بھی گمراہ کیا اور دین میں ردو بدل کر ڈالا اور سچے دین کے بدلہ باطل دین اختیار کر لیا اور دین کے بجائے دنیا چن لی بالآخر عیسائیوں کے دلوں سے امن والی آیت اٹھا لی گئی، اور مسلمان عیسائیوں (جیسے بحیرا راہب وغیرہ) کے دلوں میں باقی رہی حتیٰ کہ حق تعالیٰ نے نبی آخر الزماں کو مبعوث فرمایا اور آپ پر سورہ فاتحہ کے آغاز میں مکہ میں یہ آیت اتاری پھر نبی صلعم کے حکم سے یہ آیت ہر سورت کے شروع میں لکھی گئی اور خطوط و دفاتر کے شروع میں بھی لکھی جانے لگی لہٰذا آپؐ پر اس آیت کا اترنا فتح عظیم (فتح مکہ) کی بشارت ہے اور رب العزت نے اپنی عزت کی قسم کھا کر فرمایا کہ جو مومن یقین سے کسی چیز پر بسم اللہ پڑھ لے گا میں اس میں ضرور برکت دوں گا جب اسے مومن پڑھتا ہے تو جنت اس سے

الرحمٰن الرحيم قال وان امتي يأتون القيامة وهم يقولون بسم الله الرحمٰن الرحيم فتثقل حسناتهم في الميزان فتقول الامم ما ارجح موازين امتي محمد صلى الله عليه وسلم فيقول الانبياء لهم كان امة محمد صلى الله عليه وسلم مبتدء كلامهم ثلاثة اسماء من اسماء الله تعالى الكرام لو وضعت في كفة الميزان ووضعت سيات الخلق جميعا في الكفة الاخرى لرجحت حسناتهم قال وجعل الله تعالى هذه الاية شفاء من كل داء وعونا لكل دوآء وغناء من كل فقر وستراً من النار وامانا من الخسف والمسخ والقذف ما داوموا على قرآءتها۔

**فصل** في تفسير قوله بسم الله الرحمٰن الرحيم قوله عزوجل بسم الله روى عن عطية العوفي عن ابي سعيد الخدري قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان عيسى عليه السلام ارسلته امه رضي الله عنها الى الكتّاب ليتعلم فقال له المعلم قل بسم الله الرحمٰن الرحيم فقال عيسى وما بسم الله قال لا ادري فقال الباء بهاء الله والسين سناء الله والميم مملكته وقال ابوبكر الوراق بسم الله روضة من رياض الجنة لكل حرف منها تفسير على حدة

کہتی ہے اے بندۂ مومن لبیک وسعدیک اے اللہ بسم اللہ کی برکت سے اپنے اس بندے کو جنت میں داخل فرما اور جب جنت کسی بندے کے لئے دعا مانگتی ہے تو اس کے لئے جنت میں جانا واجب ہو جاتا ہے رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا: وہ دعا ردّ نہیں کی جاتی جس کے شروع میں بسم اللہ پڑھ لی گئی ہو فرمایا میری امت قیامت کے دن بسم اللہ پڑھتی ہوئی آئیگی پھر ان کی نیکیاں میزان میں بھاری ہو جائیں گی دیگر امتیں کہیں گی امّتِ محمدیہ کی تولیں کتنی بھاری ہیں تو ان کے نبی انہیں جواب دیں گے کہ امت محمدیہ کے کلام کی ابتداء تین ایسے بزرگ اسماء سے ہوتی تھی کہ اگر وہ تینوں ترازو کے ایک پلّہ میں ہوں اور دوسرے پلّہ میں تمام مخلوق کی برائیاں ہوں تو ان اسماء کے ساتھ ان کی نیکیاں ہی جھک جائیں گی اللہ تعالےٰ نے اس آیت کو ہر بیماری سے شفا، ہر دوا کا معاون، ہر فقر سے تونگری لانیوالی آگ سے حجاب اور خسف، مسخ اور قذف سے پناہ دینے والی بنایا ہے جب تک لوگ اسے پڑھتے رہیں گے۔

**بسم اللہ کی تفسیر** عطیہؒ عوفی ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ حضرت عیسیٰؑ کو ان کی والدہ نے پڑھانے والوں کے پاس بھیجا تاکہ آپ تعلیم حاصل کریں آپ سے پڑھانے والے استاد نے کہا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھو حضرت عیسےٰ علیہ السلام نے پوچھا: بسم اللہ کیا ہے؟ استاد نے کہا: مجھے معلوم نہیں، فرمایا: با - اللہ کی روشنی ہے۔ س۔ اللہ تعالیٰ کی بلندی ہے اور میم - حق تعالیٰ کی مملکت ہے۔

ابوبکر وراق فرماتے ہیں: بسم اللہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے اس کے ہر حرف کی ایک جداگانہ تفسیر ہے غور کیجئے۔ با کے چھ معنی ہیں (۱) با سے باری مراد ہے یعنی عرش سے لیکر فرش تک حق تعالےٰ تمام کائنات کا باری (پھیلانے والا) ہے فرمایا: ہو اللہ الخالق الباری یعنی اللہ کائنات کا عرش سے لیکر تحت الثریٰ تک خالق ہے اور اس کا

فالبآء علی ستہ اوجہ بادئ خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ ھو اللہ الخالق البارئ من العرش الی الثریٰ بصیر بخلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ واللہ بصیر بما تعملون باسط رزق خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ اللہ یبسط الرزق لمن یشآء ویقدر باق بعد فنآء خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ کل من علیھا فانٍ ۝ ویبقیٰ وجہ ربک ذو الجلال والاکرام باعث الخلق بعد الموت من العرش الی الثری للثواب والعقاب بیانہ ان اللہ یبعث من فی القبور بار بالمؤمنین من العرش الی الثریٰ بیانہ ھو البر الرحیم والسین علی خمسۃ اوجہ سمیع لاصوات خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ ام یحسبون انا لانسمع سرھم ونجواھم سیّد قد انتھیٰ سوددہ من العرش الی الثریٰ بیانہ اللہ الصمد سریع الحساب مع خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ واللہ سریع الحساب سلام سلم خلقہ من الظلمۃ من العرش الی الثریٰ بیانہ السلام المؤمن ساتر ذنوب عبادہ من العرش الی الثریٰ بیانہ غافر الذنب وقابل التوب والمیم علیٰ اثنا عشر وجھا ملک الخلق من العرش الی الثریٰ بیانہ الملک القدوس مالکُ خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ قل اللھم

پھیلانے والا ہے (۲) بآ سے بصیر کی طرف اشارہ ہے یعنی حق تعالےٰ عرش سے لیکر تحت الثریٰ تک اپنی مخلوق دیکھتا ہے فرمایا اور اللہ تمہارے عملوں کو خوب دیکھ رہا ہے (۳) با بمعنی باسط ہے یعنی اللہ تعالیٰ عرش سے لیکر تحت الثریٰ تک اپنی مخلوق کی روزی فراخ فرماتا ہے فرمایا: اللہ جس کی روزی چاہتا ہے فراخ کر دیتا ہے اور جس کی چاہتا ہے تنگ کر دیتا ہے (۴) با بمعنی باقی ہے یعنی سب فنا ہو جائیں گے بس اللہ ہی باقی رہے گا فرمایا: جو کچھ زمین پر ہے سب فنا ہو جائے گا اور آپ کے عزت وجلال والے رب ہی کی ذات باقی رہیگی (۵) با بآ بمعنی باعث ہے یعنی اللہ تعالیٰ اپنی تمام مخلوق کو ثواب وعذاب کے لئے دوبارہ زندہ فرمائے گا فرمایا: اور اللہ تعالےٰ تمام قبر والوں کو اٹھا دے گا (۶) با بمعنی بارّ واحسان کرنیوالا ہے یعنی اللہ تعالیٰ دنیا کے تمام مومنوں پر احسان کرنے والا ہے یعنی انتہائی مہربان ہے فرمایا: اللہ ہی انتہائی احسان کرنے والا اور مہربان ہے۔ اسی طرح سٓ کے پانچ معنی ہیں (۱) سٓ بمعنی سمیع (خوب سننے والا) ہے یعنی اللہ تعالےٰ اپنی تمام مخلوق کی آوازیں سن رہا ہے فرمایا: کیا ان کا گمان ہے کہ ہم ان کے راز اور سرگوشیوں کو نہیں سنتے (۲) یا سٓ بمعنی سیّد (سردار) ہے یعنی ایسا سردار جس کی سرداری عرش سے تحت الثریٰ تک ہو اور انتہا کو پہنچی ہوئی ہے فرمایا: اللہ بے نیاز ہے (۳) یا سین بمعنی سریع الحساب ہے یعنی وہ مخلوق سے بہت جلد حساب لے گا فرمایا: اور اللہ جلد حساب لینے والا ہے (۴) یا سین بمعنی سلام ہے کہ اس نے اپنی مخلوق کو ظلمت سے محفوظ فرمایا ہے، فرمایا وہ بادشاہ ہے اور قدوس ہے اور سلام ہے یعنی سلامتی وامن عطا فرمانے والا ہے (۵) یا سین بمعنی ساتر (پردہ ڈالنے والا) ہے یعنی وہ اپنے تمام بندوں کے گناہوں پر پردہ ڈالنے والا ہے فرمایا: وہ گناہوں کو بخشنے والا اور توبہ قبول کرنے والا ہے۔ اور میم کے بارہ معنی ہیں، مٓ بمعنی ملک یعنی تمام کائنات کا بادشاہ ہے فرمایا وہ

ملك الملك منان علیٰ خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ بل اللّٰہ یمن علیکم مجید علیٰ خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ ذو العرش المجید مؤمن اٰمن خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ واٰمنھم من خوف مھیمن اطلع علیٰ خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ المؤمن المھیمن مقتدر علیٰ خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ فی مقعد صدق عند ملیك مقتدر مقیت علیٰ خلقہ من العرش الی الثریٰ بیانہ وکان اللّٰہ علیٰ کل شئ مقیتا مکرم اولیآءہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ ولقد کرمنا بنی اٰدم منعم علیٰ خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ واسبغ علیکم نعمہ ظاھرۃ وباطنۃ مفضل علیٰ خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ ان اللّٰہ لذو فضل علی الناس مصور خلقہٖ من العرش الی الثریٰ بیانہ الخالق الباریٔ المصور وقال اھل الحقائق وانما المعنیٰ فی بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم التیمن والتبرك وحث الناس علی الابتدآء فی اقوالھم وافعالھم ببسم اللّٰہ کما افتتح اللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ کتابہ العزیز۔

فصل اعلم ان الناس اختلفوا فی ھذا الاسم فقال خلیل بن احمد وجماعۃ من اھل العربیۃ انہ اسم موضوع للّٰہ عزوجل

بادشاہ ہے اور پاک ہے تم۲ بمعنی مالک فرمایا: آپ فرما دیں کہ اللہ ملک کا مالک ہے، تم۳ بمعنی منان یعنی وہ کائنات کا محسن ہے فرمایا: بلکہ اللہ تم پر احسان فرماتا ہے، تم۴ بمعنی مجید یعنی اللہ بزرگ ہے فرمایا: وہ عرش والا ہے اور بزرگ ہے، تم۵ بمعنی مومن یعنی اللہ تمام کائنات کو امن دینے والا ہے فرمایا: اور اس نے تم کو خوف سے مامون فرمایا، تم۶ بمعنی مہیمن یعنی اللہ پاسبان و نگران ہے اور اپنی تمام کائنات کے احوال سے خبردار ہے فرمایا: وہ امن دینے والا اور نگران ہے۔ تم۷ بمعنی مقتدر یعنی صاحب اقتدار فرمایا: پرہیزگار اپنے صاحب اقتدار بادشاہ کے پاس عزت و مرتبہ والی کرسی پر بیٹھے ہوئے ہیں۔ تم۸ بمعنی مقیت یعنی تمام کائنات کو روزی دینے والا فرمایا: اور اللہ ہر چیز کو روزی دینے والا ہے۔ تم۹ بمعنی مکرم یعنی اپنے دوستوں کو عزت دینے والا فرمایا ہم نے انسان کو عزت عطا فرمائی۔ تم۱۰ بمعنی منعم یعنی انعامات سے نوازنے والا فرمایا: اور اللہ تعالےٰ نے اپنی ظاہری اور باطنی نعمتیں تم پر مکمل فرمائیں۔ تم۱۱ بمعنی مفضل یعنی اپنی تمام مخلوق پر فضل کرنے والا فرمایا: دیکھو اللہ لوگوں پر بڑے فضل والا ہے، تم۱۲ بمعنی مصور یعنی صورتیں بنانے والا فرمایا: وہ خالق، باری اور مصوّر ہے۔

ارباب حقائق فرماتے ہیں، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سعد و برکت کے لئے ہر کام کے شروع میں پڑھی جاتی ہے جیسے حق تعالےٰ شانہ نے اپنی عزت والی کتاب بسم اللہ سے شروع کی ہے۔

## لفظ اللہ کے اشتقاق و معنی میں اختلاف

خلیل کی را

لغویوں کی ایک جماعت کی رائے ہے کہ اللہ، اللہ ہی کے لئے مخصوص ہے اور اللہ ہی کے لئے وضع کیا گیا ہے اس میں اس کا کوئی شریک نہیں،

لا یشارکہ فیہ احد قال اللہ تعالیٰ هل تعلم
لہ سمیا یعنی ان کل اسم اللہ تعالیٰ مشترک
بینہ و بین غیرہ لہ علی الحقیقۃ ولغیرہ علی
المجاز الا ھذا الاسم فانہ مختص بہ لان
فیہ معنی الربوبیۃ والمعانی کلھا تحتہ الاتری
انک اذا اسقطت منہ الالف بقی للہ واذا
اسقطت من اللہ اللام الاولی بقی لہ واذا
اسقطت من لہ اللام بقی ھو واختلفوا فی
اشتقاقہ فقال النضر بن شمیل ھو من
التالہ وھو التنسک والتعبد ویقال الہ
الھۃ ای عبد عبادۃ وقال اخرون
ھو من الالہ وھو الاعتماد ویقال الھت
الی فلان الہ الھا ای فزعت الیہ واعتمدت
علیہ معناہ ان الخلق یفزعون ویتضرعون
الیہ فی الحوادث والحوائج فھو یالھھم ای
یجیرھم فسمی الھا کما یقال امام للذی یؤتم
بہ فالعباد مولھون الیہ ای مضطرون
الیہ فی المنافع والمضار کالوالہ المضطر
المغلوب وقال ابو عمرو ابن العلاء ھو من الھت
فی الشیء اذا تحیرت فیہ فلم تھتد الیہ
ومعناہ ان العقول تتحیر فی کنہ صفتہ و
عظمتہ والاحاطۃ بکیفیتہ فھو الہ کما یقال
للمکتوب کتاب وللمحسوب حساب وقال المبرد
ھو من قول العرب الھت الی فلان ای سکنت
الیہ فکان الخلق یسکنون ویطمئنون بذکرہ

فرمایا: کیا آپ کو اللہ کا کوئی ہمنام معلوم ہے؟ یعنی اللہ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہر اسم اللہ میں اور دوسروں میں مشترک ہے یعنی ازراہ حقیقت اللہ کے لئے ہے اور ازراہ مجاز دوسروں کے لئے لیکن لفظ اللہ اللہ ہی کے لئے مخصوص ہے کیونکہ اس میں الوہیت و ربوبیت کے معنی پائے جاتے ہیں اور تمام معانی اس لفظ کے ماتحت ہیں دیکھئے جب آپ اس سے الف ہٹا دیں گے للہ رہ جائے گا اور پہلا لام ہٹانے سے لہ رہ جائے گا اور جب لام ہٹا دیا جائے گا تو ہُ رہ جائے گا۔

لفظ اللہ کے اشتقاق میں اختلاف ہے نضر بن شمیل کی رائے ہے کہ تالّہ بمعنی تنسک (عبادت کرنا) سے بنا ہے اور آلھۃ مصدر ہے اور بمعنی یالوہ یعنی معبود کے ہے کسی کے نزدیک یہ آلہۃ سے بنا ہے جو بمعنی اعتماد ہے یعنی بھروسہ کرنے کے معنی میں ہے اللہ کو اللہ اس لئے کہتے ہیں کہ لوگ حوادث و مصائب میں گھبرا کر اللہ کی طرف رخ کرتے ہیں اور گڑگڑا کر اسی سے اپنی مرادیں مانگتے ہیں اور اللہ ان کی مرادیں بر لاتا ہے جیسے اسے امام کہا جاتا ہے جس کی اقتدا کی جاتی ہے لہٰذا لوگ نفع و نقصان میں اللہ کی طرف ایک والہ اور مضطرب مغلوب کی طرح مضطر ہیں۔

ابو عمرو بن علاء کے نزدیک آلھت فی الشئی سے بنا ہے یہ جملہ اس وقت بولا جاتا ہے جب کسی چیز میں تم حیران رہ جاؤ اور اس کی حقیقت تک نہ پہنچ سکو اس کا معنی یہ ہے کہ انسانی عقلیں اللہ کی صفات کُنہ تک نہیں پہنچ سکتیں اور حیران ہو کر ہتھیار ڈال دیتی ہیں اور انسان اس کی عظمت و کیفیت کا احاطہ نہیں کر سکتا اس لئے اللہ الٰہ ہے یعنی مألوہ ہے جیسے مکتوب کو کتاب اور محسوب کو حساب کہا جاتا ہے

مبرد کے نزدیک یہ لفظ آلھتُ الی فلان سے نکلا ہے یعنی مجھے فلاں کے پاس جا کر سکون مل گیا اللہ کے بندوں کو اللہ کے ذکر سے سکون و اطمینان نصیب ہوتا ہے فرمایا: دیکھو اللہ کے ذکر سے

قال اللہ عزوجل الا بذکر اللہ تطمئن القلوب وقیل اصلہ من الولہ وھو ذھاب العقل لفقد ان من یعزّ علیہ فکانہ لیسمی بذلك لان القلوب تولہ بحبتہ وتضطرب وتشتاق عند ذکرہ وقیل معناہ المحتجب لان العرب اذا عرفت شیئًا ثم حجب عن ابصارھا سمتہ لاھا یقال لاھت العروس تلوہ لوھا اذا احتجبت فاللہ تعالٰی ھو الظاھر بالربوبیۃ بالدلائل والاعلام والمحتجب من جھۃ الکیفیۃ عن الاوھام وقیل معناہ المتعالی یقال لاہ ای ارتفع ومنہ قیل للشمس الھۃ وقیل معناہ القادر علی الاختراع وقیل معناہ السید الرحمٰن الرحیم قد قال قوم ھما بمعنی واحد وھو ذو الرحمۃ وھما من صفات الذات وقیل ھما بمعنی ترك عقوبۃ من یستحق العقوبۃ واسداء الخیر الی من لا یستحقہ وھما من صفات الفعل وفرق الاخرون بینھما فقالوا الرحمٰن للمبالغۃ فمعناہ الذی وسعت رحمتہ کل شئ والرحیم دون ذلك فی الرتبۃ وقال بعضھم الرحمٰن العاطف علی جمیع خلقہ مومنھم وکافرھم وبرّھم وفاجرھم بان خلقھم ورزقھم قال اللہ ورحمتی وسعت کل شئ والرحیم بالمومنین خاصۃ بالھدایۃ والتوفیق فی الدنیا والجنۃ

دلوں کو چین ملتا ہے بعض کے نزدیک اللہ ولہٌ (عقل کا جانا) سے بنا ہے یعنی اللہ کی محبت میں لوگ عقلیں کھو بیٹھتے ہیں جیسے عاشق اپنے معشوق کی محبت میں دیوانہ ہوجاتا ہے اور جب اس کا ذکر آتا ہے تو دل اس کے مشتاق بن جاتے ہیں اور بے قرار ہوجاتے ہیں۔ بعض کے نزدیک لفظ اللہ بمعنی محجوب ہے کیونکہ عرب جب کسی شئے کو پہچان لیتے ہیں اور وہ ان کی آنکھوں سے محجوب ہوجاتی ہے تو لاہ (محجوب) کہتے ہیں جب دلھن پردہ میں ہوجائے تو کہتے ہیں لاھتِ العروسُ یعنی دلھن محجوب ہوگئی، حق تعالٰے شانہ دلائل و آثار سے ربوبیت کے اعتبار سے ظاہر ہے اور کیفیت کی راہ سے عقول واوہام سے محجوب ہے۔

بعض کے نزدیک اللہ کا معنی متعالی (بلند) ہے لَاہَ یعنی بلند ہوا اس معنی کی رو سے سورج کو الٰھۃ کہا جاتا ہے بعض کے نزدیک اللہ اسے کہا جاتا ہے جو ایجاد پر قادر ہو اور بعض کے نزدیک سید کو کہا جاتا ہے اور الرحمٰن الرحیم بعض کے نزدیک یہ دونوں لفظ مترادف ہیں اور دونوں بمعنی صاحب رحمت ہیں اور یہ دونوں اللہ کی ذاتی صفتیں ہیں بعض کے نزدیک دونوں کے یہ معنی ہیں کہ جو سزا کا استحقاق رکھتے ہیں انہیں چھوڑ دینا اور جو سزا کے مستحق نہیں ان کے ساتھ حسن سلوک کرنا اس معنی کی رو سے یہ دونوں فعلی صفتیں ہیں، بعض علماء نے ان دونوں اسموں میں فرق بتایا ہے اور کہا ہے کہ الرحمٰن میں مبالغہ ہے یعنی رحمٰن اسے کہتے ہیں جس کی رحمت کے دائرہ میں ہر چیز سما گئی ہو اور رحیم مرتبہ میں اس سے کم ہے بعض کے نزدیک رحمٰن اپنی تمام مخلوق پر مہربان کو کہتے ہیں خواہ مومن ہوں یا کافر اور نیک ہوں یا بد اور اللہ سب پر اس اعتبار سے مہربان ہے کہ اس نے سب کو پیدا اور سب ہی کو روزی پہنچایا ہے فرمایا: اور میری رحمت میں ہر چیز کی گنجائش ہے اور اللہ

والرؤیۃ فی الاخرۃ قال اللہ تعالیٰ وکان بالمؤمنین رحیما فالرحمٰن خاص اللفظ عام المعنیٰ والرحیم عام اللفظ خاص المعنیٰ فالرحمٰن خاص من حیث انہ لایجوز ان یسمی بہ احد غیر اللہ عام من حیث انہ یشمل جمیع الموجودات من طریق الخلق والرزق والنفع والدفع والرحیم عام من حیث اشتراک المخلوقین فی المسمیٰ بہ خاص من طریق المعنیٰ لانہ یرجع الی اللطف والتوفیق وقال ابن عباس رضی اللہ عنہما ھما اسمان دقیقان احدھما ادق من الاخر وقال مجاھد الرحمٰن باھل الدنیا الرحیم باھل الاخرۃ وفی الدعاء یا رحمٰن الدنیا یا رحیم الاخرۃ وقال الضحاک الرحمٰن باھل السماء حین اسکنھم السمٰوٰت وطوقھم الطاعات وجنبھم الآفات وقطع عنھم المطاعم واللذات والرحیم باھل الارض حین ارسل الیھم الرسل وانزل علیھم الکتب وقال عکرمۃ الرحمٰن برحمۃ واحدۃ والرحیم بمائۃ رحمۃ وروی ابوھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ان للہ عزوجل مائۃ رحمۃ وانہ انزل منھا رحمۃ واحدۃ الی الارض فقسمھا بین خلقہ فیھا یتعاطفون وبھا یتراحمون واخر تسعۃ وتسعین لنفسہ یرحم بھا

خاص طور سے مومنوں کے حق میں رحیم ہے کہ اس نے دنیا میں انہیں نیکیوں کی ہدایت و توفیق عطا فرمائی اور آخرت میں جنت و دیدار سے نوازا، فرمایا: اور اللہ مومنوں پر رحیم ہے الغرض رحمٰن کا لفظ خاص اور معنیٰ عام ہے اور رحیم کا لفظ عام اور معنیٰ خاص ہے اور رحمٰن اس اعتبار سے بھی خاص ہے کہ غیر اللہ کو رحمٰن نہیں کہا جاتا اور اس اعتبار سے عام ہے کہ از راہ خلق ورزق اور نفع و ضرر تمام موجودات کو شامل ہے اور رحیم اللہ کے علاوہ غیر اللہ کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے اور اس اعتبار سے لفظ عام ہے اور از راہ معنی خاص ہے کیونکہ اس کا مرجع خاص لوگوں پر نوازش و کرم اور لطف و توفیق ہے۔ حضرت ابن عباسؓ: ان دونوں کے معنی باریک و لطیف ہیں اور ایک دوسرے سے زیادہ باریک و دقیق ہے، مجاہدؒ: حق تعالیٰ شانہ دنیا والوں کے اعتبار سے رحمٰن ہے اور آخرت والوں کے اعتبار سے رحیم ہے ایک دعا میں ہے اے دنیا کے رحمٰن اور اے آخرت کے رحیم ضحاکؒ: اللہ تعالیٰ آسمان والوں کا رحمٰن ہے کہ اس نے انہیں آسمانوں پر بسایا اور ان کے گلوں میں عبادت کا طوق ڈالا اور انہیں آفتوں سے بچایا اور انہیں کھانے پینے اور لذتوں سے محفوظ فرمایا اور رحیم زمین والوں کا ہے کہ ان کے پاس رسول بھیجے اور ان پر کتابیں اتریں۔ عکرمہؒ: اللہ ایک رحمت سے رحمٰن ہے اور سو رحمتوں سے رحیم ہے حضرت ابوہریرہ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ شانہ کی سو رحمتیں ہیں اس نے ان میں سے دنیا میں ایک رحمت اتاری ہے اور اسے اپنی تمام مخلوق میں بانٹ دیا ہے اسی ایک رحمت سے ساری مخلوق آپس میں ایک دوسرے سے محبت و پیار سے پیش آتا ہے اور ۹۹ رحمتیں اپنے لئے روک لی ہیں جن سے قیامت کے دن اپنے

عبادہ یوم القیامۃ وفی لفظ آخر وان اللہ قد أم
هذہ الی تلک فیکملها مائۃ ویرحم بها عبادہ
یوم القیامۃ الرحمٰن الذی اذا سئل اعطی
والرحیم الذی اذا لم یسال غضب وقال
النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حدیث ابی هریرۃ
رضی اللہ عنہ من لا یسال اللہ یغضب علیہ وقال الشاعر:
اللہ یغضب ان ترکت سؤالہ ٭ وبنی آدم حین یسال یغضب ٭ الرحمٰن
بالنعماء وهی ما اعطی وجنی الرحیم بالآلاء
وهی ما صرف وزوی الرحمٰن بالانقاذ من النیران
کما قال جل من قائل وکنتم علی شفا
حفرۃ من النار فانقذکم منها والرحیم
بادخال الجنان کما قال ادخلوها بسلام آمنین
الرحمٰن برحمۃ النفوس والرحیم برحمۃ القلوب
الرحمٰن بکشف الکروب والرحیم بغفران
الذنوب بتبیین الطریق والرحیم بالعصمۃ
والتوفیق الرحمٰن بغفران السیئات وان کن
عظیمات والرحیم بقبول الطاعات وان کن
غیر صافیات الرحمٰن بمصالح معاشهم
الرحیم بمصالح معادهم الرحمٰن الذی
یرحم ویقدر علی کشف الضر ودفع الشر
الرحیم یرزق ویطعم ولا یطعم ولا یطعم
ان اللہ هو الرزاق ذو القوۃ المتین الرحمٰن
بمن جحدہ والرحیم بمن وحدہ الرحمٰن
بمن کفرہ والرحیم بمن شکرہ الرحمٰن
بمن قال لہ ندا والرحیم بمن قال فرد ـ

بندوں پر رحم فرمائے گا، دوسرے لفظ میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس
رحمت کو بھی ۹۹ میں ملا کر پوری سو کر لے گا اور ان سے قیامت
کے دن اپنے بندوں پر رحم فرمائے گا۔ رحمٰن وہ ہے کہ جب
اس سے مانگا جاوے اور رحیم وہ ہے کہ اگر اس سے نہ مانگا
جائے تو ناراض ہو۔ حضرت ابوہریرہ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے
فرمایا: جو اللہ سے مانگتا نہیں اللہ اس پر غصہ ہوتا ہے ایک شاعر
کہتا ہے: اگر تم اللہ سے مانگنا چھوڑ دو تو وہ ناراض ہوتا ہے
اور جب انسان سے مانگا جاتا ہے تو وہ ناراض ہوتے ہیں۔ رحمٰن
عطیات وہدایا کے اعتبار سے ہے اور رحیم دفع مصائب وآفات
کے اعتبار سے ہے، رحمٰن آگوں سے بچانے کی راہ سے ہے جیسا کہ
حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا: اور تم آگ کے گڑھے کے کنارے پر کھڑے
تھے لیکن اللہ تعالیٰ نے تم کو اس سے بچا لیا اور رحیم جنتوں میں داخل
کرنے کی راہ سے ہے فرمایا اس میں امن وسلامتی کے ساتھ داخل ہو جاؤ
رحمٰن نفوس پر رحم فرماتا ہے اور رحیم دلوں پر، رحمٰن بے قراریاں
دور فرماتا ہے اور رحیم صحیح راہ بتا کر گناہ معاف فرماتا ہے اور ان
سے بچنے کی توفیق عطا فرما کر ان سے محفوظ رکھتا ہے رحمٰن برائیاں
بخش دیتا ہے اگرچہ بڑی بڑی ہوں اور رحیم طاعتیں قبول فرماتا ہے
اگرچہ لوٹ والی ہوں، رحمٰن کے پیش نظر مصالح معاش ہوتے
ہیں اور رحیم کے پیش نظر مصالح معاد ہوتے ہیں، رحمٰن وہ ہے جو
رحم فرماتا ہے اور نقصانات وضرر وشر دفع کرنے پر قادر ہے اور
رحیم روزی دیتا ہے اور کھلاتا پلاتا ہے اور خود کھلایا نہیں جاتا فرمایا
دیکھو اللہ ہی رزق دینے والا اور مضبوط قوت والا ہے۔ رحمٰن
منکروں کے اعتبار سے ہے اور رحیم موحدوں کے اعتبار سے۔
رحمٰن ناشکروں کے اعتبار سے اور رحیم شکر گزاروں کے اعتبار سے اور
رحمٰن مشرکوں کے اعتبار سے ہے اور رحیم توحید پرستوں کے اعتبار سے۔

**فصل** قل بسم الله تجد عفو الله هذا سماعك من القاری فكیف سماعك من البار فهذا اسماعك والغم باق فكیف سماعك الرزاق فهذا اسماعك بواسطة فكیف سماعك بلا واسطة فهذا اسماعك فی دار الغرور فكیف سماعك فی دار السرور فهذا اسماعك فی دار الشیطان فكیف سماعك فی جوار الرحمن فهذا سماعك من عبد ذلیل فكیف سماعك من الملك الجلیل هذه لذة الخبر فكیف لذة النظر هذه لذة المجاهدة فكیف لذة المشاهدة هذه لذة البیان فكیف لذة العیان هذه لذة المغائبة فكیف لذة المعاینة۔

**فصل** قل بسم الله الذی تعالی عن الاضداد بسم الله الذی تنزه عن الانداد بسم الله الذی تقدس عن اتخاذ الاولاد بسم الله الذی نور الانوار بسم الله الذی اكرم الابرار بسم الله الذی قدر الاقدار ونور القلوب والابصار بسم الله الذی تجلی لقلوب الابرار فی اوقات الاسحار بسم الله الذی علم الاحباب الاسرار فغمرها بالانوار واستودعها الاسرار وازاح عنها الاخطار وحفظها من رق الاغیار وحط عنها الاثقال والاغلال والاصار والاوزار اذ كان موصوفا فی الازل بالاحسان والافضال وغفران

**فوائد بسم اللہ** بسم اللہ پڑھیے اللہ کی معافی مل جائے گی، یہ فائدہ تو پڑھنے والے کی زبان سے سن کر حاصل ہوتا ہے پھر باری تعالیٰ سے سن کر کیا کچھ حاصل نہ ہوگا، یہ سماع تو دنیا کے تفکرات کی موجودگی میں ہے لیکن اس سماع کا کیا حال ہوگا جب رب ساقی ہوگا یہ سماع بواسطہ ہے پھر اس سماع کا کیا حال ہوگا جو براہ راست ہوگا، یہ سماع تو دار الغرور میں ہے تو دار السرور کے سماع کے کیا کہنے ہوں گے، یہ سماع تو شیطان کے گھر میں ہے لیکن رحمٰن کے پڑوس میں سماع کا کیا حال ہوگا، یہ سماع تو ذلیل بندے سے ہے پھر شہنشاہ صاحب جلال سے سماع کا کیا حال ہوگا یہ تو خبر سے پیدا ہونیوالی لذت ہے لیکن دیدار سے پیدا ہونے والی لذت کے تو کہنے ہی کیا ہیں، یہ لذت تو مجاہدے کی ہے مشاہدہ کی لذت کا تو حال ہی نہ پوچھو یہ لذت بیان کی ہے آمنے سامنے والی لذت کا کیا حال ہوگا اور یہ لذت تو غائبانہ ہے اور جب محبوب سامنے ہوگا تو کیا کچھ لذت نہ ہوگی

**بسم اللہ کے معانی** فرمائیے کہ میں اس اللہ کے نام کی برکت سے اپنا کام شروع کرتا ہوں جو شریکوں سے پاک ہے اس اللہ کے نام سے جو اولاد سے بے نیاز ہے اس اللہ کے نام سے جس نے مختلف قسم کی روشنیوں سے عالم کو جگمگا رکھا ہے اس اللہ کے نام سے جو پارساؤں کو عزت عطا فرماتا ہے اس اللہ کے نام سے جس نے کائنات کی تقدیریں لکھ رکھی ہیں اور جس نے دلوں اور آنکھوں کو نور بخشا، اس اللہ کے نام سے جو اوقات سحر میں اپنے دوستوں کے دلوں میں تجلی فرماتا ہے اس اللہ کے نام سے جس نے اپنے دوستوں کو اسرار کی تعلیم دی اور انہیں انوار سے گھیر لیا اور ان کے دلوں میں اسرار و رموز ودیعت فرمائے اور ان سے خطرات ہٹائے اور اغیار کی غلامی سے انہیں محفوظ فرمایا اور ان سے بوجھ، پھانسیاں اور ناقابل برداشت بار

الذنوب لاهل الاستغفار قل بسم الله اسم الذی اجری الانهار وانبت الاشجار اسم من عمر البلاد باهل الطاعة من العباد فجعلهم لها اوتادا كالجبال فصارت الارض بهم لمن عليها كالمهاد فهم الاربعون الاخيار من الابدال المنزهون الرب عن الشركآء والانداد وملوك فی الدنيا وشفعاء الانام يوم التناد اذ خلقهم ربی مصلحة للعالم ورحمة للعباد۔

**فصل** بسم الله للذاكرين ذخر وللاقوياء عز وللضعفاء حرز وللمحبين نور وللمشتاقين سرور بسم الله راحة الارواح بسم الله نجاة الاشباح بسم الله نور الصدور بسم الله نظام الامور بسم الله تاج الواثقين بسم الله سراج الواصلين بسم الله مغنى العاشقين بسم الله اسم من اعز عبادا واذل عبادا بسم الله اسم من جعل النار لاعدائه مرصادا وجعل الرؤية لاحبائه ميعادا بسم الله اسم الواحد بلا عدد بسم الله اسم الباقی بلا امد بسم الله اسم القائم بلا عمد بسم الله افتتاح كل سورة اسم من طابت به الخلوات اسم من به تمت الصلوة اسم من به حسنت الظنون اسم من سحرت له العيون اسم من قال للشئ كن فيكون اسم من تنزه

اٹھا پھینکا کیونکہ وہ ازل میں عنایت، کرم، مہربانی اور نوازش سے متصف ہے اور دعائے مغفرت مانگنے والوں کے گناہوں کو معاف کرنے سے بھی، فرمائیے بسم اللہ اس کا نام نامی اور اسم گرامی ہے جس نے نہریں جاری کیں اور درخت اگائے، جس نے اپنے عبادت گزار بندوں سے شہر آباد کئے اور انہیں پہاڑوں کی طرح شہروں کی میخیں بنایا اور ان کی وجہ سے زمین والوں کے لئے زمین مثل فرش کے ہوگئی یہ چالیس پسندیدہ اشخاص (ابدال) ہیں جو پروردگار کی پاکیزگی بیان کرتے ہیں اور اسے شریکوں اور بتوں سے پاک و صاف سمجھتے ہیں یہی دنیا میں حاکم ہیں اور قیامت کے دن دنیا کی سفارش فرمائیں گے کیونکہ انہیں میرے رب نے عالم کی مصلحت کے لئے لوگوں کے لئے رحمت بنا کر پیدا فرمایا ہے۔

**برکات بسم اللہ** بسم اللہ ذکر میں مستغرق رہنے والوں کے لئے ایک بیش بہا ذخیرہ، طاقت وروں کے لئے عزت اور کمزوروں کے لئے داروئے طاقت و تعویذ ہے، دوستوں کے لئے نور اور مشتاقوں کے لئے سرور ہے بسم اللہ روحوں کی راحت اور اجسام کی نجات ہے بسم اللہ دلوں کا نور اور نظام امور ہے بسم اللہ بھروسہ کرنیوالوں کا تاج اور عرفاء کا سراج ہے بسم اللہ عشاق کو دوسروں سے بے نیاز کرنے والی ہے بسم اللہ اس کا مبارک نام ہے جو بندوں کو عزت و ذلت دیتا ہے، بسم اللہ اس کا مقدس نام ہے جس نے آگ پیدا کی جو اس کے دشمنوں کی تاک میں ہے اور جس نے اپنے دوستوں کیلئے اپنے دیدار کا وعدہ فرمایا بسم اللہ اس کا نام ہے جو واحد ہے اور جس میں عدد کو دخل نہیں بسم اللہ اس کا نام ہے جو بلا قید مدت باقی ہے بسم اللہ اس کا نام ہے جو بلا ستون کے قائم ہے۔ بسم اللہ ہر سورت کا آغاز ہے بسم اللہ سے خلوتیں مہک اٹھتی ہیں بسم اللہ سے عبادتوں کو شروع کیا جاتا ہے اور وہ تکمیل مراحل طے کرتی ہیں یہ اس کا نام ہے جس سے دنیا کو حسن ظن ہے اس کا نام ہے جس کے لئے شب بیدار

عن المساس اسم من استغنیٰ عن الاناس اسم من جل عن القیاس قل بسم اللہ حرفا حرفا فاخذ الاجر الفا الفا وتحط عنک الاوزار جرفا جرفا من قالها بلسانہٖ شهد الدنیا و من قالها بقلبهٖ شهد العقبیٰ ومن قاها السرۃ شهد المولیٰ بسم اللہ کلمۃ طاب بها الفم بسم اللہ کلمۃ لایبقیٰ معها الغم کلمۃ تمت بها النعمۃ کلمۃ کشفت بها النقمۃ کلمۃ خصت بها هٰذہ الامۃ کلمۃ جمعت بین جلال وجمال فقولہ بسم اللہ جلال فی جلال وقولہ الرحمٰن الرحیم جمال فی جمال فمن شهد جلالہ طاش ومن شهد جمالہ عاش کلمۃ جمعت بین قدرۃ ورحمۃ فالقدرۃ جمعت طاعۃ المطیعین والرحمۃ محقت ذنوب المذنبین۔

فصل قل بسم اللہ فکانہ یقول لی وصل من وصل الی الطاعات ثم بنور الطاعات وصل الی العیان ثم استغنیٰ بالعیان عن البیان فصار قلبہ وعاء للاسرار و علوم الادیان ومن وصل الی الحبیب نجا من النحیب ومن وصل الی النظر استغنیٰ عن الخبر ومن وصل الی الصمد نجا من الکمد ومن وصل الی الرفاق نجا من الفراق ومن وصل الی ذی المجد سلم من الوجد ومن وصل الی اللقاء امن من الشقاء

رہا جاتا ہے اس کا نام ہے جس کے حکم کن سے چیزیں عالم وجود میں آ جاتی ہیں اس کا نام ہے جو چھوئے جانے سے پاک ہے اور لوگوں سے بے نیاز ہے اس کا نام ہے جو وہم و قیاس سے بالا ہے اور سب کا خالق اور سب سے اعلیٰ ہے حرف بہ حرف بسم اللہ پڑھئے اور ہزار ہزار نیکیاں لوٹئے اسکے ایک ایک حرف سے تمہارے سب بوجھ کافور ہو جاتے ہیں جو زبان بسم اللہ پڑھ لے دنیا اس کی گواہ بن جائے اور جو دل سے پڑھے آخرت اس کی گواہ بن جائے اور جو اسے پوشیدہ پڑھ لے اللہ اس کا گواہ بن جائے بسم اللہ ایک ایسا کلمہ ہے جس سے منہ میں خوشبو پیدا ہو جائے بسم اللہ ایک ایسا پیارا بول ہے جس کی موجودگی میں کوئی غم باقی نہیں رہتا یہی کلمہ تمام نعمتوں کا تتمہ ہے اسی سے آفات و مصائب دور ہوتے ہیں یہ وہ کلمہ ہے جس کے پڑھنے سے عذاب ہٹا دیا جاتا ہے یہ کلمہ خاص اسی امت کو دیا گیا یہ کلمہ جامع جلال و جمال ہے چنانچہ بسم اللہ جلال اندر جلال ہے اور الرحمٰن الرحیم جمال اندر جمال ہے جلال کا مشاہدہ کرنے والا ہلاک ہو جاتا ہے اور جمال کا معائنہ کرنیوالا زندگی پاتا ہے اس کلمہ میں قدرت و رحمت دونوں جمع ہیں قدرت نے فرماں برداری کی اطاعت کو جمع کیا اور رحمت نے گنہ گاروں کے گناہ مٹا ڈالے۔

## دوسرے اعتبار سے برکات بسم اللہ

بسم اللہ پڑھیئے گویا حق تعالیٰ شانہٗ فرماتا ہے جو اطاعتوں تک پہنچ گیا اس کی رسائی مجھ تک ہو گئی پھر وہ انوار اطاعت کی بدولت مقام معائنہ تک پہنچ گیا اسے بیان کی حاجت نہیں رہی اور اس کا دل اسرار و علوم ادیان کا مخزن بن گیا اور جو حبیب تک پہنچ گیا اس نے آہ جگر سوز و نالہ جاںگداز سے نجات پالی اور جس نے اپنی آنکھوں سے جمال حبیب دیکھ لیا اسے خبر کی ضرورت نہیں رہی اور جو صمد (بے نیاز معبود) تک پہنچ گیا اس نے دل و جگر کو مسلنے والے غم سے نجات پالی اور جو بارگاہ معلیٰ تک پہنچ گیا اسے فراق سے چھٹی مل گئی اور جو صاحب عز و مجد

**فصل** قل بسم اللّٰه فالباء بارى البرايا والسّين ستّار الخطايا والميم المنّان بالعطايا وقيل ان الباء بريٌ من الاولاد والسين سميع الاصوات والميم مجيب الدعوات وقيل اطعموا فانى مطعمكم واسقوا فانى ساقيكم وانظروا الىّ فانى باقيكم وقيل الباء بكاء التائبين والسين سجود العابدين والميم معذرة المذنبين وقيل اللّٰه كاشف البلايا الرحمٰن معطى العطايا الرحيم غافر الخطايا اللّٰه للعارفين الرحمٰن للعابدين الرحيم للمذنبين اللّٰه الذى خلقكم وهو احسن الخالقين الرحمٰن الذى رزقكم وهو خير الرازقين الرحيم الذى يغفر لكم وهو خير الغافرين وقيل اللّٰه باسباغ النعم الرحمٰن الرحيم بالجود والكرم اللّٰه باخراجنا من البطون الرحمٰن باخراجنا من القبور الرحيم باخراجنا من الظلمٰت الى النّور۔

**فصل** رحم اللّٰه من خالف الشيطان وجانب العصيان واتقى النيران واكثر الحسنات وادام ذكر الرحمٰن فقال بسم اللّٰه رحم اللّٰه من اعتصم باللّٰه واناب الى اللّٰه وتوكل على اللّٰه واشتغل بذكر اللّٰه فقال بسم اللّٰه رحم اللّٰه من زهد فى الدنيا

تک پہنچ گیا وہ غم و اندوہ سے چھوٹ گیا اور جسے دیدار نصیب ہوگیا اس کا نصیبا جاگ اٹھا ۔ یہ نصیب اللہ اکبر لوٹنے کی جائے ہے ۔

**صفات بسم اللہ** بسم اللہ کا ورد کیجئے باؔ سے (باری) موجد کائنات دو عالم کی طرف اشارہ ہے اور سؔ سے (ستار) گناہوں پر پردہ ڈالنے والے کی طرف اشارہ ہے اور مؔ سے (منان) عطیات دینے والے کی طرف اشارہ ہے یا باؔ سے بری کی طرف اشارہ ہے یعنی اس ذات اقدس کی طرف جو اولاد سے بری ہے ، اور سؔ سے سمیع الاصوات (آوازیں سننے والے) کی طرف اشارہ ہے اور مؔ سے مجیب الدعوات (دعائیں قبول کرنیوالے) کی طرف اشارہ ہے یا باؔ سے باقی ، سؔ سے ساقی اور مؔ سے مُطعِم (کھانا کھلانے والے) کی طرف اشارہ ہے یعنی میری طرف دیکھو کیونکہ میں تم کو باقی رکھتا ہوں اور پیاسوں کو پانی پلاؤ کیونکہ میں تمہیں باران رحمت سے سیراب کرتا ہوں اور تمہارا ساقی ہوں اور بھوکوں کو کھانا کھلاؤ کیونکہ میں تمہارا مطعم ہوں اور تمہیں کھلاتا پلاتا ہوں یا باؔ سے توبہ کرنیوالوں کی بکاء (گریہ و زاری) اور سؔ سے عبادت گزاروں کا سجدہ اور مؔ سے گنہگاروں کی معذرت مراد ہے کہتے ہیں اللہ بلاؤں کو دور کرنیوالا ، رحمٰن عطیات بخشنے والا اور رحیم گناہ معاف کرنیوالا ہے اللہ عارفوں کے لئے ہے رحمٰن عابدوں کے لئے ہے اور رحیم گنہگاروں کے لئے ہے ، اللہ تمہارا خالق ہے جو بہترین خالق ہے رحمٰن تمہارا رازق ہے جو بہترین روزی رساں ہے اور رحیم تم کو بخشنے والا ہے یا اللہ کی نعمتوں کی تکمیل فرماتا ہے اور رحمٰن و رحیم فضل و کرم سے نوازتا ہے اللہ نے ہمیں پیٹوں سے نکالا ، رحمٰن قبروں سے نکالے گا اور رحیم اندھیروں سے اجالے کی طرف نکالتا ہے ۔

**شیطان کی مخالفت** اس پر حق تعالیٰ کی مہربانی ہے جو شیطان کا سرگرم مخالف ، گناہوں سے کنارہ کش اور آتش جہنم سے خوفزدہ رہتا ہے اور کثرت سے نیک عمل کرتا ہے اور ہمیشہ ذکر اللہ میں مشغول رہتا ہے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا ورد رکھتا ہے پس پر اللہ کی

ورغب فی الاٰخرۃ وصبر علی الاذٰی وشکر علی النعماء واشتغل بذکر المولٰی فقال بسم اللّٰہ طوبٰی لعبد اجتنب الطاغوت وقنع من الدنیا بالقوت واشتغل بذکر الحی الذی لایموت فیقول بسم اللّٰہ۔

★

**مجلس** فی قولہ تعالٰی وتوبوا الی اللّٰہ جمیعا ایّھا المؤمنون لعلکم تفلحون وھٰذا خطاب للعموم بالتوبۃ وحقیقۃ التوبۃ فی اللغۃ الرجوع یقال تاب فلان من کذا ای رجع عنہ فالتوبۃ ھی الرجوع عما کان مذموما فی الشرع الی ماھو محمود فی الشرع والعلم بان الذنوب والمعاصی مھلکات ومبعدات من اللّٰہ عزوجل ومن جنتہ وترکھا مقرب الی اللّٰہ عزوجل وجنتہ فکانہ عزوجل یقول ارجعوا الی من ھوٰی نفوسکم ووقوفکم مع شھواتکم عسٰی ان تظفروا ببغیتکم عندی فی المعاد وتبقوا فی نعیمی فی دار البقاء والقرار وتفلحوا وتفوزوا وتنجوا وتدخلوا برحمتی الجنۃ العلیا المعدۃ للابرار وخاطبھم ایضا بخطاب الخصوص والاقتضاء فقال تعالٰی یاایھا الذین اٰمنوا توبوا الی اللّٰہ توبۃ نصوحا عسٰی ربکم ان یکفر عنکم سیاتکم ویدخلکم جنّٰت تجری من تحتھا الانھار ومعنی النصوح الخالص للّٰہ

نوازش ہے جو دنیا سے بیزار، آخرت کا طلب گار، ایذاؤں پر صابر، نعمتوں پر شاکر اور اپنے آقا کے ذکر میں بسم اللّٰہ کے ورد سے مصروف رہتا ہے وہ بڑا خوش نصیب ہے جو بتوں سے بیزار اور قوت لایموت کا خواستگار رہتا ہے۔ اور حیّ وقیوم کی یاد میں ڈوبا رہتا ہے اور سدا بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے محبوب کی یاد تازہ کرتا رہتا ہے۔ دل میں ان کی یاد لبوں پر ہے ان کا نام مجنوں کو ان کے اس کے سوا کیا ہے اور کام؟

**توبہ** حق تعالٰے نے فرمایا اے مومنو! تم سب اللّٰہ سے توبہ کرو تاکہ تم کو کامرانی نصیب ہو اس آیت میں تمام مسلمانوں کو توبہ کا حکم ہے اور عام خطاب ہے سو کی میرے تتق کے لبعد اس جفا سے توبہ شدہ اس زد دشیاں کا پشیاں ہوا توبہ لوٹ آنے کے معنی میں ہے یعنی شرع میں جو کام برے ہیں ان سے باز آجانا اور اچھے عملوں میں مشغول ہو جانا شرعی توبہ ہے اور یہ یقین بھی توبہ میں داخل ہے کہ گناہ انسان کو تباہ کر دیتے ہیں اور حق تعالٰی کے قرب سے بہت دور ہٹا دیتے ہیں اور جنت سے لاکھوں میل دور کر دیتے ہیں اور ترک گناہ اللّٰہ تعالٰی سے قریب کر دیتا ہے اور جنت سے بھی، گویا حق تعالٰی فرماتا ہے لوگو اپنی نفسانی خواہشیں چھوڑ دو، شہوتوں سے باز آجاؤ اور سچے دل سے میری طرف لوٹ آؤ اس طرح تم قیامت کے دن آخرت میں اپنی مرادیں پالو گے اور دار البقاء اور دار القرار میں میری نعمتوں میں ہمیشہ ہمیش باقی رہو گے اور فلاح و کامرانی تمہارے قدم چومے گی اور تم کو جہنم سے نجات مل جائے گی اور میری رحمت سے تم بلند جنت میں داخل جو پارساؤں کے لئے تیار کی گئی ہے۔ حق تعالٰی نے مومنوں سے خصوصی اور ان کی شان کے شایاں خطاب کرکے ان سے فرمایا کہ اے ایمان والو اللّٰہ کی طرف لوٹ آؤ اور اس کے آگے پرخلوص توبہ کر لو امید ہے کہ تمہارا پروردگار تمہاری برائیاں مٹا دے اور تمہیں ایسی جنتوں میں داخل فرمائے جن میں نہریں جاری ہیں۔ نصوح یعنی پرخلوص توبہ جس میں صرف اللّٰہ کی رضا مطلوب

تعالی الخالی عن الشوآئب ماخوذ من النصاح وھو الخیط وھو توبۃ مجردۃ لا تتعلق بشئی ولا یتعلق بھا شئی یکون العبد معھا مستقیما علی الطاعۃ غیر مائل الی المعصیۃ لا یروغ کما تروغ الثعلب ولا یحدث نفسہ بعود الی معصیتہٖ ولا ذنب من الذنوب وان یترك الذنب للہ خالصا کما ارتکبہ لھوی خالصا حتی یختم لہ بحسن الخاتمۃ فان التوبۃ من سائر الذنوب واجبۃ باجماع الامۃ وقد ذکر اللہ سبحانہ وتعالی التائبین فی غیر موضع قال عز من قائل ان اللہ یحب التوابین ویحب المتطھرین فذکر انہ یحبھم لتوبتھم وتطھرھم من الذنوب المبعدۃ عنہ عز وجل وقال فی موضع اٰخر التائبون العابدون الحامدون السائحون الراکعون الساجدون الاٰمرون بالمعروف والناھون عن المنکر والحافظون لحدود اللہ وبشر المؤمنین فذکر اسما معروفا یعنی التائبون ثم وصفہ بھذہ الاوصاف الجمیلۃ فنعلم ان التائب من ھذہ صفتہ فاذا اتصف بھا استحق البشارۃ والایمان لقولہٖ و بشر المؤمنین۔

فصل والذی یجب عنہ التوبۃ من الذنوب کبائر وصغائر اما الکبائر فقد اختلف فیھا العلماء فمنھم من قال ھی

ہوا اور شہرت دریا کے دھبوں سے اور ملاوٹ سے پاک و صاف ہواور اس کے سفید و شفاف دامن پر نام و نمود کی کہیں کبھی چھینٹ نہ ہو نصوح نِصاح (ڈورے) سے مشتق ہے۔ خالص توبہ مجرد توبہ کو کہتے ہیں جو کسی شے کے ساتھ نہ ہو اور نہ اس کے ساتھ کوئی شے ہو۔ اس توبہ کے بعد انسان اطاعت کی راہ پر سیدھا گامزن ہوجائے۔ اور گناہوں کی طرف نہ جھکے اور لومڑی کی طرح مکر و فریب سے کام نہ لے اور دل میں گناہوں کی طرف لوٹنے کا تصوّر بھی نہ آنے دے اور کسی گناہ کا خیال بھی پیدا نہ ہونے دے اور خالص اللہ کی رضا کے لئے گناہ چھوڑ دے جیسے خالص ذاتی خواہش سے گناہ کیا تھا تاکہ اس کا نیک عملوں پر خاتمہ بخیر ہو۔

بالاتفاق تمام گناہوں سے توبہ واجب ہے حق تعالیٰ شانہ نے کئی جگہ توبہ کرنیوالوں کا ذکر فرمایا ہے، فرمایا: اللہ تعالیٰ توبہ کرنیوالوں کو اور پاک رہنے والوں کو محبوب رکھتا ہے یعنی حق تعالیٰ جل مجدہٗ انہیں انکی توبہ کی وجہ سے اور گناہوں سے پاک رہنے کی وجہ سے جو حق تعالیٰ شانہ سے دُور کرنے والے ہیں ان سے محبت فرماتا ہے دوسری جگہ ارشاد فرمایا: توبہ کرنے والے، عبادت کرنیوالے، حمد بیان کرنیوالے روزہ رکھنے والے یا جہاد کے لئے سفر کرنیوالے رکوع کرنیوالے سجدہ کرنیوالے، اچھی باتیں پھیلانے والے بری باتوں سے روکنے والے اور اللہ تعالیٰ کی حدوں کو حفاظت کرنیوالے مومن ہیں اور آپ مومنوں کو جنت کی بشارت سُنا دیں اس آیت میں لفظ "تائب" استعمال کرکے اسکے لئے چند اوصاف حمیدہ استعمال کئے گئے معلوم ہوا کہ تائب وہ ہے جو ان اوصاف مذکورہ بالا سے متصف ہو اسی صورت میں وہ بشارتِ جنت و ایمان کا مستحق ہے۔

**گناہوں کی تفصیل** گناہ دو قسم کے ہیں بڑے اور چھوٹے، بڑے گناہوں کو کبائر اور چھوٹوں کو صغائر کہا جاتا ہے یہ کبیرہ اور صغیرہ کی جمع ہے۔ کبائر کے بارے میں علماء کا اختلاف ہے

ثلاث وقيل اربع وقيل سبع وقيل تسع و
قيل احدى عشرة وكان ابن عباس رضی
اذا بلغه قول ابن عمر الكبائر سبع يقول هی
الى سبعين اقرب منها الى سبعة وكان يقول
كل مانهى الله عنه فهو كبيرة وقيل انها
مبهمة لا يعرف عددها كليلة القدر و
ساعة يوم الجمعة ليعظم جد الناس فی طلبها
فكذلك كبائر ليشتد حذر الناس فی ترك
الذنوب كلها وقيل كل ما اوعد الله
عليه بالنار فهو كبيرة وقيل كل ما اوجب
الحد فی الدنيا فهو كبيرة وقد جمعها بعض
العلماء بالله عزوجل فقال هی سبع عشرة
اربعة فی القلب وهی الشرك بالله والاصرار
على معصية الله والقنوط من رحمة الله والامن
من مكر الله واربع فی اللسان وهی شهادة
الزور وقذف المحصن واليمين الغموس وهی
يحق بها باطلا او يبطل بها حقا او يقطع بها
مال امرء مسلم باطلا ولو سواكا من اراك
والسحر وثلاث فی البطن وهی شرب الخمر و
المسكر من كل شراب واكل مال اليتيم ظلما
واكل الربوا وهو يعلم به واثنتان فی الفرج
وهما الزنا واللواطة واثنتان فی اليدين وهما
القتل والسرقة وواحدة فی الرجلين
وهی الفرار من الزحف الواحد من اثنين
والعشرة من عشرين والمائة من المائتين وواحد

کسی نے تین، کسی نے چار، کسی نے سات کسی نے نو اور کسی نے گیارہ
گناہ کبائر بتائے ہیں جب ابن عباسؓ نے سنا کہ ابن عمرؓ کہتے ہیں کہ کبائر
سات ہیں تو فرمایا سات نہیں بلکہ ستر ہیں، آپ فرمایا کرتے تھے کہ ہر
وہ گناہ کبیرہ ہے جس سے اللہ نے منع فرما دیا ہے بعض کے نزدیک کبائر
شب قدر کی طرح اور جمعہ کی قبولیت والی ساعت کی طرح مبہم رکھے
گئے ہیں ان کی تعداد معلوم نہیں تاکہ لوگ انہیں معلوم کرنے کے لئے سرتوڑ کوشش
کریں اور تمام گناہوں کے چھوڑنے میں پوری پوری سرگرمی دکھائیں
بعض کے نزدیک جس گناہ پر وعید آئی ہے وہ کبیرہ ہے یہ بھی کہا جاتا ہے
کہ دنیا میں جس گناہ پر حد ہے وہ کبیرہ ہے۔ اللہ والے علماء نے کبائر ۱۷
بتائے ہیں ان میں سے چار (شرک، گناہ پر اصرار، رحمت باری سے
ناامیدی اور اللہ کے عذاب سے بے خوفی) کا تعلق دل سے ہے
اور چار (جھوٹی گواہی، بے گناہوں پر الزام، جادو اور جھوٹی
قسم) کا زبان سے، جھوٹی قسم وہ ہے جس سے باطل کو حق
یا حق کو باطل ثابت کیا جائے یا اس سے ناحق لوگوں کا
مال مار لیا جائے اگرچہ پیلو کی ایک مسواک ہی کیوں نہ
ہو اور تین (شراب اور ہر نشہ آور شے کا کھانا پینا، یتیم کا
مال ناحق ہڑپ کر جانا اور جان بوجھ کر سود کھانا) کا تعلق پیٹ
سے ہے اور دو (زنا، لواطت) کا تعلق شرمگاہ سے ہے
اور دو (قتل، چوری) کا تعلق ہاتھوں سے ہے اور
ایک (میدان جنگ سے بھاگنا) کا تعلق پیروں سے ہے
یعنی اپنے سے دگنوں کے مقابلہ سے بھاگنا حرام ہے
اور ایک (ماں باپ کی نافرمانی) کا تعلق سارے جسم سے ہے
نافرمانی کی یہ صورت ہے کہ اگر ماں باپ قسم دلائیں تو
ان کی قسم پوری نہ کی جائے اگر وہ برا بھلا کہیں تو انہیں
مارا جائے، اگر وہ کچھ مانگیں تو ان کی ضرورت پوری نہ

فی جمیع الجنس وھی عقوق الوالدین وھو ان لاتبر قسمھا اذا اقسما علیک وان تقربھما اذا سبّاک وان لاتعطیھما اذا سألاک وان لاتطعمھما اذا جاعا واستطعماک۔

فصل واما الصغائر فاکثر من ان تحصٰی ولا سبیل الی تحقیق معرفتھا وبیان حصرھا لکنا نعلم ذلک بشواھد الشرع وانوار البصائر فان مقصود الشرع سیاق القلب وقربہ وجوارہ الی اللّٰہ عزوجل بترک الذنوب کما قال اللّٰہ تعالٰی وذروا ظاھر الاثم وباطنہ ومنھا النظر الی مستحسن والقبلۃ لہ والمضاجعۃ معہ من غیر جماع والسب لاخیہ المسلم والشتم لہ دون القذف والضرب لہ والغیبۃ والنمیمۃ والکذب وغیر ذلک مما یطول شرحہ فاذا تاب المومن الکبائر اندرجت الصغائر فی ضمنھا لقولہٖ تعالٰی ان تجتنبوا کبائر ما تنھون عنہ نکفر عنکم سیاتکم الاٰیۃ ولکن لایطمع نفسہ فی ذلک بل یجتھد فی التوبۃ عن جمیع الذنوب کبیرھا وصغیرھا کما قال الشاعر خل الذنوب کبیرھا وصغیرھا فھو التقی واصنع کماش فوق ارض الشوک یحذر مایری لاتحقرن صغیرۃ ان الجبال من الحصا لم تحقر عن انس بن مالک رضی اللّٰہ عنہ قال نزل رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لوادھرو اصحابہ لیس فیہ حطب ولا شیٔ یردنہ فامرھم ان

کی جائے اور اگر وہ بھوکے ہوں اور کھانے کو مانگیں تو انہیں کھانا نہ دیا جائے۔

★

## چھوٹے گناہ (صغائر)

چھوٹے چھوٹے گناہ بے شمار ہیں اور ان کے اقسام و تعداد معلوم کرنے کی کوئی صورت نہیں لیکن وہ شرعی شہادتوں اور انوار بصیرت سے ہمیں معلوم ہیں کیونکہ شریعت کی غرض لوگوں کو اللہ کی طرف بلانا اللہ سے ان کا تقرب پیدا کرنا اور گناہ چھوڑ کر اس کی ہمسائگی حاصل کرنا ہے جیسا کہ خود حق تعالٰی نے فرمایا: ظاہر اور باطنی ہر قسم کے گناہ چھوڑ دو۔ چھوٹے گناہوں میں خوبصورت مرد یا امرد یا عورت یا بچی کو بہ نگاہ شہوت دیکھنا، اس کا بوسہ لینا، اسے بلاصحبت کے اپنے پاس لٹا لینا، مسلمان کو برا بھلا کہنا اسے گالیاں دینا اس پر بے گناہ الزام لگانا، اسے مارنا، اس کی غیبت کرنا اُدھر کی اِدھر اور اِدھر کی اُدھر لگانا، چغلی کھانا اور جھوٹ بولنا وغیرہ پوری تفصیل سے کتاب بہت طویل ہو جائے گی جب مومن بڑے گناہوں سے توبہ کرے تو ان کے ضمن میں چھوٹے گناہوں سے بھی توبہ آجاتی ہے فرمایا: اگر تم بڑے گناہوں سے جن سے تم کو روک دیا گیا ہے بچتے رہو تو ہم تم سے تمہاری برائیاں مٹا دیں گے اور تم کو ایک عزت والے مقام میں داخل کر دیں گے لیکن چھوٹے گناہوں سے توبہ نہ کرکے اپنے نفس کو لالچ نہ دو بلکہ تمام گناہوں سے خواہ وہ بڑے ہوں یا چھوٹے پوری سرگرمی سے بہ خلوص توبہ کرلو ایک شاعر کہتا ہے ۔ گناہ چھوڑ دے خواہ بڑا گناہ ہو یا چھوٹا یہی تقویٰ ہے۔ اور کانٹوں والی زمین پر چلنے والے کی طرح بن جا کہ وہ جو کانٹا دیکھتا ہے اسی سے بچ جاتا ہے۔ چھوٹے گناہوں کو معمولی نہ سمجھ، دیکھ سنگریزوں سے پہاڑ بن جاتا ہے۔ حضرت انس

یحتطبوا فقالوا یارسول اللہ ما تری حطبا قال لا تحقروا شیئا تاخذ ونہ فجعل الرجل یجمع الشئ لبعضہ الی بعض حتی جمعوا سوادا عظیما فقال لاصحابہ الاترون ھٰکذا تکون المحقرات من خیر وشر حتی الذنب الصغیر الی الصغیر والکبیر الی الکبیر والخیر الی الخیر والشر الی الشر وقیل ان الذنب اذا صغر عند العبد عظم عند اللہ تعالیٰ فاذا استعظمہ العبد صغر عند اللہ تعالیٰ فانما یستعظم الذنب الصغیر العبد المؤمن بعظم ایمانہ وسمو معرفتہ کما جآء فی الحدیث عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال المومن یری ذنبہ کالجبل فوقہ یخاف ان یقع علیہ والمنافق یری ذنبہ کذباب طآئر علی انفہ فاطارہ وقال بعضھم الذنب الذی لا یغفر قول الرجل لیت کل شی عملتہ مثل ھٰذا وھٰذا من نقصان ایمانہ وضعف معرفتہ وقلۃ علمہ بجلال اللہ عزوجل ولو کان عندہ علم بذلک لرای الصغیر کبیرًا والحقیر عظیما کما اوحی اللہ تعالیٰ الی بعض انبیآئہ لاتنظر الی قلۃ الھدیۃ وانظر الی عظم ھادیھا ولا تنظر الی صغر الخطیئۃ وانظر الی کبریآء من واجھتہ بھا ولھٰذا قال من جلت رتبتہ وعظمت منزلتہ عند اللہ عزوجل لاصغیرۃ

بن مالک رضؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم معہ صحابہ کے ایک میدان میں ٹھہرے جہاں لکڑیاں نہ تھیں نہ کوئی لکڑی انہیں دکھائی دے رہی تھی آپ نے صحابہ کرام کو لکڑیاں جمع کرنے کا حکم صادر فرما دیا صحابہ بولے یارسول اللہ! لکڑی تو یہاں دکھائی دیتی نہیں فرمایا جیسی بھی لکڑی ملے اسے ہٹا لو اور حقیر نہ سمجھو چنانچہ لوگ ہر قسم کی چھوٹی چھوٹی لکڑیاں جمع کرنے لگے اور لکڑیوں کا ایک بڑا ڈھیر لگا دیا پھر آپ نے صحابہ سے فرمایا: دیکھتے نہیں لکڑیوں کا کتنا بڑا ڈھیر لگ گیا؟ اسی پر معمولی نیکیوں اور بدیوں کو قیاس کر لو کہ چھوٹی چھوٹی نیکیاں مل کر اور چھوٹی چھوٹی بدیاں مل کر ان کا بڑا ڈھیر لگ جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ انسان جس گناہ کو معمولی سمجھتا ہے وہ اللہ کے نزدیک عظیم ہے پھر جب اسی گناہ کو انسان عظیم خیال کرتا ہے تو وہ اللہ کے نزدیک معمولی ہے کیونکہ مومن اپنی ایمانی عظمت اور بلندی معرفت کی وجہ سے چھوٹے گناہ کو بڑا سمجھتا ہے جیسا کہ ایک حدیث میں ہے کہ سرور عالم صلعم نے فرمایا: مومن گناہ کو بمنزلہ پہاڑ کے سمجھتا ہے کہ اس کے سر پہ پہاڑ ہے کہیں پہاڑ اس پہ گر نہ جائے اور منافق گناہ کو مکھی کی طرح سمجھتا ہے جیسے کوئی مکھی اس کی ناک پہ بیٹھ گئی ہو اور وہ اسے اڑا دیگا۔ بعض علماء کہتے ہیں: جو گناہ ناقابل مغفرت ہے وہ انسان کا یہ کہنا ہے کاش میرا ہر عمل اس کی مانند ہوتا یہ اسکے ایمان کی کمی کی اور معرفت کی کمزوری کی نشانی ہے اسے اللہ تعالیٰ کے دبدبہ وجلال کا علم نہیں اگر اسے اللہ کے جلال کا علم ہوتا تو وہ چھوٹے گناہ کو بھی بڑا اور معمولی گناہ کو عظیم سمجھتا جیسا کہ حق تعالیٰ نے اپنے کسی نبی کے پاس وحی بھیجی کہ ہدیہ کی قلت پہ نگاہ نہ ڈال بلکہ ہدیہ بھیجنے والے کی عظمت کو دیکھ، گناہ کو حقیر نہ سمجھ اور اس کی حقارت کو نہ دیکھ بلکہ اس کی کبریائی اور عظمت کو دیکھ جس کی تو نے بے ادبی اسی نافرمانی کی ہے، اسی لئے کہا گیا ہے کہ اللہ کے نزدیک

بل کل مخالفة الله تعالیٰ فهی کبیرة و
قال بعض الصحابة لاصحابه من التابعين
انكم لتعملون اعمالا هی ادق فی اعينكم
من الشعر كنا نعدها علی عهد رسول الله
صلی الله عليه وسلم من الموبقات فانما قال
ذلك لقربهم من الرسول صلی الله عليه
وسلم ومن الله جل جلاله فيعظم من
العالم مالم يعظم من الجاهل ويتجاوز
عن العامی مالا يتجاوز عن العارف علی قدر
ما بينهما من التفاوت فی العلم والمعرفة
والمنزلة فالتوبة فرض عين فی حق كل شخص
لا يتصور ان يستغنی عنها احد من البشر لانه
لا يخلو عن معصية الجوارح فان خلا عنها
فلا يخلو عن الهم بالذنوب بالقلب وان
خلا عن ذلك يخلو من وسواس الشيطان بايراد
الخواطر المتفرقة المذهلة عن ذكر الله تعالیٰ
فان خلا عنها فلا يخلو عن غفلة وتقصير فی
العلم بالله عزوجل بصفاته وافعاله كل ذلك
علی قدر منازل المومنين فی احوالهم ومقاماتهم
فلكل حال طاعات وذنوب وحدود وشروط
فحفظها طاعة وتركها والغفلة عنها ذنب
فيحتاج الی توبة وهو الرجوع عن التعويج
الذی وجد الی سنن الطريق المستقيم الذی
شرع له ومقاما تيم فيها ومنزلة مهدت له
فالكل مفتقر الی التوبة وانما يتفاوتون فی المقادير

جس کا مرتبہ اونچا اور مقام بلند ہوتا ہے اس کے نزدیک کوئی گناہ چھوٹا نہیں اور چھوٹے سے چھوٹا گناہ بھی اس کے نزدیک بڑا ہے اور اللہ تعالیٰ کی ہر نافرمانی بڑا گناہ ہے بعض صحابہ نے تابعین سے فرمایا تم ایسے عمل کرتے ہو جو تمہاری نظر میں بال سے بھی زیادہ باریک ہیں یعنی بہت ہی معمولی ہیں ہم انہیں کو عہد رسالت میں تباہ کن گناہ خیال کیا کرتے تھے صحابہ نے ایسا کیوں کہا؟ اس لئے کہ صحابہ کرام کا رسول اللہ صلعم سے قرب تھا اور انہیں حق تعالیٰ شانہ سے بھی تقرب حاصل تھا لہٰذا ایک عالم کے نزدیک وہ گناہ عظیم ہے جس کو ایک جاہل معمولی گناہ سمجھتا ہے اور جاہل سے اس کی باز پرس نہیں ہوتی جیسی عارف سے ہوتی ہے۔ کیونکہ دونوں کے علم، معرفت اور مرتبہ میں فرق ہے اور بقدر فرق کے ہر ایک سے باز پرس ہوگی بڑے لوگوں کی ذمہ داریاں بھی بڑی ہی ہوتی ہیں۔

**توبہ فرض عین ہے** ہمارے مذکورہ بالا بیان سے ظاہر ہے کہ توبہ ہر شخص کے لئے ضروری ہے اور فرض عین ہے اور کوئی انسان توبہ سے مستثنیٰ نہیں کیا جاتا کیونکہ کوئی شخص اعضاء کی نافرمانیوں سے خالی نہیں اور اگر محفوظ بھی ہو تو دلی گناہوں کے ارادوں سے خالی نہیں اور اگر ان سے بھی محفوظ ہو تو شیطانی متفرق وسوسوں سے خالی نہیں جو اللہ کے ذکر سے غافل کر دینے والے ہیں اور اگر ان سے بھی محفوظ ہو تو غفلت سے اور علم و معرفت باری تعالیٰ کے سلسلہ میں کوتاہی برتنے سے خالی نہیں کہ اللہ کی ذات و صفات اور افعال کے علم کے بارے میں بالعموم کوتاہی برتی جاتی ہے غرضیکہ یہ تمام باتیں بقدر مومنوں کے احوال و مقامات سے پیدا شدہ مراتب کے ہیں دیکھئے ہر حال کے لئے اطاعتیں، گناہ، حدود اور شرائط ہوتے ہیں ان کا محفوظ رکھنا اطاعت ہے اور ان کا چھوڑ دینا اور ان سے غفلت برتنا گناہ ہے لہٰذا توبہ کی ضرورت ہے یعنی اس

فتوبۃ العوام من الذنوب وتوبۃ الخواص من الغفلۃ وتوبۃ خاص الخاص من رکون القلب الی ما سوی اللہ عزوجل کما قال ذو النون المصری رحمۃ اللہ توبۃ العوام من الذنوب وتوبۃ الخواص من الغفلۃ کما قال ابو الحسن النوری التوبۃ ان تتوب من کل شیٔ سوی اللہ عزوجل فشتان بین تائب یتوب من الزلات وتائب یتوب من الغفلات وتائب یتوب من رؤیۃ الحسنات وتائب یتوب من طمانیۃ القلب الیٰ غیر خالق البریات فالانبیاء علیہم السلام لم یستغنوا عن التوبۃ الا تریٰ الیٰ ما روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لیغان علیٰ قلبی وانی لاستغفر اللہ عزوجل فی الیوم واللیلۃ سبعین مرۃ وآدم علیہ السلام لما اکل من الشجرۃ المنہیۃ تطایرت الحلل عن جسدہٖ وبدت عورتہ وبقی التاج والاکلیل علی راسہٖ فاستحییٰ ان یرتفعا عنہ فجاءہ جبرئیل علیہ السلام فلخذ التاج عن راسہٖ والاکلیل عن جبینہٖ ونودی ہو وحوّا ان اہبطا من جواری فانہ لایجاورنی من عصانی فالتفت الیٰ حوّا بالحیاء وقال لہا ھٰذا اول شؤم المعصیۃ اخرجنا من جوار الحبیب فاحوجا الی التوبۃ والتضرع والافتقار والاستکانۃ والذلۃ من بعد عیش قارٍ و دلال من الملک العظیم والفضل الکبیر والعز والدلال

ٹیڑھے پن سے لوٹ آنا ہے جو شریعت کی سیدھی راہ کے دستور دں میں پیدا ہو گئی ہے اور اس مقام میں ظاہر ہو گئی ہے جو مقام اسے حاصل تھا اور اس مرتبہ میں جو اسے بخشا گیا تھا لہٰذا ہر شخص توبہ کا محتاج ہے البتہ توبہ کی مقدار میں فرق ہے یعنی عوام کی توبہ گناہوں سے ہے اور خواص کی توبہ غفلت سے ہے اور خواص الخواص کی توبہ ماسویٰ کی طرف دل کے جھکاؤ سے ہے جیسا کہ ذوالنون مصریؒ فرماتے ہیں کہ عوام کی توبہ گناہوں سے ہے اور خواص کی توبہ غفلت سے ہے اور ابوالحسن نوری فرماتے ہیں، توبہ یہ ہے کہ تم اللہ کے ماسوا ہر چیز سے رجوع کر لو۔ ایک لغزشوں سے توبہ کرتا ہے ایک اپنی نیکیوں کی طرف دیکھنے سے توبہ کرتا ہے اور ایک غیر اللہ کی طرف دل کے جھکاؤ سے توبہ کرتا ہے ہر ایک کی توبہ میں تفاوت ہے انبیائے کرام بھی توبہ سے مستغنی نہیں تم دیکھتے نہیں کہ نبی اکرم صلعم نے فرمایا کہ میرے دل پر بھی زنگ آ جاتا ہے اور میں روزانہ ستر مرتبہ استغفار کرتا ہوں دیکھئے جب حضرت آدم علیہ السلام نے اس درخت کا پھل کھا لیا جس کے قریب آنے سے بھی آپ کو روک دیا گیا تھا تو آپ کے جسم سے جنتی جوڑے اڑ گئے اور آپ برہنہ ہو گئے البتہ آپ کے سر پر تاج و کلغی قائم رہے ان دونوں کے ہٹ جانے کے تصور سے آدمؑ کو شرم محسوس ہوئی لیکن حضرت جبرئیل نے آکر آپ کے سر سے تاج اور پیشانی سے گہنا بھی اتار لیا اور آپ کا اور حوّا کا نام لے کر اعلان کر دیا گیا کہ تم دونوں میرے پڑوس سے اتر جاؤ کیونکہ نافرمان میرے پڑوس میں نہیں رہ سکتے پھر حضرت آدمؑ نے شرماتے ہوئے حوا کو دیکھا اور فرمایا کہ گناہ کی یہ پہلی نحوست ہے کہ ہم اپنے محبوب کے قرب سے دور ہٹا دئے گئے اب ان دونوں کو توبہ کی، گڑگڑانے کی گریہ و زاری کی، عاجزی کی ضرورت پیش آئی اور بجائے خوشگوار عیش کے ذلت کا منہ دیکھنا پڑا اور وہ ایک عظیم ملک سے اور بڑی عنایتوں اور کرم فرمائیوں سے ، عزت و اکرام سے ، لاڈ و ناز سے اور انتہائی شریف ، پاکیزہ پر امن اور محبوب کے پاس والے مقام پر بلند مرتبہ سے گرا دئے گئے اگر کوئی توبہ سے بے نیاز ہوتا اور دشمن سے ،

وارتفاع المنزلة فی اشرف الامکنة واطهرها وآمنها واقربها الی اللہ تعالیٰ فلو استغنی احد عن التوبة لآمن من العدو وشوم النفس ووسواس الشیطان ومکائدہ واغتر بشرف المکان وطہارتہ والقرب الی اللہ ودنو منزلتہ لکان ذلک حقیقا بآدم علیہ السلام فلم یستغن عن التوبة حتی تاب اللہ علیہ لقولہ عزوجل فتلقی آدم من ربہ کلمات فتاب علیہ انہ ھو التواب الرحیم وروی عن الحسن ابن علی رض انہ قال لما تاب اللہ علی آدم علیہ السلام ھنئتہ الملائکة فھبط جبرائیل علیہ السلام ومیکائیل علیہ السلام واسرافیل علیہ السلام فقالوا یا آدم قرت عیناک بتوبة اللہ علیک فقال آدم یا جبرائیل فان کان بعد ھذہ التوبة سوال فاین مقامی فاوحی اللہ الیہ یا آدم ورثت ذریتک التعب والنصب وورثتھم التوبة فمن دعانی منھم لبیتہ کما لبیتک ومن سالنی منھم المغفرة لم ابخل علیہ فانی قریب مجیب یا آدم واحشر التائبین من الذنوب فی الجنة واخرجھم من قبورھم فرحین ضاحکین مستبشرین ودعاءھم مستجاب وکذلک نوح النبی صلی اللہ علیہ وسلم الذی اغرق اللہ تعالیٰ اھل الشرق والغرب بدعوتہ والغیرة علی عرضہ ولتکذیبھم ایاہ وشدة غضبہ

نفس کی نحوست سے شیطانی وسوسوں سے اور اس کے دام فریب اور مکاریوں سے بے خوف ہوتا اور جگہ کی طہارت و شرف سے، اللہ کے قرب سے اور مرتبہ کی بلندی سے دھوکہ کھاتا تو حضرت آدمؑ اس کے زیادہ مستحق تھے لیکن آپ بھی توبہ سے بے نیاز نہیں ہوئے اور گناہ پر نادم و پشیمان ہوئے اور خوب روئے دھوئے حتیٰ کہ حق تعالیٰ نے آپ کی توبہ قبول فرمائی فرمایا: پھر آدم نے اپنے رب سے چند کلمے سیکھ لئے اور اس نے ان کی توبہ قبول فرمائی وہ تو دوڑ کر توبہ قبول فرماتا ہے اور بڑا ہی مہربان ہے۔

حسنؓ بن علیؓ کا بیان ہے کہ جب حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے حضرت آدمؑ کی توبہ قبول فرمائی تو فرشتوں نے حضرت آدم کو مبارکباد دی اور حضرت جبرائیل، میکائیل اور اسرافیل نے حضرت آدم کے پاس اتر کر ان سے فرمایا، آدم تمہاری آنکھیں ٹھنڈی ہوں کہ حق تعالیٰ نے تمہاری توبہ قبول فرمائی حضرت آدمؑ نے کہا: جبرائیل! اگر میں اس توبہ کے بعد اللہ سے اپنا چھوٹا ہوا مقام مانگوں تو کیا وہ بھی مجھے مل جائے گا؟ حق تعالیٰ نے آپ پر وحی بھیجی کہ اے آدم! تم نے اپنی اولاد کے لئے محنت و مشقت ورثہ میں دی اور انہیں ورثہ میں توبہ بھی دی پھر جو مجھ سے توبہ کرے گا میں اس کی توبہ قبول کروں گا جیسے تمہاری توبہ قبول کی اور جو مجھ سے مغفرت کا سوال کرے گا تو میں اس پر بخل کرنے والا نہیں کیونکہ میں بندوں سے قریب ہوں اور ان کی دعائیں قبول کرنے والا ہوں اے آدم میں گناہوں سے توبہ کرنے والوں کو جنت میں جمع کر دوں گا اور انہیں قبروں سے خوش و خرم، ہنستے ہوئے اور کھلے ہوئے چہروں کے ساتھ اٹھاؤں گا اور ان کی دعائیں شرف قبولیت حاصل کریں گی، یہی حضرت نوحؑ کا حال ہے جن کی بددعا سے اور قوم کی توہین و تکذیب سے غیرت میں آکر حق تعالیٰ شانہ نے تمام دنیا کو غرق فرما دیا تھا

علیہم لذلک وھو آدم الثانی لان الخلق من ذریتہ علی ما قیل انہ لم یتوالد الذین کانوا معہ فی السفینۃ من الناس غیر اولادہ الثلٰثۃ وھم سام وحام ویافث فالخلق تشعبت منہم مع ھذہ المنزلۃ قال رب انی اعوذبک ان اسئلک ما لیس لی بہ علم وان لا تغفرلی وترحمنی اکن من الخاسرین وابراھیم الخلیل مع جلالۃ قدرہ واصطفاء اللہ لہ لخلتہ وجعلہ ابا الانبیاء والمرسلین کما روی انہ اخرج من ولدہ وولد ولدہ اربعۃ الاف نبی علیہ وعلیہم السلام قال اللہ تعالیٰ وجعلنا ذریتہ ھم الباقین حتی نبینا محمد صلی اللہ علیہ وسلم من ولدہ وموسیٰ وعیسیٰ وداؤد وسلیمان علیہم السلام وغیرھم لم یستغن عن التوبۃ والاستکانۃ والافتقار الی اللہ عزوجل فقال الذی خلقنی فھو یھدین والذی ھو یطعمنی ویسقین واذا مرضت فھو یشفین والذی یمیتنی ثم یحیین والذی اطمع ان یغفرلی خطیئتی یوم الدین الایۃ وقولہ عزوجل وارنا مناسکنا وتب علینا انک انت التواب الرحیم وموسیٰ علیہ السلام مع جلالۃ قدرہ واصطفاء اللہ لہ للرسالۃ والکلام واصطناعہ لنفسہ والقائہ المحبۃ علیہ وتاییدہ لہ بالمعجزات الباھرات من الید والعصا والایات التسع

آپ کو آدم ثانی کہا جاتا ہے کیونکہ دنیا کے تمام لوگ آپ ہی کی اولاد ہیں جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ کشتی میں جس قدر لوگ آپ کے ساتھ تھے ان میں سے آپ کے تین بیٹوں (سام، حام، یافث) کے سوا کسی کی اولاد نہیں ہوئی طوفان نوح کے بعد دنیا کے تمام لوگ آپ ہی کی اولاد ہیں آپ نے اتنے بلند پایہ نبی ہونے کے باوجود یہ دعا مانگی کہ اے میرے پروردگار میں اس سے تیری پناہ مانگتا ہوں کہ تجھ سے اس چیز کا سوال کروں جس کا مجھے علم نہیں اور اگر تو مجھے بخشنے گا نہیں اور مجھ پر رحم نہیں فرمائے گا تو میں گھاٹا اٹھانے والوں میں سے ہو جاؤں گا۔ اسی طرح جناب خلیل اللہ حضرت ابراہیم جلالت قدر کے اور اللہ کے خلیل و ابوالانبیا ہونے کے باوجود (جیسا کہ منقول ہے کہ آپ کی اولاد میں چار ہزار نبی پیدا ہوئے خود حق تعالیٰ شانہ فرماتا ہے اور ہم نے ان کی اولاد باقی رکھی حتیٰ کہ ہمارے محبوب نبی محمد رسول اللہ صلعم اور حضرت موسیٰ، حضرت عیسیٰ حضرت داؤد اور حضرت سلیمان آپ ہی کی اولاد میں ہیں) توبہ، عاجزی اور احتیاج سے بے نیاز نہ تھے چنانچہ آپ نے فرمایا: جس نے مجھے پیدا کیا اسی نے مجھے ہدایت فرمائی وہی مجھے کھلاتا پلاتا ہے اور جب میں بیمار ہو جاتا ہوں تو وہی مجھے شفا بخشتا ہے۔ وہی مجھے مار دیگا پھر زندہ فرمائے گا اور وہ جس سے میں جزا کے دن اپنے گناہوں کی مغفرت کا امیدوار ہوں۔ ایک جگہ خلیل اللہ سے ان الفاظ میں دعا مانگتے ہیں اے اللہ ہمیں ہمارے حج کے احکام بتا اور ہماری توبہ قبول فرما بلاشبہ تو خوب توبہ قبول کرنے والا اور بڑا مہربان ہے یہی حال حضرت موسےٰ کا ہے کہ باوجود جلیل القدر اور اللہ کے برگزیدہ رسول ہونے کے اور کلیم اللہ ہونے کے اور اپنا بنائے جانے کے اور اس کے باوجود کہ حق تعالیٰ نے ان پر اپنی طرف سے محبت ڈال دی اور آپ کی کھلے کھلے روشن معجزوں (ید بیضاء، عصا اور دیگر سات معجزوں) سے تائید فرمائی اور ان

والاشیاء التی کانت لہ فی التیہ من عمود النور باللیل والمن والسلوٰی وغیر ذالک من الاٰیات التی لم تکن لاحد من الانبیاء وقبلہ قولہ رب اغفرلی ولاخی وادخلنا فی رحمتک وانت ارحم الراحمین وداوٗد النبی صلی اللہ علیہ وسلم مع جلالۃ قدرہٖ واعطاء اللہ لہ ذلک الملک العظیم کان حراسہ ثلاثۃ وثلاثین الف حارس وکان اذا قرء الزبور اصطفت الطیر علیٰ راسہٖ ووقف الماء عن جریانہٖ وحدتہ واصطفت الانس والجن حولہ والسباع والھوام کذلک لایوذی بعضھا بعضا وتسبیح الجبال تسبیحہ والین لہ الحدید لرزقہٖ اجلالا لقدرہٖ وصیانۃ لامرہٖ فبکیٰ اربعین یوما وھو ساجد حتیٰ نبت العشب من دموعہٖ فرحمہ اللہ تعالیٰ وتاب علیہ حتیٰ قال عزوجل فغفرنا لہ ذالک وان لہ عندنا لزلفیٰ وحسن ماٰب وسلیمان ابن داوٗد علیھما السلام مع ملکہٖ العظیم وریحہ المسخرۃ لہ غدوھا شھر وروا حھا شھر والملک الذی لا ینبغی لاحد من بعدہٖ لما عوقب علیٰ خطیئتہٖ من اجل التمثال الذی عبد فی دارہٖ اربعین یوما من غیر علمہٖ نسلب ملکہ منہ اربعین یوما فھرب تائھا علیٰ وجھہٖ وکان یسأل بکفیہ فلا یطعم فاذا قال اطعمونی فانی سلیمان بن داوٗد شج

معجزوں سے بھی جو میدان تیہ پر آپ کے ہاتھ پر ظاہر ہوئے جیسے رات میں عصا کا روشنی کا قمقمہ بن جانا اور من وسلویٰ کا اترنا اور ایسے ایسے معجزوں کا ظاہر ہونا جو آپ سے پہلے کسی نبی سے ظاہر نہیں ہوئے تھے اتنی بلند پایہ، جلیل القدر اور اولعزم شخصیت ہونے کے باوجود آپ بھی پروردگار کے سامنے دست سوال دراز کرتے ہیں اور التجا کرتے ہیں کہ اے میرے پروردگار مجھے اور میرے بھائی کو بخش دے اور ہمیں اپنی رحمت میں داخل فرمالے تو سب سے زیادہ رحم فرمانے والا ہے اسی طرح حضرت داؤد دعا سے مستغنی نہیں ہوئے حالانکہ بڑے اونچے مرتبہ کے نبی تھے اور اللہ نے آپ کو ایک بڑا ملک عطا فرمایا تھا اور آپ کے پہرے دار ۳۳ ہزار تھے جب آپ زبور پڑھتے تو پرندے آپ کے سر کے اوپر صف باندھ کر ٹھہر جاتے چلتا پانی رک جاتا اور اس کے بہنے کی تیزی ختم ہو جاتی اور انسان، جن، چوپائے، درندے اور سانپ وغیرہ قطار باندھ کر کھڑے ہو جاتے تھے اور کوئی کسی پر حملہ نہ کرتا تھا اور آپ کی تسبیحات سے پہاڑ گونج اٹھتے تھے اور آپ کی قدر و منزلت کا یہ عالم تھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی روزی کے لئے اور آپ کے امر کو بجانے کے لئے آپ کے ہاتھ میں لوہا نرم بنا دیا تھا یہی اللہ کے برگزیدہ نبی سجدے میں گر کر چالیس دن تک روتے اور گڑگڑاتے رہے حتیٰ کہ آپ کے آنسوؤں سے زمین پر گھاس جم آئی بالآخر حق تعالیٰ نے آپ پر رحم فرمایا اور آپ کی توبہ قبول فرمالی فرمایا پھر ہم نے آپ کا قصور معاف فرما دیا بلاشبہ آپ کو ہمارے پاس ایک مخصوص تقرب حاصل ہے اور آپ کا حسن انجام ہے اسی طرح حضرت سلیمان اللہ کے آگے گڑگڑانے والے تھے حالانکہ آپ ایک بڑے ملک کے مالک تھے اور ہوا آپ کے تابع تھی جو زوال سے قبل صبح ایک ماہ کی مسافت طے کر لیا کرتی تھی۔ اور آپ کو ایسا ملک ملا تھا جو آپ کے علاوہ نہیں ملا اور نہ ملے گا ایک دفعہ آپ کے گھر میں آپ کی لاعلمی

راسه وضرب واهين وكذب ولعن! ستطعم
يوما من بيت فطرد وبزقت امرأة على وجهه
وروى انه ذات يوم اخرجت عجوز جرة
فيها بول وصبته على راسه فبقي في الذل
على ذلك الى ان يخرج الله له الخاتم من
بطن حوت فلبسه حين انتهت الاربعون يوما
من ايام العقوبة فجاءت الطير حينئذ فعكفت
عليه وجاءت الجن والشياطين والوحوش
فاجتمعت حوله فلما عرفه الذين اهانوه
وضربوه اعتذروا له مما جرى منهم اليه
من الاساءة فقال لا الومكم فيما صنعتم
من قبل ولا احمدكم الآن فيما تصنعون
فان هذا امر من عند ربي فلابد لي منه فتاب
الله عليه ورد اليه ملكه واكثر مُلكه
ومرجعه عليه السلام فاذا كان هؤلاء
السادات الكبراء القادة ولاة الخلق والشرع
وخلفاء الله في خلقه كان حالهم كذلك
فما حالك واغترارك يا مسكين وانت في
دار الغرور في اقطاع الشياطين محيط بك
جنود الاعداء من الخلق والهواء والنفس
والشهوات والارادات والوساوس و
تزيين الشيطان وتحسينه واغتررت
بالعبادات الظاهرة من الصوم والصلوٰة
والزكوٰة والحج وكف الجوارح عن المعاصي
الظاهرة وباطنك عار عن العبادات الباطنة

میں ایک مورتی پوج لی گئی تھی حق تعالیٰ نے اس کی وجہ سے چالیس دن
تک آپ کی حکومت سلب کر لی گئی تھی، اس وقت آپ حیرانی و پریشانی
کی حالت میں بھاگ کھڑے ہوئے۔ پھر جب آپ کسی سے کھانے کے
لئے دست سوال دراز کرتے تو آپ کو کوئی بھیک دینے کا روادار
بھی نہ تھا اگر آپ فرماتے کہ مجھے کھانا کھلاؤ کیونکہ میں سلیمان بن داؤد
ہوں تو آپ کا سر توڑا جاتا اور آپ کو مارا جاتا اور آپکی بے عزتی
کی جاتی اور جھٹلایا جاتا ایک دن آپ نے ایک گھر سے کھانا مانگا تو
ایک عورت نے آپ کے چہرے پر تھوک دیا اور دروازہ سے بھگا
دیا منقول ہے کہ ایک دن ایک بڑی بی پیشاب سے بھرا ہوا گھڑا
لے کر نکلی اور آپ کے سر پر آ کر الٹ دیا غرضیکہ آپ اسی ذلت کی
حالت میں رہے حتےٰ کہ حق تعالیٰ نے آپ کی انگوٹھی ایک مچھلی کے
پیٹ سے نکال دی چالیس دن کے بعد انگوٹھی لی پھر آپ نے وہ
پہن لی اور سریر آرائے سلطنت ہو گئے سزا کا زمانہ ختم ہوا اور
حسب سابق راحت وعیش کا زمانہ لوٹ آیا پرندے بھی صف
باندھ کر کھڑے ہو گئے اور انسان، جن، شیطان اور جنگلی جانور
سب آپ کے آس پاس جمع ہو گئے پھر جب ان لوگوں نے جنھوں
نے آپ کی بے عزتی کی تھی اور آپ کو مارا تھا آپ کو پہچانا تو آپ
سے آپ کی بے ادبی کے سلسلہ میں اپنے قصوروں کی معذرت چاہی
آپ نے فرمایا تم نے اس سے پہلے جو کچھ کیا میں اس پر تمہیں کچھ نہیں
کہتا آج میں نہ تم کو برا کہتا ہوں اور نہ اچھا کیونکہ تم معذرت خواہ ہو
یہ تمام باتیں (ذلت وعزت) میرے پروردگار کی طرف سے
ہیں چونکہ رب کی مشیت تھی اس لئے ایسا میرے لئے ہونا لازمی تھا
الغرض حق تعالیٰ نے آپ کی توبہ قبول فرمائی اور آپ کو آپ کا
ملک لوٹا دیا اور آپ کا مرتبہ اور مال و دولت اور اقتدار و
سلطنت میں بہت کچھ اضافہ فرما دیا۔ لہٰذا جب ان اکابر

صفر عنها من الورع التامّ والتقوى والزهد و
الصبر والرضا والقناعة والتوكل والتفويض
واليقين وسلامة الصدر وسخاوة النفس
ورؤية المنة والنية والاحسان وحسن الظن
وحسن الخلق وحسن المعاش وحسن المعرفة و
وحسن الطاعة والصدق والاخلاص وغير
ذالك مما يطول شرحه بل هو مشحون ممتلى
باخلاق قبيحة وامهات الذنوب التى منها
يتفرع كل محنة وذاهبة وكل بلية مهلكة
موبقة فى الدنيا والآخرة من خوف الفقر
والسخط لقدر الله عزوجل والاعتراض
عليه فى قضائه فى خلقه والتهمة له فى
ذلك والشك فى وعده والغل والحقد و
الحسد والغش وطلب العلو والمنزلة وحب
الثناء والمحمدة وحب الجاه فى الدنيا والرضاء
بها والطمانينة اليها والتكبر على عباد الله
والتعظيم عليهم والشمخ بالانف كما قال
تعالى واذا قيل له اتق الله اخذته العزة
بالاثم والغضب والحمية والانفة وحب
الرياسة والعداوة والبغضاء والطمع والبخل
والشح والرغبة والرهبة والفرح والاشر
والبطر والتعظيم للاغنياء والاستهانة
بالفقراء والفخر والخيلاء والتنافس فى الدنيا
والمباهات بها والرياء والسمعة والاعراض
عن الحق استكبارا والخوض فيما لا يعنى

سردار و قائدین کا جو لوگوں پر حکمران تھے، اللہ کے پیغمبر تھے اور اللہ
کے خلفاء تھے یہ حال ہے تو تم جیسے ناچیزوں کا کیا حال ہوگا اور تمہارے
دھوکا کھانے کا کیا انجام ہوگا حالانکہ تم اس دھوکا والے گھر میں شیطانوں
کے دام فریب میں گرفتار ہو تمہیں تمہارے دشمنوں کے ہوا و نفس کے،
شہوتوں اور ارادوں کے، وسوسوں اور خطرات کے اور شیطانی تزئین
و ملمع سازی کے لشکروں میں گھرے ہوئے ہو تم ظاہری عبادتوں (نماز
روزہ، حج، زکوٰۃ اور ترک ظاہری گناہ) پر پھول رہے ہو حالانکہ تمہارا
باطن باطنی عبادتوں سے خالی ہے، تمہارا دل، ورع و تقویٰ، زہد
و صبر، قناعت و رضا، توکل و تسلیم اور سلامتی و یقین سے معرا ہے
تمہارا نفس سخاوت و شکر، نیک نیتی سے، اور عمل احسان سے محروم
ہیں تمہارا قلب حسن ظن، حسن اخلاق، حسن طاعت، حسن معرفت
اور حسن صحبت سے غیر آباد ہے اس صندوق میں صدق و اخلاص
وغیرہ کا تو نام و نشان ہی نہیں بلکہ یہ کباڑ خانہ ہے اور گندے اخلاق
اور ایسے گناہوں کے چشموں جن سے قسم قسم کے مصائب و آفات پھوٹتے
ہیں بھر پور ہے اور ایسے گناہوں سے لبریز ہے جن سے دنیا اور آخرت
دونوں کی تباہی ہے تمہیں فقر و افلاس کا دھڑکا لگا رہتا ہے تم
اللہ کی تقدیر کے شکوے کرتے ہو اور قضاء و قدر پر اعتراض کرتے
ہو اور اس سلسلہ میں اس پر الزام لگاتے ہو اور اس کے وعدوں
میں شک کرتے ہو، تمہارے دلوں کے ویران جنگلوں میں کینہ،
کپٹ، بغض، حسد، دھوکا، فریب اور قسم قسم کے گندے اخلاق
لہلہا رہے ہیں تم بلندی و بلند مرتبہ کے بھوکے ہو، اپنی تعریف
و توصیف کے متمنی ہو تمہیں دنیا میں عزت و جاہ کی طلب ہے
اور دنیا ہی سے راضی اور مطمئن ہو اللہ کے بندوں کو حقیر اور خود
کو بڑا سمجھتے ہو اور تم ناک چڑھے، اکڑ والے اور مغرور ہو جیسا کہ
حق تعالٰی نے فرمایا اور جب اس سے کہا جاتا ہے کہ اللہ سے ڈرتا

وکثرۃ الکلام من غیر نفع والتیہ والصلف
واختبار احوال الغیر وترک حالتک التی انت
علیھا وجعلت عبادتک فی حفظھا والتملک
والاقتدار فی امر اللہ والتوقیر للمخلوقین
والمداھنۃ لھم والعجب بالاعمال و
حب المدح بما لم تفعلہ والاشتغال
بعیوب الخلق والتعامی عن عیوبک ونسیان
نعمۃ اللہ واضافتھا الی نفسک او الی الخلق
الذین ھم مسخرون والۃ لتلک النعمۃ
والوقوف مع الظاھر والتقاعد عن النظر فی
الاصول وحفظ الحدود ووضع الشیٔ فی محلہ
وایثار الفرح وبغض الحزن الذی بعدمہ خراب
القلب وخروج الخشیۃ منہ وبعدہ اطفاء
نور الحکمۃ وبتر آئدہ ایجاد قرب الرب
والانس بہ والاستماع الیہ والفھم منہ
والاستغناء بہ عن جمیع البریۃ والسعادۃ
الابدیۃ والنجاۃ السرمدیۃ والنعمۃ
الکلیۃ ومشحون بالانتصار للنفس اذا
نالھا الذل الذی دوآءھا فیہ وسعادتھا
بہ ودخولھا فی زمرۃ احباب اللہ تعالیٰ و
اصفیائہ وخلصائہ وشھدائہ وعلمائہ
والعارفین بمجاری اقدارہ وابدال
انبیائہ علیہ السلام وضعف الانتصار
للحق جلت عظمتہ وتقاردیتہ واولیائہ
القائمین بحجتہ الداعین للخلق الی طاعتہ

تو اسے گناہ پر غرور عزت و جاہ جما دیتا ہے۔ نہ صرف گناہ پر بلکہ غضب و حمیت پر اور بڑی ناک ہونے پر بھی اور حب ریاست، بغض و عداوت، بخل و طمع، حرص و ہوس، خوف و رغبت، فرح و مسرت، غرور و اترابٹ پر بھی تم مالداروں کی عزت و تعظیم کرتے ہو اور ناداروں کو دھتکار دیتے ہو اور انہیں ذلیل سمجھتے ہو تم فخر و غرور کے عاشق ہو اور دنیا کی محبت میں اور اس پر فخر و مباہات میں ڈوبے ہوئے ہو تمہارے عملوں میں ریا اور شہرت کار فرما ہے تم ازراہِ غرور حق سے منہ پھیر لیتے ہو اور بے کار و لغو بحث و مباحثہ میں اپنا بیش بہا وقت ضائع کر دیتے ہو بلا وجہ بک بک کرتے رہتے ہو تم کو فخریہ باتوں میں اور غپ شپ میں مزا آتا ہے تم دوسروں کے عیب ٹٹولتے ہو اور اپنے عیبوں کو نہیں دیکھتے اور اسی کو عبادت سمجھتے ہو اور اللہ کے کاموں میں اپنی قوت و اقتدار کا اظہار کرتے ہو تم مخلوق کی توقیر کرتے ہو اور ان کی خاطر حق چھپا لیتے ہو، تم اپنی عبادتوں پر پھولے نہیں سماتے اور اپنی قوت و اقتدار کا اظہار کرتے ہو تم مخلوق کی توقیر کرتے ہو اور ان کی خاطر حق چھپا لیتے ہو، تم اپنی عبادتوں پر پھولے نہیں سماتے اور اپنی جھوٹی تعریفوں سے بانسوں اُچھلتے ہو تم لوگوں کے ایک ایک عیب کو ٹٹولتے ہو اور اپنے ذاتی عیبوں سے اندھے بن جاتے ہو اور اللہ کی نعمتوں کو بھول جاتے ہو اور انہیں اپنی طرف منسوب کر دیتے ہو یا ایسے لوگوں کی طرف منسوب کر دیتے ہو جن کو حق تعالےٰ نے وہ نعمتیں دیں اور ان کے دلوں میں تمہاری محبت پیدا کی پھر ان کے واسطہ سے تم تک پہنچیں۔ نعمتوں میں نہ تمہاری ذاتی محنت و مشقت کو اور ذاتی ہوشیاری کو دخل ہے اور نہ دوسروں کی شفقت و مہربانی کو، تم ظاہر کو دیکھتے ہو اور تمہاری نگاہیں مقررہ اصول حدود تک نہیں پہنچتیں تم کام اس کے محل میں نہیں کرتے تم خوشی کو ترجیح دیتے ہو اور غم سے نفرت کرتے ہو حالانکہ جس دل میں غم نہیں وہ ویرانہ ہے

المحذرين لنقمته و ناره بتذكيرهم لايامه المرغبين في رحمته وجنته واتخاذ الاخوان في العلانية مع عداوتك اياهم في السر والاعراض عن موافقة الاخيار والابرار المنكسرين القلوب والافئدة الذين هم جلساء الرحمٰن جلّت عظمته المطمئنون اليه الملازمون للشدة المداومون على الخدمة المتنعمون بالمنة المتلبسون بالخلعة الموسومون بخلصاء الرحمٰن رب العزة الآمنون في الدنيا من دوران الدول والفتنة وفي القبور من شر هول المطلع و الضغطة وفي القيامة من طول الحساب والوحشة الخالدون في دار البقاء في النعمة والسرور والبهجة والفرحة المخصوصون فيها بكل ظريف ولطيف في كل ساعة ولحظة وطرفة واغتررت ايضا بما خولت من الدنيا وما اطلقت فيها من القضاء وارحت عن العناء فامنت من سلب العطاء والفضل والنعم الذي كان لغيرك ثم انتقل منه اليك ممن تقدم ومضى من فرعون وهامان وقارون وشداد وعاد وقيصر وكسرٰى من الملوك الخالية والامم الفانية الذاهبة الذين تلعبت بهم الدنيا وغرتهم الاماني حتى جاء امر الله وغركم بالله الغرور وخيل

اور اس میں اللہ کا ڈر نہیں اور جس دل میں اللہ کا ڈر نہیں اس میں حکمت کی شمع گل ہے پھر جس قدر ڈر کی فراوانی ہوگی اسی قدر رب سے قرب و انسیت کی ارزانی ہوگی تم اللہ کی باتیں نہیں سنتے اور انہیں سمجھنے کی کوشش نہیں کرتے اور اسے اپنا کر تمام مخلوق سے مستغنی نہیں ہوتے تاکہ تم ابدی سعادت، دائمی نجات اور پوری پوری نعمت سے مالا مال ہو جاؤ اگر تم کو ذلت پہنچتی ہے تو تم سراپا انتقام بن جاتے ہو حالانکہ تمہاری اصلاح و سعادت اسی ذلت میں ہے اور تم اسی راہ سے اولیاء اللہ کی جماعت میں داخل ہوتے ہو اس کے برگزیدہ اور خالص بندے بنتے ہو اور شہداء، علماء عرفاء اور انبیائے کرام کے زمرے میں شامل ہوتے ہو جو دنیا میں اس کے قانون پر عمل پیرا ہیں اس کے برعکس تم اللہ کے قانون کی مدد کے لئے کمزور ثابت ہوتے ہو اور دینداروں اور اللہ کے دوستوں کا دینی کاموں میں ہاتھ نہیں بٹاتے جو اللہ تعالیٰ کی حجت کو لے کر مخالفین اسلام کے سامنے سینہ تان کر کھڑے ہیں، دن رات لوگوں کو حق تعالےٰ کی دعوت دے رہے ہیں اور پند و موعظت سے لوگوں کو اللہ کے عذاب سے جو گزشتہ اقوام پر آیا اور جہنم کی آگ سے ڈرا رہے ہیں اور انہیں اللہ کی رحمت و جنت کا شوق دلا رہے ہیں بلکہ تم اور الٹی ان کی مخالفت کرتے ہو تم لوگوں سے بظاہر دوستی کرتے ہو لیکن در پردہ ان کی دشمنی میں سرگرم عمل رہتے ہو اور اللہ کے پسندیدہ اور نیک بندوں سے موافقت نہیں کرتے حالانکہ جو دل شکستہ ہیں اور رحمٰن کے ہم نشین ہیں اور اس سے مطمئن ہیں اور اپنے ایام سدا تنگی میں گزار رہے ہیں اور ہمیشہ اپنے آقا کی خدمات پر کمربستہ رہتے ہیں اور اس کی نعمتوں پر شکر ادا کرتے رہتے ہیں اور اخلاص کے خلعت سے آراستہ ہیں اور جو رحمٰن کے جو رب العزت ہے پُر خلوص بندے ہیں اور دنیا میں انقلابات زمانہ اور فتنوں سے مامون ہیں اور قبروں میں عذاب قبر سے

بينهم وبين ما يشتهون وجمعوا وفرق
وقطع بينهم وبين ما خولوا واذيلوا من فرشهم
التي مهدوها لانفسهم واهبطوا عن المنازل
التي شيدوها وازيلوا عن العز الذي
كانوا به ظفروا وعن الملك الذي ادعوه
وخيلوا فطولبوا بالودآئع التي استودعوها
بالعوار التي استومنوها فجاءهم من الله
مالم يكونوا احتسبوا ووقفوا على مساوى
ماعملوا ونوقشوا على دقآئق ما اقترفوا و
حبسوا في اضيق الحبوس التي في الدنيا لغيرهم
حبسوا وشددوا باشد الذي شددوها
وعوقبوا بابلغ ما عاقبوا وبالنار احرقوا
وبايديهم وارجلهم فيها بالاغلال غلوا
ومن زقوم وضريع اطعموا ومن حميم سقوا
ومن طينة خبال تيمموا اما كانت لك بهؤلاء
الماضين عبرة وبالماسورين عن اهاليهم
عظة عن ادعاء ما خلفوا وسكنى ما بنوا
وعنه اجلوا اذ كانوا في بنائهم ذلك جابروا
وظلموا فكم من عرض وظهر وخد وراس
حينئذ نالوا وضربوا وكم من عين مسكين
بائس فقير ذليل ابكوا وادمعوا وكم من
غني ذي حسب اذلوا وافقروا وكم من
بدعة وسنة سيئة ورسم شرعوا ورسموا
وكم من قلب حكيم لبيب عليهم كسروا
واغضبوا وكم من دعاء ونحيب وصوت حزين

اس کے دباؤ سے اور اس کی تنگی سے محفوظ رہیں گے اور قیامت کے دن طویل حساب سے اور وحشت و گھبراہٹ سے بے خوف رہیں گے اور دارالبقاء میں ہمیشہ نعمت و سرور میں شاداب و مسرور رہیں گے اور خاص طور سے انہیں جنتوں میں ہر خوش طبع اور لطیف چیز ہر لمحہ ہر ساعت اور ہر منٹ میں میسر ہو گی۔ تم اپنے مال و دولت پر اور عیش و عشرت پر اور راحت و آرام پر نازاں ہو اور دھوکا کھائے ہوئے ہو کیا تم اللہ کی عنایتوں، نوازشوں، مہربانیوں اور کرم فرمائیوں کے سلب کئے جانے سے محفوظ ہو؟ بہت سے ناز پرور وہ جو اقتدار و دولت پر پھول کر اللہ کو بھول گئے تھے اللہ نے ان سے سب کچھ چھین کر دوسروں کو دیدیا اور وہ خالی ہاتھ رہ گئے۔ تمہارے پاس بھی تو غیروں ہی کا مال ہے کیا تم فرعون کو جو اقتدار کے نشہ میں خود کو رب اعلیٰ کہلواتا تھا اور حق تعالیٰ نے اسے پانی میں ڈبو دیا، بھول گئے اور کیا تم ہامان، قارون، شداد، عاد، قیصر اور کسریٰ کو جو قدیم زمانہ میں بادشاہ اکابر تھے اور فنا ہونیوالی قوموں کو بھول گئے جن کے ساتھ زمانہ کھیلتا تھا اور تمناؤں نے انہیں دھوکہ دیا حتیٰ کہ اللہ کا عذاب آگیا اور انہیں شیطان نے اللہ تعالیٰ سے بے خبر ہی رکھا اور مال کے نشہ میں وہ مخمور ہی رہے حتیٰ کہ ان میں اور ان کی تمناؤں میں ناقابل عبور خلیج حائل کر دی گئی اور انہوں نے جو کچھ مال جمع کیا تھا وہ سب لوگوں میں بٹ گیا اور ان کے اور ان کے مال کے درمیان کوئی رابطہ قائم نہیں رہا ہر رابطہ کاٹ دیا گیا اور انہیں ان کے آرام دہ اور پرتکلف بستروں سے جو انہوں نے اپنے لئے بچھائے تھے گھسیٹ لیا گیا اور انہیں ان کے گھروں سے جن کو انہوں نے آراستہ کر کے دلہن بنا رکھا تھا، نکال دیا گیا اور جو عزت انہیں حاصل تھی سب خاک میں ملا دی گئی اور جن ملکوں کے وہ دعویدار تھے وہ بھی ان سے دغا دے گئے اب اللہ تعالیٰ ان سے اپنی امانتوں اور مستعار چیزوں کے بارے میں پوچھے گا لہٰذا اللہ نے انہیں وہ عذاب

فی جنح اللیل من ارباب القلوب یطلبهم الی
الرحمٰن دفعوا شکایة منهم الیه فی کشف مابهم
اذهم علی الخیر سقطوا فانتدبت لذلك
الملئکة الکرام والیه بادروا والی الملیك
العظیم المنصف غیر الجائر وصلوا وانتهوا
فنظر العزیز الحکیم العلیم بما فی صدورهم
والخبیر بما یخفون وما یعلنون فیما شکوا
ومنه ضجوا فاجابهم العزیز الجلیل
لانصرنکم ولو بعد حین فجعلهم حصیدا
فهل تری لهم من باقیة فقوم بالغرق وقوم
بالخسف وقوم بالحصب وقوم بالقتل وقوم بالمسخ فی
الصور وقوم بالمسخ بالمعانی بان جعل قلوبهم قاسیة کالحجارة
الصمآء فطبع علیها بطابع الکفر وختمها
بخاتم الشرك والرین والغطآء والظلمة فلم
یلج فیها الاسلام ولا الایمان ثم اخذهم
اخذة رابیة وبطش بهم بطشة الجبار
فادخلهم دار البوار کلما نضجت جلودهم
بدلناهم جلودا غیرها فهم ابدا فی نکال
وجحیم وطعام ذی غصة وعذاب الیم
خالدین فیها مادامت السموات والارض
لایموتون فیها ومنها لایخرجون لاغاثة
لویلهم ولا منتهی لثبورهم ولهم
فیها معیشة ضنکا لاتخلص الیهم روح
ولا یخرج منهم نفس ولا روح انقطعت اما
نیهم واصواتهم وتشتت قلوبهم فی حلوقهم

دکھا دیا جس کے وہ منکر تھے اور انہیں ان کے برے کرتوتوں کی خبر دیدی
جائے گی اور ان سے ان کے باریک گناہوں کی کرید کی جائیگی اور انہیں انتہائی
تنگ قید خانوں میں قید کر دیا جائیگا جن میں وہ دنیا میں لوگوں کو ایذا پہنچایا
کرتے تھے عذاب دیا جائیگا اور اپنی سزاؤں سے سنگین سزاؤں میں گرفتار ہوں
گے اور آگ میں جلائے جائیں گے اور ان کے ہاتھ پیر زنجیروں سے جکڑ دئے
جائیں گے اور انہیں زقوم و ضریع کھلایا جائے گا اور کھولتا ہوا گرم پانی
پلایا جائے گا اور دوبارہ پیاس محسوس ہونے پر جہنمیوں کا کچلہو اور پیپ
بھی، کیا تم کو ان گزشتہ اقوام سے کوئی سبق نہیں ملتا اور کوئی نصیحت
حاصل نہیں ہوتی یہ دولت انہیں کی چھوڑی ہوئی ہے کبھی یہی اس کے
دعویدار تھے اور یہی ان عالیشان محلوں کے رہنے والے تھے بالآخر یہی
ان سے نکالے گئے کیونکہ وہ ان محلوں میں بیٹھ کر لوگوں پر مظالم ڈھایا
کرتے تھے اور ظلم توڑا کرتے تھے بہتوں کی ان کے ہاتھوں آبرو لٹی۔
بہتوں کی پیٹھ توڑی گئی، بہت سوں کے سر پھوڑے گئے اور بہت سوں
کے رخساروں پر خون کی دھاریاں بہیں، بہت سے ستم رسیدہ بیچارے
مسکینوں اور غریبوں کی آنکھوں سے خون کے آنسو جاری ہوئے اور بہت
مالدار شرفاء انکے ہاتھوں ذلیل و خوار ہوئے اور انہوں نے بہت سی بدعتیں
برے رواج اور رسمیں ایجاد کیں اور بہت سے علم و حکمت اور عقل و دانش
والے دل توڑے اور انہیں غصہ دلایا اور رات کی تاریکیوں میں اہل دل کی
بہت سی دعائیں، آہیں، نالے اور فریادیں جگر سوز و دلدوز آوازوں کے
ساتھ ان کے ظلم سے تنگ آ کر ان کی شکایت کے لئے رحمٰن کی طرف اٹھیں
کہ اے اللہ ہم سے ان کے مظالم ہٹا دے کیونکہ ہم تیرے اطاعت گزار
و وفا شعار بندے ہیں معزز فرشتوں نے انکی دعاؤں پر آمین کہی اور وہ
سرعت کے ساتھ بارگاہ جل جلالہٗ میں سرعت کے ساتھ لے گئے اور عظیم
و منصف اور عادل شہنشاہ تک انہیں پہنچایا اور فرشتے ان کی دعائیں
بارگاہ قدس تک لیکر پہنچے پھر عزت، حکمت اور علم والے رب نے ان کی

وخرست السنتهم وقيل لهم اخسئوا فيها ولا تكلمون فاحذر يا مسكين ان تفعل بافعالهم او تستن بسنتهم فتقفوا آثارهم فتموت من غير توبة وتؤخذ على غفلة وغرة من قبل ان تمهد لنفسك عذرا وتعد لك جوابا ومخلصا وتتخذ مريها زادا ومجازا فيحل بك من العذاب والنكال ما حل بهم۔

نیتوں پر نگاہ ڈالی کیونکہ وہ ان کے دلوں کی باتوں کو خوب جانتا ہے اور وہ شکوؤں کے سلسلہ میں انکے کے تمام ظاہری اور باطنی حالات سے خبردار ہے اور ان کی مظلومیت اس پر ظاہر ہے پھر انہیں ذی عزت و جلالت شہنشاہ نے جواب دیا کہ میں تمہاری ضرور مدد فرماؤنگا اگرچہ اسمیں دیر ہو پھر حق تعالیٰ نے انہیں کٹی ہوئی کھیتی کی طرح کر دیا کیا کوئی ان میں کا کوئی فرد باقی دکھتا ہے؟ حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے کسی کو پانی میں ڈبو دیا، کسی کو زمین میں دھنسا دیا، کسی پر آسمان سے پتھر برسائے کسی کو نیک بندوں کے ہاتھوں سے قتل کرایا، کسی قوم کو مسخ کر دیا اور سور و بندر بنا دیا کسی کے ٹھوس پتھر دل کی طرح دل سخت بنائے اور ان پر کفر کی مہر لگا دی اور شرک، زنگ، پردے اور ظلمت کا لیبل لگا دیا بالآخر ان میں اسلام و ایمان داخل نہیں ہوا پھر انہیں سخت گیر کی طرح گرفت میں لے لیا اور ہلاکت کے گھر میں جھونکدیا جب انکی جلدیں پک جاتی ہیں تو ہم انہیں دوسری جلدوں سے بدل دیتے ہیں لہٰذا وہ دائمی عذاب و جہنم میں ہیں اور پھندا لگانیوالے طعام اور دردناک عذاب میں ہمیشہ ہمیش کے لئے گرفتار ہیں جب تک آسمان و زمین قائم ہیں (آخرت کے آسمان و زمین ہمیشہ قائم رہیں گے) نہ وہ جہنم میں مرینگے اور نہ انہیں اس سے نکالا جائیگا انکے ویل کی کوئی غایت نہیں اور انکی ہلاکت کی کوئی نہایت نہیں انہیں کیلئے جہنم میں تنگ زندگی ہے کسی قسم کی راحت کی ان تک رسائی نہ ہوگی نہ انکی سانس نکلے گی اور نہ روح نکلے گی انکی تمام امیدیں اور آرزوئیں ختم ہو جائینگی، کلیجے منہ کو آئیں گے زبانیں گنگ ہو جائیگی اور ان سے دھتکار کر کہا جائیگا کہ ذلیل ہو کر جہنم میں رہو اور مجھ سے کوئی بات نہ کرو، لہٰذا میرے قابل رحم بھائیو خبردار و ہشیار ان جیسے کرتوت نہ کر بیٹھنا اور انکے طریقوں پر گامزن نہ ہو جانا کہ تم انکے نقش قدم پر چلنے لگو اور بغیر توبہ کے مر جاؤ اور غفلت و دھوکہ کی بنا پر پکڑ لئے جاؤ پھر تم اپنی خلاصی کے لئے کوئی عذر نہ پیش کر سکو گے اور تمہارے پاس کوئی جواب نہ ہوگا جس سے تمہیں اللہ کے عذاب سے نجات مل جائے لہٰذا آج ہی اس لمبے سفر کے لئے اور پلصراط سے عبور کرنے کے لئے اسباب فراہم کر لو اور توشہ جمع کر لو ورنہ جو عذاب و مصائب وہ سہتے دوچار ہوئے ان سے تم کو بھی دوچار ہونا پڑے گا، حق تعالیٰ تمام مسلمانوں کو اپنے عذاب سے محفوظ فرمائے آمین۔

## فصل فی شروط التوبة وکیفیتها

اما شروطها فثلاثة اولها الندم على ما عمل من المخالفات وهو قول النبي صلى الله عليه وسلم الندم توبة وعلامة صحة الندم رقة القلب وغزارة الدمع ولهذا روي عن النبي صلى الله عليه وسلم انه قال جالسوا التوابين فانهم ارق افئدة والثاني ترك

**شرائط توبہ** توبہ کی تین شرطیں ہیں گناہ پر ندامت و پشیمانی جیساکہ نبی صلعم نے فرمایا کہ ندامت توبہ ہے صحیح ندامت کی نشانی یہ ہے کہ دل میں سوز و گداز ہو اور آنکھوں سے آنسو جاری ہوں اسی لئے نبی صلعم نے فرمایا توبہ کرنے والوں کے پاس اٹھو بیٹھو کیونکہ ان کے دلوں میں رقت و نرمی ہوتی ہے دوسری شرط یہ ہے کہ تمام احوال و اوقات میں گناہ بالکل چھوڑ دینا تیسری شرط یہ ہے کہ جو گناہ کیا جا چکا ہے اسی نوع کے گناہ کی طرف کبھی نہ لوٹا جائے جب ابوبکر واسطی سے کسی نے پر خلوص توبہ کے

الزلّات فی جمیع الحالات والساعات والثالث
العزم علیٰ ان لایعود الیٰ مثل ما اقترف من
المعاصی والخطیّات وھو معنی قول ابی بکر
الواسطی حین سئل عن توبۃ النصوح فقال
ان لایبقی علیٰ صاحبھا اثر من المعصیۃ
سرًا ولاجھرًا ومن کان توبتہ نصوحا
فلایبالی کیف امسیٰ واصبح فالندم یورث
عزما وقصدا فالعزم ان لایعود الیٰ مثل
ما اقترف من المعاصی لعلمہ المستفاد
بالندم ان المعاصی حائلۃ بینہ وبین ربہ
وبین محاب الدنیا والاخرۃ السلیمۃ من التبعات
کما ورد فی الخبر ان العبد یحرم الرزق الکثیر
بذنب یصیبہ وایضا الزنا یورث الفقر وعن
بعض العارفین اذا ارایت التغیر والتضیّق
فی المعیشۃ والتعسر فی الرزق وتشعب
الحال فاعلم انک تارک لامر مولاک
تابع لھواک واذا ارایت الایدی تسلّطت
علیک والالسن وتناولتک الظلمۃ فی النفس
والاھل والمال والولد فاعلم انک مرتکب
للمناھی ومانع للحقوق ومتجاوز للحدود و
مخرق للرسوم واذارایت الھموم والغموم
والکروب فی القلب قد تراکمت فاعلم
انک معترض علی الرب فیما قدر علیک و
قضیٰ ذلک متھم لہ فی وعدہ ومشرک
بہ خلقہ فی امرہ غیر واثق بہ ولا استراض

بارے میں پوچھا تو فرمایا پر خلوص توبہ یہ ہے کہ گنہ گار پر گناہ کا باطنی
اور ظاہری کوئی اثر نہ رہے ان کے اس قول کے وہی معنی ہیں کہ آئندہ
گناہ نہ کیا جائے پھر جب کوئی پر خلوص توبہ کرلے تو پرواہ نہ کرے کہ
کس طرح صبح و شام آتی ہے یعنی پر خلوص توبہ سے گناہ بخش دیا جاتا ہے
اور اب صبح و شام دھڑکے والی نہیں۔ ندامت عزم و قصد پیدا کرتی
ہے عزم اس پر ہے کہ آئندہ اس نوع کا گناہ ہرگز نہ کروں گا کیونکہ
مجھے سابق گناہ سے یہ تجربہ ہوگیا ہے کہ گناہ بندے کے اور اس کے
درمیان حائل ہو جاتے ہیں اور دنیا اور آخرت کی سلامتی والی سعادتوں
سے محروم کر دیتے ہیں جیسا کہ حدیث میں ہے کہ سرور عالم صلعم نے
فرمایا کہ بندہ گناہوں کے ارتکاب کی وجہ سے اپنی کثیر روزی سے
محروم کر دیا جاتا ہے علاوہ ازیں زنا سے محتاجی پیدا ہوتی ہے
بعض عرفاء کہتے ہیں جب تم زندگی میں تغیر اور تنگی دیکھو اور روزی میں
ترشی اور پریشانی پاؤ اور پریشانی بڑھتی ہی جائے تو یقین کرلو کہ تم
نے اپنے حقیقی مالک کا کوئی حکم چھوڑ دیا ہے اور من مانی کر رہے ہو اور
جب تم اپنے اوپر لوگوں کی دست درازی اور زبان درازی دیکھو اور
یہ بھی کہ ظالم جان و مال اور اہل و عیال پر دست ستم دراز کر رہے ہیں
تو یقین مانو تم حرام کام کر رہے ہو، حقداروں کے حق مار رہے ہو
حدوں سے پھلانگ رہے ہو اور حرمتوں کے پردے چاک کر رہے
ہو اور جب دیکھو کہ تمہارے دل پریشانیوں، بے قراریوں اور بے
چینیوں کی بھیڑ ہے تو یقین مانو تم مسئلہ قضاء و قدر پر معترض ہو، رب پہ
الزام لگاتے ہو، پروردگار کے وعدوں کو سچا نہیں سمجھتے اور اللہ
کے مخصوص کاموں میں غیر اللہ کو شریک کرتے ہو اور اللہ کا تمہیں اعتبار
نہیں اور نہ تم کائنات میں رب کی تدبیر سے راضی ہو پھر جب توبہ
کرنے والا اپنے حال میں غور و فکر کرتا ہے تو گناہ پر نادم ہوتا ہے
نادم ہونا یعنی محبوب شے کے ضائع ہونے کے خیال آنے پر دل کا

بتدبیرہ فیك وفی خلقه فاذا اعلم التائب
هذا بالنظر فی حاله والتفکر فیها ندم
علی ذلك ومعنی الندم توجع القلب عند
علمه بفوات محبوبه فتطول حسراته
واحزانه وبکاؤہ ونحیبه وانسکاب عبراته
فیعزم علی ان لا یعود الی مثل ذلك لما تحقق
عنده من الحلم لشوم ذلك وانه اضر من السم
القاتل والسبع الضاری والنار المحرقة والسیف
القاطع وان المومن لا یلسع من حجر مرتین
فیهرب ضرورة من المعاصی کما یهرب
من هذه المضار والمهالك ففی المعاصی
هلاك کلی وفی الطاعات بقاء کلی والسلامة
الابدیة وسعادة دنیویة واخرویة فیالیت
المعاصی لم تخلق ولم تکن قرب شهوة ساعة
اورثت حزنا طویلا واعقبت داء دویا واهدمت
عمرا طویلا واولجت فی النار جبلا کثیرا
واما القصد الذی ینبعث منه وهو ارادة
التدارك فله تعلق بالحال وهو موجب ترك
کل محظور هو ملابس له ومداومة علیه و
اداء کل فرض هو متوجه علیه فی الحال و
له تعلق بالماضی وهو تدارك ما فرطه بالمستقبل
وهو المداومة علی الطاعة وترك المعصیة
الی الموت فاما شرط صحته فیما یتعلق بالماضی
وهو ان یرد فکره الی اول یوم بلغ فیه السن
والاحتلام فیفتش عما مضی من عمره سنة

، دکھنا پھر جب یہ خیال آ کر دل دکھتا ہے تو حسرت و افسوس پیدا ہوتا ہے اور رنج و صدمہ ہوتا ہے اور آنکھوں سے آنسو ٹپک پڑتے ہیں اور نادم بلک بلک کر رونے لگتا ہے اور جگر سوز آہیں بھرنے لگتا ہے اور اس آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑی جاری ہو جاتی ہے اور وہ ساون کی جھڑی بن جاتی ہے اور سوچتا ہے کہ یہ گناہ کی نحوست ہے اور شامت اعمال ہے اس لئے آئندہ کبھی گناہ نہیں کروں گا کیونکہ گناہ تو زہر ہلاہل، خطرناک درندہ جلانے والی آگ اور گردن اڑانے والی تلوار ہے اور مومن کو دوبارہ ایک سوراخ سے جانور نہیں ڈستا اس لئے وہ بدیہی طور پر گناہوں سے اس طرح بھاگتا ہے جیسے ان نقصانات و ہلاکتوں سے بھاگتا ہے نتیجہ صاف ہے کہ گناہوں سے پوری پوری تباہی ہے اور طاعتوں سے پوری پوری بقا ہے اور ابدی سلامتی ہے اور دنیوی اور اخروی سعادت ہے کاش گناہ پیدا ہی نہ کئے جاتے اور ان کا وجود ہی نہ ہوتا کیونکہ گناہ میں لذت تو ذرا سی دیر کی ہوتی ہے لیکن اس سے ایک لمبی مدت کے لئے غم دامنگیر ہو جاتا ہے اور اپنے پیچھے مٹیلی بیماری چھوڑ جاتی ہے اور لمبی عمر کو کوتاہ کر دیتی ہے اور جہنم میں بہت سی مخلوق کو جھونک دیتی ہے۔

ندامت سے قصد پیدا ہوتا ہے (قصد تلافی مافات کا یعنی نقصان کے پورا کرنے کا ارادہ ہے اس ارادے کا تعلق حال سے ہے اور یہی ہر خطرناک شے کے چھوڑنے کا موجب ہے جس میں گنہ گار مبتلا تھا اور اس پر ہمیشگی کرتا تھا اور بندے پر ہر فرض کا ادا کرنا فی الفور عائد ہوتا ہے اور فی الفور فرض کی طرف توجہ دینا اور نیک عمل کا ارادہ کرنا بندے کے ماضی کے حالات سے متعلق ہے اور نقصانات کی تلافی سابق گناہوں کا ایک بہت بڑا ذریعہ عفو ہے اور یہ مرتے دم تک اطاعت و ترک گناہ پر ہمیشگی کرنا ہے، صحت توبہ کے لئے ماضی سے متعلقہ شرائط یہ ہیں کہ انسان اپنی بلوغت سے لے کر آج تک اپنے ایک ایک سال کا، ایک ایک ماہ کا، ایک ایک دن کا، ایک ایک ساعت کا اور ایک ایک منٹ کا بلکہ ایک ایک سیکنڈ

سنة وشهرا شهرا ويوما يوما وساعة ساعة ونفسا نفسا فينظر الى الطاعات ما الذى قصر فيها والى المعاصى ما الذى قارف منها اما الطاعات فان كان ترك صلوة فلم يصلها البتة او صلاها فى غير شرائطها وغير اركانها مثل ان صلاها من غير وضوء او مع وضوء مختل من شرطه كالنية او بعض واجباته كالمضمضة والاستنشاق وغسل الوجه وغير ذلك من الاعضاء او صلى فى ثوب نجس او حرير او غصب او على ارض مغصوبة فانه يقضيها جميعا من حين بلوغه الى حين توبته فيشتغل بقضاء الفرائض اولا لا يزال يصليها الى ان يضيق وقت صلوة الحاضرة ثم يصلى الحاضرة اداء ثم يشتغل بقضاء الفوائت هكذا الى ان يأتى على اخرها فاذا حضرت الجماعة صلاها مع الجماعة وينويها قضاء ثم يصلى على عادته حتى اذا تضايق وقت التى صلاها مع الامام صلاها وحده اداء كل ذلك انما يفعله احتياطا لتحصيل الترتيب فى القضاء اذ هو واجب عندنا فان نوى مع الامام اداء جماعة سومح و رخص له فى ذلك ولا يعيد ها مرة اخرى والصحيح هو الاول فان كان فى عمره الماضى مخلطا فى دينه من الذين قال الله تعالى فى حقهم واخرون اعترفوا بذنوبهم خلطوا عملا

کا جائزہ لے اور غور کرے کہ میں نے کن کن عبادتوں میں کوتاہی کی اور کن کن گناہوں کا ارتکاب کیا اگر نماز چھوڑ دی ہے تو یا تو بالکل نماز پڑھی ہی نہیں یا شرائط و ارکان کے بغیر پڑھی ہے مثلاً بلا وضو کے پڑھ لی یا وضو تو کیا مگر صحیح وضو نہیں کیا اور وضو کی کوئی شرط (مثلاً نیت) چھوڑ دی یا کوئی واجب (جیسے کلی، ناک میں پانی دینا، چہرہ دھونا وغیرہ) چھوڑ دیا یا ناپاک، یا ریشمین یا غصب کے کپڑے میں یا غصب کردہ زمین پر نماز پڑھ لی جب جائزہ لے چکے تو یہ نمازیں سن بلوغ سے لے کر توبہ کے وقت تک سب کی سب قضا کرے چنانچہ پہلے فرائض قضا کرے اور فرائض لگاتار پڑھتا رہے حتّٰے کہ وقتی نماز کا وقت تنگ ہو جائے پھر وقتی نماز ادا کرے پھر فوت شدہ فرائض کی قضا میں لگ جائے اسی طرح قضا پڑھتے پڑھتے پچھلی فوت شدہ نماز پڑھ لے گا پھر جب جماعت کھڑی ہو تو جماعت کے ساتھ قضا کی نیت کرکے نماز پڑھ لے پھر فوت شدہ نمازیں قضا کرتا رہے حتّٰے کہ جب نماز کا وقت تنگ ہو جائے تو وقتی نماز ادا کی نیت کرکے پڑھ لے اس طرح قضائے فرائض کی نماز ترتیب قائم رکھنے کی احتیاط سے پڑھی جائے گی تاکہ قضائے فرائض میں ترتیب قائم رہے کیونکہ ترتیب ہمارے نزدیک واجب ہے اگر امام کے ساتھ ادا کی نیت کرلے تو چشم پوشی کرلی جائے گی، اس کی وقتی نماز ادا ہو گئی پھر دوسری بار نہ لوٹائے لیکن صحیح پہلی ہی صورت ہے تاکہ ترتیب قائم رہے اگر کسی کے گزشتہ عمر میں اچھے اور برے ہر قسم کے عمل ہوں جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا: اور دوسرے وہ ہیں جنہوں نے اپنے گناہوں کا اعتراف کر لیا اور ان کے اچھے اور برے عمل گڈمڈ ہیں امید ہے کہ حق تعالیٰ شانہ ان کی توبہ قبول فرمائے یعنی کبھی تو ان پر ایمان کا غلبہ ہوتا ہے اور اچھی طرح سے نماز و روزہ ادا کرتے ہیں اور گناہوں سے اور حرام کاموں سے بچتے ہیں اور احتیاط سے تمام دینی احکام بجا لاتے ہیں اور کبھی ان پر بدبختی غالب آجاتی ہے

صالحا و آخر سیئا عسی اللہ ان یتوب علیہم
تارۃ یغلب علیہ الایمان فیحسن العمل من
صلاتہ وصیامہ والتحرز من النجاسات و
المحرم فی الشرع ویحتاط لدینہ والاخری
تغلبہ الشقاوۃ فیزلہ الشیطان فینجس فی
صلوتہ ویتساھل فی شرآئطھا وارکانھا
وواجباتھا فیاتی ببعضھا ویترک بعضھا او
یصلی یوما ویترک ایاما او یصلی من صلوۃ یوم
ولیلۃ صلوۃ او صلوتین ویترک باقیھا
فلیجتھد ولیتحر فی ذلک فما یتقن انہ اتی بہ
علی التمام والکمال علی وجہ ایسوغ فی الشرع
لم یقضھا ویقضی الباقی وان نظر لنفسہ
وارتکب العزیمۃ والاشد فقضی الجمیع لکان
ذالک احتیاطا وخیرا قدمہ لنفسہ وکفارۃ
وترقیعا لکل ما فرط من سائر الاوامر یوم
القیامۃ ودرجات فی الجنۃ اذا مات علی
التوبۃ والاسلام والسنۃ واذا فرغ من
قضآء الفرائض ومد اللہ فی اجلہ وامھل
فی مدتہ ووفقہ لخدمتہ ورضیہ لطاعتہ
واقامہ لھا وجعل من اھل محبتہ
وانقذہ من الضلال واخرجہ من مرافقۃ
الشیطان ومناجتہ ومن رکوب الھوی و
ملاذ نفسہ فادبرہ من دنیاہ واقبلہ علی
اخراہ فلیشتغل حینئذ بقضآء السنن
المؤکدات وما یتعلق بکل صلوۃ علی ما ذکرنا

اور انہیں شیطان ڈگمگا دیتا ہے اور گندے دار نماز پڑھنے لگتے ہیں اور نماز
کے شرائط، ارکان اور واجبات میں سستی کرنے لگتے ہیں کہ کسی کو بجا لاتے ہیں
اور کسی کو چھوڑ دیتے ہیں یا ایک دن نماز پڑھ کے کئی کئی دن نماز کے قریب
نہیں آتے یا پنجگانہ نمازوں میں بعض نمازیں پڑھ لیتے ہیں اور بعض چھوڑ
ایسے شخص کو پوری سرگرمی سے غور و فکر کرنا چاہیئے جن نمازوں کے بارے
میں یقین ہو کر پوری پوری شرعی تقاضوں کے مطابق ادا کر لی گئی ہیں ان
کی قضا نہ کرے باقی تمام نمازوں کی قضا کر لے اور اگر اپنی جان پر ترس
کھائے اور عزیمت وسختی کا پہلو اختیار کرے اور تمام نمازیں قضا کر لے
تو اس میں احتیاط ہے اور خیر و فلاح ہے جو آگے بھیج دی گئی ہے اور کفارہ
ہے اور چھوٹے ہوئے احکام کا قیامت کے دن تدارک بھی ہے اور اگر توبہ
اسلام اور سنت پر فوت ہو تو جنت میں درجات بھی بلند ہونگے جب
انسان قضائے فرائض سے فارغ ہو جائے اور ہنوز عمر باقی ہے اور
بقید حیات ہے اور اللہ تعالے نے اسے اپنی خدمات کی توفیق عطا
فرمائی ہے اور اسے اپنی اطاعت کے لئے چن کر کمربستہ فرمایا ہے اور اپنے
محبوبوں میں شمار کیا ہے اور گمراہی سے نجات دی ہے اور شیطانی صحبت
و پیروی سے بچایا ہے اور خواہشات نفسانی لذتوں سے محفوظ فرمایا ہے
اور دنیا سے بیزار کر کے آخرت کی لگن پیدا کی ہے، تو اب مؤکدہ سنتوں
کی قضا کرے جن کا تعلق ہر نماز سے ہے جیسا کہ ہم فرائض میں ذکر
کر آئے ہیں پھر تہجد کی اور رات میں نوافل پڑھنے کی کوشش کرے اور
اوراد و اوراد بھی پڑھے جن کا ذکر کتاب کے آخیر میں آ رہا ہے اسی طرح
اگر سفر میں یا بیماری میں روزے چھوڑے ہیں یا جان بوجھ کر اپنے شہر
ہی میں چھوڑے ہیں یا روزے کی رات کو جان بوجھ کر یا بھول کر
نیت نہیں کی تو ان تمام روزوں کی قضا ضروری ہے اگر تعداد یاد نہ ہو
تو غالب گمان پر تعداد مقرر کر کے قضا کی جائے لیکن احتیاط اسی میں
ہے کہ بلوغت سے لیکر توبہ تک سب کی قضا کی جائے اور یہی باعث ہم

فی الفرائض ثم لبعد ذلک یجتھد فی التھجد وصلوٰۃ اللیل والاوراد التی نشیر الیھا فی اخر الکتاب ان شاء اللہ تعالیٰ واما الصوم فان کان ترکہ فی سفر او مرض او افطر عمدا فی الحضر او ترک النیۃ لیلاً عمدا او سہوا فلیقض ذلک جمیعہ وان شک فی ذلک فلیتحر ولیجتھد فی ذلک فلیقض ما غلب علی ظنہ ترکہ و یترک ما تیقنہ فلا یقضہ وان اخذ بالاحوط فقضی الجمیع کان خیرا لہ فیحسب من حین بلوغہ الی حین توبتہ فان کان بین ذلک عشر سنین صام عشرۃ اشھر وان کان اثنا عشر سنۃ صام سنۃ عن کل سنۃ شہرا وھو شہر رمضان واما الزکوٰۃ فیحسب جمیع مالہ و عدد السنین من اول تمام ملکہ لا من زمان بلوغہ وعقلہ اذ الزکوٰۃ واجبۃ علی الصبی والمجنون عندنا فیخرجھا ویدفعھا الی مستحقیھا من الفقراء والمساکین وغیرھم فان کان ادی فی بعض السنین وتوانی فی بعض حسب ذلک وادی المتروک ویترک المؤدی علی ما تقدم فی الصوم والصلوٰۃ واما الحج فان کان قد تمت شروطہ فی حقہ فوجب علیہ السعی فیہ والقصد الیہ فتوانی وفرط حتی افتقر واختلت الشرائط فی حقہ برھۃ من الزمان ثم قدر فعلیہ الخروج والقصد الیہ وان لم یجد المال

خیر و سعادت ہے اگر دس سال کے روزے چھوٹے ہیں تو دس ماہ کے روزے رکھ لئے جائیں اور اگر بارہ سال کے چھوٹے ہیں تو بارہ ماہ کے روزے رکھ لئے جائیں یعنی ہر سال کے بدلہ ایک ماہ کے روزے رکھ لئے جائیں۔

اگر زکوٰۃ چھوٹ گئی ہے تو چونکہ ہمارے نزدیک بچوں اور دیوانوں پر بھی زکوٰۃ واجب ہے اس لئے جب سے مال نصاب کو پہنچا ہے اس وقت سے تمام سالوں کی تعداد اور تمام مال کا حساب کیا جائے اور تمام مال کی اور پورے سالوں کی زکوٰۃ نکال کر فقراء اور مساکین وغیرہ کو جو مستحق ہیں دیدی جائے اور اگر کسی سال کی زکوٰۃ دی ہے اور کسی سال کی نہیں دی تو جن سالوں کی نہیں دی ان کی ادا کی جائے اور باقی سالوں کی چھوڑ دی جائے جیسا کہ روزوں کی قضا میں تفصیل گزر گئی۔

اگر حج چھوٹ گیا جب کہ واجب ہو گیا تھا لیکن سستی کی گئی حتے کہ پیسہ پاس ہی نہیں رہا اور ایک زمانہ تک حج کے وجوب کے شرائط مکمل نہ ہو سکے پھر اللہ نے پیسہ دیدیا تو فوراً حج ادا کیا جائے اور اس میں ہرگز ہرگز سستی نہ کی جائے لیکن اگر پیسہ نہ ہو سکا اور افلاس کے باوجود خود سفر پر قادر ہے تو پھر بھی حج کرنا ضروری ہے اگر مال ہی سے قدرت حاصل ہوئی ہے تو بقدر خرچہ حج کے حلال طیب کمائے اور خرچ جمع کرکے رکھے اگر کمائی پر بھی قادر نہیں تو لوگوں سے درخواست کرے کہ مجھے اپنے صدقہ اور خیرات کے مال میں سے اتنا دے دیا جائے کہ میں حج کر لوں کیونکہ ہمارے نزدیک حج بھی سبیل اللہ میں داخل ہے جو مصارف زکوٰۃ کی آٹھ قسموں میں سے ایک قسم ہے حق تعالیٰ نے فرمایا: "اور اللہ کی راہ میں" اگر حج بے نیر فوت ہو گا تو گنہ گار فوت ہو گا کیونکہ حج ادا کرنے میں کوتاہی برتی اور

وكان له قدرة على الخروج ببدنه مع الافلاس فعليه الخروج فان لم يقدر الا بمال فعليه ان تكتسب من الحلال قدر الزاد والراحلة فان لم يقدر على الكسب فليسأل الناس ليدفعوا اليه من زكاتهم ومن قاتهم ليحج لان الحج من السبيل عندنا وهو واحد من الاصناف الثمانية وهو قوله عزوجل وفى سبيل الله فان مات قبل ذلك مات عاصيا اثما لانه فرط فى اداء الحج وهو عندنا على الفور قال النبى صلى الله عليه وسلم من وجد زادا وراحلة تبلغه البيت فلم يحج فلا عليه ان يموت يهوديا او نصرانيا او على اى ملة شاء وفى لفظ من مات ولم يحج فان شاء ان يموت يهوديا او نصرانيا كل ذلك تاكيد الجانب الامر واحتياطا لحفظه وخوفا من تضييعه وان كان عليه كفارات ونذور فعليه الخروج منها والاحتياط فيها على ما ذكرنا واما المعاصى فينبغى ان يفتش من اول بلوغه عن سمعه وبصره ولسانه ويده ورجله وفرجه وجميع جوارحه ثم ينظر فى جميع ايامه وساعاته وليفصل عند نفسه ديوان معاصيه حتى يطلع على جميعها صغائرها وكبائرها ويذكرها جميعها برؤية قرنائه الذين كانوا معه فيها وشاركوه فى اقترافها والبقاع التى قارفها عليها والمنازل

تاخیر کی حالانکہ ہمارے نزدیک حج فی الفور واجب ہے رسول اللہ صلعم نے فرمایا جس کے پاس زاد سفر اور سواری فراہم ہے جو اسے بیت اللہ تک پہنچا دے مگر اس نے حج نہیں کیا تو تعجب نہیں وہ یہودی یا عیسائی یا کسی دیگر مذہب کا ہو کر مرا ہو ایک لفظ میں ہے جو حج کئے بغیر فوت ہو جائے تو وہ خواہ یہودی ہو کر مرے یا عیسائی سب برابر ہے۔ اس میں حج کے حکم کی تاکید اور اس کے تحفظ کی احتیاط ہے کہ انسان حج کے ضائع ہو جانے سے ڈر جائے اور فوراً ادا کرنے کی کوشش کرے

اگر کفارے اور نذریں چھوٹ گئی ہیں تو کفارے ادا کئے جائیں اور نذریں پوری کی جائیں اور اس سلسلہ میں پوری پوری احتیاط سے کام لیا جائے۔

اگر گناہ کئے ہیں تو ابتدائے بلوغت سے ان کی کرید کی جائے خواہ گناہوں کا تعلق کانوں سے ہو یا آنکھوں سے یا ہاتھوں سے یا پیروں سے یا جنسی اعضاء سے یا تمام اعضاء سے اور اپنے گزشتہ ایام پر غور کرے کہ فلاں دن فلاں وقت فلاں جگہ فلاں گناہ کیا تھا اس طرح اب تک کے تمام گناہوں کی ایک فہرست تیار کرلے تاکہ تمام چھوٹے بڑے گناہوں پر نگاہ رہے اور ان لوگوں کو بھی دماغ میں حاضر کرلے جو ان گناہوں میں شریک کار تھے اور ان گھروں کو بھی جہاں اپنے زعم میں چھپ کر گناہ کئے گئے تھے اور ان آنکھوں کو نظر انداز کر دیا تھا جو کبھی نہیں سوتیں اور انہیں ایک سیکنڈ کے لئے بھی اونگھ نہیں آتی یہ اعمال نامہ لکھنے والے معزز فرشتوں کی آنکھیں ہیں جو تمہارے ایک ایک فعل سے خبردار رہتے ہیں فرمایا: انسان جو بات بولتا ہے اسی کے پاس ایک نگہبان تیار رہتا ہے اور مجرم نے ان بزرگ فرشتوں کو بھی نظر انداز کر دیا تھا جو انسان کی حفاظت پر مقرر ہیں فرمایا: اس کی حفاظت کے لئے اس کے آگے پیچھے رہنے والے اور باری باری سے آنے والے فرشتے مقرر ہیں جو اللہ کے حکم

التی تسرمیها عن الاعین فی زعمه وغفل عن
الاعین التی لا تنام ولا تغمض طرفة عین
عنه کراماً کاتبین یعلمون ما تفعلون ما
یلفظ من قول الا لدیه رقیب عتید غفل عن هؤلاء
الکرام الحفظة له معقبات من بین یدیه
ومن خلفه یحفظونه من امر الله ویحصون
علیه افعاله وانفاسه وغفل عن عالم
السر واخفی العلیم بذات الصدور والخبیر
بما یخفون وما یعلنون ثم ینظر فی ذلک فان
کانت المعاصی تتعلق بحق الله تعالیٰ وهی بینه
وبینه لا تتعلق بمظالم العباد کالزنا وشرب
الخمر وسماع الملاهی وکالنظر الی غیر محرم
والقعود فی المسجد وهو جنب ومس المصحف
لغیر وضوء واعتقاد بدعة فتوبته عنها بالندم
والتحسر والاعتذار الی الله عزوجل و
بحسب مقدارها من حیث الکثرة ومن
حیث المدة ویطلب لکل معصیة عنها
حسنة تناسبها فیاتی من الحسنات بمقدار
تلک السیات اخذا من قوله تعالیٰ ان الحسنات
یذهبن السیات ومن قول النبی صلی الله علیه
وسلم اتق الله حیثما کنت واتبع السیئة
الحسنة تمحها فتکفیر کل سیئة بحسنة
من جنسها بما تقارب ان تکون کفارة له دون
غیره فی التشبیه فتکفیر شرب الخمر
بالتصدق بکل شراب حلال هو احب الیه

اس کی حفاظت کرتے ہیں اور اس کے تمام کام اور تمام سانسیں گنتے
رہتے ہیں اور تمام چھپی کھلی باتوں اور رازوں کے جاننے والے سے بھی بے خبر
ہو گیا تھا جو دلوں کے اسرار نہانی سے بھی خبردار رہتا ہے اور خواہ کوئی کام
چھپ کر کیا جائے یا کھلم کھلا سب اس کی آنکھوں کے سامنے ہوتا ہے جب
تمام گناہوں کی فہرست تیار ہو جائے تو اب ان میں غور کیا جائے کہ کن گناہوں
کا اللہ تعالیٰ کے حقوق سے تعلق ہے اور کن گناہوں کا بندوں کے حقوق سے ہے
پھر جن گناہوں کا اللہ کے حقوق سے تعلق ہے اور اللہ کے اور بندے کے
درمیان ہیں اور بندوں پر مظالم سے تعلق نہیں جیسے زنا، شراب، ناچ
گانا سننا اور دیکھنا، غیر محرم کو قصداً دیکھنا، جنابت کی حالت میں مسجد
میں بیٹھنا، بلا وضو کے قرآن چھونا، اور کسی بدعت کا عقیدہ رکھنا
وغیرہ وغیرہ۔ تو ان سے توبہ یہ ہے کہ پشیمان ہو جائے اللہ سے ڈر جائے
اور ان کا خیال کر کے شرما جائے، حسرت و افسوس کا اظہار کرے اور
اللہ تعالیٰ سے معذرت چاہے اور کثرت مدت کے اعتبار سے ان کی
مقدار کا اندازہ لگائے اور ہر گناہ کے بدلہ اس کے مناسب نیکی کرے اور
ان برائیوں کی مقدار کے مطابق نیکیاں کرے کیونکہ حق تعالیٰ شانہ نے
فرمایا: یقیناً نیکیاں برائیاں مٹا دیتی ہیں اور رحمت عالم صلعم نے
فرمایا: تو جہاں بھی ہو اللہ سے ڈر اور برائی کے پیچھے نیکی لگا دے
نیکی برائی کو مٹا دے گی لہٰذا ہر برائی اسی جنس کی نیکی سے مٹائی جا
سکتی ہے دوسری جنس کی نیکی سے جو اس کے مشابہ نہیں مثلاً شراب کا
کفارہ یہ ہے کہ اللہ کے بندوں کو حلال طیب مشروب جو خود کو
محبوب و پسندیدہ ہو، پلا دیا جائے اور سماع غنا کا کفارہ سماع
قرآن و حدیث ہے اور صلحاء کے واقعات کا سننا بھی اگر مسجد
میں جنابت کی حالت میں بیٹھا ہے تو اس کا کفارہ عبادت کے لئے
مسجد میں اعتکاف ہے اگر بلا وضو کے قرآن پاک چھوا ہے تو اس
کا کفارہ یہ ہے کہ قرآن کا خوب ادب بجا لائے اور لے کثرت سے

واطيب عنده وسماع الملاهي بسماع القرآن واحاديث رسول الله صلى الله عليه وسلم وحكايات الصالحين وتكفير القعود في المسجد جنبا بالاعتكاف فيه مع الاشتغال بالعبادة وتكفير مس المصحف محدثا باكرام المصحف وكثرة قرآءة القرآن منه وكثرة تلقيه على الطهارة والاعتبار بما فيه والاتعاظ به واحترامه والعمل به وبان يكتب مصحفا ويجعله وقفا على المسلمين ليقرؤا فيه واما مظالم العباد ففيها ايضا معصية وجناية على حق الله تعالى فان الله تعالى نهى عن الظلم للعباد كما نهى عن الزنا وشرب الخمر والربا فما يتعلق من ذلك بحق الله تعالى تداركه بالندم والتحسر وترك ما مثله في ثاني الحال والاتيان بالحسنات لتكفر عنه فتكفير ايذائه للناس بالاحسان اليهم والدعاء لهم فان كان المؤذى ميتا فبالترحم عليه والاحسان لولده وورثته اذا كانت الاذية باللسان او الضرب وتكفير غصب اموالهم في حق الله تعالى بالتصدق بما يملكه من الحلال وان كانت الاذية في الاعراض مثل ان اغتابهم ومشى بينهم بالنميمة وقدح فيهم فتكفير ذلك بالثناء عليهم ان كانوا من اهل الدين والسنة واظهار ما يعرف فيهم من خصال الخير في اقرانه وامثاله في المحافل والمجامع وتكفير قتل النفوس في حق الله تعالى باعتاق الرقاب لان ذلك احياء للعبد

پڑھے اور ہمیشہ وضو کرکے اسے چھوئے اور اس کی آیتوں سے عبرت ونصیحت حاصل کرے اور اس پر سرگرم عمل ہو کر عمل پیرا ہوجائے اور یہ بھی کہ قرآن پاک اپنے ہاتھ سے لکھ کر مسلمانوں کے لئے وقف کردے تاکہ وہ اسے پڑھتے رہیں اگر لوگوں پر ستم توڑے ہیں تو ان میں بھی اللہ کے قانون سے بغاوت ہے اور گناہ ہے کیونکہ اللہ تعالٰے نے اپنے بندوں کو ظلم سے منع فرمایا ہے جیسے زنا، شراب اور سود سے منع فرمایا ہے یہ ایسے گناہ ہیں جن کا تعلق اللہ کے حقوق سے بھی ہے اور بندوں کے حقوق سے بھی لہٰذا اللہ کے حقوق کے مقابلہ میں ان گناہوں پر حسرت وندامت کا اظہار کرنا ان کا کفارہ ہے اور مستقبل میں نہ کرنے کا عزم بھی اور اس کے مناسب نیکیاں بھی کرلی جائیں تاکہ نیکیاں انہیں مٹا دیں اگر لوگوں کو ستایا ہے تو ان کے ساتھ حسن سلوک کیا جائے اور ان کے لئے دعائے خیر کی جائے اگر تمہارے ہاتھوں ستایا ہوا شخص فوت ہوگیا ہے تو اس کے لئے حق تعالٰے سے رحم کی دعائیں مانگو اور اس کی اولاد و ورثہ کے ساتھ حسن سلوک کرو اگر ایذا زبان سے یا ہاتھ سے مار کر پہنچائی تھی اگر لوگوں کا مال چھینا تھا یا حرام طریقہ سے حاصل کیا تھا تو اس میں حق تعالٰے شانہ کے حق کا اس طرح کفارہ ہوگا کہ اپنے حلال وپاکیزہ مال میں سے صدقہ کرو۔ اگر کسی کی آبرو پر ہاتھ ڈالا تھا یا اس کی ذاتیات پہ حملے کئے تھے جیسے کسی کی غیبت کی تھی یا چغلی کھائی تھی یا الزام لگایا تھا تو اس کا کفارہ یہ ہے کہ انکی جائز تعریف کرو اگر وہ دیندار اور پیروکار سنت ہیں اور ان کے دوستوں میں اور محلہ والوں میں اور مجلسوں میں اور اجتماعات میں ان کے محاسن و فضائل جو تم کو معلوم ہیں بیان کرو۔

اگر کسی کو قتل کیا ہے تو اس کا کفارہ حق تعالٰے کے حق کے سلسلہ میں یہ ہے کہ غلام آزاد کرو کیونکہ غلاموں کو آزاد کرنا انہیں زندہ کرنا ہے کیونکہ غلام اپنے نفس کے اعتبار کھویا ہوا اور مرا ہوا ہے جیسے مرا ہوا زندہ نہیں ہوتا اسی طرح غلام اپنے نفس پہ قادر نہیں ہوتا جیسا کہ حق تعالٰی

لان العبد کالمفقود المعدوم فیما یرجع الی نفسہ
کما قال اللہ عزوجل ضرب اللہ مثلا عبدا
مملوکا لایقدر علی شئ فکلیتہ لمولاہ تصرفاتہ
وحرکاتہ وسکناتہ فھو مجرد لسیدہ اذ
جمیع ذلک لہ ففی اعتاقہ ایجادہ و احیاءہ
فکان القاتل اعدم عبدا عابدا اللہ تعالیٰ وعطل
طاعتہ لہ فجنی علی حقہ فامرہ باقامۃ عبد
مثلہ عابد للہ تعالیٰ ولا یتحقق ذلک الا بعتقہ
من رق العبودیۃ فیتصرف فی نفسہ لنفسہ
من غیر مانع ولا حاجز فیقابل الاعدام
بالایجاد وھذا فی حق اللہ عزوجل واما فی
حق العباد فلا یخلو اما ان یکون فی النفوس
او فی الاموال او الاعراض او القلوب وھذا
ھو الایذاء المحض واما اذا کانت المظلمۃ
فی النفوس بان جری علی یدہ قتل خطا فتوبتہ
بتسلیم الدیۃ الی من یستحقھا من
ذی نسب او مولی او الامام فھی فی عھدۃ
ذالک حتی تصل الدیۃ الیھم امامن العاقلۃ
او الامام فان لم تکن لہ عاقلۃ ولا وجد فی
بیت المال شئ سقطت فان کان ھو قادرا
علی ادائھا ولا عاقلۃ لہ فلیس لہ غیر عتق
رقبۃ مؤمنۃ فان تطوع بالدیۃ کان اولی
اذ الدیۃ انما تجب عندنا علی العاقلۃ فلا
یخاطب بھا القاتل وھو الصحیح وقیل انہ
یجب علیہ اداء الدیۃ فی ھذہ الحالۃ اذا

نے فرمایا: اللہ ایک مملوک غلام کی مثال دیتا ہے جو کسی چیز پر بھی قادر نہیں
لہٰذا غلام پورے کا پورا اپنے مالک کا ہوتا ہے اس کے تمام تصرفات
واختیارات اور حرکات وسکنات اس کے سید کے قبضہ میں ہیں کیونکہ
سراپا سید کا ہے لہٰذا اسے آزاد کرنا گویا اسے زندگی بخشنا ہے
لہٰذا قاتل نے قتل کر کے گویا اللہ کے ایک ایسے بندے کو معدوم کر دیا جو
اللہ کی عبادت کیا کرتا تھا اور اس کی عبادت کو معطل کر دیا اور اللہ کا
حق مار کر گناہ کیا اللہ نے اسے حکم دیا کہ جیسا بندہ تو نے معدوم کیا ہے
ایسا ہی دوسرا بندہ قائم کر اور یہ صورت غلام کو آزاد کر کے ہی پیدا ہوتی
ہے تاکہ وہ بالذات بلا کسی رکاوٹ کے تصرف پر قادر ہو یہاں آزادی قتل
کے بالمقابل ہے لیکن یہ کفارہ اللہ کے حق کے سلسلہ میں ہے رہے حقوق العباد
سو وہ یا تو کسی کو قتل کرنا ہے یا کسی کا ناحق مال لوٹ کھانا ہے یا کسی کی آبرو
ریزی کرنی ہے یا کسی کا دل دکھانا ہے یہ سب محض ایذا ہے اگر کسی کو
خطا سے قتل کر دیا ہے تو اس کا کفارہ دیت ادا کرنا ہے یہ دیت مقتول
کے ورثہ کو دی جائے خواہ قاتل کے عزیز دیں یا ولی اور سرپرست
دے یا امام بیت المال میں سے ادا کرے لہٰذا دیت قاتل کے ذمہ ہے
جب تک دیت مقتول کے ورثہ کو نہیں ملے گی اس وقت تک قاتل کے
گناہ کا کفارہ نہ ہوگا خواہ قاتل کے عصبہ دیت دیں یا امام دے اگر قاتل
کے عصبہ نہ ہوں اور بیت المال خالی ہو تو دیت قاتل سے ہٹ جائیگی
اگر قاتل خود دیت ادا کرنے کے قابل ہے اور اس کے دیت دینے والے
عزیز نہیں تو اس کے ذمہ صرف ایک غلام کا آزاد کرنا ہے اگر خوشی
سے نفلی طور پر دیت دیدے تو اولیٰ ہے کیونکہ ہمارے نزدیک دیت
عاقلہ (دیت ادا کرنے والے اقارب) ہی پر واجب ہے اور دیت کا
قاتل سے خطاب نہیں ہے اور یہی صحیح ہے۔ امام شافعیؒ کے نزدیک
اگر قاتل دیت ادا کرنے کے قابل ہو اور عاقلہ نہ ہو تو قاتل پر دیت واجب
ہے کیونکہ دیت شروع میں قاتل پر واجب ہوتی ہے پھر اسے عاقلہ

لم يكن له عاقلة وله يسار وهو مذهب الشافعي
لان الدية تجب ابتداء على القاتل ثم تتحملها
عنه العاقلة على وجه التخفيف عنه والنصرة
له والمواساة له في الغرامة لما بينهما
من التوارث وقد عدمت العاقلة ههنا
فوجبت عليه لاسيما وهو في حالة التوبة
والخروج من المظالم والتورع والخلاص عن
حقوق الادميين واما ان كان القتل عمدا
فلا يتخلص الا بالقصاص وكذلك ان كان دون
النفس في محل يمكن الاقتصاص منه فان كان
في النفس فالكلام مع الوارث وان كان فيما
دون النفس فمع المجني عليه فان طابت النفوس
باسقاط ذلك والعفو عنه سقط وان طلبوا
العفو على مال بذله وتبرا عن عهدته فان
قتل قتيلا ولم يعرف انه هو القاتل كان عليه
ان يعترف عند ولي الدم ويحكمه في روحه
فان شاء عفى عنه وان شاء قتله او اخذ
المال عليه ولا يجوز له اخفاؤه لانه لا يسقط
بمجرد التوبة فان قتل جماعة في اوقات
مختلفة ومحال متعددة وقد تقادم الزمان ولم
يعرف اولياءهم ولا عدد من قتلهم احسن
توبته وعمله واقام على نفسه حد الله بانواع
المجاهدات والتعذيب لها والعفو عمن ظلمه
واداء او عتق الرقاب وتصدق بمال و
اكثر النوافل ليفرق ثواب ذلك عليهم

ازراہ تخفیف ونصرت وخیر خواہی اپنے ذمہ لے لیتی ہے کیونکہ دونوں میں
سے ہر ایک کو دوسرے کی میراث ملتی ہے اور موجودہ صورت میں عاقلہ ہے
نہیں لہٰذا قاتل پر دیت واجب ہے خصوصاً ایسی صورت میں کہ وہ قتل
سے توبہ کر رہا ہے اور مظالم کے بارے سبکدوش ہونا چاہتا ہے اور
پارسائی کی زندگی گزارنے کا ارادہ رکھتا ہے اور حقوق العباد سے
چھٹکارا چاہتا ہے۔

اگر جان بوجھ کر قتل کیا گیا ہے تو قصاص (قتل کئے جانے) کے بغیر
چارہ نہیں لیکن اگر قتل سے نیچے کی جنایت ہے اور اسے محل میں ہے
جس سے بدلہ لینا ممکن ہے تو بھی قصاص ضروری ہے اگر کسی کو عمداً قتل
کر دیا ہے تو قصاص کے سلسلہ میں وارثوں سے بات چیت کی جائے اور
اگر قتل سے نیچے کی جنایت ہے تو اس سلسلہ میں مظلوم سے گفتگو کی جائے
اگر مظلوم کے وارث قصاص معاف کر دیں اور ظالم کے قصور سے درگذر
کریں تو جنایت کا گناہ ظالم سے ساقط ہو جاتا ہے لیکن اگر قصاص
معاف کر دیں اور اس کے بدلہ مال (دیت) چاہیں تو دیت ادا کر
دی جائے دیت دے کر جنایت کے گناہ سے ظالم سبکدوش ہو جائے گا
اگر کسی نے کسی کو قتل کیا اور قاتل کا علم نہ ہو سکا تو قاتل پر لازم ہے کہ
مقتول کے ولی کے پاس جا کر قتل کا اقرار کرلے اور اپنی جان کے بارے
میں اسے پنچ بنا لے خواہ وہ اسے معاف کر دے یا قتل کر دے یا دیت
لے لے قاتل کو قتل کا چھپانا جائز نہیں کیونکہ قتل کا گناہ محض زبانی
توبہ سے ساقط نہیں ہوتا اگر کسی نے مختلف اوقات میں مختلف مقامات
پر بہت سے قتل کئے ہیں اور انہیں ایک زمانہ گزر گیا اور مقتولوں
کے اولیاء کا بھی پتہ معلوم نہیں اور قاتل قتل کئے جانے والوں کی
تعداد بھی بھول گیا تو ایسی صورت میں قاتل پر خلوص توبہ کرے اور
نیک عملوں میں مشغول رہے اور قسم قسم کے مجاہدے اور ریاضتیں
کر کے اپنے اوپر اللہ کی حدیں جاری کرے اور نفس کو ایذا دے

علی قدر حقوقهم یوم القیامة فینجو هو و
یدخل الجنة برحمة الله تعالی التی وسعت
کل شئ وهو ارحم الراحمین ولا فائدة اذا
ذالك فی التحدث بما جری علیه من انواع القتل
والجراحات وقطع الطریق اذ لا یعتبر بأربابها
ومستحقیها لیوفیهم او لیستحل منهم بل
یشتغل بما ذکرناه وکذلك ان زنا او شرب
ان سرق ولا یعرف مالکها او قطع الطریق
ولا یعرف المقطوع علیه او باشر امرأة دون
الفرج مما یجب فیه حد الله والتعزیر فانه
لا یلزمه فی صحة التوبة ان یفضح ویهتك
ستره ویلتمس من الامام او الحاکم اقامة
الحد وعلیه بل یستتر بستر الله تعالی و
یتوب الی الله عزوجل فیما بینه وبین الله و
یشتغل بانواع المجاهدات من صیام النهار
والتقلل من المباح واللذات وقیام اللیل
وقراءة القرآن وکثرة التسبیح والتورع
وغیر ذلك قال النبی صلی الله علیه وسلم
من اتی بشئ من هذه القاذورات فلیستتر
بستر الله تعالی ولا یبدی لنا صفحته فان من
ابدی لنا صفحته اقمنا علیه حد الله
فان خالف ما قلناه ورفع امره الی الوالی
فاقام علیه الحد وقع موقعه وصحت توبته
وتکون مقبولة عند الله وبرئ من عهدة
ذنبه وتطهر من اثمه ولطخه واما الاموال

اور اگر کسی نے اس پر ظلم کیا ہے یا ایذا پہنچائی ہے تو اسے معاف کر دے اور غلام
آزاد کرے اور اللہ کی راہ صدقہ کرے اور کثرت سے نوافل عبادتوں میں دوڑ
دھوپ کرتا رہے تاکہ قیامت کے دن قتل کئے جانے والوں پہ ان کے حقوق
کے مطابق ان عملوں کا ثواب بانٹ دیا جائے اور قاتل نجات پا جائے اور
اللہ کی رحمت سے جو ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے جنت میں چلا جائے کیونکہ
اللہ کی رحمت کی حد و انتہا نہیں، اس صورت میں کہ قاتل کو مقتولوں کے
ورثہ کا پتہ نہیں قاتل کو اپنے قتلوں کے بارے میں اور دیگر جنایتوں کے
بارے میں گفتگو کرنی مناسب نہیں اور بے فائدہ ہے کیونکہ قاتل مقتولوں کے
وارثوں کو اور مستحق لوگوں کو جانتا نہیں کہ انہیں ان کا پورا پورا حق
ادا کرے یا ان سے معاف کرالے لہذا انہیں باتوں پر عمل کرے جو ہم نے
اوپر بیان کی ہیں اسی طرح اگر کسی نے زنا کیا ہے یا شراب پی ہے یا چوری
کی ہے اور مالک کو پہچانتا نہیں یا راستہ میں لوگوں کو لوٹا ہے اور جن کو
لوٹا ہے انہیں جانتا نہیں یا شرمگاہ کے علاوہ عورت سے مباشرت کی ہے
جس پر حد یا تعزیر واجب ہوتی ہے تو اسے تصحیح توبہ کے لئے ان گناہوں
کو ظاہر کر کے خود کو رسوا کرنا اور امام یا حاکم سے اپنے اوپر حد جاری کروانا
لازم نہیں بلکہ ان گناہوں کو اللہ کے پردے میں چھپائے رکھے اور جو کچھ
اس کے اور اللہ کے درمیان واقع ہو چکا ہے اس سے اللہ سے توبہ کرلے
اور قسم قسم کی ریاضتوں میں مشغول رہے روزے رکھے مباح چیزیں کم
استعمال کرے لذتیں چھوڑ دے رات میں تہجد، نوافل اور قرآن پڑھے
کثرت سے ذکر اللہ میں لگا رہے اور پرہیز و تقوے اختیار کرلے رحمت عالم
صلعم نے فرمایا: جو شخص ان گندگیوں کا مرتکب ہو تو اسے اللہ کے پردے
میں چھپا رہنا چاہیئے اور ہمارے پاس آکر اپنے گناہ نہ کھولے کیونکہ ہمارے
پاس آکر اپنے گناہ کھولے گا ہم اس پر اللہ کی حدیں جاری کر دیں گے۔
لیکن اگر کسی نے امام کے پاس آکر اپنا گناہ ظاہر کر دیا اور اس نے اس پر
حد جاری کر دی تو امام نے اپنا فرض ادا کیا اور مجرم کی توبہ صحیح ہو گئی اور

فان كان تناول مال الناس بغصب او سرقة او قطع طريق او خيانة في عين من وديعة او عارية او معاملة من نوع تلبيس كتزويج زائف او ستر عيب في المبيع او نقص اجرة اجير او منع اجرته جملة فكل ذلك عليه ان يفتش عنه لا من مدة بلوغه بل من مدة وجود ذلك بعد بلوغه وعقله وتمييزه او قبل بلوغه وهو في حجر وليه ووصيه واختلط ماله بماله وتهاون الولي في ذلك ولم يبال به بان كان ظالما مخرقا في دينه فاختلط ذالك الحرام بمال الصبي تارة من فعل الصبي واخرى من ظلم الوصي وجب على الصبي التائب بعد بلوغه تفتيش ذلك ورد كل حق الى اهله وتصفية ماله من تلك الشبهات والحرام فليحاسب نفسه على الحبات والذرات من اول يوم جنايته الى يوم توبته قبل ان ياتيه الموت على غفلة من غير حساب وتقوم عليه القيامة على غرة من غير تحصيل ثواب وتهذيب كتاب فيسال فلا يسمع جوابا ويندم فلا ينفعه الندامة ويستعتب فلا يعتب ويعتذر فلا يعذر ويستمهل فلا يمهل ويستشفع فلا يشفع له اذ كان مفرطا في حال حياته ومخرقا في حال يقظته وفطنته منتظرا في امور معاشه حريصا في تحصيل شهواته و

اللہ نے بھی اسے قبول فرما لیا اور مجرم اپنے گناہ کے بارے سبکدوش ہو گیا اور گناہ کی گندگی جو اس کی قبا پر لتھڑ گئی تھی اس سے پاک ہو گیا۔

اگر کسی نے کسی کا مال چھین کر یا چوری کر کے یا راہ گیر کو لوٹ کر یا امانت میں خیانت کر کے یا مانگی ہوئی چیز کا انکار کر کے یا معاملہ میں کسی قسم کا دھوکا کر کے لیا جیسے کھوٹے سکے کو چلا دیا یا کسی چیز کا عیب چھپا کر اسے بیچ دیا یا مزدور کو مزدوری کم دی یا مار ہی لی تو اسے چاہیئے کہ ان تمام گناہوں کی تحقیق کرے کہ جو اس نے کب، کس وقت اور کس زمانہ میں کیئے تھے انہیں بلوغت کے زمانہ کے آغاز سے شمار کرنا ضروری نہیں بلکہ ان کی تفتیش خواہ بلوغت اور عقل و تمیز کے بعد ان کے معرض وجود میں آنے کے وقت سے کی جائے یا قبل از بلوغت کی جائے جب کہ اپنے ولی اور وصی کی زیر نگرانی تھا اور اس کا مال ولی کے مال سے ملا جلا تھا اور ولی نے اس کا مال علیحدہ کرنے میں سستی کی تھی اور اس کے خیال میں بھی یہ بات نہ تھی کہ یہ کام ظلم ہے اور میرے دین میں دراڑ پیدا کرتا ہے اس طرح وہ حرام مال اس کے مال میں مل جل گیا کبھی بچے کے فعل سے ملا اور کبھی ولی کے ظلم سے تو توبہ کرنے والے بچہ پر بالغ ہونے کے بعد اس کی تفتیش و کرید واجب ہے تاکہ حق بر حقدار کو لوٹا دیا جائے اور ان شبہات و حرام سے بچہ کا مال پاک ہو جائے اسے اپنے نفس سے ایک ایک دانہ اور ایک ایک ذرہ کا گناہوں کے پہلے دن سے لے کر توبہ کے دن تک موت آنے سے پہلے پہلے حساب کر لینا چاہیئے ایسا نہ ہو کہ بلا حساب کے غفلت میں موت آجائے پھر قیامت آجائے اور وہ دھوکے میں رہے اور ثواب برباد کر بیٹھے اور اعمال نامہ نکھارے قیامت کے دن اس سے باز پرس ہو گی اور اس کا عذر ناقابل قبول ہو گا اس کی ندامت سے کچھ حاصل نہ ہو گا اور کوئی عذر قابل پذیرائی نہ ہو گا اور مہلت مانگے گا تو مہلت بھی نہیں دی جائے گی اور سفارش کرائے گا تو وہ بھی ٹھکرا دی جائے گی کیونکہ زمانہ حیات میں کوتاہی برتی تھی اور بیداری اور ہوشیاری کے

ولمخالفته متابعا لهواه ولشيطانه معرضا عن طاعة ربه وجنابه متثبطا عن اجابته متسارعا في معصيته وخلافه فلذلك طال في القيامة حسابه وعظم ويله وتخييبه وانقطع ظهره ونكس رأسه واشتد خجلته وحياؤه وانقطعت حجته وبرهانه واخذت حسناته وتضاعفت سيأته وخسرت صفقته وظهر افلاسه واشتد عليه غضب ربه واخذه واخذته الزبانية اياه الى ما مهد لنفسه من عذاب ربه واولقها واوردها فساوى من في النار من قارون وفرعون وهامان اذ مظالم العباد لا تسامح فيها ولا تترك وفي الاثر ان العبد ليوقف من بين يدى الله تعالى وله من الحسنات امثال الجبال لو سلمت له لكان من اهل الجنان فيقوم اصحاب المظالم فيكون قد سب عرض هذا واخذ مال هذا وضرب هذا فتنقص حسناته فلا يبقى له شئ فيقول الملائكة يا رب فنيت حسناته وبقى طالبون كثيرا فيقول القوا من سيأتهم الى سيأته وصكوا له صكا الى النار فيهلك هو بسيئة غيره بطريق القصاص فكذلك ينجوا المظلوم بحسنة الظالم اذ ينقل اليه عوضا مما ظلمه وروت عائشة رض عن رسول الله صلى الله

زمانہ میں اپنے دین میں سوراخ کرتا رہا تھا اور روزگار کے معاملات میں منتظر رہتا تھا اور شہوتوں اور لذتوں کے حاصل کرنے کا حریص تھا اور ہوائی اور شیطان کا پیروکار تھا اور رب کی اطاعت سے اور اس کی بارگاہ سے منہ پھیرے ہوئے تھا اس کے فرمان کو قبول کرنے میں سست تھا اور گناہوں میں اور خلاف فرمان چلنے میں چست تھا اسی لئے قیامت میں اس کا حساب طویل ہوگا اور اس کی خرابی اور آہ و بکا عظیم ہوگی اس کی کمر ٹوٹ جائے گی، سر جھک جائے گا انتہائی پشیمانی اور خجالت ہوگی، بڑی زبردست شرم محسوس کرے گا حجت و برہان ختم ہو جائے گی، نیکیاں لے لی جائیں گی برائیاں بڑھا دی جائیں گی، اس کا سودا خسارے والا ہوگا، افلاس ظاہر ہوگا اس پہ رب کا غضب بھڑکے گا اس کی پکڑ سخت ہوگی اور جہنم پہ موکل فرشتے اسے پکڑلیں گے اور اس عذاب کی طرف لے جائیں گے جو اس نے اپنے لئے خود فراہم کیا ہے اور اپنی جان ہلاکت میں ڈالی ہے اور جہنم میں جھونک دی ہے یہ جہنم میں قارون، فرعون اور ہامان کے ساتھ برابر کا حصہ دار ہوگا کیونکہ حقوق العباد میں چشم پوشی روا نہیں اور نہ وہ چھوڑے جاسکتے ہیں ایک حدیث میں ہے کہ بندہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ کے سامنے کھڑا کیا جائیگا اور اس کے پاس پہاڑوں جیسی نیکیاں ہوں گی اگر یہ نیکیاں بچ جائیں تو جنتی ہوتا لیکن ارباب حقوق کھڑے ہونگے اس نے کسی کی آبرو ریزی کی ہوگی، کسی کا مال ڈکارا ہوگا اور کسی کو مارا پیٹا ہوگا پھر قصاص میں انہیں اس کی نیکیاں دیدی جائیں گی اور اس کے لئے ایک نیکی بھی نہ بچے گی، فرشتے عرض کریں گے یارب اس کی نیکیاں تو ختم ہوگئیں لیکن طلبگار حقوق ابھی بہت باقی ہیں حکم ہوگا ان کی برائیاں اس کی برائیوں میں ملا دو اور اس کے لئے جہنم میں جانے کے لئے اجازت نامہ لکھ دو پھر یہ بیچارہ ازراہ قصاص دوسروں کی برائیوں کی وجہ سے ہلاک ہو جائے گا اسی طرح مظلوم ظالم کی نیکیوں کی وجہ سے نجات

عليه وسلم انه قال الدواوين ثلاثة
ديوان يغفره الله تعالى وديوان لا يغفره الله
وديوان لا يترك منه شئ فاما الديوان الذى
لا يغفره الله تعالى فالشرك بالله جل جلاله
قال الله عزوجل انه من يشرك بالله فقد حرم الله
عليه الجنة وماواه النار واما الديوان
الذى يغفره فظلم العبد نفسه فيما بينه
وبين ربه واما الديوان الذى لا يترك منه
شئ فظلم العباد بعضهم بعضا وعن ابى هريرة
رضى الله عنه انه قال اتدرون من المفلس
من امتى يوم القيامة بصلاته وصيامه قالوا
يا رسول الله المفلس فينا من لا درهم له
ولا متاع قال النبى صلى الله عليه وسلم
المفلس من امتى من ياتى يوم القيامة بصلوته
وصيامه وقد شتم هذا وقذف هذا
واكل مال هذا وسفك دم هذا وضرب هذا
فيقاص هذا من حسناته وهذا من حسناته
وان فنيت حسناته اخذ من خطاياهم
فطرحت عليه ثم طرح فى النار فينبغى
للمذنب ان يبادر الى التوبة وروى عن ابن
عباس رضى الله عنهما عن النبى صلى الله عليه
وسلم انه قال هلك المسوفون الذين
يقولون سوف نتوب وروى عن ابن عباس
رض فى قوله عزوجل بل يريد الانسان
ليفجر امامه يعنى يقدم ذنوبه ويؤخر

پا جائے گا کیونکہ اس کی طرف بقدر ظلم بدلہ میں ظالم کی نیکیاں منتقل کر دی جائیں گی۔ حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: تین قسم کے دفتر ہیں ایک دفتر تو وہ ہے جسے حق تعالیٰ بخشدے گا ایک دفتر وہ ہے جسے بخشا نہ جائے گا اور ایک دفتر سے کوئی چیز نہیں چھوڑی جائے گی جو دفتر بخشا نہ جائے گا وہ اللہ کے ساتھ شرک والا دفتر ہے فرمایا: جو اللہ کے ساتھ شرک کرتا ہے اللہ نے اس پر جنت حرام فرمادی ہے اور اس کا ٹھکانہ جہنم ہے اور جو دفتر بخشدیا جائے گا وہ گناہوں والا دفتر ہے کہ انسان نے گناہ کرکے جو اس کے اور اللہ کے درمیان ہیں اپنے نفس پر ظلم کیا اور جس دفتر میں کوئی چیز چھوڑی نہیں جائیگی وہ بعض بندوں کا بعض پر ظلم ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جانتے ہو قیامت کے دن نمازوں اور روزوں کے باوجود میری امت میں مفلس کون ہے؟ صحابہ نے کہا یا رسول ہم میں تو مفلس وہ ہے جس کے پاس پیسہ اور ساز و سامان نہ ہو، فرمایا: قیامت کے دن میری امت کا مفلس وہ ہے جو نمازوں اور روزوں کو لے کر آئے گا اور اسے گالی دی ہوگی اس پر الزام لگایا ہوگا، اس کا مال کھایا ہوگا، اس کا خون بہایا ہوگا اور اسے مارا ہوگا لہٰذا انتقاص میں ہر ایک کو اس کی نیکیاں دے دی جائیں گی اور اگر نیکیاں ختم ہو جائیں گی تو ہر ایک کی برائیاں اس پر ڈال دی جائیں گی آخرکار وہ جہنم میں جھونک دیا جائے گا لہٰذا گنہ گار کو لازم ہے کہ توبہ کی طرف جلدی کرے حضرت ابن عباس فرماتے ہیں کہ نبی اکرم صلعم نے فرمایا: سوف استعمال کرنیوالے (یعنی توبہ میں دیر کرنیوالے) ہلاک ہو گئے جو کہا کرتے ہیں عنقریب ہم توبہ کرلیں گے۔ حضرت ابن عباس: بل یرید الانسان لیفجر امامہ (یعنی بلکہ انسان چاہتا ہے کہ اپنے آگے گناہ کرتا ہی چلا جائے) کی تفسیر میں: یعنی پہلے گناہ کر لیتا ہے اور توبہ میں دیر کرتا ہے اور یہی کہتا رہتا ہے ہاں توبہ کرلوں گا حتےٰ کہ اسی گناہ پر موت آجاتی ہے اور توبہ نصیب نہیں ہوتی۔ لقمان حکیم نے اپنے بیٹے سے فرمایا تھا کہ جان پدر

توبته ويقول سأتوب حتى يأتيه الموت و
هو على شر ما كان عليه فيموت عليه وقال
لقمان الحكيم لابنه يا بني لا تؤخر التوبة الى
غد فان الموت يأتيك بغتة فالواجب على
كل احد ان يتوب حين يصبح وحين يمسى
قال مجاهد من لم يتب اذا اصبح و امسى
فهو من الظالمين فالتوبة على وجهين احد
هما في حق العباد وقد ذكرناها والثاني بينك
وبين الله تعالى فيكون بالاستغفار باللسان
والندم بالقلب والاضمار ان لا يعود على ما
اشرنا اليه من قبل فليجتهد هذا التائب
من الظلم ويبذل جهده في تكثير الحسنات
حتى يقتص منه يوم القيامة فتؤخذ حسناته
وتوضع في موازين ارباب المظالم وليكن
كثرة حسناته بقدر كثرة مظالمه للعباد
والا هلك لسيئات غيره وهذا يوجب
استغراق جميع العمر في الحسنات لو طال عمره
بحسب مدة الظلم فكيف والموت على الرصد
وربما يكون الاجل قريبا فتخترمه المنية
قبل بلوغ الامنية وقبل اخلاص العمل و
تصحيح النية وتصفية اللقمة فليبادر الى ذلك
وليبذل الاجتهاد فيكتب جميع ذلك واسامي
اصحاب المظالم واحدا واحدا ويطوف نواحي
العالم واطراف البلاد واقطارها ويطلبهم
ليستحلهم او ليؤدي حقوقهم فان لم يجدهم

توبہ کل پر مت چھوڑ کیونکہ موت اچانک آجاتی ہے اس لئے ہر شخص پر واجب ہے کہ روزانہ صبح و شام حق تعالیٰ سے بلک بلک کر اپنے گناہوں کی معافی مانگے اور اس کے جناب میں پرخلوص توبہ کرتا رہے۔ مجاہدؒ جس نے روزانہ صبح و شام توبہ نہیں کی وہ ظالم ہے۔

لہٰذا توبہ دو قسم کے گناہوں سے کی جاتی ہے حقوق العباد میں کسی کی حق تلفی سے جسے ہم بیان کر چکے اور حقوق اللہ میں اللہ تعالیٰ کا کوئی حق ضائع کرنے سے آخر الذکر تمہارے اور اللہ کے درمیان ہے اس میں زبان سے اللہ تعالیٰ سے معافی مانگی جاتی ہے اور دل میں پشیمانی و ندامت ہوتی ہے اور یہ پکا ارادہ ہوتا ہے کہ آئندہ اس نوع کا کوئی گناہ نہ کروں گا۔ جیسا کہ ہم اوپر اشارہ کر آئے ہیں لہٰذا گناہوں سے توبہ کرنے والا توبہ کرنے میں پوری سرگرمی دکھائے اور جہاں تک ممکن ہو زیادہ سے زیادہ نیکیاں کرتا رہے تاکہ قیامت کے دن قصاص کی نوبت نہ آئے کہ اس کی نیکیاں لیکر ارباب حقوق کی تولوں میں رکھ دی جائیں یاد رکھئے بقدر کثرت مظالم نیکیوں کی کثرت ہونی چاہیئے ورنہ دوسروں کی برائیوں سے ہلاکت کا اندیشہ ہے لہٰذا اگر اس کی عمر دراز ہوتی تو وہ واجب تھا کہ بمقدار مدت ظلم تمام عمر نیکیوں ہی میں مستغرق رہتا لیکن آہ موت تو ہر وقت گھات میں ہے عموماً تو یہی ہوتا ہے کہ تمنائیں بر آنے سے پہلے اور اخلاص عمل، تصحیح نیت اور حلال و طیب طعام سے قبل ہی جلدی ہی موت آکر سانسوں کا سلسلہ منقطع کر دیتی ہے اور انسان کو اتنی بھی مہلت نہیں ملتی کہ بقدر ظلم کی مدت کے نیکیاں کر لے لہٰذا توبہ کی طرف جلدی کرنی چاہیئے اور اس میں اپنی پوری طاقت صرف کر دینی چاہیئے اس لئے جس قدر حق تلفیاں کی ہیں ان سب کی ایک فہرست تیار رکھو اور اصحاب حقوق کے ناموں کی بھی فہرست تیار کر لو اور دنیا کے گوشہ گوشہ اور چپہ چپہ میں گھوم انہیں ڈھونڈ نکالو کر ان سے معاف کرا لو یا ان کے حقوق ادا کر دو اگر وہ نہ ملیں تو ان کے وارثوں کو ان کے حقوق ادا کر دو اور اس کے باوجود بھی اللہ کے

فالى ورثتهم وهو مع ذلك خائف من عذاب الله
راج لرحمته تائب مقلع جميع ما يكره مولاه
مشمّر فى طاعته ومرضاته فان ادركته
منيته وهو على ذالك فقد وقع اجره على الله
قال الله عزوجل ومن يخرج من بيته مهاجراً
الى الله ورسوله ثم يدركه الموت فقد وقع
اجره على الله وقد جآء فى الصحيحين المتفق
عليه عن ابى سعيد الخدرى رض عن النبى
صلى الله عليه وسلم انه قال كان فيمن كان
قبلكم رجل قتل تسعة وتسعين نفسا فسال
عن اعلم اهل الارض فدل على راهب فاتاه
فقال له انه قد قتل تسعة وتسعين نفساً
فهل له من توبته فقال لا فقتله فكمل
به مائة ثم سال عن اعلم اهل الارض
فدل على رجل عالم فاتاه فقال انه قد قتل
مائة نفس فهل له من توبة قال نعم ومن
يحول بينك وبين التوبة انطلق الى ارض كذا
وكذا فان بها اناسا يعبدون الله فاعبد الله
معهم ولا ترجع الى ارضك فانها ارض سوء
فانطلق حتى اذا انتصف الطريق اتاه الموت
فاختصمت فيه ملائكة الرحمة وملائكة
العذاب انه لم يعمل خيرا قط فاتاهم ملك
فى صورة آدمى فجعلوه بينهم حكما فقال قيسوا
مابين الارضين الى ايهما كان ادنى فهو له
فقاسوا فوجدوه ادنى الى الارض التى اراد

عذاب سے ڈرتے رہو اس کی رحمت کے امیدوار رہو ہر وقت رو رو کر توبہ کرتے رہو اور تمام ان باتوں سے کنارہ کش رہو جن سے تمہارا آقا ناراض ہوتا ہے اور اطاعت و رضا میں کمربستہ رہو اگر تمہیں اس حال پر موت آ جائے تو مبارک ہو حق تعالیٰ تمہارا اجر ضائع نہیں فرمائے گا۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: تم میں پہلے کسی امت میں ایک شخص نے ۹۹ قتل کر دیئے تھے پھر اس نے لوگوں سے پوچھا کہ مجھے دنیا کا سب سے بڑا عالم بتا دو، لوگوں نے ایک راہب کا پتہ بتا دیا قاتل اس راہب کے پاس آیا اور اس سے پوچھا کہ اب تک میں نے ۹۹ آدمی قتل کئے ہیں کیا حق تعالیٰ میری توبہ قبول فرمائے گا؟ راہب نے کہا نہیں، اس نے اس راہب کو بھی قتل کر ڈالا اس سے پورے سو خون ہو گئے پھر پوچھا کہ مجھے دنیا کا سب سے بڑا عالم بتایا جائے، لوگوں نے ایک دوسرے عالم کو بتا دیا، قاتل اس عالم کے پاس جا کر کہتا ہے کہ میں نے سو خون کئے ہیں کیا میری توبہ قبول کر لی جائے گی؟ عالم کہتا ہے: ہاں، بھلا تمہارے اور توبہ کے درمیان کون حائل ہو سکتا ہے؟ تم فلاں بستی میں چلے جاؤ وہاں لوگ اللہ کی عبادت کرتے ہیں ان کے ساتھ تم بھی عبادت میں لگ جاؤ اور اپنے وطن میں واپس نہ آؤ کیونکہ وہ برا علاقہ ہے یہ ہدایت پا کر قاتل چل پڑتا ہے اور نصف راستہ طے کر لیتا ہے کہ اسے موت آ جاتی ہے اب اس کی روح آسمان پر لے جانے کے لئے رحمت و عذاب کے فرشتے کہتے ہیں کہ اس نے کبھی کوئی نیکی نہیں کی (اس لئے اس کی روح پر ہمارا حق ہے) پھر انسانی روپ میں ایک فرشتہ آتا ہے دونوں اسے پنچ چن لیتے ہیں وہ کہتا ہے دونوں شہروں کی مسافت ناپ لو جس شہر کے قریب ہو اسی کا حکم لگا دو چنانچہ مسافت ناپی جاتی ہے اور جس شہر کو جا رہا تھا اس کے قریب پایا جاتا ہے بالآخر اسے رحمت کے فرشتے اٹھا لیتے ہیں ایک روایت میں ہے کہ صالح بستی سے اقدر

فقبضته ملائكة الرحمة وفي رواية فكان الى القرية الصالحة اقرب بشبر فجعل من اهلها وفي رواية فاوحى الله عزوجل الى هذه ان تباعدي والى هذه ان تقربي وقال قيسوا ما بينهما فوجدوه الى هذه اقرب بشبر فغفرله فهذا دليل واضح على ان قصده الى التوبة وسعيه اليها ونيته لها نافع و دليل على انه لاخلاص الا برجحان ميزان الحسنات ولو بمثقال ذرة فلابد للتائب من تكثير الحسنات والنوافل ليرضي بها الخصوم يوم القيامة وترفع بها الفرائض كما قال النبي صلى الله عليه وسلم اكثروا من النوافل يرفع بها الفرائض وكما قال وليعقد مع الله تعالى عقدا صحيحا مؤكدا وعهدا وثيقا لا يعود الى تلك الذنوب ولا الى امثالها ابدا ويعين على ذالك بالعزلة والصمت وقلة الاكل وقلة النوم واحراز قوت حلال والتورع عن الحرام والشبهة اما بكسب او بضاعة في يده من ارث او سبب حلال فان كان فيما ورثه شبهة او حرام اخرجه ولم ياكل منه ولم يلبس لشيء منه فان راس المعاصي الحرام وملاك الدين الحلال والتورع وتصفية اللقمة فكل ما ينشا من انسان من خير وشر فمن اللقمة فالحلال يورث الخير والحرام يورث الشر كالقدر اذا طبخ ما فيها واستكمن

ایک بالشت کے قریب ہوا تھا اس لئے اسی بستی والوں میں سے شمار کر لیا گیا ایک روایت میں ہے کہ حق تعالیٰ نے بری بستی کو دور ہونے کا اور اچھی بستی کو قریب ہونے کا حکم فرما دیا اور کہا دونوں بستیوں کی مسافت ناپ لو پھر لوگوں نے اسے اچھی بستی سے ایک بالشت قریب پایا، آخر کار اسے بخش دیا گیا۔ یہ اس بات کی واضح دلیل ہے کہ توبہ کے لئے اس کی نیت و کوشش اور اس کا قصد مفید ہے اور اس پر بھی دلیل ہے کہ نجات نیکیوں کے پلہ کے جھکنے پر ہے اگرچہ بقدر رائی کے دانہ کے وزن کی برابر ہی جھکاؤ ہو۔ نتیجہ صاف ہے کہ تائب کو کثرت سے نیکیاں کرنی چاہئیں اور اور نوافل میں مشغول رہنا چاہیئے تاکہ ان سے قیامت کے دن جھگڑنے والوں کو راضی کر سکے اور ان سے فرائض اونچے چڑھ سکیں جیسا کہ نبی صلعم نے فرمایا: کثرت سے نوافل میں مشغول رہو کہ ان سے فرائض بلند کئے جائیں یا جیسا کہ آپ نے فرمایا کہ انسان اللہ سے صحیح صحیح پکا اور مضبوط عہد باندھے کہ وہ گناہ یا ان جیسے گناہ آئندہ کبھی نہیں کریگا اور اس عہد پر گوشہ نشینی، خاموشی، کم کھانے اور کم سونے، حلال روزی پیدا کرنے اور حرام سے بچنے کے ساتھ مدد لے اگر ذاتی کمائی میں یا میراث سے یا کسی حلال سبب سے جو رقم لی ہے اس میں شبہ ہو یا یقینی طور پر حرام ہو اسے نکال ڈالو اور اس میں سے ایک پائی بھی استعمال نہ کرو۔ کیونکہ تمام گناہوں کی چوٹی حرام ہے اور دین کی جڑ حلال، محتاط اور پاک روزی ہے جو بھی نیکی یا بدی انسان سے سرزد ہوتی ہے سب روزی سے ہوتی ہے حلال روزی سے خیر و نیکی پیدا ہوتی ہے اور حرام سے شیطنت اور بدی جیسے ہانڈی میں کوئی چیز ڈال کر پکائی جائے تو اچھی چیز کی خوشبو اچھی نکلے گی اور بری کی بری۔ یہ بو ہی بتا دے گی کہ ہانڈی میں کیا ہے ہر برتن سے وہی ٹپکتا ہے جو اس میں ہوتا ہے۔ مستند فقہاء اور علماء کی مجلسوں میں کثرت سے اٹھو بیٹھو اور ان سے صحیح صحیح دینی معلومات بڑھاؤ، علماء ہی تمہیں اللہ تعالیٰ تک پہنچنے کی راہیں بتائیں گے

نضجه تبين الرائحة الفائحة عما فيها كل اناء
ينضح بما فيه ■ يكثر مجالسة الفقهاء والعلماء
بالله ليستفيد منهم امر دينه وليعرفوه
سلوك الطريق الى الله تعالى وحسن الادب
فى طاعته والقيام فى امره وينبهونه
على ما خفى عليه من امر السلوك فى طريقه
فلا بد لكل من سلك طريقا لم يعرفه من
دليل يدله ومرشد يرشده وهادى
يهديه وقائد يقوده وليستعمل الصدق
فى جميع ذلك والاخلاص والجد فى المجاهدة
قال الله تعالى والذين جاهدوا فينا لنهدينهم
سبلنا فقد ضمن للمجد الصادق فى طريقة
الهداية فاذا صدق فى ذالك لا يعدم
الهداية لان الله لا يخلف الميعاد وليس بظلام
للعبيد وهو ارحم الراحمين رؤف رحيم
لطيف بخلقه بار ببريته معين وموفق للمقبلين
اليه داع للمدبرين المولين عنه باللطف يفرح
بتوبتهم كالوالدة الشفيقة اذا قدم ولدها
من سفره البعيد قال النبى صلى الله عليه
وسلم الله افرح بتوبة احدكم من رجل
مر بارض دوية مهلكة ومعه راحلة
عليها طعامه وشرابه وما يصلحه فاضلها
فخرج فى طلبها حتى كادت نفسه تخرج
فقال ارجع الى المكان الذى اضللتها فيه
فاموت هناك فرجع الى مكانه فغلبته

اور اطاعت کے اور اللہ کے حکم کو قائم کرنے کے بہترین آداب و اصول بتائیں گے اور اللہ کی راہ پر چلنے کے لئے جو ضروری باتیں ہیں اور تم کو معلوم نہیں ان سے تم کو آگاہ کریں گے۔

دیکھو ان جانی راہ پر چلنے کے لئے ہر شخص کو ایک راہنما کی ضرورت ہوتی ہے جو اسے صحیح راہ پر لے جائے اور ایک مرشد و ہادی ضروری ہوتا ہے جو اسے راہ کے نشیب و فراز بتاتا رہے اور ایک قائد لازمی ہے جو صحیح صحیح قیادت کے فرائض انجام دے سکے اور ان تمام باتوں میں صدق و اخلاص کو پیش نظر رکھو اور مجاہدہ میں سرتوڑ کوشش کرو حق تعالٰی نے فرمایا: جو لوگ ہماری راہ میں کوشش کرتے ہیں ہم ان پر یقیناً اپنی راہیں کھول دیتے ہیں۔ حق تعالٰی نے سچے اور سرتوڑ کوشش کرنے والوں کے لئے راہ ہدایت کی ضمانت لے لی ہے اگر تم اس راہ پر چلنے کے لئے دل سے کوشش کرو گے تو ہرگز ہرگز ہدایت سے محروم نہ رہو گے کیونکہ کیونکہ اللہ تعالٰی وعدہ خلافی نہیں فرماتا اور اپنے بندوں پر ظلم نہیں کرتا اور وہ ان پر سب سے زیادہ مہربان و شفیق ہے اور اپنی مخلوق سے انتہائی نرمی اور محبت و پیار سے پیش آتا ہے اور ان کے حق میں محسن اعظم ہے اور ان کی اعانت فرماتا ہے اور اپنی طرف آنے والوں کو صحیح راہ کی توفیق عطا فرماتا ہے اور جو اس سے منہ پھیر کر اور پیٹھ موڑ کر بھاگتے ہیں انہیں محبت بھری آواز سے اپنی طرف آنے کی دعوت دیتا ہے اور ان کی توبہ سے خوش ہوتا ہے جیسے ایک ماں خوش ہوتی ہے جب اس کا لاڈلا بیٹا کسی لمبے سفر سے واپس آتا ہے نبی اکرم صلعم نے فرمایا: یقیناً اللہ اللہ تعالٰی کسی کی توبہ سے بہت خوش ہوتا ہے اس سے کہیں زیادہ جو کسی خطرناک و مہلک جنگل سے گزر رہا ہو، اور اس کے ساتھ اس کی سواری بھی ہو جس پر اس کے کھانے پینے کا اور اس کے علاوہ دیگر ضروری سامان لدا ہوا ہو پھر وہ اپنی سواری کو گم پائے پھر وہ اسے ڈھونڈتا ہوا نکلے پھرے اور ڈھونڈتے ڈھونڈتے اس کی جان لبوں پر آ جائے اور قریب المرگ

عينه فغمضها لحظة فاستيقظ فاذا راحلته
عند رأسه عليها طعامه وشرابه قال
علي كرم الله وجهه سمعت ابا بكر رضي الله
عنه وهو الصادق قال قال رسول الله صلى الله
عليه وسلم ما من عبد أذنب ذنبا فقام
وتوضأ وصلى واستغفر الله من ذنبه الا كان
حقا على الله أن يغفر له لأنه يقول جل وعلا
ومن يعمل سوءا أو يظلم نفسه ثم يستغفر
الله يجد الله غفورا رحيما وأما الأموال
الحاضرة المغصوبة فليردها إلى المالك مما
يعرف له مالكا معينا أو الى ورثته على ما
تقدم وما لا يعرف له مالكا معينا فعليه
أن يتصدق به عن صاحبه فان اختلط
الحرام بالحلال مثل ان اختلط المغصوب
بالارث الحلال حسب واجتهد في معرفة
مقدار الحرام وتصدق بذلك المقدار
وترك الباقي له ولعياله واما الاعراض فهو
سب الناس وشتمهم مشافهة وهو الجناية
على القلوب وكذلك غيبتهم وذكرهم بالقبيح
وما يسوءهم من الغيبة وهو كل كلام لا يحسن
أن يقال له في وجهه فاذا اف له في غيبة منه
كان قد اغتابه فكفارته أن يذكر له ذلك
ويستحله فان كانوا جماعة فواحدا واحدا
ومن مات منهم قبل ذلك تدارك ذلك
بتكثير الحسنات على ما ذكرنا كل ذلك إذا

ہو جائے پھر وہ فیصلہ کرے کہ جہاں میں نے اپنی سواری گم کی تھی اسی جگہ چلا جاؤں وہیں مر جاؤں گا پھر اسی جگہ وہ چلا جاتا ہے اور وہاں اس کی آنکھ لگ جاتی ہے اور تھوڑی سی دیر کے لئے سو جاتا ہے اور بیدار ہوتا ہے تو اس کی سواری معہ تمام سامان کے اس کے سرہانے کھڑی ہوتی ہے حضرت علی فرماتے ہیں: میں نے حضرت ابوبکر سے جو صدیق ہیں سنا کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جو بندہ گناہ کرنے کے بعد فوراً کھڑا ہو جاتا ہے اور وضو کر کے نماز پڑھتا ہے پھر اللہ سے اپنے گناہ کی معافی مانگتا ہے تو یقیناً اللہ تعالیٰ اس کا گناہ بخش دیتا ہے کیونکہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے: جو کوئی برائی کرے یا اپنی جان پر ظلم کرے پھر اللہ سے معافی مانگے وہ اللہ کو غفور رحیم (بخشنے والا اور مہربان) پائے گا اگر غصب کیا ہوا مال موجود ہے تو مالک کو لوٹا دو اگر اس کا صحیح مالک مل جائے ورنہ اس کے وارثوں کو دیدو جیسا کہ اوپر گزرا اور اگر اس کا مالک معلوم نہ ہو سکے تو اسے اس کے مالک کی طرف سے خیرات کر دو اگر حرام و حلال ملا جلا ہو جیسے چھینا ہوا حرام مال میراث سے ملے ہوئے حلال مال میں مل جل گیا تو اس کا اندازہ لگاؤ کہ کتنا مال حرام ہے اور کتنا حلال ہے اور حرام کی مقدار معلوم کرنے میں سر توڑ کوشش کرو اور اسے خیرات کر دو اور باقی اپنے اہل و عیال کے لئے بچا لو۔ اگر کسی کی عزت و ناموس پر حملہ کیا ہے جیسے بالمشافہ کسی کو گالیاں دیں اور سخت سست کہا تو یہ دلوں پر جنایت ہے یعنی دل آزاری ہے یہی حال غیبت کا ہے کہ کسی کا ذکر عیبوں کے ساتھ اور برائیوں کے ساتھ پس غیبت کیا کہ اگر وہ سنتا تو اسے برا معلوم ہوتا غیبت ہر وہ بات ہے جو کسی کے منہ در منہ کہنا نامناسب ہے اور اچھی معلوم نہیں ہوتی اگر یہی بات اس کے پس غیبت کی جائے تو غیبت ہے اس کا کفارہ یہ ہے کہ جس کی غیبت کی ہے غیبت والی بات اسے بتا کر اس سے معافی مانگ لی جائے اگر پوری جماعت ہو تو فرداً فرداً ہر ایک سے معافی مانگ لو اگر ان میں سے کوئی شخص مر گیا ہو تو پھر غیبت کا تدارک اس طریقہ پر جسے ہم ذکر کر آئے ہیں

بلغتهم الغيبة وأما إذا لم يبلغهم فلا يجب
عليه استحلالهم بل لا يجوز لأن فيه إيصال
الألم إلى قلوبهم بل يأتي الذين اغتابهم
عندهم فيكذب نفسه عندهم ويثني
على المغتابين۔

**فصل** ولا بد أن يعرفه قدر جنايته ولا
يعرض له في سائر المظالم ولا يكفي في ذلك
الاستحلال المبهم لجواز أن المظلوم إذا عرف
قدر ظلمه على الحقيقة لم تطب نفسه بالإحلال
بل يؤخر ذلك ليوم القيامة ليأخذ بدله من
حسناته أو يحمله من سيئاته وإن كان من جملة
جنايته على الغير ما لو عرفه وذكره لتأذى بمعرفته
كزناه بجاريته وأهله أو نسبته باللسان إلى عيب
خفي من عيوبه يعظم أذاه به فها هنا الطريق
له إلا أن يستحله مبهما ويبقى عليه له مظلمة
ما فيجبرها بالحسنات كما يجبر مظلمة الميت والغائب
وكل جنايته على الغير لم يعلم بها لو
ذكرها الجاني له ذلك لم تطب نفسه بالإحلال
بسرعة أو لا يأمن المجني عليه مقابلته بها
نحو الجاني في ذلك وطريقه أن يتلطف له و
يسعى في مهماته وأغراضه ويظهر من حبه
والشفقة عليه ما يستميل به قلبه فإن الإنسان
عبد الإحسان وكل من نفر بسيئة مال ورجع
بحسنة فإن تعذر عليه فالكفارة بتكثير الحسنات
ليجزي بها في يوم القيامة جنايته فإن الله تعالى

نیکیوں کی کثرت سے ہو جائیگا یہ سب کچھ اس وقت ہے جب غیبت کی غیبت کیئے جانیوالوں کو خبر لگ گئی ہو اور اگر خبر نہ لگی ہو تو ان سے معاف کرانا واجب نہیں بلکہ جائز بھی نہیں کیونکہ خبر کرنے سے ان کا دل دکھے گا ان جن کے آگے غیبت کی ہے ان سے کہدے کہ میں نے فلاں کے بارے میں جو کچھ کہا تھا میں اس میں قطعی جھوٹا تھا اور ان کے آگے غیبت کیئے جانے والوں کی جائز تعریف کرے۔

## دفاع وعوضِ مظالم

غیبت کے علاوہ تمام مظالم میں ظلم کی مقدار ارباب حقوق کے آگے بیان کرنا مناسب نہیں ہاں غیبت میں مبہم طور پر معافی مانگ لینا کافی ہے کیونکہ ممکن ہے کہ جب مظلوم کو اپنے اوپر ظلم کی مقدار معلوم ہو جائے تو وہ معاف کرنے پر راضی نہ ہو بلکہ قیامت پر فیصلہ چھوڑ دے تاکہ قیامت کے دن ظلم کے بدلہ اسے ظالم کی نیکیاں مل جائیں یا مظلوم کی برائیاں ظالم پر پڑ جائیں اگر کوئی ظلم ایسا ہو کہ اگر اسے مظلوم کو بتایا جائے تو اس سے اسے سخت دکھ پہنچے جیسے کہا جائے کہ میں نے تیری بیٹی سے یا بیوی سے زنا کیا تھا یا اگر مظلوم کے پوشیدہ عیوب میں سے کسی عیب کو بیان کیا جائے تو اسے جان کر اسے سخت صدمہ ہو تو ایسی صورت میں مبہم طور پر معافی مانگنے کے سوا کوئی چارہ کار نہیں اگر مظلوم معاف کر دے تو پھر بھی ظالم کے ذمہ کچھ نہ کچھ ظلم باقی رہ جاتا ہے جس کی نیکیوں ہی سے تلافی ہو سکتی ہے جیسے مرے ہوئے اور غائب مظلوم کے مظالم کی تلافی ہوتی ہے۔ ہر اس غیر معلوم ظلم کے (کہ اگر ظالم اسے مظلوم کے سامنے بیان کرے تو مظلوم کا دل گوارا نہ کرے کہ اسے جلدی سے معاف کر دیا جائے بلکہ ظالم کو بھی اسے بیان کر کے قصاص میں اپنی جان کا اندیشہ ہے) بیان کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ ظالم مظلوم کے ساتھ محبت و پیار سے پیش آئے اور اس کے کاموں میں اس کا ہاتھ بٹاتا رہے اور ہر امر میں اس کے ساتھ تعاون کرے اور اپنی محبت و شفقت کا اس پر اظہار کرتا رہے اور اس کے کام بنائے تاکہ اس طرح اس کا دل اپنی طرف کھینچ لے کیونکہ احسان و سلوک سے جھکتا ہے جو شخص تمہاری برائی سے بیزار تھا وہی شخص تمہاری نیکیوں کی وجہ سے تمہاری طرف مائل ہو جائے گا اگر یہ کام بھی مشکل ہو تو

يحكم به عليه ويلزمه قبول حسناته مقابلة لجنايته عليه إذا امتنع من القبول كمن أتلف في الدنيا مالا فجاء بمثله فامتنع من له الحق عن قبول ذلك وابرائه عن ذلك فان الحاكم يحكم عليه بالقبض شاء أم لم يشأ وكذلك الله عزوجل يحكم بذلك في عرصات القيامة وهو أحكم الحاكمين وأعدل العادلين۔

**فصل** فإذا تخلص من مظالم العباد وتفرغ لعبادة الله تعالى في خاصته سلك طريق الورع لان به يتخلص العبد في الدنيا والآخرة من العباد ومن عذاب الله عزوجل وبه يخفف عنه الحساب يوم القيامة فإن الحساب يوم القيامة لحقوق العباد والمعاملات التي جرت في الدنيا بين الأنام على غير وجه الشرع وأما من حاسب نفسه في الدنيا، واخذ من الخلق ما يستحقه واعرض عما ليس له وخاف من طول الحساب في القيامة فعلى أي شيء يحاسب وفي الخبر: إن الله تعالى يستحي أن يحاسب الورعين في القيامة ولهذا قال النبي صلى الله عليه وسلم حاسبوا أنفسكم قبل أن تحاسبوا وزنوها قبل أن توزنوا وقال صلى الله عليه وسلم من حسن إسلام المرء تركه مالا يعنيه وهذا إشارة إلى التوقف في كل شيء وترك الاقدام عليه الا باذن الشرع فان وجد في الشرع مساغا

پھر کفارہ کثرت سے نیکیاں ہیں تاکہ قیامت کے دن اللہ تعالےٰ ان سے تمہارے ظلم کا بدلہ چکا دے کیونکہ اللہ مظلوم کو نیکیاں لینے کا حکم فرمائے گا، اور مظالم کے بدلے اسے نیکیاں قبول کرنی پڑیں گی اگر قبول نہیں کرے گا تو ظالم کی اتنی نیکیاں ضبط کرلی جائیں گی جیسے اگر کوئی کسی کا مال برباد کر دے پھر اس کے ہم شکل مال لاکر اسے دے لیکن مال والا ہم شکل مال قبول نہ کرے اور نہ برباد کرنے والے کو معاف کرے تو حاکم وہ مال ضبط کرکے بیت المال میں جمع کرا دیتا ہے خواہ مظلوم چاہے یا نہ چاہے اسی طرح حق تعالیٰ سبحانہ قیامت کے دن میدان محشر میں فیصلہ فرمائے گا اللہ تعالےٰ بہترین حاکم و عادل ہے۔

**مظالم سے سبکدوشی کے بعد پارسائی** جب تم لوگوں کے حقوق ادا کر کے سبکدوش ہو جاؤ اور اللہ کی عبادت کے لئے فراغت حاصل ہو جائے تو آپ پارسائی کی راہ پر تیزی سے چل پڑو کیونکہ پارسائی ہی سے انسان کو دنیا اور آخرت میں لوگوں سے اور اللہ تعالیٰ کے عذاب سے نجات حاصل ہو گی اور اسی سے قیامت کے دن حساب میں تخفیف ہو گی کیونکہ قیامت کا دن بندوں کے حقوق کے لئے اور باہمی خلاف شرع معاملات کی باز پرس کے لئے ہو گا پھر جو دنیا میں اپنا محاسبہ کرتا رہا اور لوگوں سے اپنے جائز حقوق منواتا رہا اور ناجائز و حرام سے بچتا رہا اور قیامت کے دن والے طویل حساب سے ڈرتا رہا اس سے کچھ چیز کا حساب لیا جائے گا؟ ایک حدیث میں ہے کہ حق تعالیٰ قیامت کے دن پرہیزگاروں سے حساب لینے سے شرمائے گا اسی لئے نبی صلعم نے فرمایا اپنا حساب خود لے لو قبل اس کے کہ تم سے حساب لیا جائے اور اپنے عمل ان کے تولے جانے سے پہلے پہلے تول لو، سرور عالم صلعم نے فرمایا: انسان کے حسن اسلام میں سے غیر ضروری باتوں کا چھوڑ دینا بھی ہے اس سے آپ نے اس بات کی طرف اشارہ فرمایا کہ ہر بات میں توقف کیا جائے اور بلا شرعی اجازت کے اس پر ہرگز ہرگز اقدام نہ کیا جائے اگر شرع اس کی اجازت دیتی ہو اور اس میں اس کی گنجائش ہو تو اسے کیا جائے ورنہ اسے چھوڑ دیا جائے اور شریعت کے موافق دوسری بات اختیار کی جائے اسی کی

لتناوله والشروع فيه فعل والا وقف عنه ومال الى غيره واليه اشار رسول الله صلى الله عليه وسلم دع ما يريبك إلى ما لا يريبك وقال صلى الله عليه وسلم المؤمن وقّاف و المنافق لقّاف وقال صلى الله عليه وسلّم لو صليتم حتى تكونوا كالحنايا و صمتم حتى تكونوا كالأوتار فما ينفعكم الا الورع الشافي وفي موضع آخر المؤمن فتاش وقال صلى الله عليه وسلم من لم يبال من أين مطعمه ومشربه لم يبال الله تعالى من أي باب من النار يدخله عن جابر بن عبد الله رضى الله عنهما عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه قال ايها الناس إن أحدكم لن يموت حتى يستكمل رزقه فلا تستبقوا الرزق واتقوا الله و أجملوا في الطلب وخذوا ما حلّ لكم و ذروا ما حرم عليكم وعن ابن مسعود رضى الله عنه عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه قال لا يكتسب العبد مالا من الحرام و يتصدق به فيؤجر عليه و لا ينفق منه شيئا فيبارك له فيه و لا يتركه خلف ظهره إلا كان زاده إلى النار وقال صلى الله عليه وسلم إن الله لا يمحو الشرّ بالشرّ و لكن يمحو الشرّ بالخير عن عمران بن الحصين رضى الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم أنه قال إن الله تعالى يقول عبدي أدّ ما افترضت عليك تكن من أعبد الناس واتنه عما نهيتك عنه

طرف رسول اللہ صلعم نے ذیل کی حدیث سے اشارہ کیا ہے حدیث یہ ہے: جو چیز تجھے شک میں ڈالے اسے چھوڑ دے اور وہ چیز اختیار کر جو تجھے شک میں ڈالنے والی نہ ہو، اور آپ نے فرمایا: مومن توقف کرتا ہے اور منافق بلا سوچے سمجھے بے پروائی سے کر گزرتا ہے۔ سرور عالم صلعم نے فرمایا: اگر تم اس قدر نمازیں پڑھو کہ تم کمانوں کی طرح جھک جاؤ اور تم اس قدر روزے رکھو کہ تم تانت کی طرح لاغر ہو جاؤ تو نماز و روزے تمہیں فائدہ پہنچانے والے نہیں ہاں پرہیزگاری شفا بخش ہے، ایک حدیث میں ہے مومن خوب کرید کرتا ہے (تب آگے قدم اٹھاتا ہے) نیز نبی صلعم نے فرمایا: جس نے اس کی پرواہ نہیں کی کہ اس کا کھانا پینا کہاں سے ہے؟ اس کی اللہ کو بھی پرواہ نہ ہوگی کہ اسے جہنم کے کس دروازے سے جہنم میں جھونکے۔

حضرت جابر بن عبداللہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: لوگو! تم میں سے کوئی ہرگز نہیں مرتا جب تک اپنا رزق پورا نہیں کر لیتا لہٰذا روزی میں جلدی نہ کرو اور اللہ سے ڈرو اور روزی حلال طریقہ سے کماؤ وہی طریقہ اختیار کرو جو اللہ نے تمہارے لئے حلال فرما دیا ہے اور اس سے بچو جو حرام کر دیا ہے، حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: جو بندہ حرام طریقہ سے روزی کماتا ہے اور اس سے خیرات کرتا ہے اس کا اسے اجر نہیں ملتا اگر اس میں سے کچھ خرچ کرتا ہے تو اسے اس میں برکت نہیں ہوتی اور اگر اسے چھوڑ کر مر جاتا ہے تو یہ اس کے لئے جہنم کا توشہ بن جاتا ہے رحمت عالم صلعم نے فرمایا: اللہ تعالے برائی کو برائی سے نہیں مٹاتا البتہ برائی کو نیکی سے مٹا دیتا ہے حضرت عمران بن حُصین کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: حق تعالیٰ فرماتا ہے: اے میرے بندے اگر تو میرے فرض کردہ فرائض ادا کرتا رہے گا تو تو لوگوں میں سب سے زیادہ عبادت گزار بن جائے گا اور اگر تو حرام کاموں سے بچے گا تو سب سے زیادہ پرہیزگار ثابت ہوگا اور اگر تو میری دی ہوئی روزی پر قناعت کرے گا تو سب سے زیادہ مالدار ہو جائے گا۔ رحمت عالم صلعم نے حضرت ابو ہریرہؓ سے فرمایا:

تكن من أورع الناس واقنع بما رزقتك تكن من أغنى الناس وقال صلى الله عليه وسلم لأبي هريرة رضي الله عنه كن ورعا تكن من أعبد الناس قال الحسن البصري رحمة الله عليه مثقال ذرة من الورع خير من ألف مثقال من الصوم والصلاة وأوحى الله تعالى إلى موسى عليه السلام لا يتقرب إلي المتقربون بمثل الورع وقيل رد دانق من شبهة أفضل عند الله من ست مئة حجة مبرورة وقيل سبعين حجة متقبلة وقال أبو هريرة رضي الله عنه جلساء الله تعالى غدا أهل الورع والزهد وقال ابن المبارك رحمه الله ترك فلس من الحرام أفضل من مئة فلس يتصدق به روي عن ابن المبارك أنه كان بالشام يكتب الحديث، فانكسر قلمه فاستعار قلما فلما فرغ من الكتابة نسي فجعل القلم في مقلمته فلما رجع إلى مرو رأى القلم وعرفه فتجهز للقدوم إلى الشام لرد القلم إلى صاحبه وعن النعمان بن بشير رضي الله عنه انه كان يقول سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول الحلال بين والحرام بين وبينهما مشتبهات لا يعلمها كثير من الناس فمن اتقى الشبهات استبرأ لدينه وعرضه ومن لم يتق الشبهات وقع في الحرام كالراعي يرعى حول الحمى يوشك أن يقع فيه وإن لكل ملك حمى وإن حمى الله محارمه ألا وإن في الجسد مضغة إذا صلحت صلح

پرہیزگار بن تو لوگوں میں سب سے زیادہ عبادت گزار ہوگا۔

حسن بصریؒ: ایک ذرے کے وزن کی برابر پرہیزگاری روزے نماز کے ہزار ذرات کے وزن سے بہتر ہے۔

اللہ تعالٰے نے حضرت موسٰے کے پاس وحی بھیجی کہ پرہیزگاری سے زیادہ کسی عمل سے میرا قرب ......... حاصل نہیں کر سکتے۔ کہا جاتا ہے چاندی کا ایک دانق (۱/۶ درہم) خیرات کرنا اللہ کے نزدیک چھ سو مقبول حجوں سے افضل ہے اور بعض نے کہا ہے کہ ستر مقبول حجوں سے افضل ہے

حضرت ابوہریرہؓ: کل اللہ کے پاس بیٹھنے والے پرہیزگار و پارسا حضرات ہیں۔ عبداللہ بن مبارکؒ: حرام کا ایک پیسہ چھوڑنا سو پیسوں کے صدقہ سے افضل ہے۔ ایک دفعہ عبداللہ بن مبارکؒ ملک شام میں حدیثیں لکھ رہے تھے اتفاق سے لکھتے لکھتے قلم ٹوٹ گیا آپ نے کسی سے قلم مانگ کر لکھنا شروع کر دیا حتے کہ حدیثیں لکھ کر فارغ ہوگئے تو جس سے قلم لیا تھا اسے دینا بھول گئے اور اپنے قلمدان میں رکھ لیا جب آپ مرو مقام میں پہنچ گئے تو آپ نے اپنے قلمدان میں ......... وہ قلم دیکھا اور آپ کو یاد آگیا کہ یہ فلاں کا قلم ہے تو آپ قلم واپس کرنے کے لئے پھر شام گئے اور جس کا قلم تھا اسے قلم دے کر واپس آئے۔ حضرت نعمان بن بشیرؓ کا بیان ہے کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرما رہے تھے حلال ظاہر ہے اور حرام ظاہر ہے اور ان دونوں کے درمیان شبہ والی چیزیں ہیں جن کو بہت سے لوگ نہیں جانتے پھر جو شبہ والی چیزوں سے بچتا رہا اس نے اپنا دین محفوظ کر لیا اور اپنی آبرو بچالی اور جو ان سے نہیں بچا وہ حرام میں پڑ گیا جیسے کوئی چرواہا اپنے جانور چراگاہ کے آس پاس چراتا ہے قریب ہے کہ وہ چراگاہ میں داخل ہو جائے۔ دیکھو ہر بادشاہ کی چراگاہ ہوتی ہے اور اللہ کی چراگاہ اس کے محارم ہیں یعنی حرام کام اللہ کی چراگاہ ہیں۔ کان کھول کر سن لو جسم میں ایک لوتھڑا ہے اگر وہ ٹھیک ہے تو سارا جسم ٹھیک ہے اور اگر وہ بگڑا

الجسد كله وإذا فسدت فسد الجسد كله
ألا وهي القلب وعن أبي موسى الأشعري رضي الله
عنه قال لكل شيء حد وحدود الإسلام
الورع والتواضع والصبر والشكر فالورع
ملاك الأمور والصبر النجاة من النار
والشكر الفوز بالجنة ودخل الحسن البصري
رحمه الله مكة فرأى غلاما من أولاد
علي بن أبي طالب رضي الله عنه قد اسند ظهره
إلى الكعبة يعظ الناس فوقف عليه الحسن و
قال له: ما ملاك الدين فقال الورع فقال ما آفة
الدين قال الطمع فتعجب الحسن منه وقال
إبراهيم بن أدهم رحمة الله الورع ورعان
ورع فرض وورع حذر فورع الفرض
الكف عن معاصي الله وورع الحذر
الكف عن الشبهات في محارم الله تعالى
فورع العام من الحرام والشبهة وهو كل ما
كان للخلق عليه تبعة وللشرع فيه مطالبة
وورع الخاص من كل ما كان فيه الهوى
وللنفس فيه شهوة ولذة وورع خاص
الخاص من كل ما كان لهم فيه إرادة ورؤية
فالعام يتورع في ترك الدنيا والخاص يتورع
في ترك الجنة وخاص الخاص يتورع في ترك ما
سوى الذي خلق وبرأ قال يحيى بن معاذ الرازي
رحمه الله الورع على وجهين ورع في الظاهر
وهو ألا تتحرك إلا لله وورع في الباطن

ہوا ہے تو سارا جسم بگڑا ہوا ہے یاد رکھو وہ دل ہے حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ: ہر چیز کی حد ہوتی ہے اسلام کی حدیں پارسائی، تواضع، صبر اور شکر ہیں۔ پارسائی تمام نیک کاموں کی جڑ ہے صبر جہنم سے نجات کا ذریعہ ہے شکر کامیابی جنت کا زینہ ہے ایک دفعہ حسن بصریؒ مکہ تشریف لائے آپ نے آلِ علی کے ایک بچہ کو دیکھا کہ کعبہ کی دیوار سے پشت لگا کر بیٹھا ہے اور لوگوں کو وعظ سے سمجھا رہا ہے حسنؒ نے ٹھہر کر اس سے پوچھا: دین کی جڑ کیا ہے؟ بولا: ورع (تقویٰ)، پوچھا دین کے لئے آفت کیا ہے؟ بولا: لالچ، یہ جواب سن کر حسن حیرت میں رہ گئے۔ ابراہیم بن ادھمؒ: دو قسم کی پرہیزگاری ہے ایک پرہیزگاری فرض ہے اور وہ اللہ کے گناہوں سے کنارہ کش رہنا ہے اور ایک پرہیزگاری احتیاط ہے اور وہ محارم میں شبہ والی چیزوں سے بچنا ہے لہٰذا عوام کی پارسائی حرام و شبہ والی چیزوں سے ہے اور حرام ہر وہ شے ہے جس سے لوگوں کو صدمہ پہنچے اور اس پر شریعت باز پرس کرے اور خواص کی پارسائی ہر اس چیز سے ہے جس میں خواہش نفسانی کو دخل ہو اور نفس کے لئے اس میں شہوت و لذت ہو اور خواص الخواص کی ہر اس چیز سے ہے جس میں ان کے لئے ارادۂ رؤیت کو دخل ہو یعنی یہ خیال پیدا ہو کہ ہم نے اپنی طاقت سے عبادت کی اور عبادت کو دیکھے اور اللہ کو نہ دیکھے خاص الخاص اپنی طاقت و عبادت کو نہیں دیکھتے بلکہ ان کی نگاہ براہ راست اللہ پر ہوتی ہے عوام ترک دنیا کر کے پرہیزگار بنتے ہیں، خواص ترک جنت کر کے پرہیزگار بنتے ہیں اور ترک ماسوا کر کے پرہیزگار بنتے ہیں۔

یحییٰ بن معاذ رازی: پرہیزگاری ظاہری اور باطنی دو قسم کی ہے ظاہری پارسائی تو یہ ہے کہ تم اللہ ہی کے لئے حرکت کرو اور باطنی پارسائی یہ ہے کہ تمہارے دل میں ماسوا اللہ کا کھٹکا کبھی نہ گزرے آپ فرماتے ہیں جس نے لطیف و باریک پارسائی نہیں دیکھی اسے

وهو أن لا يدخل فى قلبك سواه تبارك وتعالى
وقال يحيى رحمه الله أيضا من لم ينظر فى
دقيق من الورع لم يحصل له شيء ولم يصل
إلى الجليل من العطاء وقيل من دق فى الورع
نظره جلّ فى القيامة خطره وقيل الورع فى المنطق
أشدّ منه فى الذهب والفضة والزهد فى
الرياسة أشد منه فى الذهب والفضة
لأنك تبذلهما فى طلب الرياسة وقال أبو سليمان
الدارانى رحمه الله الورع أول الزهد كما أن القناعة
طرف الرضا وقال ابو عثمان رحمه الله ثواب
الورع خفة الحساب وقال يحيى بن معاذ الرازى
رحمة الله الورع الوقوف على حدّ العلم من
غير تأويل وقال ابن الجلاء رحمه الله من لم
يصحبه الورع فى فقره أكل الحرام النصّ
وقال يونس بن عبيد الله رحمه الله الورع الخروج
من كل شبهة ومحاسبة النفس مع كل
طرفة قال سفيان الثورى رحمه الله ما رأيت
أسهل من الورع كل ما حاك فى نفسك
تركته وهو قول النبى صلى الله عليه وسلم "الإثم
ما حاك فى صدرك وكرهت أن يطلع عليه
الناس" وهو إذا لم ينشرح الصدر به وكان
فى قلبك منه شيء وكذلك قوله صلى الله
عليه وسلم الإثم حوّاز القلوب يعنى ما حزّ
فى صدرك وحاك ولم يطمئن عليه القلب
فاجتنبه ومنه الحديث إياكم والحكاكات فإنها

کچھ نہیں ملا اور اس کی جلیل القدر عطیہ تک رسائی نہیں ہوتی۔
کہا گیا ہے کہ جس کی پارسائی میں دقیق ولطیف نگاہ رہی قیامت کے دن
اس کا مقام بلند ہو گا کہتے ہیں گفتگو میں پارسائی سونا چاندی خیرات کرنے
سے افضل ہے اور ریاست کے زمانہ میں پرہیزگاری سونا چاندی کے
صدقہ کرنے سے بہت افضل ہے کیونکہ سونا چاندی حصول ریاست کے لئے
خرچ کیا جاتا ہے۔ ابو سلیمانؒ دارانی: پارسائی کی ابتدا دنیا سے بے رغبتی
ہے جیسے قناعت رضائے باری تعالےٰ کا ایک کنارا ہے۔ ابو عثمانؒ:
پارسائی حساب میں ہلکا پن ہے۔ یحییٰ بن معاذ رازی: پارسائی علم کی
حد پہ تاویل کے بغیر ٹھہر جانے کا نام ہے۔ ابن جلاءؒ: جس کے ساتھ درویشی
کی حالت میں پارسائی نہیں وہ صریح طور پہ حرام کھاتا ہے۔ یونس بن
عبید اللہ: پرہیزگاری ہر شبہ سے رک جانا اور منٹ منٹ پر نفس سے
محاسبہ کرنا ہے۔ سفیانؒ ثوری: میں نے پرہیزگاری سے آسان کوئی
چیز نہیں دیکھی جو چیز دل میں کھٹکی اسی کو میں نے چھوڑ دیا۔ نبی صلعم نے
فرمایا۔ گناہ وہ ہے جو تیرے دل میں کھٹکے اور تو ڈرے کہ کہیں اس کی
لوگوں کو خبر نہ ہو جائے اس کی موجودگی میں سینہ میں انشراح نہیں پیدا
ہوتا اسی طرح نبی صلعم نے فرمایا گناہ دلوں کی خراش ہے یعنی جو چیز دل
میں چبھے اور کھٹکے اور اس پہ دل مطمئن نہ ہو اس سے بچو۔ ایک حدیث
میں ہے کہ تم اپنے کو خراشوں سے دور رکھو کیونکہ وہ گناہ ہیں، فرمایا: شک
پیدا کرنے والی چیزوں کو چھوڑ کر ان چیزوں کو اختیار کرو جو شک میں
نہ ڈالیں۔ معروفؒ کرخی: جس طرح تم اپنی زبان کو برائی سے محفوظ
رکھتے ہو اسی طرح اسے مدح سے بھی محفوظ رکھو۔ بشرؒ بن حارث:
تین عمل بہت سخت ہیں ناداری میں بخشش خلوت میں تقوے اور جس سے
ڈر اور طمع ہو اس کے سامنے سچی بات کہنا۔ بشرؒ بن حارث حافی کی بہن
امام احمدؒ کے پاس آکر ان سے پوچھتی ہیں کہ ہم خواتین اپنے گھروں کی
چھتوں پر چرخا کاتا کرتی ہیں ظاہریہ فرقہ کی مشعلیں ہمارے پاس سے

المآثم وقوله صلى الله عليه وسلم دع ما يريبك إلى مالا يريبك وقال معروف الكرخي رحمه الله احفظ لسانك من المدح كما تحفظه من الذم وقال بشر بن الحارث رحمه الله: أشد الأعمال ثلاثة: الجود في القلة والورع في الخلوة وكلمة حق عند من يخاف ويرجى وقيل: جاءت أخت بشر بن الحارث الحافي إلى الامام احمد بن حنبل رحمهم الله وقالت يا إمام إنا نغزل على سطوحنا فتمر بنا مشاعل الظاهرية ويقع الشعاع علينا فيجوز لنا الغزل في شعاعها فقال: من أنت عافاك الله قالت أنا أخت بشر ابن الحارث، فبكى الإمام أحمد رحمه الله وقال من بيتكم يخرج الورع لا تغزلي في شعاعها وقال على العطار رحمه الله مررت بالبصرة في بعض الشوارع وإذا مشايخ قعود وصبيان يلعبون فقلت ألا تستحيون من هؤلاء المشايخ فقال صبي من بينهم هؤلاء المشايخ قل ورعهم فقلت هيبتهم وقيل إن مالك بن دينار رحمه الله مكث بالبصرة أربعين سنة فلم يصح له أن يأكل من تمر البصرة ولا رطبها حتى مات ولم يذقه وكان إذا انقضى وقت الرطب قال يا اهل البصرة هذا بطني ما انقص منه شيء ولا زاد فيكم شيئا وقيل لإبراهيم بن ادهم رحمه الله ألا تشرب من ماء زمزم فقال لو كان لي دلو لشربت وقيل كان الحارث

لیجائی جاتی ہیں اور ان کی روشنی ہم پر پڑتی ہیں کیا ان کی کرنوں کی روشنی میں ہمارے لئے کاتنا جائز ہے؟ امام موصوف نے پوچھا تم کون ہو اللہ تم کو عافیت سے رکھے، بولیں میں بشر حافی کی بہن ہوں امام احمد رو پڑے اور فرمایا پارسائی تمہارے گھر ہی سے نکلتی ہے اور ان کی روشنی میں مت کاتو۔ علی عطار: میں بصرہ کی ایک سڑک سے گزر رہا تھا ایک جگہ میں نے دیکھا کہ بچے کھیل رہے ہیں اور شیوخ و اکابر بھی بیٹھے ہیں میں نے بچوں سے کہا تم ان مشائخ سے شرماتے نہیں؟ ایک بچہ نے کہا ان مشائخ میں پارسائی کی کمی ہے اس لئے ہمارے دلوں پر ان کی ہیبت نہیں کہتے ہیں مالک بن دینار بصرہ میں چالیس سال ٹھہرے آپ نے مرتے دم تک بصرہ کا کوئی پھل یا تازی کھجور احتیاط کے طور پر نہیں کھائی جب تازہ کھجوروں کا موسم ختم ہو جاتا تو فرماتے بصرے والو دیکھو یہ میرا پیٹ ہے اور ذرا سا بھی نہیں گھٹا یعنی میں نے کھجوریں نہیں کھائیں تو میرا پیٹ گھٹا نہیں جوں کا توں ہے اور تم نے خوب کھجوریں کھائیں ان سے تمہارا پیٹ بڑھا نہیں جوں کا توں ہے۔ ابراہیم بن ادھمؒ سے پوچھا گیا کہ آپ آب زمزم کیوں نہیں پیتے؟ فرمایا اگر میرے پاس ڈول ہوتا تو ضرور پیتا۔

کہا جاتا ہے کہ حارث محاسبیؒ اگر شبہ والے کھانے کی طرف ہاتھ بڑھاتے تو آپ کی انگلیوں کے بالائی پوروں کی رگیں چڑھ جاتی تھیں اور آپ کو معلوم ہو جاتا تھا کہ یہ کھانا حلال نہیں۔ کہتے ہیں جب بشر حافی کے سامنے شبہ والا کھانا لایا جاتا تو آپ کا ہاتھ اس کھانے کی طرف بڑھتا ہی نہ تھا۔ ابویزید بسطامیؒ کی والدہ کے بارے میں مشہور ہے کہ جب انہیں ابویزید کا حمل تھا اس زمانہ میں اگر ان کے سامنے شبہ والا کھانا لایا جاتا تو کھانا ان کے سامنے سے خود بخود ہٹ جایا کرتا تھا پھر وہ اس کی طرف ہاتھ نہیں بڑھاتی تھیں۔ کسی اللہ کے بندے کے پاس جب شبہ والا کھانا لایا جاتا تو اس سے بدبو آنے لگتی تھی جس سے معلوم

المحاسبي رحمه الله اذا مدّ يده الى طعام فيه شبهة ضرب على رأس أصبعه عرق فيعلم انه غير حلال وقيل إن بشر الحافي رحمه الله كان إذا قدّم بين يديه طعام فيه شبهة لا تمتد إليه يده وقيل إن أمّ أبا يزيد البسطامي رحمهما الله كانت إذا مدّت يدها إلى طعام فيه شبهة تأبّى حال كونها حاملة بأبي يزيد فلم تمدّ يدها إليه وكان لبعضهم إذا قدّم إليه طعام فيه شبهة فاحت منه رائحة منكرة فعلم من ذلك فامتنع من أكله وقيل عن بعضهم إنه كان إذا وضع في فمه لقمة من طعام فيه شبهة لم يمتضغ فتصير كالرمل في فمه وانما فعل الله تعالى لهم ذلك تخفيفا ورحمة وشفقة وحمية لهم لما صفوا اللقم واجتهدوا في طلب الحلال وترك الحرام والشبهة حماهم الله تعالى عما يكرهونه من المطاعم فنبهتهم في معرفة ذلك وكفاهم مؤنة التفتيش والتنقير عن بائع الطعام وكسبه ومعيشته وعن الثمن الذي اشتري به واصله وتحصيله من وجه الحلال فجعل ذلك علامة عندهم في أيّ وقت رأوها كفوا أيديهم عن تناول الطعام واذا لم يروها تناولوه هذا في حق هؤلاء السادة الكرام الذين سبقت لهم العناية وعمتهم الرعاية واما الحلال في حق العوام من المؤمنين فكل ما لا يكون

ہو جاتا تھا کہ یہ شبہ والا ہے اور وہ اس سے رک جاتا تھا بعض اولیاء کے بارے میں مشہور ہے کہ جب وہ شبہ والے کھانے کا لقمہ منہ میں رکھتے تو ریت کی طرح معلوم ہوتا اور چبایا نہ جاتا حق تعالیٰ نے اپنے ان نیک بندوں کو ازراہ تخفیف و محبت و شفقت اور انہیں حرام سے بچانے کے لئے یہ کرامتیں عطا فرمائی تھیں کیونکہ وہ پاک غذا تلاش کرتے تھے اور حلال و طیب کے لئے دوڑ دھوپ کیا کرتے تھے اور حرام و شبہ والی غذا سے بچا کرتے تھے بالآخر حق تعالیٰ شانہ انہیں ان کھانوں سے بچا لیتا تھا اور انہیں حرام و شبہ والے کھانے نہ کھانے دیتا تھا۔ اس لئے اس نے ان کی انہیں کچھ علامتیں بتا دی تھیں اور تحقیق و تفتیش کی زحمت سے بچا لیا تھا انہیں غلہ بیچنے والوں کے بارے میں اور ان کی کمائی اور معیشت کے بارے میں اور اس پیسے کے بارے میں جس سے انہوں نے یہ غلہ خریدا ہے اور اصل حقیقت کے بارے میں تحقیق کرنی نہیں پڑتی اور یہ پوچھنا نہیں پڑتا تھا کہ اسے حلال طریقہ سے حاصل کیا ہے یا حرام طریقہ سے۔ بنا بریں وہ ان نشانیوں کو دیکھ اس کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا کرتے تھے ورنہ تناول فرما لیا کرتے تھے یہ کرامتیں تو ان معزز اللہ والے اکابر کی تھیں جن کو اللہ کی کرم فرمائیوں نے گھیر رکھا تھا اور ان پر حق تعالیٰ کی تمام حراست و نگرانی تھی لیکن عوام کے لئے وہ طعام حلال ہے جس میں کسی کا حق نہ ہو اور نہ شریعت کے قانون کے خلاف کمایا گیا ہو۔ سہل بن عبد اللہ تستری سے حلال کے بارے میں پوچھا گیا: فرمایا حلال وہ ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کو دخل نہ ہو۔ دوسری بار یہ جواب دیا حلال وہ طیب رزق ہے جس کے کمانے میں اللہ کو بھلا نہ گیا ہو لہٰذا کوئی چیز بالذات حلال نہیں بلکہ اللہ کے حکم سے حلال ہے کیونکہ اگر بالذات حلال ہوتی تو حالت اضطرار میں مردار کا کھانا حلال نہ ہوتا اور نہ وہ کھانا حلال ہوتا جو کسی ابلیس کے آدمی نے حرام پیسے سے خریدا ہے اور فروخت کرنے والے نے حلال پیسہ

للخلق فيه تبعة ولا للشرع عليه مطالبة كما
قال سهل بن عبد الله التستري رحمه الله حين
سُئل عن الحلال قال الحلال هو الذي لا يعصى
الله فيه وقال مرة أخرى الحلال الصافي الذي
لا ينسى الله فيه فالحلال حلال حكم لا حلال
عين اذ لو كان حلال عين لم يحل لاحد اكل الميتة
ولا اذا اشترى الشرطي بماله الحرام طعاما
حلالا ثم رجع فاستقال البيع فرجع الطعام الى
يد مالكه الاول ان لا يجوز اكله للمتورع
المؤمن لانه قد تخلل بينهما حالة يحرم اكله
فيها وهو حصوله في يد الشرطيّ فلما اتفق
المسلمون على جواز اكل هذا الطعام
الذي حصل في ملك الشرطي المشتري بماله الحرام
الذي يحرم اكله عند جميع المسلمين علم ان
الحلال والحرام ما كان الشرع حكم به لا لنفس
العين لان ذلك طعام الانبياء كما جاء في الحديث
ان النبي صلى الله عليه وسلم سمع رجلا
يقول اللهم ارزقني الحلال المطلق فقال له
النبي صلى الله عليه وسلم ذلك رزق الانبياء
اسأل الله رزقا لا يعذّبك عليه وكذلك في
الشرع من اتجر من اهل الذمة واليهود والنصارى
والمجوس في المحرّمات من الخمر والخنزير وليناهم
بيعها واخذنا منهم العشر من أثمانها وروى
ذلك عن عمر بن الخطاب رضي الله عنه فقال
ولوهم بيعها وخذوا العشر من أثمانها فاذا أخذ

سے اسے حاصل کیا تھا پھر پولیس کے آدمی نے اسے مالک کو لوٹا دیا اور
وہ پھر اصل مالک کے پاس آگیا تو ایسا کھانا پارسا مومن کے لئے جائز
نہ ہوتا کیونکہ اس میں ان دونوں حالتوں کے درمیان ایک ایسی حالت
آئی جس میں اس کا کھانا حرام ہو گیا تھا یعنی جب وہ کھانا پولیس کے
آدمی کے پاس گیا تو حرام ہو گیا تھا کیونکہ اس نے اسے حرام پیسہ سے
خریدا تھا اور حرام سے خریدا ہوا کھانا تمام مسلمانوں کے نزدیک حرام
ہے اس سے معلوم ہوا کہ حلال و حرام شارع کے حکم سے ہوتا ہے۔
نفس ذات سے نہیں ہوتا کیونکہ حلال انبیاء کا طعام ہے جیسا کہ ایک
حدیث میں آیا ہے کہ نبی صلعم نے ایک شخص سے سنا کہ رہا تھا اے
اللہ مجھے مطلق حلال روزی دے آپ نے فرمایا یہ تو انبیاء کا رزق
ہے اللہ سے ایسی روزی مانگ جس پر وہ تجھے عذاب نہ دے۔
اسی طرح اگر کوئی ذمی یا یہودی یا عیسائی یا مجوسی حرام (شراب
و خنزیر وغیرہ) کی تجارت کرتا ہو تو شریعت کی رو سے ہم انہیں
ان چیزوں کی اجازت دے دیں گے اور ان کی قیمت میں سے
دسواں حصہ وصول کر لیں گے چنانچہ عہد فاروقی میں اس پر
عمل درآمد ہوا آپ نے فرمایا انہیں ان چیزوں کی تجارت کرنے دو
اور ان کی قیمت میں سے دسواں حصہ لو پھر جب ان سے عشر لیا جاتا
ہے تو اسے کیا کیا جاتا ہے؟ کیا اس سے مسلمان فائدہ نہیں اٹھاتے؟
اگر حلال بالذات حلال ہوتا تو عشر (دسواں) لینا جائز نہ ہوتا کیونکہ شراب
و سور اور ان کی قیمت حرام ہے لیکن اس صورت میں قیمت کا
دسواں حلال ہے کیونکہ دست بہ دست عقد بیع واقع ہوا ہے جیسے کہا
جاتا ہے کہ حلال و حرام میں فرق ہاتھوں کا ہے لہٰذا جس نے اپنے
ہاتھ میں شمع شریعت لے کر لین دین کیا اور اس میں تاویل نہیں کی اور
شریعت سے باہر نہیں گیا اور شرع نے جس کی اجازت دی وہی لی
اور وہی دی جس کی شرع نے اسے اجازت دی تھی اور اس کے

العشر منهم فما يصنع به أليس ينتفع به المسلمون فلو كان الحلال حلال العين لما جاز أخذ ذلك لأن الخمر والخنزير وثمنهما حرام وأحلّ ذلك لدخول اليد والعقد كما قيل بين الحلال والحرام يد فمن اخذ الشرع فی یده مصباحا فاخذ به واعطى به ولم يتأوّل فيه ولم يخرج عنه فاخذ ما اذن له الشرع واعطى ما اذن له الشرع فيه وصار جميع تصرفاته بالشرع اكل الحلال بالشرع وليس عليه طلب الحلال المطلق العين اذ ذاك لا يكاد يدرك الا ان يشاء الله ان يكرم به لبعض اوليائه واصفيائه وما ذلك على الله بعزيز فالناس فی الطعام علی ثلاثة اضرب متق وولی وبدل عارف فحلال المتقی ما ليس للخلق عليه تبعة ولا للشرع عليه مطالبة وطعام الولی المحق الذی هو الزاهد زائل الهوى ما ليس فيه الهوى بل هو مجرد بامره وطعام البدل الذی هو العارف المفعول فيه زائل الارادة كونه القدر وهو ما لم تكن فيه همة ولا ارادة بل فضل كله من الله عزوجل يرزقه ويدلله ويربيه بقدرته الشاملة ومنته العامة ومشيئته النافذة كالطفل الرضيع فی حجر امه الشفيقة فما لم يتحقق له المقام الاوّل لا يصل الى المقام الثانی وما لم يتحقق له المقام الثانی لا يصل الى المقام الثالث فطعام المتقی شبهة فی حق زائل الهوى وطعام زائل الهوى شبهة فی حق زائل الارادة

تمام تصرفات شرع کے اندر رہے تو اس نے شرع کے مطابق حلال کھایا۔ اس پر حلال مطلق کا یعنی بالذات حلال کا طلب کرنا واجب نہیں کیونکہ وہ قریب ہے کہ نہ پایا جائے ہاں اگر اللہ ہی اپنے بعض دوستوں کو اس سے نوازے تو نوازے کیونکہ اللہ پر کوئی چیز دشوار نہیں لوگوں کی کھانے کے اعتبار سے تین قسمیں ہیں متقی، ولی اور ابدال و عارف باللہ۔ متقی کے لئے حلال و طیب وہ کھانا ہے جس میں کسی کا حق نہ ہو اور شرع کی اس پر گرفت نہ ہو اور سچے ولی کا جو زاہد و تارک ہوئی ہے کھانا وہ ہے جس میں نفسانی خواہش کو دخل نہ ہو بلکہ محض اللہ تعالٰے کے حکم سے ہو اور ابدال کا (جو عارف ہیں اور خواہش نفس سے دور رہتے ہیں) ان کا کھانا گویا تقدیر الٰہی ہے اگر اس میں ان کے قصد و ارادے کو دخل نہ ہو بلکہ ان پر حق تعالٰے کا پورا پورا فضل و کرم ہے کہ وہ انہیں روزی دیتا ہے ان کی ناز برداری کرتا ہے اور انہیں تربیت دیتا ہے اور انہیں اپنی عام قدرت و ہمہ گیر انعامات اور اپنی جاری ہونے والی مشیت سے گھیرے رہتا ہے جیسے ایک شیر خوار بچہ اپنی مشفق و مہربان ماں کی گود میں ہوتا ہے لہٰذا جب تک اسے پہلا مقام حاصل نہ ہو دوسرے مقام تک نہیں پہنچ سکتا اور جب تک دوسرا مقام حاصل نہ ہو تیسرے مقام تک نہیں پہنچ سکتا بنابریں متقی کا طعام تارک ہوئی کے لئے مشتبہ ہے اور تارک ہوا کا طعام تارک ارادہ و ہمت کیلئے مشتبہ ہے جیسے مشہور ہے کہ مقرب حضرات کی برائیاں ابرار (نیک حضرات) کے حق میں نیکیاں ہیں لہٰذا شیخ کا کھانا مرید کے لئے مباح ہے اور مرید کا کھانا شیخ کے حق میں حرام ہے کیونکہ شیخ کی حالت صاف ہے اس کا مرتبہ پاکیزہ اور بلند ہے اور اس کا حق جل شانہ سے قرب ہے۔

ورع (پارسائی) کی باریکیاں کہمش سے منقول ہیں فرماتے ہیں میں

والهمة كما قيل سيئات المقربين حسنات الابرار
فطعام الشيخ مباح للمريد وطعام المريد حرام في حق الشيخ
لصفاء حالته ونزاهة رتبته وعلو منزلته
وقربه من ربه عزوجل ومن دقائق الورع ما نقل
عن كهمس رحمه الله انه قال اذنبت ذنبا
وانا ابكي عليه منذ اربعين سنة وذلك انه زارني
اخ لي فاشتريت له بدانق سمكة مشوية فلما
فرغ من اكلها اخذت قطعة طين من جدار
جار لي حتى غسل يده ولم استحل له وقيل ان
رجلا كان في بيت بكراء فكتب رقعة واراد
ان يتربها من جدار البيت فخطر بباله ان البيت
بالكراء ثم انه خطر بباله ان لا خطر لهذا فترب
الكتاب فسمع هاتفا يقول سيعلم المتخفف
بالتراب ما يلقى غدا من طول الحساب وروى عتبة
الغلام يتصبب عرقا في الشتاء فقيل له في ذلك
فقال انه مكان عصيت فيه ربي فسئل عنه فقال
كشطت من هذا الجدار قطعة طين غسل
ضعيف لي يده بها ولم استحل صاحبه وقيل
ان الامام احمد بن حنبل رحمه الله رهن
سطلا له عند بقال بمكة فلما اراد فكاكه اخرج
البقال اليه سطلين وقال خذ ايهما لك فقال
الامام احمد اشكل علي سطلي فهو لك والدراهم
لك فقال البقال سطلك هذا وانما اردت
ان اجربك فقال لا آخذه ومضى وترك السطل
عنده وقيل ان رابعة العدوية رحمها الله

ایک گناہ کر بیٹھا جس پر چالیس سال سے رو رہا ہوں، گناہ یہ کیا
کہ مجھ سے ملنے کے لئے میرا ایک بھائی آیا میں نے اس کی خاطر
تواضع کے لئے ۱/۶ درہم کی ایک بھنی ہوئی مچھلی خریدی پھر جب
وہ اسے کھا چکا تو میں نے اپنے پڑوسی کی دیوار سے اس کے
ہاتھ صاف کرنے کے لئے ذرا سی مٹی لے لی اور اس سے یہ قصور
معاف نہیں کرایا۔ کہا جاتا ہے کہ ایک شخص کرائے کے ایک گھر
میں رہا کرتا تھا ایک دن اس نے ایک خط لکھا اور اس گھر کی
دیوار کی مٹی سے اسے خشک کرنا چاہا مگر فوراً ہی اسے خیال آیا کہ
یہ گھر کرایہ پر ہے پھر یہ خیال آیا کہ اس کی ذرا سی مٹی استعمال
کرنے میں کوئی حرج نہیں آخر کار اس نے ذرا سی مٹی لے کر
خط کو خشک کر لیا اتنے میں ایک غیبی آواز آتی ہے کہ اس کی مٹی
کے استعمال میں بلا مالک کی اجازت کے حرج نہ سمجھنے والے کو کل
طویل حساب سے دوچار ہونا پڑے گا۔ جاڑے میں عُتبہ غلام کو
پسینہ میں شرابور دیکھا گیا وجہ پوچھی تو بتایا کہ میں ایک ایسے
مقام پر ہوں جہاں میں نے پروردگار عالم کی ایک نافرمانی کی
ہے پوچھا گیا: کیا نافرمانی کی ہے؟ کہا میں نے اپنے مہمان کے ہاتھ
صاف کرانے کے لئے اس دیوار سے ذرا سی مٹی لے لی تھی اور اس
کے مالک سے اپنا یہ جرم معاف نہیں کرایا۔ کہا جاتا ہے کہ امام احمدؒ
نے ایک سبزی فروش کے پاس مکہ میں اپنا ایک طشت رہن رکھا۔
پھر جب آپ نے اسے چھڑانا چاہا تو سبزی فروش نے آپ کے
سامنے دو طشت لا کر رکھے اور کہا ان میں سے آپ اپنا طشت
اٹھا لیجئے آپ نے فرمایا: میں اپنا طشت پہچان نہیں سکتا، مشکل ہے
اس لئے تم اپنے یہ درہم لو اور میں نے اپنا طشت بھی تمہیں کو دیدیا
سبزی فروش نے کہا دیکھئے آپ کا یہ طشت ہے میں نے تو آپ کو آزمایا
تھا فرمایا اب تو میں اسے تمہیں دے چکا اب واپس نہیں لوں گا۔

خاطت شقافی قمیصها فی ضوء مشعلة سلطانیة ففقدت قلبها زمانا حتی تذکرت ذلك فشققت قمیصها فوجدت قلبها وروی سفیان الثوری رحمه الله فی المنام وله جناحان یطیر بهما فی الجنة من شجرة الی شجرة فقیل له بم نلت هذا قال بالورع وکان حسان بن ابی سنان رحمه الله لاینام مضطجعا ولا یاکل سمینا ولا یشرب باردا ستین سنة فرؤی فی المنام بعد ما مات فقیل له ما فعل الله بك قال خیرا الا انی محبوس عن الجنة بابرة استعرتها فلم أردها وکان لعبد الواحد بن زید غلام خدمه سنین وتعبد اربعین سنة وکان فی ابتداء امره کیالا فلما مات رؤی فی المنام فقیل له ما فعل الله بك قال خیرا غیر انی محبوس عن الجنة وقد اخرج علی من غبار القفیز اربعین قفیزا ومر عیسی علیه السلام بمقبرة فنادی رجلا منهم فاحیاه الله تعالی فقال من انت کنت حمالا انقل للناس فنقلت یوما لانسان حطبا فکسرت منه خلالا تخللت به فانا مطالب منذ مت۔

**فصل** ولا یتم الورع الا ان یری عشرة اشیاء فریضة علی نفسه اولها حفظ اللسان من الغیبة لقوله تعالی ولا یغتب بعضکم بعضا والثانی الاجتناب عن سوء الظن لقوله تعالی اجتنبوا کثیرا من الظن ان بعض الظن اثم ولقوله صلی الله علیه وسلم ایاکم والظن فانه

یہ کہہ کر آپ تشریف لے آئے اور طشت نہیں لیا۔ ایک عورت اپنا پھٹا ہوا کرتہ شاہی مشعل کی روشنی میں سی لیا پھر آپ ایک مدت تک کھوئی کھوئی سی رہیں آخرکار یاد آیا کہ میں نے پھٹا ہوا کرتہ شاہی مشعل کی روشنی میں سیا تھا فوراً کرتہ پھاڑ کر پھینک دیا پھر آپکے دل کو سکون حاصل ہوا اور پیدا شدہ قلبی کیفیت زائل ہوئی۔ سفیان ثوری کو خواب میں دیکھا گیا کہ آپکے دو پر ہیں اور جنت کے درختوں پر اڑ کر جا رہے ہیں آپ سے پوچھا گیا کہ آپکو یہ مقام کیونکر حاصل ہوا؟ فرمایا: پارسائی سے حسان بن ابی سنان ساٹھ سال تک چت نہیں لیٹے نہ آپ نے مرغن غذا کھائی اور نہ ٹھنڈا پانی پیا۔ جب آپ فوت ہوگئے تو کسی نے آپکو خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپکے ساتھ کیا معاملہ فرمایا؟ بولے اچھا ہی سلوک فرمایا لیکن اس جرم میں کہ میں نے کسی سے ایک سوئی مانگ کر لے لی تھی پھر وہ واپس نہیں کی مجھے جنت سے روک دیا گیا۔ عبدالرحمٰن بن زید کا ایک غلام تھا جو کئی سال سے آپکی خدمت کرتا تھا اور چالیس سال سے اللہ کی عبادت میں مصروف تھا اور اس سے قبل وہ پیمانہ سے ناپنے کا کام کیا کرتا تھا کسی نے اسے مرنے کے بعد خواب میں دیکھا اور پوچھا کیا حال ہے؟ بولا: ٹھیک ہوں البتہ جنت سے روکا ہوا ہوں کیونکہ میرے ذمہ چالیس پیمانہ غبار اور کوڑا کرکٹ نکالا گیا ہے ایکدفعہ حضرت عیسیٰؑ ایک قبرستان میں تشریف لیگئے اور ایک قبر کے پاس ٹھہر کر ایک شخص کو آواز دی اللہ تعالیٰ نے اسے زندہ کر دیا اور وہ قبر سے نکل آیا آپ نے پوچھا کون ہو؟ بولا: میں ایک قلی ہوں لوگوں کا سامان اٹھا کر ان کے گھر پہنچایا کرتا تھا ایک دن میں نے ایک شخص کی لکڑیاں اٹھائی تھیں اور میں نے ان میں سے ذرا سا تنکا توڑ کر خلال کر لیا تھا جب سے میں فوت ہوا ہوں مجھ سے اسی کا مطالبہ کیا جا رہا ہے

**تکمیل پارسائی** جب تک دس چیزیں اپنے اوپر فرض نہ کر لی جائیں اس وقت تک پارسائی پوری نہیں ہوتی: غیبت سے زبان محفوظ رکھو فرمایا کوئی کسی کی غیبت نہ کرے۔ بدگمانی سے بچو فرمایا بہت سے گمانوں سے بچو یاد رکھو بعض گمان اور گناہ ہوتے ہیں۔ نبی صلعم نے فرمایا: خود کو گمانوں سے بچاؤ کیونکہ سب جھوٹوں سے بڑا جھوٹ ہے، کسی کا مذاق نہ اڑاؤ

اکذب الحدیث والثالث الاجتناب عن السخریۃ لقولہ تعالیٰ لا یسخر قوم من قوم والرابع غض البصر عن المحارم لقولہ تعالیٰ قل للمؤمنین یغضوا من ابصارھم والخامس صدق اللسان لقولہ تعالیٰ واذا قلتم فاعدلوا یعنی فاصدقوا والسادس ان یعرف منۃ اللہ تعالیٰ علیہ لکیلا یعجب بنفسہ لقولہ تعالیٰ بل اللہ یمن علیکم ان ھداکم للایمان والسابع ان ینفق مالہ فی الحق ولا ینفقہ فی الباطل لقولہ تعالیٰ والذین اذا انفقوا لم یسرفوا ولم یقتروا یعنی لم ینفقوا فی المعصیۃ ولم یمنعوا من الطاعۃ والثامن ان لا یطلب لنفسہ العلو والکبر لقولہ تعالیٰ تلک الدار الآخرۃ نجعلھا للذین لا یریدون علوا فی الارض ولا فسادا والتاسع المحافظۃ علی الصلوات الخمس فی مواقیتھا برکوعھا و سجودھا لقولہ تعالیٰ حافظوا علی الصلوات والصلاۃ الوسطی وقوموا للہ قانتین والعاشر الاستقامۃ علی السنۃ والجماعۃ لقولہ تعالیٰ وان ھذا صراطی مستقیما فاتبعوہ ولا تتبعوا السبل فتفرق بکم عن سبیلہ۔

**فصل** ویجوز ان یتوب عن بعض الذنوب دون بعض اذا لم یمکنہ التوبۃ عن جمیعھا فی حالۃ واحدۃ مثل ان یتوب عن الکبائر دون الصغائر لعلمہ ان الکبائر اعظم عند اللہ واجلب لسخطہ ومقتہ والصغائر دونھا

فرمایا: کوئی کسی کا مذاق نہ اڑائے، حرام سے نگاہیں نیچی رکھو۔ فرمایا: آپ مومنوں سے فرما دیں کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں۔ سچ بولو، فرمایا: اور جب تم بات کرو تو عدل کرو، یعنی سچ بولو۔ فرمایا: حق تعالےٰ کا احسان مانو تاکہ عجب و غرور سے بچ جاؤ، فرمایا: بلکہ تم پر اللہ کا احسان ہے کہ اس نے تمہیں ایمان کی ہدایت کی، اپنا مال نیک کاموں پر خرچ کرو باطل پر خرچ نہ کرو، فرمایا: رحمٰن کے بندے وہ ہیں جو خرچ کرتے وقت اسراف نہیں کرتے یعنی گناہوں میں خرچ نہیں کرتے اور نہ تنگی اختیار کرتے ہیں یعنی نیک کاموں پر خرچ کرتے ہیں۔ خود کو سب سے اعلےٰ اور بڑا نہ سمجھو فرمایا: ہم یہ آخرت کا گھر انہیں دیتے ہیں جو دنیا میں سر بلندی اور فساد نہیں چاہتے۔ رکوع و سجود کے ساتھ اوقات نماز میں پنجگانہ نماز با قاعدہ پڑھتے رہو فرمایا نمازوں کی خصوصاً عصر کی نماز کی محافظت کرو۔ اور اللہ کے لئے خاموشی سے قیام کرو، سنت پر اور سلف کے طریقہ پر جمے رہو، فرمایا: دیکھو یہ میری راہ سیدھی ہے۔ لہٰذا اس کی پیروی کرو اور راہوں پر نہ چلو، ورنہ تم اللہ کی راہ سے ہٹ جاؤ گے۔

**تدریجی توبہ** اگر یک وقت تمام گناہوں سے توبہ ممکن نہ ہو تو بتدریج توبہ کرو مثلاً پہلے کبائر و بڑے گناہوں سے توبہ کرو، کیونکہ تم جانتے ہو کہ یہ اللہ کے نزدیک بڑے سنگین ہیں اور اللہ کے قہر و عتاب کو کھینچ کر لاتے ہیں اور چھوٹے گناہ ہلکے ہیں اور کم درجے کے ہیں اور حق تعالےٰ کی معافی سے بہت قریب ہیں لہٰذا یہ امر کوئی مشکل نہیں کہ پہلے بڑے گناہوں سے توبہ کی جائے پھر جب دل میں ایمان و یقین قوی ہو گا اور نور ہدایت طلوع ہو گا اور سینہ اللہ کی طرف جھکنے کے لئے کھلے گا تو چھوٹے چھوٹے اور معمولی

فی الرتبۃ اذھی اقرب الی تطرق العفو الیھا فلا یستحیل ان یتوب عن الاعظم ثم اذ قوی الایمان والیقین فی قلبہ وظھرت انوار الھدایۃ و انشرح صدرہ للانابۃ الی اللہ تعالی حینئذ تاب عن جمیع الصغائر ودقائق الزلات والشرک الخفی وذنوب القلوب اجمع ومعاصی الحالات والمقامات بعد ذلک کلما رفع الی حالۃ ومقام کان ھناک ما یأتی وما یذر امر ونھی یعرفہ کل ذائق لھذا الامر وسالک لھذہ الطریقۃ ومخالط لاھلھا فلا یأخذ الناس فی اول وھلۃ بما ھو منتھی الامر انما بعثتم میسرین ولم تبعثوا معسرین ولا منفرین ان ھذا الدین متین فاوغل فیہ برفق فان المنبت۔ أی المنقطع لا طریقا سلک ولا ظھرا ابقی ومثل من یتوب عن بعض الکبائر دون بعض لعلمہ ان بعضھا اشد من البعض عند اللہ واغلظ عقوبۃ وابلغ کالذی یتوب عن القتل والنھب والظلم للعباد لعلمہ أن دیون العباد لا تترک وما بینہ وما بین اللہ تعالی یتسارع العفو الیہ ومثل ان یتوب عن شرب الخمر دون الزنا لعلمہ ان الخمر مفتاح الشر فانہ اذا زال عقلہ ارتکب جمیع المعاصی وھو لا یشعر بھا من القذف والسب والکفر باللہ والزنا والقتل والغضب لان الخمر مجمع المعاصی وامھا واصلھا وکمن یتوب عن صغیرۃ او صغائر وھو مصر علی کبیرۃ

گناہ پوشیدہ شرک اور دل کے تمام گناہ انسان خود بخود چھوڑ دے گا پھر حالات و مقامات کے گناہ چھوڑ دے گا جب بھی بندہ کسی حال و مقام پر ترقی کرے گا تو اسے معلوم ہو جائے گا کہ یہاں کیا کرنا ہے اور کیا چھوڑنا ہے اور اس حال و مقام کے امر و نہی سے واقف ہو جائے گا ہر صاحب ذوق و سالک طریقت اور اللہ والوں کی صحبت میں اُٹھنے بیٹھنے والا ان سے آگاہ ہوتا ہے لہٰذا لوگ ابتداء میں انتہا کا کام اختیار نہ کریں کیونکہ تم آسانی کرنے والے بنا کر بھیجے گئے ہو مشکل پیدا کرنے کے لئے نہیں، دیکھو یہ دین (اسلام) مضبوط ہے لہٰذا اس میں بتدریج نرمی کے ساتھ آگے بڑھو کیونکہ جو راہ سے کٹ جاتا ہے گویا وہ راہ پر چلا ہی نہیں اور نہ اس نے راہ پر چلنے کے لئے کوئی سواری باقی رکھی، پھر بڑے گناہوں سے توبہ کرنے کے سلسلہ میں بھی بتدریج توبہ کرے مثلاً پہلے شراب پینے سے توبہ کرے زنا سے نہیں پھر بعد میں زنا سے کرے۔ کیونکہ تم کو معلوم ہے کہ شراب تمام برائیوں کی جڑ اور تمام گناہوں کی کنجی ہے کیونکہ جب عقل ہی پر پردہ پڑ جاتا ہے تو انسان ہر طرح کا گناہ کر بیٹھتا ہے اور اسے نہ بدنامی کا ڈر ہوتا ہے نہ طعن و تشنیع کا اور نہ اللہ کے ساتھ کفر و شرک کا نہ زنا کا نہ قتل کا اور نہ غضب کا۔ کیونکہ شراب تمام گناہوں کی جڑ ام المعاصی اور اصل ہے۔

یہ بھی صحیح نہیں کہ انسان چھوٹے گناہوں سے تو توبہ کرلے لیکن کسی بڑے گناہ پر جما رہے مثلاً غیبت اور نامحرم کو دیکھنے سے تو توبہ کرلی لیکن شراب پینے پر مصر ہے کیونکہ اسے شراب کی سخت لت ہے اور اس پر ہزار جان سے قربان ہے اور اس کا خوب عادی ہے اور یہ تاویل کرتا ہے کہ شراب تو میری بیماری کی دوا ہے اور ہمیں دوا کے استعمال کرنے کا حکم ہے شیطان

مثل ان یتوب عن الغیبۃ او عن النظر الی المحرم وھو مصر علی شرب الخمر لشدۃ مزاولتہ بالخمر ولھجہ بھا وتعودہ لھا وتسویل نفسہ بانہ مداوٍ مرضہ بھا وقد امرنا باستعمال الدواء وتزیین الشیطان لہ ذلک وتحسینہ وقوۃ شھوتہ فیھا لما فی شربھا من السرور والفرح وذھاب الھموم وصحۃ الجسم علی زعمھم وذھول عن بوائقھا وعاقبتھا والغفلۃ عن عقوبۃ اللّٰہ لہ لاجلھا وفساد الدین والدنیا بھا لانھا سبب زوال العقل الذی بہ انتظام امر الدین والدنیا وانما قلنا انہ تصح التوبۃ عن بعض ھذہ الذنوب دون بعض لانہ لا یخلو کل مسلم من جمع بین طاعۃ اللّٰہ ومعصیتہ فی الاحوال کلھا وانما یتفاوتون فی الحالات وعظم الذنوب وصغرھا علی قرب احوالھم من اللّٰہ وبعدھا فاذا قال الفاسق ان قھرنی الشیطان بواسطۃ غلبۃ الشھوۃ فی بعض المعاصی فلا ینبغی لی ان ارخی العنان واخلع العذار بالکلیۃ فانسرج فی المعاصی بل اجتھد فیما یخفف علی من ترک بعض المعاصی فاترکھا فیکون قھری لبعض ذلک کفارۃ لبعض الباقی ولعل اللّٰہ یرانی اخافہ فی بعض معاصیہ واترکھا لاجلہ واجاھد نفسی وشیطانی فی ترکھا فیعیننی ویوفقنی ویحول بینی وبین بقیۃ المعاصی

نے اس کے دماغ میں یہی بات بٹھا دی ہے اور یہ سمجھا دیا ہے کہ اس طرح شراب پینا خلاف شرع نہیں بلکہ اس سے جسمانی طاقت بحال رہتی ہے اور اس کے پینے سے سرور و کیف حاصل ہوتا ہے اور تمام پریشانیاں اور غم دُور ہو جاتے ہیں اور تندرستی حاصل ہوتی ہے لیکن یہ شراب پینے والے شراب کے خطرناک نتائج کو اور مہلک اثرات کو بھول جاتے ہیں اور یہ بھی بھول جاتے ہیں کہ شراب نوشی کی وجہ سے حق تعالےٰ پکڑتا ہے اور اپنے عذاب میں مبتلا فرما دیتا ہے علاوہ ازیں شراب دین و دنیا کو تباہ کر دیتی ہے کیونکہ یہ عقل ہی اڑا کر لے جاتی ہے جس سے دین و دنیا کی سعادتوں کو حاصل کیا جاتا ہے۔

یہ جو ہم نے کہا کہ بیک وقت اگر تمام گناہوں سے توبہ ممکن نہ ہو تو بعض گناہوں سے توبہ کر لی جائے اور ایسی توبہ صحیح ہے یہ اس لئے کہا کہ ہر مسلمان اپنی ہر حالت میں طاعت و گناہ کا جامع ہوتا ہے یعنی ہر مسلمان ہر حال میں فرماں برداری بھی کرتا ہے اور گناہ بھی ہاں چھوٹے بڑے گناہوں کی وجہ سے لوگوں کے اللہ کے قرب بعد میں تفاوت ہوتا ہے ایک فاسق سوچتا ہے کہ اگر بعض گناہوں پر براہ غلبۂ شہوت شیطان مجھ پر غالب آجائے تو مجھے لائق نہیں کہ میں بالکل ہی مطلق العنان بن جاؤں اور کھلم کھلا ہر قسم کا گناہ کروں اور گناہوں میں ڈوبا رہوں بلکہ مجھے پہلے بعض ہلکے گناہ چھوڑنے کی کوشش کرنی چاہیئے اگر میں اپنے نفس کو بعض گناہوں سے روک دوں گا تو اس سے دوسرے گناہوں کے چھوڑنے پر مجھے مدد ملے گی مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے حال پر رحم فرمائیگا اور میں بعض دوسرے گناہ اللہ سے ڈر کر چھوڑ دونگا اور اپنے نفس و شیطان سے ان کے چھوڑنے میں لڑتا رہونگا حق تعالیٰ میری مدد فرمائے گا اور مجھے توفیق عطا فرمائے گا اور اپنی رحمت سے میرے اور میرے باقی گناہوں میں

برحمته ولو لم يكن الامر على ما قلنا لما صحت صلاة كل فاسق ولا صومه ولا زكاته ولا حجه ولا شيء من الطاعات بأن يقال له انت فاسق خارج من طاعة الله بفسقك مخالف لامره فعبادتك هذه لغير الله تعالى فان زعمت انها الله عزوجل ما ترك الفسق فان امر الله فيه واحد لا يتصور ان تقصد بصلاة تلك التقرب الى الله مالم تتقرب بترك الفسق وهذا محال لا يقال فما هذا الا بمثابة من عليه ديناران لرجلين وهو قادر على الاداء اليهما فادى احد الدينارين الى احدهما وجحد الآخر وحلف عليه مع علمه ذلك وتحققه له فلا شك ان ذمته بريئة مما قد أدى ومشتغلة بما جحد والى فكذلك من اطاع الله تعالى فى بعض اوامره مطيع له بطاعته واذا عصاه فى بعض نواهيه عاص له بمعصية فهو مؤمن ملىء ناقص الايمان طائع بطاعته عاص مخالف له بمخالفته وهذا هو داب كل مخلط فى امر دينه الى ان يبلغ الى حالة يزول هواه فتنقطع عنه جميع المعاصى الا من شاء الله ان يقضى عليه بها اذ لا عصمة لنا ويتوب الله على من تاب ويتفضل بالرحمة على من أناب ـ

**فصل** . فى ذكر الاخبار والآثار الواردة

حائل ہو جائے گا اس طرح میں گناہوں سے بچ جاؤں گا اگر یہ مسئلہ ہمارے بیان کے مطابق نہ ہو تو پھر تو کسی فاسق کی نہ نماز صحیح ہو نہ روزہ، نہ زکوٰۃ نہ حج اور نہ کوئی نیکی کیونکہ آپ اس سے کہہ سکتے ہیں کہ تو فاسق ہے اور اپنے فسق کی وجہ سے اللہ کی اطاعت سے خارج ہے اور اس کے حکم کا مخالف ہے لہٰذا تیری یہ تمام عبادتیں غیر اللہ کے لئے ہیں اگر تیرا یہ گمان ہے کہ یہ عبادتیں اللہ کے لئے ہیں تو فسق و فجور چھوڑ دے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا حکم ایک ہی ہے یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ تو اپنی نماز وغیرہ سے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرلیگا جب تک کہ ترک فسق کر کے قرب حاصل نہ کرلے گناہ چھوڑے بغیر طاعت سے تقرب محال ہے یہ نہ کہا جائے کہ اسکی مثال اس طرح ہے جیسے کسی پر دو آدمیوں کے دو دینار ہیں اور اس میں دونوں کو ادا کرنے کی استطاعت ہے لیکن اس نے ایک آدمی کو ایک دینار ادا کر دیا اور دوسرے کے دینار کا انکار کر دیا اور جھوٹی قسم کھالی کہ تیرا مجھ پر کچھ نہیں حالانکہ اسے یقین ہے کہ مجھ پر اس کا دینار واجب ہے بلاشبہ اس نے جس کا دینار ادا کر دیا اس سے بری الذمہ ہو گیا اور جس کے دینار کا انکار کر دیا ہے اس سے اس کے بارے میں بازپرس ضرور ہوگی اسی طرح اگر کوئی اللہ کے بعض احکام بجا لاتا ہے اور بعض انجام نہیں دیتا تو جن کو بجا لایا ان میں وہ مطیع ہے اور جن سے سرتابی کی ان کے بارے میں اس سے بازپرس ہوگی ایسا شخص ناقص الایمان مسلمان ہے کہ بعض میں فرمانبردار ہے اور بعض میں نافرمان یا احکام بجا لانے میں تو فرمانبردار ہے لیکن حرام سے رکنے میں نافرمان ہے طاعت سے مطیع و منقاد ہے اور مخالفت سے مخالف ہے یہی حال ان تمام لوگوں کا ہوتا ہے جو دین میں اچھے اور برے ہر طرح کے عمل کرتے ہیں حتیٰ کہ ایسی حالت تک پہنچ جائیں کہ انکی ہوا پرستی دور ہو جائے اور ان سے تمام گناہ چھوٹ جائیں ہاں اگر اللہ کی مشیت ہی میں انکو گناہوں پر قائم رہنا ہے تو دوسری بات ہے کیونکہ لوگ معصوم نہیں اور اللہ توبہ کرنیوالوں کی توبہ قبول فرماتا ہے اور اسکی طرف لوٹنے والوں پر اپنا فضل و رحم فرماتا ہے۔

**احادیث توبہ** حضرت جابرؓ کا بیان ہے کہ نبی صلعم نے ایک جمعہ کے خطبہ

فی التوبة قال جابر بن عبد الله رضی الله عنهما خطبنا رسول الله صلی الله علیه وسلم یوم الجمعة فقال ایها الناس توبوا الی الله قبل ان تموتوا وبادروا بالاعمال الصالحة قبل ان تشغلوا وصلوا الذی بینکم وبین ربکم تسعدوا واکثروا الصدقة ترزقوا وامروا بالمعروف تحصنوا وانهوا عن المنکر تنصروا وکان النبی صلی الله علیه وسلم کثیرا ما یقول اللهم اغفرلی وتب علی انک انت التواب الرحیم وقال صلی الله علیه وسلم ان ابلیس حین اهبط الی الارض قال وعزتک وجلالک لا ازال اغوی ابن آدم مادام الروح فی جسده فقال الرب وعزتی وجلالی لا امنعه التوبة مالم یتغرغر بنفسه وعن محمد بن عبد الله السلمی رحمه الله انه قال جلست الی نفر من اصحاب رسول الله صلی الله علیه وسلم بالمدینة فقال رجل منهم سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول من تاب قبل موته بنصف یوم تاب الله علیه وقال آخر سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول من تاب قبل الغرغرة تاب الله علیه وعن محمد بن مطرف رحمه الله انه قال یقول الله ویح ابن آدم یذنب الذنب فیستغفرنی فاغفرله ویحه ثم یعود فیستغفرنی

میں فرمایا لوگو! مرنے سے پہلے پہلے اللہ کے آگے توبہ کرلو کاموں میں مشغول ہونے سے قبل نیک عمل کرنے میں جلدی کرو اور اپنے رب کے درمیان نیک عملوں سے رابطہ قائم رکھو سعادت تمہارے قدم چومے گی کثرت سے خیرات کرو، تمہیں روزی دی جائیگی نیک کاموں کا حکم کرو ہر بلا سے محفوظ رہوگے، بری باتوں سے روکتے رہو تمہاری مدد ہوگی نبی صلعم کثرت سے یہ دعا مانگا کرتے تھے: اے اللہ مجھے بخش دے اور میری توبہ قبول فرما بلاشبہ تو توبہ قبول فرمانے والا اور بڑا ہی مہربان ہے۔

نبی صلعم نے فرمایا: جب ابلیس زمین کی طرف اتارا گیا تو اس نے کہا اے اللہ مجھے تیری عزت وجلال کی قسم! میں فرزند آدم کو برابر اغوا کرتا رہوں گا جب تک اس کے جسم میں جان رہے گی پروردگار نے فرمایا: مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم! غرغرہ سے پہلے پہلے میں اس کی توبہ قبول کرلوں گا۔

عبد اللہ سلمیؒ کا بیان ہے کہ مدینہ میں کئی صحابہ کے پاس بیٹھا ان میں سے ایک صحابی نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سنا فرماتے تھے جس نے مرنے سے آدھے دن پہلے توبہ کرلی حق تعالیٰ جل مجدہٗ اس کی توبہ قبول فرمالیتے ہیں دوسرے صحابی نے کہا میں نے آپ سے سنا آپ فرمارہے تھے کہ جس نے غرغرہ سے پہلے پہلے توبہ کرلی حق تعالیٰ سبحانہٗ اس کی توبہ قبول فرمالیتے ہیں۔

محمد بن مطرفؒ کا بیان ہے کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے: فرزند آدم پر میری رحمت ہے اگر وہ گناہ کرکے مجھ سے معافی مانگتا ہے تو میں اس کے گناہ بخش دیتا ہوں اس پر میری رحمت ہے اگر پھر وہ گناہ کرکے توبہ کرلیتا ہے تو میں اسے بخشدیتا ہوں اس پر میری رحمت ہے نہ وہ گناہ چھوڑتا اور نہ میری رحمت سے آس توڑتا ہے میں تمہیں گواہ بناتا ہوں کہ میں نے اسے بخش دیا۔

فاغفر له ويجه لاهو يترك ذنبه ولاهو
ييأس من رحمتي اشهد كما اني قد غفرت له
وقال انس رضي الله عنه كان رسول الله
صلى الله عليه وسلم وصحابته لبعد ما
انزلت "وان استغفروا ربكم ثم توبوا اليه"
نستغفرون كل يوم مائة مرة ويقولون
نستغفر الله ونتوب اليه قال وجاء رجل
الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال
يارسول الله اني اذنبت ذنبا قال صلى الله
عليه وسلم استغفر الله قال اني اتوب
ثم اعود قال صلى الله عليه وسلم كما
اذنبت فتب حتى يكون الشيطان هو الحسير
قال يا نبي الله اذ تكثر ذنوبي فقال صلى الله
عليه وسلم "عفو الله اكبر من ذنوبك" وقال
الحسن رحمه الله لاتتمنى المغفرة من غير
توبته ولا الثواب بغير العمل لان العزة بالله
ان تتمادى في سخطه وتترك العمل بما يرضيه
وتتمنى عليه المغفرة فتغرك الاماني حتى يحل
بك امره اماسمعته لقول وغرتكم الاماني
حتى جاء امر الله وغركم بالله الغرور و
قال الله تعالى واني لغفار لمن تاب وآمن و
عمل صالحا ثم اهتدى وقال عزوجل
ورحمتي وسعت كل شيء فساكتبها للذين
يتقون ويؤتون الزكوة والذين هم بآياتنا
يومنون فالطمع في الرحمة والجنة من غير

حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ و ان استغفروا ربکم ثم توبوا الیہ
(یعنی اپنے رب سے معافی مانگ لو اور اس کے آگے توبہ کر لو) کے اترنے
کے بعد رسول اللہ صلعم اور صحابہ کرام روزانہ سو بار مغفرت کی دُعا
(نستغفر اللہ و نتوب الیہ) مانگا کرتے تھے فرماتے ہیں ایک شخص
رسول اللہ صلعم کے پاس آکر عرض کرتا ہے کہ یا رسول اللہ مجھ سے
گناہ ہوگیا، فرمایا: اللہ سے معافی مانگ لو، بولا: توبہ کر لیتا ہوں پھر
گناہ ہوجاتا ہے فرمایا جب کبھی گناہ کرو فوراً توبہ کر لیا کرو حتیٰ کہ
شیطان تھک کر بیٹھ جائے بولا: یا رسول اللہ جب میرے گناہ بہت
ہوں تو؟ فرمایا: تمہارے گناہوں سے اللہ کی رحمت بہت زیادہ
ہے حسن بصریؒ کا قول ہے، بلا توبہ کے معافی کی آرزو قائم نہ کرو
اور نہ بلا عمل کے ثواب کی امید باندھو کیونکہ تم کو دھوکا ہوا ہے
کہ اللہ کو ناراض کرنے کے برابر عمل کرتے رہتے ہو اور رضا کے
عمل کرتے نہیں اور اس سے مغفرت کی آس لگائے ہوئے ہو لہٰذا
تمہاری آرزوئیں تمہیں دھوکہ میں ڈالے ہوئے رہتی ہیں حتیٰ کہ تم
پر اللہ کا حکم اتر آتا ہے کیا تم نے سنا نہیں کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے
اور تمہیں تمہاری تمناؤں نے دھوکا دیا یہاں تک کہ اللہ کا حکم
آپہنچا اور تمہیں شیطان نے اللہ کی رحمت کے ساتھ دھوکا دیا،
حق تعالیٰ نے فرمایا ہے میں اسے یقیناً بخشدوں گا جس نے توبہ کر
لی، ایمان لے آیا اور نیک عمل کرتا رہا پھر راہ پا گیا۔ نیز حق تعالیٰ
نے فرمایا: اور میری رحمت میں ہر چیز سمائی ہوئی ہے پھر
میں اپنی رحمت ان کے لئے لکھ لیتا ہوں جو مجھ سے ڈرتے ہیں اور
زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اور جو ہماری آیتوں پر ایمان رکھتے ہیں ان
آیتوں سے معلوم ہوا کہ بلا توبہ اور بلا تقوے کے رحمت و جنت
کی امید ایک احمقانہ تصور ہے اور جہالت و دھوکا ہے کیونکہ
رحمت و جنت ان دونوں آیتوں (توبہ اور تقویٰ والی آیتوں)

توبۃ وغیر تقوی حمق وجہل وغرور لانہما مقیدتان بہاتین الآیتین وقال صلی اللہ علیہ وسلم ان المؤمن یری ذنوبہ کانہ باصل جبل یخاف ان یقع علیہ وان الفاجر یری ذنوبہ کذباب وقع علی انفہ فقال بہ ھکذا فطار قال صلی اللہ علیہ وسلم ان العبد لیذنب فیدخلہ الجنۃ فقالوا یا نبی اللہ وکیف یدخلہ الجنۃ قال یکون الذنب نصب عینہ یستغفر منہ ویندم علیہ حتی یدخلہ الجنۃ وقال صلی اللہ علیہ وسلم لم ار شیئا احسن طلبا ولا اسرع ادراکا من حسنۃ حدیثۃ لذنب قدیم ان الحسنات یذھبن السیئات ذلک ذکری للذاکرین وقال صلی اللہ علیہ وسلم اذا اذنب العبد ذنبا کانت نکتۃ سوداء فی قلبہ فاذا تاب ونزع واستغفر صفا قلبہ منہا واذا لم یتب ولم ینزع ولم یستغفر کان الذنب علی الذنب والسواد علی السواد حتی یعمی القلب فیموت فذلک قولہ عز وجل کلا بل ران علی قلوبہم ما کانوا یکسبون وقال صلی اللہ علیہ وسلم ترک الخطیئۃ اھون من طلب التوبۃ فاغتنم غفلۃ المنیۃ قال وکان آدم بن زیاد رحمہ اللہ یقول لینزلن احدکم نفسہ انہ قد حضرہ الموت فاستقال ربہ فاقالہ فلیعمل بطاعۃ اللہ قبل

سے مقید ہیں اور نبی صلعم نے فرمایا: مومن وہ ہے جو اپنے گناہ اس طرح دیکھتا ہے گویا وہ ایک پہاڑ کے نیچے کھڑا ہے اور اسے اپنے اوپر اس پہاڑ کے گرنے کا ہر وقت خطرہ ہے اور فاجر اپنے گناہ مکھی کی طرح سمجھتا ہے گویا اس کے ناک پر مکھی آ بیٹھی اور اس نے ہاتھ سے اشارہ کیا اور مکھی اُڑ گئی۔

نبی صلعم نے فرمایا: بندہ گناہ کرتا ہے پھر اللہ اسے جنت میں داخل فرما دیتا ہے لوگوں نے کہا: اے اللہ کے نبی اللہ تعالےٰ اسے جنت میں کیوں داخل فرما دیتا ہے فرمایا: گناہ اس کے آنکھوں سے آنسو بہاتا ہے وہ گناہ پر نادم وشرمسار ہوتا ہے اور دعائے مغفرت مانگتا ہے بالآخر حق تعالےٰ اسے جنت میں داخل فرما دیتا ہے، رحمت عالم صلعم نے فرمایا جس طرح جلدی سے نیکی پرانا گناہ مٹا دیتی ہے اس طرح میں نے جلدی سے کوئی چیز کسی کے پاس پہنچنے والی اور حسن طلب والی نہیں دیکھی بلاشبہ نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں یہ یاد رکھنے والوں کے لئے ایک نصیحت ہے، نبی صلعم نے فرمایا جب بندہ گناہ کرتا ہے تو اس کے دل پر ایک سیاہ نقطہ (داغ) پڑ جاتا ہے پھر اگر وہ گھبرا کر توبہ کرتا ہے اور دعائے مغفرت مانگتا ہے تو اس کے دل کا سیاہ داغ جاتا رہتا ہے اور دل صاف ہو جاتا ہے اور اگر توبہ نہیں کرتا اور اللہ کے آگے نہیں گڑگڑاتا اور استغفار نہیں کرتا (تو سیاہ داغ باقی رہتا ہے) اگر پھر گناہ کرتا ہے اور دوسرا سیاہ نقطہ پڑ جاتا ہے پھر نوبت یہاں تک آتی ہے کہ گناہوں کی کثرت سے اور توبہ نہ کرنے سے سارے دل پر سیاہی چھا جاتی ہے اور دل اندھا ہو جاتا ہے اور مر جاتا ہے چنانچہ حق تعالےٰ نے فرمایا ہرگز نہیں بلکہ ان کے گناہوں کی وجہ سے ان کے دلوں پر زنگ چڑھ گیا ہے نبی صلعم نے فرمایا: گناہ کا چھوڑنا توبہ کرنے سے آسان ہے لہٰذا موت کی غفلت کو غنیمت شمار کرو۔ آدم بن زیاد فرمایا کرتے تھے

اوحی اللہ تعالی الی داؤد علیہ السلام اتق ان اخذک علی غرۃ فتلقانی بلا حجۃ ودخل بعض الصالحین علی عبد الملک ابن مروان فقال لہ عظنی فقال ھل انت علی استعداد لحلول الموت ان اتاک قال لا قال فھل انت مجمع علی التحول عن ھذہ الحالۃ الی حالۃ ترضاھا قال لا قال فھل بعد الموت دار فیھا مستعتب قال لا قال فھل تأمن الموت ان یأتیک علی غرۃ قال لا قال ما رأیت مثل ھذہ الخصال یرضی بھا عاقل قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم الندم توبۃ وقال صلی اللہ علیہ وسلم من اذنب ذنبا ثم ندم علیہ فھو کفارتہ وقال الحسن رحمہ اللہ التوبۃ علی اربع دعاء ثم استغفار باللسان وندم بالقلب وترک بالجوارح واضمار ان لا یعود وقال التوبۃ النصوح ان یتوب ثم لا یرجع فیما تاب منہ وقال صلی اللہ علیہ وسلم التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ والمستغفر من الذنب وھو مقیم علیہ کالمستھزئ بربہ وان الرجل اذا قال استغفرک واتوب الیک ثم عاد قالھا ثم عاد ثلاث مرات کتب فی الرابعۃ من الکبائر وقال الفضیل بن عیاض رحمہ اللہ کن وصی نفسک ولا تجعل الرجال اوصیاءک کیف تلومھم ان یضیعوا وصیتک وقد

تم یہ سمجھ لیا کرو کہ موت آگئی تھی لیکن ہم نے حق تعالیٰ سے اسے ہٹانے کی التجا کی حق تعالیٰ نے اسے ہم سے ہٹا دیا اس لئے اللہ کے احکام کی بجا آوری میں لگ جاؤ۔ کہا جاتا ہے کہ حق تعالیٰ نے حضرت داؤد کے پاس وحی بھیجی کہ اے داؤد! اس سے ڈر کہ میں تجھے غفلت میں پکڑ لوں اور تو مجھ سے بلا حجت کے ملاقات کرے کوئی اللہ والا عبد الملک بن مروان کے پاس آتا ہے عبد الملک ان سے نصیحت کی فرمائش کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں اگر موت آجائے تو کیا آپ نے موت کی تیاری کر لی ہے؟ بولے نہیں، فرمایا: کیا چاہتے ہیں کہ اس حالت سے کسی پسندیدہ حالت کی طرف لوٹ جائیں۔ بولے نہیں، فرمایا: کیا موت کے بعد کوئی گھر ہے جس میں عذر قابل قبول ہو بولے نہیں، فرمایا: کیا آپ حالت غفلت میں موت کے آنے سے نڈر ہیں بولے نہیں، فرمایا: میں نے ان جیسی باتوں پر کسی عقل و ہوش والے کو راضی ہوتا نہیں دیکھا نبی صلعم نے فرمایا ندامت توبہ ہے، فرمایا جو کوئی گناہ کر بیٹھے پھر اس پر پشیمان ہو تو وہ پشیمانی اس گناہ کا کفارہ ہے۔ حسن بصریؒ: توبہ چار ستونوں پر ہے زبان سے معافی کی التجا کرنا دل سے پشیمان و شرمسار ہونا اعضاء سے گناہ چھوڑ دینا اور دل سے پکا ارادہ کرنا کہ آئندہ یہ گناہ نہیں کروں گا فرمایا: پر خلوص توبہ یہ ہے کہ توبہ کرلے اور آئندہ وہ گناہ نہ کرے جس سے توبہ کی ہے نبی صلعم نے فرمایا گناہ سے توبہ کرنیوالا بے گناہ کی طرح ہے اور گناہ پر قائم رہ کر گناہ سے معافی مانگنے والا پروردگار کے ساتھ ٹھٹھا کرنے والے کی طرح ہے اور جب کوئی شخص کہتا ہے کہ اے اللہ میں معافی چاہتا ہوں اور توبہ کرتا ہوں پھر گناہ کر بیٹھتا ہے پھر توبہ کرتا ہے پھر گناہ کر بیٹھتا ہے جب تین بار ایسا ہوتا ہے تو خیر معاف کر دیا جاتا ہے لیکن چوتھی بار ایسا کیا گیا تو گناہ کبیرہ میں شمار کر لیا جاتا ہے، فضیل بن عیاضؒ: اپنے لئے خود ناصح بنو لوگوں کو اپنے لئے ناصح نہ بناؤ تم لوگوں کو اس بات پر کہ انہوں نے تمہاری نصیحت ضائع کر دی کیسے برا کہہ سکتے ہو حالانکہ خود تم نے اپنی نصیحت اپنی زندگی میں ضائع کر دی کسی شاعر نے کہا ہے سہ فائدہ

منیعنہا فی خیاتک واللہ لبعضہم یقول:

تمتع ان ذی الدنیا متاع وان دوامہا لا یستطاع
وقدم ما ملکت وانت حیٌّ امیر فیہ متبع مطاع
ولا یغررک من توصی الیہ فقصر وصیۃ المرء الضیاع

وقال آخر:

اذا ما کنت متخذ ادصیا فکن فیما ملکت وصی نفسک
ستحصد ما زرعت غدا وتجنی اذا وضع الحساب ثمار غرسک

فصل آخر عن ابی امامۃ الباهلی رضی اللہ عنہ قال ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال صاحب الیمین امیر علی صاحب الشمال فاذا عمل العبد حسنۃ کتب لہ صاحب الیمین عشرا واذا عمل سیئۃ فاراد صاحب الشمال ان یکتبہا قال صاحب الیمین امسک عنہ فیمسک عنہ ست ساعات من النہار او سبعا فان استغفر اللہ تعالیٰ منہا لم یکتب علیہ شیئا وان لم یستغفر کتب علیہ سیئۃ واحدۃ وفی لفظ آخر ان العبد اذا اذنب لم یکتب علیہ حتی یذنب ذنبا آخر فاذا اجتمعت علیہ خمسۃ من الذنوب فاذا عمل حسنۃ واحدۃ کتب لہ خمس حسنات وجعل الخمس بازاء خمس سیئات فیصیح عند ذلک ابلیس لعنہ اللہ ویقول کیف لی ان استطیع علی ابن آدم فانی وان اجتہدت علیہ یبطل بحسنۃ واحدۃ جمیع جہدی وروی یونس عن الحسن

اٹھالیو کہ دنیا فائدہ اٹھانے کی چیز ہے اور اس کی ہمیشگی پر کسی کو قدرت نہیں اور اپنا مال اس حال میں آگے بھیج کر تو بقید حیات ہو اس میں خود مختار رہو اور لوگ تیری پیروی اور اطاعت کرتے ہوں اور اس شخص سے دھوکا مت کھا جس کی اخیر خیر خواہی کرتا ہے کیونکہ انسان کی خیر خواہی کی خرابی اس کا ضائع ہونا ہے ایک اور شاعر کہتا ہے ؎

جب تم کسی کو نصیحت کرنا چاہو تو مقدور بھر اپنے ناصح بنو تم نے جو کچھ بویا ہے اسے کل کاٹ لوگے اور حساب کے دن اپنے باغ کے پھل چن لوگے۔

## توبہ کے دل خوش کن نتائج

حضرت ابو امامہ باہلی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: دائیں جانب والا فرشتہ بائیں جانب والے فرشتہ پر امیر ہے جب انسان ایک نیکی کرتا ہے تو دائیں جانب والا فرشتہ اسے بجائے ایک کے دس نیکیاں لکھتا ہے اور جب کوئی ایک برائی کرتا ہے اور بائیں طرف کا فرشتہ اسے لکھنے کا ارادہ کرتا ہے تو دائیں طرف کا فرشتہ اسے ٹھہر جانے کا حکم کرتا ہے یہ فرشتہ چھ سات گھنٹے ٹھہرا رہتا ہے اور اسے نہیں لکھتا پھر اس عرصہ میں اگر بندہ اس برائی سے توبہ کر لیتا ہے تو فرشتہ کچھ نہیں لکھتا اور اگر توبہ نہیں کرتا تو ایک برائی لکھ لیتا ہے' اسی حدیث کا ایک لفظ یہ ہے: بندہ جب گناہ کرتا ہے تو وہ گناہ لکھا نہیں جاتا۔ جب تک کہ دوسرا گناہ نہ کر لے پھر جب اعمالنامہ میں پانچ گناہ جمع ہو جاتے ہیں تو اگر نیکی کر لے تو پانچ نیکیاں لکھ لی جاتی ہیں اور یہ پانچ نیکیاں پانچ گناہوں کا کفارہ بن جاتی ہیں یہ دیکھ کر ابلیس چیخ پڑتا ہے اور کہتا ہے ہائے کیا کروں؟ اور کس طرح انسان پر قابو پاؤں؟ اگر میں دوڑ دھوپ کر کے اس سے پانچ گناہ کراتا ہوں تو اس کی ایک نیکی سے میری سرتوڑ کوشش خاک میں مل جاتی ہے یونس از حسن از نبی صلعم: ہر شخص پر دو فرشتے متعین ہیں اور دائیں طرف کا فرشتہ بائیں طرف کے فرشتہ پر امیر ہے پھر جب بندہ

رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم
قال لیس من عبد الا علیہ ملکان وصاحب
الیمین امیر علی صاحب الشمال فاذا عمل
العبد السیئۃ قال لہ صاحب الشمال اکتبھا
فیقول لہ صاحب الیمین دعہ حتی یعمل خمس
سیئات فاذا عمل خمس السیئات قال صاحب
الشمال اکتبھا فیقول صاحب الیمین دعہ
حتی یعمل حسنۃ فاذا عمل حسنۃ قال لہ صاحب
الیمین قد اخبرنا بان الحسنۃ بعشر فتعال
حتی نمحو خمسا بخمس ونثبت لہ خمسا من
الحسنات قال فیصیح الشیطان عند ذلک
فیقول متی ادرک ابن آدم وھذہ الاحادیث
موافقۃ لقولہ عزوجل وانی لغفار لمن تاب
وآمن وعمل صالحا ثم اھتدی قال علی بن
ابی طالب کرم اللہ وجھہ مکتوب حول
العرش قبل آدم باربعۃ آلاف عام وانی
لغفار لمن تاب وآمن وعمل صالحا ثم اھتدی
وموافقۃ لقولہ تعالی ان الحسنات یذھبن
السیئات ذلک ذکری للذاکرین وروی عن ابن
عباس رضی اللہ عنھما انہ قال اذا تاب
العبد وتاب اللہ علیہ انسی اللہ تعالی حفظتہ
ماکان قد عمل من مساوی عملہ وانسی
جوارحہ ماعملت من الخطایا وانسی مقامہ
من الارض وانسی مقامہ من السماء فیجیء
یوم القیامۃ ولیس علیہ شیء شھید علیہ

ایک برائی کرتا ہے تو فرشتہ اپنے امیر سے پوچھتا ہے کیا یہ برائی لکھ لوں؟
امیر کہتا ہے ٹھہر جا جب تک پانچ برائیاں نہ کر لے، پھر جب بندہ
پانچ برائیاں کر بیٹھتا ہے تو فرشتہ امیر سے کہتا ہے کیا میں یہ پانچ برائیاں
لکھ لوں؟ امیر کہتا ہے ٹھہر جا جب تک یہ کوئی نیکی نہ کر لے، پھر جب
بندہ کوئی نیکی کر لیتا ہے تو فرشتہ کہتا ہے ہمیں خبر دی گئی ہے کہ ایک
نیکی دس نیکیوں کی برابر ہے آؤ پانچ برائیوں کو پانچ نیکیوں سے
مٹا دیں اور پانچ نیکیاں اعمال نامہ میں لکھ دیں آپ نے فرمایا یہ حال
دیکھ کر شیطان چیخ مارتا ہے اور کہتا ہے: میں فرزند آدم پر کب
غالب آ سکتا ہوں۔

مذکورہ بالا حدیثیں وانی لغفار لمن تاب الخ کے موافق ہیں یعنی
میں ان کے گناہ معاف کر دیتا ہوں جو توبہ کرتے ہیں اور ایمان لاتے
ہیں اور نیک عمل کرتے ہیں پھر راہ پا جاتے ہیں۔

علیؓ بن ابی طالب: حضرت آدمؑ کی پیدائش سے چار ہزار سال قبل
عرش کے چاروں طرف مذکورہ بالا آیت لکھی ہوئی تھی اور ان الحسنات
الخ کے بھی یعنی نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں یہ یاد رکھنے والوں کے لئے
نصیحت ہے۔ حضرت ابن عباسؓ: جب بندہ توبہ کرتا ہے اور حق تعالے
اس کی توبہ قبول فرما لیتا ہے تو حق تعالی کراماً کاتبین کو اس کی برائیاں
بھلا دیتا ہے (یعنی بندے کی برائیاں ان کو یاد نہیں رہتیں) اور
وہ اعضاء بھی جن سے گناہ کئے تھے گناہوں کو بھول جاتے ہیں اور وہ
جگہ بھی گناہوں کو بھول جاتی ہے جہاں گناہ کئے تھے اور آسمان کا وہ مقام
بھی گناہ کو بھول جاتا ہے جہاں گناہ درج کیا گیا تھا اور بندہ قیامت
کے دن اس حال میں آتا ہے کہ اس کے گناہ پر کوئی گواہ نہیں ہوتا
نبی صلعم نے فرمایا: انسان گناہوں سے توبہ کرنے کے بعد گناہوں سے
پاک ہو جاتا ہے ایک لفظ میں ہے اگرچہ ایک دن میں ستر بار بار
گناہ کرے۔

وروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ وفی لفظ ولو عاد فی الیوم سبعین مرۃ وقال عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ من قال استغفر اللہ العظیم الذی لا الٰہ الا ھو الحیّ القیوم واتوب الیہ ثلاث مرات غفر لہ ذنوبہ وان کانت مثل زبد البحر وعن ابن مسعود رضی اللہ عنہ انہ قال ینظر الانسان فی کتابہ یوم القیامۃ فیری فی اولہ المعاصی وفی آخرہ الحسنات فاذا رجع الی اوّل الکتاب رأی کل ذلک حسنات وذلک قولہ تعالیٰ فاولئک یبدل اللہ سیئاتھم حسنات وھذا ھو فی حق التائب الذی ختم اللہ لہ بالتوبۃ والانابۃ وقال بعض السلف ان العبد اذا تاب من الذنوب صارت الذنوب الماضیۃ کلھا حسنات ولھذا قال ابن مسعود رضی اللہ عنہ ولیتمنین اناس یوم القیامۃ ان تکثر سیئاتھم وانما قال ذلک لما ذکر اللہ تعالیٰ تبدیل السیئات بالحسنات لمن یشاء من عبادہ وروی عن الحسن رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لو اخطأ احدکم حتی یملا بین السما والارض ثم تاب تاب اللہ علیہ ولھذا جاء فی الخبر یا ابن آدم لو لقیتنی بقراب الارض ذنوبا لقیتک بقرابھا مغفرۃ

فصل آخر فی ذلک وروی ان عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ مر ذات یوم فی موضع من نواحی الکوفۃ واذا الفساق قد اجتمعوا

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ: جو روزانہ تین بار استغفر اللہ العظیم الذی لا الٰہ الا اللہ ھو الحی القیوم واتوب الیہ پڑھ لے تو اس کے سارے گناہ بخش دئے جاتے ہیں اگرچہ سمندر کے جھاگوں کے برابر ہوں۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ: انسان قیامت کے دن اپنا اعمال نامہ دیکھے گا تو اس کے شروع میں گناہ دیکھے گا اور اخیر میں نیکیاں، پھر جب شروع پر نگاہ ڈالے گا تو وہاں بھی بجائے برائیوں کے نیکیاں دیکھے گا۔ اس لئے کہ حق تعالےٰ فرماتا ہے: یہ وہ ہیں کہ حق تعالےٰ ان کی برائیوں کو نیکیوں سے بدل دے گا، یہ آیت توبہ کرنے والوں کے بارے میں ہے جن کا خاتمہ توبہ پر اور اللہ کی طرف لوٹنے پر ہو۔ بعض سلف: جب بندہ گناہوں سے توبہ کر لیتا ہے تو پچھلے تمام گناہ نیکیوں سے تبدیل کر دئے جاتے ہیں، اسی لئے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن لوگ تمنا کریں گے کہ ان کی برائیاں زیادہ ہوتیں۔ آپ نے یہ اس لئے فرمایا کہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے کہ میں اپنے جس بندے کے لئے چاہوں گا اس کی برائیاں نیکیوں سے بدل ڈالوں گا۔

حسن بصریؒ از نبی صلعم: اگر کوئی اس قدر گناہ کرے کہ زمین سے لیکر آسمان تک تمام فضا بھر جائے پھر توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول فرما لیتا ہے اسی لئے ایک حدیث قدسی میں آتا ہے کہ حق تعالیٰ نے فرمایا کہ اے فرزند آدم اگر تو مجھ سے زمین کی وسعت کی برابر گناہ لیکر ملاقات کرے گا تو میں تجھ سے اسکی وسعت کی برابر مغفرت لیکر ملوں گا۔

## توبہ کے سلسلہ میں چند واقعات

منقول ہے کہ ایک دن عبد اللہ بن مسعودؓ کوفہ میں کسی مقام سے گزر رہے تھے کہ اچانک آپ نے دیکھا کہ چند فاسق

في دار رجل منهم وهم يشربون الخمر ومعهم
مغنٍّ يقال له زاذان كان يضرب بالعود ويغني
بصوت حسن فلما سمع ذلك عبد الله بن
مسعود رضي الله عنه قال ما احسن هذا الصوت
لو كان بقراءة كتاب الله تعالى كان احسن
وجعل رداءه على رأسه ومضى فسمع ذلك
الصوت زاذان فقال من هذا قالوا كان
عبد الله ابن مسعود صاحب رسول الله
صلى الله عليه وسلم قال واي شيء قال
قالوا قال ما احسن هذا الصوت لو كان بقراءة
القرآن كان احسن فدخلت الهيبة قلبه
فقام فضرب بالعود على الارض فكسره ثم
اسرع حتى ادركه وجعل المنديل في عنق
نفسه وجعل يبكي بين يدي عبد الله فاعتنقه
عبد الله وجعل يبكي كل واحد منهما ثم قال
عبد الله رضي الله عنه كيف لا احب من
احبه الله فتاب من ضربه بالعود وجعل
يلازم عبد الله حتى تعلم القرآن واخذ
الحظ الوافر من العلم حتى صار اماما في العلم
وقد جاء في كثير من الاخبار روى زاذان
عن عبد الله ابن مسعود رضي الله عنه وروى
زاذان عن سلمان الفارسي رضي الله عنه
وفي الاسرائيليات مروي انه كانت امرأة
بغية مغنية مفتنة للناس بجمالها وكان باب
دارها ابدا مفتوحا وهي قاعدة على السرير

ایک شخص کے گھر میں جمع ہیں شراب کا دور چل رہا ہے، ان کے پاس
ایک مغنی زاذان بھی ہے جو بانسری بجا رہا ہے اور انتہائی پیارے لہجہ
میں گا رہا ہے، فرمایا یہ آواز کس قدر پیاری ہے کاش اس سے قرآن
پڑھا جائے تو اور بھی پیاری معلوم ہو، پھر آپ اپنے سر پہ چادر
ڈال کر آگے بڑھ گئے آپ کی گفتگو زاذان نے بھی سن لی، پوچھا
کون تھے؟ لوگوں نے کہا عبد اللہ بن مسعودؓ (صحابی) تھے، پوچھا
کیا فرما رہے تھے؟ لوگوں نے کہا: یہ فرما رہے تھے کہ یہ آواز کس قدر
پیاری ہے کاش اگر اس سے قرآن پڑھا جاتا تو پھر اس میں اور
چار چاند لگ جاتے۔ یہ سُن کر زاذان بڑا متاثر ہوا اور اس کے
دل پر دہشت چھا گئی فوراً کھڑا ہو گیا اور بانسری زمین پر پٹخ دی
اور اسے توڑ ڈالا اور دوڑ کر حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے
پاس پہنچا اور رومال اپنی گردن میں باندھ لیا گویا وہ قیدی ہے اور
آپ کے سامنے پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا حضرت عبد اللہ نے اسے
گلے لگا لیا اور دونوں رونے لگے اور فرمایا کہ میں اس سے محبت کیوں
نہ کروں جس سے اللہ تعالیٰ نے محبت فرمائی پھر زاذان نے ستار وغیرہ
بجانے سے توبہ کی اور گانا بجانا بالکل چھوڑ دیا اور عبد اللہؓ کی صحبت
میں دن رات رہنے لگا اور ان سے قرآن پاک پڑھنے لگا اور ان سے
کافی علم حاصل کر لیا حتیٰ کہ علم شریعت کا امام بن گیا آپ نے دیکھا ہوگا
کہ بہت سی حدیثوں کی سندوں میں آتا ہے، زاذانؒ ابن مسعودؓ
سے روایت کرتے ہیں، زاذانؒ، سلمانؓ فارسی سے روایت کرتے
ہیں۔ ایک اسرائیلی واقعہ ہے کہ بنی اسرائیل میں نہایت حسین وجمیل
ایک رنڈی تھی جو نہ صرف سحر انگیز آواز سے بلکہ اپنے حسن وجمال سے
بھی لوگوں کے لئے فتنہ بنی ہوئی تھی اس کے گھر کا دروازہ لوگوں کے
لئے دن رات کھلا رہتا تھا اور یہ دروازے کے سامنے بنی سنوری ایک
تخت پر بیٹھی رہتی تھی جو بھی دروازے کے پاس سے گزرتا اور اس کی

بحذاء الباب فکل من مرّبها ونظر الیہا افتتن بہا و یحتاج الی احضار عشرۃ دنانیر او اکثر من ذلک حتی تاذن لہ بالدخول علیہا فمر علی بابہا ذات یوم عابد من عبّاد بنی اسرائیل فوقع بصرہ علیہا فی الدار وھی قاعدۃ علی السریر فافتتن بہا وجعل یجادل نفسہ حتی انہ یدعو اللہ تعالی ان یزول ذلک من قلبہ فلم یزل ذلک عن نفسہ ولم یملک نفسہ حتی باع قماشا کان لہ فجمع من الدنانیر مایحتاج الیہ فجاء الی بابہا فامرتہ ان یسلم الذھب الی وکیل لہا وواعدتہ لمجیئہ فجاء الیہا لذلک الوعد وقد تزینت وجلست فی بیتہا علی سریرہا فدخل علیہا العابد وجلس معہا علی السریر فلما مد یدیہ الیہا وانبسط معہا تدارکہ اللہ برحمتہ ببرکۃ عبادتہ المتقدمۃ فوقع فی قلبہ ان اللہ تعالی یرانی فی ھذہ الحالۃ من فوق عرشہ و انا فی الحرام وقد حبط عملی کلہ فوقعت الھیبۃ فی قلبہ فارتعد فی نفسہ وتغیر لونہ فنظرت الیہ المرأۃ فراتہ متغیر اللون فقالت لہ ایش اصابک یا رجل فقال انی اخاف اللہ ربي فاذنی لی بالخروج فقالت لہ ویحک ان کثیرا من الناس یتمنون الذی وجدتہ فایش ھذا الذی انت فیہ فقال انی اخاف اللہ جل ثناؤہ وان المال الذی دفعتہ الی وکیلک ھو لک

اس پر نگاہ پڑ جاتی ہزار جان سے اس پر عاشق ہو جاتا تھا اور نگاہوں ہی نگاہوں ہی میں دل کا سودا ہو جایا کرتا تھا ؎

ابرو اس ناز سے ظالم نے دیکھا ٭ نگاہیں لو ل اٹھیں وہ لے لیا دل

اور دس یا دس سے زیادہ اشرفیاں پیش کر کے اس کی خدمات حاصل کر لیا کرتا تھا اور وہ اسے اپنے پاس بلا لیا کرتی تھی۔ ایک دن اتفاق سے ایک اسرائیلی عابد ادھر سے گزرتا ہے وہ اپنے تخت پر دروازے کے سامنے بنی سنوری بیٹھی ہے عابد کی اس پر نگاہ پڑتی ہے آنکھوں ہی آنکھوں میں اشارے ہوتے ہیں اور عابد اسے دل دے بیٹھتا ہے لیکن عابد اپنے نفس سے جھگڑنے لگتا ہے دل کہتا ہے اس کا وصال ہو ؎ صبر رخصت ہوا اک آہ کے ساتھ تقوی کہتا ہے یہ غداری ہرگز نہ ہوگی بے چارہ گھبرا کر اللہ سے پر خلوص دعا مانگتا ہے کہ اے اللہ میرے دل سے اس کی محبت نکال اور مجھے اس جنجال سے نکال ؎ بدل دے اور دل اس دل کے بدلے الٰہی تو رب العالمین ہے۔ لیکن نفس اس پر غالب آ گیا اور عابد مغلوب ہو گیا ؎ ناصحا مت کر نصیحت دل مرا گھبرائے ہے: نیک و بد سوجھے نہیں جب دل کہیں لگ جائے ہے۔ لیکن بیچارہ دس اشرفیاں کہاں سے لائے کہ اس کے خلوت خانہ تک رسائی ہو ؎ دل ہے میرے پاس لے دلدار باقی کچھ نہیں ٭ سکۂ الفت ہے میرے پاس ساقی کچھ نہیں آخر کار وہ غریب اپنے گھر کا ساز و سامان فروخت کر کے دس اشرفیاں جمع کر کے اس فتنہ قامت کے دروازے پہ جا کھڑا ہوتا ہے وہ کہتی ہے یہ اشرفیاں میرے وکیل کو دے دیجئے اور فلاں وقت میرے پاس خلوت کے لئے آ جائیے ؎ ترا وصل ہو خواہش دل یہی ہے ٭ محبت کا الفت کا حاصل یہی ہے عابد مقررہ وقت پر اس کے پاس خلوت میں پہنچ جاتے ہیں وہ کنگھی چوٹی کر کے پرکالۂ آتش بنی بیٹھی ہوتی ہے یہ اسے جا کر سلام کر کے اس کے پاس بیٹھ جاتے ہیں اور کہتے ہیں ؎ ساقیا برخیز در دہ جام را ٭ خاک بر سر کن غم ایام را

حلال فاذن لي بالخروج فقالت له كانك لم تعمل هذا العمل قط قال لا فقالت له من اين انت وما اسمك فاخبرها انه من قرية كذا واسمه كذا فاذنت له بالخروج من عندها فخرج وهو يدعو بالويل والثبور ويبكي على نفسه فوقعت الهيبة في قلب المرأة ببركة ذلك العابد فقالت في نفسها ان هذا الرجل اوّل ذنب اذنب فدخل عليه من الخوف ما دخل واني قد اذنبت منذ كذا وكذا سنة وان ربه الذي خاف منه هو ربي فينبغي ان يكون خوفي اشد من خوفه فتابت الى الله تعالىٰ وغلّقت الباب على الناس ولبست ثيابا خلقانا واقبلت على العبادة فكانت في عبادتها ماشاء الله تعالىٰ فقالت في نفسها اني لو انتهيت الى ذلك الرجل لعله يتزوجني فاكون عنده واتعلم منه امر ديني ويكون عونالي على عبادة ربي فتجهزت وحملت معها من الاموال والخدم ماشاء الله وانتهت الى تلك القرية وسألت عنه فأُخبروا العابد انه قدمت امرأة تسأل عنك فخرج العابد اليها فلما رأته المرأة كشفت عن وجهها كي يعرفها فلما رآها العابد وعرف وجهها وتذكر الامر الذي كان بينه وبينها صاح صيحة فخرجت روحه فبقيت المرأة حزينة وقالت

کیا دیر ہے اب صبر کا یارا نہیں مجھ کو؛ اب ضبط کا اک لمحہ گوارا نہیں مجھ کو وہ کہتی ہے سو آجاؤ میری جان تمہیں خوف ہے کس کا۔ آخر کار اس کی طرف ہاتھ بڑھاتے ہیں اور خوشی سے پھولے نہیں سماتے لیکن ماضی کی عبادتوں کی برکت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی رحمت کو جوش آتا ہے اور رحمت باری تعالیٰ ان کا ہاتھ پکڑ کر خلوت سے باہر لے آتی ہے اور اس عظیم گناہ سے انہیں بچا لیتی ہے ان کے دل میں خیال آتا ہے کہ حق تعالیٰ اس بری حالت میں اپنے عرش سے مجھے دیکھے گا اور میرے تمام عمل اس حرام کی وجہ سے برباد فرما دے گا اس تصوّر کے آتے ہی ان کے دل پہ ہیبت طاری ہو جاتی ہے کانپنے لگتے ہیں چہرے کا رنگ فق ہو جاتا ہے اور اس پہ ہوائیاں اڑنے لگتی ہیں پری پیکر پوچھتی ہے کیا بات ہے فرماتے ہیں مجھ پہ اپنے رب کا ڈر طاری ہو گیا مجھے باہر جانے دو کہتی ہے ہوش میں آؤ بہت سے لوگ تو اس خلوت کی حسرت ہی میں مر جاتے ہیں جو آج تمہیں حاصل ہے اس سے فائدہ اٹھاؤ، اس موقعہ پہ اور تقویٰ؟ فرماتے ہیں مجھ پہ حق تعالیٰ جل شانہٗ کی ہیبت طاری ہے میں نے تمہارے وکیل کو جو دس اشرفیاں دی ہیں وہ تمہاری ہیں میں انہیں واپس نہیں لوں گا براہ کرم مجھے جانے دو کہتی ہے معلوم ہوتا ہے کہ تم نے یہ کام کبھی نہیں کیا فرمایا ہاں میں نے یہ گندہ کام کبھی نہیں کیا پوچھتی ہے تمہارا نام کیا ہے اور کہاں رہتے ہو؟ یہ اسے اپنا اور اپنے شہر کا نام بتا دیتے ہیں کہتی ہے اچھا شوق سے جاؤ، یہ آہیں بھرتے ہوئے اور روتے ہوئے وہاں سے نکلتے ہیں اور اپنے اس ارادے پہ نادم و پشیمان ہو کر اللہ سے بہ خلوص توبہ کرتے ہیں ان کے جانے کے بعد اس عورت کو بھی خیال آتا ہے اور اس کے دل پہ ان کی برکت کی وجہ سے اللہ کا خوف چھا جاتا ہے کہتی ہے کہ اس شخص نے اپنی عمر میں پہلی بار اس گناہ کا ارادہ کیا تھا اور گناہ کرنے سے قبل ہی اس کے دل پہ ایسا خوف چھایا کہ اس نے اسے گناہ نہیں کرنے دیا ہائے میں تو اس گناہ میں

فی نفسها انی خرجت لاجله وقد مات فهل له احد من اقربائه یحتاج الی امرأة فقالوا لها له أخ صالح لکنه معسر لا مال له فقالت لا بأس به فان لی مالا یکفینا فجاء اخوه فتزوج بها فولدت له سبعا من البنین کلهم صاروا انبیاء فی بنی اسرائیل فانظر الی برکة الصدق والطاعة وحسن النیة کیف هدی الله زاذان لعبد الله بن مسعود لما کان صادقا حسن السریرة فلا یصلح بک الفاسد حتی تکون انت صالحا فی ذات نفسک خائفا لربک اذا خلوت مخلصا له اذا خالطت غیر مراء للخلق فی حرکاتک وسکناتک موحدا الله عزوجل فی ذلک کله فحینئذ یزاد فی توفیقک وتسدیدک وتحفظ عن الهوی والاغواء من شیاطین الجن والانس والمنکرات کدعاوی الفساق والبدع والضلالات اجمع فزال بک المنکر من غیر تکلف ومن غیر ان یصیر المعروف منکرا کما هو فی زماننا ینکر احدهم منکرا واحدا فیتفرع منه منکرات جمة وفساد عظیم من السب والقذف والضرب والکسر وتخریق الثیاب وافساد الاموال وکل ذلک لقلة صدقهم ونقصان ایمانهم ویقینهم وغلبة اهویتهم علیهم فالمنکر فیهم بعد وفرض ازالته متوجه علیهم وبانفسهم شغل طویل وهم ینکرون علی الغیر

اتنے اتنے برسوں سے مبتلا ہوں اور جس رب کا خوف اس کے دل پر چھایا وہ میرا بھی رب ہے میرا خوف تو اس سے کہیں زیادہ ہونا چاہیئے یہ خیال کرکے وہ فوراً توبہ کرتی ہے اور لوگوں سے اپنا دروازہ بند کرلیتی ہے اور پرانا دھرانا لباس پہن کر عبادت میں لگ جاتی ہے اور جب تک اللہ کو منظور ہوتا ہے عبادت میں مصروف رہتی ہے ایک دن اپنے دل میں سوچتی ہے کیا اچھا ہو میں اس عابد کے پاس چلی جاؤں ممکن ہے وہ مجھ سے نکاح کرلیں اور میں ان سے دین اطمینان کے ساتھ سیکھ سکوں ان سے مجھے اپنے رب کی عبادت میں بھی مدد ملے گی چنانچہ تیاری کرکے اپنا سارا مال ومتاع اور خدام لے کر اس کے شہر کی طرف روانہ ہو جاتی ہے شہر میں پہنچ کر لوگوں سے اس عابد کا پتہ پوچھتی ہے لوگ عابد کو خبر کردیتے ہیں کہ ایک عورت کہیں باہر سے آئی ہے اور آپ کو پوچھ رہی ہے عابد اسکے پاس جاتے ہیں عورت عابد کو دیکھ کر نقاب الٹ دیتی ہے اور چہرہ کھول لیتی ہے تاکہ عابد اسے پہچان لیں جب عابد کی اس پر نگاہ پڑتی ہے اور وہ اسے پہچان جاتے ہیں اور انہیں پچھلا واقعہ جو دونوں میں گزر چکا تھا یاد آجاتا ہے تو عابد ایک چیخ مارتے ہیں اور بے ہوش ہو کر گر جاتے ہیں اور انکی روح قفس عنصری سے پرواز کرجاتی ہے یہ دیکھ کر اس عورت کو انتہائی صدمہ ہوتا ہے اور دل میں سوچتی ہے کہ میں جس کی خاطر آئی تھی وہی نہیں رہا اگر ان کے عزیزوں میں سے کسی کو عورت کی ضرورت ہو تو اسی سے نکاح کرلوں لوگ کہتے ہیں ان کا ایک دیندار صالح بھائی ہے مگر اس کے پاس مال نہیں نادار ہے کہتی ہے کوئی حرج نہیں میرے پاس کافی مال ہے چنانچہ عابد کا بھائی اس سے نکاح کرلیتا ہے جس سے اس کے سات بیٹے پیدا ہوتے ہیں اور سب اسرائیلی نبی بنتے ہیں صدق واطاعت اور حسن نیت کی برکت پر غور کیجیے کہ حق تعالٰی نے کس طرح زاذان کو عبداللہ بن مسعودؓ کے ذریعہ کس خوبصورتی سے ہدایت فرمائی کیونکہ عبداللہ نے سچے دل سے اور

فيتركون الفرض العين ويتعلقون بالفرض على الكفاية ويتركون ما يعنيهم ويشتغلون بما لا يعنيهم قال النبي صلى الله عليه وسلم من حسن اسلام المرء تركه ما لا يعنيه من اراد أن يزول به المنكر بسرعة فعليه بالانكار على نفسه والوعظ لها ومنعها وفطمها عن المعاصي ما ظهر منها وما بطن فاذا تطهر من ذلك كله فحينئذ اشتغل بغيره فزال به المنكر باحسن ما يكون من الوجوه كما زال في حق عبد الله بن مسعود رضي الله عنه وانظر الى بركة العبادة والصدق ايضا في حق العابد كيف نجاه الله من البغية وارتكاب الكبيرة كذلك لنصرف عنه السوء والفحشاء انه من عبادنا المخلصين فالله تعالى حال بينه وبين تلك الفاحشة لما تقدم له من الصدق في الخلوات وحسن الطاعات فيما مضى من الايام والساعات ثم انظر كيف نجى الله تعالى تلك البغية ببركة العابد ثم كيف نالت بركته اخاه فأزال الله فقره وجهده وزوجه باحسن النساء فاغناه ورزقه من حيث لا يحتسب وجعله ابا الانبياء السبعة وجعلها امهم عليهم السلام فالخير كله في الطاعة

حسن نیت کے ساتھ زاذان سے قرآن پڑھنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا لہٰذا بُرے شخص کی تم سے اصلاح نہیں ہو سکتی جب تک تم خود صالح نہ ہو اور خلوت میں اپنے رب سے نہ ڈرو اور جلوت میں اس کے مخلص بن کر نہ رہو اور اپنی حرکات و سکنات میں ریاکاری نہ کرو اور ہر حال میں پکے سچے موحد نہ بنو اس حالات میں تمہاری توفیق و اصلاح میں اضافہ ہو گا اور نفس و ہوائے نفسانی اور جناتی شیطانوں سے محفوظ رہو گے اور تمام بری باتوں سے فاسقوں سے، بدعتیوں سے اور تمام گمراہوں سے بچے رہو گے جب تم ایسے بن جاؤ گے تو تمہارے ذریعہ بری باتیں بلا تکلف کے دور ہو نگی اور لوگ اچھی باتوں کو بُرا نہیں سمجھیں گے جیسا کہ ہمارے زمانہ میں دستور ہو گیا ہے کہ اگر کوئی کسی کو کسی بری بات سے منع کرتا ہے تو اس سے بہت سی بری باتیں پیدا ہو جاتی ہیں اور ایک عظیم فساد کھڑا ہو جاتا ہے (لوگ اسکے جانی دشمن ہو جاتے ہیں اور اسکے خلاف ایک محاذ قائم کر لیتے ہیں اور اسے طرح طرح سے ستاتے ہیں) لوگ نہ صرف گالیاں دیکر اور جھوٹے الزامات لگا کر اسے ستاتے ہیں بلکہ مارتے پیٹتے بھی ہیں اور اس کے کپڑے بھی پھاڑ دیتے ہیں اور اس کا مال بھی لوٹ لیتے ہیں ایسا اس لئے ہوتا ہے کہ تبلیغ کرنیوالوں میں یقین و صدق نہیں ہوتا ان کا ایمان کمزور رہتا ہے اور ان پر ذاتی خواہشات کا غلبہ ہوتا ہے اور انکے اندر ہنوز خلاف شرع باتیں پائی جاتی ہیں حالانکہ ان سے بچنا ان کا پہلا فرض ہے یہ لوگ پہلے ایک طویل مدت تک اپنی اصلاح کریں حالانکہ یہ اپنے اندر جھانک کر نہیں دیکھتے اور لوگوں کو بری باتوں سے روکتے ہیں اور فرض عین چھوڑ کر فرض کفایہ پر توجہ دیتے ہیں اور کار آمد باتیں چھوڑ کر بیکار باتیں کرتے ہیں سرور عالم صلعم نے فرمایا حسن اسلام میں سے بے کار باتوں کو چھوڑ دینا بھی ہے اگر کسی میں یہ جذبہ ہو کر اسکے ذریعہ تیزی کے ساتھ خلاف شرع کام بند ہو جائیں تو اس پر لازم ہے کہ پہلے اپنے نفس پر لعنت و نفرین کرے اور نفس کو سمجھائے اور اسے دبا کر رکھے اور اسکے منہ سے ظاہری اور باطنی گناہوں کا دودھ چھڑائے جب وہ پورا پورا پاک و صاف ہو جائے تو پھر غیروں کی اصلاح میں لگ جائے

والشر کلہ فی المعصیۃ فلا کانت المعصیۃ ولا کنا اذا کنا من اھلھا۔

اس طرح اسکے ہاتھوں سے اور اسکے ذریعہ بہترین طریقہ سے خلاف شرع کام مٹ جائیں گے جیسے حضرت عبداللہ بن مسعود رضؓ کے ذریعہ زاذان کا گانا بجانا ختم ہو گیا اور زاذان اپنے زمانہ کے علم میں امام بن گئے۔ اس اسرائیلی عابد کی عبادت و صداقت پر بھی غور کیجئے کہ حق تعالیٰ نے انہیں زنا سے اور گناہ کبیرہ سے کس طرح بچایا۔ ہوا اسی طرح ؛ تاکہ ہم اس سے بُرا اور بے حیائی کا کام ہٹا دیں کیونکہ وہ ہمارے مخلص بندوں میں سے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ ان کے اور بدکاری کے درمیان آڑے آگیا کیونکہ یہ ماضی میں خلوتوں صدق و خلوص اور حسن عبادت سے آراستہ و پیراستہ تھے پھر حق تعالیٰ نے اس عابد کی برکت سے اس رنڈی کو بھی بچا لیا اور ان کے بھائی کو جو نیک و صالح تھے اس کا شوہر بنا دیا اور عابد کی برکات کی وجہ سے ان کے بھائی کو جو نادار و فقیر تھے مالدار بنا دیا اور ان کی تنگی ترشی سب دور فرما دی اور ایک انتہائی حسین و جمیل اور مالدار خاتون سے ان کا نکاح کرا دیا اور انہیں ایسی جگہ سے روزی پہنچائی جہاں سے وہم و گمان بھی نہ تھا اور انہیں سات نبیوں کا باپ بنایا اور اس خاتون کو ان کی ماں بنایا للہذا ہر طرح کی بھلائی اطاعت میں ہے اور ہر طرح کی برائی بغاوت و معصیت میں ہے اللہ کرے گناہوں کا نام و نشان نہ رہے اور اگر ہم گناہ کریں اور ان سے توبہ نہ کریں تو ہم ہی غارت ہو جائیں۔

**فصل** وانما تعرف توبۃ التائب فی اربعۃ اشیاء احدھا ان یملک لسانہ من الفضول والغیبۃ والنمیمۃ والکذب والثانی ان لا یری لاحد فی قلبہ حسدا ولا عداوۃ والثالث ان یفارق اخوان السوء فانھم ھم الذین یحملونہ علی ردّ ھذا القصد ویشوشون علیہ صحۃ ھذا العزم ولا یتم لہ ذلک الا بالمواظبۃ علی المشاھدۃ التی تزید بھا رغبتہ فی التوبۃ وتوفر دواعیہ علی اتمام ما عزم علیہ مما یقوی خوفہ و رجاءہ فعند ذلک تنحل من قلبہ عقد الاصرار علی ما ھو علیہ من قبیح الافعال فیقف عن تعاطی المحظورات ویکبح لجام نفسہ عن متابعۃ الشھوات فیفارق الزلۃ فی الحال ویبرم العزیمۃ علی ان لا یعود الی مثلھا فی الاستقبال والرابع ان یکون مستعدا

**توبہ کی پہچان** توبہ چار نشانیوں سے پہچانی جاتی ہے : زبان فضول بکواس سے غیبت و چغلی سے اور جھوٹ سے محفوظ رکھی جائے کسی کی طرف سے دل میں حسد و عداوت نہ ہو ، بُرے لوگوں کی صحبت سے قطعی بچا جائے کیونکہ یہ لوگ پھر بری عادتوں میں ڈال دیں گے اور گناہوں سے بچنے پر جو عزم کیا ہے اس کی مٹی پلید کر دیںگے اور اس کے ارادے میں خلل ڈال دیں گے اور توبہ اسی وقت مکمل ہو گی جب ایسی چیزوں پر ہمیشگی کی جائے جن سے توبہ کی طرف زیادہ سے زیادہ رغبت ہو اور اس نیک عزم کو تکمیل تک پہنچانے کے محرکات بڑھیں جو خوف و رجا کو تقویت پہنچائیں ان حالات میں توبہ کرنیوالے کے دل سے انسان کے دل پہ جو گناہوں کی گانٹھ بندھ گئی تھی وہ کھل جاتی ہے اور وہ حرام کاموں کے ارتکاب سے باز آجاتا ہے اور اپنے نفس کی لگام خواہشات کی پیروی سے کسے رہتا ہے جس سے فی الحال ذلت سے بچ جاتا ہے اور اپنے پختہ عزم کو مستقبل میں گناہ سے رکنے کے سلسلہ میں اور مستحکم بنا لیتا ہے۔ چوتھی نشانی یہ ہے کہ انسان ہمہ وقت موت کے لئے تیار رہے گناہوں پر شرمسار رہے حق تعالیٰ سے مغفرت مانگتا رہے اور پروردگار عالم کی فرمانبرداری میں سرگرم عمل رہے۔

للموت نادما مستغفرا لما سلف من ذنوبه مجتهدا فی طاعة ربه وقیل علامة انه مقبول التوبة اربعة اشیاء اولها ان ینقطع عن اصحاب الفسق ولا یراهم هیبة من نفسه ویخالط الصالحین والثانی ان یکون منقطعا عن کل ذنب مقبلا علی جمیع الطاعات والثالث ان یذهب فرح الدنیا من قلبه ویری حزن الآخرة دائما فی قلبه والرابع ان یری نفسه فارغا مما ضمن الله له یعنی من الرزق مشتغلا بما امر الله به من الطاعة فاذا وجدت فیه هذه العلامات کان من الذین قال الله تعالیٰ فی حقهم ان الله یحب التوابین ویحب المتطهرین ووجب له علی الناس اربعة اشیاء اولها ان یحبوه لان الله تعالیٰ قد احبه والثانی ان یحفظوه بالدعاء علی ان یثبته الله تعالیٰ علی التوبة والثالث ان لا یعیروه بما سلف من ذنوبه لما روی عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال من عیر مؤمنا بفاحشة فهو کفارة لها وکان حقا علی الله تعالیٰ ان یوقعه فیها ومن عیر مؤمنا بجریرة لم یخرج من الدنیا حتی یرتکبها ویفتضح بها ولان المؤمن لا یقصد الوقوع فی الذنب ولا یتعمده ولا یعتقده دینا یتدین به وانما یکون ذلک بتزیین الشیطان وفرط فوارة الشهوة وشدة الشبق وتراکم الغفلة والغرة قال الله تعالیٰ وکره الیکم الکفر

## توبہ کی قبولیت کی علامت

کہا جاتا ہے کہ توبہ کے قبول ہونے کی چار نشانیاں ہیں اہلِ فسق سے کنارہ کش رہنا اور ان سے خوف و دہشت رکھنا اور نیکوں کی صحبت میں اُٹھنا بیٹھنا ہر گناہ سے بچنا اور ہر طرح کی اطاعت میں مشغول رہنا، دل سے دنیا کی مسرت کا اٹھ جانا اور ہمیشہ آخرت کے فکر و غم کا دامنگیر رہنا اور جس چیز (رزق) کی اللہ نے ضمانت دی ہے اس کا فکر نہ کرنا اور اللہ کی عبادت میں مشغول رہنا اگر کسی میں یہ چاروں نشانیاں پائی جائیں تو وہ ان میں سے ہے جن کے حق میں حق تعالیٰ نے یہ فرمایا: اللہ توبہ کرنیوالوں کو محبوب رکھتا ہے اور پاک رہنے والوں سے محبت فرماتا ہے اب لوگوں پر اس کے چار حق واجب ہیں اول یہ کہ اس سے محبت کریں کیونکہ اس سے اللہ محبت فرماتا ہے دوم یہ کہ اس کے لئے دعا مانگتے رہیں کہ حق تعالیٰ اسے توبہ پر ثابت قدم رکھے سوم یہ کہ پچھلے گناہوں پر اسے عار نہ دلائیں کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا: اگر کسی نے کسی مومن کو بے حیائی کی عار دلائی تو یہ عار اس کے گناہ کا کفارہ ہے اور اللہ کا حق ہے کہ وہ اس بے حیائی میں عار دلانے والے کو مبتلا فرما دے اور اگر کوئی کسی مومن کو گناہ کی عار دلائے تو وہ دنیا سے نہیں نکلے گا جب تک خود اس کا مرتکب نہ ہو جائے گا اور اس سے رسوا ہو جائے گا کیونکہ مسلمان قصداً گناہ میں نہیں پڑتا، نہ عمداً گناہ کرتا ہے اور نہ اس عقیدہ پر گناہ کرتا ہے کہ میرے لئے یہ جائز ہے بلکہ شیطان کے ورغلانے سے، فرطِ شہوت سے اور اس کے زور شور اور غلبہ سے اور عقل پر غفلت کے دبیز پردوں کے پڑ جانے سے دھوکا کھا کر گناہوں کا ارتکاب کرتا ہے حق تعالیٰ نے فرمایا اور اللہ نے کفر کی، فسق کی اور گناہوں کی تمہارے دلوں میں نفرت پیدا کی اس آیت حق تعالیٰ نے کھول کر بیان فرما دیا کہ ہم نے مومنوں کے دلوں میں گناہوں کی نفرت و عداوت پیدا فرما دی ہے اس لئے اگر کوئی مومن گناہ کرنے کے بعد توبہ کر لے اور اللہ کی طرف لوٹ آئے تو اسے اس گناہ کی

والفسوق والعصیان فقد اخبر انه بغض الی المومنین المعصیة فلا یجوز ان یعیر بھا اذا تاب واناب بل یدعی له بالثبات علی التوبة و التوفیق والحفظ والرابع ان یجالسوه ویذاکروه ویعینوه ویکرمه الله تعالی ایضا باربع کرامات احداھا ان یخرجه من الذنوب کانه لم یذنب قط والثانیة یحبه الله تعالی والثالثة ان لا یسلط علیه الشیطان ویحفظه منه والرابعة ان یومنه من الخوف قبل ان یخرجه من الدنیا لانه عزوجل قال تتنزل علیھم الملائکة ان لا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنة التی کنتم توعدون)

**فصل فی ذکر اقاویل شیوخ الطریقة**

فی التوبة قال ابو علی الدقاق رحمه الله التوبة علی ثلاثة اقسام اولھا التوبة واوسطھا الانابة وآخرھا الاوبة فالتوبة بدایة والانابة واسطة والاوبة نھایة فکان من تاب لخوف العقوبة کان صاحب توبة ومن تاب طمعا فی الثواب او رھبة من العقاب کان صاحب انابة ومن تاب مراعاة للامر لا لرغبة فی الثواب او رھبة من العقاب کان صاحب اوبة

وقیل التوبة صفة المومنین قال الله تعالی وتوبوا الی الله جمیعا ایھا المومنون لعلکم تفلحون والانابة صفة الاولیاء المقربین

طرف منسوب کرنا اور اس کی غیرت دلانا جائز نہیں بلکہ اس کے لئے توبہ پر استقامت کی دعا کی جائے کہ اسے اللہ! اسے ثابت قدمی کی توفیق عطا فرما اور توبہ پر قائم رکھ اور چہارم یہ کہ اس کے پاس لوگ اٹھیں بیٹھیں اس سے مذاکرہ کریں اور اس کی اعانت کریں اور حق تعالیٰ شانہ اسے چار چیزوں سے بزرگی عطا فرماتا ہے گناہوں سے نکال دیتا ہے اور معصوم و بے گناہوں کی طرح بنا دیتا ہے گویا اس نے گناہ کئے ہی نہیں اپنا محبوب بنا لیتا ہے اس پر شیطان کو مسلط ہونے نہیں دیتا اور شیطان سے اسکی حفاظت کرتا ہے اور دنیا چھوڑنے سے قبل اسے خوف سے امن عطا فرماتا ہے کیونکہ حق تعالیٰ نے فرمایا: ان پر فرشتے اترتے ہیں (اور کہتے ہیں) خوف نہ کرو اور غم نہ کرو اور جنت سے خوش ہو جاؤ جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا۔

## توبہ کے بارے میں مشائخ کے اقوال

ابو علی دقاق: توبہ تین قسموں پر ہے توبہ، انابت، اوبہ، توبہ کی توبہ سے ابتدا ہوتی ہے انابت درمیانی درجہ ہے اور اوبہ انتہائی درجہ گویا جس نے عذاب سے ڈر کر گناہ چھوڑا اس نے توبہ کی اور جس نے ثواب کی امید کر کے اور عذاب سے بچنے کے لئے گناہ چھوڑا اس نے انابت کی صورت اختیار کی اور جس نے محض حکم کی تعمیل کے لئے قطع نظر ثواب و عذاب کے گناہ چھوڑا وہ صاحب اوبہ ہے۔

کہا جاتا ہے کہ توبہ مومنوں کی صفت ہے فرمایا مومنو! تم سب اللہ سے توبہ کرو تا کہ تم کو کامرانی حاصل ہو اور انابت مقرب اولیاء کی صفت ہے فرمایا: اور وہ منیب (رجوع کرنیوالا) دل لایا اور اوبہ انبیائے کرام کی صفت ہے فرمایا ایوبؑ کیا ہی اچھا بندہ ہے بلاشبہ وہ ہماری طرف انتہائی رغبت رکھنے والا ہے۔

جنیدؒ: توبہ کے تین درجے ہیں پہلے درجہ میں ندامت دوسرے میں مسا

قال الله تعالى وجاء بقلب منيب والآية
صفة الانبياء والمرسلين قال الله عزوجل نعم
العبد انه اواب وقال الجنيد رحمه الله
تعالى التوبة على ثلاثة معان الاول يندم
والثاني يعزم على ترك المعاودة لما نهى الله عنه
والثالث يسعى في اداء المظالم وقال سهل بن
عبد الله رحمه الله التوبة ترك التسويف وقال
الجنيد سمعت الحارث يقول ما قلت قط اللهم
اني اسألك التوبة ولكني اقول اسألك شهوة
التوبة وقال الجنيد دخلت على السري رحمه الله
يوما فرايته متغيرا فقلت له مالك فقال
دخل على شاب فسألني عن التوبة فقلت له
ان لا تنسى ذنبك فعارضني وقال بل التوبة
ان تنسى ذنوبك فقلت ان الامر عندي على
ما قاله الشاب فقال لم قلت لاني اذا كنت
في حال الجفاء فنقلني الى حال الوفاء فذكر الجفاء
في حال الصفاء جفاء فسكت وقال سهل بن
عبد الله رحمه الله التوبة ان لا تنسى ذنبك
وقال الجنيد رحمه الله حين سئل عن التوبة
هي ان تنسى ذنبك وتكلم ابو نصر السراج رحمه
الله في المقالتين فقال اشار سهل الى احوال
المريدين والمتعرضين تارة لهم وتارة عليهم
فاما الجنيد فانه اشار الى توبة المحققين
فلا يذكرون ذنوبهم مما غلب على قلوبهم
من عظمة الله تعالى ودوام ذكره وقال

حاصل ہوتی ہے دوسرے درجہ میں گناہ کی طرف پھر نہ لوٹنے کا پکا ارادہ
ہوتا ہے اور تیسرے درجہ میں حقوق کی ادائیگی کی سرگرم کوشش کی
جاتی ہے۔

سہل بن عبداللہ تستری: توبہ فوری طور پر گناہوں سے توبہ کرنے کا
نام ہے یہ نہ کہا جائے کہ توبہ کر لی جائیگی بلکہ فوراً توبہ کر لی جائے۔

جنیدؒ: میں نے حارث سے سنا فرماتے تھے میں نے یہ دعا کبھی
نہیں مانگی کہ اے اللہ میں تجھ سے توبہ کا سوال کرتا ہوں ہاں یہ دعا
مانگا کرتا ہوں کہ اے اللہ میرے دل میں توبہ کی تڑپ پیدا فرما۔

جنیدؒ: ایک دن میں سریؒ کی خدمت میں حاضر ہوا تو ان کے
چہرے کا رنگ فق تھا میں نے کہا: کیا بات ہے؟ فرمایا: میرے
پاس ایک نوجوان آیا تھا اس نے مجھ سے توبہ کے بارے میں سوال
کیا، میں نے کہا: توبہ یہ ہے کہ تم اپنا گناہ نہ بھولو اس نے مجھ پر
اعتراض کیا اور کہا بلکہ توبہ گناہ کا بھول جانا ہے میں بولا میرے
نزدیک اسی جوان کی بات صحیح ہے، پوچھا کیوں؟ میں نے کہا
اس لئے کہ جب میں حالت جفا میں تھا اور حق تعالیٰ نے مجھے جفا
سے وفا کی طرف منتقل فرما دیا تو صفا کے زمانہ میں جفا کا ذکر بھی
جفا ہے یہ جواب سن کر سریؒ خاموش ہو گئے۔ سہل بن عبداللہ: توبہ یہ
ہے کہ تم اپنا گناہ نہ بھولو۔ جنیدؒ: (جب ان سے توبہ کے بارے میں
پوچھا گیا) توبہ یہ ہے کہ اپنے گناہ بھول جاؤ اور ان کا ذکر ہی نہ کرو۔
ابو نصر سراج ان دونوں قولوں میں یہ تطبیق دیتے ہیں کہ سہل مریدوں
کے احوال کی طرف اشارہ کرتے ہیں کہ یہ احوال کبھی ان کے لئے مفید
ہوتے ہیں اور کبھی مضر اور جنید محقق حضرات کی توبہ کی طرف اشارہ کرتے
ہیں کیونکہ محقق اپنے گناہ یاد نہیں کرتے کیونکہ ان کے دلوں پر اللہ تعالیٰ
کی عظمت کا اور اس کے دائمی ذکر کا غلبہ ہوتا ہے، سراج فرماتے
ہیں کہ جنیدؒ کا قول رویم کے قول کی طرح ہے جب رویم سے توبہ کے

وهو مثل ما سئل رويم عن التوبة فقال التوبة من التوبة
وقال ذو النون المصري رحمه الله توبة العوام
من الذنوب وتوبة الخواص من الغفلة وقال
ابو الحسن النوري رحمه الله التوبة ان تتوب
من كل شيء سوى الله عزوجل قال عبد الله بن
محمد بن علي رحمهم الله شتان بين تائب يتوب
من الزلات وتائب يتوب من الغفلات وتائب
يتوب من رؤية الحسنات قال ابوبكر الواسطي
رحمه الله التوبة النصوح ان لا يبقى على صاحبها
اثر من المعصية سرا ولا جهرا ومن كانت توبته
نصوحا لا يبالي كيف امسى واصبح قال يحيى
بن معاذ الرازي رحمه الله في مناجاته الهي
لا اقول تبت ولا اعود لما اعرف من خلقي ولا
اضمن ترك الذنوب لما اعرف من ضعفي ثم اني
اقول لا اعود لعلي اموت قبل ان اعود قال ذو النون
رحمه الله الاستغفار من غير اقلاع توبة الكذابين
وقال ايضا رحمه الله حقيقة التوبة ان تضيق
عليك الارض بما رحبت حتى لا يكون لك
قرار ثم تضيق عليك نفسك كما اخبر الله تعالى في
كتابه العزيز وضاقت عليهم الارض بما رحبت
وضاقت عليهم انفسهم وظنوا ان لا ملجأ
من الله الا اليه ثم تاب عليهم ليتوبوا وقال
ابن عطاء رحمه الله التوبة توبتان توبة الانابة
وتوبة الاستجابة فتوبة الانابة ان يتوب العبد
خوفا من عقوبته وتوبة الاستجابة ان يتوب حياء

یا اسے میں پوچھا گیا تو فرمایا توبہ توبہ سے ہے یعنی توبہ اسے یاد نہ رہے
کیونکہ توبہ کو یاد کرنا بھی ایک طرح کا گناہ ہے، ذوالنون مصریؒ: عوام
کی توبہ گناہوں سے ہوتی ہے اور خواص کی توبہ غفلت سے ہوتی ہے
ابوالحسنؒ نوری: توبہ یہ ہے کہ تمام ماسوا سے توبہ کی جائے۔ عبداللہ
بن محمد بن علی: گناہوں سے توبہ کرنے والوں میں غفلتوں سے توبہ
کرنے والوں میں اور اپنی نیکیوں کی طرف دیکھنے سے توبہ کرنیوالوں میں
بہت بڑا فرق ہے ابوبکر واسطی:- توبۂ نصوح یہ ہے کہ توبہ کے بعد
گناہ کا نہ ظاہری اثر رہے اور نہ باطنی، توبۂ نصوح والے کو پرواہ نہیں
کہ اس نے شام کو کیا کیا اور صبح کو کیا کیا۔ یحییٰ بن معاذ رازی (ایک
مناجات میں): اے اللہ! میں یہ نہیں کہتا کہ میں نے توبہ کی اور نہ یہ
کہتا ہوں کہ میں پناہ مانگتا ہوں کیونکہ مجھے اپنی عادتیں معلوم ہیں اور نہ میں
ترک گناہ کی ضمانت دیتا ہوں کیونکہ میں اپنی کمزوری سے واقف ہوں
ہاں میں یہ کہتا ہوں کہ میں گناہ نہیں کروں گا کیونکہ شاید میں گناہ کرنے
سے پہلے ہی فوت ہوجاؤں، ذوالنون مصریؒ: گناہ کی بیخکنی کے بغیر
استغفار جھوٹوں کی توبہ ہے۔ ایک جگہ فرماتے ہیں: توبہ کی حقیقت
یہ ہے کہ دنیا کشادہ ہونے کے باوجود تم پر تنگ ہوجائے حتیٰ کہ
تمہارے لئے بھاگنا ممکن نہ ہو پھر تم پہ تمہارا نفس تنگ ہوجائے
جیسا کہ حق تعالےٰ نے قرآن عزیز میں فرمایا ان پہ زمین کشادہ ہونے
کے باوجود تنگ ہوگئی اور ان پہ ان کے نفس تنگ ہوگئے اور ان کو
یقین ہوگیا کہ جائے پناہ اللہ تعالیٰ کے سوا کہیں نہیں پھر حق تعالےٰ نے
اپنی رحمت سے ان کی طرف توجہ فرمائی اور انہوں نے توبہ کی۔
ابن عطاؒ: توبہ دو قسم کی ہے توبۃ الانابۃ اور توبۃ الاستجابۃ،
توبۃ الانابۃ یہ ہے کہ بندہ اللہ کے عذاب سے ڈر کر توبہ کرلے اور
توبۃ الاستجابۃ یہ ہے کہ انسان حق تعالیٰ کی عزت و بزرگی سے شرما کر
توبہ کرے۔

من کرمہ وقال یحیی بن معاذ الرازی رحمہ اللہ زلۃ واحدۃ بعد التوبۃ اقبح من سبعین قبلہا وقال ابو عمرو الانطاکی رحمہ اللہ رکب علی بن عیسی الوزیر فی موکب عظیم فجعل الغرباء یقولون من ھذا فقالت امرأۃ قائمۃ علی الطریق الی متی تقولون من ھذا ھذا عبد سقط من عین اللہ فابتلاہ اللہ بما ترون فسمع علی بن عیسی ذلک فرجع الی منزلہ واستعفی من الوزارۃ وذھب الی مکۃ وجاور بہا۔

یحییٰ بن معاذ رازی: توبہ کے بعد والی ایک لغزش توبہ سے قبل کی ستر لغزشوں سے بدتر ہے۔

ابوعمرو انطاکیؒ: ایک دفعہ وزیر علی بن موسےٰ ایک بڑے جلوس میں سواری پر نکلے عوام پوچھنے لگے کہ یہ کون ہیں؟ ایک عورت جو راہ میں کھڑی تھی بولی تم کب تک کہو گے کہ یہ کون ہے؟ یہ ایک اللہ کا بندہ ہے جو اللہ کی نظر سے گر چکا ہے اسے اللہ نے ان چیزوں سے آزمایا ہے جن کا تم مشاہدہ کر رہے ہو یہ جواب علی بن عیسیٰ نے سنا پھر اپنے گھر جا کر وزارت سے استعفادے دیا اور مکہ میں جا کر بیت اللہ میں اللہ اللہ میں مشغول ہو گئے اور وہیں کے ہو رہے۔

# تیسری مجلس

مجلس: فی قولہ تعالیٰ ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم اختلف العلماء فی معنی التقوی وحقیقۃ المتقی فالمنقول عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال جمیع التقوی فی قولہ عزوجل ان اللہ یامر بالعدل والاحسان وایتاء ذی القربی وینھی عن الفحشاء والمنکر والبغی یعظکم لعلکم تذکرون وقال ابن عباس رضی اللہ عنہما المتقی الذی یتقی الشرک والکبائر والفواحش وقال ابن عمر رضی اللہ عنہما التقوی ان لا تری نفسک خیرا من احد وقال الحسن رحمہ اللہ المتقی الذی یقول لکل من راٰہ ھذا خیر منی وقال عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ لکعب الاحبار حدثنی عن التقوی قال ھل اخذت طریقا ذا شوک قال نعم قال فما عملت

**تقوے پر وعظ** حق تعالیٰ مجدہ نے فرمایا دیکھو تم میں اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ معزز وہی ہے جو سب سے زیادہ تقوے والا ہے علماء کا تقویٰ کے معنی میں اور متقی کی حقیقت میں اختلاف ہے رحمت عالم صلعم نے فرمایا کہ سارا اس آیت ان اللہ یامر بالعدل الخ میں ہے یعنی حق تعالےٰ تم کو عدل کا، احسان کا اور عزیزوں کو دینے کا حکم فرماتا ہے اور بے حیائی سے، بری باتوں سے اور بغاوت سے روکتا ہے اور تمہیں نصیحت فرماتا ہے تاکہ تم نصیحت مان لو۔ حضرت ابن عباس: متقی وہ ہے جو شرک سے بڑے گناہوں سے اور بے حیائی کے کاموں سے بچتا ہے۔ حضرت ابن عمرؓ: تقوے یہ ہے کہ تم اپنے کو کسی سے بہتر نہ جانو۔ حسنؒ: متقی وہ ہے جو ہر شخص کو اپنے سے اچھا سمجھتا ہے۔

عمر بن خطابؓ، کعبؓ احبار سے، تقوے کی وضاحت فرمایئے فرمایا کیا کبھی تم کسی خاردار راستہ پر بھی چلے ہو؟ بولے ہاں چلا ہوں پوچھا: تم نے وہاں کیا کیا؟ بولے میں نے احتیاط سے پائینچے چڑھا کر

فيه فقال حذرت وشمرت قال كعب كذلك التقوى فنظمه الشاعر:

خل الذنوب صغيرها وكبيرها فهو التقى
واصنع كماش فوق ارض الشوك يحذر ما يرى
لا تحقرن صغيرة ان الجبال من الحصى

قال عمر بن عبد العزيز رحمه الله تعالى ليس التقى صيام النهار وقيام الليل والتخليط فيما بين ذلك. لكن التقوى ترك ما حرم الله واداء ما افترض الله فما رزق الله بعد ذلك فهو خير الى خير وقيل لطلق بن حبيب اجمل لنا التقوى فقال التقوى عمل بطاعة الله على نور من الله رجاء لثواب الله حياء من الله وقيل التقوى ترك معصية الله على نور من الله مخافة عقاب الله قال بكر بن عبيد الله رحمه الله لا يكون الرجل تقيا حتى يكون تقي المطعم وتقي الغضب وقال عمر بن عبد العزيز ايضا رحمه الله المتقي ملجم كالمحرم في الحرم وقال شهر بن حوشب رحمه الله المتقي الذي يترك ما لا باس به حذرا لوقوع فيما فيه بأس وقال سفيان الثوري وفضيل رحمهما الله هو الذي يحب للناس ما يحب لنفسه وقال الجنيد بن محمد ليس المتقي الذي يحب للناس ما يحب لنفسه انما المتقي الذي يحب للناس اكثر مما يحب لنفسه أتدرون ما وقع لاستاذي سري السقطي رحمه الله وهو ان سلم عليه ذات يوم صديق له

اور دامن سمیٹ کر قدم اٹھائے فرمایا: اسی طرح تقوےٰ ہے اسی مضمون کو ایک شاعر نظم میں اس طرح ڈھالتا ہے ــ چھوٹے بڑے تمام گناہ چھوڑ دو یہی تقویٰ ہے اور کانٹوں دار راہ پر چلنے والے کی طرح بن جاؤ کہ وہ ہر دیکھی جانے والی چیز سے احتیاط برتتا ہے اور پھونک پھونک کر قدم اٹھاتا ہے کسی چھوٹے گناہ کو معمولی نہ سمجھو کیونکہ پہاڑ سنگریزوں سے بنتا ہے - ابن عمر بن عبد العزیزؒ: تقوےٰ یہ نہیں کہ دن میں روزے رکھو اور شب بیدار رہو اور کبھی کبھی ناغہ بھی کرو بلکہ تقویٰ یہ ہے کہ اللہ نے جو کام حرام فرمائے ہیں انہیں چھوڑ دو اور جن کے بجالانے کا حکم دیا ہے انہیں بجالاؤ اس کے بعد حق تعالیٰ جو کچھ روزی دے وہ نور علیٰ نور ہے - طلق بن حبیب سے کہا گیا: مختصر الفاظ میں تقوےٰ کی وضاحت کیجئے، فرمایا: اللہ کی روشنی میں بغرض ثواب اللہ سے شرما کر اللہ کے احکام کی تعمیل کرنا تقویٰ ہے - یہ بھی کہا جاتا ہے کہ تقوےٰ اللہ کے عذاب سے ڈر کر اللہ کی روشنی میں گناہوں کا چھوڑنا ہے - بکر بن عبید اللہؒ: انسان متقی نہیں ہو سکتا جب تک اس کی غذا حلال وطیب نہ ہو اور اس کا غصہ افراط و تفریط سے محفوظ نہ ہو - عمر بن عبد العزیزؒ: متقی کے منہ میں لگام ڈال دی گئی ہے جیسے حرم میں محرم کے منہ میں ڈال دی جاتی ہے - شہر بن حوشبؒ متقی وہ ہے جو اس ڈر سے کہ کہیں اس میں گناہ نہ ہو وہ کام چھوڑ دیتا ہے جس میں گناہ نہ ہو - سفیان ثوریؒ و فضیل بن عیاضؒ: متقی وہ ہے جو لوگوں کے لئے وہی پسند کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے اور کامل متقی وہ ہے کہ جو چیز اپنے لئے پسند کرتا ہے وہ دوسروں کے لئے اپنے سے زیادہ پسند کرتا ہے - معلوم ہے کہ میرے استاذ سری سقطی کو کیا واقعہ پیش آیا تھا؟ ایک دن آپ کے ایک دوست نے آپ کو سلام کیا آپ نے ترش روئی کے ساتھ اسے سلام کا جواب دیا خندہ پیشانی سے نہیں دیا میں نے آپ سے ترش روئی کی وجہ

فرد علیه وهو عابس لم یتبشش له فقلت له ذلك
فقال بلغنی ان المرء المسلم اذا سلم علی اخیه و
ردّ علیه اخوه قسمت بینهما مائة رحمة تسعون
منها لابشهما وعشرة للآخر فاحببت ان یکون
له تسعون وقال محمد بن علی الترمذی رحمه الله
هو الذی لاخصم له وقال سری السقطی رحمه الله
هو الذی یبغض نفسه وقال الشبلی رحمه الله
هو الذی لا یتقی مادون الله قال الناطق الصادق
الاکل شیء ماخلا الله باطل وقال محمد بن
خفیف رحمه الله التقوی مجانبة کل شیء یبعدك
عن الله وقال القاسم بن القاسم رحمه الله هو
المحافظة علی آداب الشریعة وقال الثوری
رحمه الله هو الذی یتقی الدنیا وآفاتها و
قال ابو یزید رحمه الله هو التورع عن جمیع
الشبهات وقال ایضا المتقی من اذا قال قال
لله واذا سکت سکت لله واذا ذکر ذکر
لله وقال الفضیل بن عیاض رحمه الله لا یکون
العبد من المتقین حتی یامنه عدوه کما یأمنه
صدیقه وقال سهل رحمه الله المتقی من تبرا
من حوله وقوته وقیل التقوی ان لا یراك
الله حیث نهاك ولا یفقدك حیث امرك
وقیل هو الاقتداء بالنبی صلی الله علیه وسلم
وقیل ان تتقی بقلبك من الغفلات وبنفسك
من الشهوات وبحلقك من اللذات وبجوار
حك من السیئات فحینئذ یرجی لك الوصول

پوچھی فرمایا مجھے خبر پہنچی ہے کہ مسلمان جب اپنے مسلمان بھائی کو سلام
کرتا ہے اور دوسرا اسے جواب دیتا ہے تو ان میں سو رحمتیں بانٹی
جاتی ہیں، ۹۰ خندہ پیشانی والے کو دی جاتی ہیں اور دس دوسرے کو
میں نے اپنے اوپر اس شخص کو ترجیح دی تاکہ اسے ۹۰ رحمتیں مل
جائیں محمد بن علی ترمذیؒ: متقی وہ ہے جس سے کوئی جھگڑنے والا
نہ ہو۔ سری سقطیؒ: متقی وہ ہے جو اپنے نفس سے بغض رکھے اور
اس کا کہنا نہ مانے۔ شبلیؒ: متقی وہ ہے کہ اللہ کے سوا سب سے
پرہیز کرے ایک شاعر کہتا ہے اور سچ کہتا ہے کان کھول کر سن لو
ہر چیز اللہ کے سوا باطل ہے۔ محمد بن خفیفؒ: تقویٰ ہر اس چیز سے
دور رہنا ہے جو تم کو اللہ سے دور کر دے۔ قاسم بن قاسمؒ:
تقویٰ آداب شریعت کی حفاظت ہے۔ ثوریؒ: متقی وہ ہے
جو دنیا سے اور دنیوی آفتوں سے بچے۔ ابو یزیدؒ: تقویٰ تمام
شبہوں سے احتیاط برتنا ہے اور متقی وہ ہے کہ جب گفتگو کرے تو
اللہ کے لئے کرے جب خاموش ہو تو اللہ کے لئے خاموش ہو
اور جب ذکر کرے تو اللہ کے لئے ذکر کرے۔ فضیل بن عیاضؒ:
بندہ متقی نہیں ہو سکتا جب تک اس سے دوستوں کی طرح دشمن بھی
مامون نہ ہوں۔ سہلؒ: متقی وہ ہے جو اپنی طاقت سے دست بردار
ہو یعنی گناہوں سے رکنے کی طاقت اور نیکیاں کرنے کی قوت اللہ
کی طرف سے سمجھے۔ کہتے ہیں تقویٰ یہ ہے کہ تم کو اللہ اس جگہ نہ دیکھے
جہاں سے اس نے تمہیں روک دیا ہے اور وہاں گم نہ پائے جہاں حاضری
کا حکم دیا ہے کہتے ہیں تقویٰ نبی صلعم کی پیروی ہے۔ کہتے ہیں تقویٰ
یہ ہے کہ تم اپنے دل کی غفلتوں سے نفسانی شہوتوں سے، زبان کے
چٹخاروں سے اور اعضاء کی برائیوں سے بچو۔ یہ اس صورت میں
توقع ہے کہ تمہاری آسمان و زمین کے رب تک رسائی ہو۔ ابو القاسمؒ:
تقویٰ حسن اخلاق ہے۔ بعض اولیاء: تقویٰ پر تین چیزوں سے

الی رب الارض والسموات وقال ابو القاسم رحمہ اللہ
ھی حسن الخلق وقال بعضھم یستدل علی تقوی الرجل
بثلاث حسن التوکل فیما لم ینل وحسن الرضا
فیما قد نال وحسن الصبر علی مافات وقیل المتقی
الذی یتقی متابعۃ ھواہ وقال مالک رحمہ اللہ
حدثنی وھب بن کیسان ان بعض فقہاء اھل
المدینۃ کتب الی عبد اللہ بن الزبیر رضی اللہ
عنہما ان لاھل التقوی علامات یعرفون بہا
الصبر عند البلاء والرضا بالقضاء والشکر عند
النعماء والتذلل لاحکام القرآن وقال میمون
ابن مہران رحمہ اللہ لایکون الرجل تقیا
حتی یکون اشد محاسبۃ لنفسہ من الشریک
الشحیح والسلطان الجائر وقال ابوتراب رحمہ اللہ
بین یدی التقوی خمس عقبات من لایجاوزھا
لاینالہا وھی اختیار الشدۃ علی النعمۃ واختیار
القوۃ علی الفضول واختیار الذل علی العز واختیار
الجد علی الراحۃ واختیار الموت علی الحیاۃ و
قال بعضھم لایبلغ الرجل سنام التقوی الا اذا
کان بحیث لوجعل مافی قلبہ علی طبق فیطاف
بہ فی السوق لم یستح من شیء مما علیہ وقیل
التقوی ان تزین سرک للحق کما تزین علانیتک
للخلق وقال ابوالدرداء رضی اللہ عنہ:

یرید العبد ان یعطی مناہ ویأبی اللہ الا ما ارادا
یقول المرء فائدتی ومالی وتقوی اللہ احسن ما استفادا

عن مجاھد عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ

استدلال کیا جاتا ہے جو شے حاصل نہ ہوئی ہو اس پر بہترین صبر کرنا اور جو مل گئی ہو اس پر راضی ہوجانا اور فوت شدہ شے پر بہترین صبر کرنا کہتے ہیں متقی وہ ہے جو اپنی خواہش کی پیروی سے بچتا ہے۔ امام مالکؒ مجھ سے وہب بن کیسان نے بیان کیا کہ مدینہ کے کسی عالم نے عبد اللہ بن زبیرؓ کو لکھا کہ پارساؤں کی کچھ نشانیاں ہیں جن سے انہیں پہچان لیا جاتا ہے (نشانیاں یہ ہیں کہ وہ) مصائب پر صبر، قضا پر اظہار رضا، نعمتوں پر شکر کرتے ہیں اور قرآن کے احکام پر عمل پیرا رہتے ہیں
میمون بن مہرانؒ: مومن متقی نہیں ہوتا جب تک وہ اپنے نفس سے سخت محاسبہ نہ کرے جس طرح ایک بخیل حصّہ دار سے اور ظالم بادشاہ سے اخراج کیا جاتا ہے نفس سے اخراج ان سے بھی زیادہ کڑا ہونا ضروری ہے۔ ابوترابؒ: تقوے کے آگے پانچ گھاٹیاں ہیں جو ان سے عبور نہ کرے اسے تقوے حاصل نہیں ہوسکتا، نعمت پر شدت کو، بہت پر تھوڑے کو، عزت پر ذلت کو آرام پر تکلیف کو اور زندگی پر موت کو ترجیح دینا۔

بعض: انسان تقوے کی چوٹی پر نہیں پہنچتا جب تک اس حال پر نہ ہو کہ اگر اس کے دل کی تمام متاع ایک سینی میں لگا کر اور اس سینی کو بازار میں گھوما جائے تو سینی کی کسی چیز سے اسے شرمانے کی ضرورت لاحق نہ ہو۔

بعض: تقوے یہ ہے کہ تم اپنے دل کو اللہ کے لئے اس طرح سنوارو جس طرح دنیا کے لئے اپنا ظاہر سنوارتے ہو۔

ابوالدرداءؓ: انسان چاہتا ہے کہ اس کی آرزوئیں بر آئیں اور اللہ وہی کرتا ہے جو چاہتا ہے انسان کہتا ہے میرا فائدہ اور میرا مال لیکن اللہ کا خوف و تقوے ہر حاصل کی جانے والی چیز سے بہتر ہے۔

مجاہد از ابوسعید خدریؓ: ایک شخص حاضر دربار رسالتؐ

قال جاء رجل الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا نبی اللہ اوصنی فقال صلی اللہ علیہ وسلم علیك بتقوی اللہ فانہ جماع کل خیر وعلیك بالجہاد فانہ رھبانیۃ الاسلام وعلیك بذکر اللہ فانہ نور لك وعن ابی ھرمز نافع بن ھرمز رحمہ اللہ قال سمعت انس رضی اللہ عنہ یقول قیل یا محمد من آل محمد قال کل تقی فالتقوی جماع الخیرات وحقیقۃ الاتقاء التحرز بطاعۃ اللہ عزوجل عن عقوبتہ یقال اتقی فلان بترسہ واصل التقوی اتقاء الشرك ثم بعدہ اتقاء المعاصی والسیئات ثم بعدہ اتقاء الشبہات ثم یدع بعدہ الفضلات وجاء فی تفسیر قولہ تعالی اتقوا اللہ حق تقاتہ ھو ان یطاع فلا یعصی ویذکر فلا ینسی ویشکر فلا یکفر وقال سھل ابن عبد اللہ رحمہ اللہ لا معین الا اللہ ولا دلیل الا رسول اللہ ولا زاد الا التقوی ولا عمل الا الصبر علیھا وقال الکتانی رحمہ اللہ قسمت الدنیا علی البلوی وقسمت الجنۃ علی التقوی ومن لم یحکم بینہ وبین اللہ التقوی والمراقبۃ لم یصل الی الکشف والمشاھدۃ وقال النصر اباذی رحمہ اللہ التقوی ان یتقی العبد ما سواہ تعالی وقال سھل رحمہ اللہ من اراد ان تصح لہ التقوی فلیترك الذنوب کلھا وقال النصر اباذی ایضا من لزم التقوی اشتاق الی مفارقۃ الدنیا لان اللہ تعالی یقول وللدار الآخرۃ خیر

ہو کر عرض کرتا ہے کہ اے اللہ کے نبی (صلعم) مجھے کچھ وصیت (نصیحت) فرمائیے، فرمایا: تقویٰ کو لازم پکڑ لے کیونکہ تقویٰ تمام نیکیوں کا مجموعہ ہے اور جہاد کو بھی لازم پکڑ لے کیونکہ جہاد اسلام میں رہبانیت (دنیا سے کنارہ کشی) ہے اور اللہ کے ذکر کو بھی لازم پکڑ لے کیونکہ اللہ کا ذکر تیرے لئے نور ہے (اس سے دنیا میں دل میں روشنی پیدا ہوتی ہے اور برزخ و آخرت کے اندھیروں میں برق بن کر روشنی دے گا) ابوہرمز نافع بن ہرمز: میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے سنا فرماتے تھے کہ محمد (صلعم) سے پوچھا گیا کہ آل محمد کون ہیں؟ فرمایا: ہر متقی آدمی (آل محمد میں شامل ہے) لہٰذا تقویٰ تمام نیکیوں کا جامع ہے۔

## تقوے کی حقیقت

تقوے کی حقیقت یہ ہے کہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ کی طاعت میں سرگرم رہ کر اس کے عذاب سے بچنے کی سر توڑ کوشش کرنا، کہا جاتا ہے اتقی فلان بترسہ یعنی فلاں اپنی ڈھال سے دشمن کے حملہ سے بچ گیا۔ اصل تقویٰ شرک سے بچنا ہے پھر فضول و بے کار باتیں چھوڑ دی جائیں، اتقوا اللہ حق تقاتہ کی تفسیر میں مفسرین لکھتے ہیں کہ اللہ کی اطاعت کی جائے نافرمانی نہ کی جائے اس کا ذکر کیا جائے ذکر کو بھولا نہ جائے اور اس کی نعمتوں کا شکر ادا کیا جائے ناشکری نہ کی جائے۔ سہل بن عبد اللہ: اللہ کے سوا کوئی مددگار نہیں، رسول اللہ صلعم کے علاوہ کوئی رہنما نہیں۔ تقوے کے سوا کوئی توشہ نہیں اور کوئی ایسا عمل نہیں جس میں صبر کو دخل نہ ہو کتانی: دنیا مصائب و آزمائش پہ بانٹی گئی اور جنت تقوے پر اور جو اپنے اور اللہ کے درمیان تقوے اور مراقبہ کو نہ آنے دے اس کی کشف و مشاہدہ تک رسائی ناممکن ہے، نصر اباذی: تقویٰ یہ ہے کہ انسان حق تعالیٰ سبحانہ کے ماسوا سے بچے۔ سہل: جو صحیح صحیح تقویٰ چاہتا ہے اسے تمام گناہ چھوڑ دینے ضروری ہیں۔ نصر اباذی: تقوے کو چمٹ جانیوالا دنیا کے چھوڑنے کا مشتاق رہتا ہے کیونکہ

للذين يتقون وقال بعضهم من تحقق في التقوى
هون الله على قلبه الاعراض عن الدنيا وقال ابو
عبد الله الروذباري التقوى مجانبة ما يبعدك
عن الله تعالى وقال ذوالنون المصري رحمه الله
تعالى التقي من لا يدنس ظاهره بالمعارضات ولا
باطنه بالغفلات ويكون واقفا مع الله تعالى
موقف الاتفاق وقال ابن عطية رحمه الله
تعالى للمتقي ظاهر وباطن فظاهره محافظة
الحدود وباطنه النية والاخلاص وقال
ذوالنون المصري رحمه الله تعالى لا عيش
الا مع رجال تحن قلوبهم للتقوى وترتاح
بالذكر وقال ابوحفص رحمه الله تعالى
التقوى في الحلال المحض لا غير وقال ابوالحسين
الزنجاني رحمه الله تعالى من كان رأس ماله
التقوى كلت الالسن عن وصف ربحه وقال
الواسطي رحمه الله تعالى التقوى ان يتقي من
تقواه يعني من رؤية تقواه وروي ان ابن
سيرين رحمه الله تعالى اشترى اربعين حبا
سمنا فاخرج غلامه فأرة من حب فسأله
من اي حب من الحباب اخرجتها فقال لا ادري
فصبها كلها وروي عن بعض الائمة انه كان
لا يجلس في ظل شجرة غريمه ويقول جاء في
الخبر كل قرض جر نفعا فهو ربا وقيل ان
ابا يزيد رحمه الله تعالى غسل ثوبا في
الصحراء مع صاحب له فقال صاحبه نعلق

حق تعالیٰ فرماتا ہے: دیکھو آخرت کا گھر ان لوگوں کے لئے بہتر ہے جو متقی ہیں۔ بعض علماء: جو تقوے میں کمل ہے حق تعالیٰ اس کا دل آسانی کے ساتھ دنیا سے ہٹا دیتا ہے، ابو عبد اللہ رودباری: تقوے ان چیزوں سے جو تمہیں اللہ سے دور کر دیں، دور بھاگنا ہے، ذوالنون مصریؒ: متقی وہ ہے جو اپنا ظاہر خلاف شرع کاموں سے پلید نہ ہونے دے اور نہ باطن کو غفلت میں ڈالنے والی چیزوں سے گندا ہونے دے اور اللہ کے قانون کے ساتھ ساتھ چلے اس طرح اس میں اور قانون باری تعالیٰ میں اتفاق رہے گا، ابن عطیہؒ: متقی کا ظاہر بھی ہوتا ہے اور باطن بھی اس لئے ظاہر تو اللہ کی حدود کی محافظت ہے اور باطن نیت و اخلاص ہے، ذوالنون مصریؒ: زندگی کا مزہ انہیں کے ساتھ ہے جن کے دلوں میں تقوے کی تڑپ رہتی ہیں اور جن کے دل اللہ کے ذکر سے راحت پاتے ہیں۔

ابوحفص: تقوے حلال محض ہی میں ہے کسی اور چیز میں نہیں یعنی حلال غذا سے تقوے پیدا ہوتا ہے، ابوالحسین زنجانیؒ: اگر کسی کا سرمایہ تقویٰ ہو تو اسے اس قدر فائدہ ہوتا ہے جسے زبانیں بیان کرنے سے عاجز ہیں، واسطیؒ: تقویٰ یہ ہے کہ تقوے سے بچے اپنے تقوے کی طرف نگاہ نہ ڈالی جائے۔ ایک دفعہ ابن سیرین نے چالیس مٹکے گھی خریدا پھر آپ کے غلام نے ایک مٹکے سے مرا ہوا چوہا نکالا۔ ابن سیرینؒ نے پوچھا کس مٹکے سے چوہا نکلا ہے غلام نے کہا یاد نہیں رہا۔ آخرکار ابن سیرینؒ نے تمام مٹکوں کا گھی بہا دیا بعض ائمہ سے روایت کی جاتی ہے کہ وہ اپنے قرضدار کے درخت کی چھاؤں میں نہیں بیٹھتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ حدیث میں ہے کہ جو قرض نفع کھینچ کر لائے وہ سود ہے

مشہور ہے کہ ابویزید بسطامیؒ نے اپنے ایک دوست کے ساتھ صحرا میں کپڑے دھوئے ان کے دوست نے کہا کہ آپ اپنے گیلے کپڑے انگور کی دیواروں پر پھیلا دیں، فرمایا: ہم لوگوں کی دیواروں میں میخیں

الثياب على جدران الكروم فقال لا تغرز الوتد في جدار الناس فقال نعلقه على الشجر فقال لا انه يكسر الاغصان فقال نبسطه على الاذخر فقال لا انه علف الدواب لا تستره عنها قيل فولى ظهره الى الشمس وحمل القميص على ظهره ووقف حتى جف جانبه ثم قلبه حتى جف الجانب الآخر وعن ابراهيم بن ادهم رحمه الله تعالى انه قال بت ليلة تحت صخرة بيت المقدس فلما كان لبعض الليل نزل ملكان فقال احدهما لصاحبه من ها هنا فقال الآخر ابراهيم بن ادهم فقال ذاك الذي حط الله درجة من درجاته فقال لم قال لانه اشترى بالبصرة التمر فوقعت تمرة من تمر البقال على تمره فقال ابراهيم فمضيت الى البصرة واشتريت التمر من ذلك الرجل واوقعت تمرة على تمره ورجعت الى بيت المقدس ونمت تحت الصخرة فلما كان لبعض الليل اذا انا بملكين نزلا من السماء فقال احدهما لصاحبه من ها هنا فقال الآخر ابراهيم بن ادهم فقال ذاك الذي ردّ الشيء الى مكانه ورفعت درجته وقيل التقوى على وجوه تقوى العامة ترك الشرك بالخالق وتقوى الخاصة ترك الهوى بترك المعاصي ومخالفة النفس في سائر الاحوال وتقوى خاص الخاص من الاولياء ترك الارادة في الاشياء والتجرد في النوافل

نہیں گاڑ سکتے دوست بولا تو درخت پر ڈال دیجئے فرمایا نہیں کیونکہ کپڑے پھیلانے سے درخت کی نازک شاخیں ٹوٹ جائیں گی، دوست نے کہا: اچھا اذخر گھاس پر پھیلا دیجئے فرمایا نہیں کیونکہ یہ گھاس ان کے جانوروں کا چارا ہے۔ ہم گھاس پر کپڑے ڈال کر اسے ان کے جانوروں سے نہیں چھپائیں گے کہتے ہیں پھر آپ نے اپنی پشت دھوپ کی طرف کر کے کرتہ اپنی پشت پر ڈالا اور کھڑے رہے حتیٰ کہ وہ حصہ سوکھ گیا پھر اسے پلٹ کر کھڑے رہے حتیٰ کہ وہ حصہ بھی سوکھ گیا۔ ابراہیم بن ادہمؒ میں نے صخرۂ بیت المقدس کے نیچے ایک رات گزاری جب کچھ رات گزر گئی تو دو فرشتے اترے ایک فرشتے نے دوسرے سے پوچھا یہاں کون ہے؟ دوسرا بولا: ابراہیمؒ بن ادھم ہیں یہ وہی ہیں جن کا حق تعالیٰ نے ایک درجہ گھٹا دیا ہے، پہلے نے پوچھا کیوں؟ دوسرے نے جواب دیا: اس لئے کہ انہوں نے ایک دفعہ بصرہ میں کھجوریں خریدی تھیں پھر بیچنے والے کی کھجوروں میں سے ایک کھجور ان کی کھجوروں میں گر گئی تھی (وہ کھجور انہوں نے اسے واپس نہیں دی) ابراہیم فرماتے ہیں یہ گفتگو سُن کر میں بصرہ گیا اور اسی دوکان دار سے کھجوریں خریدیں اور اپنی کھجوروں میں سے ایک کھجور نکال کر اس کی کھجوروں میں ڈال دی اور بیت المقدس واپس آگیا اور صخرہ کے نیچے سو گیا تھوڑی سی رات گزری تھی کہ اچانک وہی دو فرشتے آسمان سے اترتے ہیں اور ایک دوسرے سے کہتا ہے یہاں کون ہیں؟ دوسرا کہتا ہے ابراہیم بن ادھمؒ ہیں یہ وہی ہیں جنہوں نے چیز اس کی جگہ لوٹا دی اور ان کا درجہ بلند کر دیا گیا۔ کہا جاتا ہے تقوے کی کئی صورتیں ہیں عوام کا تقویٰ شرک سے بچنا ہے خواص کا تقوے ہویٰ سے اور تمام گناہوں سے بچنا ہے اور نفس کی مخالفت کرنا ہے اور مقرب و اخص اولیاء کا تقوے چیزوں کی خواہش سے بچنا اور نفلی عبادتوں میں تجرد سے بچنا اور تعلق اسباب سے قطع نظر کرنا اور اللہ کے ماسوی کو چھوڑ دینا اور حال و مقام پر

من العبادات والتعلق بالاسباب والرکون الی
ماسوی المولیٰ ولزوم الحال والمقام وامتثال
الامر فی جمیع ذلک مع احکام الفرائض
وتقوی الانبیاء علیہم الصلاۃ والسلام لا
تجاوزھم غیب فی غیب فھو من اللّٰہ والی اللّٰہ
یامرھم وینھاھم ویوفقھم ویؤدبھم ویطیبھم
ویطببھم ویکلمھم ویحدثھم ویرشدھم
ویعدیھم ویعطیھم ویھنئھم ویطلعھم
ویبصرھم لامجال للعقل فی ذلک فھم فی
معزل عن البشر بل عن الملائکۃ اجمع الا
فیما یتعلق بالحکم الظاھر والامر المبین المونر
للامۃ وعوام المومنین فانھم یشارکون الخلق
فی ذلک وینفردون عنھم فیما سوی ذلک
وقد یعطی بعض ذلک الکرام من الابدال
والخلص من الاولیاء فتقصر عباراتھم عن ذکر
ذلک فلا تظھر الی الوجود ولا تدرک بالسمع
والحس الا ما یغلب علی اللسان فتبدر من
ذلک کلمۃ او کلمات ثم یتدارکہ اللّٰہ
بالسکینۃ والتثبیت واسبال الستر علیہ
فیستیقظ لامرہ ویحفظ لسانہ ولیستغفر
اللّٰہ تعالیٰ مما جری ویغیر العبارۃ ویحسن
اللفظ علی وجہ یعقل ویفھم علی ما ھو
المعھود من الناس۔

فصل وطریق التقوی اولا التخلص من
مظالم العباد وحقوقھم ثم من المعاصی

چھٹے رہنے کو چھوڑ دینا اور ان تمام باتوں میں حق تعالیٰ کے احکام بجالانا اور
فرائض میں چست و سرگرم عمل رہنا ہے۔ اور انبیائے کرام کا تقوے
پردہ پردے میں ہیں اور ہم سے پوشیدہ ہے وہ اللہ کی طرف سے ہے اور
اس کا مرجع اللہ ہے اللہ انہیں حکم فرماتا ہے اللہ ہی انہیں روکتا ہے اللہ
ہی انہیں توفیق عطا فرماتا ہے اللہ ہی انہیں تعلیم و تربیت دیتا ہے اور
اللہ ہی انہیں پاک فرماتا ہے اللہ ہی ان کا علاج فرماتا ہے اللہ ان سے
گفتگو کرتا ہے ان سے باتیں فرماتا ہے انہیں رشد و ہدایت عطا فرماتا
ہے انہیں عطیات سے نوازتا ہے انہیں مبارکباد دیتا ہے انہیں خبردار
فرماتا ہے اور انہیں بصیرت بخشتا ہے ان کے تقوے تک عقل کی رسائی
ناممکن ہے انبیاء نہ صرف انسانوں سے بلکہ فرشتوں سے بھی ایک گوشہ
خلوت میں الگ رہتے ہیں ہاں ظاہر احکام اور روشن امور میں جو
تمام امت کیلئے اور عام مومنوں کیلئے وضع کئے گئے ہیں لوگوں کے ساتھ رہتے
ہیں اور باقی باتوں میں ان سے علیحدہ ہیں ۔ خواص اس برزخ کبریٰ میں ہیں
حرف مشدد کے کبھی اس باطنی تقوے سے کچھ حصہ معزز ابدال کو اور خالص اولیاء کو بھی
مل جاتا ہے لیکن انکی عبارتیں اسکے بیان کرنے سے قاصر ہیں اسلئے یہ معرض وجود میں
نہیں آتا اور نہ اس کا سن کر علم حاصل ہوتا ہے اور نہ حس سے، البتہ اس سلسلہ میں
کوئی بات حالت جذب میں انکی زبان سے نکل جاتی ہے اور وہ ایک یا چند جملے
ہوتے ہیں پھر حق تعالیٰ اسکی نرمی سے تلافی فرما دیتا ہے اور انہیں ثابت قدمی عطا
فرماتا ہے اور پردہ پوشی فرماتا ہے بالآخر وہ اللہ کے امر کے لئے چونکتے ہیں
اور اپنی زبان کو اس راز کے افشا کرنے سے محفوظ رکھتے ہیں اور جو کچھ ہوا اس سے
اللہ سے دعائے مغفرت کرتے ہیں اور عبارت میں تغیر کر دیتے ہیں تاکہ تمام
فہم ہو جائے اور اس طرح خوبصورت الفاظ سے آتے ہیں کہ ان سے معنی عقل میں
آسکے اور مطلب سمجھ میں آجائے جیسے عوام میں محاوروں سے مطلب سمجھا جاتا ہے

## تقویٰ پیدا کرنے کا طریقہ

تقوے پیدا کرنے کے لئے سب سے
پہلا یہ فرض ہے کہ لوگوں کے حقوق سے نجات حاصل کی جائے پھر تمام گناہ

الكبائر منها والصغائر ثم الاشتغال بترك ذنوب القلب التي هي امهات الذنوب و اصولها فمنها يتفرع ذنوب الجوارح من الرياء والنفاق والعجب والكبر والحرص والطمع والخوف من الخلق والرجاء لهم وطلب الجاه والرياسة والتقدم على ابناء جنسه وغير ذلك مما يطول شرحه وانما يقوى على جميع ذلك بمخالفة الهوى ثم الاشتغال بترك الارادة فلا يختار مع الله شيئا ولا يدبر مع الله تدبيره ولا يتخير عليه ولا ينص على جهة وسبب في رزقه ولا يعترض عليه عزوجل في خلقه بل يسلم الكل اليه ويستسلم بين يديه ويطرح نفسه لديه فيصير في يد قدرته كالطفل الرضيع في يد ظئره ودايته وكالميت في يد غاسله مسلوب اختياره منزوع ارادته فالنجاة كل النجاة في ذلك فان قال قائل كيف الطريق الى ذلك قيل له الطريق الى ذلك بصدق اللجاء الى الله عزوجل والانقطاع اليه ولزوم طاعته بامتثال اوامره وانتهاء نواهيه والتسليم في قدره وحفظ حدوده وصيانة الحال دائما ابدا۔

چھوٹے بڑے گناہوں سے احتیاط کے ساتھ بچا جائے پھر دل کے گناہوں کو جو امہات و اصول ہیں چھوڑنے کی طرف توجہ دی جائے (انہیں سے اعضاء کے گناہ سرزد ہوتے ہیں) جیسے ریا، نفاق، غرور، کبر حرص، طمع، لوگوں سے ڈر، لوگوں سے اُمید، جاہ، ریاست اور لوگوں پر بڑائی وغیرہ جن کی تفصیل موجب طوالت ہے ان کے چھوڑنے پر انسان اسی وقت قادر ہو سکتا ہے جب ہوائے نفسانی پر تُل جائے پھر اپنے ارادے کی طرف دیکھنے کو ترک کر دے اور اللہ کے مقابلہ میں کسی شے کو اختیار نہ کرے اور اللہ تعالیٰ کی تدبیر کے مقابلہ میں اپنی تدبیر کو دخل نہ دے اور اللہ پر کسی کو بہتر خیال نہ کرے اور رزق کسی سبب اور وجہ کی طرف منسوب نہ کرے اور پیدائش میں اللہ پر اعتراض نہ کرے اور بلکہ سب چیزیں اللہ کو سونپ دے اور اپنا نفس اللہ کے حوالہ کر دے اور اپنے کو اللہ کے آگے ڈال دے اور اللہ کے دست قدرت میں اس طرح بن جائے جیسے ایک شیرخوار بچہ اپنی دائی کے ہاتھ میں ہوتا ہے اور جیسے مردہ غسل دینے والے کے ہاتھ میں ہوتا ہے کہ اس کے اختیارات وارادے سب ختم ہوتے ہیں دیکھیے اور خوب یاد رکھیے پوری پوری نجات ایسا ہی طریقہ اختیار کرنے میں ہے اگر کوئی پوچھے کہ ایسا تقویٰ حاصل کرنے کی راہ کیا ہے؟ تو اس کا یہ جواب ہے کہ سب سے کٹ کر صدق دل سے اللہ کی پناہ اختیار کی جائے اور طاعت و عبادت میں چمٹ کر پوری پوری سرگرمی دکھائی جائے شریعت مطہرہ کے احکام بجا لائے جائیں، ممنوعات سے باز رہا جائے خود کو اللہ کی تقدیر کے حوالہ کر دیا جائے اللہ کی حدوں کی حفاظت کی جائے اور ہمہ وقت اپنے حال کی حفاظت کی جائے۔

واختلفت اقاويل الشيوخ في النجاة فقال الجنيد رحمه الله تعالى ما نجا من نجا الا بصدق اللجاء الى الله عزوجل قال الله عزوجل وعلى

## نجات کے بارے میں مختلف اقوال

نجات کے بارے میں مشائخ کے اقوال مختلف ہیں۔ جنید: نجات وہی پاتا ہے جو حق تعالیٰ جل مجدہٗ کی پناہ میں آجاتا ہے حق تعالیٰ نے فرمایا: اور ان تین صحابیوں

الذین خلفوا حتی اذا ضاقت علیهم الارض
بما رحبت وضاقت علیهم انفسهم وظنوا
ان لا ملجأ من الله الا الیه وقال رویم رحمه الله
تعالیٰ ما نجا من نجا الا بالصدق والتقوی قال الله
عزوجل وینجی الله الذین اتقوا بمفازتهم وقال
الجریری رحمه الله ما نجا من نجا الا بمراعاة
الوفاء قال الله تعالیٰ الذین یوفون بعهد الله
ولا ینقضون المیثاق وقال عطاء رحمه الله
تعالیٰ ما نجا من نجا الا بتحقیق الحیاء قال الله
تعالیٰ الم یعلم بان الله یری وقال بعضهم
ما نجا من نجا الا بالحکم والقضاء السابق
فی علم الله عزوجل قال الله تعالیٰ ان الذین
سبقت لهم منا الحسنیٰ وقال الحسن البصری
رحمه الله تعالیٰ ما نجا من نجا الا بالاعراض
عن الدنیا واهلها قال الله تعالیٰ انما الحیاة
الدنیا لعب ولهو وقد ذکر النبی صلی الله
علیه وسلم ان حب الدنیا رأس کل خطیئة
وما تقرب المتقربون الی الله بشیء افضل من
اداء ما افترض الله وقال منذ خلقها الله
تعالیٰ ما نظر الیها وقال الحسن رحمه الله
تعالیٰ معناه ما نظر الیها بعین رحمته من مقتها
فهی الحجاب العظیم وبها تبین الخالص من
المعیب ولا یصح لمن بقی علیه منها شیء
الوصول الی حلاوة مناجاته سبحانه لانها
ضد عن الله وضد ما یحبه الله۔

کے حق میں جو توبہ سے پیچھے ہٹا دئے گئے تھے حتیٰ کہ جب زمین باوجود کشادہ ہونے کے ان پر تنگ ہوگئی اور ان پر ان کے نفس تنگ ہوگئے اور یقین ہو گیا کہ اللہ کے سوا اللہ کے عذاب سے کہیں پناہ نہیں ملے گی۔

رُدیم: جس نے نجات پائی صدق و تقوے ہی سے نجات پائی حق تعالیٰ نے فرمایا اللہ تقوے والوں کو انکی کامیابی کے ساتھ نجات عطا فرماتا ہے

جُریری: وہی نجات پاتا ہے جو اپنا عہد پورا کرنے کا خیال رکھتا ہے حق تعالیٰ نے فرمایا: وہ جو اللہ کا عہد پورا کرتے ہیں اور عہد شکنی نہیں کرتے۔ عطاء: نجات وہی پاتا ہے جس کے اندر مکمل حیا ہے حق تعالیٰ نے فرمایا کیا اسے معلوم نہیں کہ اللہ دیکھ رہا ہے۔ بعض علماء: نجات اللہ تعالیٰ کے حکم و تقدیر ہی سے ملتی ہے جو حق تعالیٰ جل مجدہٗ کا علم ہے فرمایا: دیکھو جن لوگوں کے لئے ہماری طرف سے جنت پہل کر گئی

حسن بصری: نجات اسی نے پائی جس نے دنیا سے اور دنیا داروں سے منہ موڑا حق تعالیٰ نے فرمایا: دنیوی زندگی صرف کھیل کود ہے۔ نبی صلعم نے فرمایا: دنیا کی محبت ہر گناہ کی چوٹی ہے اور اللہ کا تقرب حاصل کرنے کے لئے فرائض ادا کرنے سے افضل کوئی چیز نہیں آپ نے فرمایا: جب سے اللہ نے دنیا پیدا کی پھر کبھی اس کی طرف نہیں دیکھا حسنؒ فرماتے ہیں یعنی دنیا پیدا کرنے کے بعد پھر اللہ تعالیٰ نے کبھی دنیا پر نظر رحمت نہیں ڈالی لہٰذا یہ دنیا انسان کے اور اس کے رب کے درمیان ایک انتہائی دبیز و عظیم حجاب ہے اور اسی دنیا کے ذریعہ معلوم کیا جاتا ہے کہ کون زر خالص ہے، اور کون کھوٹا سکہ ہے جن کو دنیا سے ادنیٰ سا بھی لگاؤ ہے انہیں اللہ سے مناجات میں حلاوت نہیں ملتی، اور ان کی رسائی عبادتوں کی لذت تک نہیں ہوتی، کیونکہ دنیا اللہ کے مناسب نہیں اور اللہ والوں کے مزاج کے خلاف ہے۔

**فصل** وقد دعا اللّٰہ عزوجل خلقہ الی توحیدہ وطاعتہ بالوعد والوعید والترغیب والترھیب وحذر وانذر وخوف وزجر اعذارا الیھم وتاکید الحجۃ علیھم فقال عزوجل رسلا مبشرین ومنذرین لئلا یکون للناس علی اللّٰہ حجۃ بعد الرسل وقال عزمن قائل ولو انا اھلکناھم بعذاب من قبلہ لقالوا ربنا لولا ارسلت الینا رسولا فنتبع آیاتک من قبل ان نذل ونخزی وقال تعالٰی فی آیۃ اخری وما کنا معذبین حتی نبعث رسولا وقال تعالٰی یا ایھا الناس قد جاءتکم موعظۃ من ربکم وشفاء لما فی الصدور وھدی ورحمۃ للمؤمنین وقال جل وعلا فی التخویف والتحذیر ویحذرکم اللّٰہ نفسہ واللّٰہ رؤف بالعباد وقال تبارک وتعالٰی واعلموا ان اللّٰہ یعلم ما فی انفسکم فاحذروہ وقال جلت عظمتہ واعلموا ان اللّٰہ بکل شیء علیم وقال جلت قدرتہ واتقون یا اولی الالباب وقال سبحانہ وتعالٰی واتقوا اللّٰہ واعلموا انکم ملاقوہ وقال تعالٰی واتقوا یوما ترجعون فیہ الی اللّٰہ ثم توفی کل نفس ما کسبت وھم لا یظلمون وقال تعالٰی واتقوا یوما لا تجزی نفس عن نفس شیئا ولا یقبل منھا عدل ولا تنفعھا شفاعۃ وقال جل جلالہ یا ایھا الناس اتقوا ربکم واخشوا یوما لا یجزی والد عن ولدہ ولا مولود ھو جاز عن والدہ

## توحید باری تعالیٰ شانہ

حق تعالیٰ جل مجدہ نے ثواب کا وعدہ فرما کر اور عذاب کا خوف دلا کر لوگوں کو اپنی توحید و اطاعت کی طرف بلایا اور توحید و اطاعت کی طرف آنیوالوں کو جنت کی رغبت دلائی اور بھاگنے والوں والوں کو جہنم سے ڈرایا اور انہیں محتاط بنایا۔ چوکنا کیا، ڈرایا اور دھمکایا تاکہ ان کے عذر دفع ہوں اور ان پر پوری حجت قائم ہو جائے چنانچہ فرمایا ہم نے خوشخبری سنانے کے لئے اور ڈرانے کے لئے رسول بھیجے تاکہ رسول آنے کے بعد لوگوں کے لئے اللّٰہ پر حجت نہ رہے (۲) اگر ہم رسولوں سے قبل انہیں عذاب سے ہلاک کر دیتے تو وہ یہ کہے بغیر نہ رہتے کہ اے ہمارے رب تو نے ہماری طرف رسول کیوں نہیں بھیجا کہ ہم تیری آیتوں کی ذلیل و رسوا ہونے سے پہلے پیروی کر لیتے (۳) ہم ایسے نہیں کہ کسی کو عذاب میں مبتلا کر دیں جب تک رسول نہ بھیج دیں (۴) لوگو! تمہارے پاس تمہارے رب کے پاس سے نصیحت آ گئی اور تمہارے سینوں کے لئے شفا بخش چیز آ گئی اور مومنوں کے لئے ہدایت و رحمت آ گئی (۵) خوف دلانے اور ڈرانے کے بارے میں فرمایا: اور اللّٰہ تم کو اپنی ذات سے ڈراتا ہے اور اللّٰہ بندوں پر بڑا ہی مہربان ہے (۶) یقین مانو اللّٰہ تعالیٰ تمہارے دلوں کی تمام باتیں جانتا ہے اس لئے اس سے ڈرو (۷) یقین مانو اللّٰہ ہر چیز کو خوب جانتا ہے (۸) اے عقل و ہوش والو مجھ سے ڈرو (۸) اللّٰہ سے ڈر جاؤ اور یقین مانو کہ تم اس سے ملنے والے ہو (۹) اس دن سے ڈر جاؤ جس دن تم اللّٰہ کی طرف لوٹائے جاؤ گے پھر ہر شخص کو اس کی کمائی کا پورا بدلہ دیا جائے گا اور ان پر ظلم نہیں کیا جائے گا (۱۰) اس دن سے ڈر جاؤ جس دن کوئی کسی کے کام نہیں آئے گا اور نہ اس دن فدیہ قبول کیا جائے گا اور نہ شفاعت فائدہ پہنچائے گی (۱۱) لوگو اپنے رب سے ڈرو اور اس دن کا خوف کرو جس دن باپ اولاد کے اور اولاد باپ کے کچھ کام نہیں آئیگی بلاشبہ

شيئا ان وعد الله حق فلا تغرنكم الحيوٰة
الدنيا ولا يغرنكم بالله الغرور وقال تعالى
يا ايها الناس اتقوا ربكم ان زلزلة الساعة
شيء عظيم وقال عزوجل يا ايها الناس اتقوا
ربكم الذي خلقكم من نفس واحدة وخلق
منها زوجها وبث منهما رجالا كثيرا
ونساء واتقوا الله الذي تساءلون به والارحام
ان الله كان عليكم رقيبا وقال تعالى يا ايها
الذين آمنوا اتقوا الله وقولوا قولا سديدا
وقال عزوجل يا ايها الذين آمنوا اتقوا الله
ولتنظر نفس ما قدمت لغد واتقوا الله ان
الله خبير بما تعملون وقال تعالى واتقوا
الله ان الله شديد العقاب وقال تعالى قوا
انفسكم واهليكم نارا وقودها الناس
والحجارة وقال عزوجل افحسبتم انما
خلقناكم عبثا وانكم الينا لا ترجعون وقال
جل وعلا ايحسب الانسان ان يترك سدى
وقال تعالى أفأمن اهل القرى ان يأتيهم
بأسنا بياتا وهم نائمون أو أمن اهل القرى
ان يأتيهم بأسنا ضحى وهم يلعبون فما
جوابك يا مسكين عن هذه الآيات وما
عملك بها فهل انتهيت عن اتباع شهواتك
الخبيثة المؤذية لك في الدنيا والآخرة المحلة
لك في دار الشقاء والمهانة التي يحرقك نارها
وتنهشك حياتها وتلسعك وتلسبك عقاربها

اللہ کا وعدہ سچا ہے اس لئے دنیوی زندگی سے دھوکہ نہ کھاؤ اور تمہیں اللہ سے فریب دینے والا (شیطان) فریب نہ دے (۱۲) لوگو اپنے رب سے ڈر جاؤ دیکھو قیامت کا زلزلہ بہت بڑی شے ہے (۱۳) لوگو اپنے رب سے ڈر جاؤ جس نے تم کو ایک جان سے پیدا کیا اور اس سے اس کا جوڑا پیدا کیا اور ان دونوں سے بہت سے مرد اور عورتیں پھیلائیں اللہ سے ڈر جاؤ جس کے نام سے ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو اور قطع رحمی سے بچو بلاشبہ اللہ تعالیٰ تم پر محافظ و نگران ہے (۱۴) اے ایمان والو اللہ سے ڈر جاؤ اور ہر شخص سوچ لے کہ اس نے کل کے لئے اپنے آگے کیا بھیجا ہے اور اللہ سے ڈر جاؤ بیشک اللہ تمہارے عملوں سے خوب خبردار ہے (۱۵) اللہ سے ڈر جاؤ بیشک اللہ سخت عذاب والا ہے (۱۶) اپنی جانوں کو اور اپنے اہل و عیال کو جہنم کی آگ سے بچاؤ جس کا ایندھن لوگ اور پتھر ہیں (۱۷) کیا تمہارا گمان ہے کہ ہم نے تم کو یوں ہی پیدا کر دیا ہے اور تم ہمارے پاس لوٹ کر نہیں آؤ گے (۱۸) کیا انسان کا گمان ہے کہ وہ یونہی چھوڑ دیا جائے گا۔ (۱۹) کیا شہری اس سے بے خوف ہیں کہ رات میں ان پر ہمارا عذاب آجائے اور وہ سوتے ہوں کیا آبادیوں میں رہنے والے اس بات سے مامون ہیں کہ ان پر ہمارا عذاب دن چڑھے آجائے اور وہ کھیل میں مصروف ہوں لہٰذا اے قابل رحم انسان تیرے پاس مذکورہ بالا آیتوں کا کیا جواب ہے؟ اور ان پر تیرا کہاں تک عمل ہے کیا تو اپنی گندی شہوتوں کی پیروی سے باز آگیا ہے جو تجھے دنیا اور آخرت میں ایذا پہنچانے والی ہیں جو تجھے بدبختی کے اور خواری کے گھر میں اتار دینے والی ہیں جن کی آگ تجھے جلا کر خاکستر کر دے گی اور جن کے سانپ تیرا گوشت نوچ نوچ کر کھائیں گے اور تجھے ڈستے رہیں گے اور جہنم کی آگ کے بچھو ڈنک مارتے رہیں گے اور اس کے کیڑے مکوڑے تیرا گوشت کھائیں گے اور دوزخ پر موکل فرشتے تجھے

وهوامها وتأكلك ديدانها وتفريك زبانيتها
وخزانتها ويجدد عليك في كل يوم انواع عذابها
وانت فيها مع فرعون وهامان وقارون والشياطين
سواء وقال في الترغيب ومن يتق الله يجعل له
مخرجا ويرزقه من حيث لا يحتسب وقال
تعالى ومن يتق الله يكفر عنه سيئاته ويعظم
له اجرا وقال تعالى يا ايها الانسان ما غرك
بربك الكريم الذي خلقك فسواك فعدلك
وقال عز وجل الم يان للذين آمنوا ان تخشع
قلوبهم لذكر الله فقد رغبك فيما عنده
في طلب فضله وسعة رحمته وطيب رزقه
والاستراحة اليه والطمانينة لديه بسلوك
طريق التقوى وملازمته والمواظبة عليه
فبين لك بذلك الطريق واوضح لك الحجة
وضمن لك بعد ذلك غفران الذنوب و
تكفير السيئات وعظم الاجر والجزاء بقوله
عز وجل ومن يتق الله يكفر عنه سيئاته و
يعظم له اجرا ثم نبهك عن غرتك به و
رقدتك عنه وتعاميك عن طريقه وتصامك
عن سماع آياته وعن مواعظه وزواجره
فقال تعالى ما غرك بربك الكريم الذي
خلقك فسواك فعدلك فوصف نفسه
بالكريم لئلا تزهد في معاملته وتنفر
عن مقاربته وتشتغل عنه بخليقته ثم
ذكرك بانه خلقك واوجدك من عدم

ہتھوڑے برسائیں گے اور تجھ پر روزانہ طرح طرح سے عذابوں کی تجدید کی جاتی رہے گی اور تو جہنم میں فرعون، ہامان، قارون اور تمام شیطانوں کے ساتھ عذابوں میں برابر کا شریک رہے گا اب قارئین کرام تقوے پر ابھارنے والی آیتیں پڑھیں فرمایا: (۱) اور جو اللہ سے ڈرتا رہے گا اللہ اس کے لئے نکلنے کی راہ نکال دے گا اور اسے ایسی جگہ سے رزق دیگا جہاں سے اسے وہم و گمان بھی نہ ہوگا (۲) اور جو اللہ سے ڈرتا رہے گا اللہ تعالے اس کی برائیاں مٹا دے گا اور اسے اجر عظیم عطا فرمائے گا (۳) اے انسان تجھے اپنے معزز رب کی طرف جو تیرا خالق ہے جس نے تجھے درست کیا اور تیرے اعضاء موزوں بنائے کس چیز نے دھوکہ میں رکھا (۴) کیا ایمان والوں کے لئے وقت نہیں کہ ان کے دل اللہ کے ذکر کے آگے جھک جائیں۔ ان آیتوں میں حق تعالے مجدہ نے اپنے پاس والی چیزوں کی تجھے رغبت دلائی ہے کہ اس کے فضل کو، وسیع رحمت کو، پاکیزہ رزق کو اس کے ذکر سے دلی ٹھنڈک کو اور اطمینان کو تلاش کر یہ تمام چیزیں تجھے تقوے کے راستہ پر چل کر اور تقوے کو چمٹ کر اور ہمیشہ اس میں مشغول رہ کر ہی حاصل ہو سکتی ہیں لہذا حق تعالے تجھے اس راہ کو کھول کھول کر بتایا اور تیرے لئے حجت واضح فرمائی اور اس کے بعد حق تعالی تیرے گناہ بخشنے کا اور برائیاں مٹانے کا ضامن بنا اور تجھے عظیم ثواب دینے کا وعدہ فرمایا، فرمایا: اور جو اللہ سے ڈرے گا اللہ تعالے اس کی برائیاں مٹا دے گا اور اسے اجر عظیم عطا فرمائے گا پھر اللہ تعالے نے تجھے تیری غفلت پر متنبہ کیا اور تیری نیند پر، اور راہ حق کو ضائع کر دینے پر اور اس سے اندھا بننے پر اور اللہ کی آیتوں نصیحتوں اور ڈانٹوں کو سننے سے بہرہ بننے پر تجھے جھنجھوڑا اور فرمایا: تجھے کس چیز نے تیرے معزز رب کی طرف سے دھوکہ میں رکھا جس نے تجھے پیدا کیا پھر درست کیا پھر برابر کیا حق تعالے نے فرمایا کہ تیرا

واحياك بعد ان لم تكن شيئا واغناك بعد فقرك وقواك بعد ضعفك وبصرك فى مصالحك بعد عماك وعلمك بعد جهلك وهداك بعد ضلالتك فما قعودك يا غافل عن طلب فضله الواسع، وما ثبطك عن ملازمة طاعته التى تشرفك فى الدنيا وتسعدك فى العقبى وترفعك فى الدرجات العلى ارضيت بالحياة الدنيا واستبدلت الذى هو ادنى بالذى هو خير آثرت الدنيا وابناءها وما ظهر لك من الزينة التى لا بقاء لها على الفردوس الاعلى والمرافقة مع الانبياء والصديقين و الشهداء اما سمعت قوله عزوجل ارضيتم بالحياة الدنيا من الآخرة فما متاع الحياة الدنيا فى الآخرة الا قليل وقوله تعالى بل تؤثرون الحياة الدنيا والآخرة خير وابقى وقوله تعالى فاما من طغى وآثر الحياة الدنيا فان الجحيم هى المأوى۔

(فصل) واعلم ان دخول النار بالكفر وتضاعف العذاب وقسمة الدركات بالاعمال السيئة والاخلاق السيئة ودخول الجنة بالايمان وتضاعف النعيم وقسمة الدرجات بالاعمال الصالحة والاخلاق الحسنة وان الله عزوجل خلق الجنة فحشاها بالنعيم ثوابا لاهلها و خلق النار فحشاها بالعذاب عقابا لاهلها وخلق الدنيا فحشاها بالآفات والنعيم محنة وابتلاء ثم خلق الخلق والجنة والنار فى غيب منهم لم

رب کریم ہے تاکہ تو معاملات میں اس سے بے رغبتی نہ کرے اس کے قرب سے نہ بدکے اور اسے چھوڑ کر اس کی مخلوق سے دل نہ لگائے پھر فرمایا کہ اللہ نے تجھے پیدا کیا اور عدم سے وجود میں لاکر ایجاد کیا اور تجھے زندہ کیا جبکہ تیرا نام و نشان تک نہ تھا تو دنیا میں خالی ہاتھ آیا تھا لیکن اللہ نے تجھے مال عطا فرمایا اور کمزوری کے بعد تجھے طاقت بخشی اور تیری آنکھوں میں اور عقل میں نور بخشا اور جہالت کے بعد تجھے علم عطا فرمایا اور گمراہی کے بعد تجھے راہ دکھائی، آہ اے غافل! رب کا وسیع فضل کیوں تلاش نہیں کرتا اور کیوں ست بیٹھا ہے اور دل میں رب کی اطاعت کی تڑپ پیدا کیوں نہیں کرتا جو تجھے دین و دنیا کی سعادت اور شرف بخشنے کی ضامن ہے اور تجھے بلند درجات میں چڑھا کے لیجانے کی ذمہ دار ہے بولا اطاعت میں کیا توقف ہے؟ کیا تو دنیوی زندگی سے خوش ہے؟ اور تو نے اعلیٰ اور بہتر کے بدلے ادنیٰ اور ردی شے منتخب کر لی ہے؟ اور تو دنیا کو اور دنیاداروں کو اور دنیا کی ناپائدار زینت کو ترجیح دیتا ہے اور فردوس اعلیٰ سے اور انبیاء صدیقین اور شہداء کی رفاقت سے منہ موڑتا ہے؟ کیا تو نے یہ آیت نہیں سُنی کیا تم آخرت کے بدلے دنیوی زندگی سے راضی ہو گئے ہو؟ لیکن آخرت کے مقابلہ میں دنیوی زندگی سے فائدہ اٹھانا تھوڑا سا ہی ہے فرمایا بلکہ تم دنیوی زندگی کو ترجیح دیتے ہو حالانکہ آخرت بہتر ہے اور پائدار ہے فرمایا جس نے سرکشی کی اور دنیوی زندگی کو ترجیح دی جہنم ہی اسکا ٹھکانہ ہے

## جنت و جہنم اور ان کا ثواب و عذاب

خوب یاد رکھیے انسان جہنم میں کفر و شرک کی وجہ سے جائیگا اور عذاب و عقاب اور طبقات جہنم میں حصہ برے اعمال و قبیح اخلاق کی وجہ سے ملے گا اسی طرح جنت ایمان کا عوض ہے اور نعمتوں کی فراوانی اور درجات کی تقسیم نیک اعمال و اخلاق کی رہین منت ہے حق تعالیٰ نے جنت پیدا کی اور اہل جنت کو ثواب دینے کے لئے اسے نعمتوں سے بھر دیا اسی طرح جہنم پیدا کی اور اہل جہنم کو عذاب دینے کے لئے عذابوں سے بھر دیا اور دنیا پیدا کر کے لوگوں کو آزمانے کے لئے اسے ایک طرف آفتوں سے اور دوسری طرف راحتوں سے بھر دیا پھر اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو اس حال میں پیدا کیا کہ جنت و جہنم اس سے

يعاينوهما فالنعيم والآفات التي في الدنيا هي
انموذج الآخرة ومن اٰفة ما فيها وخلق في
الارض من عبيده ملوكا اعطاهم سلطانا
ارعب به القلوب وملك به النفوس فهو
انموذج ومثال لتدبيره وملكه ونفاذ امره
ومعاملته فجعل خبر ذلك كله تنزيلا ووصف
الدارين ووصف ملكه وقدرته وتدبيره
ومنته وصنائعه وضرب الامثال على ذلك ثم
قال تعالى وتلك الامثال نضربها للناس وما
يعقلها الا العالمون فالعلماء بالله يفهمون
عن الله امثاله لان المثل انما هو صفة شيء
قد شاهدته يريك صفة ما غاب عنك و
يبصرك بما لا تبصره بعينك لينفذ بصر قلبك
الى ما لا تبصره عينك فيعقل قلبك ما خوطبت
به من خير الملكوت وخير الدارين وخبر معاملة
ملك الملوك فليس في الدنيا نعمة ولا شهوة
الا وهي انموذج الجنة وذوقتها ثم من وراء
ذلك فيها ما لا عين رأت ولا اذن سمعت
ولا خطر على قلب بشر فلو سمى للعباد منها شيء
لم ينتفعوا بتلك الاسماء لانهم لم يعقلوه
هاهنا ولا رأوه وليس له انموذج في الدنيا
والجنة مائة درجة وانما وصف منها ثلاث
درجات الذهب والفضة والنور ثم من وراء
ذلك شيء غير معقول ولا تحمله العقول وكذلك
ما في الدنيا من الشدة والعذاب فهو انموذج

اور جہل ہیں کسی نے نہ جنت دیکھی ہے اور نہ جہنم دنیا کی نعمتیں اور آفتیں آخرت کی نعمتوں اور آفتوں کا نمونہ ہیں اور آخرت کی نعمت و آفت کا ذائقہ ہیں اللہ تعالیٰ نے اس دنیا میں اپنے بندوں میں سے بعض بندوں کو بادشاہ بنا دیا اور انہیں اس قدر طاقت دیدی جس سے انہوں نے لوگوں کو مرعوب کر کے ان پر اپنی حکمرانی قائم کر لی یہ اقتدار و ملک اور نظم و نسق اللہ کے اقتدار و ملک کا اور اس کے نظم و نسق کا اور اس کی تدابیر و تصرفات کا نمونہ ہیں۔ حق تعالیٰ نے یہ تمام باتیں قرآن میں نازل فرمائیں اور دونوں گھروں کے احوال بھی بیان فرمائے اور اپنی حکمرانی و قدرت کا اور تدبیر و صنعت کا اور اپنے انعامات و احسانات کا ذکر بھی فرمایا اور ان سب کی مثالیں بیان فرمائیں پھر فرمایا اور یہ مثالیں ہیں جن کو ہم لوگوں کے لئے بیان کرتے ہیں اور انہیں اہل علم ہی سمجھتے ہیں اسی لئے جو اللہ والے علماء ہیں اللہ کی طرف سے اتری ہوئی مثالوں کو سمجھتے ہیں اگر کوئی چیز تمہارے مشاہدہ میں نہ آئی ہو اور اس سے ملتی جلتی ایک ایسی چیز پیش کی جائے جو تمہارے مشاہدہ میں آچکی ہو اس کو مثال کہتے ہیں تاکہ تمہارے دل کی آنکھیں اسے دیکھ لیں جسے تمہارے سر کی آنکھوں نے نہیں دیکھا تاکہ تمہارا دل عالم ملکوت کی خیر و سعادت کو سمجھ لے جس کا تم سے خطاب کیا گیا ہے اور جو دین و دنیا میں موجب سعادت ہے اور شہنشاہ حقیقی کا خیر و برکت والا معاملہ ہے لہذا دنیا میں کوئی نعمت اور لذت ایسی نہیں جو جنت کا نمونہ نہ ہو اور وہاں کا ذائقہ نہ رکھتی ہو پھر ان کے علاوہ جنت میں ایسی ایسی نعمتیں ہیں جن کو نہ آنکھوں نے دیکھا، نہ کانوں نے سنا اور نہ ان کا تصور ہی انسان کے دل میں پیدا ہوا اگر ان میں سے کسی نعمت کا لوگوں کے سامنے نام لے دیا جاتا تو اس سے انہیں کچھ فائدہ حاصل نہ ہوتا کیونکہ لوگوں نے اسے دیکھا ہی نہیں۔ اور نہ دنیا میں ان کا نمونہ موجود ہے اور نہ وہ اسے سمجھنے پر قادر ہیں جنت کے سو درجے ہیں ان سو درجوں میں سے صرف تین درجوں کا کچھ حال ذکر کیا ہے یعنی ایک سونے کا ہے ایک چاندی کا ہے اور ایک نور کا ہے باقی

دار العقاب ثم من وراء ذلك شيء لا تحمله العقول من ألوان العذاب كل ذلك يخرج لهم من غضبه ولاهل الجنة من رحمته فكل من تناول من عبيده من دنياه ما ابيح له وشكره عليها ابدل له من الجنة ما يدق هذا في جنبه ومن تناول ما لم يبح له فقد حرم لنفسه حظها من الدرجات ومن كذب بها حرم الجنة بما فيها اجمع فلاهل الجنة عرائس وولائم وضيافات فالعرائس للدعوة وذلك ان ربّ العزة سبحانه دعاهم الى دار السلام ليجدّد لهم ابدانا طرية واعمارا ابدية والولائم للازواج والضيافات للزيارة ولاهل الجنة تلاق وزيارات فيما بينهم ومتحدث في مواطن الالفة ومجتمع في ظل طوبى يلقون الرسل هناك ويزورونهم ومجالس الملائكة فيما بينهم سلام الله عليهم اجمعين واسواق ياتونها يتخيرون فيها الصور وهدايا من الرحمٰن في اوقات الصلوات ليغدى ويراح عليهم من الوان الاطعمة والاشربة والفواكه بكرة وعشيا ارزاقهم دارة لا مقطوعة ولا ممنوعة ومزيد من الله لهم ما بيوم فاذا اتاهم المزيد نسوا ما قبله ثم لهم منتزه يخرجون اليه في رياض على شاطئ نهر الكوثر عليه خيام الدرّ مضروبة ولكل خيمة ستون ميلا في عرض مثله من لؤلؤة واحدة ليس لها

درجات عقل میں آنے والے نہیں اور عقلوں سے ماوراء ہیں اسی طرح دنیا میں جس قدر تکالیف و دکھ ہیں وہ سب جہنم کے دکھوں کا نمونہ ہیں پھر ایسے ایسے عذاب ہیں جو عقل سے ماوراء ہیں۔ غرضیکہ عذاب ہوں یا ثواب سب غضب و رحمت کے ثمرات ہیں۔ پھر جو اللہ کے بندے دنیا میں وہ چیزیں استعمال کرتے ہیں جو حق تعالیٰ نے ان کے لئے مباح فرمادی ہیں اور ان پر حق تعالیٰ کا شکر ادا کرتے ہیں تو ان کے بدلہ انہیں جنت میں ایسی ایسی عظیم نعمتیں ملیں گی جن کے مقابلہ میں دنیا کی نعمتیں کچھ نہیں اور جو غیر مباح اور حرام چیزیں استعمال کرتے ہیں وہ اپنے اوپر ان نعمتوں کو حرام کر لیتے ہیں جو انہیں درجات سے ملنے والی تھیں اور جو تکذیب کرتے ہیں وہ جنت کو معہ اس کی نعمتوں کے اپنے اوپر حرام کر لیتے ہیں۔

جنت والوں کے لئے دلہنیں ہیں ولیمہ کی دعوتیں ہیں اور مہمانیاں ہیں عروسان بہشتی دعوت قبول کرنے کی وجہ سے ملیں گی کیونکہ حق تعالیٰ شانہ نے دارالسلام کی دعوت دی کہ انہیں از سر نو تازہ جسم، دائمی عمریں عطا فرمائے اور ولیموں کی دعوتیں بیویوں کی وجہ سے اور مہمانیاں ملاقات و زیارت کی وجہ سے۔

جنتی جنتوں میں باہم ایک دوسرے سے ملاقات کریںگے اور زیارت کے لئے ایک دوسرے کے پاس آئیں جائیںگا اور الفت والے مقامات میں بات چیت کریںگے اور طوبیٰ کی چھاؤں میں جمع ہونگے وہاں انبیائے کرام سے ملاقات کریںگے اور انکی زیارت کریں گے اور ان کے درمیان فرشتوں کی مجلسیں ہوں گی (حق تعالیٰ ان سب پر سلامتیاں بھیجے) اہل جنت کیلئے بازار بھی ہونگے جن میں وہ گھومیں گے جہاں وہ اوقات نماز میں رب رحمٰن سے تحفے تحائف منتخب کریںگے اور ان کے پاس قبل از زوال و بعد از زوال صبح و شام طرح طرح کے کھانے مشروبات اور پھل پہنچیں گے جنت والوں کی غذائیں ایسے توشے ہیں جو نہ ختم ہوتے ہیں اور نہ روکے جاتے ہیں ان میں دن بدن حق تعالےٰ شانہ کی طرف سے اضافہ ہی ہوتا رہتا ہے جب ان کے پاس اضافہ کی گئیں نعمتیں آئیں گی تو پہلی نعمتوں کو بھول جائیں گے پھر جنت والوں کے لئے تفریح گاہیں

باب فیها جوار عبقات لم ینظر الیهنّ ملک ولا احد من اهل الجنة من الجن امرد الحور وهو قوله عز وجل فیهنّ خیراتٌ حسان واذا قال الله لهن حسان فمن یقدر ان یصف حسنهن ثم قال تعالی حورٌ مقصوراتٌ فی الخیام فتلك خیرة الرحمٰن اختار صورهن الحسان بین الصور انشأهن من سحائب الرحمة فاذا امطرت امطرت جواری حسانا علی مشیئة الکریم نور وجوههن من نور العرش ضربت علیهن خیام الدر فلم یرهن احد منذ خلقهن فهن مقصورات فی الخیام قد قصرن ای حبسن علی ازواجهن من جمیع الخلق فاهل الجنة یتنعمون فی القصور مع الازواج ویلبثون فی النعمة ماشاء الله حتی اذا کان الیوم الذی یرید الله عز وجل ان یجدد لهم نعمة ونزهة لو دوا فی درجات الجنان هذا الیوم نزهة وسرور وتفسح وحبور فاخرجوا الی منتزهکم فیخرجون علی خیول الدر والیاقوت من ابواب مدائنهم الی تلك المیادین ثم یسیرون علی تلك المیادین الی تلك الریاض علی شاطیء نهر الکوثر فیهدیهم الله الی منازلهم فینزل کل رجل منهم عند خیمة ولا باب لها فتتصدع الخیمة عن باب وذلک بعین ولی الله تعالی لیعلم ان التی فیها لم یطلع علیها احد ووفاء لما قد من الله من الوعد فی دار الدنیا حیث قال فیهن

بھی ہیں وہ ان تفریح گاہوں میں کوثر کے ساحل پر باغوں میں جائیں گے نہر کوثر پر ایک ایک موتی کے بیشمار خیمے ہونگے ہر خیمہ ۶ میل چوڑا اور ۶ میل لمبا ہوگا جس میں دروازہ نہ ہوگا ہر ایک خیمہ میں خوشبو میں لسبی ہوئی نوجوان کنواریاں ہوں گی جن پر آج تک نہ کبھی فرشتوں کی نگاہ پڑی نہ اہل جنت کے کسی خادم نے انہیں دیکھا اور نہ کسی حور نے انہیں دیکھا فرمایا: ان میں انتہائی نفیس وخوبصورت چہروں والیاں ہونگی جب حق تعالیٰ انہیں حسین فرماتا ہے تو پھر کون ان کا حسن بیان کرنے پر قادر ہو سکتا ہے پھر حق تعالیٰ فرماتا ہے: یعنی حوریں جو خیموں میں محفوظ رکھی گئی ہیں لہٰذا وہ حق تعالیٰ کے چنی ہوئی ہیں اور حق تعالیٰ شانہ نے ان کی صورتیں منتخب فرمائی کہ خوبصورت اور دیدہ زیب بنائی ہیں انہیں رحمت کے بادلوں سے پیدا کیا گیا ہے جب یہ بادل برستے ہیں تو ان سے رب کریم کی مشیت کے مطابق یہ خوبصورت دوشیزائیں برستی ہیں ان کے چہروں کا نور عرش کے نور سے ماخوذ ہے ان کے لئے ایک ایک موتی کے بیشمار خیمے نصب ہیں لہٰذا جب سے انہیں اللہ نے پیدا کیا ہے انہیں کسی نے نہیں دیکھا کیونکہ یہ خیموں میں اپنے اپنے شوہروں کیلئے محفوظ ہیں اہل جنت اپنی بیویوں کے ساتھ اپنے اپنے محلوں میں نعمتوں میں اپنی زندگیاں گزاریں گے اور نعمتوں میں جب تک اللہ کو منظور ہوگا رہیں گے حتیٰ کہ جب وہ دن آئے گا جس دن اللہ تعالیٰ ان کی نعمتوں میں تجدید فرمائیگا اور موجودہ درجہ سے اعلیٰ درجہ عطا فرمائیگا تو جنتوں کے درجات میں اعلان کیا جائیگا کہ اے جنت والو یہ تفریح وخوشی کا اور بشاشت وآرائش کا دن ہے لہٰذا اپنی اپنی تفریح گاہوں کی طرف نکلو چنانچہ جنتی موتی اور یاقوت کے گھوڑوں پر سوار ہو کر اپنے اپنے شہروں کے دروازوں سے ان میدانوں کی طرف نکلیں گے اور ان سے عبور کر کے ان باغوں میں جائینگے جو کوثر کے ساحل پر واقع ہیں پھر حق تعالیٰ شانہ انکی ان کے گھروں کی طرف رہنمائی فرمائیگا اور ہر شخص اپنے اپنے خیمہ کے پاس اتر پڑیگا چونکہ خیموں کے دروازے نہ ہونگے اس لئے ان میں سے اچانک دروازے پھٹ جائیں گے اور ان اولیاء اللہ کی آنکھوں کے سامنے دروازے

خیرات حسان ثم قال تعالیٰ حور مقصورات فی الخیام ثم قال عزوجل لم یطمثهن انس قبلهم ولا جان فیستوی معها علی سریر النزهة فی تلك الحجال فیمال علیهم من ولیمتها فاذا طعموا الولا ثم سقاهم الله شرابا طهورا و تفکهوا بطرف الفواکه التی جدد الله لهم من تلك الهدایا فی ذلك الیوم و الحلی و الحلل فخلع علیهم کسوة الرحمٰن و اشتغلوا بالخیرات الحسان یقفون منهم الا و طار النهمات ثم یتحولون الی مجالس العبقریات الموشاة بالوان النقوش علی شواطیء الانهار فی تلك الریاض یرکبون الرفارف الخضر و یتکئون علیها وهو قوله تعالیٰ متکئین علی رفرف خضر وعبقری حسان فاذا قال الله لشیء حسان فماذا البقی فالرفرف هو شیء اذا استوی علیه رفرف به و اهوی کالارجوحة یمینا و شمالا و رفعا وخفضا یتلذذ مع انیسه فاذا رکبوا الرفارف اخذ اسرافیل علیه السلام فی السماع وروی فی الخبر انه لیس من خلق الله تعالیٰ احسن صوتا من اسرافیل علیه السلام فاذا اخذ فی السماع قطع علی اهل سبع سموات صلاتهم و تسبیحهم فاذا رکبوا الرفارف واخذ اسرافیل فی السماع بالوان الاغانی تسبیحا و تقدیسا للملك القدوس لم یبق فی الجنة شجرة الا وردت و لم یبق ستر ولا باب الا ارتج و انفتح و لم یبق حلقة باب

بیٹھیں گے کہ خیموں کے اندر جو نازک اندام و گل ابدان ہیں ان سے آج تک کوئی خبردار نہ تھا تاکہ اب سے پہلے حق تعالیٰ نے ان سے یہ جو وعدہ فرمایا تھا کہ ان میں انتہائی نفیس حسین خواتین ہیں وہ پورا ہو، فرمایا ان میں حوریں ہیں جو خیموں میں محفوظ ہیں جن کو ان جنت والوں سے پہلے نہ کسی انسان نے چھوا اور نہ جنوں نے۔ پھر ہر جنتی ان کے پاس تفریح بخش تخت پہ ان خیموں میں جلوہ افروز ہوگا اور ان کے ولیمہ کا کھانا ان پر اوپر سے اترے گا پھر جب وہ ولیمہ کا کھانا کھا چکیں گے تو حق تعالیٰ انہیں پاکیزہ مشروب پلائے گا پھر وہ ان پھلوں میں سے پھل تناول فرمائیں گے جو اس دن کے جدید عطیات میں انہیں حق تعالیٰ نے عطا فرمائے ہونگے ان میں زیورات و جوڑے بھی ہونگے پھر رب رحمٰن انہیں اپنے جوڑے پہنائے گا اور وہ گل اندام و حسین حوروں سے محظوظ ہوں گے اور ان کے وصال سے شاد کام ہوں گے پھر وہ ان اجتماعات میں شریک ہونگے جو کہ نہر کے کناروں والے باغات میں نسیم قسم کے ریشمی و قیمتی اور مزین فرشوں پر منعقد ہونگے اور سبز مسندوں پر ٹیک لگا کر آرام سے جا کر بیٹھ جائیں گے فرمایا وہ سبز مسندوں پر اور خوبصورت قالینوں پر ٹیک لگائے ہوئے ہونگے جب اللہ کسی چیز کو حسین فرما دے تو اسکی خوبصورتی کا کیا ٹھکانہ۔ رفرف اس چیز کو کہا جاتا ہے کہ اس پر بیٹھ جانے کے بعد وہ چیز اپنے بیٹھنے والے کو جھولے کی طرح جھلائے اور اسے دائیں بائیں اوپر نیچے لیجائے اور اپنی ہمنشین حور سے لذت اندوز ہوتا رہے پھر جب جنتی اپنے اپنے جھولے میں بیٹھ جائیں گے تو حضرت اسرافیل گوناگوں دل خوش کن لحنوں میں اور پیاری اور دل لبھانے والی آواز میں انہیں شہنشاہ حقیقی کی تسبیحات سنانے لگیں گے اور جنت ہر درخت کی شاخ شاخ تسبیحات دہرائیگی اور جنت کا ہر پردہ اور ہر دروازہ گونج اٹھے گا اور کھل جائیگا اور دروازوں کے ہر حلقہ سے طرح طرح کے دلپسند لحن پیدا ہونگے اور چاندی سونے کا کوئی بن ایسا نہ ہوگا جس کے درختوں سے تسبیح و تقدیس کی یہ دلفریب آوازیں نہ ٹکراتی ہوں تمام درخت قسم قسم کے لحنوں سے گونج اٹھیں گے اور حوروں کی خدمتگار لونڈیوں میں سے ہر لونڈی اپنے

الا طنت بألوان طنينها ولم يبق اجمة من
آجام الذهب والفضة الا وقع هبوب الصوت
فى مقاصبها فزمرت تلك المقاصب بفنون الزمر
فلم تبق جارية من جوارى الحور العين الا غنت
باغانيها والطير بالحانها فيوحى الله عزوجل الى
الملائكة ان جاوبوهم واسمعوا عبادى
الذين نزهوا اسماعهم عن مزامير الشيطان
فيجاوبون بالحان واصوات روحانية فتختلط
هذه الاصوات فتصير رجة واحدة ثم
يقول الله تعالى قم يا داود عند ساق عرشى
فمجدنى فيندفع داود فى تمجيده بصوت
يغمر الاصوات ويجليها وتتضاعف اللذة
واهل الخيام على تلك الرفارف تهوى
بهم وقد حفت بهم افانين اللذات و
والاغانى فذلك قوله عزوجل فهم فى
روضة يحبرون قال يحيى بن كثير رحمه الله
الروضة اللذة والسماع فبينماهم
على لذاتهم وسرورهم اذ انفتح لهم
باب الملك القدوس من جنة عدن
فارتجت اصوات صفوف الروحانيين من
باب جنة عدن بتماجيد الماجد الكريم
الى درجات الجنان وثارت ريح عدنية
بألوان الطيب والروح والنسيم وهو نسيم
القربة وسطع على اثر ذلك نور فاشرقت منه
دنياهم وخيامهم وشواطي انهارهم و

پر سرور لہجوں میں تسبیح و تقدیس پڑھنے لگیں گی اور پرندے بھی اپنے پیارے پیارے اور میٹھے سروں میں ذکر اللہ میں رطب اللسان ہو جائیں گے پھر حق تعالیٰ فرشتوں کو وحی فرمائے گا کہ جنت والوں کو جواب دو اور میرے ان بندوں کو تسبیح و تقدیس کے نغمے سناؤ جنہوں نے دنیا میں اپنے کان شیطانی گیتوں سے محفوظ رکھے تھے چنانچہ فرشتے انہیں روحانی سروں اور آوازوں سے جواب دینگے اور تمام آوازیں مل کر ایک گونج پیدا ہوگی پھر حق تعالیٰ جل مجدہ حضرت داؤد سے فرمائیں گے کہ میرے عرش کے پائے کے پاس کھڑے ہو کر میری عظمت بیان کرو پھر حضرت داؤد غضب کی دلفریب آواز سے اللہ کی عظمت بیان فرمائیں گے آپکی آواز تمام آوازوں پر غالب آجائے گی اور تمام آوازوں کو مزید دلفریب بنا دیگی اور لذت میں اور چار چاند لگ جائیں گے خیموں والے اپنے اپنے جھولوں میں ہوں گے اور جھولے انہیں جھلا رہے ہونگے اور انہیں قسم قسم کی لذتیں اور گوناگوں میٹھے سر گھیرے ہوئے ہونگے اسی لئے حق تعالیٰ نے فرمایا وہ ایک باغ میں آراستہ کئے جائیں گے اور بنائے سنوارے جائیں گے۔

یحییٰ بن کثیرؒ: روضہ سے یہاں لذت و سماع مراد ہے۔

جنتی اپنی لذت اور سرور و کیف میں مصروف ہونگے کہ اتنے میں اچانک ان کے سامنے جنت عدن سے شہنشاہ قدوس کا دروازہ کھلے گا اور جنت عدن کے دروازے سے روحانیوں کی قطاروں سے ماجد کریم کی تمجیدات کی آوازیں جنت کے تمام درجات تک گونجیں گی اور جنت کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہوائیں اپنے دوش پر گوناگوں خوشبوئیں اور پھولوں کی لپٹیں لئے ہوئے نسیم سحر کو شرمائیں گی پھر ایک روشنی طلوع ہوگی جس کے نور سے ان کے باغ خیمے اور سواحل کوثر جگمگا جائیں گے اور ہر چیز نور سے بھر جائے گی اور اوپر سے حق تعالیٰ جل جلالہ جنت والوں کو آواز دیکر فرمائے گا: دوستو، مخلصو، میرے برگزیدہ بندو اور اے جنت والو! السلام علیکم تم نے اپنی تفریح گاہیں کیسی پائیں یہ تمہاری خوشی کا

امتلأ كل شيء منهم نورا ثم ناداهم الجليل جل جلاله من فوق رؤسهم السلام عليكم احبائي واوليائي واصفيائي يا اهل الجنة كيف وجدتم متنزهكم هذا يومكم بدل نيروز اعدائي طلبوا يوما من الدنيا ليجددوا على انفسهم النعمة التي قد كدروها على انفسهم لخبثهم وشقائهم فلم ينالوا ما طلبوا من اللذة وخسروا في جنب ما طلبوا في العاجل ولم يتصبروا حتى ينالوا هذا الذي اعددت في الآجل لاهل طاعتي فاعرضتم عما اليه اقبلوا وامتنعتم مما فيه تنافس اهل الدنيا فاليوم يذوقون وبال ما تنافسوا فيه وشيكا ما انقطع به ما طلبوا من اللذة والنهمة في دار الفناء وصاروا الى الذل والهوان و جزيتم بما صبرتم جنة وحريرا ومتنزها وسلاما وهذا اليوم نيروزكم ومتنزهكم وهذا اليوم زيارتكم في داري في جنة عدن وطالما رأيتكم في ايام الدنيا في مثل ذلك اليوم مشتغلين بعبادتي وطاعتي والمترفون في لهوهم ولعبهم سكارى حيارى عصاة متمردين يتنعمون بحطام الدنيا ويفرحون بتداولها بينهم وانتم تراقبون جلالي وتحفظون حدودي وترعون عهدي وتشفقون على حقوقي وليفتح لهم باب من ابواب النيران

دن ہے اور میرے دشمنوں کے خوشی کے دن (نوروز) کے بدلہ میں ہے میرے دشمنوں نے دنیا میں ایک دن مقرر کیا تھا وہ اس میں ان نعمتوں کی تجدید کیا کرتے تھے جن کو انہوں نے اپنی گندگی اور شقاوت کی وجہ سے گدلا بنا دیا تھا مگر وہ اس میں من مانی لذتیں حاصل نہ کر سکے اور گھاٹے میں رہے کیونکہ وہ یہ دن دنیا میں مناتے تھے اور دنیا آخرت کے مقابلہ میں کچھ نہیں انہوں نے صبر نہیں کیا تھا کہ اس دن سے کامرانی حاصل کرتے جسے میں نے آخرت میں اپنے وفادار و اطاعت گزار بندوں کے لئے تیار کیا ہے لیکن دوستو تم نے اس دن سے اعراض کیا تھا جس پر وہ ٹوٹ پڑے تھے اور تم اس میں شامل نہ ہوئے تھے جس کی طرف دنیا داروں کی رغبت تھی آج دنیا دار اس کا وبال چکھ لیں گے جس کی طرف وہ راغب تھے اور دنیا میں جو لذتیں اور مزے دنیا والوں نے اڑائے تھے اور وہ تم سے منقطع تھے آج تم مزے اڑاؤ گے اور دنیا دار ذلت و خواری سے دو چار ہو گئے اور تمہارے صبر کے بدلہ تمہیں جنت، ریشم، سیرگاہ اور سلامتی عطا کی جائیگی یہ تمہارا خوشی کا دن ہے اور جنت عدن میں میرے گھر میں مجھ سے تمہاری ملاقات کا دن ہے۔ میں نے تم کو ایک مدت تک دنیا میں اس جیسے خوشی کے دن میں اپنی عبادت میں مشغول دیکھا جبکہ مالدار و عیاش لہو و لعب میں مخمور و بدمست رہا کرتے تھے دین میں شک کیا کرتے تھے نافرمانیوں پر تلے ہوئے تھے، سرکش و مغرور تھے، دنیا کی ناپائیدار چیزوں کے عیش میں ڈوبے ہوئے تھے اور ان چیزوں کو آپس میں لے دے کر اترایا کرتے تھے لیکن تم میرے جلال کا پاس رکھتے تھے اور میری حدود کی حفاظت کیا کرتے تھے اور میرے عہد کا لحاظ رکھا کرتے تھے اور میرے حقوق کی نگرانی کیا کرتے تھے آج ان کے لئے آگ کا ایک دروازہ کھول دیا جائے گا اور اس کے شعلے اور اس کا دھواں بھڑک اٹھے گا اور آگ میں جلنے والوں کی چیخ و پکار اور ان کی آہ و زاری! اللہ کی پناہ اللہ کی پناہ تاکہ جنت والے ...... ان نعمتوں پر غور کریں جن سے حق تعالیٰ نے

فيفور لهيبها و دخانها و صراخ اهلها و عويلهم
لينظر اهل الجنان من هذه المجالس الى ما
منّ الله به عليهم فيزدادون غبطة و سرورا
و ينظر اهل النار من تلك السجون و المحابس
فى تلك الاغلال و القيود فيتحسرون على ما
فاتهم فيستغيثون بوجوه اهل الجنان الى الله
و ينادونهم باسمائهم فيقول الله تبارك اسمه
ان اصحاب الجنة اليوم فى شغل فاكهون هم
و ازواجهم فى ظلال على الارائك متكئون
لهم فيها فاكهة و لهم ما يدعون سلام
قولا من رب رحيم وامتازوا اليوم ايها المجرمون
الم اعهد اليكم يا بنى آدم ان لا تعبدوا الشيطان
انه لكم عدو مبين و ان اعبدونى هذا صراط
مستقيم فتجيش لهم النار فتفرق جمعهم و
ينقطع نداءهم فترمى بهم الى جزائر فى النار
فاذا اخرجوا اليها دبت اليهم عقارب لها
انياب كأمثال النخل ثم يقبل عليهم سيل
من نار حشوه غضب الجبار فيحملهم فيغرقهم
فى بحار النيران و ينادى مناد من قبل الله تعالى
هذا يومكم الذى كنتم تبارزوننى فيه
بالعظائم و تتمردون علىّ بنعمتى و تفرحون
فى دار الاحزان و العبودية بما تفاهون به
ما أعددت لاهل طاعتى فقد انقطعت
عنكم تلك اللذات فذوقوا وبال ما آثرتم
فان اهل الجنة قد شغلوا عنكم بالنعم

انہیں فراواں ہے اور اپنا جہنم والوں سے مقابلہ کریں تاکہ ان کے رشک و
سرور میں اضافہ ہو اور جہنم والے طوق و زنجیروں میں جکڑے ہوئے
جہنم کے قید خانوں اور بند خانوں سے جنت والوں کو نعمتوں میں دیکھیں
ہاتھ سے نکل جانیوالی نعمتوں پر حسرت و افسوس کریں اس دن جہنم والوں
کی حسرتوں کا یہ حال ہوگا کہ وہ اللہ سے فریاد کریں گے کہ ہمیں اکابر
اہل جنت سے گفتگو کرنے کا موقعہ دیا جائے حق تعالیٰ فرمائے گا آج
جنت والے اپنے اپنے کاموں میں مشغول ہیں وہ اور ان کی بیویاں چھاؤں
میں تختوں پر ٹیک لگائے ہوئے آرام سے بیٹھی ہیں ان کے لئے جنت
میں میوے ہیں اور جن چیزوں کو ان کا جی چاہے وہی ان کے لئے ہے اور
انہیں ان کے مہربان پروردگار نے سلامتی عطا فرمائی ہے۔ اے
گنہ گارو! آج تم ان سے الگ کر دئے گئے ہو اے آدم کے بیٹو کیا
میں نے تم سے یہ عہد نہیں لیا تھا کہ شیطان کی عبادت نہ کرو کیونکہ وہ
تمہارا کھلا دشمن ہے اور میری ہی عبادت کرو یہی سیدھی راہ ہے پھر جہنم
والوں پر آگ جوش مارے گی اور ان کی جماعت پراگندہ ہو جائے گی اور
ان کی آوازیں بند ہو جائیں گی یعنی اتنے دور دور ہو جائیں گے کہ کسی کی
چیخ و پکار کسی کو سنائی نہیں دے گی اور انہیں آگ کے جزیروں میں پھینک
دیا جائے گا پھر جب وہ ان جزیروں میں ڈال دئے جائیں گے تو ان کی طرف
ایسے بچھو رینگ کر بڑھیں گے جن کی کچلیاں کھجوروں کے درختوں جیسی
لمبی لمبی ہوں گی پھر ان پر آگ کا ایک ایک سیلاب آئے گا جس کے اندر
جبار کا غضب ہوگا یہ سیلاب انہیں بہا کر لے جائے گا اور آگ کے سمندر
میں ڈبو دے گا اور اللہ کی طرف سے ایک اعلان کرنے والا اعلان کرے گا
یہ تمہارا دن عید نوروز کے بدلے میں ہے تم اس دن کو منا کر بڑے بڑے
گناہوں کا ارتکاب کر کے میرا مقابلہ کیا کرتے تھے اور میری نعمتوں کو استعمال
کر کے اترایا کرتے تھے اور میرے قانون سے سرکشی کیا کرتے تھے اور رنج و
آلام کے گھر میں مزے اڑایا کرتے تھے اور جو نعمتیں میں نے اپنے بندوں

بالولائم وألوان الفواكه وطرف الهدايا و
افتضاض العذارى وركوب الرفارف والتلذذ
بالاغانى وألوان السماع وسلامى عليهم واقبالى
بالبر واللطف البهم والمزيد ما يستفرغ نعمهم
ليتهيئوا بنعيمهم ويزدادوا لذة على لذتهم
فيا اهل الجنة هذا لكم بدل يوم اعدائى
الذين تباشروا واهدوا الى ملوكهم وقبلوا
هداياهم وانتم الفائزون وعن ابى هريرة
رضى الله عنه انه قال قال رجل لرسول الله
صلى الله عليه وسلم: انى رجل قد حبب
الىّ الصوت الحسن فهل فى الجنة صوت حسن
قال صلى الله عليه وسلم اى والذى نفسى
بيده ان الله عزوجل ليوحى الى شجرة فى الجنة
ان اسمعى عبادى الذين اشتغلوا بعبادتى وذكرى
عن عزف البرابط والمزامير فترفع بصوت
لم تسمع الخلائق بمثله من تسبيح الرب و
تقديسه وعن ابى قلابة رحمه الله قال
قال رجل لرسول الله صلى الله عليه وسلم
هل فى الجنة من ليل قال صلى الله عليه وسلم
وما هيجك على هذا قال سمعت الله عزوجل
يذكر فى الكتاب ولهم رزقهم فيها بكرة
وعشيا فقلت الليل بين البكرة والعشى
فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم ليس
هناك ليل انما هو ضوء ونور يرد الغدوة على
الرواح والرواح على الغدوة و يأتيهم طرف

کے لئے تیار کی ہیں ان کی نقل اتارا کرتے تھے آج تم سے وہ دنیوی
لذتیں ختم ہو گئیں اب ان چیزوں کا وبال چکھو جن کو تم نے ترجیح دی
تھی آج اہل جنت تمہارے برعکس طرح طرح کی دعوتیں اور گوناگوں
پھل اور رنگا رنگ کے ہدیوں سے مستفید و لذت اندوز ہو رہے ہیں
آج وہ دوشیزہ حوروں سے ہمکنار ہیں عیش کے جھولوں میں جھول
رہے ہیں اور دلفریب سروں سے اور طرح طرح کے سماع سے لطف
اٹھا رہے ہیں میری طرف سے ان پر سلامتی ہے اور میرا رحم اور حسن
سلوک انہیں ڈھانپے ہوئے ہے اور نعمتوں میں ساعت بہ ساعت اضافہ
ہی ہوتا جا رہا ہے وہ بے پایاں نعمتوں سے بہرہ اندوز ہیں تاکہ اپنی
نعمتوں میں مگن رہیں اور سرور و لذت میں اضافہ ہی کرتے رہیں۔
لہٰذا اے جنت والو یہ دن تمہارے لئے میرے دشمنوں کے دن کا
بدل ہے جس دن وہ آپس میں ایک دوسرے کو مبارکباد دیا کرتے تھے
اور جس دن وہ سلاطین کی خدمت میں تحفے تحائف بھیجا کرتے تھے
اور سلاطین ان کے تحائف قبول کیا کرتے تھے آج تم ہی خوش نصیب کامران ہو
حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلعم سے
کہا مجھے اچھی آواز پسند ہے کیا جنت میں اچھی آواز ہوگی فرمایا: ہاں
اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے حق تعالیٰ شانہ جنت کے ایک
درخت کو وحی کے ذریعہ حکم فرمائے گا کہ میرے ان بندوں کو جنہوں نے
میری عبادت و ذکر میں مشغول رہ کر بربط و چنگ کے سروں سے اپنے
کان محفوظ کر لئے تھے میری تسبیح و تمجید کے نغمے سنا چنانچہ وہ درخت ایسی
پیاری آواز سے رب کی تسبیح و تقدیس بیان کریگا کہ ایسی پیاری آواز آج
تک کسی کی سنی نہیں گئی، ابو قلابہ کا بیان ہے کہ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ
کیا جنت میں رات بھی ہوگی فرمایا: تجھے اس سوال پر کس چیز نے آمادہ کیا؟
اس نے کہا میں نے قرآن کی یہ آیت سنی ہے اور ان کے لئے جنت میں صبح و
شام رزق ہے میں نے خیال کیا کہ صبح و شام کے درمیان ہی رات آتی ہے

الهدى ايامن الله لمواقيت الصلوات التى كانوا يصلونها فى الدنيا وتسلم عليهم الملائكة فمن أراد ان يكون له حظ فى هذا العيش اللذيذ الدائم فعليه بحفظ حدود شروط التقوى وهى مذكورة فى قوله عزوجل ليس البران تولوا وجوهكم قبل المشرق والمغرب ولكن البر من آمن بالله واليوم الآخر والملائكة والكتاب والنبيين وآتى المال على حبه ذوى القربى واليتامى والمساكين وابن السبيل والسائلين وفى الرقاب واقام الصلاة وآتى الزكوٰة والموفون بعهدهم اذا عاهدوا والصابرين فى الباساء والضراء وحين البأس اولئك الذين صدقوا واولئك هم المتقون وعليه بالاتيان بحدود الاسلام واجزائه وروى عن حذيفة ابن اليمان رضى الله عنهما انه قال فى تفسير قوله تعالى يا ايها الذين آمنوا ادخلوا فى السلم كافة الاسلام ثمانية اسهم الصلاة سهم والزكوٰة سهم والصيام سهم والحج سهم والعمرة سهم والجهاد سهم والامر بالمعروف سهم والنهى عن المنكر سهم وقد خاب من لا سهم له وعن عاصم يعنى الاحول عن انس بن مالك رضى الله عنه عن النبى صلى الله عليه وسلم انه قال مثل الاسلام كمثل الشجرة الثابتة الايمان بالله اصلها

فرمایا: جنت میں رات نہیں ہوگی، وہاں صرف روشنی اور نور ہے جو صبح کو شام پر اور شام کو صبح پر لوٹا دیتا ہے اور ان کے پاس دنیا کے پنجگانہ نماز کے اوقات میں اللہ تعالٰے کے پاس سے نادر تحائف آئیں گے اور فرشتے تحائف انھیں سونپ جائیں گے اگر کوئی اس لذیذ و دائمی عیش میں اپنا حصہ چاہے تو اسے شرائط تقوٰے کے حدود کی حفاظت کرنی چاہیئے یہ شرطیں اس آیت میں مذکور ہیں نیکی اس میں نہیں ہے کہ تم اپنے منہ مشرق اور مغرب کی طرف پھیر لو ہاں نیکی اس کی ہے جو اللہ پر، فرشتوں پر، کتاب پر اور نبیوں پر ایمان لایا اور جس نے مال کی محبت کے باوجود اپنا مال رشتہ داروں کو، یتیموں کو، مسکینوں کو، مسافروں کو اور مانگنے والوں کو دیا اور گردنوں کے چھڑانے میں خرچ کیا اور نماز قائم کی اور زکوٰۃ دی اور عہد کرنے کے بعد اپنا عہد پورا کرنے والے اور تنگی میں بیماری میں اور لڑائی میں صبر کرنے والے یہی لوگ سچے ہیں اور یہی متقی ہیں اور حدود اسلام کا خیال رکھنا اور جزئیات اسلام پر عمل کرنا بھی ضروری ہے۔

حذیفہؓ بن یمان (یا ایھا الذین آمنوا ادخلوا فی السلم الخ کی تفسیر میں) اسلام کے آٹھ حصے ہیں۔ نمازؔ، روزہؔ، حجؔ، زکوٰۃؔ، عمرہؔ، جہادؔ، اچھی باتوں کا حکم، بری باتوں پر گرفت اور ان کی روک ٹوک۔ وہ بدبخت و محروم ہے جس کا ان میں سے کسی میں کچھ حصہ نہیں۔

عاصمؒ احول از انسؓ بن مالک از نبی صلے اللہ علیہ وسلم:- اسلام بمنزلہ ایک درخت کے ہے جس کی جڑ اللہ پر ایمان ہے اور پنجگانہ نماز اس کی شاخیں ہیں اور رمضان کے روزے اس کا پوست ہیں اور حج و عمرہ اس کے چنے ہوئے پھل ہیں اور وضو اور غسل جنابت سے وہ سیراب کیا جاتا ہے

والصلوات الخمس فروعها وصيام رمضان لحاؤها
والحج والعمرة جناها والوضوء والغسل من الجنابة شربها
وبر الوالدين وصلة الرحم غصونها والكف عن محارم
الله ورقها والاعمال الصالحة ثمرها وذكر الله عروقها
ثم قال صلى الله عليه وسلم كما لا تحسن الشجرة ولا تصلح
الا بالورق الاخضر كذلك لا يصلح الاسلام الا
بالكف عن المحارم والاعمال الصالحة۔

فصل : فی صفة النار وما اعد الله لاهلها
فیها وصفة الجنة وما أعد الله لاهلها فیها۔

عن ابی هريرة رضی الله عنه انه قال قال
رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كان
يوم القيامة واجتمع الخلائق ليوم لا ريب
فيه فی صعيد واحد غشيتهم ظلمة سوداء
لا ينظر بعضهم بعضا من شدة الظلمة والخلائق
قيام على صدور اقدامهم وبينهم وبين ربهم
عزوجل مسيرة سبعين عاما قال فبينما هم
كذلك اذ تجلى الخالق تبارك وتعالى للملائكة
فاشرقت الارض بنور ربها وانجلت الظلمة
فغشى الخلائق كلهم نور ربهم والملائكة
حافون من حول العرش يسبحون بحمد ربهم
ويقدسون له قال فبينما الخلائق قيام كلهم
صفوفا كل امة قائمة فی ناحية اذ أتی بالصحف
والميزان ووضعت الصحف وعلق الميزان بيد
ملك من الملائكة يرفعه مرة ويخفضه مرة
اخرى قال فبينما هم كذلك اذ كشف الغطاء

اور ماں باپ کی اطاعت اور صلہ رحمی اس کی کونپلیں ہیں اور ممنوعات سے باز رہنا اس کے پتے ہیں اور نیک عمل اس پر لگے ہوئے پھل ہیں اور اللہ کا ذکر اس کی رگیں ہیں پھر آپؐ نے فرمایا :۔

جیسے درخت پتوں ہی سے اچھا اور خوبصورت معلوم ہوتا ہے اسی طرح ترک ممنوعات و نیک عملوں ہی سے اسلام سنورتا اور نکھرتا ہے۔

## جہنم کے روح فرسا عذاب اور جنت کی روح پرور بہاریں :۔

حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا : قیامت کے دن جب لوگ ایک ایسے دن جس میں کوئی شک نہیں ایک ہموار میدان میں جمع ہوں گے تو ان پر گھٹا ٹوپ اندھیرا چھا جائے گا اور اس اندھیرے کی وجہ سے کوئی کسی کو دیکھ نہ سکے گا اور لوگ اپنے اپنے پیروں پر کھڑے ہوں گے اور ان کے اور ان کے رب کے درمیان ستر سال کی مسافت ہو گی فرمایا لوگ اس حال میں ہوں گے کہ اچانک خالق کون و مکاں کی فرشتوں پر تجلی ہو گی اور زمین اپنے پروردگار کے نور سے چمک اٹھے گی اور تاریکی چھٹ جائے گی اور تمام لوگوں کو ان کے پروردگار کا نور ڈھانپ لے گا اور فرشتے عرش کے چاروں طرف طواف کر رہے ہوں گے اور اپنے پروردگار کی حمد میں اور تسبیح و تقدیس میں رطب اللسان ہوں گے پھر جب لوگ قطاریں باندھے کھڑے ہوں گے اور ہر امت اپنے مقام پر صف باندھے کھڑی ہو گی کہ اعمالناموں کو لائے جانے کا اور میزان (ترازو) کو نصب کئے جانے کا حکم ہو گا یہ میزان کسی فرشتے کے ہاتھ میں لٹک رہی ہو گی جسے وہ کبھی اونچا کرے گا اور کبھی نیچا۔ فرمایا : لوگ اسی حال میں ہوں گے کہ حق تعالیٰ جنت سے پردہ اٹھا دے گا اور وہ میدان حشر کے

عن الجنة فأزلفت فهبت منها ريح فوجد
المسلمون عرفها كالمسك وبينهم مسيرة
خمسمائة عام ثم كشف الغطاء عن جهنم
فهبت منها ريح مع دخان شديد فوجد
المجرمون عرفها وبينهم وبينها مسيرة
خمسمائة عام ثم جيء بها تقاد موثقة بسلسلة
عظيمة عليها تسعة عشر خازنا من الملائكة
مع كل خازن منهم سبعون ألف ملك أعوان
له فيقودها كل خازن منهم مع أعوانه
وسائر الخزان مع أعوانهم يمشون عن يمينها
وشمالها وورائها بيد كل ملك منهم
مقمعة من حديد يصيحون بها فتمشي و
لها زفير وشهيق ووعث وظلمة ودخان
وتقعقع ولهب عال من شدة غضبها على
أهلها فينصبونها بين الجنة والموقف فترفع
طرفها فتنظر إلى الخلائق ثم تجمع عليهم
لتأكلهم فيحبسها خزنتها بسلاسلها فلو
تركت لأتت على كل مؤمن وكافر فلما رأت
أنها قد حبست عن الخلائق فارت فورا شديدا
تكاد تميز من الغيظ ثم شهقت الثانية فتسمع
الخلائق صوت صريف أسنانها فارتعدت
حينئذ الأفئدة وانخلعت القلوب وطارت
الأفئدة وشخصت الأبصار وبلغت القلوب
الحناجر قال قائل يا نبي الله صفها لنا قال
صلى الله عليه وسلم نعم مثل هذه الأرض

قریب لائی جائے گی۔ اور اس میں سے خوشبو کی لپٹیں پھوٹ پڑیں گی اور
مسلمان مشک کی خوشبو کی طرح اس کی خوشبو محسوس کر لیں گے اور مسلمانوں
کے اور جنت کے درمیان پانچسو برس کی مسافت ہو گی پھر جہنم سے پردہ
اٹھا دیا جائے گا جس سے انتہائی سڑی ہوئی بُو مع سخت بدبو ناک
دھوئیں کے پھوٹ پڑے گی اور مجرم اس کی بدبو محسوس کر لیں گے اور ان
مجرموں کے اور جہنم کے درمیان پانچسو برس کی مسافت ہو گی پھر اسے
گھسیٹ کر لایا جائے گا اور یہ ایک بڑی زنجیر سے بندھی ہوئی ہو گی
جسے انیس ۱۹ داروغہ جہنم جن میں سے ہر ایک کے ساتھ ستر ستر ہزار
فرشتے بطور مددگار ہوں گے گھسیٹ کر لائیں گے اور یہ خازن اپنے
تمام معاونین کے ساتھ جہنم کے دائیں بائیں اور پیچھے چل رہے ہوں گے
اور ہر فرشتہ کے ہاتھ میں لوہے کا ایک کوڑا ہو گا فرشتے کڑک کڑک کر
اس کے کوڑے سے ماریں گے آخر کار وہ چلے گی اور وہ گھٹ گھٹ کر آہیں
بھر رہی ہو گی اور نالے کر رہی ہو گی اس سے گدھے کی سی مکروہ آواز
نکلے گی اس میں تاریکی، دھواں، کھڑکھڑاہٹ اور اس سے اہل جہنم پر
شدت غضب کی وجہ سے بلند شعلے اٹھ رہے ہوں گے فرشتے اسے
جنت و موقف کے درمیان نصب کر دیں گے پھر جہنم اپنی نگاہ اٹھا
کر تمام لوگوں کو دیکھے گی پھر انہیں کھانے کے لئے ان کی طرف لپکے گی لیکن
اس کے محافظین مع زنجیروں کے اسے روکے ہوئے ہوں گے اگر چھوڑ
دی جائے تو ہر مومن و کافر کو ہڑپ کر جائے پھر جب وہ یہ دیکھے گی
کہ مجھے لوگوں سے روک دیا گیا تو اس قدر غضب کا جوش مارے گی جیسے
غصے کے مارے پھٹ پڑے گی پھر دوسری بار کڑکے گی اور موقف والے
اس کے دانت پیسنے کی آوازیں سنیں گے اس وقت لوگوں کے دل
بانسوں اچھلنے لگیں گے، کلیجے باہر آ جائیں گے، دل اڑ جائیں گے
آنکھیں چڑھ جائیں گی کسی نے کہا اے اللہ کے نبی صلعم! دوزخ
کا حلیہ بیان کیجیے اور اس کا تعارف کرائیے! فرمایا اچھا جہنم زمین کی

عظما سبعون جزاء من بعض سوداء مظلمة لها
سبعة رءوس لكل رأس منها ثلاثون بابا طول
كل باب منها مسيرة ثلاث ليال وشفتها
العليا تضرب منخرها والشفة السفلى تسحبها
وفى كل منخر من مناخرها وثاق وسلسلة عظيمة
يمسكها سبعون الف ملك غلاظ شداد
كالحة انيابهم اعينهم كالجمر والوانهم
كلهب النار يفور من مناخرهم لهب ودخان
عال مستعدين لامر الجبار تبارك وتعالى قال
فحينئذ تستأذن جهنم ربها عز وجل فى السجود
فيأذن لها فى السجود فتسجد ماشاء الله قال
ثم يقول لها الجبار عز وجل ارفعى رأسك قال
فترفع رأسها فتقول الحمد لله الذى جعلنى
ينتقم بى ممن عصاه ولم يجعل شيئا من خلق
ينتقم به منى قال ثم تقول بلسان طلق ذلق
سلق : الحمد لله ماشاء الله من ذلك الحمد
بصوت لها جهير ثم تزفر زفرة فلا يبقى
ملك مقرب ولا نبى مرسل ولا احد فمن
شهد الموقف الاجثا على ركبتيه ثم تزفر
الثانية فلا تبقى قطرة فى عين احد الا بدرت
ثم تزفر الثالثة فلو كان لكل آدمى أوجنى
عمل اثنين وسبعين نبيا لوا قعوها ثم تزفر
الرابعة فلا يبقى شىء الا انقطع كلامه غير
ان جبريل وميكائيل وخليل الرحمن عز وجل
متعلقون بالعرش يقول كل واحد منهم

طرح موٹی ہے مگر زمین سے ستر حصہ بڑی ہے بالکل سیاہ اور تاریک
ہے اس کے سات سر ہیں ہر سر میں تیس در ہیں اور اس کے ہر دروازے
کا طول تین دن رات کی مسافت کا ہے اس کا بالائی ہونٹ ناک کے
نتھنوں پر پڑا ہوا ہے اور زیریں ہونٹ کو گھسیٹتی ہے اس کی ناک کے
ہر نتھنے میں ایک مضبوط رسی اور ایک بڑی زنجیر پڑی ہوئی ہے اور
اسے ستر ہزار فرشتے تھامے ہوئے ہیں جو انتہائی سنگدل اور قوی ہیں جن
کی کچلیاں باہر کو نکلی ہوئی ہیں آنکھیں انگاروں کی طرح ہیں اور ان کا رنگ
آگ کے شعلوں کی طرح ہے یعنی سرخ بھبھوکا ہیں اور ان کے نتھنوں سے
آگ کے شعلے اور دھواں بلند ہے اور ہمہ وقت جبار کے احکام کی تعمیل
کے منتظر رہتے ہیں، فرمایا اس وقت جہنم اپنے پروردگار عزوجل سے
سجدے کی اجازت مانگے گی حق تعالیٰ شانہ اسے سجدے کی اجازت
مرحمت فرمادیں گے پھر وہ جب تک اللہ کو منظور ہوگا سجدہ میں
پڑی رہے گی فرمایا پھر اس سے جبار فرمائے گا اپنا سر اٹھا آخر وہ
سر اٹھائے گی اور کہے گی اس اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے اپنے نافرمان
بندوں سے انتقام لینے کے لئے پیدا فرمایا اور کوئی ایسی چیز نہیں بنائی
جس کے ذریعہ مجھ سے انتقام لے، پھر آپ نے فرمایا: جہنم رواں تیز
اور چرب زبان سے بلند آواز سے کہے گی تمام محامد جس قدر بھی وہ
ان میں سے چاہے اللہ ہی کے لئے ہیں۔ پھر گھٹ گھٹ کر ایسی ہولناک
چیخ ماریگی کہ مقرب فرشتے، انبیائے کرام اور تمام موقف والے خوف
کے مارے گھٹنوں کے بل گر پڑیں گے پھر دوسری بار چیخ ماریگی تو آنکھ
میں جو قطرہ ہوگا وہ نکلے بغیر نہ رہے گا موقف والوں کی آنکھوں کے
تمام قطرے نکال باہر کرے گی اور سب کی روتے روتے آنکھیں خشک
ہو جائیں گی پھر تیسری بار چیخ ماریگی تو اگر کسی آدمی یا جن کے ۷۲
نبیوں کے عملوں کی برابر عمل ہوں تو بھی یہی خیال کرے گا کہ میں اس میں
گرے بغیر نہ رہوں گا پھر چوتھی بار چیخ ماریگی اس سے سب دم بخود ہو کر

نفسی نفسی لا اسألك غيرها قال ثم ترمى
بشرر كعدد النجوم كل شرارة كالسحابة
العظيمة الطالعة من المغرب فيقع ذلك الشرر
على رءوس الخلائق قال ثم ينصب الصراط
عليها فيهيأ له سبعمائة قنطرة ما بين كل
قنطرتين منها سبعون عاما وقيل سبع قناطر
وعرض الصراط من الطبقة الاولى الى
الطبقة الثانية مسيرة خمسمائة عام ومن
الثانية الى الثالثة مسيرة خمسمائة عام
ومن الثالثة الى الرابعة مثلها ومن
الرابعة الى الخامسة مثلها ومن الخامسة
الى السادسة مثلها ومن السادسة الى السابعة
كذلك وهى اعرضهن واشدهن حرا و
ابعدهن قعرا واكثرهن الوانا واكبرهن
جمرا بسبعين مرة واما الطبقة الدنيا فقد
جاز لهبها الصراط يمينا وشمالا فى السماء
مسيرة ثلاثة اميال وكل طبقة اشد حرا
واكبر جمرا واكثر فى الوان العذاب من
التى فوقها بسبعين مرة فى كل طبقة بحر
وانهار وجبال وشجر طول كل جبل منها
فى السماء مسيرة سبعين الف عام وفى
كل طبقة منها سبعون جبلا وفى كل
جبل منها سبعون الف شعبة فى كل شعبة
منها سبعون الف شجرة ضريع لكل شجرة
منها سبعون شعبة على كل شعبة منها

رہ جائیں گے اور سب کی آوازیں بند ہو جائیں گی البتہ حضرت جبرئیل حضرت میکائیل اور حضرت خلیل اللہ عرش سے چمٹے ہوئے ہوں گے اور ہر ایک کی زبان پر نفسی نفسی ہو گا یعنی اے اللہ مجھے بچا لے میں دوسرے کے لئے تجھ سے سوال نہیں کرتا، فرمایا پھر وہ آسمان کے تاروں کی برابر انگارے پھینکے گی ہر انگارہ مغرب سے اٹھنے والے بڑے بادل کی طرح ہو گا یہ انگارے لوگوں کے سروں پر پڑیں گے فرمایا پھر جہنم پر پل صراط رکھا جائیگا اور سات سو پل مزید بنائے جائیں گے ہر دو پلوں کے درمیان ستر سال کی مسافت ہو گی بعض نے بجائے سات سو کے سات پل بتائے ہیں اور پہلے طبقہ سے لیکر نیچے والے طبقہ تک پل کا عرض پانچسو برس کی مسافت کا ہو گا اور ان ساتوں پلوں میں سے ہر دو پلوں میں یہی مسافت ہو گی ساتواں پل انتہائی کشادہ، انتہائی گرم انتہائی گہرا سب سے زیادہ گوناگوں عذابوں والا اور سب سے بڑے بڑے انگاروں والا ہو گا یعنی اس کا انگارا دوسرے پلوں کے انگاروں کی بہ نسبت ستر گنا بڑا ہو گا سب سے قریب والے طبقہ کے شعلے پل کے دائیں اور بائیں جانب بقدر تین میل کی مسافت کے بلند ہوں گے ہر طبقہ میں پہلے طبقہ سے زیادہ گرم اور بڑے انگاروں والا ہو گا اور نیچے کا طبقہ اوپر کے طبقہ سے گوناگوں عذابوں کے اعتبار سے ستر گنا بڑھا ہوا ہو گا اور ہر طبقہ میں سمندر نہریں، پہاڑ اور درخت ہوں گے جہنم کے ہر پہاڑ کا ارتفاع ستر ہزار سال کی مسافت کا ہے جہنم کے ہر طبقہ میں ستر ستر پہاڑ ہیں ہر پہاڑ کی ستر ستر ہزار شاخیں ہیں اور ہر شاخ میں ستر ستر ہزار تھوہڑ کے درخت ہیں ہر درخت کی ستر ستر شاخیں ہیں اور ہر شاخ پر ستر ستر سانپ اور اتنے ہی بچھو ہیں ہر سانپ کا طول تین تین میل اور بڑے بڑے بختی اونٹوں کی جسم کے بچھو ہیں اور ہر درخت پر ستر ستر ہزار پھل ہیں اور ہر پھل میں شیطان کا سر ہے اور ہر پھل کے اندر ستر ستر

سبعون حية سبعون عقربا طول كل حية منها
مسيرة ثلاثة اميال فاما العقارب فكالبخاتي
العظام على كل شجرة منها سبعون الف ثمرة
فى كل ثمرة رأس شيطان فى جوف كل ثمرة
منها سبعون دودة طول كل دودة منها غلوة
ومنها ثمر ليس فيه دود ولكن فيه شوك
وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان لجهنم
سبعة ابواب لكل باب منها سبعون واديا
قعر كل واد منها مسيرة سبعين عاما لكل
واد منها سبعون الف شعبة فى كل شعبة
منها سبعون الف مغارة وفى كل مغارة
سبعون الف شق كل شق منها مسيرة سبعين
عاما فى جوف كل شق منها سبعون الف ثعبان
فى شدق كل ثعبان منها سبعون الف عقرب
لكل عقرب منها سبعون الف فقارة فى كل
فقارة قلة سم لا ينتهى الكافر ولا المنافق
حتى يواقع ذلك كله قال فبينما الخلائق
جاثون على ركبهم وجهنم تخطر كما يخطر
الجمل المغتلم قال فينادى مناد بصوت عال
فيقوم النبيون والصديقون والشهداء و
الصالحون ثم عرضوا عرضة ردّت فيها
المظالم ثم عرضوا الثانية فتجادلت
الارواح والاجساد وظهرت الاجساد
على الارواح ثم عرضوا على الله الثالثة
فطارت الصحف فوقعت فى ايدى الخلق

کیڑے ہیں اور ہر کیڑے کا طول تیر کے گرنے کی جگہ تک ہے بعض
ایسے پھل بھی ہیں جن میں کیڑے نہیں لیکن کانٹے ہیں رحمت عالم
صلعم فرمایا کرتے تھے جہنم کے سات دروازے ہیں اور ہر دروازے
میں ستر ستر وادیاں ہیں اور ہر وادی کی گہرائی ستر ستر سال کی
مسافت ہے ہر وادی کی ستر ستر ہزار شاخیں ہیں اور ہر شاخ
میں ستر ستر ہزار غار ہیں اور ہر غار میں ستر ستر ہزار بل ہیں۔
ہر بل کی گہرائی ستر ستر سال کی مسافت ہے اور ہر بل کے اندر ستر ستر
ہزار اژدہے ہیں اور ہر اژدہے کے مونہہ میں ستر ستر ہزار
بچھو ہیں اور ہر بچھو کی پشت پر ستر ستر ہزار مہرے ہیں اور
ہر مہرے میں زہر کا ایک پہاڑ ہے کوئی کافر اور منافق ان
سب کا ذائقہ چکھے بغیر نہ رہے گا فرمایا اس حال میں کہ لوگ اپنے
اپنے گھٹنوں کے بل بیٹھے ہوئے ہوں گے اور جہنم بار بار حملہ آور
ہو گی جیسے مست اونٹ بار بار اونٹنی پر چڑھتا ہے، فرمایا:
پھر ایک اعلان کرنے والا بلند آواز سے اعلان کرے گا پھر
انبیائے کرام، صدیقین، شہداء اور صلحاء کھڑے ہو جائیں گے
پھر تمام لوگ عدالت کے کٹہرے میں حاضر کئے جائیں گے
یہ پہلی پیشی ہو گی جس میں لوگوں کو ان کے حقوق دلوائے
جائیں گے پھر دوسری پیشی ہو گی اور ارواح و اجسام میں
جھگڑا ہو گا اور اجسام غالب آ جائیں گے پھر تیسری پیشی
ہو گی اور اس پیشی میں اعمالنامے اڑ اڑ کر لوگوں کے
ہاتھوں میں جائیں گے بعض لوگوں کے سیدھے ہاتھوں میں
اعمال نامے جائیں گے اور بعض کے بائیں ہاتھوں میں اور بعض
کو آگے سے اعمالنامے ملیں گے اور بعض کو پیچھے سے جن کو آگے
سے دائیں ہاتھ میں اعمال نامے دئے جائیں گے ان کو اپنے
رب کے نور میں سے نور ملے گا اور انہیں فرشتے ان کی عزت سے

فمنهم من اوتی کتابه بیمینه ومنهم من
اوتی کتابه بشماله ومنهم من اوتی کتابه
وراء ظهره فاما الذین اوتوا کتابهم بایمانهم
فاعطوا نورا من نور ربهم وهنتهم الملائکة
بکرامتهم فجازوا الصراط برحمة ربهم
ودخلوا جنانهم فلقیتهم خزانهم علی ابواب
جنانهم بکسوتهم ومراکبهم وبالحلیة
التی تنبغی لهم فافترقوا الی منازلهم وانقلبوا
مسرورین الی قصورهم فدخلوا علی ازواجهم
فنظروا الی ما لا تصف السنتهم ولم تبصر
ابصارهم ولم یخطر علی قلوبهم فاکلوا وشربوا
ولبسوا حلیتهم ثم اعتنقوا ازواجهم ما
قدر لهم ثم حمدوا خالقهم الذی اذهب
عنهم حزنهم وآمنهم من فزعهم ویسر
لهم حسابهم ثم شکروا ما اعطاهم ربهم
فقالوا الحمد لله الذی هدانا لهذا وما
کنا لنهتدی لولا ان هدانا الله فقرت اعینهم
بما تزودوا من دنیاهم کانوا موقنین مؤمنین
مصدقین خائفین راجین راغبین فعند ذلک
نجا الناجون وهلک الکافرون واما الذین
اوتوا کتابهم بشمالهم ومن وراء ظهورهم
فاسودت وجوههم وانقلبت زرقا عیونهم
وسموا علی خراطیمهم وعظمت اجسادهم
وغلظت جلودهم وهتفوا بویلهم حین
نظروا الی کتابهم وعاینوا ذنوبهم لم یغادروا

بزرگی پر مبارکبادیاں دیں گے یہ لوگ پل صراط سے اپنے پروردگار
کی مہربانی سے پار ہو جائیں گے اور اپنی اپنی جنتوں میں چلے جائیں
گے جنت کے دروازوں پر اہل جنت کے خازن ان سے ملاقات کریں
گے اور لباس، سواریاں، زیورات جو ان کی شان کے لائق ہیں ان
کی خدمت میں پیش کریں گے پھر جنتی اپنے اپنے راحت کدوں کی طرف
چلے جائیں گے اور خوش وخرم اپنے اپنے محلوں میں داخل ہو
جائیں گے اور اپنی بیویوں کے پاس حاضر ہوں گے اور وہاں ایسی
ایسی نعمتیں دیکھیں گے جن کو زبان بیان کرنے سے قاصر ہے ایسی نعمتیں
کبھی ان کی آنکھوں نے نہیں دیکھیں اور نہ کبھی ان کا تصور ہی ان
کے دل میں آیا بالآخر وہ وہاں کھائیں پئیں گے اور اپنے زیورات
زیب بدن کر کے بن سنور کر بیٹھیں گے اور حسب مدت مقررہ اپنی
پاکیزہ بیویوں سے ہمکنار رہیں گے پھر اپنے خالق کا شکریہ ادا
کریں گے جس نے ان سے ان کا غم دور کیا اور انہیں گھبراہٹ سے
محفوظ رکھا اور ان کا آسان حساب لیا پھر انہیں ان کے پروردگار
نے جو نعمتیں دی ہیں ان کا شکر ادا کریں گے اور کہیں گے، اللہ تعالیٰ
کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس نے ہمیں اس صحیح راہ (اسلام) کی ہدایت
فرمائی، اگر ہمیں ہمارا رب ہدایت نہ فرماتا تو ہم ایسے نہ تھے کہ راہ
پالیتے آج اس توشہ سے جسے وہ دنیا سے لے کر گئے تھے ان کی
آنکھیں ٹھنڈی ہونگی کیونکہ یہ دنیا میں یقین و ایمان والے نبیوں کی
تصدیق کرنے والے اللہ سے ڈرنے والے اس سے امیدوار رحمت
اور اس کی طرف رغبت کرنے والے تھے اس دن نجات پانیوالے نجات
پائیں گے اور کافر ہلاک ہوں گے اس کے برعکس جن کو پیچھے بائیں
ہاتھوں میں اعمال نامے دئیے جائیں گے ان کے چہرے سیاہ پڑ جائیں
گے ان کی آنکھیں کنجی ہوں گی اور ان کی ناکوں پر سیاہ داغ پڑ جائیں گے
اور ان کے چمڑوں پر ورم آجائے گا جب یہ مجرم اپنے اعمالنامے

صغیرۃ ولا کبیرۃ الا وجد وہا مثبتۃ فی کتبہم فہم کاسف بالہم سیء ظنہم شدید رعبہم کثیر ہمہم منکسۃ رؤسہم خاشعۃ ابصارہم خاضعۃ رقابہم لیاذقون النظر الی نارہم لا یرتد الیہم طرفہم لانہم عاینوا امرا عظیما کبیرا مفظعا جلیلا طاما مکربا مفزعا مرعبا محزنا مخشعا للقلوب وللعیون مبکیا فاقروا بالعبودیۃ لربہم واعترفوا بذنوبہم وکان اعترافہم علیہم نارا وعارا وتحزنا وشقاء والزاما وسخطا قال فبینما القوم بین یدی ربہم عزوجل جاثون علی رکبہم بذنوبہم معترفون زرقا اعینہم لا یبصرون ہادیۃ قلوبہم فلا یعقلون مرجفۃ اوصالہم فلا یتکلمون منقطعۃ ارحامہم فلا یتواصلون فلا انساب بینہم یومئذ ولا یتساءلون امیلا فی انفسہم فلا یجبرون ویسألون الرجعۃ فلا یجابون قد ایقنوا بما کانوا یکذبون فہم عطاش لا یروون وجیاع لا یشبعون وعراۃ لا یکتسبون مغلولون لا ینصرون مجزولون مسلولون مخسورون انفسہم واہلیہم واموالہم ومکاسبہم قال فبینما القوم کذلک اذا امر اللہ تعالیٰ خزنۃ جہنم ان یخرجوا منہا ومعہم اعوانہم ان یحملوا ادانہم من السلاسل والاغلال

دیکھیں گے تو ان سے کہا جائے گا کہ یہ اعمال نامے تمہاری ہلاکت کے پیش خیمہ ہیں اور جب اپنے گناہ دیکھیں گے تو ان کا ہر چھوٹا بڑا گناہ ان میں درج ہوگا اور کوئی گناہ چھوٹا ہوا نہ ہوگا کیونکہ ان کے دل کالے بھجٹ ہو گئے تھے اور بدگمانیاں ان پر غالب تھیں اب ان کو دہشت بھی انتہائی ہوگی، پریشانیوں کی حد نہ ہوگی ان کے سر جھکے ہوئے ہوں گے، آنکھیں پست ہوں گی اور گردنیں ٹکی ہوئی ہونگی وزدیدہ نگاہوں سے جہنم کی طرف دیکھیں گے آگ کی طرف ٹکٹکی بندھ جائے گی کیونکہ انتہائی ہولناک وعظیم وکبیر عذاب ان کی آنکھوں کے سامنے ہوگا جو انہیں سخت ترین غم میں ڈالنے والا اور اندوہناک حادثہ ہوگا جو انہیں بے قرار و بے چین بنا دے گا، گھبرا دیگا ان کے دل رعب سے بھر دے گا اور غموں کی دلدل میں پھنسا دے گا اور ذلیل وخوار کرکے چھوڑے گا اور ان کے دل غم و آلام سے اور آنکھیں گرم گرم آنسوؤں سے بھر دے گا چار و ناچار اپنے پروردگار کی عبودیت کا اور اپنے گناہوں کا اعتراف کریں گے مگر یہ اعتراف بھی ان کے حق میں آگ کا کام دے گا اور موجب عار ہوگا اور باعث حسرت وافسوس ہوگا اور ان کی بدبختی کا اور ان پر قطع حجت کا اور اللہ کی ناراضگی کا ثبوت ہوگا۔ فرمایا اس حال میں کہ لوگ اپنے رب کے سامنے اپنے گھٹنوں کے بل بیٹھے ہوئے ہوں گے اور اپنے گناہوں کا اقرار کر رہے ہوں گے ان کی آنکھیں کنجی ہوں گی کچھ سجھائی نہ دیتا ہوگا دل ٹوٹے ہوئے ہوں گے عقل کام نہ دیگی، ان کا جوڑ جوڑ کانپ رہا ہوگا اور بات نہ کر سکیں گے رشتے کٹ چکے ہوں گے اور کوئی کسی سے نسب کا تعلق نہ جوڑے گا فرمایا: اس دن نہ آپس میں نسب رہیں گے اور نہ کوئی کسی کو پوچھے گا اس دن تو اپنی جانوں ہی کی پڑی ہوئی ہوگی انہیں کی تلافی پر قادر نہ ہوں گے اور اللہ سے ...... دنیا میں لوٹائے جانے کی درخواست کریں گے مگر اس کا

والمقامع قال فخرجوا منها على ناحية ينظرون بماذا يومرون قال فلما نظر اليهم الاشقياء وعاينوا وثاقهم وثيابهم عضوا ايديهم فاكلوا اناملهم وهتفوا بويلهم وفاضت دموعهم وزلزلت اقدامهم ويئسوا من كل خير فيقول خذوهم فغلوهم ثم الجحيم صلوهم ثم في سلسلة فاسلكوهم قال فمن شاء الله ان يلقيه في تلك الاطباق دعا خزانها فقال لهم خذوهم فابتدر الى كل انسان منهم سبعون ملكا فشدوا وثاقهم وجعلوا الاغلال الثقال في اعناقهم والسلاسل في مناخرهم فخنقوا وجمعوا بين نواصيهم و اقدامهم من وراء ظهورهم فتكسرت اصلابهم قال فلما فعل ذلك بهم شخصت ابصارهم وانتفخت اوداجهم واحترقت لحوم رقابهم وسلخت عروقهم واشتعل حر الاغلال في رؤسهم فغلت منها ادمغتهم ففاضت على جلودهم حتى وقعت على اقدامهم فتساقطت منها جلودهم واخضرت منها لحومهم فسال منها صديدهم فلما جعلت الاغلال في اعناقهم ملأت ما بين مناكبهم الى آذانهم فاحترقت لحومهم وتقطعت شفاههم وبدت انيابهم والسنتهم بصوت وصراخ ووهج لها لهب عال يجري حرها مجرى الدم في عروقهم فمجوفة ويجري خلالها لهب النار فيبلغ حر تلك الاغلال قلوبهم فتسلخت حتى بلغت حناجرهم

انہیں جواب بھی نہیں دیا جائے گا آج انہیں ان باتوں کا یقین ہو جائے گا جن کو جھٹلایا کرتے تھے ان سخت پیاسوں کو پانی نہیں دیا جائے گا، ان بھوکوں کو کھانا نہیں کھلایا جائے گا اور ان ننگوں کو لباس نہیں پہنایا جائے گا یہ مغلوب ہوں گے اور ان کی مدد نہیں کی جائے گی یہ غمگین لٹے کھٹے اور گھاٹے والے ہوں گے ان کی جان و مال اہل وعیال اور کمائیوں میں گھاٹا ہی گھاٹا ہو گا) کہ حق تعالیٰ جہنم کے محافظین کو مع ان کے معاونین کے حکم فرمائے گا کہ جہنم سے نکلو اور اپنے اسلحہ زنجیریں طوق اور گرز سنبھال لو، فرمایا وہ جہنم سے نکل کر ایک طرف کھڑے ہوئے حکم ثانی کے انتظار میں ہوں گے فرمایا پھر جب انہیں یہ بدبخت مجرم دیکھیں گے تو حسرت وافسوس سے اپنے ہاتھ چبانے لگیں گے اور اپنے پوروے کھا جائیں گے اور اپنی تباہی کو پکاریں گے اور خون کے آنسو روئیں گے اور ان کے پیر کانپنے لگیں گے اور ہر خیر و صلاح سے ناامید ہو جائیں گے پھر حق تعالیٰ فرمائے گا انہیں پکڑ لو اور کندھوں سے ان کے ہاتھ باندھ کر انہیں جہنم میں جھونک دو پھر انہیں زنجیر میں جکڑ دو فرمایا پھر جن کو حق تعالیٰ جہنم کے جس طبقہ میں ڈالنا چاہے گا اس طبقہ کے محافظ فرشتوں کو بلا کر ان سے کہا جائے گا کہ انہیں پکڑ لو چنانچہ ہر مجرم کی طرف ستر فرشتے لپکیں گے اور اسے اپنی زنجیروں میں باندھ لیں گے اور اس کی گردن میں بھاری بھاری طوق ڈال دیں گے اور اس کے نتھنے میں زنجیر ڈال دیں گے جس سے ان کا دم گھٹنے لگے گا اور ان کی پیشانیوں سے ان کے پیر باندھ دیں گے اور ان کی کمریں ٹوٹ جائیں گی فرمایا، پھر جب ان کی یہ درگت بنا دی جائیگی تو ان کی آنکھیں چڑھ جائیں گی، رگیں پھول جائیں گی گردنوں کا گوشت جھلس جائے گا، رگوں کا گوشت گل گل کر گر جائے گا اور طوقوں کی گرمی ان کے سروں میں شعلہ بھڑکا دیگی جس سے ان کے دماغ کھولنے لگیں گے اور چمڑوں پر بہتے بہتے پیروں پر آپڑیں گے اور ان کے دماغوں کی کھالیں بھی گل

فاشتد خناقهم و انقطعت اصواتهم و نبتت
جلودهم فبيناهم كذلك امر الله تعالى خزنة
جهنم ان يكسوهم قال فيلبسوهم ثيابا و سرابيل
شديد اسوادها منتنا ريحها و خشنا مسها
تلظى من شدة حرها لو وضعت على جبال الارض
اذا بتها قال ثم يقول الله عزوجل لخزنة جهنم
سوقوهم الى منازلهم قال فياتون بسلاسل
اخرا طول و اغلظ من اللاتى اولقوا فيها قال
فيأخذ كل ملك سلسلة من تلك السلاسل
فيقرن فيها امة من الامم ثم يضع طرفها
على عاتقه فيوليهم ظهره ثم ينطلق بهم
مسحوبين على وجوههم فى دبر كل امة
منهم سبعون الف ملك يضربونهم بمقامع
حتى ياتوا بهم جهنم فيقفوا بهم عليها قال
ثم تقول لهم الملائكة هذه النار التى كنتم
بها تكذبون افسحر هذا ام انتم لا تبصرون
اصلوها فاصبروا او لا تصبروا سواء عليكم
انما تجزون ما كنتم تعملون قال فلما اوقفوا
عليها فتحت لهم ابوابها و كشف عنها
غطاؤها فتسعرت و التهبت نارها فخرج
منها دخان شديد مع شرر كعدد نجوم
السماء فطارت الى السماء مقدار سبعين عاما
ثم رجع ذلك فوقع على رؤسهم فاحترقت
اشعارهم و انقلعت جماجمهم قال ثم صرخت
جهنم باعلى صوتها الىّ يا اهل النار الىّ

جائیں گی اور ان کے گوشت نیلے ہو جائیں گے اور ان سے پیپ بہنے لگے گی پھر جب طوق ان کی گردنوں میں ڈالے جائیں گے تو ان کی گردنیں کندھوں سے لیکر کانوں تک بھر جائیں گی اور کان جھلس کر رہ جائیں گے اور ہونٹ کٹ کٹ کر گر جائیں گے اور دانت اور زبانیں کھل جائیں گی اور ان سے آہ و نالے جاری ہوں گے اور ان طوقوں سے ایسی گرمی پیدا ہو گی جس سے اونچے اونچے شعلے نکلیں گے جن کی حرارت جسم کی رگ رگ میں خون کی طرح سرایت کر جائیں گی وہ طوق جوف دار ہوں گے جو آگ کے شعلوں سے بھرپور ہوں گے اور ان طوقوں کی گرمی ان کے دلوں تک پہنچے گی اور ان کی کھالیں جھلس کر گر جائیں گی حتٰے کہ وہ حرارت ان کے گلوں تک پہنچے گی اور بری طرح سے ان کا دم گھٹنے لگے گا اور آوازیں نکلنی بند ہو جائیں گی اور چمڑے فنا ہو جائیں گے پھر یہ مجرم اسی حال میں ہوں گے کہ اچانک حق تعالےٰ جہنم کے محافظ فرشتوں کو حکم فرمائے گا کہ انہیں لباس پہناؤ چنانچہ ان کے کپڑوں اور پائجاموں کا رنگ سخت سیاہ ہو گا جن سے سڑی ہوئی لاش کی طرح بدبو آتی ہو گی اور انتہائی کھردرے ہوں گے اور شدت گرمی سے شعلے مار رہے ہونگے اگر یہ کسی پہاڑ پر رکھ دئے جاتے تو اسے پگھلا دیتے فرمایا پھر حق تعالیٰ شانہ جہنم کے محافظ فرشتوں سے فرمائے گا کہ انہیں چلا کر ان کی منزلوں تک پہنچاؤ اب فرشتے دوسری طویل و موٹی زنجیریں لائیں گے پھر ہر فرشتہ ایک ایک زنجیر ہاتھ میں لے کر ایک جماعت کو جکڑ دے گا اور زنجیر کا دوسرا سرا اپنے کندھے پر ڈال لے گا اور اپنی پشت ان کی طرف پھیر کر انہیں چہروں کے بل گھسیٹ کر لے جائے گا اور ہر جماعت کے پیچھے ستر ستر ہزار فرشتے ہوں گے جو انہیں گرزوں سے مارتے ہونگے حتٰے کہ فرشتے ان مجرموں کو جہنم کے پاس لاکر کھڑا کریں گے ، فرمایا: پھر فرشتے ان سے کہیں گے : یہ ہے وہ آگ جسے تم جھٹلایا کرتے تھے کیا یہ جادو ہے کیا تم اسے دیکھ نہیں رہے اس میں چلے جاؤ اب اس

اما وعزتہ لا نتقمن منکم ثم
قالت الحمد للہ الذی جعلنی اغضب لغضبہ و
ینتقم بی من اعدائہ رب زدنی حرا الی حری و
قوۃ الی قوتی قال فتخرج منہا ملائکۃ اخر
فیستقبل کل احد منہم امۃ من الامم فیر
فعہم براحتہ فیکبہم فی جہنم علی وجوہہم
فیہوون علی رءوسہم مقدار سبعین عاما من
قبل ان یبلغوا رءوس جبالہا قال واذا بلغوا
رءوس جبالہا لم یتقاروا علیہا حتی یبدل لکل
انسان منہم سبعون جلدا قال فاول اکلۃ
یاکلون علی رءوس تلک الجبال اکلۃ من
الزقوم ظاہرۃ حرارتہا شدید لامرارتہا
کثیر شوکہا قال فبینما ہم یمضغون اکلتہم
تلک اذ اتتہم الملائکۃ یضربونہم بمقامعہم
فتکسرت عظامہم ثم اخذوا بارجلہم
فالقوہم فی جہنم فہووا علی رءوسہم مقدار
سبعین عاما من قبل ان یتقاروا فی شعابہا
قال فما تقاروا فی شعابہا حتی یبدل لکل انسان
منہم سبعون جلدا قال واکلتہم تلک فی
افواہہم لا یستطیعون ان یسیغوہا قال
فتجتمع الاکلۃ والقلب عند الحلق فیغص بہا
فیستغیث کل انسان منہم بالشراب فاذا فی
تلک الشعاب اودیۃ تنصب الی جہنم قال
فینطلقون یمشون حتی یردوہا فیکبوا علیہا
یشربون منہا قال فتنقطع جلود وجوہہم فتقع

میں تمہارا صبر کرنا، نہ کرنا برابر ہے تم کو تمہارے عملوں ہی کا بدلہ دیا جا رہا ہے، فرمایا: پھر جب یہ مجرم جہنم پر کھڑے کئے جائیں گے تو ان کے لئے جہنم کے دروازے کھول دئے جائیں گے اور اس سے پردہ اٹھا دیا جائے گا پھر جہنم بھڑک اُٹھے گی اور اس کی آگ غضب کے شعلے مارنے لگے گی اور اس سے سخت قسم کا دھواں اُٹھے گا جس میں آسمان کے تاروں کی برابر انگارے ہوں گے جو ستر سال کی مسافت کی مقدار میں اوپر چڑھ جائیں گے پھر وہاں سے ان مجرموں کے سروں پر برسیں گے جن سے ان کے بال خاکستر ہو جائیں گے اور ان کی کھوپڑیاں ٹوٹ جائیں گی، فرمایا: پھر جہنم اپنی پوری آواز سے کڑکے گی کہ اے جہنمیو! میری طرف آؤ، میری طرف آؤ، کان کھول کر سن لو! مجھے اپنے پروردگار کی عزت کی قسم میں تم سے بدلہ لئے بغیر نہیں رہوں گی پھر کہے گی اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس نے مجھے ایسا بنایا کہ میں اس کے غضب کی خاطر اظہار غیظ وغضب کرتی ہوں اور وہ میرے ذریعہ اپنے دشمنوں سے انتقام لیتا ہے اے پروردگار میری گرمی میں اضافہ فرما اور میری قوت بڑھا فرمایا: پھر جہنم سے دوسرے فرشتے نکلیں گے اور ان میں سے ہر فرشتہ ایک ایک جماعت کو پکڑے گا اور انہیں اپنی ہتھیلی پر اٹھا کر اوپر لے جائے گا اور انہیں اوندھا کر کے مونہوں کے بل جہنم میں پٹخ دے گا چنانچہ یہ اپنے سروں کے بل ستر سال کی مسافت طے کر کے جہنم میں گریں گے لیکن ابھی جہنم کے پہاڑوں کی چوٹیوں تک پہنچیں گے پھر جب ان کی چوٹیوں تک پہنچ جائیں گے تو ان پر نہیں ٹھہریں گے جب تک ہر شخص کی ستر بار کھال نہ بدل دی جائے فرمایا: سب سے پہلا لقمہ جسے وہ ان چوٹیوں پر نوش جان کریں گے تھوہڑ کا لقمہ ہو گا جس میں غضب کی حرارت اور بلا کی تلخی ہو گی اور بے انتہا کانٹے ہوں گے، فرمایا: پھر اس حال میں کہ وہ یہ لقمے چبا رہے ہوں گے کہ اچانک ان کے پاس

فيها قال فلا يستطيعون ان يشربوا منها قال
فيعرضون عنها اعراضة فتدركهم الملائكة
وهم منكبون على تلك العيون فيضربونهم
فتكسر عظامهم ثم ياخذون بارجلهم فيلقونهم
في جهنم فيهوون على رءوسهم مقدار اربعين
ومائة عام في لهب ودخان شديد من قبل
ان يتقاروا في اوديتها قال فلا يتقارون في
اوديتها حتى يبدل لكل انسان منهم سبعون
جلدا قال ومنتهى تلك العيون في تلك الاودية
قال فيشربون منها فاذا هي ماء حميم فلا يتقار
في بطونهم حتى يبدل الله لكل انسان منهم
سبعة جلود قال فاذا تقار في بطونهم قطع
امعاءهم فخرجت من مقاعدهم وجرى
باقيه في عروقهم فذابت لحومهم وتصدعت
عظامهم وادركتهم الملائكة فضربت
وجوههم وادبارهم ورءوسهم بمقامعهم
لكل مقمع منها ثلاثمائة وستون حرفا فاذا
ضربت بها رءوسهم انقلعت جباجبهم
وتكسرت اصلابهم وسحبوا في النار على
وجوههم حتى توسطوا جحيمها فاشتعلت
النار في جلودهم وتشعبت في آذانهم فخرج
لهبها من مناخرهم واضلاعهم وتفجر
الصديد من اجسادهم وخرجت اعينهم
فتعلقت على خدودهم ثم قرنوا مع شياطينهم
الذين كانوا يطيعونهم وآلهتهم التي كانت

فرشتے آجائیں گے اور انہیں گرزوں سے اس قدر ماریں گے کہ ان کی ہڈیاں اور پسلیاں ٹوٹ جائیں گی پھر ان کے پیر پکڑ کر جہنم میں پھینک دیں گے اور وہ منہ کے بل ستر سال میں جہنم میں گریں گے لیکن ابھی تک جہنم کی گھاٹیوں میں نہ پہنچے ہوں گے پھر جب جہنم کی گھاٹیوں میں پہنچ جائیں گے تو وہاں سے اس وقت تک نہ نکلنے جائیں گے جب تک ہر شخص ستر ستر بار کھال کی تجدید نہ کردی جائے گی اور تھوہڑ کا نوالہ ابھی تک ان کے مونہوں میں باقی ہوگا وہ ان سے کھایا بھی نہ جائے گا پھر دل اور نوالہ دونوں گلے میں آکر اٹک جائیں گے اور ان سے بری طرح پھندا لگے گا اور ہر مجرم پانی مانگے گا اچانک دیکھیں گے کہ ان وادیوں میں ندیاں بہہ رہی ہیں جو جہنم میں جا کر گرتی ہیں پھر یہ لنگڑاتے ہوئے ندیوں کی طرف بڑھیں گے اور ان کے پاس آکر ان میں اوندھے منہ گر پڑیں گے اور پانی پئیں گے فرمایا: پھر ان کے چہروں کی کھالیں کٹ کر ندیوں میں گر جائیں گی، فرمایا: اور وہ ندیوں کا پانی پینے پر قادر نہ ہوں گے۔ فرمایا: پھر وہ ان ندیوں سے منہ پھیر کر بھاگ کھڑے ہوں گے مگر فوراً انہیں اس حال میں کہ وہ ان ندیوں میں اوندھے مونہوں کے فرشتے آپکڑیں گے اور انہیں اتنا ماریں گے کہ ہڈی پسلی ایک ہو جائے گی اور ان کے پیر پکڑ کر جہنم میں پھینک دیں گے پھر وہ جہنم میں سر کے بل ۱۴۰ سال کی مسافت کی مقدار سے گریں گے جہاں شعلے ہی شعلے اور سخت دھواں ہوگا لیکن ابھی اس کی وادیوں تک نہیں پہنچیں گے اور وہ ان وادیوں میں نہیں ٹھہریں گے جب تک ہر مجرم کی ستر ستر بار کھال نہ بدل دی جائے اور وہ ندیاں ان وادیوں میں ختم ہوتی ہیں پھر یہ ان ندیوں کا پانی پئیں گے مگر وہ سخت گرم اور کھولتا ہوا پانی ہوگا جو ان کے پیٹوں میں نہیں ٹھہرے گا جب تک ان کی کھال سات بار نہ بدل دی جائے، فرمایا: پھر جب وہ پانی ان کے پیٹوں میں ٹھہر جائے گا تو ان کی آنتیں کاٹ ڈالے گا اور آنتیں کٹ کٹ کر دبر کی راہ سے

مستغاثهم فالقوا في اماكن ضيقة مقرنين فهتفوا
بويلهم حتى جيء باموالهم فاحميت في نارهم
فكويت بها جباههم وجنوبهم ووضعت على
ظهورهم فخرجت من بطونهم فهم اولياء
جهنم وقرناء الشياطين والحجارة وعلقوا بخطايا
هم كالجبال ليشتد عليهم العذاب فطول احدهم
مسيرة شهر وعرضه مسيرة خمسة ايام وغلظه
مسيرة ثلاث ليال وراسه مثل الاقرع وهو جبل
باقصى الشام في فيه اثنان وثلاثون نابا قد خرج
بعضها من اسفل لحيته وانفه مثل الرابية
العظيمة طول شعر راسه وغلظه مثل شجرة
الأرز وكثرته كآجام الدنيا وشفته العليا
قالصة والسفلى تسعون ذراعا وطول يده مسيرة
عشرة ايام وغلظها مسيرة يوم وفخذه مثل
ورقان وغلظ جلده اربعون ذراعا بذراعه
وطول ساقه مسيرة خمس ليال وغلظها مسيرة
يوم كل حدقة له مثل حراء وهو جبل بمكة
اذا صب فوق راسه القطران اشتعلت فيه
النار فلم تزدد الا التهابا قال وكان النبي
صلى الله عليه وسلم يقول والذي نفسي بيده
لو ان رجلا خرج من النار يجر سلسلة مغلولة
يده الى عنقه في عنقه الاغلال وفي رجليه
الكبول ثم رآه الخلائق لانهزموا عنه و
فروا منه كل مفر قال فمن شدة حرها و
غمها والوان عذابها وضيق منازلها اخفت

نکل جائیں گی اور باقی پانی ان کی رگ رگ میں دوڑ جائے گا جو ان کا گوشت
پوست پگھلا دے گا اور ہڈیوں کو ریزہ ریزہ کر ڈالے گا اور فرشتے
انہیں آگھیریں گے اور ان کے مونہوں، کمروں اور سروں پر ایسے گرز
ماریں گے جن میں ۳۶۰ کنارے ہوں گے جن کی ضربوں سے ان کی
کھوپڑیاں اکھڑ جائیں گی اور کمر کے مہرے ٹوٹ جائیں گے پھر وہ
منہ کے بل گھسیٹ کر آگ میں ڈال دئے جائیں گے حتے کہ جہنم کے
وسط میں جا گریں گے اور ان کی کھالوں پر آگ بھڑک اٹھے گی،
ان کے کانوں میں شاخ در شاخ ہو کر شعلے گھس جائیں گے اور
ناک کے نتھنوں میں بھی اور پسلیوں میں بھی اور جسم پھوڑا بن کر
پیپ بن جائے گا اور آنکھیں نکل کر رخساروں پر لٹک جائیں گی
پھر یہ اپنے شیطان ساتھیوں کے ساتھ جکڑ دئے جائیں گے۔
جن کی دنیا میں عبادت کیا کرتے تھے اور ان معبودوں کے ساتھ
بھی جن سے مرادیں مانگا کرتے تھے پھر یہ جکڑے ہوئے ایک
تنگ و تاریک مقام پر ڈال دئے جائیں گے اور ہلاکت ہلاکت
پکاریں گے پھر ان کا مال لا کر آگ میں تپایا جائے گا اور اس سے
ان کی پیشانیوں اور کروٹوں کو داغا جائے گا۔ اور ان کی پشتوں
پر بھی رکھا جائے گا پھر وہ ان کے پیٹوں سے نکل آئے گا کیونکہ وہ
اولیائے جہنم اور شیطانوں اور پتھروں کے ہمدم ہیں۔ اور انہیں
ان کے پہاڑوں جیسے عظیم گناہوں کی وجہ سے لٹکایا جائے گا تاکہ
انتہائی سنگین عذاب سے دوچار ہوں ان پر اس قدر ورم ہو گا
کہ ہر شخص کا طول بقدر ایک ماہ کی مسافت کے ہو گا اور عرض بقدر
پانچ دن کی مسافت کے اور مٹاپا بقدر تین دن کی مسافت کے۔
ان کا سر کوہِ اقرع جیسا ہو گا (اقرع شام کی سرحد پر ایک پہاڑ ہے) ان
جہنم کے ہر منہ میں ۳۲ دانت ہیں کوئی دانت سر سے نکلا ہوا ہے کوئی ٹھوڑی
کے نیچے سے نکلا ہوا ہے اور اس کی ناک ایک بڑے ٹیلے کی برابر ہے اور

لحومهم و تفدعت عظامهم وغلت ادمغتهم فصارت على جلودهم واحترقت فقطعت اوصالهم فسال منها صديدهم فتن ردت اجسادهم وسنت ديدانهم وسارت مثل حمار الوحش لها اظافير مثل اظافير النسور والعقبان تشتد ما بين جلدهم ولحمهم وتنشهم وتزفر زفرة وتترددن كما يتردد الوحش المذعور ياكلن لحمهم ويشربن دماءهم ليس لها ماكل ولا مشرب غيرها تاخذهم الملائكة فتسحبهم على وجوههم على الجمر والحجارة كأنها اسنة مستعدين منطلقين بهم الى بحر جهنم مسيرة سبعين عاما فلا يبلغونه حتى تنقطع اوصالهم وتبدل جلودهم فى كل يوم سبعين الف مرة فاذا انتهوا بهم الى خزنته اخذوا بارجلهم فدفعوهم فيه فلا يعلم احد قعر ذلك البحر الا الذى خلقه وقد قيل انه مكتوب فى بعض اسفار التوراة ان بحر الدنيا عند بحر جهنم كعين صغيرة فى ساحل بحر الدنيا فاذا قذفوا فيه ووجدوا مس العذاب قال بعضهم لبعض كأنما الذى عذبنا به قبل هذا حلم قال فيغمسون مرة ثم يرتفعون ويغلى ويقذفهم سبعين

اس کے سر کے بالوں کا طول اور ان کی موٹائی صنوبر کے درخت کی مانند ہے اور دنیا کے بنوں کی طرح گھنے بال ہیں اس کے اوپر کا ہونٹ اوپر کو چلا گیا ہے اور نیچے کا ہونٹ ۹۰ گز کا ہے اور اسکے ہاتھ کا طول بقدر دس دن کی مسافت کے ہے اور موٹائی بقدر ایک دن کی مسافت کے ہے اور اسکی ران کوہ ورقان کی مانند ہے اور اسکی کھال کی موٹائی اس کے ہاتھ سے چالیس ہاتھ ہے اور اس کی پنڈلی کا طول بقدر پانچ دن کی مسافت کے ہے اور موٹائی بقدر ایک دن کی مسافت کے ہے اور اسکی آنکھ کا حلقہ کوہ حراء کی مانند ہے (حراء مکہ میں ایک پہاڑ ہے) جب اسکے سر پر پگھلا ہوا تانبہ (یا تارکول) ڈالا جائے گا تو اس میں آگ بھڑک اٹھے گی اور لحمہ بہ لحمہ التہاب بڑھتا ہی رہے گا راوی کہتا ہے کہ رسول اللہ صلعم فرمایا کرتے تھے: اسکی قسم جسکے ہاتھ میں میری جان ہے اگر کوئی شخص جہنم سے اپنی زنجیر گھسیٹتا ہوا اس حال میں نکلے کہ اسکے ہاتھ کندھوں پر بندھے ہوئے ہیں گردن میں طوق ہے پیروں میں بیڑیاں ہیں اور لوگ اسے دیکھیں تو خوف زدہ ہوکر ایسے بھاگیں کہ پیچھے پھر کر بھی نہ دیکھیں اور جس کے جہاں سینگ سمائیں چھپ جائیں، فرمایا: جہنم کی سخت ترین حرارت، غیظ و غضب گوناگوں عذاب اور تنگ و تاریک منازل کی وجہ سے اہل جہنم کے گوشت نیلے ہونگے، ہڈیاں ٹوٹی ہوئی ہونگی، دماغ کھول رہے ہونگے اور بھیجا پگھل پگھل کر ان کے چمڑوں پر بہہ رہا ہوگا جس سے ان کے سارے بدن میں جلن ہوگی اور ان کا ایک ایک جوڑ کاٹ دیا جائیگا اور جوڑوں سے پیپ بہے گی اور ان کے جسموں میں کیڑے پڑجائیں گے اور وہ جنگلی گدھوں کی طرح موٹے ہوجائیں گے اور ان کے گدھ اور عقاب کی طرح پنجے ہوں گے اور وہ انکی کھال و گوشت کے درمیان دوڑتے پھریں گے اور انہیں دانتوں سے اور پنجوں سے نوچ نوچ کر کھائیں گے اور یہ تکلیف کی تاب نہ لاکر بلبلائیں گے اور دھاڑیں مار مار کر روئیں گے یہ کیڑے ان کے جسموں پر اسطرح دوڑیں گے جس طرح کوئی جنگلی خوفزدہ جانور دوڑتا پھرتا ہے اور ان کا گوشت کھائیں گے

باعا لجد كل باع كبعد المشرق من المغرب ثم تسوقهم الملائكة بمقامعهم فيضربونهم بها ويردونهم الى قعرها مسيرة سبعين عاما منه طعامهم وشرابهم فيرتفعون من قعره مقدار اربعين ومائة عام فيريد احدهم ان يتنفس فتستقبله الملائكة بمقامعهم متبادرين اليه لضربه غير انه يذكر انه اذا رفع راسه وقع على راسه سبعون الف مقمع لا يخطئه شیء منها فترده سبعين باعا فی قعرها كل باع كبعد المشرق من المغرب قال فهم فيها ما شاء الله من ذلك حتى تأكل لحومهم وعظامهم فتبقى ارواحهم فيضربهم موجه سبعين عاما ثم تنبذهم الى ساحل من سواحله فيه سبعون الف مغارة فی جوف كل مغارة سبعون الف شق كل شق منها مسيرة سبعين عاما فی جوف كل شق منها سبعون الف ثعبان طول كل ثعبان منها سبعون ذراعا لكل ثعبان منها سبعون نابا فی كل ناب منها قلة سم فی شدق كل ثعبان منها الف عقرب لكل عقرب منها سبعون فقارة فی كل فقارة منها قلة من السم قال فتخرج ارواحهم من ذلك البحر الى تلك المغارة فتجدد لهم اجساد وجلود ويغلون فی الحديد فتخرج عليهم تلك الحيات والعقارب

اور خون پیئں گے اسکے سوا ان کا کوئی اور کھانا پینا نہ ہو گا پھر فرشتے انہیں پکڑ لیں گے اور انہیں پکڑ کر منہ کے بل انگاروں اور گرم پتھروں پر گھسیٹیں گے گویا وہ پتھر بھالے ہیں اور اسی مقصد کیلئے تیار کئے گئے ہیں اور انہیں جہنم کے ایسے سمندر کی طرف لیجائیں گے جسکی راہ بقدر ستر سال کی مسافت کے ہے پھر انکے سمندر تک پہنچنے سے پہلے ہی جوڑ جوڑ علیحدہ ہو جائینگے اور روزانہ ستر ستر ہزار بار ان کی کھالیں بدلی جائینگی پھر جب فرشتے انہیں جہنم کے محافظ فرشتوں کے پاس لیکر پہنچیں گے تو محافظ فرشتے انکے پیر پکڑ کر انہیں جہنم کے سمندر میں پھینکدیں گے اس سمندر کی گہرائی وہی جانتا ہے جس نے اسے پیدا کیا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ تورات کے کسی سفر میں لکھا ہوا ہے کہ دنیا کا سمندر جہنم کے سمندر کے بالمقابل اسقدر چھوٹا ہے جیسے ساحل سمندر پر کہیں چھوٹا سا چشمہ ہوتا ہے پھر جب جہنمی اس سمندر میں ڈالے جائیں گے اور اس کا عذاب محسوس کریں گے تو بعض بعض سے کہیں گے کہ اس سے قبل ہم پر جو عذاب ہوا ہے وہ اسکے مقابلہ میں خواب معلوم ہوتا ہے فرمایا: اس میں انہیں غوطہ دیا جائیگا پھر وہ ابھر کر اوپر آئیں گے وہ جوش مار رہا ہو گا اور انہیں ستر لہروں دور پھینکدیگا ہر لہر کا طول مشرق سے مغرب تک کا ہو گا پھر فرشتے انہیں اپنے گرزوں سے مارتے ہوئے اسکی گہرائی تک پہنچا دینگے جو ستر سال کی مسافت ہے وہیں ان کو طعام و شراب ملے گا پھر اسکی گہرائی سے بقدر ۱۴۰ سال کی مسافت کے اوپر آئیں گے اور ان میں سے ایک شخص چاہے گا کہ سانس لے لیکن فوراً فرشتے آکر انہیں گرزوں سے ماریں گے اور دم نہ لینے دینگے اسکے علاوہ جب وہ سر اٹھائیں گے تو ان کے سر پر ستر ہزار گرز پڑیں گے اور سب نشانہ پر ہی پڑیں گے جنکی وجہ سے وہ پھر ستر لہروں دریا کی گہرائی میں چلے جائیں گے اور ہر لہروں میں اتنا ہی فاصلہ ہو گا جتنا فاصلہ مشرق اور مغرب میں ہے، فرمایا: پھر یہ مجرم اسی میں رہیں گے جب تک حق تعالیٰ کو منظور ہو گا حتیٰ کہ ان کا گوشت اور ہڈیاں ہضم کر لی جائیں پھر اس سمندر

فتعلق فی کل انسان منهم سبعون الف حیة
وسبعون الف عقرب فیصبرون ثم ترتفع الی
رکبهم فیصبرون ثم ترتفع الی صدورهم
فیصبرون ثم ترتفع الی تراقیهم فیصبرون
ثم ترتفع فتعلق بمناخرهم وشفاههم و
السنتهم وآذانهم فیجزعون ولیس لهم
مستغاث الا ان یهربوا الی جهنم فیقعوا فیها
فاما الحیات فتمضغ لحومهم وتنشف دماءهم
واما العقارب فتلدغهم فتساقط لحومهم و
تقطع اوصالهم فاذا وقعوا فی النار مکثت النار
سبعین عاما لا تحرقهم من سم الحیات والعقارب
قال ثم تحرقهم النار سبعین عاما ثم تجدد
لهم جلود غیر جلودهم ثم یستغیثون
بالطعام فتاتیهم الملائکة بطعام یقال
له الولیمة وهو اشد یبسا من الحدید
فیمضغونه فلا یستطیعون ان یاکلوا منه
شیئا فیلفظونه من افواههم ویستغیثون بایدیهم
من شدة الجوع فیاکلون انا ملهم واکفهم
فاذا اکلوها بدءوا بسواعدهم فاکلوها
ایضا الی مرافقهم ثم بدءوا بمرافقهم فاکلوها
الی مناکبهم فتبقی رءوس المناکب ولو نالوا
بعدها شیئا من اجسادهم بافواههم لاکلوه
فاذا فعلوا ذلک باجسادهم اخذوا فنوطوا
بعراقیبهم کلالیب من حدید علی شجرة الزقوم
قال فنوط منهم سبعون الفا فی شعبة واحدة

میں ان کی روحیں باقی رہ جائیں گی اور ستر برس تک اس کی موجوں کی ضربیں
ان پر پڑتی رہیں گی پھر یہ سمندر انہیں اپنے کسی ساحل پر پھینک دے گا۔
جس میں ستر ہزار غار ہوں گے اور ہر غار کے اندر ستر ہزار بل ہوں گے اور ہر
بل ستر ہزار سال کی مسافت کا ہوگا اور ہر بل میں ستر ستر ہزار اژدہے ہوں گے
اور ہر اژدہے کا طول ستر ہاتھ کا ہوگا اور ہر ایک کے ستر ستر دانت ہوں گے
اور ہر دانت کے اوپر زہر کا پشتہ ہوگا اور ہر اژدہے کو منہ میں ایک ایک ہزار
بچھو ہونگے اور ہر بچھو کے ستر ستر مہرے ہونگے اور ہر مہرے پر زہر کا ایک ایک پشتہ ہوگا
فرمایا، پھر ان کی روحیں سمندر سے ان غاروں میں جائیں گی اور انہیں از سر نو اجسام
اور چمڑے دیئے جائیں گے اور لوہے سے جکڑ دیا جائے گا اب ان کی طرف ان
غاروں کے سانپ اور بچھو بڑھیں گے اور ہر شخص کو ستر ستر ہزار سانپ اور ستر ستر
ہزار بچھو لپٹ جائیں گے لیکن یہ صبر کریں گے پھر یہ سانپ اور بچھو ان کے
گھٹنوں تک چڑھ جائیں گے لیکن اب بھی یہ صبر سے کام لیں گے پھر یہ ان کے
سینوں تک چڑھ جائیں گے اب بھی یہ صبر کرتے رہیں گے پھر گلے تک چڑھ
جائیں گے اب بھی یہ صبر کریں گے پھر نتھنوں، ہونٹوں، زبانوں اور کانوں
تک آجائیں گے لیکن اب ان کے ہاتھوں سے صبر کا دامن چھوٹ جائے گا۔
اور شور و غل کریں گے لیکن ان پر رحم کرنے والا کوئی نہ ہوگا بجز اس کے کہ
جہنم کی طرف بھاگ کر جائیں اور اس میں گر پڑیں. سانپ ان کا گوشت
چبا جائیں گے اور ان کا خون چوس لیں گے اور بچھو بری طرح سے انہیں ڈسیں
گے جن کے زہر سے ان کا گوشت گل جائے گا اور ان کے جوڑ الگ الگ ہو
جائیں گے پھر جب یہ آگ میں گر جائیں گے تو آگ ستر سال تک انہیں
نہیں جلائے گی کیونکہ ان میں سانپوں اور بچھوؤں کے زہریلے اثرات
موجود رہیں گے ان کی جلن ان کے لئے کافی ہے۔ پھر انہیں از سر نو کھالیں
دیدی جائیں گی اور وہ کھانا مانگیں گے فرشتے ان کے پاس کھانا لائیں گے
اس کھانے کو ولیمہ کہا جاتا ہے یہ کھانا لوہے سے زیادہ خشک ہوگا یہ
مجرم اسے چبانا چاہیں گے لیکن اس میں سے کچھ بھی نہ کھا سکیں گے آخر کار

ثم انتحنی مصوبین علی رؤسهم فیوقد تحتهم الجحیم فیستقبل حر النار وجوههم مقدار سبعین عاما حتی تذوب اجسادهم وتبقی ارواحهم ثم تجدد لهم جلود و أجساد ثم یباطون بانا ملهم ولهب النار من تحتهم تدخل من مقاعدهم وتاکل من افئدتهم حتی تخرج من مناخرهم وافواههم ومسامعهم مقدار سبعین عاما حتی تذوب عظامهم ولحومهم وتبقی ارواحهم ثم یترکون ریجدد لهم جلود و اجساد ثم یباطون بابصارهم مثلها فلا یزالون یعذبون کذلک حتی لا یبقی منفصل فی اجسادهم الا نوطوا به مقدار سبعین عاما ولا تبقی شعرة فی رءوسهم الا نوطوا بها فیاتیهم الموت من کل مفصل منهم وما هم بمیتین ومن ورائهم عذاب غلیظ فاذا فعل ذلک بهم کله انزلوهم فانطلقوا بکل انسان منهم الی منزله مغلولا بسلسلة مسحوبا علی وجهه قال ولهم منازل فیها کقدر اعمالهم فمنهم من یعطی منزلة مسیرة شهر طولها وعرضها مثل ذلک نار تتوقد لا ینزلها غیره ومنهم من یعطی منزلة مسیرة تسع وعشرین لیلة طولا وعرضا ثم کذلک تنقص منازلهم وتضیق حتی ان احدهم لیعطی منزلة مسیرة یوم طولا وعرضا ومن نحو سعة

وہ کھانا منہ سے اگل دیں گے اور فرط بھوک کی وجہ سے اپنے ہاتھوں کی انگلیاں اور ہتھیلیاں چاب جائیں گے پھر جب کھا چکیں گے تو اپنے ہاتھ پہنچوں سے لیکر کہنیوں تک کھائیں گے پھر کہنیوں سے لیکر کندھوں تک کھا جائیں گے لیکن کندھوں کے کچھ سرے باقی رہ جائیں گے اگر ان کے منہ جسم کے دوسرے والے حصوں پر پہنچیں تو انہیں بھی کھا جائیں پھر جب اپنے جسموں کو کھانے لگیں گے تو پکڑ لئے جائیں گے اور لوہے کے آنکڑوں میں بیندھ کر تھوہڑ کے درختوں پر ایڑیوں سمیت الٹے لٹکا دئے جائیں گے اور اس کی ایک ایک شاخ سے ستر ستر ہزار لٹکا دئے جائیں گے لیکن وہ جھکے گی نہیں حالانکہ وہ اوندھے سروں کے بل لٹک رہے ہونگے پھر ان کے نیچے جہنم کی آگ سلگائی جائیگی اور آگ کی حرارت انکے چہروں کی طرف ستر سال تک رہے گی حتیٰ کہ ان کے جسم پگھل جائیں گے اور روحیں باقی رہ جائیں گی پھر از سر نو انہیں کھالیں اور جسم دے دئے جائیں گے پھر ایڑیوں کے بل لٹکا دئے جائیں گے اور ان کے نیچے جہنم بھڑک رہی ہو گی جو ان کی مقعد کی راہ سے دلوں تک پہنچ کر انہیں جلا دیگی حتیٰ کہ ان کے نتھنوں، مونہوں اور کانوں سے ستر سال تک برابر نکلتی رہے گی بالآخر ان کی ہڈیاں اور گوشت گل جائے گا اور ان کی روحیں باقی رہ جائیں گی پھر چھوڑ دئے جائیں گے اور انہیں از سر نو کھالیں اور جسم دیدئے جائیں گے پھر اسی طرح آنکھوں کے بل لٹکا دئے جائیں گے اور اسی طرح ان پر طرح طرح کا عذاب ہوتا رہے گا حتیٰ کہ جسم کا کوئی جوڑ باقی نہ رہے گا جس کے بل ستر سال تک نہ لٹکائے گئے ہوں بلکہ سر کے ایک ایک بال کے ساتھ لٹکائے جائیں گے پھر ان کے جوڑ جوڑ کی راہ سے ان کے پاس موت آئے گی حالانکہ وہ مرنے والے نہیں اور ان کے آگے سخت ترین عذاب آنیوالا ہے جب ان پر یہ سب عذاب ہو چکیں گے تو فرشتے انہیں اتار لیں گے اور طوق و زنجیر میں جکڑے ہوئے ہر مجرم کو منہ کے بل گھسیٹ کر اس کی منزل تک لائیں گے، فرمایا: جہنم میں اہل جہنم کی بقدر عملوں کے منزلیں ہیں کسی کی منزل کا طول و عرض

منزلهم يعذبون فمنهم من يعذب على القفا
ومنهم من يعذب جالسا ومنهم من يعذب
جاثيا على ركبتيه ومنهم من يعذب قائما على
رجليه ومنهم من يعذب منبطحا على بطنه فهذه المنازل
كلها اضيق على اهلها من زج الرمح ومنهم من تكون نار الى
كعبه ومنهم من تكون ناره الى ركبته ومنهم من تكون ناره
الى حقويه ومنهم من تكون ناره الى سرته ومنهم من تكون
ناره الى ترقوته ومنهم من تكون ناره غرقا فمرة
تعلو به ومرة تديره فتبلغه مسيرة شهر
فى قعرها فاذا اوقعوا فى منازلهم قرن كل
منهم مع قرنائهم فبكوا حتى تنزف دموعهم
ثم يبكون الدم بعد الدموع حتى لو ان
السفن ارسلت اذا بكوا فى دموعهم
لجرت قال ولهم يوم يجتمعون فيه فى
اصل الجحيم ثم لا تكون جماعة ابدا قال
فاذا اذن الله فى ذلك اليوم نادى مناد فى
اصل الجحيم يسمع صوته اعلاهم واسفلهم
وادناهم واقصاهم يقال له حشر يقول
يا اهل النار اجتمعوا فيجتمعون اجمعون
فى اصل الجحيم ومعهم الزبانية قال
فيأتمرون بينهم فيقول الذين استضعفوا
للذين استكبروا انا كنا لكم تبعا فى الدنيا
فهل انتم مغنون عنا من عذاب الله من
شئ وقال الذين استكبروا انا كل فيها
ان الله قد حكم بين العباد وقال الذين

ایک ماہ کی مسافت کے برابر ہے اور اس میں آگ بھڑکی ہوئی ہے اس کے سوا
کوئی دوسرا اس منزل میں نہیں ٹھہرتا اور کسی منزل کا طول و عرض ۲۹ دن
کی مسافت کی برابر ہے اسی طرح منزلوں میں تفاوت ہوتا جاتا ہے حتیٰ کہ بعض
کی منزل کا طول و عرض ایک دن کی مسافت کی برابر ہے جتنی منزل فراخ ہو
گی اسی کے موافق عذاب ہوگا بعض کو چت لٹا کر عذاب دیا جائے گا کسی
کو چار خانے بٹھا کر کسی کو گھٹنوں کے بل بٹھا کر کسی کو پیروں پر کھڑا کر کے
اور کسی کو پیٹ کے بل اوندھا لٹا کر یہ تمام منزلیں ہر منزل والے پر نیزے
کی نوک سے بھی زیادہ تنگ و تیز ہیں۔ جہنم کی آگ کسی کو ٹخنوں تک پکڑے
ہوئے ہوگی، کسی کو گھٹنوں تک، کسی کو دالوں تک، کسی کو ناف تک کسی کو
گلے تک اور کوئی سراپا آگ میں ڈوبا ہوا ہوگا، یہ آگ کبھی تو اسے کھولائیگی
کبھی گھمائے گی اور ہر گہرائی میں بقدر ایک ماہ کی مسافت کے پہنچا دے گی
پھر جب مجرم اپنی اپنی منزلوں میں پہنچ جائیں گے تو ہر ایک اپنے ساتھیوں
سے مل کر خوب پھوٹ پھوٹ کر روئے گا اور اتنا روئے گا کہ روتے روتے
آنسو خشک ہو جائیں گے پھر خون کے آنسو روئیں گے اور آنسوؤں
کا دریا جاری ہو جائے گا اگر اس دریا میں کشتیاں چلی جائیں تو وہ چلنے لگیں۔
فرمایا: اور مجرموں کے لئے ایک دن ہے جس دن وہ جہنم کی جڑ میں سب جمع
ہو جائیں گے، پھر کبھی جمع نہ ہوں گے، فرمایا: پھر اس دن حق تعالیٰ کے حکم سے
جہنم کی جڑ میں ایک منادی اعلان کرے گا جس کی آواز اوپر والے نیچے والے
قریب والے اور دُور والے سب ہی سُنیں گے اس منادی کا نام حشر ہے یہ
اعلان کریگا کہ اے جہنم والو سب جمع ہو جاؤ، یہ اعلان سُن کر سب جہنم کی
جڑ میں جمع ہو جائیں گے اور ان کے ساتھ دوزخ کے محافظ فرشتے بھی ہوں گے۔
فرمایا: پھر یہ سب آپس میں مشورہ کریں گے اور کمزور مغروروں سے کہیں گے
کہ ہم تمہارے تابع تھے کیا آج تم ہم سے اللہ کا کچھ عذاب دفع کر سکتے ہو؟
مغرور جواب دیں گے کہ ہم سب جہنم میں ہیں حق تعالیٰ اپنے بندوں میں فیصلہ
فرما چکا ہے اور مغرور کمزوروں سے کہیں گے اللہ کرے تم کو صبر نصیب ہو

استکبروا للذین استضعفوا لا مرحبا بکم بنا
تستغیثون قال الذین استضعفوا للذین استکبروا
بل انتم لا مرحبا بکم انتم قدمتموہ لنا فبئس
القرار قال الذین استضعفوا للذین استکبروا
ربنا من قدم لنا ھذا فزدہ عذابا ضعفا فی النار
فقال الذین استکبروا لو ھدانا اللہ لھدینا
کم قال الذین استضعفوا للذین استکبروا
بل مکر اللیل والنھار اذ تامروننا ان نکفر
باللہ ونجعل لہ اندادا فتبرأ منکم وما کنتم
تدعوننا الیہ فی الدنیا قال ثم اقبلوا اجمعون
علی قرنائھم من الشیاطین فقالوا اغویناکم
کما غوینا قال الشیطان عند آخر مقالتھم
بصوت لہ عال یا اھل النار ان اللہ وعدکم
وعد الحق ودعاکم اللہ فلم تجیبوہ ولم
تصدقوا وانی وعدتکم وعدا فاخلفتکم
وما کان لی علیکم من سلطان الا ان دعوتکم
فاستجبتم لی فلا تلومونی ولوموا انفسکم
ما انا بمصرخکم وما انتم بمصرخی فانا کفرت
الیوم بما عبدتمونی من دون اللہ قال فاذن
مؤذن بینھم ان لعنۃ اللہ علی الظالمین
قال فلعن عند ذلک الذین استضعفوا الذین
استکبروا ولعن الذین استکبروا الذین
استضعفوا ولعنوا اقرناءھم من الشیاطین
ولعنھم قرناؤھم ثم قالوا لقرنائھم یالیت
بیننا وبینکم بعد المشرقین فبئس القرناء

تم ہم سے مدد مانگتے ہو یہ سن کر کمزور مغروروں سے کہیں گے بلکہ اللہ کرے
تم کو مسرت نصیب نہ ہو ہمارے پاس یہ عذاب و وبال تم لے کر آئے
ہو آہ یہ کتنی بری ٹھہرنے کی جگہ ہے۔ کمزور مغروروں کی طرف اشارہ کرکے
کہیں گے اے ہمارے پروردگار جو یہ عذاب ہمارے پاس لے کر
آئے اس پر جہنم میں دگنے عذاب کا اضافہ فرما پھر مغرور کہیں گے اگر
ہمیں اللہ تعالیٰ ہدایت عطا فرماتا تو ہم تمہیں صحیح راہ بتلاتے۔ کمزور
مغروروں سے کہیں گے بلکہ تم دن رات ہمیں دھوکہ دیا کرتے تھے جبکہ
تم ہم کو حکم کیا کرتے تھے کہ ہم اللہ کے ساتھ کفر کریں اور اس کے ساتھ
شریک ٹھہرائیں آج ہم تم سے قطعی بیزار ہیں اور ان بتوں سے بھی جن کی
طرف تم دنیا میں ہمیں بلایا کرتے تھے۔ فرمایا: پھر سب اپنے شیطانی
ساتھیوں سے کہیں گے آج ہم تم کو گمراہ کریں گے جیسے تم نے ہمیں دنیا
میں گمراہ کیا تھا اخیر میں شیطان بلند آواز سے کہے گا اے آگ والو!
حق تعالیٰ شانہ نے تم سے سچا وعدہ فرمایا تھا اللہ نے تم کو صحیح راہ کی
طرف بلایا تھا لیکن تم نے اس کا بلاوا قبول نہیں کیا اور اس کی تصدیق
نہیں کی اور میں نے تم سے جھوٹا وعدہ کیا تھا اور اس میں تم سے وعدہ
خلافی کی اور میرا تم پر کوئی دباؤ نہ تھا بجز اس کے کہ میں نے تمہیں ایک
بات کی طرف بلایا تھا پھر تم نے میرا بلاوا قبول کر لیا لہٰذا مجھے ملامت
نہ کرو اور خود اپنے کو ملامت کرو آج میں تمہارا کام نہیں بنا سکتا
اور نہ تم میرا کام بنا سکتے ہو آج میں تم کو کافر کہتا ہوں کیونکہ تم نے اللہ
کو چھوڑ کر میری عبادت کی تھی، فرمایا: پھر ان میں ایک اعلان کرنیوالا
اعلان کر دیگا کہ ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے فرمایا: پھر اس دن کمزور
مغروروں پر اور مغرور کمزوروں پر لعنت بھیجیں گے اور مجرم اپنے شیطانوں
پر اور شیطان مجرموں پر تھو تھو کریں گے پھر مجرم اپنے شیطانوں سے
کہیں گے کاش ہمارے اور تمہارے درمیان اتنی دوری ہوتی جتنی مشرق و
مغرب میں ہے آج کے دن تم ہمارے بدترین ساتھی ثابت ہوئے اور

انتم لنا اليوم وبئس الوزراء كنتم لنا في
الدنيا فلما نظروا الى جماعتهم قال بعضهم
لبعض هلموا فنطلب الخزنة فلعلهم يشفعون
لنا عند ربهم فيخفف عنا يوما من العذاب قال
وهم على ذلك يعذبون قال ويبين مراجعة
الخزنة اياهم مقدار اربعين عاما ثم يراجعونهم
فيقولون الم تاتكم رسلكم بالبينات قالوا
باجمعهم بلى قال الخزنة فادعوا وما دعاء
الكافرين الا في ضلال قال فلما راوا ان الخزنة
لا تردّ عليهم خيرا استغاثوا بمالك فقالوا
يا مالك ادع لنا ربك فليقض علينا بالموت
فيمكث مالك مقدار الدنيا لا يجيبهم ولا يردّ
عليهم قولا ثم يراجعهم فيقول انكم ماكثون
احقابا من قبل ان يقضى عليكم الموت فلما
رأوا مالكا لا يردّ عليهم خيرا استغاثوا بربهم
فقالوا ربنا اخرجنا منها فان عدنا فانا ظالمون
يعني ان عدنا في معصيتك قال فيمكث الجبار
سبحانه وتعالى مقدار اربعين عاما لا يراجعهم
بقولهم ولا يرد عليهم خيرا ثم اجابهم
بقوله وانزلهم منزلة الكلاب اخسئوا فيها
ولا تكلمون قال فلما رأوا ربهم لا يرحمهم
ولا يردّ عليهم خيرا قال بعضهم لبعض سواء
علينا اجزعنا من العذاب ام صبرنا ما لنا
من محيص فما لنا من شافعين ولا صديق
حميم فلو ان لنا كرة فنكون من المؤمنين

دنیا میں تم ہمارے بدترین مددگار تھے پھر اپنی جماعت پر نگاہ ڈالیں گے
اور کہیں گے آؤ ہم سب مل کر جہنم کے محافظ فرشتوں کے پاس چلیں اور
ان سے شفاعت کی درخواست کریں شاید ہمارے حال زار پر انہیں رحم آ
جائے اور وہ ہم پر ترس کھا کر اپنے پروردگار سے ہماری شفاعت فرما
دیں کہ ایک دن تو اللہ تعالیٰ ہمارا عذاب ہلکا فرما دے فرمایا: ان پر برابر
عذاب مسلط رہے گا اور ستر سال تک جہنم کے محافظ فرشتے انہیں کوئی
جواب نہیں دیں گے پھر ستر سال کے بعد یہ جواب دیں گے کیا تمہارے پاس
رسول کھلے کھلے دلائل لیکر نہیں آئے تھے؟ سب بیک زبان ہو کر کہیں گے
آئے تھے، فرشتے کہیں گے ہم شفاعت نہیں کر سکتے تم خود دعائیں کرو اور
کافروں کی دعاؤں کا اثر تو مرتب ہونیوالا ہے نہیں فرمایا: پھر جب
مجرم سمجھ جائیں گے کہ جہنم کے محافظ فرشتے ہماری شفاعت کرنیوالے نہیں
تو پھر مالک (داروغۂ جہنم) سے فریاد کریں گے اور کہیں گے اے مالک!
آپ ہی اپنے پروردگار سے ہمارے لئے دعا فرما دیجئے کہ وہ ہمیں موت
ہی دیدے لیکن مالک دنیا کی عمر کے برابر سالوں تک جواب نہ دے گا
اور ان سے بات بھی نہیں کریگا پھر جواب دیگا تو یہ دیگا کہ تم جہنم میں
صدیوں پڑے رہو گے اور اس میں تمہیں موت آنیوالی نہیں پھر جب یہ
مجرم مالک کی طرف سے بھی ناامید ہو جائیں گے تو اب براہ راست اپنے
پروردگار سے فریاد کریں گے اور کہیں گے اے ہمارے پروردگار
ہمیں جہنم سے نکال کر نجات عطا فرما اگر ہم پھر گناہ کریں تو واقعی ہم ظالم
ہیں فرمایا: حق تعالیٰ جل مجدہٗ ستر سال تک انہیں جواب نہیں دیگا
اور ان سے کوئی حوصلہ افزا بات نہیں کریگا پھر انہیں کتوں کی طرح
دھتکار کر جواب دیگا کہ دور ہو جاؤ اور ذلیل و خوار بن کر جہنم ہی میں
رہو اور مجھ سے بات نہ کرو، فرمایا: پھر جب یہ مجرم دیکھیں گے کہ ان
کا پروردگار ان پر رحم نہیں فرمائے گا اور انہیں خیر سے نہیں نوازے
گا تو (ناامید ہو کر) ایک دوسرے سے کہے گا - اب ہم اللہ تعالیٰ کے

قال ثم تنصرف بهم الملائكة الى مساكنهم
فزلت عند ذلك اقدامهم وجفت حججهم
ونظروا ما عند ربهم عزوجل ويئسوا من
رحمته وتلقاهم الكرب الشديد ونزل بهم
الخزى والهوان الطويل فهتفوا بحسرتهم
على ما فرطوا فى دنياهم وحملوا اوزارهم
على رقابهم واوزار اتباعهم من غير ان
ينقص من اوزارهم وعذابهم اكثر من
تراب ارضهم وقطر بحورهم مع زبانية
سريع امرهم غليظ كلامهم عظيمة اجسادهم
كالبرق وجوههم كالجمر اعينهم كاللهيب
الوانهم كالحدة انيابهم كصياصى البقر
اظفارهم يعنى القرون والمقامع الطوال
الثقال المحرقة بايديهم لو ضربوا بها الجبال
انصدعت وكانت رميما يضربون بها
عصاة ربهم فيحق لهم ان تسيل اعينهم
الدم بدل الدموع لانهم ان دعوهم
لم يجيبوهم وان بكوا لم يرحموهم وان
استغاثوا بماء بارد لم يغيثوهم الا بماء
كالمهل يشوى الوجوه وكان النبى صلى الله
عليه وسلم يقول انه لتأتى اهل النار
سحابة عظيمة كل يوم فتنبسط عليهم لها
صواعق تخطف ابصارهم ورعد يقصف
ظهورهم وظلمة لا يبصرون معها زبانيتهم
فتنادى السحابة بصوت له جهر يا اهل النار

عذاب پر بے صبری کا اظہار کریں یا صبر کا دونوں برابر ہیں ہمیں عذاب سے چھٹکارا ملنے والا نہیں اور نہ کوئی پکا سچا دوست ہے کاش ہم پھر ایک دفعہ دنیا میں لوٹائے جاتے اور مومن بن کر رہتے، فرمایا پھر فرشتے انہیں ان کے گھروں میں واپس لے جائیں گے اس وقت ان کے قدم لڑکھڑانے لگیں گے اور ان کی حجتیں باطل ہو جائیں گی اور وہ عذاب دیکھ لیں گے جو حق تعالیٰ شانہ نے ان کے لئے مقرر فرمایا ہے اور اللہ کی رحمت سے ناامید ہو جائیں گے اور انہیں سخت بے چینی لاحق ہو جائے گی اور ان پر طویل ذلت وخواری آن آئیگی اور دست افسوس ملنے کے ملتے رہ جائیں گے اور دنیا میں اپنی کوتاہیوں پر ٹھنڈی سانسیں بھریں گے اور شور وفریاد کریں گے اور اپنے اور اپنے مریدوں کے گناہ کمر پر لادے ہوئے ہونگے اور مریدوں کے عذابوں میں بھی کمی نہیں کی جائے گی ان کے گناہ ان کی زمین کے ذرات سے اور سمندر کے قطرات سے بھی زیادہ ہوں گے اور ایسے فرشتے ان پر مسلط ہوں گے جن کا حکم نافذ ہوتا ہے جو سخت کلام ہیں قوی ہیکل ہیں ان کے چہرے بجلی کی طرح چمکتے ہیں ان کی آنکھیں گویا آگ کے انگارے ہیں ان کے رنگ آگ کے شعلوں کی طرح ہیں ان کے دانت ہونٹوں سے باہر نکلے ہوئے ہیں ان کے ناخن بیل کے سینگوں کی مانند ہیں اور لمبے لمبے بھاری بھاری اور جلتے ہوئے کوڑے ان کے ہاتھوں میں ہیں اگر انہیں پہاڑوں پر ماردیں تو پہاڑ بھی پھٹ کر ریزہ ریزہ ہو جائیں وہ انہیں کوڑوں سے اپنے پروردگار کے باغیوں کو ماریں گے جس کی وجہ سے ان کی آنکھوں سے خون کے آنسوؤں کا بہنا حق بجانب ہے کیونکہ یہ مجرم اگر فرشتوں کو آواز دیتے ہیں تو فرشتے انہیں جواب نہیں دیتے اور اگر یہ روتے ہیں تو فرشتوں کو ان پر رحم نہیں آتا اور اگر ٹھنڈا پانی مانگتے ہیں تو انہیں تلچھٹ جیسا پانی دیا جاتا ہے۔ جو چہروں کو بھون دیتا ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے

اما تریدون ان امطرکم فیقولون یا جعهم امطرینا الماء البارد فتمطرهم ساعة حجارة تقع علی رءوسهم فتقطع جماجمهم ثم تمطرهم ساعة اخری انهارا من حمیم و جمرا کثیرا وشواظا وخطاطیف من الحدید ثم تمطرهم ساعة اخری حیات وعقارب ودودا وغسلین قال فاذا امطرت فی جهنم سجر بحرها فماجت لججها وغضبت فلم تترک فی جهنم سهلا ولا جبلا الا ارتفعت علیه فتغرق اهل النار اجمعین من غیر ان یموتوا قال فتزداد جهنم علی من فیها من العصاة غیظا وحرا وزفیرا وشهیقا ولهبا ودخانا وظلمة وغما وسموما وحمیما وجحیما وسعیرا وشدة علی من فیها لنقمة ربها فنعوذ بالله منها ومن اعمالها ومقارنة اهلها اللهم ربنا وربها لا توردنا حیا منها ولا تجعل فی اعناقنا اغلالها ولا تکسنا من ثیابها ولا تطعمنا من زقومها ولا تسقنا من حمیمها ولا تسلط علینا خزنتها ولا تجعلنا ماکلة لنارها ولکن جوزنا برحمتک صراطها واصرف عنا شررها ولهبها حتی تنجینا برحمتک منها ومن دخانها ومن کربها وعذابها آمین یارب العالمین وکان صلی اللہ علیہ وسلم یقول ولوان ادنی باب من ابواب جهنم فتح بالمغرب لذابت منه جبال المشرق کما بین رب القطر ولوان شرارة من شرر جهنم طارت فوقعت بالمغرب ورجل بالمشرق لغلی دماغه حتی یفور علی جسد لا

کہ جہنمیوں پر روزانہ ایک عظیم بادل آکر چھا جائے گا اور ایسی شدید بجلیاں چمکیں گی جو نگاہیں اچک لیں گی اور ایسی بلا کی کڑک ہو گی جو انکی کمریں توڑ دیگی اور ایسی تاریکی ہو گی کہ ہاتھ سے ہاتھ سجھائی نہیں دے گا اور محافظ فرشتوں کو بھی نہیں دیکھیں گے اور اس بادل سے کڑک دار آواز آئیگی کہ اے آگ والو کیا تم چاہتے ہو کہ میں تم پر پانی برساؤں؟ سب بیک زبان ہو کر بولیں گے اے بادل ہم پر ٹھنڈا پانی برسا پھر اس سے ایک ساعت تک پتھر برسیں گے اور ان کے سروں پر پڑیں گے جن سے ان کی کھوپڑیاں ریزہ ریزہ ہو جائیں گی پھر دوسری ساعت میں گرم پانی کی نہریں بے شمار انگارے، کوڑے اور لوہے کے آنکڑے برسیں گے پھر تیسری ساعت میں سانپ بچھو، کیڑے مکوڑے اور زخموں کا دھوون برسے گا۔ فرمایا: جب جہنم میں بارش ہوتی ہے تو اس کا سمندر جوش مارتا ہے اور بھنور والی موجیں اٹھتی ہیں اور زور شور سے جاری ہوتا ہے اور جہنم میں کوئی میدان یا پہاڑ ایسا باقی نہیں رہتا جو اس سمندر میں غرق نہ ہو جاتا ہو اس کے نتیجہ میں تمام جہنمی ڈوب جاتے ہیں لیکن مرتے نہیں۔

فرمایا: کہ جہنم میں جس قدر نافرمان ہیں ان پر اس کا غیظ و غضب، حرارت، چیخ و پکار شعلے، دھواں تاریکی، دعث، لو، گرم پانی اور شدت بڑھ جاتی ہے اور وہ ان پر سخت گرم بن کر بھڑک اٹھتی ہے تاکہ ان سے اپنے پروردگار کا انتقام لے اے اللہ ہمیں جہنم سے جہنم کے عملوں سے اور جہنم والوں کے پاس بیٹھنے سے اپنی پناہ عطا فرما۔ اے اللہ اے ہمارے اور جہنم کے پروردگار ہمیں اس کے حوض میں نہ اتارنا اور ہماری گردنوں میں اس کے طوق نہ ڈالنا اور ہمیں اس کے کپڑے نہ پہنانا اور اس کی تھوہڑ کے پھل نہ کھلانا اور اس کا گرم پانی نہ پلانا اور اس کے موکل ہم پر مسلط نہ کرنا اور اس کی آگ کی ہماری غذا نہ بنانا اور اپنی عنایت و مہربانی سے اس کے پل سے

وان ادنى اهل النار عذابا رجال تحذى لهم
نعال من نار فتخرج من مسامعهم ومناخرهم
وتغلي منها ادمغتهم والذين يلونهم
يلقون على صخرة من صخور جهنم فينتفضون
فيها كما ينتفض الحب من المقلى الحار وكلما
سقطوا من صخرة وقعوا على اخرى فاهل النار
كلهم يعذبون على قدر اعمالهم فنعوذ بالله
من اعمالهم ومصيرهم. قال صلى الله عليه وسلم
واما عذاب الذين لا يحفظون فروجهم
فيناطون بفروجهم لقدر ما كانت في الدنيا
حتى تذوب اجسادهم وتبقى ارواحهم ثم
يتركون فتجدد لهم اجساد وجلود ثم
يعذبون فيجلد كل انسان منهم سبعون
الف ملك قدر ما كانت الدنيا حتى تذوب
اجسادهم وتبقى ارواحهم فذلك عذابهم
واما عذاب السارق فيقطع عضوا عضوا ثم
يجدد فذلك عذابه غير انه يتبادر
الى كل انسان منهم سبعون الف ملك معهم
الشفار واما عذاب الذين يشهدون الزور
فيناطون بالسنتهم ثم يجلد كل انسان
منهم سبعون الف ملك حتى تذوب
اجسادهم وتبقى ارواحهم واما عذاب المشركين
فيجعلون في مغار جهنم ثم تغلق عليهم
فيها حيات وعقارب وجمر كثير ولهب
ودخان شديد يجدد لكل انسان منهم

کرانا اور ہمیں اس کے انگاروں اور شعلوں سے محفوظ رکھنا اور اپنی رحمت و نوازش سے سلامتی کے ساتھ پار کرا دینا اور اس کے دھوئیں سے پریشانی سے اور عذاب سے ہمیں بچانا آمین یا رب العالمین۔

رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے: اگر جہنم کے دروازوں میں سے ایک معمولی دروازہ مغرب میں کھول دیا جائے تو اس سے مشرق کے پہاڑ تانبہ کی طرح پگھل جائیں اگر دوزخ کی کوئی چنگاری اڑ کر مغرب میں گر جائے اور کوئی شخص مشرق میں ہو تو اس کا دماغ کھولنے لگے اور بھیجا نکل کر جسم پر بہنے لگے جن پر جہنم کا معمولی عذاب ہو گا انہیں آگ کے جوتے پہنا دئے جائیں گے ان کا اثر یہ ہوگا کہ ان کے کانوں اور نتھنوں سے آگ نکلے گی اور اس کا دماغ ہانڈی کی طرح پکنے لگے گا پھر عذاب کے اعتبار سے دوسرے درجہ میں وہ ہوں گے جن کو جہنم کی ایک چٹان پر ڈال دیا جائیگا اور وہ اس پر اس طرح کھِن کر رہ جائیں گے جیسے گرم کڑاہی میں دانہ بھن جاتا ہے اگر اچھل کر اس پتھر سے باہر آئیں تو دوسرے پتھر پر گریں گے الغرض تمام جہنمی اپنے اپنے عملوں کے مطابق عذابوں میں گرفتار ہوں گے ہمیں ان کے اعمال سے اور لوٹنے کی جگہ سے اللہ کی پناہ۔

رحمت عالم صلعم نے فرمایا جو اپنی عصمتوں کی حفاظت نہیں کرتے ان پر یہ عذاب ہوگا کہ ان کے مخصوص اعضاء میں زنجیریں باندھ کر انہیں بقدر دنیا کی عمر کے لٹکا دیا جائے گا حتیٰ کہ ان کا جسم گل کر فنا ہو جائے گا اور ان کی روحیں باقی رہ جائیں گی پھر انہیں اتار کر دوسرا نو جسم اور چمڑے دیئے جائیں گے پھر ان پر دوسری نوع کا عذاب مسلط کر دیا جائے گا اور ستر ہزار فرشتے ہر بدکار و فاحشہ کے بقدر دنیا کی عمر کے کوڑے مارتے رہیں گے حتیٰ کہ ان کے جسم گل جائیں گے اور روحیں باقی رہیں گی یہ ہے منہ کالا کرنیوالوں کا عذاب۔ چور پر یہ عذاب ہو گا کہ اس کا ایک ایک عضو کاٹا جائے گا پھر جسم کی تجدید کر دی جائے گی، یہ اور بس لیکن کہ ہر چور کی طرف بڑے بڑے اور تیز چھرے لے کر ستر ہزار فرشتے

كل ساعة سبعون الف جلد فذلك عذابهم
واما عذاب الجبارين المتكبرين فيجعلون
في توابيت من نار ثم يقفل عليهم فتوضع
في الدرك الاسفل من النار قال فيعذب كل
انسان منهم كل ساعة تسعة وتسعين لونا من
العذاب يجدد لهم في كل يوم الف جلد
فذلك عذابهم قال واما الذين يغلون
فيأتون بغلولهم ثم يلقى بهم في بحر جهنم
ثم يقال لهم غوصوا حتى تخرجوا غلولكم
لينتهوا الى قعره ولا يعلم قعره الا الذي خلقه
قال فيغوصون ماشاء الله ثم يخرجون رءوسهم
يتنفسون فيبتدرون الى كل منهم سبعون
الف ملك مع كل ملك مقمع من الحديد
فيهوى بها الى راسه فذلك عذابهم ابدا
قال وكان النبي صلى الله عليه وسلم يقول
ان الله قضى على اهل النار انهم لابثون
فيها احقابا فلا ادري كم من حقب غير
ان الحقب الواحد ثمانون الف سنة والسنة
ثلاثمائة وستون يوما واليوم الف سنة
مما تعدون فالويل لاهل النار والويل لتلك
الوجوه التي كانت لا تصبر على حر الشمس
حين تلفحها النار وويل لتلك الرءوس
التي كانت لا تصبر على الصداع حين يصب
فوقها الحميم وويل لتلك الاعين التي
كانت لا تصبر على الرمد حين تزرق و

لپکیں گے کہ ان کے اعضاء کاٹیں ـــــ جھوٹی گواہی دینے والوں کی زبانیں
باندھ کر لٹکایا جائے گا پھر ہر جھوٹے کے ستر ستر ہزار فرشتے کوڑے
مارتے رہیں گے حتیٰ کہ پٹتے پٹتے اس کا جسم گل جائے گا اور روح باقی
رہ جائے گی، مشرکوں پر یہ عذاب ہوگا کہ انہیں جہنم کے غاروں میں دھکا
دے کر ان پر دروازے بند کر دئے جائیں گے ان غاروں میں کثرت سے
سانپ، بچھو، شعلے اور تیز و تند دھواں ہوگا اور ہر ساعت ان کی ستر
ہزار کھالیں بدل جائیں گی۔ سخت گیر و مغروروں پر یہ عذاب ہوگا کہ
انہیں آگ کے صندوقوں میں ڈال کر صندوقوں میں تالے لگا دئے جائیں گے
اور انہیں آگ کے سب سے نیچے کے طبقہ میں رکھ دیا جائے گا، فرمایا:
ان میں سے ہر شخص ایک ساعت ۹۹ گوناگوں عذاب میں مبتلا کیا جائیگا
اور روزانہ ان کی ایک ایک ہزار کھالیں بدل جائیں گی۔ مال غنیمت کے
چوروں سے کہا جائے گا کہ اپنی اپنی چرائی ہوئی چیزیں حاضر کرو آخر کار
وہ چرائی ہوئی چیزیں لائیں گے پھر وہ چیزیں دوزخ کے سمندر میں ڈال
دی جائیں گی پھر ان سے کہا جائے گا کہ غوطہ مار کر قبل اس کے کہ یہ چیزیں
دریا کی تہہ تک پہنچیں انہیں نکال کر لاؤ اور اس سمندر کی تہہ کا علم اس کے
پیدا کرنے والے ہی کو ہے۔ فرمایا: پھر وہ جب تک اللہ کو منظور ہوگا
غوطہ ماریں گے پھر سانس لینے کے لئے اپنے سر نکالیں گے اور فوراً
ستر ہزار فرشتہ ان کی طرف لوہے کے گرز لیکر لپکیں گے اور ان کے سروں
پر تابڑ توڑ ماریں گے یہی ان پر دائمی عذاب مسلط رہے گا۔ فرمایا کہ
نبی صلعم فرماتے تھے کہ حق تعالیٰ نے جہنم والوں کے لئے فیصلہ فرمایا ہے کہ
وہ جہنم میں صدیوں ٹھہریں گے یہ تو مجھے معلوم نہیں کہ کتنے احقاب ٹھہریں
گے ہاں ایک حقب ۸۰ ہزار سال کا ہوتا ہے اور ایک سال ۳۶۰ دن کا ہوتا ہے
اور ایک دن تمہارے سالوں سے ایک ہزار سالوں کے برابر ہوگا لہٰذا اہل جہنم
کیلئے زبردست ہلاکت ہے ان چہروں کو کتنی سنگین تکالیف کا سامنا ہوگا جو
سورج کی گرمی بھی برداشت نہیں کر سکتے جب جہنم کی آگ کے شعلے انہیں جھلسیں گے

تشخص فی النار وویل لتلک الآذان التی کانت تسمع الاحادیث تتلذذ بها حین یفور منها اللهب وویل لتلک المناخر التی کانت تجزع من ریح الجیف حین تنشق بالنار وویل لتلک الاعناق التی کانت لا تصبر علی الوجع حین یجعل علیها ثیاب من نار خشن مسها منتن ریحها تتلظی نارا وویل لتلک البطون التی کانت لا تصبر علی الاذی حین یدخلها الزقوم مع ماء حمیم یقطع امعاء هم وویل لتلک الاقدام التی کانت لا تصبر علی الحفا حین تحذی لها نعال من نار فویل لاهل النار من اصناف العذاب اللهم بحق هذا العلم العظیم وفضلک العمیم لا تجعلنا من اهلها۔

فصل: وقال ابوهریرة رضی الله عنه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یقول ان لجسر جهنم سبع قناطر بین کل قنطرتین سبعون عاما وعرض الجسر کحد السیف فیجوز علیه اول زمرة من الناس سراعا کطرف العین والزمرة الثانیة کالبرق الخاطف والزمرة الثالثة کالریح العاصف والزمرة الرابعة کالطیر والزمرة الخامسة کالخیل والزمرة السادسة کالرجل المسرع

اور ان سروں کا کیا حشر ہوگا جو درد سر بھی برداشت کرنے کے عادی نہیں جب ان پر سخت کھولتا ہوا پانی ڈالا جائیگا اور ان آنکھوں پر کیا بنے گی جن پر آشوب چشم کی تکلیف بھی گراں گزرتی تھی جب وہ آگ میں کنچی ہونگی اور چڑھ جائینگی اور ہائے ان کانوں پر جو فضول ولغو باتیں سن کر لذت اندوز ہوا کرتے تھے جب ان سے آگ کے شعلے نکلیں گے اور آہ ان نتھنوں پر جو سڑی ہوئی لاش کی بدلبو سے بیزار و متنفر ہوتے تھے جب ان سے آگ پھوٹے گی اور افسوس ان گردنوں پر جو ذرا سے درد کو بھی برداشت کرنیکے قابل نہ تھیں جب ان میں بھاری بھاری طوق ڈالے جائینگے اور کیا درگت بنے گی ان کھالوں کی جن کے لئے کھردرا لباس بھی اذیت دہ تھا جب انہیں آگ کے کپڑے پہنائے جائینگے جن کے چھوتے ہی جسم جھل جائینگے اور جن سے نہائی بدلو آتی ہوگی اور شعلوں سے بھڑک رہے ہونگے اور ان پیٹوں کا کیسا برا حال ہوگا جن کو ذرا سا درد بھی گوارا نہ ہوتا تھا جب ان میں کھولتے ہوئے پانی کے ساتھ زقوم جائے گا اور آنتیں کاٹ کر رکھدے گا اور ان پیروں پہ کیا گزرے گی جن کو ننگے پیر چلنے کی بھی برداشت نہ تھی جب انہیں آگ کے جوتے پہنائے جائینگے اسلئے جہنم والوں کے لئے بڑی زبردست خرابی ہے کہ وہ ناقابل تصور گوناگوں عذابوں کا شکار ہونگے اے اللہ اس عظیم علم کی برکت سے اور اپنے ہمہ گیر فضل وکرم سے ہمیں جہنم والوں کی فہرست میں شامل کرنا اور اس سے بچانا آمین ثم آمین

## پُل صراط

حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جہنم کے پل کے لئے سات پل ہیں اور ہر دو پلوں کے درمیان ستر سال کی مسافت ہے پلصراط کا عرض تلوار کی دھار کے برابر ہے لوگوں کی پہلی جماعت پلک جھپکنے کی طرح اس سے بہت تیز گزر جائیگی دوسری جماعت کوندنے والی بجلی کی طرح گزرے گی تیسری جماعت تیز آندھی کی طرح، چوتھی جماعت پرندوں کی طرح پانچویں جماعت گھوڑوں کی طرح چھٹی جماعت تیز دوڑنے والے آدمی کی طرح، اور ساتویں جماعت چلنے والوں کی طرح، پھر ایک شخص رہ جائے گا جو سب سے پیچھے عبور کریگا اس سے کہا جائیگا کہ اس سے گزر جا چنانچہ وہ پل پر اپنے دونوں پیر رکھے گا

والزمرة السابقة يمرون عليه مشاه ثم يبقى رجل واحد فهو آخر من يمر على ذلك الجسر فيقال له مر فيمنع عليه قدميه فتزل احدا هما ثم يركبه فيحبو على ركبته فتصيب النار من شعره وجلده قال فلا يزال يترجرج على بطنه فتزل قدمه الاخرى وتثبت يده و تتعلق الاخرى وهو على ذلك تصيبه النار فهو يظن انه لا ينجو منها فلا يزال يترجرج على بطنه حتى يخرج منها فاذا خرج منها نظر اليها فقال تبارك الذى انجانى منك ما اظن ان ربي اعطى احدا من الاولين والآخرين مثل ما اعطاني انه نجاني منك بعد اذ رأيت ولقيت قال فياتيه ملك من الملائكة فياخذ بيده فينطلق به الى غدير بين يدى باب الجنة فيقول له الملك اغتسل فى هذا الغدير واشرب منه قال فيغتسل ويشرب منه فيعود له ريح اهل الجنة والوانهم ثم ينطلق به فيوقفه على باب جهنم و يقول له قف ها هنا حتى ياتيك اذن من ربك عزوجل قال فينظر الى اهل النار ويسمع عواءهم كعواء الكلاب قال فيبكى فيقول يارب اصرف وجهى عن اهل النار لا اسألك يارب غيره قال فياتيه ذلك الملك من عند رب العالمين عزوجل فيحول وجهه من النار الى الجنة قال

مگر اس کا ایک پیر کانپنے لگے گا پھر وہ اس پر چڑھ کر گھٹنوں کے بل کھسکے گا لیکن اس کے بال اور اس کی کھال کو آگ کی لپٹیں لگیں گی لیکن وہ برابر پیٹ پر رینگتا رہے گا اب اس کا دوسرا قدم بھی لڑکھڑانے لگتا ہے لیکن وہ فوراً ہی اپنے دونوں ہاتھوں سے پل کو پکڑ لیتا ہے اور آگ کی لپٹیں برابر اسے پہنچتی رہتی ہیں اور اسے یقین ہو جاتا ہے کہ اب میں بچنے والا نہیں لیکن لگاتار پیٹ پر رینگتا رہتا ہے حتیٰ کہ اسے عبور کر لیتا ہے عبور کرنے کے بعد اس کی طرف نگاہ اٹھا کر دیکھتا ہے اور کہتا ہے وہ بڑا بابرکت والا ہے جس نے مجھے تجھ سے نجات بخشی میرے خیال میں حق تعالیٰ نے کسی کو اگلوں اور پچھلوں میں سے اتنی زبردست نعمت نہیں دی جتنی مجھے عطا فرمائی ہے کہ مجھے تجھ پر چڑھنے کے بعد تجھ سے نجات بخشی ہے فرمایا پھر ایک فرشتہ آ کر اس کا ہاتھ پکڑ کر جنت کے دروازے کے سامنے والی ایک حوض کے پاس لے جاتا ہے اور فرشتہ اس سے کہتا ہے کہ اس حوض میں غسل فرمایئے اور اس کا پانی بھی نوش جان فرمایئے فرمایا: پھر وہ اس میں نہاتا ہے اور اس کا پانی بھی پیتا ہے پھر اس کے پاس جنت والوں کی ہوا آتی ہے اور اسے ان کے رنگ دکھائی دیتے ہیں پھر فرشتہ اسے لیجا کر جہنم کے دروازے پر کھڑا کر دیتا ہے اور اس سے کہتا ہے یہاں کھڑے رہیے جب تک آپ کے پروردگار کی اجازت نہ آ جائے، فرمایا: پھر وہ جہنم والوں کو دیکھتا ہے اور ان کی اور کتوں کے بھونکنے کی طرح ان کی آوازیں سنتا ہے فرمایا: پھر وہ رو رو کر عرض کرے گا کہ اے رب میرا منہ جہنم والوں سے پھیر دے میں تجھ سے اس کے سوا کچھ اور نہیں مانگوں گا، فرمایا: پھر وہی فرشتے اپنے رب کے پاس سے اس کے پاس آئیگا اور اس کا منہ جہنم سے جنت کی طرف پھیر دیگا، فرمایا: اور اس کی جائے قیام سے جنت کے دروازے تک ایک قدم کا فاصلہ ہوگا یہ جنت کے دروازے کو اور جنت کی چوڑائی کو دیکھے گا اور یہ بھی کہے

وبين مقامه الى باب الجنة خطوة فينظر الى باب
الجنة وعرضه وان ما بين عضادتي باب
الجنة مسيرة اربعين عاما للطير المسرع
قال فيسأل ذلك الرجل ربه عز وجل
فيقول يا رب انك قد احسنت الى الاحسان
كله انجيتني من النار وصرفت وجهي
عن اهل النار الى الجنة انما بيني و
بين باب الجنة خطوة فأسألك يا ربّ
بعزتك ان تدخلني الباب ولا أسألك
غيره ولكن اجعل بيني وبين اهل النار
حجابا فلا اسمع حسيسها ولا ارى اهلها
قال فيأتيه ذلك الملك من عند رب العالمين
فيقول يا ابن آدم ما اكذبك الست زعمت
انك لا تسأل غيره قال عليه السلام
فيقول ويحلف لا وعزة الرب لا أسأل
غيره فيأخذه بيده فيدخله الباب ثم
ينطلق الملك عند رب العالمين عز وجل
قال فينظر ذلك الرجل في الجنة عن يمينه
وشماله وبين يديه مسيرة سنة فلا يرى
احدا غير الشجر والثمر وبين مقامه الى
ادنى شجرة خطوة قال فينظر اليها فاذا
اصلها ذهب وغصنها فضة بيضاء و
ورقها كأحسن حلل رآها آدمي وثمارها
الين من الزبد واحلى من العسل واطيب
ريحا من المسك قال فتحير ذلك الرجل

جنت کے دروازے کے دونوں چوکھٹوں کے درمیان تیز رفتار پرندے
کے اعتبار سے چالیس سال کی مسافت ہے اب یہ شخص پھر اپنے
رب سے سوال کریگا اور کہے گا کہ اے پروردگار عالم آپ نے مجھ پر
بہت بڑا اور مکمل احسان فرمایا ہے کہ مجھے آپ نے جہنم سے نجات دی
ہے اور میرا چہرہ جہنم سے جنت کی طرف پھیر دیا اب میرے اور جنت کے
درمیان صرف ایک قدم کا فاصلہ رہ گیا ہے اے اللہ آپ کو آپکی عزت
کی قسم میرا یہ سوال بھی پورا فرما دیجئے کہ مجھے جنت کے دروازے میں داخل
فرما دیجئے میں آپ سے کچھ اور نہیں مانگوں گا بس جنت کا دروازہ میرے
اور اہل جہنم کے درمیان حائل فرما دیجئے تاکہ میں جہنم والوں کو نہ دیکھوں
اور ان کی آہٹ نہ سنوں، فرمایا: پھر وہی فرشتہ رب العالمین کے
پاس سے آئیگا اور کہے گا اے فرزند آدم! تو کتنا جھوٹا ہے کیا تو نے پہلے
نہیں کہا تھا کہ میں اور سوال نہیں کروں گا؟ رحمت عالم صلعم نے فرمایا
کہ اس بار وہ قسم کھا کر کہے گا کہ مجھے رب کی عزت کی قسم میں اسکے علاوہ
کوئی اور سوال نہیں کروں گا آخر کار فرشتہ اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے جنت
کے دروازے میں پہنچا دیگا پھر فرشتہ اپنے رب کے پاس چلا جائے گا
اب یہ شخص جنت کی طرف اپنے دائیں بائیں دیکھے گا اور اپنے سامنے
جنت تک ایک سال کی مسافت پائے گا لیکن سوائے پھل دار درختوں
کے کسی شخص کو نہیں دیکھے گا اور اپنے پاس سے پاس والے درخت
تک ایک قدم کا فاصلہ پائیگا، فرمایا اس درخت کو وہ غور سے
دیکھے گا تو اس کی جڑ سونے کی اور شاخیں سفید چاندی کی نظر آئیں
گی اور اس کے پتے انتہائی خوبصورت کانوں کے سونے کے پتوں کی
طرح دکھائی دیں گے اور اس کے پھل مکھن سے زیادہ نرم شہد سے
زیادہ میٹھے اور مشک سے زیادہ پیاری خوشبو والے پائے گا اس
خوبصورت درخت کو دیکھ کر وہ شخص دنگ رہ جائیگا اور عرض
کریگا کہ اے رب آپ نے مجھے جہنم سے نجات بخشی اور جنت کے

مما رأى قال فيقول يارب نجيتني من جهنم
وادخلتني باب الجنة فأحسنت الى الاحسان
كله وانما بيني وبين هذه الشجرة خطرة لا
اسألك غيرها قال فياتيه ذلك الملك فيقول
ما اكذبك يا ابن آدم الست زعمت انك
لا تسأل زيادة فمالك تسأل واين ما اقسمت
الا تستحي قال فياخذ بيده فينطلق به الى أدنى
منازله فاذا هو بقصر من لؤلؤ بين يديه
على مسيرة سنة قال فاذا اتاه نظر الى
ما بين يديه فرأى منزلا كانما كان ذلك
القصر وما وراءه معه حلما فلا يملك
نفسه حين ينظر اليه فيقول يارب اسالك
هذا المنزل ولا اسالك غيره قال فياتيه
ملك من الملائكة فيقول يا ابن آدم اما
اقسمت بربك عليك ما اكذبك يا ابن
آدم هولك فاذا اتاه نظر الى منزل آخر
بين يديه كانما كان منزله معه حلما
قال فيقول يارب اسألك هذا المنزل قال
فياتيه ذلك الملك فيقول له يا ابن آدم
مالك لا توفي بالعهد الست زعمت
انك لا تسأل غيره ولا يلومه لانه يرى
ماتخاد نفسه تخرج منه من العجائب
قال فيقول هولك قال فاذا بين يديه منزل
آخر كانما كانت معه تلك المنازل
حلما فيبقى مبهوتا لا يستطيع ان يتكلم

دروازے میں داخل فرما دیا یہ آپ کا مجھ پر بڑا زبردست احسان ہے مجھ میں اور اس درخت میں صرف ایک ہاتھ کا فاصلہ ہے اے اللہ مجھے اس درخت تک پہنچا دے اس کے علاوہ میں کوئی اور سوال نہیں کروں گا فرمایا: پھر وہی فرشتہ آکر کہے گا کہ اے ابن آدم تو کس قدر جھوٹا ہے کیا تو نے یہ نہیں کہا تھا کہ میں کوئی اور سوال نہیں کروں گا لہٰذا اب کیوں سوال کرتا ہے تیری قسم کہاں گئی کیا جھوٹ سے تجھے شرم نہیں آتی، فرمایا: پھر فرشتہ اس کا ہاتھ پکڑ کر جنت کی قریبی منزل تک لے جائیگا وہ اپنے سامنے ایک موتی کا محل دیکھے گا جس کا فاصلہ اس سے ایک سال کی مسافت کا ہوگا جب اس قصر کو دیکھے گا تو اسے یہ محسوس ہوگا کہ یہ عالیشان قصر اس منزل کے پاس ہی ہے جس میں میں ٹھہرا ہوا ہوں اور میں نے اب تک جو کچھ دیکھا وہ محض ایک خواب تھا اب تو وہ اس قصر کے شوق میں اس قدر بیقرار ہوگا کہ صبر کا دامن ہاتھ سے چھوڑ بیٹھے گا اور عرض کریگا یارب مجھے یہ منزل عطا فرما میں آپ سے کچھ اور نہیں مانگوں گا فرمایا: پھر وہی فرشتہ رب کے پاس آکر کہے گا اے ابن آدم تو کس قدر جھوٹا ہے تو نے قسم کھا کر بھی اپنا عہد توڑ ڈالا جا وہ تیرے لئے ہے پھر جب وہ اس منزل میں آجاتا ہے تو اسے پچھلی منزل خواب سی معلوم ہوتی ہے فرمایا: وہ عرض کرتا ہے اے رب مجھے یہ منزل عطا فرما پھر وہی فرشتہ آکر اس سے کہتا ہے اے ابن آدم تجھے کیا ہوگیا تو اپنا عہد پورا کیوں نہیں کرتا کیا تو نے یہ عہد نہیں کیا تھا کہ میں اور سوال نہیں کرونگا؟ اور اس دفعہ فرشتہ اس پر ملامت نہیں کرتا کیونکہ وہ ایسے ایسے عجائب دیکھتا ہے کہ ان کی موجودگی میں صبر باقی نہیں رہتا معلوم ہوتا ہے کہ مارے مسرت کے جان ہی نکل جائیگی فرمایا: فرشتہ کہتا جا وہ تیرے لئے ہے فرمایا پھر وہ اس منزل کے آگے دوسری منزل دیکھتا ہے جس کے مقابلہ پچھلے مناظر خواب سے معلوم ہوتے ہیں اب تو یہ دنگ ہو کر رہ جاتا ہے اور خاموش و دم بخود ہو جاتا ہے، فرمایا: فرشتہ اس سے پوچھتا ہے اب تجھے کیا ہو گیا

قال علیہ الصلاۃ والسلام فیقول لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مالک لا تسال ربک فیقول یاسیدی صلی اللہ علیک واللہ لقد حلفت لرب العزۃ حتی خشیت منہ وسألتہ حتی استحییت قال فیقول لہ رب العزۃ جل جلالہ ایرضیک ان اجمع لک الدنیا منذ یوم خلقتہا الی یوم افنیتہا ثم اضعفہا لک عشرۃ اضعاف قال فیقول ذلک الرجل یارب اتہزأ بی وانت رب العالمین قال فیقول لہ رب العزۃ جل وعلا انی لقادر أن أفعلہ فاسألنی ماشئت قال فیقول الرجل یارب الحقنی بالناس قال فیاتیہ ملک فیاخذ بیدہ فینطلق بہ یمشی فی الجنۃ حتی یبدولہ شیء کانہ لم یکن رأی معہ شیئا فیخر ساجدا ویقول فی سجدتہ ان ربی عزوجل تجلی لی فیقول لہ الملک ارفع رأسک ہذا منزلک وھو ادنی منازلک قال فیقول لولا ان اللہ عزوجل حبس بصری لحار من نور ھذا القصر قال فینزل فی ذلک القصر فیلقاہ رجل اذا رأی وجہہ وثیابہ یبقی مبہوتا یظن انہ ملک فیاتیہ ذلک الرجل فیقول السلام علیک ورحمۃ اللہ وبرکاتہ لقد آن لک ان تجیء فیرد علیہ السلام ثم یقول لہ من انت یا عبد اللہ؟ فیقول انا قہرمان لک وأنا

اپنے رب سے مانگتا کیوں نہیں؟ عرض کرتا ہے کہ جناب من حق تعالےٰ آپ پر رحم فرمائے میں نے اپنے رب سے وعدے کر کے عہد توڑے اب مجھے وعدہ خلافی کرتے ہوئے اس سے ڈر محسوس ہوتا ہے اور مزید سوال کرتے ہوئے شرم آتی ہے فرمایا: پھر اس سے رب العزت فرمائے گا اگر میں ابتدائے آفرینش سے لیکر قیامت تک تیرے لئے ساری دنیا جمع کر دوں پھر اسے دس گنا بڑھا کر تجھے دیدوں تو کیا تو راضی ہو جائیگا؟ فرمایا: وہ شخص کہے گا اے پروردگار! کیا آپ مجھ سے دل لگی فرما رہے ہیں حالانکہ آپ رب العالمین ہیں اور دل لگی آپ کی شان عظمت کے شایان نہیں، رب العزت فرمائے گا کہ میں ایسا کرنے پر قادر ہوں لہٰذا مجھ سے جو تیری مرضی ہو مانگ! فرمایا پھر وہ شخص کہے گا کہ اے رب مجھے میرے (جان پہچان کے) لوگوں میں پہنچا دے فرمایا پھر وہی فرشتہ آئیگا اور اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے جنت میں لے جائیگا حتیٰ کہ اس کے آگے ایسے ایسے مناظر آتے ہیں جن کو اس نے کبھی نہیں دیکھا تھا اور اس سے پہلے جو کچھ دیکھا تھا سب خواب وخیال تھا پھر یہ شخص سجدے میں گر جائے گا اور سجدے میں عرض کریگا بلاشبہ عزت وجلال والے رب نے میرے سامنے تجلی فرمائی فرشتہ اس سے کہے گا اپنا سر اٹھا یہ تیری منزل ہے اور تیری تمام منزلوں سے نیچے کی منزل ہے فرمایا کہ یہ شخص کہے گا اگر اللہ میری نگاہ کی حفاظت نہ فرماتا تو اس قصر کے نور سے رہ جاتی رہتی فرمایا: پھر وہ اس قصر میں ٹھہر جائے گا پھر اس سے ایک شخص آکر ملاقات کریگا جب یہ اس کا چہرہ اور کپڑے دیکھے گا تو ہکا بکا رہ جائے گا دل ہی دل میں سوچے گا کہ یہ فرشتہ ہے وہ شخص اس کے پاس آکر السلام علیک ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہے گا یعنی تم پر اللہ کی سلامتیاں، مہربانیاں اور برکتیں ہوں اس قصر میں آپ کے آنے کا وقت آگیا یہ اسے سلام کا جواب دیگا اور کہے گا کہ اے اللہ کے بندے تو کون

علی ھذہ المنزل ولك مثلی ألف قهرمان كل
واحد منهم علی قصر من قصورك ولك ألف
خادم وزوجة من الحور العين قال فيدخل
فی قصر ذلك فاذا هو بقبة من لؤلؤة بيضاء
وفی جوفها سبعون بيتا فی كل بيت سبعون
غرفة لكل غرفة سبعون بابا لكل باب
منها قبة من لؤلؤ فيدخل تلك القباب
فيفتحها ولم يفتحها احد من خلق الله قبله
فاذا هو فی جوف تلك القبة بقبة من جوهرة
حمراء طولها سبعون ذراعا لها سبعون
بابا كل باب منها يفضی الی جوهرة حمراء
علی مثل طولها لها سبعون بابا ليس منها
جوهرة علی لون صاحبتها فی كل جوهرة
ازواج ومناص واسرة قال فاذا دخل فيها
وجد فيها زوجة من الحور العين فتسلم
عليه فيرد عليها السلام ثم تقوم مبهوتا
فتقول له قد آن لك أن تزورنا وانا زوجتك
قال فينظر فی وجهها فيری وجهه فی وجهها
كما يری احدكم وجهه فی المرآة من الحسن
والجمال والصفوة فاذا عليها سبعون حلة
فی كل حلة سبعون لونا ليس فيها لون
علی لون صاحبتها يری مخ ساقها من ورائها
لا يعرض عنها اعراضة الا ازداد حسنا
فی عينه سبعين ضعفا فهی له مرآة وهو
لها مرآة قال وان لكل قصر منها

کون ہے؟ وہ عرض کریگا کہ میں آپ کے اس قصر کا پاسبان ہوں اور مجھ جیسے آپکے ایک ہزار پاسبان ہیں آپکے ایک ہزار قصر ہیں اور ہر قصر پر ایک پاسبان ہے اور ہر قصر میں ایک ایک ہزار خادم ہیں اور ایک ایک حور ہے فرمایا: پھر یہ اپنے اس قصر میں داخل ہوگا کہ اچانک اس میں اسے ایک سفید موتی کا گنبد دکھائی دیگا اس گنبد میں ستر گھر ہونگے ہر گھر کے ستر ستر دروازے ہونگے اور ہر دروازے کے آگے ایک ایک موتی کا گنبد ہوگا یہ ان گنبدوں کے دروازے کھول کر ان میں داخل ہوگا اور انہیں اس سے پہلے کسی نے نہ کھولا ہوگا ان گنبدوں کے اندر سرخ مروارید کا ایک ایک گنبد ہوگا اس کے بھی ستر دروازے ہونگے اور ہر دروازہ مروارید کے ایک سرخ گنبد تک پہنچائے گا جس کا طول ستر ہاتھ کا ہوگا اس کے بھی ستر دروازے ہونگے اور ہر مروارید کا رنگ نرالا ہوگا ہر مروارید کے کمرے میں اس کی بیویاں، چھپر کھٹ اور تخت ہونگے فرمایا: پھر جب اس میں داخل ہوگا تو اس میں اپنی ایک حور دیکھے گا وہ مہ جبین اسے سلام کریگی یہ اس کے سلام کا جواب دیگا اور ہکا بکا کھڑا کا کھڑا رہ جائیگا حور عرض کریگی آپ کے لئے ہم سے ملاقات کرنے کا وقت آگیا ہے اور میں آپکی رفیقہ حیات ہوں یہ اس کے چہرے پر نگاہ ڈالے گا تو حسن و جمال اور آب و تاب کی وجہ سے اپنا چہرہ اس کے چہرے میں دیکھ لیگا جیسے آئینہ میں چہرہ دیکھ لیا جاتا ہے اس پر ستر جوڑے ہونگے ہر جوڑے میں ستر رنگ ہونگے اور ہر جوڑا دوسرے جوڑے سے علیحدہ ہوگا اور اس کی پنڈلیاں کا گودا ان ستر جوڑوں میں سے بھی صاف نظر آئیگا جب بھی اس پر نگاہ ڈالے گا پہلے کی بہ نسبت ستر گنا اس کے حسن و جمال میں اضافہ پائیگا لہٰذا وہ مہ جبیں اسکے لئے آئینہ ہے اور یہ اس کے لئے، فرمایا: جنت کے ہر قصر میں ٣٦٠ دروازے ہیں اور ہر دروازے کے آگے موتی، یاقوت اور مروارید کے ٣٦٠ گنبد ہیں اور ہر ایک کا رنگ الگ الگ ہے پھر جب اس محل کی چھت پر چڑھے گا

ثلثمائة وستين بابا على كل باب ثلثمائة وستون
قبة من لؤلؤة وياقوتة وجوهرة ليس منها قبة
على لون صاحبتها فاذا اشرف على ظهر القصر
اشرف على ملكه مسيرة من الارض ينفذ
بصره فيها اذا سار فيه سار في ملكه
مائة سنة لا ينتهي الى شيء فيه الا نظر
فيه اجمع وان الملائكة تدخل عليه
في قصوره من كل باب بالسلام والهدايا
من عند رب العالمين ليس منهم ملك
الا ومعه من الهدايا ما ليس مع الآخر
كل يوم في النهار تسلم عليه الملائكة
معها الهدايا وتصديق ذلك في كتاب
الله عز وجل يقول والملائكة يدخلون
عليهم من كل باب سلام عليكم
بما صبرتم فنعم عقبى الدار وقال تعالى
ولهم رزقهم فيها بكرة وعشيا وكان
صلى الله عليه وسلم يقول ان هذا الرجل
يسميه اهل الجنة المسكين لفضل منازلهم
على منزله وان لهذا المسكين ثمانين
الف خادم في طعامه اذا اشتهى الطعام
نصبوا له مائدة من موائدها من ياقوتة
حمراء ممنطقة من ياقوتة صفراء محفوفة
بالدر والياقوت والزبرجد وقوائمها من
لؤلؤ حافتها عشرون ميلا قال فيوضع
له عليها من الطعام سبعون لونا ويقوم

دیکھے گا تو اسے جہاں تک اس کی نظر کام کرے گی دُور تک اپنا ہی ملک نظر آئے گا جیسے زمین پر چل کر سیر کی جاتی ہے اور اگر اپنا سارا ملک دیکھنا چاہے گا تو سال بھر تک اپنے ہی ملک میں چلتا رہے گا اور جہاں بھی جائے گا وہیں اسے اپنا ملک نظر آئے گا۔ اس کے ہر قصر میں فرشتے ہر دروازے سے آکر سلام کریں گے اور رب العالمین کے پاس سے تحائف لائیں گے اور ہر فرشتہ نیا نیا تحفہ لائے گا روزانہ دن میں فرشتے تحائف لیکر آئیں گے اور انہیں سلام عرض کریں گے اس کی تصدیق قرآن عزیز میں موجود ہے فرمایا اور ان پر فرشتے ہر دروازے سے داخل ہونگے کہ تمہارے صبر کرنے کی وجہ سے تم پر سلامتی ہو پھر آخرت والا گھر کس قدر عمدہ ہے، فرمایا اور جنت میں ان کے لئے صبح و شام ان کا رزق ہے۔

رسول اللہ صلعم فرمایا کرتے تھے کہ اس شخص کو جنت والے مسکین کے نام سے پکاریں گے کیونکہ اُن کے منازل اس کی منزل سے بہت بڑھے ہوئے ہونگے جب اس مسکین کو کھانے کی خواہش ہو گی تو فوراً اس کے ۸۰ ہزار خدام اس کے سامنے دسترخوان بچھا دیں گے جو سرخ یاقوت کا ہوگا اور بیچ میں زرد یاقوت ہوگا اور حاشیہ موتیوں، یاقوت اور زبرجد کا ہوگا اور اس کے پائے مروارید کے ہوں گے اور جو بیس کوس تک بچھ سکتا ہے، فرمایا: اس پر ستر قسم کے گوناگوں کھانے چن دئے جائیں گے اور اسی خدام سامنے کھڑے ہو جائیں گے ہر خادم کے پاس کھانے کی قاب ہو گی اور مشروب کا گلاس ہو گا اور ہر قاب میں الگ الگ کھانا ہو گا اور ہر گلاس میں الگ الگ مشروب ہو گا اوّل قاب کے کھانے کا ذائقہ پچھلی قاب کے کھانے کے ذائقہ کی طرح پائے گا ذائقہ میں بعض کھانے بعض سے ملتے جلتے ہونگے یہ مسکین ہر کھانے میں سے کچھ نہ کچھ تناول فرمائیگا اور ہر خادم کو بھی اس کے مقدر کا حصّہ اس کھانے میں سے ملے گا

بین یدیہ ثمانون خادما مع کل خادم منھم صحفۃ فیھا طعام وکاس فیہ شراب فی کل صحفۃ من الطعام ما لیس فی الاخری وفی کل کأس شربۃ ما لیس فی الاخری یجد طعم اولھا کطعم آخرھا ویجد لذۃ آخرھا کلذۃ اولھا یشبہ بعضہ بعضا ولیس منھا لون الا وھو یصیب منہ ولیس لہ خادم الا ویعطی حظہ من ذلک الطعام والشراب اذا رفع من بین یدیہ وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول وان اھل الدرجۃ العلیا یزورونہ ولا یزورھم وان اھل الدرجۃ العلیا لیسعی علی کل رجل ثمانمائۃ الف خادم وبید کل خادم منھم صحفۃ فیھا طعام لیس فی الاخری ولیس منھا لون الا وھو یصیب منہ ولیس منھم خادم الا ویعطی حظہ من ذلک الطعام والشراب اذا رفع من بین یدیہ وما منھم من احد الا ولہ اثنان وسبعون زوجۃ من الحور العین وآدمیتان لکل زوجۃ منھن قصر من یاقوتۃ خضراء منطقۃ بحمراء فیھا سبعون الف مصراع لکل مصراع قبۃ من لؤلؤۃ ولیس منھا زوجۃ الا وعلیھا سبعون الف حلۃ فی کل حلۃ سبعون الف لون لیس منھا حلۃ تشبہ الاخری ولیس منھن زوجۃ الا بین یدیھا

اور مشروب سے بھی جب دسترخوان اس کے سامنے سے اٹھایا جائیگا ہر جنتی کی ۷۲ بیویاں ہونگی ستر حوریں اور دو دنیوی عورتیں۔ اور ہر بیوی کے لئے سبز یاقوت کا قصر ہوگا جس میں سرخ یاقوت جڑے ہوئے ہونگے اس میں ستر ہزار دروازے ہوں گے اور ہر دروازے کے آگے ایک ایک موتی کا گنبد ہوگا اور ہر بیوی کے ستر ستر ہزار جوڑے ہوں گے اور ہر جوڑے کے ستر ستر رنگ ہونگے اور کوئی جوڑا دوسرے جوڑے کے مشابہ نہ ہوگا (سب الگ الگ ہوں گے اور اپنی مثال آپ ہوں گے) ہر بیوی کی خدمت کے لئے ایک ایک ہزار لونڈیاں ہمہ وقت تیار کھڑی رہیں گی اور ستر ہزار ہم مجلس خواتین ہوں گی اور کوئی کنیز ایسی نہ ہوگی جو اپنے فرائض سے غافل اور سست رہے اور جب اس کے سامنے کھانا چنا جاتا ہے تو اس کے آگے ستر ہزار کنیزیں کھڑی رہتی ہیں اور ہر ایک کنیز کے ہاتھ میں کھانے کی قاب ہوتی ہے اور جام مشروب ہوتا ہے اور ہر قاب میں اور ہر جام میں علیحدہ نوع کا طعام و مشروب ہوتا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے ایک جنتی اپنے بھائی کو دیکھنے کا مشتاق ہوگا جس سے وہ دنیا میں صرف اللہ کی رضا کے لئے محبت کیا کرتا تھا وہ اس پر رحم کھا کر کہ مبادا وہ ہلاک نہ ہوگیا ہو کہے گا کاش مجھے معلوم ہو جاتا کہ میرے فلاں بھائی کا انجام کیا ہوا۔ حق تعالیٰ کو اس کے دل کی بات کی خبر ہو جائیگی اور وہ فرشتوں کو حکم فرمائیگا کہ میرے فلاں بندے کو اس کے بھائی کے پاس لے جاؤ بالآخر فرشتے اس کے پاس ایک اصیل اونٹ لائیں گے جس پہ نورانی ریشمی گدیوں کا پالان ہوگا فرشتے اسے سلام کریں گے یہ سلام کا جواب دیگا فرشتے عرض کریں گے کھڑے ہو جائیے اور اس اونٹ پر سوار ہو جائیے اور اپنے بھائی سے ملاقات کے لئے چلیے چنانچہ وہ اس پر سوار ہو

الف جارية قيام لحوائجها وسبعون الف
جارية لمجلسها وما منهن جارية الا و
قد اشغلتها في حاجتها اذا قرب اليها
الطعام قام بين يديها سبعون الف
جارية كل جارية منهن بيدها صحفة
فيها من الطعام وكأس فيها من الشراب
ما ليس في الاخرى وكان صلى الله عليه
وسلم يقول يشتاق الرجل الى اخ له كان
يحبه في الله عزوجل في الدنيا فيقول ياليت
شعري ما فعل اخي فلان شفقة عليه
ان يكون قد هلك فيطلع الله عزوجل
على ما في قلبه فيوحي الى الملائكة ان سيروا
لعبدي هذا الى اخيه فياتيه الملك
بنجيبة عليها رحلها من مياثر النور
قال فيسلم عليه فيرد عليه السلام و
يقول له قم فاركب وانطلق الى اخيك
قال فيركب عليها فيسير في الجنة
مسيرة الف عام اسرع من احدكم
اذا ركب بنجيبة فسار عليها فرسخا
قال فلا يكون شيء حتى يبلغ منزل اخيه
قال فيسلم عليه فيرد عليه السلام و
يرحب به قال فيقول اين كنت يا اخي لقد
كنت اشفقت عليك قال فيعتنق كل واحد
منهما صاحبه ثم يقولان الحمد لله الذي
جمع بيننا فيحمدان الله عزوجل باحسن

جائے گا اور جنت میں لبقدر ایک ہزار سال کی مسافت کے چلے گا یہ ایک ہزار سال کی مسافت لبقدر تین چار میل کی مسافت کی مدت میں بلکہ اس سے بھی کم میں طے ہو جائیگی راہ میں کچھ دشواری یا رکاوٹ پیش نہیں آئے گی حتےٰ کہ یہ اپنے بھائی کے پاس جاکر اسے سلام کریگا وہ اس کے سلام کا جواب دے گا اور اسے خوش آمدید کہہ کر اس کا خیر مقدم کرے گا۔ فرمایا وہ کہے گا بھائی جان آپ کہاں تھے مجھے تو آپ کی طرف سے ڈر لگا ہوا تھا۔ فرمایا پھر دونوں گلے ملیں گے پھر اللہ کا شکر ادا کریں گے اور کہیں گے ہمارے سچے معبود کا لاکھ شکر ہے کہ اس نے ہم دونوں میں ملاقات کرادی اور ہم دونوں کو اکٹھا فرما دیا اور دونوں انتہائی پیاری آواز میں حق تعالیٰ جل مجدہ کی حمد بیان کریں گے اور ایسی دل لبھانے والی آواز ہوگی کہ آج تک سنی نہ گئی ہوگی فرمایا پھر اس وقت ان دونوں سے حق تعالیٰ فرمائے گا اے میرے دونوں بندو! یہ عمل کا وقت نہیں بلکہ یہ وقت دعاؤں کا اور سوال کا ہے تمہاری جو مرضی ہو وہ مجھ سے مانگو میں تمہاری مرادیں بر لاؤں گا دونوں کہیں گے کہ اے پروردگار ہم دونوں کو اسی درجہ میں اکٹھا فرما دے پھر حق تعالیٰ ان دونوں کی اسی درجہ میں بیٹھک مقرر فرما دے گا، یہ بیٹھک ایک ایسے خیمہ میں ہوگی جو موتیوں اور یاقوتوں سے گھرا ہوا ہوگا اور ان دونوں کی بیویوں کے لئے اس کے علاوہ منزل ہوگی، فرمایا پھر وہ کھائیں پئیں گے اور ہر طرح کا فائدہ اٹھائیں گے۔

سرورِ عالم صلعم نے فرمایا ایک جنتی ایک لوالہ لیکر منہ میں رکھے گا پھر اس کے دل میں خیال آئے گا کہ دوسری قسم کا کھانا ہوتا فوراً وہ لوالہ اسی قسم کے کھانے میں بدل جائیگا جس کا دل میں خیال پیدا ہوا ہے پوچھا گیا یا رسول اللہ صلعم جنت کی زمین کیسی ہے فرمایا جنت کی زمین نرم ہے اور ہموار چاندی کی ہے اور اس کی خاک مشک ہے اس کے ٹیلے زعفران کے ہیں اور دیواریں موتی، یاقوت، سونے اور

اصوات سمعها احد من الناس قال فیقول
الله عز وجل لها عند ذلك یا عبدی لیس
هذا احین عمل ولکن هذا احین تحیۃ و
مسألۃ فاسألانی اعطیکما ماشئتما فیقولان
یارب اجمع بیننا فی هذه الدرجۃ قال فیجعل
الله عز وجل تلك الدرجۃ مجلسهما
فی خیمۃ محفوفۃ بالدر والیاقوت ولازواجہ
منزلی سوی ذلك قال فیشربون ویأکلون
ویتمتعون وکان صلی الله علیه وسلم یقول
ان الرجل منهم لیأخذ لقمۃ فیجعلها فی
فیه ثم یخطر بباله طعام آخر فتتحول تلك
اللقمۃ الی الذی تمنی قیل یا رسول الله ما
ارض الجنۃ قال ارضها رخامۃ من فضۃ
ملساء وترابها مسك وتلالها زعفران
وحیطانها در ویاقوت وذهب وفضۃ
یری ظاهرها من باطنها وباطنها من ظاهرها
ولیس فی الجنۃ قصر الا یری ظاهره من باطنه
وباطنه من ظاهره ولیس فی الجنۃ رجل
الا وهو یلبس ازارا ورداء وحللا غیر
مقطعۃ وغیر مخیطۃ ولیس منهم رجل الا
وهو یلبس تاجا من لؤلؤ مجوفا بالدر والیاقوت
والزبرجد له ضفیرتان من الذهب فی
عنقه طوق من ذهب محفوف بالدر والیاقوت
الاخضر وفی ید کل رجل منهم ثلاث اسورۃ
سوار من ذهب وسوار من فضۃ وسوار من

چاندی کی ہیں جن کا بیرونی حصہ اندر سے اور اندرونی حصہ باہر سے نظر آتا ہے جنت میں ہر شخص تہبند، چادر اور زیورات سے آراستہ رہے گا یہ کپڑے پھٹے ہوئے اور سلے ہوئے نہیں ہوں گے اور ہر جنتی کے سر پر موتیوں کا ایک تاج ہوگا جس میں مروارید، یاقوت اور زبرجد جڑے ہوئے ہونگے اس کی سونے کی دو زلفیں ہوں گی، گلے میں سونے کا طوق ہوگا جو موتیوں اور سبز یاقوت سے مرصع ہوگا ہر جنتی کے ہاتھ میں تین کنگن ہوں گے ایک سونے کا، ایک چاندی کا اور ایک مروارید کا۔ ان کے تاجوں کے نیچے موتی اور یاقوت کی جھالریں ہونگی اور وہ اپنے ان زیورات پر ریشمی لباس پہنے ہوئے ہونگے اور اس لباس پر دیبا اور سبز ریشم کی چادریں ہوں گی اور ایسی مسندوں پر ٹیک لگا کر بیٹھیں گے جن کا استر دیبا کا ہوگا اور ابرہ انتہائی خوبصورت اور منقش ہوگا۔ ان کے تخت سرخ یاقوت کے ہوں گے اور ان کے پائے موتیوں کے ہوں گے ہر تخت پر ایک ایک ہزار فرش بچھے ہوئے ہوں گے اور ہر فرش مستقل اور علیحدہ رنگ و نوع کا ہوگا کوئی کسی کے مشابہ نہ ہوگا۔ ہر تخت کے سامنے ستر ستر ہزار قالین بچھے ہوئے ہونگے اور ہر قالین کے ستر ستر رنگ ہونگے اور کوئی قالین کسی قالین سے ملتا جلتا نہ ہوگا ہر تخت کے دائیں طرف ستر ستر ہزار کرسیاں قرینہ سے رکھی ہوئی ہونگی اور بائیں طرف بھی اتنی ہی کرسیاں ہونگی اور ہر کرسی جدا گانہ اور ممتاز ہوگی۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ تمام جنتی خواہ اونچے طبقہ کے ہوں یا نیچے طبقہ کے ہوں، اپنے والد حضرت آدمؑ کے قد پر ہوں گے اور حضرت آدمؑ کا طول ۶۰ ہاتھ تھا اور تمام جنتی بے بالوں کے اور بے داڑھیوں اور مونچھوں کے ہوں گے سب کی سرمگیں آنکھیں ہونگی اور سر کے بال سخت سیاہ ہونگے سب جنتی مع اپنی بیویوں کے ایک ہی قد و قامت کے

لؤلؤ تحت تيجانهم اكاليل من درّ وياقوت
وعلى حللهم تلك يلبسون السندس وعلى
السندس الاستبرق والحرير الاخضر متكئين
على فرش بطائنها من استبرق وظواهرها
العبقري الحسان اسرتها من ياقوت احمر و
قوائمها اللؤلؤ على كل سرير منها الف مثال
لكل مثال سبعون لونا ليس منها مثال يشبه
الآخر بين يدى كل سرير منها سبعون الف
زربية لكل زربية سبعون لونا ليس منها
زربية تشبه صاحبتها عن يمين كل سرير
منها سبعون ألف كرسى وعن شمالها مثل
ذلك ليس منها كرسى يشبه الآخر وكان
صلى الله عليه وسلم يقول ان اهل الجنة
اجمعين اعلاهم واسفلهم على طول آدم
وطول آدم عليه السلام ستون ذراعا شبابا
جردا مردا مكحلين محمين هم ونساؤهم
على قد واحد قال فلما فعل ذلك بهم
نادى مناد فى الجنة فيسمع صوته اعلاهم
وادناهم واقصاهم فيقول يا اهل الجنة
ارضيتم منازلكم فيقولون باجمعهم
نعم والله لقد انزلنا ربنا منزل الكرامة
لا نبغى عنها حولا ولا بها بدلا رضينا
بربنا جارا اللهم ربنا فانا سمعنا مناديك
فاجبناه القول الصادق اللهم ربنا فانا
اشتهينا النظر الى وجهك فارناه فانه

ہوں گے، فرمایا: جب یہ تمام سامان ان کے لئے فراہم ہو جائیگا تو ایک منادی جنت میں اعلان کریگا جس کی آواز تمام جنتی سنیں گے اوپر والے بھی نیچے والے بھی اور دور والے بھی کہ اے جنت والو کیا تم اپنے گھروں سے خوش ہو؟ سب بیک زبان ہوکر اثبات میں جواب دیں گے اور کہیں گے ہاں ہم خوش ہیں اللہ کی قسم ہمیں ہمارے پروردگار نے عزت والی منزلوں میں اتار کر اعزاز بخشا ہے ہمارا ان سے منتقل ہونے کا یا کسی منزل کو بدلنے کا ارادہ نہیں ہم اپنے رب کے پڑوس سے خوش ہیں اے اللہ اے ہمارے پروردگار ہم نے تیرے منادی کا اعلان سنا اور ہم نے صحیح صحیح جواب دیا اے اللہ اے ہمارے پروردگار ہماری خواہش ہے کہ ہم تیرا رخ انور دیکھیں لہٰذا ہمیں اپنا رخ انور دکھا کیونکہ تیرے رخ انور کا دیدار ہمارے لئے سب سے بڑا ثواب ہے رخ انور دکھا پردہ اٹھا کر ۔ تیرے دیدار کے پیاسے کھڑے ہیں۔ فرمایا پھر حق تعالیٰ دارالسلام سے جس میں تشریف لاکر اپنے بندوں کو اپنے دیدار سے مشرف فرمائے گا کہے گا خوب بن سنور جا اور پوری طرح سے آراستہ و پیراستہ ہو جا اور میرے بندوں کی ملاقات کے لئے تیار ہو جا دارالسلام اپنے رب کا کلام سن کر سر تسلیم خم کر دیگا اور حکم کی مدت پوری ہونے سے پہلے ہی بن سنور جائیگا اور اپنے اندر آنیوالوں کا منتظر رہے گا پھر حق تعالیٰ ایک فرشتہ کو حکم فرمائے گا کہ میرے بندوں کو میری ملاقات کے لئے بلالا، فرمایا: پھر وہ فرشتہ مہربان اللہ کے پاس سے نکل کر بلند و لمبی اور پیاری آواز سے یہ اعلان کریگا کہ اے جنت والو اللہ کے پیارے بندو اپنے پروردگار کے دیدار کے لئے آؤ فرمایا: اس کی آواز اوپر والے اور نیچے والے سب ہی سنیں گے اور اپنے اپنے اونٹوں اور خچروں پر سوار ہو کر سفید مشک کے اور زرد زعفران

افضل ثوابنا عندك قال فامر الله عزوجل
عند ذلك الجنة فيها منزله ومجلسه
واسمها دار السلام خذى زينتك وتزيني
واستعدى لزيارة عبادى فاستمعت لربها
واطاعته قبل ان تنقضي الكلمة واخذت
زينتها واستعدت لزوار الله تعالى فيأمر الله
تعالى ملكا من الملائكة ان ادع عبادى
الى زيارتى قال فيخرج ذلك الملك من عند
الرحمٰن فينادى باعلىٰ صوته بصوت له
لذين ممدود فيقول يا اهل الجنة يا اولياء
الله زوروا ربكم قال فيسمع صوته اعلاهم و
اسفلهم فيركبون على النوق والبراذين بأجمعهم
فيسيرون فى ظل جنب الى تلال من مسك
ابيض وزعفران اصفر فيسلمون عند الباب
وتسليمهم ان يقولوا السلام علينا من ربنا
فيستاذنون فيؤذن لهم فيتعمدون فيدخلون
الباب فتهب ريح من تحت العرش اسمها
المثيرة فتنسف تلال المسك والزعفران
فتغبر فى جيوبهم ورؤسهم وثيابهم فيدخلون
وينظرون الى عرش ربهم وكرسيه نورا
يتلألأ عليهم من غير ان يتجلى لهم فيقولون
سبحانك ربنا قدوس رب الملائكة والروح
تباركت وتعاليت ارنا ننظر الى وجهك
قال فيأمر الله عزوجل الحجب التى من
نور ان اعتزلى فلا يزال يرتفع حجاب

کے ٹیلوں کے نیچے نیچے چھاؤں میں چل کر دروازے کے پاس آکر سلام کریں
گے ان کا سلام یہ ہوگا "ہم پر ہمارے پروردگار کی طرف سے سلامتی
ہو" اور اندر آنے کی اجازت مانگیں گے انہیں اجازت دیدی جائیگی
پھر قصد کرکے دروازے میں داخل ہوں گے پھر ایک ہوا جسے مثیرہ
کہا جاتا ہے عرش کے نیچے سے چلے گی اور مشک و زعفران کے ٹیلوں
سے گزر کر مشک و زعفران کی خوشبو میں لبس کر ان کے گریبانوں سروں
اور کپڑوں سے گزر جائیگی یہ خوشبو میں بسے ہوئے اندر جائیں گے اور
اپنے پروردگار کے عرش و کرسی کی طرف دیکھیں گے وہاں اپنے اوپر
ایک جھلملاتا ہوا نور دیکھیں گے لیکن ابھی ان کے رب کی تجلی نہیں
ہوئی ہوگی بے ساختہ کہیں گے: اے ہمارے پروردگار آپ کے لئے
پاکی ہے فرشتوں کا اور روح کا رب پاک ہے اے ہمارے رب
آپ برکت والے اور بلند و برتر ہیں آپ ہمیں اپنا رخ انور دکھائیں
کہ ہم اس سے اپنی آنکھیں ٹھنڈی کریں فرمایا پھر حق تعالیٰ نور
کے پردوں کو حکم فرمائے گا کہ ہٹ جاؤ بالآخر پردے یکے بعد دیگرے
اٹھتے چلے جائیں گے حتےٰ کہ ستر پردے اٹھ جائیں گے اور ہر پردہ
میں پہلے پردے سے ستر گناہ نور زیادہ ہوگا پھر رب العزت جل مجدہٗ
تجلی فرمائے گا اور تمام جنت والے سجدے میں گر جائیں گے اور جب تک
اللہ کو منظور ہوگا سجدے میں پڑے رہیں گے اور دعا پڑھیں گے
اے اللہ آپ پاک ہیں ہمیشہ آپ ہی کے لئے تعریفیں اور پاکیاں ہیں آپ
نے ہمیں جہنم سے نجات دی اور جنت میں داخل فرمایا یہ گھر کس قدر نفیس
و عمدہ ہے ہم آپ سے پورے طور پر راضی ہیں آپ بھی ہم سے راضی
رہیں، حق تعالیٰ فرمائے گا میں تم سے پورے طور پر راضی ہوں یہ عمل
کا زمانہ نہیں ہے یہ مسرت و شادابی اور نعمتوں کا زمانہ ہے مجھ
سے جو چاہو مانگو سب کچھ دوں گا۔ اور مجھ سے خواہش کرو میں تمہیں
بہت کچھ دوں گا، فرمایا پھر جنتی بلا کلام کے دلوں میں یہ خواہش کرنے لگیں

وراء حجاب حتى يرتفع سبعون حجابا كل حجاب
هو اشد نورا من الذى يليه سبعين ضعفا فيتجلى
لهم رب العزة عز وجل فيخرون له سجدا
ماشاء الله يقولون وهم ساجدون سبحانك
لك الحمد والتسبيح ابدا انجيتنا من النار
وادخلتنا الجنة فنعم الدار رضينا عنك الرضا
كله فارض عنا فيقول تبارك وتعالى قد رضيت
عنكم الرضا كله وليس هذا أوان عمل
ولكن هذا احين نضرة ونعيم فاسألونى
اعطكم وتمنوا على ازدكم قال فيتمنون من غير
ان يتكلموا فيتمنون ان يديم لهم ما اعطا
هم فيقول تعالى انى مديم لكم ما اعطيتكم
وزائدكم مثله قال فيرفعون رؤوسهم
بالتكبير ولا يستطيعون ان يرفعوا ابصارهم
الى ربهم عز وجل من شدة نور رب العزة
وذلك المجلس يسمى شرقى قبة عرش رب
العالمين فيقول لهم رب العزة مرحبا يا عبادى
وجيرانى واصفيائى واحبائى واوليائى وخيرتى
من خلقى واهل طاعتى قال فاذا بين يدى
عرش رب العزة منابر من نور من دون تلك
المنابر كراسى من نور من دون تلك الكراسى
الفرش ومن دون الفرش النمارق ومن دون النمارق
الزرابى قال فيقول لهم رب العزة هلمّ
اجلسوا على كرامتكم فيتقدم الرسل فيجلسون
على تلك المنابر ويتقدم الانبياء فيجلسون

کہ ہمیں دی ہوئی نعمتیں پائدار و دائمی ہوں حق تعالیٰ فرمائے گا کہ میں نے
تمہیں جو نعمتیں دی ہیں انہیں دوام بخش دیا ہے اور انکی مثل تم کو اور
بہت کچھ دینے والا ہوں پھر جنتی اللہ اکبر کہتے ہوئے اپنے سر اٹھائیں گے
اور رب العزت کے فرطِ نور کی وجہ سے نگاہیں اوپر نہ اٹھا سکیں گے کہ
رب العزت کو دیکھیں اس مجلس کو رب العالمین کے عرش کا مشرقی
قبہ کہا جاتا ہے ان سے رب العزت فرمائے گا اے میرے بندو میرے
پڑوسیو، میرے چنے ہوئے لوگو میرے دوستو، میرے ولیو، میری
مخلوق کے منتخب لوگو اور اے میرے اطاعت گزارو تمہیں یہ مسرت
مبارک ہو، مرحبا، تعال تعال۔ فرمایا: رب العزت کے عرش کے
سامنے نور کے منبر ہوں گے اور ان کے قریب نور کی کرسیاں ہوں گی
اور کرسیوں کے فرش بچھے ہوئے ہوں گے فرشتوں پہ گاؤ تکیے رکھے
ہوئے ہونگے اور گاؤ تکیوں کے پاس قالین بچھے ہوئے ہوں گے فرمایا
پھر ان سے رب العزت فرمائے گا آؤ اور اپنے اپنے حسب مراتب بیٹھ جاؤ
یہ سن کر رسول آگے بڑھیں گے اور منبروں پہ بیٹھ جائیں گے اور
علماء قالینوں پہ بیٹھ جائیں گے، فرمایا: پھر ان کے سامنے نور کی
میزیں رکھی جائیں گی جو یاقوت و مروارید سے مرصع ہونگی اور ہر میز
پر ستر ستر قسم کے کھانے ہونگے پھر رب العزت ایک خادم کو حکم
دیگا کہ اہل جنت کو کھانا کھلاؤ چنانچہ میز پر ستر ہزار مروارید و یاقوت
کے پیالے رکھے جائیں گے اور ہر پیالہ میں ستر ستر قسم کے کھانے ہوں
گے، فرمایا: پھر حق تعالیٰ فرمائے گا کہ اے میرے بندو کھانا تناول کرو
فرمایا پھر وہ ان میں سے جس قدر اللہ چاہے گا کھائیں گے فرمایا
پھر بعض بعض سے کہے گا کہ آج کا ہمارے گھر کا کھانا اس کھانے کے
سامنے خواب جیسا تھا یعنی کچھ بھی نہ تھا فرمایا: پھر رب العزت
اپنے خادموں سے فرمائیگا کہ میرے بندوں کو مشروبات پلاؤ چنانچہ
وہ ان کے پاس مشروبات لائیں گے اور جنت والے ان میں سے

على تلك الكراسى ويتقدم الصالحون فيجلسون على تلك الزرابي قال فتوضع لهم موائد من نور على كل مائدة سبعون لونا مكللة باللؤلؤ والياقوت قال فيقول رب العزة لحفدته اطعموهم فيضع لهم على كل مائدة سبعون الف صحفة من درّ وياقوت وفي كل صحفة سبعون لونا من الطعام قال فيقول عزوجل كلوا يا عبادى قال فياكلون ماشاء الله من ذلك قال فيقول بعضهم لبعض ان طعامنا اليوم الذى عند اهلنا عند هذا احلم قال فيقول رب العزة لحفدته اسقوا عبادى قال فياتونهم لشراب فيشربون منه فيقول بعضهم لبعض ان شرابنا عند هذا الشراب حلم قال فيقول رب العزة لحفدته اطعمتموهم وسقيتموهم ففكهوهم الآن قال فياتون بفاكهة فياكلون منها فيقول بعضهم لبعض ان فاكهتنا عند هذه احلم قال فيقول رب العزة سبحانه اطعمتموهم وفكهتموكم وسقيتموهم اكسوهم وحلوهم قال فياتونهم بكسوة وحلية يكسونها فيقول بعضهم لبعض ان كسوتنا وحليتنا عند هذه احلم قال فبينما هم جلوس على كراسيهم لبعث الله عزوجل عليهم ريحًا من تحت العرش تسمى المثيرة فتاتيهم بمسك وكافور من تحت العرش اشد بياضا من الثلج فتغبر ثيابهم ورؤسهم وجيوبهم

پیئں گے اور بعض بعض سے کہیں گے کہ ہمارے گھر مشروبات ان مشروبات کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں فرمایا پھر رب العزت اپنے خدام سے فرمائے گا کہ تم نے انہیں کھلا پلا دیا اب ان کو پھل کھلاؤ چنانچہ خدام ان کے سامنے پھل لاکر رکھ دیں گے اور وہ ان پھلوں میں سے کھائیں گے اور بعض بعض سے کہے گا کہ ہمارے گھروں کے پھل ان کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں، فرمایا: پھر رب العزت فرمائے گا کہ تم نے میرے بندوں کو کھلایا پلایا اور میوے دئیے اب انہیں جوڑے اور زیورات پہناؤ پھر خدام ان کے پاس جوڑے اور زیورات لائیں گے اور وہ انہیں پہنیں گے اور بعض سے بعض کہے گا کہ ہمارے گھر کے جوڑے اور زیورات ان کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں فرمایا کہ وہ ابھی کرسیوں پر بیٹھے ہوئے ہوں گے کہ اچانک حق تعالےٰ کے حکم سے ایک ہوا چلے گی جو عرش کے نیچے سے آئیگی اسے مثیرہ کہا جاتا ہے یہ ہوا مشک وکافور کی خوشبو میں لسی ہوئی ہوں گی وہ مشک برف سے زیادہ سفید ہوگا اور ان کے کپڑوں، سروں اور گریبانوں کو خوشبو میں بساتے ہوئے گزر جائے گی پھر ان سے کھانے کی میزیں معہ تمام کھانوں کے ہٹالی جائیں گی، سرور عالم صلعم نے فرمایا: پھر ان سے رب العزت فرمائے گا اب مجھ سے سوال کرو میں تمہیں دوں گا اور فرمائشیں کرو میں تمہاری فرمائشیں پوری کردوں گا اور خواہش کرو میں تمہاری خواہش پوری کردوں گا سب یک زبان ہوکر کہیں گے، اے اللہ اے ہمارے رب ہماری یہ خواہش ہے کہ آپ ہم سے راضی ہوجائیں حق تعالیٰ فرمائے گا: اے میرے بندو میں تم سے راضی ہوں فرمایا: پھر وہ تکبیر و تسبیح کے ساتھ سجدوں میں گر پڑیں گے حق تعالیٰ فرمائے گا کہ اے میرے بندو سجدے سے اپنے سر اٹھاؤ یہ عمل کا وقت نہیں یہ وقت تو لذت و نعمت کا ہے فرمایا: پھر وہ اپنے سر اٹھائیں گے اور ان کے چہرے ان کے رب کے نور کی وجہ سے

فتطیبھم ثم ترفع عنھم الموائد مع علیھا من الطعام قال علیہ الصلاۃ والسلام فیقول لھم رب العزۃ سلونی الآن اعطکم وتمنوا علی ازدکم قال فیقولون باجمعھم اللھم ربنا فانا نسالک رضاک عنا فیقول عزوجل انی قدر ضیت یا عبادی عنکم قال فیخرون لہ سجدا بالتسبیح والتکبیر فیقول رب العزۃ یا عبادی ارفعوا رء وسکم لیس ھذا حین عمل ھذا حین نظرۃ ونعیم قال فیرفعون رء وسھم ووجوھھم مشرقۃ من نور ربھم قال فیقول رب العزۃ عزوجل انصرفوا الی منازلکم قال فیخرجون من عند ربھم ثم تلقاھم غلمانھم بدوابھم قال فیرکب کل واحد منھم علی ناقتہ او برذونہ ویرکب معہ سبعون الف غلام علی مثل الذی یرکب فیسیر من شاء منھم بالسواد الی دارہ ثم یسیر معہ سائرھم حتی یقدم القصر الذی یرید قال فاذا جاء قصرہ فدخل علی زوجتہ قامت الیہ فرحبت بہ وقالت لہ جئتنی یا حبیبی جئتنی بحسن ونور جمال وکسوۃ وریح وحلیۃ لم افارقک علیھا قال فینادی ملک من عند الرحمن عزوجل بصوت عال فیقول یا اھل الجنۃ کذلک انتم ابدا یجدد لکم النعیم قال والملائکۃ یدخلون علیھم من کل باب سلام علیکم بما صبرتم

کھلے ہوئے ہونگے، فرمایا: پھر رب العزت فرمائیگا اچھا اب اپنے اپنے گھر چلے جاؤ۔ فرمایا پھر یہ اپنے اپنے رب کے پاس سے نکلیں گے اور ان کا استقبال گھوڑوں پر سوار ہو کر اور ان کے لئے سواریاں لیکر غلمان کریں گے اور انہیں ان کی سواریاں دیں گے فرمایا پھر ان میں سے ہر ایک اپنے اونٹ یا خچر پر سوار ہوگا اور اس کے ساتھ ستر ستر ہزار غلام اسی کی جیسی سواریوں پر سوار ہو کر اس کے جلوس میں چلیں گے چنانچہ یہ پورا جلوس مل کر چلے گا اور جنتی اس جلوس کے ہمراہ اپنے گھر پہنچے گا پھر جب یہ اپنے قصر میں جائے گا اور اپنی بیوی کے کمرے میں رونق افروز ہوگا تو بیوی اسے خوش آمدید کہے گی اور محبت میں کہے گی اے میرے محبوب آپ میرے پاس تشریف لے آئے آپ تو انتہائی حسین و درخشاں بن کر آئے ہیں آپ پر غضب کا حسن و جمال ہے پر تکلف لباس و زیورات ہیں اور آپ سے خوشبو کی لپٹیں آ رہی ہیں جب آپ میرے پاس سے گئے تھے تو اس حسن و جمال اور خوبی و کمال میں نہ تھے فرمایا: پھر حق تعالیٰ جل مجدہ کی طرف سے بلند آواز سے ایک منادی اعلان کرے گا اے جنت والو تم ہمیشہ ہمیشہ اسی حال پر رہو گے اور تمہارے لئے اسی طرح ہمیشہ تازہ بتازہ نعمتوں کی تجدید کی جاتی رہے گی فرمایا: اور فرشتے ہر دروازے سے ان کے پاس جائیں گے اور کہیں گے کہ تمہارے صبر کرنے کی وجہ سے تم پر سلامتیاں ہوں لہذا یہ آخرت کا گھر کیسا اچھا ہے تمہارا پروردگار تم کو سلام فرماتا ہے ان فرشتوں کے ساتھ بہت سے کھانے، مشروبات، جوڑے اور زیورات ہوں گے جو ان کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

رسول اللہ صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت میں سو درجے ہیں اور ہر دو درجوں کے درمیان ایک امیر ہے جس کی فضیلت و سرداری کو جنت والے مانتے ہیں ہر جنت میں سفید مشک اور زرد زعفران کے پہاڑ ہیں جب جنت والے کھانا کھا کر فارغ ہوتے ہیں تو انہیں

فنعم عقبی الدار ان ربكم يقرأ عليكم السلام
ومعهم من الاطعمة والاشربة والكسوة
والحلية وكان صلى الله عليه وسلم يقول
ان في الجنة مائة درجة ما بين كل درجتين
امير يرون له الفضيلة والسودد فيها جبال
من مسك ابيض وزعفران اصفر اذا اكلوا
طعامهم تجشوا اطيب من المسك فاذا شربوا
شرابهم رشحت جلودهم لا يتغوطون ولا
يبهرقون الماء ولا يبصقون ولا يتمخطون ولا
يمرضون ولا يصدعون وكان صلى الله عليه
وسلم يقول اهل الجنة اعلاهم واسفلهم
يتغدون متكئين ساعتين ويتفاضلون ساعتين
ويمجدون خالقهم اربع ساعات ويتزاورون
ساعتين وفيها ليل ونهار وظلمة ليلها اشد
بياضا من نهار اليوم سبعين جزاء وكان
صلى الله عليه وسلم يقول ان ادنى اهل الجنة
عطية من لو نزل عليه الانس والجن لكان
عنده من الكراسي والفرش والنمارق و
الزرابي ما يجلسون ويتكئون عليه ويفضل
عليهم من الموائد والصحائف والخدم
والطعام والشراب الا كقدر ما اصاب
رجلا واحدا وكان صلى الله عليه وسلم
يقول ان جذوع الشجر ذهب ومنها فضة
ومنها ياقوت ومنها زبرجد وسعفها
مثل ذلك وورقها كاحسن حلل رآها احد

ڈکار آتی ہے جس کی خوشبو مشک کی خوشبو کو شرماتی ہے اور مشروبات پی کر مشک جیسا پسینہ آتا ہے جنتی بول و براز سے محفوظ ہیں نہ انہیں تھوک، رینٹھ اور بلغم آتا ہے نہ بیمار پڑتے ہیں اور نہ دوسروں کی شکایت پیدا ہوتی ہے نبی صلعم فرمایا کرتے تھے: جنت کے ہر طبقہ والے ٹیک لگا کر صبح کا کھانا دو ساعتوں میں کھاتے ہیں اور دو ساعت تک معاملہ کرتے ہیں اور چار ساعت اپنے خالق کی مجد کا اظہار کرتے ہیں اور دو ساعت تک ملاقات کرتے ہیں جنت میں دن بھی ہیں اور راتیں بھی، جنت کی رات کی تاریکی بھی آج کے دن کی روشنی سے ستر گنا زیادہ روشن ہے۔ رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت کے معمولی اور ادنیٰ شخص کے عطیات اس قدر ہوں گے کہ اگر تمام انسان اور جن اس کے مہمان ہوں تو اس کے پاس اتنی کرسیاں، فرش، گاؤ تکئے اور قالین ہوں گے کہ سب ان پر ٹیک لگا کر آرام سے بیٹھ سکیں گے اور دسترخوان، پیالے خدام اور طعام و شراب سب کے لئے کافی ہوں گے بلکہ بچ بھی جائیں گے، رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت کے درختوں کے تنے سونے کے، چاندی کے، یاقوت کے، اور زبرجد کے ہیں اور ان کی شاخیں بھی اپنے اپنے تنے کی طرح ہیں اور پتے انتہائی خوبصورت زیور کی طرح ہیں اور ان کے پھل مکھن سے زیادہ نرم اور شہد سے زیادہ میٹھے ہیں ہر درخت کا ارتفاع پانسو سال کی مسافت کا ہے اور جڑ کی موٹائی ستر سال کی مسافت کی ہے جب جنتی نگاہ اٹھا کر اسے دیکھے گا تو اس کی نگاہ اس کی سب سے اونچی شاخوں تک اور اس کے پھلوں تک پہنچ جائے گی اور ہر درخت پر ستر ستر ہزار قسم کے پھل ہیں اور ہر پھل کا ذائقہ جداگانہ ہے جب جنتی کو اس کے کسی پھل کی خواہش ہوتی ہے تو وہ شاخ جس پر وہ پھل لگا ہوا ہے جس کی جنتی کو

وثمرها الين من الزبد واحلى من العسل
طول كل شجرة منها خمسمائة عام وغلظ اصلها مسيرة
سبعين عاما اذا رفع الرجل منهم بصره نظر الى اقصى فرع من
الشجرة وما فيها من الثمار وان على كل شجرة سبعين الف لون
من الثمار وليس منها لون على طعم الآخر اذا اشتهى شيئا من تلك
الانواع انحنت له تلك الشعبة التى فيها تلك
الثمرة التى اشتهى من مسيرة خمسمائة عام
او مسيرة خمسين عاما او دون ذلك حتى
ياخذها بيده ان شاء فان عجز ان ياخذها
بيده فتح فاه فدخلت فيه فاذا قطف
منها شيئا احدث الله مكانها احسن
منها واطيب فاذا اصاب منها حاجته
واكتفى رجعت الشعبة حيث كانت ومنها
شجرة لا تثمر ولكن فيها اكمام فيها حرير
وحلل وسندس وزخرف وعبقري ومنها
شجرة لها اكمام فيها المسك والكافور
وكان صلى الله عليه وسلم يقول اهل الجنة
يرون ربهم كل يوم جمعة وكان صلى الله
عليه وسلم يقول لو ان اكليلا من الجنة
دلى من السماء لذهب بضوء الشمس
وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان فى
الجنة قصورا فى كل قصر منها اربعة
انهار ماء معين ولبن معين وخمر معين
وعسل معين اذا شرب منه شيئا صار
ختامه مسكا ولا يشربون منها شيئا

خواہش ہے جنتی کے سامنے پانسو سال کی مسافت سے یا پچاس سال کی
مسافت سے یا اس سے کم کی مسافت سے جھک کر آجاتی ہے حتیٰ کہ
وہ اگر چاہے تو خود اپنے ہاتھ سے اسے توڑ لے۔ اگر وہ کسی وجہ سے
اسے توڑنے سے قاصر رہے تو اپنا منہ کھول لے گا اور وہ پھل اس
کے منہ میں چلا جائے گا پھر جب جنتی پھل توڑ لیتا ہے تو حق تعالےٰ
اس جگہ سے بہتر اور عمدہ پھل پیدا کر دیتا ہے جب جنتی اپنی ضرورت
پوری کر لیتا ہے تو شاخ اٹھ کر اپنی جگہ چلی جاتی ہے بعض درختوں
پر پھل نہیں آتے مگر ان میں گول گول گھنڈیاں بندھ جاتی ہیں (جیسے
کپاس کے درخت میں ڈوڈے آتے ہیں اور کھل جانے پر ان سے
کپاس نکلتی ہے) ان گھنڈیوں سے ریشم (ریشمین جوڑے مہین ریشم
دبیز ریشم اور نفیس و عمدہ ریشم نکلتا ہے اور بعض درختوں کے
غنچوں سے مشک اور کافور نکلتے ہیں۔ سرور عالم صلعم فرمایا کرتے
تھے کہ جنت والے ہر جمعہ کے دن اپنے پروردگار کو دیکھیں گے آپ
فرمایا کرتے تھے کہ اگر جنت کا ایک تاج آسمان سے لٹکا دیا جائے
تو سورج کی روشنی ماند ہو کر رہ جائے آپ فرمایا کرتے تھے کہ
جنت میں محل ہیں ہر محل میں چار چار نہریں جاری ہیں ایک نہر صاف
شفاف پانی کی ایک خالص دودھ کی ایک ستھری ہوئی شراب کی
اور ایک صاف شہد کی جب جنتی ان میں سے پی چکتا ہے تو اخیر
میں مشک جیسی خوشبو آتی ہے جنتی ان نہروں میں سے کسی نہر کا مشروب
نہیں پیتے جب تک یہ مشروب جنت کے کسی چشمہ کے مشروب سے
نہ ملایا جائے جنت میں ایک چشمہ زنجبیل (سونٹھ) کا ہے دوسرا
تسنیم ہے اور تیسرا کافور کا ہے حق تعالیٰ کے مقرب و خاص بندے
انہیں چشموں کا خالص مشروب پیتے ہیں۔ رحمت عالم صلعم
فرمایا کرتے تھے کہ اگر اللہ تعالےٰ یہ فیصلہ فرما دیتا کہ آپس میں
ایک دوسرے کے جام سے پیا کرو تو کوئی کبھی بھی اپنا جام اپنے

حتی یمزج من عیون فی الجنۃ اسم احدھا الزنجبیل والاخری تسنیم والاخری کافور وإن المقربین یشربون منھا صرفا وکان صلی اللہ علیہ وسلم یقول لولا ان اللہ قضی بینھم انھم یتنازعون الکأس بینھم ما رفعوھا من افواھھم ابدا وکان صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اھل الجنۃ یتزاورون علی مسیرۃ مائۃ الف عام وفوق ذلک فاذا رجعوا من عند اخوانھم فلھم اھدی الی منازلھم من احدکم الی منزلہ وکان صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اھل الجنۃ اذا زاروا ربھم عزوجل وارادوا الانصراف یعطی کل رجل منھم رمانۃ خضراء فیھا سبعون حبۃ لکل حبۃ سبعون لونا لیس منھا حبۃ علی لون الاخری فاذا انصرفوا من عند ربھم عزوجل مروا فی اسواق الجنۃ لیس فیھا بیع ولا شراء وفیھا من الحلی والحلل والسندس والاستبرق و الحریر والزخرف والعبقری من درو یاقوت واکالیل معلقۃ نیاخذون من تلک الاسواق من ھذہ الاصناف مایطیقون حملہ ولا ینقص من اسواقھا شیء وفیھا صور کصور الناس من احسن مایکون مکتوب علی نحر کل صورۃ منھا من تمنی ان یکون حسنہ علی حسن صورتی جعل اللہ حسنہ علی صورتی فمن تمنی ان یکون حسن وجھہ علی

منہ سے نہ ہٹاتا، نبی صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنتی ایک ہزار سال کی یا اس سے زیادہ کی مسافت سے ایک دوسرے کی زیارت کریں گے پھر جب اپنے بھائیوں کے پاس واپس آئیں گے تو وہ سیدھے اپنے محل پہنچ جائیں جیسے دنیا میں ہر شخص اپنے گھر پہنچ جاتا ہے اس سے زیادہ جنتی اپنے محل کو پہچانیں گے۔

نبی اکرم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جب جنتی رب کے دیدار سے فارغ ہو کر واپس ہونا چاہیں گے تو ہر ایک کو ایک سبز انار دیا جائے گا جس میں ستر دانے ہوں گے اور ہر دانہ کے ستر ستر رنگ ہوں گے اور ہر دانہ کے جدا گانہ رنگ ہوں گے پھر جب یہ اپنے پروردگار عزاسمہ کے پاس سے واپس آئیں گے تو جنت کے بازاروں میں سے گزریں گے جن میں خرید و فروخت نہیں ہوتی وہاں زیورات، جوڑے، مہین و دبیز ریشم، ریشم، مزین و منقش ریشم عمدہ عمدہ موتی، یاقوت اور تاج قرینہ سے دکانوں میں سجے رہتے ہیں بھر اپنی خواہش کے مطابق ان چیزوں میں سے چیزیں اٹھا کر لیجائیں گے اور دوکانوں کی چیزوں میں کوئی فرق نہیں آئیگا اور نہ کمی پیدا ہوگی وہاں لوگوں کی تصویروں کی طرح خوبصورت تصویریں بھی ہوں گی ہر تصویر کے سینہ پر لکھا ہوا ہوگا اگر کوئی میری صورت جیسے حسن کا آرزومند ہو تو حق تعالےٰ اسے میرا جیسا حسن عطا فرما دیگا، فرمایا: پھر جنتی اپنے گھر جائیں گے اور راہ میں ان سے غلمان ملیں گے وہ قطار باندھے کھڑے ہونگے اور خوش آمدید و سلام کرینگے اور ہر ایک دوسرے کو اس کی آمد کی بشارت دیتا ہے حتےٰ کہ یہ بشارت اس کی بیوی کو بھی مل جاتی ہے اور وہ خوشی میں اس کے استقبال کے لئے خوش آمدید کہنے کے لئے اور خیر مقدم و سلام کرنے کے لئے محل کے دروازے پر آ کھڑی ہوتی ہے اور اپنے شوہر کو گلے سے لگا لیتی ہے اور وہ اسے

تلك الصورة جعله الله على تلك الصورة قال
ثم ينصرفون الى منازلهم فيلقاهم غلمانهم
صفوفا قياما بالترحيب والتسليم فيبشر كل واحد
منهم صاحبه الذي يليه حتى تبلغ البشرى
زوجته ثم يستخفها الفرح حتى تقوم اليه
فتستقبله عند بابه بالترحيب والتسليم فتعانقه
وليجا لقرها فيه خلال جميعا معتنقين وكان صلى الله
عليه وسلم يقول لو ان امرأة من نساء اهل الجنة
برزت لم يرها ملك مقرب ولا نبي مرسل الا
افتتن بحسنها وكان صلى الله عليه وسلم يقول
ان آخر شراب يشربه اهل الجنة على اثر طعامهم
شراب يقال له طهور دهاق فاذا شرب منه
شربة هضم طعامهم وشرابهم فجعله كالمسك
وجشاء المسك ولا يكون في بطونهم اذى فاذا
شربوا اشتهوا الطعام فهذا دأبهم ابدا
كان صلى الله عليه وسلم يقول ان دواب اهل
الجنة خلقن من ياقوت ابيض وكان صلى الله
عليه وسلم يقول هن ثلاث جنات الجنة وعدن
ودار السلام الجنة اصغر من جنة عدن
بسبعمائة الف جزء وان قصور الجنة
ظاهرها من ذهب وباطنها من زبرجد و
ابرجتها من ياقوت احمر وشرفاتها نظام
اللؤلؤ وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان الرجل
من اهل الجنة ليتمتع عند زوجته النكاة
الواحدة مقدار سبعمائة عام ما يتحول ثم

گلے سے لگا لیتا ہے اور دونوں بغلگیر ہو کر محل کے اندر جاتے ہیں۔
رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے: اگر جنت کی کوئی عورت ظاہر ہو جائے تو اگر اسے کوئی مقرب فرشتہ اور کوئی اولوالعزم پیغمبر بھی دیکھے تو فتنہ میں پڑے بغیر نہ رہے۔

قیامت ہیں بانکی ادائیں تمہاری ؎ ادھر آ دلے لوں بلائیں تمہاری

سرور عالم صلعم نے فرمایا کھانا کھانے کے بعد جنت والوں کا آخری مشروب جسے وہ پئیں گے طہور دہوق ہوگا اس شراب کے ایک ہی گھونٹ سے کھایا پیا سب ہضم ہو جاتا ہے اس میں مشک جیسی خوشبو ہے ڈکار بھی مشک کی خوشبو میں لپٹی ہوئی آئے گی اور پیٹ کا میل کچیل پاک کرنے والی ہوگی جب جنتی یہ شراب پی لیں گے تو فوراً بھوک لگے گی اہل جنت کا ہمیشہ ہمیش یہی حال رہے گا۔ نبی اکرم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ حق تعالیٰ نے جنت والوں کے چوپائے سفید یاقوت سے بنائے ہیں، رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ تین جنتیں ہیں، جنت جنت عدن اور جنت دارالسلام جنت، جنت عدن سے سات لاکھ حصے کم ہے اور جنت کے محل باہر سے سونے کے ہیں اور اندر سے زبرجد کے ہیں اور جنت کے برج سرخ یاقوت کے ہیں اور کنگرے موتیوں کی لڑیوں سے بنائے گئے ہیں آپ فرمایا کرتے تھے کہ جنتی اپنی بیوی کے پاس ایک کروٹ میں بقدر سات سو سال کے لذت اندوز رہتا ہے اور کروٹ نہیں بدلتا پھر اسے اس کی دوسری بیوی اس سے اچھے محل میں سے آواز دیتی ہے کہ اے حبیب اب ہماری باری کا وقت آگیا ہے پوچھتا ہے: آپ کون ہیں؟ وہ عرض کرتی ہے میں ان نعمتوں میں سے ہوں جن کے بارے میں حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ انسان کو معلوم نہیں کہ اس کے لئے آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچانے والی کیا کیا نعمتیں چھپا کر رکھی گئی ہیں، یہ سن کر جنتی اس کے پاس چلا جاتا ہے اور اس کے پاس بھی بقدر سات سو سال کے ٹھہرتا ہے اور اس کے پاس کھانا

تناديه زوجته الاخرى من القصر احسن منها يا اخي قد آن لك ان تكون لنا منك دولة فيقول الرجل من انت ؟ فتقول انا من التي يقول الله عزوجل فلا تعلم نفس ما اخفي لهم من قرة اعين فيتحول اليها فيمكث عندها مقدار سبعمائة عام ياكل ويشرب ويتمتعها وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان في الجنة لشجرة يسير الراكب في ظلها سبعمائة عام ما يقطعها تجري من تحتها الانهار وان على كل غصن من غصونها مدائن مبنية طول كل مدينة منها عشرة آلاف ميل وان ما بين كل مدينة الى الاخرى كما بين المشرق والمغرب وان عيون السلسبيل لتجري من تلك القصور الى تلك المدائن وان الورقة منها لتظل الامة الكبيرة العظيمة وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان الرجل من اهل الجنة اذا دخل على زوجته قالت والذي هو اكرمني بك ما في الجنة شيء هو احب الي منك قال فيقول لها ايضا مثل ذلك قال وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان في الجنة ما لا يصفه الواصفون ولا يخطر على قلوب العالمين ولا تسمع به آذان الواعين وفيها ما لم تره عيون المخلوقين وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان الله عزوجل ينزل المتحابين فيه في جنة

پہنچتا ہے اور اس کے وصل سے لطف اندوز ہوتا ہے۔

رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت میں ایک درخت ہے جس کی چھاؤں ایک سوار سات سو برس تک چل کر بھی طے نہیں کر سکتا اس کے نیچے نہریں جاری ہیں اور اس کی ہر شاخ میں متعدد شہر بسے ہوئے ہیں اور ہر شہر دس ہزار میل میں پھیلا ہوا ہے اور ایک شہر سے دوسرے شہر تک مشرق سے لیکر مغرب کے برابر فاصلہ ہے اور سلسبیل کے چشمے ان محلوں سے ان شہروں تک جاتے ہیں اس کا ایک پتہ ایک بڑی اور عظیم جماعت پر سایہ کرتا ہے۔ آپ فرمایا کرتے تھے کہ جب جنتی اپنی بیوی کے پاس جائے گا تو وہ عرض کرے گی اس کی قسم جس نے تم کو مجھے عطا فرمایا کہ مجھے عزت بخشی ہے جنت کی کوئی چیز تم سے زیادہ مجھے پیاری نہیں اور یہ بھی اپنی بیوی سے انہیں الفاظ میں اظہار محبت کریں گے۔ راوی کہتا ہے کہ رسول اللہ صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت میں وہ وہ نعمتیں ہیں جن کو بیان کرنے والے بیان نہیں کر سکتے اور دنیا والوں کے دلوں میں ان کا تصوّر بھی نہیں اور نہ سننے والوں کے کانوں نے ان کا حال سُنا ہے اور جنت میں وہ چیزیں ہیں جن کو مخلوق کی آنکھوں نے کبھی نہیں دیکھا رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ حق تعالیٰ جل مجدہٗ ان دو شخصوں کو جو صرف اللہ تعالیٰ کے لئے زیبا ہیں ایکدوسرے سے محبت کرتے تھے۔ سرخ یاقوت کی بالائی منزل پر جنت عدن میں جگہ عطا فرمائے گا جسکی موٹائی (طول و عرض) ستر ہزار سال کی مسافت ہے اور اس میں ستر ہزار گھر ہیں ہر گھر میں ایک عالیشان محل ہے یہ بالاخانے جنت والوں کے محلوں سے اوپر ہیں اور ان کے دروازوں پر نورانی تحریریں ہیں یہ لکھا ہوا ہے یہ لوگ اللہ کی رضا کے لئے آپس میں محبت کرنیوالے تھے جب ان میں سے کوئی اپنے محل سے جنت والوں کو جھانک کر دیکھتا ہے تو اس کے چہرے کی روشنی سے جنت والوں کے محل جگمگا جاتے ہیں جیسے سورج کی روشنی سے زمین والوں کے گھروں میں روشنی

عدن علی عمود من یاقوتۃ حمراء غلظہا مسیرۃ
سبعین الف عام علی سبعین الف بیت لکل
بیت قصر مشرفین علی اہل الجنۃ مکتوب
علی جباہہم کتاب من نور ہولاء المتحابون
فی اللہ اذا اطلع احد ہم من قصرہ الی اہل
الجنۃ ملا نور وجہہ قصور اہل الجنۃ
کما تملا الشمس بیوت اہل الارض فینظر
اہل الجنۃ وجہہ فیقول بعضہم لبعض
ہذا من المتحابین فی اللہ عزوجل فاذا
وجہہ مثل القمر لیلۃ البدر وکان صلی اللہ
علیہ وسلم یقول ان فضل حسن الرجل علی
حسن الخادم من اہل الجنۃ کمثل القمر
لیلۃ البدر علی النجوم وکان صلی اللہ علیہ
وسلم یقول ان نساء اہل الجنۃ یتغنین عند
آخر طعامہم باصوات لذیذۃ ممدودۃ یقلن
نحن الخالدات فلا نموت ابدا ونحن الآمنات
فلا نخاف ابدا ونحن الراضیات فلا نسخط
ابدا ونحن الشابات فلا نہرم ابدا ونحن
الکاسیات فلا نعری ابدا ونحن الخیرات
الحسان ازواج قوم کرام وکان صلی اللہ
علیہ وسلم یقول ان طیر الجنۃ لہ سبعون
الف ریشۃ لکل ریشۃ منہا لون لیس یشبہ
الآخر عظم کل طیر منہا میل فی میل
اذا اشتہی المومن شیئا منہا اتی بہ فوضع
فی جوف الصحفۃ فانتفض فوقع منہ سبعون

پھیل جاتی ہے پھر جنت والے اس کا درخشندہ چہرہ دیکھتے ہیں اور آپس میں کہتے ہیں کہ یہ ان میں سے ایک ہیں جو دنیا میں صرف اللہ کے لئے باہم دوست تھے پھر یکایک ان کے چہرے بھی چودھویں رات کے چاند کی طرح جگمگا اٹھتے ہیں۔ رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنتی کا حسن و جمال اپنے خادم کے حسن و جمال کی بہ نسبت ایسا ہے جیسے بدر کی روشنی بہ نسبت تاروں کے ہوتی ہے، سرور عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت والوں کی بیویاں کھانا کھانے کے بعد انتہائی پیاری لمبی اور رس بھری آواز میں ان الفاظ میں یہ نظم پڑھتی ہیں ؎

مرغ شاخ درخت لاہوتیم ❊ گوہر درج گنج اسراریم
بہ امید عبیر خاک درشس ❊ فارغ از نافہائے تاتاریم

؎

ہم زندۂ جاوید ہیں ہم پہ فنا کا شر نہیں ❊ پُر امن ہیں بے خوف ہیں ہم کو کسی کا ڈر نہیں
ہم خوش ہیں اور ممکن نہیں ناخوش ہوں یا ناراض ہوں ❊ ہم دائمی ہیں نوجوان پیری کا بس ہم پر نہیں
شاہانہ ملبوسات سے آراستہ ہر دم ہیں ہم ❊ ہم خوبصورت نیک خو بد خوئی کی خو گر نہیں
ہم مہ جبین و دلربا و لطیف ہیں ان حضرات کی
جو اولیاء اللہ ہیں ان سے کوئی برتر نہیں

رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت کے پرندے کے ستر ہزار پر ہوتے ہیں اور ہر پر جداگانہ رنگ کا ہوتا ہے کوئی پر دوسرے پر کے مشابہ نہیں ہوتا ہر پرندے کی جسامت ایک میل لمبی اور ایک میل چوڑی ہے اگر مومن کسی پرندے کو شکار کرنا چاہے گا تو فوراً فرشتے اسے لا کر پیالہ کے اندر رکھ دیتے ہیں پھر وہ پھڑ پھڑاتا ہے تو ستر قسم کے پکے ہوئے بھنے ہوئے اور طرح طرح کے کھانے اس کے پروں سے پیالوں میں آموجود ہوتے ہیں جن کا مزا من سے زیادہ عمدہ اور نرمی مکھن سے زیادہ اور سفیدی دہی سے کہیں بڑھی ہوئی ہوتی ہے پھر جب جنتی ان میں سے سیر ہو کر کھا چکتا ہے تو پھر وہ پرندہ پر جھاڑ کر اڑ جاتا ہے اور اس کا کوئی پر

لونا من الطعام من نحو طبيخ وشيء والوان شتى طعمها اطيب من المن ولبنها الين من الزبد وبياضها اشد بياضا من المخيض فاذا اكل منها انتفض وطار ولم تنقص منها ريشة فطيورهم ومراكبهم ترعى في رياض الجنة حول قصورهم وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان اهل الجنة يعطيهم الله تعالى خواتيم من ذهب يلبسونها وهي خواتيم الخلد ثم يعطيهم خواتيم من در وياقوت ولؤلؤ وذلك اذا زاروه في دار السلام وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان اهل الجنة اذا زاروا ربهم اكلوا و شربوا وتمتعوا قال يقول رب العزة عزوجل ياداود مجدني بصوتك الحسن فيمجده ماشاء الله تعالى من ذلك فلا يبقى شيء في الجنة الا انصت لحسن صوته ولذاذته ثم يحبوهم رب العزة عزوجل بالكسوة والحلية ثم ينصرفون الى اهليهم وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان لكل رجل من اهل الجنة شجرة يقال لها طوبى فاذا اراد احدهم ان يلبس الكسوة المرتفعة انطلق الى طوبى فتفتحت له اكمامها وهي ستة الوان في كل واحد منها سبعون لونا ليس منها ثوب لونه على لون الآخر ولا على وشيه فياخذ من اي ذلك شاء وكان صلى الله عليه وسلم يقول ان ازواج اهل

نہیں جھڑتا لہٰذا جنتیوں کے پرندے اور سواریاں جنت میں اور ان کے قصروں کے اس پاس چرتی ہیں نبی اکرم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ حق تعالیٰ شانہٗ جنت والوں کو پہننے کے لیے سونے کی انگوٹھیاں عطا فرمائے گا جن کو وہ ہمیشہ پہنے رہیں گے پھر حق تعالیٰ انہیں مروارید یاقوت اور موتی کی انگوٹھیاں عطا فرمائے گا جب وہ حق تعالیٰ کا دار السلام میں دیدار فرمائیں گے۔ رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جب جنت والے اپنے رب کی زیارت کریں گے تو کھاتے پیتے اور فائدہ اٹھاتے ہیں فرمایا: رب العزت جل مجدہٗ فرمائیگا: داؤد! اپنی پیاری سی آواز میں میری عظمت بیان کر۔ حضرت داؤد اس حکم کی فوراً تعمیل فرمائیں گے اور جب تک اللہ کو منظور ہوگا اس کی حمد و تمجید بیان کریں گے تو جنت کی ہر چیز ان کی رس بھری اور کیف انگیز آواز سن کر خاموش ہو جائیگی پھر رب العزت اہل جنت کو خلعت و زیور عطا فرمائے گا پھر یہ لوگ اپنے اپنے گھر آجائیں گے

رحمت عالم صلعم نے فرمایا کہ ہر جنتی کے لیے جنت میں ایک درخت ہے جسے طوبیٰ کہا جاتا ہے جب کوئی شخص بیش قیمت اور عمدہ لباس کا خواہشمند ہوتا ہے تو طوبیٰ کے پاس چلا جاتا ہے اور اس کے لیے اس کے غنچے کھل جاتے ہیں ہر غنچہ میں چھ خانے ہوتے ہیں جن کے رنگ جداگانہ ہوتے ہیں اور ہر خانہ میں ستر مختلف رنگوں کے لباس ہوتے ہیں اور ہر ایک کا ڈیزائن اور نقش و نگار علیحدہ ہوتے ہیں اور گل لالہ سے بھی زیادہ نرم و نازک ہوتے ہیں جنتی جس لباس کو پسند کرتا ہے وہی لے لیتا ہے۔

رحمت عالم صلعم فرمایا کرتے تھے کہ جنت والوں کی بیویوں کے سینوں پر لکھا ہوا ہوتا ہے کہ آپ میرے محبوب ہیں اور میں آپ کی محبوبہ ہوں آپ سے میں ہٹنے والی اور کوتاہی کرنے والی نہیں آپ کی طرف سے میرے دل میں کسی قسم کی کدورت نہیں جب جنتی اپنی

الجنۃ مکتوب فی نحر کل امرأۃ منھن انت حبیبی وانا حبیبتک لیس عنک معدل ولا عنک مقصر ولیس لک فی قلبی غل ولا غش فینظر الرجل الی نحر زوجتہ فیری سوآد کبدھا من وراء عظمہا ولحمہا فکبدہ لہا مرآۃ وکبدھا لہ مرآۃ ولا یعیبہا ذلک الا کما یعیب الیاقوت السلک فیہ بیاضھن کبیاض المرجان وصفاؤھن کصفاء الیاقوت قال اللہ عزوجل کأنھن الیاقوت والمرجان وکان صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اہل الجنۃ علی النوق والبراذین یقع خف احداھن عند اقصی طرفہا وموضع حافر ذلک البرذون عند اقصی طرفہ خلقت من در و یاقوت عظم کل دابۃ منھن سبعون میلا ازمۃ النوق والبراذین حلق اللؤلؤ والزبرجد۔

**فصل**: فی قولہ عزوجل فوقھم اللہ شر ذلک الیوم ولقاھم نضرۃ وسرورا الی آخر صفۃ اہل الجنۃ اما قولہ فوقاھم اللہ شر ذلک الیوم یعنی یوم القیامۃ یقیھم فیہ شدۃ الحساب وھول جھنم اذا جئ بہا فی عرصات القیامۃ یقودھا تسعۃ عشر خازنا من الملائکۃ مع کل خازن منہم سبعون الف ملک اعوان لہ غلاظ شداد کالحۃ انیابہم اعینہم کالجمر والوانہم کلھب النار یفور من مناخرہم لھب ودخان عال

بیوی کے سامنے نگاہ ڈالتا ہے تو اس کی ہڈیاں اور گوشت سے اس کا جگر نظر آجاتا ہے لہٰذا بیوی کا جگر مرد کے لئے اور مرد کا جگر بیوی کے لئے آئینہ ہے اسے اپنی حور کا جگر اس کے جسم کے اندر اسی طرح دکھائی دیتا ہے جیسے یاقوت میں پرویا ہوا دھاگہ دکھائی دیتا ہے۔ مرجان کی طرح ان کا بدن گورا ہے اور یاقوت کی آب و تاب کی طرح ان پر آب و تاب ہے حق تعالیٰ شانہ نے فرمایا گویا وہ یاقوت اور مرجان (مونگا) ہیں۔

سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ جنت والوں کی سواریاں اونٹ اور گھوڑے ہوں گے ہر اونٹ کا پاؤں ہر گھوڑے کا کھر منتہائے نگاہ تک پڑتا ہے یہ موتیوں اور یاقوت سے پیدا کئے گئے ہیں اور ہر جانور کی جسامت ستر میل ہے اونٹوں کی نکیل اور گھوڑوں کی لگامیں مروارید و زبرجد سے بنی ہوئی ہیں۔ حق تعالیٰ شانہ ہمیں بھی اپنی نوازشوں اور کرم فرمائیوں سے جنت الفردوس عطا فرمائے، آمین۔

**حق تعالیٰ کا مومنوں کا خیر مقدم فرمانا**

حق تعالیٰ جل شانہ نے فرمایا پھر انہیں (مومنوں کو) اللہ تعالیٰ اس دن کی برائی سے بچالے گا اور ان سے خندہ پیشانی اور مسرت سے ان سے ملاقات فرمائے گا۔ دن سے قیامت کا دن مراد ہے اور برائی سے حساب کی سختی اور جہنم کے ہول مراد ہیں جب کہ دوزخ کو ۱۹ خازن قیامت کے میدان میں کھینچ کر لائیں گے اور ہر خازن کے ساتھ ستر ہزار معاون ہوں گے جو سنگدل اور طاقتور ہوں گے جن کے دانت باہر کو نکلے ہوئے ہوں گے، آگ کے انگاروں کی طرح آنکھیں ہوں گی، آگ کے شعلوں کی طرح رنگ ہوں گے ان کے نتھنوں سے انگارے اور دھواں نکلے گا جو کافی بلند ہوگا یہ فرشتے حق تعالیٰ کے حکم کی بجاآوری

مستعدین لامر الجبار تبارک وتعالٰی فیقودھا کل خازن واعوانہ بوثاق وسلسلۃ عظیمۃ فتارۃ یمشون عن یمینھا واخری عن شمالھا ومرۃ من ورائھا بید کل ملک منھم مقمع من حدید یصیحون بھا فتمشی ولھا زفیر وشھیق ورعث وظلمۃ ودخان وقعقعۃ ولھب عال من شدۃ غضبھا علی اھلھا فینصبونھا بین الجنۃ والموقف فترفع طرفھا فتنظر الی الخلائق ثم تجمح الیھم لتاکلھم فتحبسھا الخزنۃ بسلاسلھا ولو ترکت لاتت علی کل مؤمن وکافر، فاذا رأت انھا قد حبست عن الخلائق ثارت فورۃ شدیدۃ تکادت تمیز من الغیظ ثم شھقت الثانیۃ فسمعت الخلائق صوت صریف اسنانھا فارتعدت عند ذلک الافئدۃ وانخلعت القلوب وطارت الافئدۃ وشخصت الابصار وبلغت القلوب الحناجر ثم تزفر زفرۃ فلا یبقی ملک مقرب ولا نبی مرسل ولا احد ممن شھد الموقف الا جثا علی رکبتیہ ثم تزفر اخری فلا تبقی قطرۃ فی عین احد الا ندرت ثم تزفر الثالثۃ فلو کان لکل آدمی ادحتی عمل اثنین وسبعین نبیا لظنوا انھم مواقعوھا لا ینجون منھا ثم تزفر الرابعۃ فلا یبقی شیء الا انقطع کلامہ ویتعلق جبریل ومیکائیل وخلیل الرحمٰن عزوجل بالعرش یقول کل واحد منھم نفسی نفسی لا اسالک غیرھا

کے لئے ہر وقت کمربستہ اور تیار رہتے ہیں دوزخ کو تمام خازن اور ان کے معاونین مضبوط رسیوں اور عظیم زنجیر سے جکڑ لائیں گے اور اس کے کبھی دائیں کبھی بائیں اور کبھی پیچھے چلیں گے ہر فرشتے کے ہاتھ میں لوہے کا گرز ہوگا اس سے دوزخ کو کرکہ کہ ہانکیں گے پھر وہ چیختی چلاتی اور شور و غل مچاتی ہوئی چلے گی اور غصہ میں بھری ہوئی ہوگی اور تاریکی اور دھوئیں سے اٹی ہوئی ہوگی اور دانت پیستی ہوگی اور اہل جہنم پر فرط غضب کی وجہ سے اس کے شعلے آسمان سے باتیں کرتے ہونگے فرشتے اسے جنت و موقف کے درمیان نصب کر دیں گے پھر یہ نگاہ اٹھا کر موقف والوں کو دیکھے گی پھر ان کی طرف انہیں کھانے کے لئے تیزی سے لپکے گی لیکن زنجیروں کی مدد سے خازن اسے روک لیں گے اگر چھوڑ دی جائے تو ہر مومن و کافر کو ہڑپ کر جائے پھر جب اسے یقین ہو جائے گا کہ میں لوگوں سے روک دی گئی تو ایک خوفناک و عظیم جوش مارے گی جیسے غیظ و غضب سے پھٹ جائیگی پھر دوسری بار کڑکے گی اور لوگ اس کے دانت پیسنے کی آواز سنیں گے اس وقت لوگوں کے دل کانپ اٹھیں گے اور کلیجے منہ کو آجائیں گے اور دل اڑنے لگیں گے اور آنکھیں چڑھ جائیں گی اور سانسیں رک جائیں گی پھر پہلی بار کڑکے گی تو ہر شخص گھٹنوں کے بل بیٹھ جائے گا خواہ مقرب فرشتہ ہو یا اولوالعزم پیغمبر، پھر دوسری بار کڑکے گی تو ہر شخص کی آنکھ کا ہر قطرہ گر جائے گا پھر تیسری بار کڑکے گی تو اگر کسی آدمی کے پاس جن کے ۷۲ نبیوں کے عملوں کی برابر عمل ہوں وہ بھی خیال کرے گا کہ اب میں اس میں گرے بغیر نہ رہوں گا اور گمان کرے گا کہ اس سے نجات مشکل ہے پھر چوتھی بار کڑکے گی تو ہر چیز دم بخود رہ جائے گی اور چپ ہو جائے گی اور جبرئیلؑ، میکائیلؑ اور خلیل اللہؑ عرش کو چمٹ کر ہر ایک نفسی نفسی پکاریگا یعنی اے اللہ میری

ثم ترمی بشرر منھا کعدد نجوم السماء عظم کل شرارۃ منھا کالسحابۃ العظیمۃ الطالعۃ من المغرب فیقع ذلک الشرر علی رءوس الخلائق فھذا ھو الشر الذی وقاہ اللہ المومنین الذین یوفون بالنذر ویخافون عذابہ ان یقع بھم فاللہ تعالٰی یکفی اھل التوحید والایمان واھل السنۃ شر ذلک الیوم ولقاھم برحمتہ ویسیر حسابھم ویدخلھم جنتہ ویخلدھم فیھا ابد الآباد بمنہ ویزید الکافرین واھل الشرک والاوثان شرا الی شرہ وخوفا الی خوف وعذابا الی عذاب فیدخلھم جھنم ویخلدھم فیھا ابد الآباد ثم قال عزوجل ولقاھم نضرۃ وسرورا فالنضرۃ فی الوجوہ والسرور فی القلوب وذلک ان المومن اذا خرج من قبرہ یوم القیامۃ نظر امامہ فاذا ھو بانسان وجھہ مثل الشمس یضحک طیب النفس وعلیہ ثیاب بیض وعلی راسہ تاج فینظر الیہ حتی یدنو منہ فیقول: سلام علیک یا ولی اللہ فیقول: وعلیک السلام من انت یا عبد اللہ ھل انت ملک من الملائکۃ؟ فیقول لا واللہ، فیقول: انت نبی من الانبیاء؟ فیقول: لا واللہ فیقول انت من المقربین فیقول لا واللہ فیقول من انت فیقول انا عملک الصالح جئت البشرک بالجنۃ والنجاۃ من النار فیقول لہ یا عبد اللہ

جان بچالے میں کچھ اور سوال نہیں کرتا پھر اس سے آسمان کے تاروں کی تعداد میں بے شمار انگارے ادھر ادھر اڑیں گے اور ہر انگارے کی جسامت ایک بڑے ابر کے جو مغرب سے اٹھا ہے برابر ہوگی اور یہ انگارے موقف والوں کے سروں پر پڑیں گے یہی وہ برائی ہے جس سے اللہ تعالٰی نے اپنے مومن بندوں کو بچالیا ہے جو اپنی نذریں پوری کرتے ہیں اور اللہ کے عذاب سے ڈرتے ہیں کہ ان پر واقع ہو، حق تعالٰی سبحانہ توحید پرستوں کو ایمان والوں کو اور اہل سنت کو اس دن کی برائی سے بچالے گا اور انہیں اپنی عنایت و مہربانی سے اور نوازش و کرم سے نوازے گا اور ان کا حساب آسان فرما دیگا اور اپنی کرم فرمائیوں سے انہیں ہمیشہ ہمیش کے لئے جنت میں داخل فرما دیگا اور کافر مشرکوں اور بت پرستوں کے شر میں اور اضافہ فرما دے گا۔ ان پر خوف پر خوف اور عذاب پر عذاب بڑھا دے گا چنانچہ انہیں جہنم رسید فرما دے گا اور ہمیشہ ہمیش کے لئے جہنمی بنا دیگا۔ پھر فرمایا: اور نضرت و سرور سے ان سے ملے گا چہروں کی کھلاوٹ کو نضرت سے اور دلوں کی کھلاوٹ کو سرور سے تعبیر کیا جاتا ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ جب قیامت کے دن مومن اپنی قبروں سے اٹھیں گے تو اپنے آگے ایک شخص کو دیکھیں گے کہ اس کا رخ انور آفتاب عالمتاب کو شرما رہا ہے اس کے چہرے پر بھی بشاشت ہے اور دل میں بھی بے پناہ مسرت ہے سفید لباس زیب بدن ہے اور سر پر تاج ہے یہ شخص مومن کو دیکھ کر اس کے پاس آئے گا اور اسے سلام کریگا کہ اے اللہ کے ولی سلام علیک، مومن کہے گا وعلیک اسلام بندۂ حق! آپ کون ہیں کیا آپ فرشتے ہیں؟ وہ کہے گا نہیں میں فرشتہ نہیں پوچھے گا پھر آپ کون ہیں؟ کیا نبی ہیں؟ پوچھے گا کیا آپ مقرب حضرات

اتعلم ذلك فتبشرني فيقول نعم فيقول ما تريد مني
فيقول له اركبني فيقول له سبحان الله ما ينبغي
لمثلك ان يركب عليه فيقول بلى فاني طالما ركبتك
في دار الدنيا فاني اسالك بوجه الله الا ماركبتني
فيركبه فيقول له لا تخف انا دليلك الى الجنة
فيفرح فيتبين ذلك الفرح في وجهه حتى يتلألأ
ويرى فيه النور والسرور في قلبه فذلك قوله
عزوجل ولقاهم نضرة وسرورا واما الكافر
فاذا اخرج من قبره نظر امامه فاذا هو برجل
قبيح الوجه ازرق العينين اسود اشد سوادا
من القبر في ليلة مظلمة وثيابه سود يجر انيابه
في الارض بين يديه دبدبة الرعد وريحه انتن
من الجيفة فيقول من انت يا عبد الله ويريد
ان يعرض عنه بوجهه فيقول يا عدو الله الي
انت لي وانا لك اليوم فقال ويحك اشيطان
انت فيقول لا والله ولكني عملك الطالح
فيقول ما تريد مني فيقول اريد ان اركبك
فيقول له انشدك بالله مهلا فانك تفضحني
على رءوس الخلائق فيقول والله ما منه بد
فطالما ركبتني فانا اليوم اركبك قال فيركبه
فذلك قوله عزوجل وهم يحملون اوزارهم
على ظهورهم الا ساء ما يزرون ثم ذكر
عزوجل اولياءه فقال وجزاهم بعد البشارة
بما صبروا على البلاء واداء الاوامر وانتهاء
المناهي والتسليم في القدر جنة وحريرا اما

میں سے ہیں کہے گا نہیں پوچھے گا: پھر آپ کون ہیں؟ کہے گا، میں
آپ کا نیک عمل ہوں میں آپ کے پاس یہ مژدہ لیکر آیا ہوں کہ
آپ کو جنت اور جہنم سے نجات مبارک ہو، پوچھے گا اے اللہ کے
بندے کیا تجھے اس کا علم ہے جو مجھے مژدہ سنا رہا ہے کہے گا: ہاں
پوچھے گا تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟ عرض کریگا آپ مجھ پر سوار ہو
جائیں مومن کہے گا سبحان اللہ آپ جیسے معزز شخص پر سوار ہونا مجھے
لائق نہیں، کہے گا: کیوں نہیں، میں دنیا میں ایک طویل زمانہ تک آپ
پر سوار رہا اب میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ للہ آپ مجھ پر
سوار ہوں، یہ اس پر سوار ہو جائیگا وہ شخص کہے گا آپ ڈریں
نہیں میں جنت تک آپ کا رہبر ہوں یہ سن کر مومن خوش ہوگا اور
اس کی دل کی مسرت اس کے چہرے سے ظاہر ہوگی اور اس کا چہرہ
کھل جائیگا اور اس پر ایک مخصوص رونق آجائیگی اسی سرور و
نور کی طرف حق تعالیٰ شانہ نے "ولقاھم نضرۃ وسرورا" سے اشارہ
فرمایا ہے اس کے برعکس کافر جب اپنی قبر سے نکلتا ہے تو اپنے آگے ایک
بدصورت کنجی آنکھوں والے گھناؤنے اور سخت سیاہ شخص کو دیکھتا ہے
جس کی سیاہی سخت اندھیری رات میں قبر کی سیاہی سے بھی زیادہ ہوتی ہے
اس کے کپڑے بھی سیاہ پھٹے ہوتے ہیں اور نیچے کے دانت زمین پر گھسٹتے
ہوتے ہیں اور کڑک کی طرح چیختا چلاتا ہے اور اس سے بدبو سڑی
ہوئی لاش سے بھی زیادہ آتی ہے پوچھتا ہے کہ اللہ کے بندے تو
کون ہے؟ اور اس سے اپنا منہ پھیرنا چاہتا ہے یہ شخص جواب دیتا
ہے کہ اے اللہ کے دشمن میری طرف آ، میرے پاس آ، آج تو میرا
ہے اور میں تیرا ہوں، یہ کہتا ہے تجھے اللہ غارت کرے کیا تو شیطان
ہے؟ وہ کہتا ہے نہیں میں شیطان نہیں بلکہ تیرا برا عمل ہوں کہتا ہے
کمبخت تجھے مجھ سے کیا کام ہے؟ وہ جواب دیتا ہے کہ میں تجھ پر
سوار ہونا چاہتا ہوں یہ کہتا ہے ارے بدبخت اللہ کے لئے مجھے

الجنة فيتنعمون فيها واما الحرير فيلبسون
قال متكئين فيها يعني في الجنة على الارائك
يعني السرر عليها الحجال يعني الستر لا يرون
فيها شمسا ولا زمهريرا يعني ولا يصيبهم
حر الشمس ولا برد الزمهرير لانه ليس
فيها شتاء ولا صيف ثم قال عز وجل
ودانية عليهم ظلالها وذللت قطوفها
تذليلا يعني ظلال الشجر وذلك ان اهل الجنة
ياكلون من الفواكه ان شاءوا قياما وان
شاءوا قعودا وان شاءوا نياما واذا ارادوها
دنت منهم حتى ياخذوا منها ثم يقوم
احدهم قائما وذلك قوله عز وجل وذللت
قطوفها تذليلا ثم قال عز وجل ويطاف
عليهم بآنية من فضة واكواب فالـ
الاكواب يعني الكيزان مدورة الرؤوس
التي ليست لها عرا وقال عز وجل قواريرا
يعني هي قوارير ولكنها من فضة وذلك
ان قوارير الدنيا من ترابها وقوارير الجنة
من فضة قدروها تقديرا يعني قدرت
الاكواب على الاناء وقدر الاناء على كف
الخادم على ري القوم اذا سقوها لم يبق
فيها شيء ولم يزد عليه فكانت قدرا
على الاناء وكف الخادم وري القوم فذلك
قوله تعالى قدروها تقديرا وقال تعالى
ويسقون فيها كاسا يعني خمرا وكل اناء

چھوڑ دے تو تمام دنیا کے سامنے مجھے رسوا کرنا چاہتا ہے وہ جواب دیتا ہے کہ اللہ کی قسم سوار ہوئے بغیر چارہ نہیں دنیا میں ایک طویل مدت تک تو مجھ پر سوار رہا آج میری باری ہے میں تجھ پر سوار ہوئے بغیر نہ رہوں گا پھر وہ اس پر سوار ہو جاتا ہے اسی سلسلہ میں حق تعالیٰ فرماتا ہے اور وہ (کافر) اپنے بوجھ اپنی پشتوں پر لادے ہوئے ہوں گے دیکھو وہ چیز بدترین ہے جسے وہ اٹھائے ہوئے ہیں پھر حق تعالیٰ نے اپنے اولیاء کا ذکر فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں بشارت کے بعد مصائب پر، اوامر و نواہی کے بجا لانے پر اور تقدیر پر صبر کرنے کی وجہ سے جنت اور ریشم عطا فرمایا آج وہ جنت میں موج اڑا رہے ہیں اور ریشمین لباس سے آراستہ ہیں اور جنت میں تختوں پر جن کے اوپر پردے ٹنگے ہوئے ہیں ٹیک لگائے ہوئے ہیں اور جنت میں دھوپ اور پالا نہیں دیکھتے کیونکہ جنت میں نہ تو جاڑا ہے اور نہ ہی گرمی، اور درختوں کے سائے ان کے قریب ہیں اور ان کے میوے ان کے حکم کے مطیع ہیں کیونکہ جنت والے جنتی درختوں کے پھل کھڑے ہو کر بیٹھ کر اور لیٹ کر جس طرح سے چاہیں کھائیں گے جس ہیئت میں بھی ان کی خواہش کریں گے پھل دار شاخ بالکل قریب اور سامنے آ کر جھک جائے گی حتیٰ کہ وہ اس سے پھل توڑ کر کھالیں گے پھر وہ کھڑے ہو جائیں گے اسی کی طرف اس آیت میں اشارہ ہے کہ ان کے پھل اہل جنت کے تابع بنا دئے گئے ہیں آگے حق تعالیٰ فرماتا ہے پھر ان پر چاندی کے برتنوں کا اور شیشے کے آبخوروں کا دور چلتا ہے ان آبخوروں کے بالائی سرے گول ہوں گے اور انہیں پکڑنے کی ڈنڈیاں نہ ہوں گی اور یہ آبخورے چاندی کے ہوں گے اور ان کی چاندی شیشے کی طرح چمکتی ہوئی ہو گی کیونکہ دنیا میں شیشے مٹی سے بنتے ہیں اور جنت کے شیشے چاندی سے بنے ہوئے ہیں اور انہیں برتنوں کے انداز سے پر بنایا گیا ہے اور برتن اتنا بنایا گیا جو خادم کی ہتھیلی پر

لا خمر فیه فلیس هو بکأس وقال تعالیٰ کان
مزاجها زنجبیلا یعنی کلها قد مزج فیها
الزنجبیل ثم قال عزوجل عینا فیها تسمی سلسبیلا
یسیل علیهم من جنة عدن فتمر علی کل جنة
ثم ترجع تعم الجنة کلها قال تعالیٰ ویطوف
علیهم ولدان مخلدون فالولدان هم الغلمان
الذین لا یشیبون ابدا فهم مخلدون یعنی لا
یحتلمون ولا یکبرون ابدا غلمان اذا رأیتهم
حسبتهم لؤلؤا فی الحسن والبیاض منثورا فی
الکثرة یعنی مثل اللؤلؤ المنثور الذی لا یدری
ما عدده ثم قال عزوجل واذا رأیت ثم
یعنی هنالك من الجنة رأیت نعیما وملکا کبیرا و
ذلك ان رجلا من اهل الجنة له قصر فی ذلك القصر
سبعون قصرا فی کل قصر سبعون بیتا کل بیت
من لؤلؤة مجوفة طولها فی السماء فرسخ وعرضها
فرسخ فی فرسخ علیها اربعة آلاف مصراع من
ذهب فی ذلك البیت سریر منسوج بقضبان الدر
والیاقوت عن یمین السریر وعن یساره و اربعة
آلاف کرسی من ذهب قوائمها من یاقوت احمر
علی ذلك السریر سبعون فراشا کل فراش علی
لون وهو متکیٴ علی یساره علیه سبعون حلة
من دیباج الذی یلی جسده حریرة بیضاء وعلی
جبهته اکلیل مکلل بالزبرجد والیاقوت
وألوان الجواهر کل جوهرة علی لون وعلی
راسه تاج من ذهب فیه سبعون زاویة

آجائے اور اس میں اتنا مشروب آئے جو پینے والے سے بچے نہیں اور
انہیں سیراب بھی کر دے لہٰذا ان کا اندازہ برتن کے اندازے کے
خادم کے کف دست کے اندازے کے اور جنتی کی سیرابی کے اندازے کے
مطابق ہے پھر حق تعالیٰ نے فرمایا اور اہل جنت کو جنت میں شراب پلائی
جائے گی کیونکہ اگر جام میں علاوہ شراب کے کوئی اور مشروب ہو وہ عربی
زبان میں کاس نہیں کہلاتا کاس اسی جام کو کہتے ہیں جس میں شراب ہو پھر
فرمایا کہ اس شراب میں سونٹھ کی آمیزش ہوگی سونٹھ کا جنت میں ایک
چشمہ ہے جس کو سلسبیل کہا جاتا ہے جس کا منبع جنت عدن ہے اور ہر
جنت سے گزرتا ہے اور تمام جنت والوں کو سیراب کرتا ہوا عدن
ہی کی طرف لوٹ آتا ہے پھر فرمایا اور ان کے پاس وہ بچے جو ہمیشہ بچے
ہی رہیں گے گھومتے رہیں گے یہاں بچوں سے وہ غلمان مراد ہیں جن پر
کبھی بڑھاپا طاری نہیں ہوگا اور نہ کبھی وہ بالغ اور جوان ہوں گے
ہمیشہ بچے ہی رہیں گے اور ایسے خوبصورت ہوں گے کہ تم انہیں دیکھ کر
خیال کرو گے کہ کسی نے بے شمار موتی بکھیر دئے ہیں پھر فرمایا جب تم
وہ جگہ (جنت) دیکھو گے تو تم نعمتیں ہی نعمتیں اور ایک بڑا ملک دیکھو گے
کیونکہ ہر جنتی کا ایک قصر ہوگا اور اس قصر میں ستر ستر قصر ہوں گے،
ہر قصر میں ستر ستر گھر ہوں گے ہر گھر ایک جوف دار موتی کا ہوگا جو تین
میل لمبا اور تین میل چوڑا ہوگا اور اس میں چار ہزار سونے کے
دروازے ہوں گے اس میں ایک تخت ہوگا جو مروارید اور یاقوت کے
تاروں سے بُنا ہوا ہوگا اس تخت کے دائیں بائیں چار ہزار سونے کی
کرسیاں ترتیب سے رکھی ہوئی ہوں گی جن کے پائے سرخ یاقوت کے ہوں گے
اس تخت پر ستر فرش بچھے ہوئے ہوں گے اور ہر فرش کا ایک مستقل
اور جداگانہ رنگ ہوگا اور جنتی اپنے تخت پر بائیں جانب ٹیک لگا کر
آرام سے تشریف فرما ہوں گے اور ستر خالص ریشم کے جوڑے زیب تن
کئے ہوئے ہوں گے جو ان کے بدن کے مطابق ہوں گے اور جن کا ریشم

فی کل زاویۃ درۃ تساوی مال المشرق والمغرب
وفی یدہ ثلاثۃ اسورۃ سوار من ذہب و
سوار من فضۃ وسوار من لؤلؤ وفی اصابع
یدیہ ورجلیہ خواتم من ذہب وفضۃ
فیہ الوان الفصوص وبین یدیہ عشرۃ آلاف
غلام لا یکبرون ولا یشیبون ابدا ولوضع
بین یدیہ مائدۃ من یاقوتۃ حمراء طولہا
میل ویوضع علی المائدۃ سبعون الف اناء
من ذہب وفضۃ وفی کل اناء سبعون لونا من
الطعام فیاخذ اللقمۃ بیدہ فما یخطر علی بالہ
غیرہا حتی تتحول اللقمۃ عن حالہا الی الحالۃ
التی یشتہیہا وبین یدیہ غلمان بایدیہم
اکواب من فضۃ واوان من ذہب ومعہم
الخمر والماء فیاکل علی قدر اربعین رجلا من
الالوان کلہا فاذا شبع من لون من الطعام
سقوہ شربۃ مما یشتہی من الاشربۃ فیتجشی
فیفتح اللہ عزوجل علیہ الف باب من الشہوۃ
ویشرب حتی یعرق فاذا عرق القی اللہ علیہ
الف باب من الشہوۃ الی الطعام والشراب
ویدخل علیہ الطیر من الابواب کامثال
النجائب العظام فیقومون بین یدیہ صفا
فینعت کل طیر نفسہ بصوت مطرب الذ
من کل غناء فی الدنیا یقول یا ولی اللہ کلنی
فانی کنت ارعی فی کذا وکذا فی ریاض
الجنۃ واشرب من عین کذا وکذا فیجملون

سفید ہوگا اور ان کی پیشانی پر زبرجد و یاقوت سے اور طرح طرح کے
رنگ برنگ موتیوں سے جڑاؤ تمغہ ہوگا اور ہر موتی کا رنگ نرالا
ہوگا اور سر پر سونے کا تاج ہوگا جس میں ستر کونے ہوں گے اور
ہر کونہ میں ایک موتی ہوگا جس کی قیمت تمام دنیا کی دولت کے
برابر ہوگی اور ہاتھ میں تین کنگن ہوں گے ایک سونے کا ایک چاندی
کا اور ایک موتیوں کا اور ہاتھوں اور پیروں میں سونے اور چاندی
کی انگوٹھیاں ہوں گی جن میں قسم قسم کے نگ ہوں گے اور دس ہزار
غلمان تیار رہیں گے جو نہ بڑے ہوں گے اور نہ کبھی بوڑھے ہوں گے
اور اس کے آگے سرخ یاقوت کی کھانے کی میز رکھی جائے گی جو
ایک میل لمبی اور ایک میل چوڑی ہوگی اس میز پر ستر ہزار سونے
اور چاندی کے برتن چنے ہوئے ہوں گے اور ہر برتن میں ستر ستر
قسم کے کھانے ہوں گے، یہ ایک لقمہ توڑیں گے اور ابھی لقمہ
ہاتھ ہی میں ہوگا کہ دل میں کسی دوسری قسم کے کھانے کا خیال آئے
گا فوراً وہ لقمہ اسی کھانے میں تبدیل ہو جائے گا جس کا خیال
دل میں آیا تھا غلمانوں کے ہاتھوں میں چاندی کے آبخورے اور
پیالے ہوں گے اور ان کے پاس شراب، پانی اور قسم قسم کے کھانے
ہوں گے جنتی بقدر چالیس آدمیوں کے ہر قسم کے کھانوں میں سے
کھائے گا جب کھانے کی ایک نوع استعمال کرلے گا تو جس قسم کا
مشروب چاہے گا غلمان وہی مشروب اسے پلائیں گے پھر اسے
ڈکار آئے گی اور سب ہضم ہو جائے گا پھر حق تعالیٰ اس پر شوق کے
ایک ہزار دروازے کھول دے گا یا مشروب پیئے گا حتیٰ کہ اسے پسینہ
آنے کے بعد حق تعالیٰ اس پر کھانے پینے کی خواہش کے ایک ہزار
دروازے کھول دیگا۔ اور جنت والوں کے پاس بڑے بڑے اصیل
اونٹوں کے قد کے پرندے آئیں گے اور اس کے سامنے قطار باندھ
کر کھڑے ہو جائیں گے اور ہر پرندہ اپنی مخصوص کیف انگیز ترنم خوش

الیہ اصواتھم فیرفع بصرہ فینظر الی اعلاھا صوتا واجودھا نعتا فیشتھیھا فیعلم اللہ عزوجل ما قد استقر فی قلبہ من حبہ فیجیء ذلک الطیر فیقع علی المائدۃ بعضہ قدید وبعضہ شوی اشد بیاضا من الثلج واحلی من العسل فیاکل حتی اذا شبع منھا واکتفی صار طیرا کما کان فیخرج من الباب الذی کان دخل منہ فھو علی الارائک وزوجتہ مستقبلتہ یبصر وجھہ فی وجھھا من الصفاء والبیاض فلما اراد أن یجامعھا نظر الیھا فیستحی منھا أن یدعوھا فتعلم ما یرید منھا زوجھا فتدنو الیہ فتقول بأبی وامی ارفع رأسک وانظر الیّ فانک الیوم لی وانا لک فیجامعھا علی قوۃ مائۃ رجل من الاولین وعلی شھوۃ اربعین رجلا فلما أتاھا وجدھا عذراء لا یغفل عنھا مقدار اربعین یوما فاذا فرغ وجد ریح المسک منھا فیزداد حبا لھا زوجۃ وفیھا لہ اربعۃ آلاف وثمانمائۃ مثلھا لکل زوجۃ سبعون خادما وجاریۃ وروی عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لو أن جاریۃ او خادما اخرجت الی الدنیا لاقتتل علیھا اھل الدنیا کلھم حتی یتفانوا ولو أن الحور العین اخرجت ذوائبھا فی الارض لاطفأت نور الشمس من نورھا قیل یارسول اللہ وکم بین الخادم

آوازیں جو دنیا کی ہر آواز سے پیاری آواز ہوگی اپنا اپنا تعارف کرائے گا اور کہے گا کہ اے اللہ کے ولی آپ مجھے تناول فرمائیے میں جنت کے باغوں میں اتنی اتنی مدت سے چر رہا ہوں اور فلاں فلاں چشمہ کا پانی پی رہا ہوں اور ہر پرندہ اپنی اپنی آواز ان کے کانوں تک پہنچائے گا جنتی اپنی نگاہ اٹھا کر پرندوں کو دیکھے گا اور جس کی آواز انتہائی پیاری ہوگی اور وہ اپنا تعارف کرانے پر خوب قادر ہوگا اسی کا خیال اس کے دل میں پیدا ہوگا حق تعالیٰ کو معلوم ہے کہ اس کا دل کس پرندے کے گوشت کو چاہ رہا ہے فوراً وہ پرندہ کھانے کی میز پر آگرتا ہے جس کا کچھ گوشت پکا ہوا ہوتا ہے اور کچھ بھنا ہوا جو برف سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ میٹھا ہوتا ہے جنتی اس میں سے کھاتا ہے پھر جب سیر ہوکر ہاتھ کھینچ لیتا ہے تو پرندہ حسب سابق بن جاتا ہے اور جس دروازے سے آیا تھا اسی سے پھر سے اڑ جاتا ہے۔

جنتی اپنے چھپر کھٹ پر رونق افروز ہیں ان کی بیوی ان کے سامنے موجود ہے اس کا چہرہ اس قدر صاف وشفاف اور سفید ہے کہ انہیں اس کے چہرے میں اپنا چہرہ نظر آرہا ہے جب یہ اس سے ہمکنار ہونا چاہتے ہیں تو اس کی طرف محبت سے دیکھتے ہیں اور پاس بلانے سے کچھ شرما سے جاتے ہیں اور سر جھکا لیتے ہیں، بیوی کو ان کے ارادے کا علم ہو جاتا ہے اور وہ ان کے پاس آکر عرض کرتی ہے میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں ذرا سر اٹھا کر میری طرف دیکھئے کیونکہ آج آپ میرے لئے ہیں اور میں آپ کے لئے ہوں پھر وہ اس سے بغلگیر ہو جاتے ہیں اور ان میں دنیا کے سو مردوں کے برابر اور آخرت کے چالیس مردوں کے برابر قوت موجود ہوتی ہے پھر جب اس کے پاس آتے ہیں تو اسے دوشیزہ پاتے ہیں اور بقدر چالیس دن کے ہم آغوش وہمکنار رہتے ہیں پھر جب فارغ ہو جاتے ہیں تو بیوی سے مشک جیسی خوشبو کی لپٹیں نکلتی ہیں جن سے محبت میں اور اضافہ ہو جاتا ہے اور الفت میں چار چاند لگ جاتے ہیں

والمخدوم قال والذی نفسی بیدہ ان بین الخادم والمخدوم کالکواکب المظلم الی جنب القمر فی النصف قال فبینما هو جالس علی سریرہ اذ بعث الله عزوجل الیہ ملکا معہ سبعون حلۃ کل حلۃ علی لون قد غاب بین اصبعی الملك ومعہ التسلیم والرضا فیجیء حتی یقوم علی بابہ فیقول لحاجبہ ائذن لی علی ولی الله فانی رسول رب العالمین الیہ فیقول الحاجب والله ما املك منہ المناجاۃ ولکن سأذکرك الی من یلینی من الحجبۃ فلا یزالون یذکر امرہ بعضهم الی بعض حتی یاتیہ الخبر بعد سبعین بابا فیقول یا ولی الله ان رسول رب العزۃ علی الباب فیأذن لہ بالدخول علیہ فیدخل الملك فیقول السلام علیك یا ولی الله ان رب العزۃ عزوجل یقرئك السلام وهو عنك راض فلولا ان الله عزوجل لم یقض علیہ الموت لمات من الفرح فذلك قولہ عزوجل ورضوان من الله اکبر ذلك هو الفوز العظیم وذلك قولہ تعالی اذا رأیت یعنی یا محمد ثم رأیت نعیما یعنی هنالك النعیم الذی هو فیہ وملکا کبیرا حین لا یدخل علیہ رسول الله رب العالمین الا باذن ثم قال جل وعلا عالیهم ثیاب سندس خضر واستبرق یعنی الدیباج وانما قال عالیهم لان الذی یلی جسدہ حریرۃ بیضاء ثم قال وحلوا اساور من فضۃ وفی آیۃ اخری یحلون فیها من اساور

جنت میں ہر جنتی کی اسی کے ہم شکل چار ہزار آٹھ سو بیویاں ہونگی اور ہر بیوی کی ستر ستر کنیزیں ہونگی جو اس کی خدمت پر مامور ہونگی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نبی صلعم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا اگر کوئی کنیز یا خادم دنیا میں لائی جائے تو تمام دنیا والوں میں ایسی جنگ چھڑ جائے کہ سب فنا ہو جائیں اور اگر کوئی حور اپنی زلفیں دنیا کی طرف لٹکا دے تو اس کے نور سے سورج کا نور ماند پڑ جائے، پوچھا گیا: یارسول اللہ خادم و مخدوم میں کیا تفاوت ہے؟ فرمایا: اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے وہی فرق ہے جو ایک تاریک تارے میں اور چودھویں رات کے چاند میں فرق ہے فرمایا: اس حال میں کہ جنتی اپنے تخت پر رونق افروز ہوگا کہ اچانک اس کے پاس حق تعالیٰ ایک فرشتہ بھیجے گا جس کے پاس مختلف قسم کے ستر جوڑے ہونگے اور اتنے لطیف و مہین ہونگے کہ فرشتہ کی دو انگلیوں میں غائب ہو جائیں گے اور ان کے ساتھ ساتھ تسلیم و رضا بھی ہوگی فرشتہ آکر دروازے پر کھڑا ہو جائیگا اور دربان سے کہے گا کہ میرے لئے اللہ کے ولی سے اندر جانے کی اجازت لے آ کیونکہ میں اللہ رب العالمین کی طرف سے بھیجا ہوا ان کے پاس آیا ہوں دربان کہے گا اللہ کی قسم مجھے ان سے بات کرنے کی اجازت نہیں ہاں میں اپنے پاس والے دوسرے دربانوں سے آپ کا ذکر کئے دیتا ہوں چنانچہ ایک دربان سے دوسرے دربان تک اور دوسرے سے تیسرے تک علیٰ ہذا القیاس ستر دروازوں کے بعد جنتی کو خبر ہو جاتی ہے اخیر کا دربان عرض کرتا ہے کہ اے اللہ کے ولی رب العزت کی طرف سے بھیجا ہوا ایک قاصد دروازے پر ہے اور وہ اندر آنے کی اجازت مانگ رہا ہے، اجازت مل جاتی ہے فرشتہ اندر آکر سلام کہتا ہے کہ اے اللہ کے ولی السلام علیک رب العزت جل مجدہٗ آپکو سلام فرماتا ہے اور وہ آپ سے راضی ہے اگر اللہ نے حیات دائمی کا فیصلہ نہ کیا ہوتا تو یہ اللہ کا ولی مارے خوشی کے مرجاتا حق تعالیٰ نے فرمایا اور اللہ کی طرف رضا کی (بشارت) بہت بڑی ہے اور یہ ایک

من ذهب ولؤلؤا فهي ثلاث اسورة ثم قال عزوجل وسقاهم ربهم شرابا طهورا و ذلك ان على باب الجنة شجرة ينبع من ساقها عينان فاذا جاز الرجل الصراط الى العينين يدخل في عين منها فيغسل فيها وريحه اطيب من المسك طوله سبعون ذراعا في السماء على طول آدم عليه السلام فاهل الجنة كلهم رجالهم ونساؤهم على قدر واحد في ميلاد عيسى عليه السلام ابناء ثلاث وثلاثين سنة يكبر الصغير حتى يصير ابن ثلاث وثلاثين سنة وينحط الشيخ عن حاله الى ثلاث وثلاثين سنة كلهم رجالهم ونساؤهم على قدر واحد في حسن يوسف بن يعقوب عليهما السلام ويشرب من العين الاخرى فينفي ما في صدره من غل او هم او حسد او حزن فيطهر الله عزوجل قلبه بذلك الماء فيخرج وقلبه على قلب ايوب ولسانه على لسان محمد صلى الله عليهما وسلم عربي ثم ينطلقون حتى يأتوا الباب فتقول لهم الخزنة طبتم فيقولون نعم فيقولون ادخلوها خالدين يبشرونهم بالخلود قبل الدخول بانهم لا يخرجون ابدا فاول ما يدخل من باب الجنة ومعه الملكان اللذان كانا معه في دار الدنيا الكرام الكاتبين فاذا هو بملك معه نجيبة من ياقوتة خضراء كان زمامها من ياقوتة حمراء وعليها راحلة مقدمها ومؤخرها

عظیم کامرانی ہے۔ فرمایا اے محمد (صلعم) جب آپ وہ جگہ دیکھیں گے تو اس جگہ وہ نعمتیں دیکھیں گے جو وہاں موجود ہیں اور ایک بڑا ملک دیکھیں گے جہاں رب العالمین کا قاصد بھی بلا اجازت کے نہیں جا سکتا پھر حق تعالیٰ نے فرمایا ان کے اوپر سبز دیباج کے کپڑے ہیں اور نیچے (سفید ریشم کے ان کے اوپر سے اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا کہ ان کے جسم سے ملا ہوا سفید ریشم ہے پھر فرمایا اور انہیں چاندی کے کنگنوں سے آراستہ کیا گیا ہے دوسری آیت میں فرمایا: انہیں جنت میں سونے اور موتیوں کے کنگنوں سے آراستہ کیا جائیگا معلوم ہوا کہ تین قسم کے کنگن پہنائے جائیں گے چاندی کے سونے کے اور موتیوں کے پھر فرمایا: اور انہیں ان کا رب پاکیزہ شراب پلائیگا کیونکہ جنت کے دروازے پر ایک درخت ہے جس کے تنہ سے دو چشمے جاری ہیں مومن پلصراط سے عبور کرکے ان دونوں چشموں پر پہنچتا ہے ایک چشمہ میں نہاتا ہے اس کے پانی میں جو خوشبو ہے وہ مشک سے زیادہ پیاری اور مشام افروز ہے اس چشمہ کی بلندی ۷۰ گز ہے اتنا ہی تقریباً حضرت آدم کا قد ہے لہٰذا تمام جنتی خواہ مرد ہوں یا خواتین ہم عمر ہونگے اور حضرت عیسےٰ کی عمر کی طرح ۳۳،۳۳ سال کے ہونگے بچے کی بھی عمر ۳۳ سال ہو گی اور بوڑھے کی بھی یہی عمر ہو گی اور سب حضرت یوسف کی طرح حسین و جمیل ہونگے خواہ مرد ہوں یا خواتین اور جنتی دوسرے چشمہ سے پانی پیئیں گے اس پانی سے دل کی تمام کدورتیں کینے، حسد، پریشانیاں اور غم و آلام باہر آ جائیں گے (اور سینہ صاف شفاف آئینہ کی طرح ہو جائیگا) اور حق تعالیٰ جل مجدہٗ اس پانی سے ان کا سینہ پاک فرما دیگا اب ان کے دل حضرت ایوبؑ کے دل کی طرح پاک صاف ہونگے اور ان کی زبانیں محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان کی طرح ہونگی۔ اب یہ پاک و صاف ہو کر جنت کی طرف بڑھیں گے حتیٰ کہ جنت کے دروازے پر پہنچ جائیں گے محافظین جنت ان سے پوچھیں گے کیا تم پاکیزہ ہو کر آئے ہو یہ کہیں گے ہاں، محافظ کہیں گے آیئے اور جنت میں

درّ و یاقوت و صحفتاها الذهب و الفضۃ ومعہ سبعون حلۃ فیلبسها و یضع علی رأسہ التاج ومعہ عشرۃ آلاف غلام کاللؤلؤ المکنون فیقول یا ولی اللہ ارکب فان هذا لك ولك مثلها فیرکبها ولها جناحان خطوها منتهی البصر فیسیر علی نجیبۃ وبین یدیہ عشرۃ آلاف غلام ومعہ الملکان اللذان کانا معہ فی الدنیا حتی یاتی الی قصرہ فینزلها ثم قال عزوجل ان هذا الذی وصفت لکم فی هذہ السورۃ کان لکم جزاء لاعمالکم من حسن الثواب (وکان سعیکم ای عملکم مشکورا یعنی شکر اللہ عزوجل اعمالکم فأثابکم الجنۃ۔

ہمیشہ ہمیش کے لئے داخل ہو جائیے وہ انہیں جنت میں جانے سے پہلے دوام کا مژدہ سنائیں گے کہ وہ کبھی اس سے نکلنے والے نہیں جب وہ جنت کے پہلے دروازے میں قدم رکھیں گے تو ان کے ساتھ وہ دو فرشتے ہونگے جو دنیا میں ان کے ساتھ اعمالنامہ لکھنے کے لئے رہا کرتے تھے یعنی لکھنے والے بزرگ فرشتے پھر اچانک جنتی کے سامنے ایک فرشتہ آتا ہے جس کے ساتھ سبز یاقوت کا ایک اونٹ ہوتا ہے گویا اسکی نکیل سرخ یاقوت کی ہے اور اس پر ایک پالان ہے جس کے آگے پیچھے موتی اور یاقوت کی جھالر لٹکی ہوئی ہے اور دونوں پہلوؤں پر چاندی اور سونے کا کام ہے اور اس کے ساتھ ستر جوڑے بھی ہیں اللہ کا ولی ستر جوڑے پہن لیتا ہے اور سر پر تاج رکھ لیتا ہے اور اس کے ساتھ دس ہزار غلمان بھی ہیں جو خوبصورتی میں چھپے ہوئے موتیوں کی طرح ہیں فرشتہ عرض کرتا ہے کہ اے اللہ کے ولی اس پر سوار ہو جائیے یہ آپ کے لئے ہے اور اس جیسی اور بھی سواریاں آپکی ہیں چنانچہ وہ اس پر سوار ہو جاتا ہے اس کے دو پر بھی ہیں اور اس کا ایک ایک قدم منتہائے نگاہ تک پڑتا ہے آخر کار یہ اللہ کا ولی اپنے اونٹ پر سوار ہو کر چل پڑتا ہے اور اس کے آگے آگے دس ہزار غلمان چل رہے ہیں اور اسکے ساتھ اعمالنامہ لکھنے والے دو فرشتے بھی ہیں جو دنیا میں بھی اسکے ساتھ رہا کرتے تھے حتیٰ کہ وہ اس پرشکوہ جلوس میں اپنے گھر پہنچ جاتا ہے اور گھر میں آرام سے جا اترتا ہے پھر حق تعالیٰ جل مجدہٗ فرماتا ہے میں نے تمہارے لئے جو کچھ اس سورت میں بیان کیا یہ حسن ثواب تمہارے عملوں کے عوض میں بہتر ہے اور تمہاری سعیوں کی قدردانی کی گئی ہے کہ تمہیں ان کے عوض جنت ملی ہے

# گیارھواں باب

## مہینوں کے اور برکت والے دنوں کے فضائل

مجلس: فی فضائل شهر رجب قال اللہ عزوجل ان عدۃ الشهور عند اللہ اثنا عشر شهرا فی کتاب اللہ یوم خلق السموات

**(۱) ماہِ رجب کی فضیلت** حق تعالیٰ نے فرمایا دیکھو اللہ کے نزدیک لوح محفوظ میں مہینوں کی تعداد بارہ ہے جب سے حق تعالیٰ نے آسمان و

والارض منها اربعة حرم سبب نزول هذه الآية ان المؤمنين ساروا من المدينة الى اهل مكة قبل ان يفتح على رسول الله صلى الله عليه وسلم فقالوا انا نخاف ان يقاتلنا كفار مكة فى شهر حرام فانزل الله تعالى ان عدة الشهور عند الله اثنا عشر شهرا فى كتاب الله يعنى فى اللوح المحفوظ يوم خلق السموات والارض منها اربعة حرم يعنى رجب وذا القعدة وذا الحجة والمحرم واحد فرد وهو رجب وثلاثة سرد متتابعة ذلك الدين القيم يعنى الحساب القيم المستقيم فلا تظلموا فيهن انفسكم يعنى فى الاشهر الحرم خص الله تعالى بالنهى هذه الاربعة الاشهر ليبين لنا تمييزها لعظم حرمتها وتاكيد امرها بالنهى عن الظلم فيها على غيرها من الشهور وان كان الظلم منهيا عنه فى سائر الشهور كما قال الله تعالى حافظوا على الصلوات والصلاة الوسطى امر بالمحافظة على الصلاة الوسطى وهى العصر وان كان الامر شاملا فى المحافظة لجميع الصلاة وانما افرد الوسطى بالصلاة بالذكر لما ذكرنا من الاختصاص والتمييز فى الحرمة والتاكيد يعنى بالظلم لا تقتلوا فيهن احدا من مشركى العرب الا ان يبدء وكم بالقتل وقال ابو يزيد رحمه الله الظلم هو الترك لطاعة الله تعالى والعمل

زمین پیدا کئے ہیں اور ان میں چار حرمت والے مہینے بھی ہیں اس آیت کریمہ کا شانِ نزول یہ ہے کہ مسلمان فتح مکہ سے قبل مدینہ روانہ ہوئے انہوں نے سوچا کہ کہیں حرمت والے مہینہ میں مکہ کے کافر ہم سے جنگ نہ کر بیٹھیں اس پر حق تعالیٰ نے یہ آیت اتاری کہ لوح محفوظ میں اللہ کے نزدیک مہینوں کی تعداد بارہ ہے جس دن سے اللہ نے زمین و آسمان پیدا فرمائے ہیں ان میں سے چار مہینے حرمت والے ہیں یعنی رجب ذی قعدہ، ذی الحجہ اور محرم ان میں ایک مہینہ (رجب) اکیلا ہے اور تین ماہ لگاتار ہیں یعنی ذی قعدہ اور ذی الحج اور محرم یہ سیدھا حساب ہے لہٰذا ان حرمت والے مہینوں میں اپنے نفسوں پر ظلم نہ کرو حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے خاص طور سے سال بھر میں یہ چار مہینے حرام فرمائے ہیں تاکہ یہ مہینے ممتاز رہیں اور ان کے احترام کی عظمت ثابت ہو اور خاص طور سے حکم فرمایا کہ ان مہینوں میں ظلم نہ کرو اگرچہ ظلم تمام مہینوں میں حرام ہے تاکہ ان کی اہمیت کی طرف اشارہ ہو جیسے فرمایا نمازوں کی حفاظت کرو اور درمیانی نماز (عصر) کی بھی اس آیت میں خاص طور سے درمیانی نماز کی حفاظت کا حکم فرمایا اگرچہ پنجگانہ نمازوں کی حفاظت میں یہ حکم شامل تھا لیکن درمیانی نماز کو انفرادی طور پر ذکر کیا تاکہ خصوصیت کا اظہار ہو تاکہ احترام و تاکید میں امتیاز ہو ظلم کا یہ مطلب ہے کہ ان مہینوں میں عرب کے کسی مشرک کو قتل نہ کرو الا یہ کہ وہ خود ہی جنگ کی ابتداء کریں تو پھر تم بھی بطور دفاع کے جنگ کر سکتے ہو لیکن ابو یزید فرماتے ہیں کہ یہاں ظلم سے ترک اوامر اور ارتکاب نواہی مراد ہے بعض علماء کے نزدیک ظلم یہ ہے کہ کسی شئے کو اس کے غیر محل میں رکھ دیا جائے اس کا مآل بھی وہی ہے جو ابو یزید کا قول ہے پھر حق تعالیٰ نے فرمایا کہ تمام مشرکوں سے جنگ کرو جیسے وہ تم سب سے جنگ کرتے ہیں اور یقین مانو کہ اللہ تعالیٰ (مدد کرنے میں) پرہیزگاروں کے ساتھ ہے

بمعاصی اللہ عزوجل وقال غیرہ ھو وضع الشیء فی غیر موضعہ وھو راجع الی ذلک ثم قال تعالیٰ وقاتلوا المشرکین یعنی کفار مکۃ کافۃ جمیعا کما یقاتلونکم کافۃ یعنی ان قاتلوکم فی الشھر الحرام فقاتلوھم جمیعا واعلموا ان اللہ فی النصر مع المتقین واختلف اھل التفسیر فی الدین القیم فقال مقاتل رحمہ اللہ الدین القیم ھو الدین الحق وقال آخرون ھو الدین الصادق وھو دین الاسلام وقال آخرون ھو دین الحنیفیۃ وقال آخرون الدین القیم ھو الذی امر اللہ بہ المسلمین۔

**فصل** ورجب ھو اسم من الاسماء المشتقۃ واشتقاقہ من الترجیب والترجیب ھو التعظیم عند العرب یقال رجبت ھذا الشھر اذا عظمتہ ومن ذلک قول الحباب بن المنذر بن الجموح یوم سقیفۃ بنی ساعدۃ یوم توفی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واختلف المھاجرون والانصار فی امیر ینصبونہ فقالت الانصار منا امیر ومنکم امیر القصۃ المشھورۃ فغضب الحباب فسل سیفہ وقال انا جذیلھا المحکک او عذیقھا المرجب ای انا العظیم فی قومی المطاع فیھم والعذیق تصغیر عذق وھو النخلۃ الکریمۃ علی اھلھا کانوا یعمدونھا اذا مالت لئلا تسقط والرجبۃ البناء الذی یکون حول النخلۃ وقولہ جذیلھا المحکک

**دینِ قیم کی تفسیر** اس کی تفسیر میں مفسرین کا اختلاف ہے بقول مقاتل دین قیم برحق دین ہے بعض کے نزدیک دین قیم سچا دین (اسلام) ہے، بعض کے نزدیک درمیانی دین ہے اور بعض کے نزدیک وہ دین ہے جس کا حق تعالیٰ نے مسلمانوں کو حکم فرمایا ہے۔

**رجب کو رجب کہنے کی وجہ** رجب ایک مشتق اسم ہے اور یہ ترجیب (تعظیم) سے بنا ہے محاورہ ہے رجبتُ ھٰذا الشھر، یعنی میں نے اس مہینے کی تعظیم کی۔ حُباب بن منذر بن جموع نے سقیفہ بنو ساعدہ کے دن جس دن سرور عالم صلعم دنیا سے رخصت ہوئے تھے اور مہاجرین و انصار میں خلیفہ کے بارے میں اختلاف پیدا ہو گیا تھا اور انصار نے مہاجرین سے کہہ دیا تھا کہ ایک امیر تمہارا ہو گا اور ایک ہمارا۔ غصہ میں بھر کر تلوار سونت لی اور فرمایا: میں اس قبیلہ کی وہ لکڑی ہوں جس سے سیٹھیں کھجلائی جاتی ہیں اور میں اس کا قابل تعظیم خوشہ ہوں یعنی میں اپنی قوم کا سردار ہوں اور میری قوم والے میری بات مانتے ہیں عذیق عذق کی تصغیر ہے عذق کھجور کے اس درخت کو کہتے ہیں جو مالک کو انتہائی پیارا ہو اور جب اس کے خوشے لٹک جائیں تو مالک اس ڈر سے کہ کہیں یہ ٹوٹ نہ جائیں ان کے نیچے ٹیک لگا دے اور رجبۃ کھجور کے بڑے تھالو کو کہتے ہیں۔ جُذَیل جذل (تنہ) کی تصغیر ہے اور جذل اس تنہ کو کہا جاتا ہے جس سے کھجلی والا اونٹ اپنی پیٹھ رگڑتا ہے یہ بھی کہا جاتا ہے کہ جذل اس لکڑی کو کہا جاتا ہے جو اونٹ کے باڑے میں نصب کر دی جاتی ہے جس سے اونٹوں کے بچے کھجلیا کرتے ہیں۔

ابوزید (یحییٰ بن زیاد فراء سے نقل کرتے ہوئے): رجب کو رجب اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس مہینہ میں لوگ ٹوٹ جانے کے

حبل بل تصغیر وھو الجذع والنخلۃ التی تحتک بھا الابل الجرباء وقیل الجذل عود ینصب فی معاطن الابل یحتک بالفصال وقال ابو زید عن یحیی بن زیاد الفراء انما سمی رجب لانھم کانوا یرجبون الاعذاق فی ھذا الشھر علی النخل ویشدونھا بالخوص الی السعف لئلا تنفضھا الریاح یقال منہ رجبت النخلۃ ترجیبا اذا فعلت بھا ذلک وقال آخرون الترجیب ان یوضع الشوک علی الاعذاق حفظا لھا من تناول ایدی المستطعمین والتحرز من نثار التمر علی الارض وقال آخرون الترجیب ان تدعم النخلۃ اذا مالت بدعامۃ لئلا تسقط وتخر وقال آخرون ھو ماخوذ من قول العرب رجبت الشیء ای رھبتہ رھبۃ وقال آخرون الترجیب التاھب والاستعداد لقول النبی صلی اللہ علیہ علیہ وسلم انہ لیرجب فیہ خیر کثیر لشعبان وقال آخرون الترجیب تکرر ذکر اللہ تعالی وتعظیمہ لان الملائکۃ یرجبون اصواتھم فیہ بالتسبیح والتحمید والتقدیس للہ عزوجل ویقال شھر رجم بالمیم ایضا فیکون معناہ ترجم فیہ الشیاطین حتی لا یوذوا فیہ المومنین فرجب ثلاثۃ احرف راء وجیم وباء فالراء رحمۃ اللہ عزوجل والجیم جود اللہ تعالی والباء بر اللہ عزوجل فمن

ڈر سے کھجوروں خوشوں کے نیچے ٹیک لگایا کرتے تھے (رجب مصدر بھی اسم فاعل ہے یعنی سہارا دینے والا مہینہ) اور خوشوں کو پتوں کے ذریعہ شاخوں سے باندھ دیا کرتے تھے تا کہ وہ ہوا سے ٹوٹنے نہ پائیں اس سے یہ محاورہ بنا ہے، رجبت النخلۃ ترجیبا یعنی میں نے کھجور کے خوشے اس کے پتوں کے ذریعہ شاخوں سے باندھ دئے۔

بعض کے نزدیک ترجیب پھل دار کھجور کے چاروں طرف کانٹے لگانے کو کہتے ہیں تا کہ لوگ کھجوریں نہ توڑ سکیں اور جو پھل زمین پر گر جاتے ہیں ان کی حفاظت رہے بعض کے نزدیک ترجیب ستون لگانے کو کہتے ہیں تا کہ خوشوں کے بوجھ سے شاخ ٹوٹ نہ جائے۔

بعض وجہ تسمیہ یہ بتاتے ہیں کہ رجب رجبت الشیٔ سے بنا ہے یعنی میں نے اسے ڈرایا ہے یعنی رجب مصدر بھی اسم فاعل ہے یعنی ڈرانے والا، حق تعالیٰ نے اس مہینہ خاص طور سے لوگوں کو گناہوں سے ڈرایا ہے بعض کے نزدیک ترجیب بمعنی تیاری کرنا اور مستعد رہنا ہے کیونکہ نبی صلعم نے فرمایا کہ اس مہینہ میں شعبان کے لئے بہت سی نیکیوں کی تیاری کی جاتی ہے۔ بعض کے نزدیک ترجیب بمعنی ذکر اللہ کی تکرار کرنا اور ذکر اللہ کا احترام کرنا ہے کیونکہ اس مہینہ میں فرشتے تسبیح، تحمید اور تقدیس بار بار کرتے ہیں رجب کو ماہ رجم بھی کہا جاتا ہے یعنی اس ماہ میں شیطانوں پر کثرت سے انگارے برسائے جاتے ہیں تا کہ شیطان اس میں مومنوں کو ایذا نہ پہنچا ئیں۔

رجب میں تین حرف (را، جیم اور با) ہیں، را سے حق تعالیٰ شانہ کی رحمت کی طرف، جیم سے اس کے جود و کرم کی طرف اور باء سے حق تعالیٰ کی نیکی کی طرف اشارہ ہے بنابریں اس ماہ کے شروع سے لیکر آخیر تک حق تعالیٰ نے اپنے بندوں کے لئے تین بخششیں متعین فرما دی ہیں بلا عذاب کے رحمت بلا بخل کے بخشش اور بلا ظلم کے نیکی۔

اوّل ھذا الشھر الی آخرہ من اللہ عزوجل.
ثلاث عطایا للعباد رحمۃ اللہ بلاعذاب
وجود بلابخل وبرّ بلاجفاء۔

**فصل:** ولرجب اسماء اخر منھا انہ سمی رجب مضر ومنصل الاسنۃ وشھر اللہ الاصم وشھر اللہ الاصب والشھر المطھر والشھر السابق والشھر الفرد واما قولھم رجب مضر فقد روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال فی بعض خطبہ ان الزمان قد استدار کھیئتہ یوم خلق اللہ السموات والارض السنۃ اثنا عشر شھرا منھا اربعۃ حرم ثلاث متوالیات ذوالقعدۃ وذوالحجۃ والمحرم وواحد فرد وھو رجب مضر الذی بین جمادی وشعبان انما عرف موضعہ بقولہ بین جمادی وشعبان ابطالا للنسی الذی کانت العرب تفعلہ فی الجاھلیۃ وھو قولہ عزوجل انما النسیء زیادۃ فی الکفر یضل بہ الذین کفروا وذلک ان العرب فی الجاھلیۃ کانت اذا ارادت الصدر من منی قام رجل من بنی کنانۃ یقال لہ نعیم بن ثعلبۃ وکان رئیس القوم فیقول انا الذی اجاب ولا اعاب ولا یرد لی قضاء فیقولون لہ صدقت انسئنا شھرا یریدون اخر عنا حرمۃ المحرم واجعلھا فی صفر واحل لنا المحرم وانما دعاھم الی ذلک لئلا تتوالی علیھم ثلاثۃ

**رجب کے مختلف نام**

رجب المرجب کے اور بھی نام ہیں جیسے اسے رجب مضر، منصل الاسنّۃ اور شھر اللہ الاصم شھر اللہ الاصب، شہر مطہر، شہر سابق اور شہر فرد بھی کہا جاتا ہے رجب مضر نبی صلعم کے ایک خطبہ میں بھی آتا ہے آپ نے ایک خطبہ میں فرمایا زمانہ گھوم گھام کر اپنی اصل ہیئت پر آگیا ہے جس ہیئت پر اس وقت تھا جبکہ اللہ تعالیٰ نے دنیا پیدا فرمائی تھی سال بارہ ماہ کا ہوتا ہے جن میں چار ماہ حرمت والے ہیں تین تو لگاتار ہیں یعنی ذی قعدہ، ذی الحج اور محرم اور ایک تنہا ہے یعنی رجب مضر جو جمادی الثانی اور شعبان کے درمیان آتا ہے آپ نے جمادی الثانی اور شعبان کے درمیان اسے اس لئے متعین فرمایا کہ اس سے آپ کی غرض لوند کو باطل کرنا ہے جس کے جاہلیت میں عرب قائل تھے حق تعالےٰ نے فرمایا: لوند کفر میں زیادتی ہی ہے حق تعالیٰ اس سے کافروں کو گمراہ کرتا ہے، لوند کی تفصیل یہ ہے کہ جب عرب (جاہلیت میں) منیٰ سے لوٹنا چاہتے تو بنو کنانہ کا ایک شخص نعیم بن ثعلبہ جو اپنی قوم کا سردار تھا کھڑا ہو کر کہتا کہ میں وہ شخص ہوں کہ لوگ میری بات مانتے ہیں اور مجھ پر کوئی طعن نہیں کرتا اور میرا فیصلہ رد نہیں کیا جاتا لوگ کہتے ہیں کہ آپ سچ فرماتے ہیں آپ ہمارے لئے اس مہینہ کو پیچھے ہٹا دیں یعنی محرم کو حلال اور صفر کو حرام فرما دیں، عرب یہ درخواست اس لئے کیا کرتے تھے کہ حرمت کے تین ماہ لگاتار نہ رہیں اور دو ماہ کے بعد انہیں لوٹ مار کی اجازت مل جائے کیونکہ ان کا کاروبار ہی لوٹ مار تھا اور ان کی زندگی اسی پر موقوف تھی چنانچہ وہ ایک سال محرم کو حلال اور صفر کو حرام کر دیا کرتا تھا پھر آئندہ سال محرم کی حرمت برقرار رہنے دیتا تھا اسے ان کی اصطلاح میں النساء (پیچھے کر دینا) کہتے تھے اسی سے نسیئٰ (تاخیر) بنا ہے اسی سے یہ

اشھرلا یغیرون فیھا وقد کان معاشھم من الاغارۃ فیفعل ذلک عاما ثم یرجع الی تحریم المحرم واباحۃ صفرفلذلک الانساء ومنہ قیل نساء اللہ فی اجلہ وانسا اللہ اجلہ فوصف النبی صلی اللہ علیہ وسلم رجب بصفتین وقیل ہ بنعتین احدھما قولہ رجب مضرلان مضر کانت تبالغ فی تعظیمہ وتکبیرہ وتحریمہ الثانی انہ قیدہ لقولہ بین جمادی وشعبان خوفا من التقدیم والتاخیر کماجری فی تحریم المحرم الی صفر نخص الشھر وقیدہ وابن تحریمہ واکدہ وقیل انما سمی رجب مضر لان بعض الکفار دعا علی قبیلۃ من القبائل فیہ فاھلکھم اللہ عزوجل وقیل ان الدعاء فیہ مستجاب علی الظلمۃ وکل جائر ولقد کانت الجاھلیۃ یؤخرون دعواتھم علی من ظلمھم فیدعون علیہ فی رجب فلا یرد خائبا واما منصل الاسنۃ فلانھم کانوا ینزعون الاسنۃ فیہ عن الرماح ویغمدون سیوفھم وسھامھم تھیئا لہ وتعظیما فسمی بذلک منصل الاسنۃ ویقال نصلت السھم اذا جعلت لہ نصلا وانصلتہ اذا نزعت عنہ نصلہ واما شھر اللہ الاصم فلما روی عن عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ انہ لما استھل رجب فی المنبر یوم الجمعۃ وخطب ثم قال الان ھذا شھر اللہ الاصم وھو شھر زکاتکم فمن کان علیہ دین فلیؤدہ ثم لیزک ما بقی قال ابن الانباری

محاورہ ہے نسا اللہ فی اجلہ و انسأ اللہ اجلہ یعنی اللہ نے اس کی موت پیچھے ہٹادی اسی لئے نبی صلعم نے رجب کا تعارف دو باتوں سے کرایا ایک تو اس طرح کرایا کہ یہ مضر کا رجب ہے کیونکہ مضر اس کی تعظیم واحترام میں بڑے کرتے تھے اور اسے بہت بڑا اور بڑی حرمت والا سمجھا کرتے تھے اور دوسرے اس طرح کرایا کہ یہ ماہ جمادی الثانی اور شعبان کے درمیان آتا ہے تاکہ لوگ اسے آگے پیچھے نہ کر سکیں جیسے محرم کو صفر اور صفر کو محرم کر دیا جاتا تھا لہٰذا آپ نے ان دو تنبیہوں سے اس مہینہ کو خاص اور متعین کر دیا اور اس کی حرمت کو مضبوط ومستحکم بنا دیا اور حرمت زوردار بنادی۔

**رجب مضر کہنے کی وجہ** اس کی وجہ یہ ہے کہ مضر کا قبیلہ رجب کے احترام وعظمت اور بزرگی تسلیم کرنے میں تمام قبائل سے پیش پیش تھا علاوہ ازیں اس کے بعض لوگوں نے اس مہینہ میں کسی قبیلہ پر بددعا کی تھی حق تعالیٰ نے ان کی بددعا قبول فرمائی تھی اور انہیں ہلاک کر دیا تھا بعض لوگوں نے کہا ہے کہ اس مہینہ میں ظالموں پر بددعا قبول کر لی جاتی ہے اسی لئے جاہلیت میں ظالموں پر بددعا اسی مہینہ پر اٹھا کر رکھ دی جاتی تھی اور لوگ رجب ہی میں ان پر بددعا کیا کرتے تھے اور کبھی ایسا نہ ہوتا تھا کہ ان کی بددعا قبول نہ کی گئی ہو۔

**رجب کو منصل الاسنہ کہنے کی وجہ** منصل الاسنہ یعنی نیزوں سے ان کے پر ہٹا دینے والا۔ ماہ رجب میں لوگ نیزوں سے ان کے پر نکال لیا کرتے تھے اور محفوظ جگہ رکھ دیا کرتے تھے تاکہ اس کی عظمت وحرمت اور بزرگی برقرار رہے نصلت السہم اس وقت کہا جاتا ہے جب تیر پیکان میں رکھ لیا جاتا ہے اور انصلت السہم اس وقت بولا جاتا ہے جب تیر پیکان سے ہٹا لیا جاتا ہے۔

**شہر اللہ الاصم کی وجہ تسمیہ** رجب کو اللہ کا بہرہ مہینہ اس لئے

اما قولہ الاصم فانما سمی بذلک لان العرب کانت تظل تحارب بعضها بعضا فاذا اهل رجب وضعوا السلاح ونزعوا الاسنۃ فلا تسمع فیہ قعقعۃ السلاح ولا صلصلۃ الرماح وکان الرجل اذا رکب فی طلب قاتل ابیہ فاذا رآہ فی رجب لم یتعرض لہ کانہ لم یرہ ولم یسمع لہ خبرا فسمی اصم لذلک وقیل سمی اصم لانہ لم یسمع فیہ غضب اللہ تعالٰی علی قوم قط لان اللہ تعالٰی عذب الامم الماضیۃ فی سائر الشهور ولم یعذب امۃ من الامم فی هذا الشهر وفی هذا الشهر حمل اللہ نوحا فی السفینۃ فجرت بہ ومن معہ فی السفینۃ ستۃ اشهر قال ابراهیم النخعی ان رجب شهر اللہ تعالٰی فیہ حمل اللہ نوحا فی السفینۃ فصامہ نوح علیہ السلام وامر بصیامہ من کان معہ فامنہ اللہ تعالٰی ومن کان معہ من الطوفان وطهر الارض من الشرک والعدوان ورفع ذلک غیرہ الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم وهو ما اخبرنا بہ هبۃ اللہ باسنادہ عن ابی حازم عن سهل بن سعد رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال الا ان رجب من الاشهر الحرم وفیہ حمل اللہ نوحا فی السفینۃ فصامہ نوح فی السفینۃ وامر من کان معہ بصیامہ فانجاهم اللہ تعالٰی وامنهم من الغرق وطهر اللہ الارض من الکفر والطغیان بالطوفان وقیل انہ سمی

کہا جاتا ہے کہ ایک بار رجب کا ہلال دیکھ کر حضرت عثمانؓ نے جمعہ کے دن منبر پر چڑھ کر فرمایا: کان کھول کر سن لو یہ اللہ کا بہرہ مہینہ ہے اور زکوٰۃ ادا کرنے کا مہینہ ہے اگر کسی پر قرض ہو تو اپنا قرض ادا کر دے اور جو کچھ مال باقی ہے اسکی زکوٰۃ ادا کر دے۔ بقول ابن انباری اصم اس لئے کہا گیا ہے کہ عرب آپس میں لوٹ مار کیا کرتے تھے اور رجب کا ہلال دیکھتے ہی اسلحہ اتار دیا کرتے تھے اور بیکانوں سے نیزے نکال دیا کرتے تھے اور اس ماہ اسلحہ کی آواز اور نیزوں کی جھنکار سنائی نہیں دیا کرتی تھی اور اگر کوئی شخص اپنے والد کے قاتل کے سراغ میں نکلتا اور رجب میں اسے دیکھ لیتا تو اس سے تعرض نہیں کیا کرتا تھا گویا اس نے اسے دیکھا ہی نہیں اور نہ اسے اسکی خبر لگی بنا بریں اسے اصم کہا گیا۔ بعض کے نزدیک اس لئے اصم کہتے ہیں کہ اس مہینہ میں کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی قوم پر اللہ کا غضب نازل ہوا ہو حق تعالیٰ نے پہلی امتوں پر ہر مہینہ میں عذاب اتارا لیکن کسی امت پر رجب میں عذاب نہیں اترا۔ اور اسی مہینہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کو کشتی میں سوار کیا اور کشتی آپ کو اور آپکے تمام ساتھیوں کو لیکر چھ ماہ تک چلتی رہی۔ ابراہیمؒ النخعی: رجب اللہ کا مہینہ ہے اس میں اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کو کشتی میں سوار کیا اور اس کے روزے حضرت نوح نے رکھے اور اپنے تمام ساتھیوں کو روزے رکھنے کا حکم فرمایا، اور حق تعالیٰ نے آپکو اور آپکے ساتھیوں کو طوفان سے محفوظ رکھا اور زمین شرک اور ظلم و زیادتی سے پاک فرمائی۔ بعض علماء یہ روایت مرفوع بھی لاتے ہیں مرفوع روایت کی سند یہ ہے کہ ہمیں ھبۃ اللہ نے اپنی اسناد سے ابو حازم سے اور انہوں نے سہل بن سعد سے اور انہوں نے نبی صلعم سے خبر دی کہ آپ نے فرمایا: دیکھو رجب حرمت والے مہینوں میں سے ہے اسی میں اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ کو کشتی میں سوار کیا پھر اسکے روزے حضرت نوحؑ نے کشتی میں رکھے

اصم لانہ اصم عن جفائک وزلتک وسیع بفضلک یا مومن وشرفک فجعلہ اللّٰہ تعالیٰ اصم من جفائک وزلتک لئلا یشہد علیک بہا یوم القیامۃ بل یکون شہید الک لما سمع من فضلک واحسان العمل فیہ واما الاصب فمعناہ انہ تصب الرحمۃ فیہ صبا علی العباد ولیطیبہم اللّٰہ تعالیٰ من الکرامات والمثوبات ما لاعین رأت ولا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر من ذلک ما اخبرنا الشیخ الامام ھبۃ اللّٰہ بن المبارک السقطی رحمہ اللّٰہ باسنادہ عن الاعمش عن ابراھیم عن علقمۃ عن ابی سعید الخدری رضی اللّٰہ عنہ عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ قال ان عدۃ الشہور عند اللّٰہ تعالیٰ اثنا عشر شہرا فی کتاب اللّٰہ یوم خلق السموات والارض منہا اربعۃ حرم فرجب یقال لہ شہر اللّٰہ الاصم وثلاث اخر متوالیات یعنی ذا القعدۃ وذا الحجۃ والمحرم الا ان رجب شہر اللّٰہ وشعبان شہری ورمضان شہر امتی فمن صام من رجب یوما ایمانا واحتسابا استوجب رضوان اللّٰہ الاکبر واسکن الفردوس الاعلی ومن صام منہ یومین فلہ من الاجر ضعفان ووزن کل ضعف مثل جبال الدنیا ومن صام من رجب ثلثۃ ایام جعل اللّٰہ بینہ وبین النار خندقا طولہ مسیرۃ سنۃ ومن صام من رجب اربعۃ ایام عوفی من البلایا من الجنون والجذام والبرص ومن

اور اپنے ساتھیوں کو بھی روزے رکھنے کا حکم فرمایا پھر اللہ تعالیٰ نے انہیں سیلاب سے نجات بخشی اور انہیں ڈوبنے سے بچا لیا اور اس سیلاب سے اللہ تعالیٰ نے تمام زمین کفر و شرک اور ظلم و زیادتی سے پاک فرمائی بعض کے نزدیک رجب کو اصم اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ مہینہ تمہارے جور و جفا سے اور گناہوں سے محفوظ رہتا ہے اور اے مومنو! یہ مہینہ تمہارے فضل و شرف کو سنتا ہے حق تعالیٰ نے اسے تمہارے جور و جفا اور گناہوں سے بہرہ کر دیا تاکہ قیامت کے دن تمہارے خلاف گواہی نہ دے بلکہ تمہارے موافق گواہی دے کیونکہ اس میں اس نے تمہارے نیک عمل سنے ہیں

رجب کو اصب کہنے کی وجہ | اسے اصَبّ اس لئے کہا جاتا ہے کہ صَبّ پانی بہانے کو کہتے ہیں اصبّ یعنی خوب پانی کی طرح رحمت بہانے والا اس مہینہ میں بندوں پر اللہ کی رحمت خوب برستی ہے اور حق تعالیٰ بندوں کو ایسی ایسی بزرگیاں اور ثواب عطا فرماتا ہے جو نہ آنکھوں نے دیکھے نہ کانوں نے سنے اور نہ ہی کسی انسان کے دل میں ان کا تصور آیا۔

باخبار شیخ امام ہبۃ اللہ بن مبارک سقطی از اعمش از ابراہیم از علقمہ از ابوسعید خدری از رحمت عالم صلعم فرمایا اللہ کے نزدیک اللہ کی کتاب (لوح محفوظ) میں مہینوں کی تعداد دنیا کی پیدائش کے اوّل دن ہی سے بارہ ہے جن میں سے چار حرمت والے ہیں رجب کو اللہ کا بڑا مہینہ کہا جاتا ہے اور تین حرمت والے مہینے لگاتار ہیں یعنی ذی قعدہ ، ذی الحج اور محرم مگر رجب اللہ کا مہینہ ہے اور رمضان میری امت کا مہینہ ہے پھر جو یقین کر کے ثواب کے لئے رجب کے ایک دن کا روزہ رکھ لے تو وہ اپنے اوپر اللہ کی بڑی رضا واجب کر لیگا اور فردوس اعلےٰ میں ٹھہرایا جائے گا اور جو دو دن کے روزے رکھ لے اس کا دو ضعف (دگنا) اجر ملے گا

فتنة المسيح الدجال ومن صام منه خمسة ايام وقي من عذاب القبر ومن صام منه ستة ايام خرج من قبره ووجهه اضوأ من القمر في ليلة البدر ومن صام منه سبعة ايام فان لجهنم سبعة ابواب يغلق الله عنه بصوم كل يوم من ايامه بابا من ابوابها ومن صام منه ثمانية ايام فان للجنة ثمانية ابواب يفتح الله له بصوم كل يوم بابا من ابوابها ومن صام منه تسعة ايام خرج من قبره وهو ينادي اشهد ان لا اله الا الله ولا يرد وجهه دون الجنة ومن صام منه عشرة ايام جعل الله تعالى له على كل ميل من الصراط فراشا يستريح عليه ومن صام منه احدى عشر يوما لم ير في القيامة افضل منه الا من صام مثله او زاد عليه ومن صام من رجب اثني عشر يوما كساه الله تعالى يوم القيامة حلتين الحلة الواحدة خير من الدنيا وما فيها ومن صام من رجب ثلاثة عشر يوما يوضع له يوم القيامة مائدة في ظل العرش فيأكل منها والناس في شدة شديدة ومن صام من رجب اربعة عشر يوما اعطاه الله عزوجل ما لا عين رأت ولا اذن سمعت ولا خطر على قلب بشر ومن صام منه خمسة عشر يوما يوقفه

اور ہر ضعف کا وزن دنیا کے پہاڑوں کی برابر ہوگا اور جو رجب کے تین روزے رکھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کے اور جہنم کے درمیان خندق حائل فرما دیگا جس کا طول سال بھر کی مسافت کا ہوگا اور جو رجب کے چار روزے رکھ لے تو وہ بیماریوں، جنون، جذام اور برص سے اور مسیح دجال کے فتنہ سے محفوظ رہے گا اور جو پانچ روزے رکھ لے وہ عذاب قبر سے بچا لیا جائے گا اور جو چھ روزے رکھ لے تو جب قبر سے اٹھے گا تو اس کا چہرہ بدر کی طرح چمکتا ہوا ہوگا اور جو سات روزے رکھ لے تو اللہ تعالیٰ ہر روزے کے بدلے اس پر جہنم کا ہر دروازہ بند فرما دیگا جہنم کے سات ہی دروازے ہیں اور جو آٹھ رکھ لے تو حق تعالیٰ اس کے لئے ہر روزے کے بدلہ جنت کے آٹھوں دروازے کھول دیگا اور جو نو رکھ لے وہ قبر سے اشہد ان لا الہ الا اللہ کا اعلان کرتا ہوا اٹھے گا اور اس کا رخ بجز جنت کے کسی دوسری طرف نہیں پھیرا جائیگا اور جو دس رکھ لے تو حق تعالیٰ اس کے لئے پل صراط کے ہر میل پر فرش بچھوا دیگا کہ اس پر آرام سے سستا لے اور جو گیارہ رکھ لے تو وہ قیامت کے دن اپنے سے افضل کسی کو نہیں پائیگا بجز اس کے جس نے اسکے برابر یا اس سے زیادہ رکھے ہونگے اور جو بارہ رکھ لے تو حق تعالیٰ شانہ اسے قیامت کے دن دو جوڑے پہنائے گا ہر ایک جوڑا دنیا کی تمام دولت سے بیش قیمت ہوگا۔ اور جو تیرہ رکھ لے تو اسکے لئے قیامت کے دن عرش کی چھاؤں میں کھانے کی میز لگائی جائیگی اور وہ اس میں سے کھائیگا حالانکہ لوگ انتہائی شدت سے دو چار ہونگے اور جو چودہ رکھ لے تو اسے حق تعالیٰ ایسی ایسی نعمتیں بخشے گا جو نہ آنکھوں نے دیکھیں نہ کانوں سے سنیں اور نہ کسی کے دل میں کھٹکیں اور جو پندرہ رکھ لے اسے حق تعالیٰ قیامت کے دن امن پانیوالوں کی جگہ کھڑا کریگا اور اس کے پاس سے جو

الله تعالیٰ یوم القیامۃ موقف الآمنین ولا یمر بہ ملك مقرب ولا نبی مرسل الا قال لہ طوبی لك انك من الآمنین وفی لفظ آخر زیادۃ علی خمسۃ عشر وھی من صام منہ ستۃ عشر یوما کان فی اوائل من یزور الرحمٰن وینظر الیہ ویسمع کلامہ ومن صام منہ سبعۃ عشر یوما ینصب اللہ لہ علی کل میل من الصراط مستراحا یستریح علیہ ومن صام منہ ثمانیۃ عشر یوما زاحم ابراھیم علیہ السلام فی قبتہ ومن صام منہ تسعۃ عشر یوما بنی اللہ لہ قصرا فی الجنۃ تجاہ قصر ابراھیم وآدم علیھما السلام ویسلم علیھما ویسلمان علیہ ومن صام منہ عشرین یوما نادی منادٍ من السماء یا عبد اللہ اما ما قد مضی فقد غفرہ اللہ لك فاستأنف العمل فیما بقی واما المطھر فلانہ یطھر صائمہ من الذنوب والخطیئات فمن ذلك ما اخبرنا بہ الشیخ الامام ھبۃ اللہ بن المبارك السقطی رحمہ اللہ عن الحسن بن احمد بن عبد اللہ المقری باسنادہ عن ھارون بن عنترۃ عن ابیہ عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان شھر رجب شھر عظیم من صام منہ یوما کتب اللہ تعالیٰ لہ صوم ألف سنۃ ومن صام منہ یومین کتب اللہ تعالیٰ

بھی مقرب فرشتہ یا اولوا العزم پیغمبر گذریگا وہی اسے امن پانے کی مبارکباد دیگا، اسی حدیث کے دوسرے لفظ میں ۱۵ سے آگے بھی ذکر ہے فرمایا اور جو سولہ روزے رکھے تو جو رحمٰن کی زیارت کرنیوالے ہیں ان سب سے آگے آگے رہیگا اور حق تعالیٰ کو دیکھے گا اور اس کا کلام سُنے گا اور جو سترہ رکھ لے حق تعالیٰ اس کے لئے پلصراط کے ہر میل پر ایک آرامگاہ بنادیگا کہ وہاں سستالے۔ اور جو اٹھارہ رکھ لے تو حضرت ابراہیم کے گنبد کے سامنے اس کا گنبد ہوگا اور جو انیس رکھ لے تو حق تعالیٰ اس کے لئے جنت میں حضرت ابراہیم اور حضرت آدم کے قصروں کے مقابل ایک قصر بنائیگا اور یہ ان دونوں نبیوں کو اور دونوں نبی اسے سلام کریں گے، اور جو بیس رکھ لے تو اس کے لئے ایک اعلان کرنیوالا اعلان کریگا کہ اے اللہ کے بندے تیرے ماضی کے تمام گناہ حق تعالیٰ نے معاف فرمادئے اب مستقبل کے لئے از سر نو نیک عمل کر۔

## رجب کو مُطہّر کہنے کی وجہ

رجب کو مُطہّر (پاک کرنے والا) اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ روزے داروں کو گناہوں اور تمام برائیوں سے پاک و صاف کر دیتا ہے چنانچہ اس سلسلہ میں ہمیں شیخ امام ہبۃ اللہ بن مبارک سقطیؒ نے حسن بن احمد بن عبداللہ مقری سے انہوں نے ہارون بن عنترہ سے انہوں نے اپنے والد عنترہ سے انہوں نے علی بن ابی طالب سے ہمیں خبر دی کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ ماہ رجب ایک عظمت والا مہینہ ہے جو اس کا ایک دن کا روزہ رکھے حق تعالیٰ اسے ایک ہزار سال کے روزوں کا ثواب عطا فرمائے گا اور دو روزے رکھنے والوں کو دو ہزار سال کے روزوں کا ثواب ملے گا اور تین روزے رکھنے والوں کو تین ہزار سال کے روزوں کا ثواب ملے گا اور سات روزے رکھنے والوں پر حق تعالیٰ جہنم کے دروازے بند فرمادیگا اور آٹھ والوں پر جنت کے

له صوم الفی سنة ومن صام منه ثلاثة ایام
کتب الله تعالٰی له صوم ثلاثة آلاف سنة
ومن صام منه سبعة ایام اغلقت عنه
ابواب جهنم ومن صام منه ثمانیة ایام
فتحت له ابواب الجنة الثمانیة یدخل من
ایها شاء ومن صام منه خمسة عشر یوما
بدلت سیئاته حسنات ونادی مناد من السماء
قد غفرلك فاستأنف العمل ومن زاد زاده
الله تعالٰی واخبرنا الشیخ الامام هبة الله
بن المبارك باسناده عن یونس عن الحسن
رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله
علیه وسلم من صام یوما من رجب عدل
له بصیام ثلاثین سنة واخبرنا الشیخ
الامام هبة الله عن الحسن بن احمد بن
عبد الله المقری باسناده عن العلاء بن کثیر
عن مکحول رحمه الله قال ان رجلا سأل
ابا الدرداء رضی الله عنه عن صیام رجب
فقال له سألت عن شهر کانت الجاهلیة
تعظمه فی جاهلیتها وما زاده الاسلام
الا فضلا وتعظیما ومن صام منه یوما تطوعا
یحتسب به ثواب الله تعالٰی ویبتغی به وجهه
مخلصا اطفأ صومه ذلك الیوم غضب الله
تعالٰی واغلق عنه بابا من ابواب النار ولو
أعطی ملء الارض ذهبا ما کان جزاء له
ولا یستکمل اجره بشیء من الدنیا دون یوم الحساب

تمام دروازے کھول دئے جائیں گے کہ جس دروازے سے چاہے جنت میں چلا جائے اور پندرہ روزے والوں کی برائیاں نیکیوں سے بدل دی جائیں گی اور آسمان سے ایک اعلان کرنیوالا اعلان کرے گا کہ تیرے تمام گناہ بخشدئے گئے اب تو نیک عمل کر اور جو زیادہ روزے رکھے گا حق تعالٰی اسے مزید ثواب عطا فرمائے گا۔

ہمیں شیخ امام ہبۃ اللہ بن مبارک نے اپنی اسناد سے یونس سے اور انہوں نے حسن بصری سے خبر دی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو رجب کے ایک دن کا روزہ رکھے گا اسے تیس سال کے روزوں کی برابر ثواب ملے گا۔ ہمیں شیخ امام ہبۃ اللہ نے حسن بن احمد بن عبد اللہ مقری سے انہوں نے علاء بن کثیر سے اور انہوں نے مکحول سے خبر دی کہ ایک شخص نے حضرت ابوالدرداء سے رجب کے روزوں کے بارے میں پوچھا فرمایا کہ تم نے اس مہینہ کے بارے میں پوچھا ہے جس کی تعظیم جاہلیت میں بھی کی جاتی تھی اس میں اسلام نے فضیلت اور تعظیم ہی کا اضافہ کیا ہے اگر کوئی اس کے ایک دن کا نفلی روزہ رکھے اور اس کی نیت اللہ تعالٰی سے ثواب کی ہو اور خلوص سے اللہ کی رضا کا طلبگار ہو تو اس کا ایک دن کا روزہ حق تعالٰی جل مجدہٗ کے غصہ کو بجھائے گا اور آگ کا ایک دروازہ بند کرادے گا اور اگر اسے تمام زمین بھر کر سونا دیا جائے تو اس ایک روزے کا پورا ثواب نہ مل سکے گا اور دنیا کی کسی چیز کی نسبت سے اس کا اجر پورا نہ ہوگا۔ اگر یہ اجر پورا ہوگا تو جزا کے دن ہی حق تعالٰی پورا فرمائے گا اس روزے دار کی شام کے وقت افطار سے پہلے اس کی دعائیں مقبول ہونگی اگر وہ دنیا کی کسی چیز کے لئے دعا مانگے گا حق تعالٰی وہ اسے عطا فرما دیگا ورنہ حق تعالٰی جل مجدہ اس کے لئے نیکیوں کا ذخیرہ جمع فرما کر رکھ دے گا اور وہ نیکیاں حق تعالٰی شانہ کے

ولہ اذا امسی عشر دعوات مستجابات فان دعا بہ لشیء من عاجل الدنیا اعطاہ والا ادخر لہ من الخیر کأفضل ما دعا بہ داع من اولیاء اللہ تعالیٰ واصفیائہ الصادقین ومن صام یومین کان لہ مثل ذلک ولہ مع ذلک اجر عشرۃ من الصدیقین فی عمرہم بالغۃ اعمارہم ما بلغت ویشفع فی مثل ما یشفعون فیہ ۔ یکون فی زمرتہم حتی یدخل الجنۃ معہم ویکون من رفقائہم ومن صام ثلاثۃ ایام کان لہ مثل ذلک وقال اللہ تعالیٰ عند افطارہ لقد وجب حق عبدی ھذا وجبت لہ محبتی وولایتی اشھدکم یا ملائکتی انی قد غفرت لہ من ذنبہ ما تقدم وما تأخر ومن صام اربعۃ ایام کان لہ مثل ذلک وثواب اولی الالباب التوابین ویعطی کتابہ فی اوائل الفائزین ومن صام خمسۃ ایام کان لہ مثل ذلک ویبعث یوم القیامۃ ووجہہ مثل القمر لیلۃ البدر ویکتب لہ عدد رمل عالج حسنات ویدخل الجنۃ ویقال لہ تمن علی اللہ ما شئت ومن صام ستۃ ایام کان لہ مثل ذلک ویعطی سوی ذلک نورا یستضیء بہ اھل الجمع فی القیامۃ ویبعث فی الآمنین حتی یمر علی الصراط بغیر حساب ویعافی من عقوق الوالدین وقطیعۃ الرحم ویقبل اللہ علیہ بوجہہ اذا

دوستوں اور اس کے سچے اور برگزیدہ بندوں کی سب سے افضل دعا کی برابر ہوتی ہیں اور جو دو دن کے روزے رکھ لے تو اسے بھی حسب سابق ثواب ملے گا اور اس کے ساتھ ساتھ اسے دس صدیقین کے تمام عمر کے عملوں کے ثواب کے برابر ثواب ملے گا خواہ ان کی عمر کتنی ہی طویل کیوں نہ ہو اور جس طرح صدیق حضرات کی شفاعت قبول کی جاتی ہے اس کی بھی شفاعت قبول کی جائے گی اور صدیقین کی جماعت میں رہے گا حتیٰ کہ ان کے ساتھ جنت میں چلا جائے اور ان کے رفقاء میں شامل رہے گا اور جو تین روزے رکھ لے گا تو اسے بھی حسب سابق ثواب ملے گا اور اس کے روزہ کھولنے کے وقت حق تعالیٰ فرمائے گا کہ میرے بندے کا مجھ پر حق ثابت ہوا اور اس کے لئے میری محبت اور ولایت واجب ہو گئی اے میرے فرشتو میں تمہیں گواہ بنا کر کہتا ہوں کہ میں نے اس کے اگلے پچھلے تمام گناہ بخش دئے اور جو چار روزے رکھ لے گا اسے حسب سابق ثواب ملے گا اور خوب توبہ کرنیوالے صاحب دلوں کا بھی ثواب ملے گا اور اس کا اعمال نامہ پہلے کامیاب ہونیوالوں میں دیا جائیگا اور جو پانچ روزے رکھ لے گا اسے حسب سابق ثواب ملے گا اور قیامت کے دن جب قبر سے اٹھے گا تو اس کا چہرہ بدر کی طرح چمکتا ہوا ہو گا اور اس کے لئے عالج کے ریت کے ذرات کے برابر نیکیاں ملیں گی اور جنت میں داخل کر دیا جائے گا اور اس سے کہا جائے گا کہ حق تعالیٰ سے جو دل چاہے مانگ لے اور جو چھ روزے رکھ لیگا تو اسے حسب سابق ثواب ملے گا اور اس کے علاوہ ایسا نور ملے گا جس سے قیامت کے دن تمام موقف والے روشن ہو جائیں گے اور امن پانیوالوں میں اٹھایا جائے گا حتیٰ کہ بلا حساب کے پلصراط سے گزرے گا اور دنیا میں ماں باپ کی نافرمانی اور قطع رحمی سے محفوظ رہے گا اور جب

لقیه یوم القیامة ومن صام سبعة ایام کان
له مثل ذلك ویغلق عنه سبعة ابواب النار
ویحرمه الله علی النار ویوجب له الجنة
یتبوأ منها حیث یشاء ومن صام ثمانیة
ایام کان له مثل ذلك وفتحت له ابواب
الجنة الثمانیة یدخلها من ای باب شاء
ومن صام تسعة ایام کان له مثل ذلك
ویرفع کتابه فی علیین ویبعث یوم القیامة
فی الآمنین ویخرج من قبره ووجهه نور
یتلألأ ویشرق لاهل الجمع حتی یقولوا هذا
نبی مصطفی وان ادنی ما یعطی ان یدخل الجنة
بغیر حساب ومن صام عشرة ایام فبخ
فبخ له فیعطی مثل ذلك وعشرة اضعافه
وهو ممن یبدل الله سیئاته حسنات و
یکون من المقربین القوامین لله بالقسط
وکان کمن عبد الله الف عام صائما قائما
صابرا محتسبا ومن صام عشرین یوما کان
له مثل ذلك وعشرون ضعفا وهو ممن
یزاحم ابراهیم خلیل الله علیه السلام
فی قبته ویشفع فی مثل ذلك وعشرون ضعفا
وهو ممن یزاحم ابراهیم خلیل الله علیه
السلام فی قبته ویشفع فی مثل ربیعة ومضر
کلهم من اهل الخطایا واهل الذنوب
ومن صام ثلاثین یوما کان له مثل ذلك
وثلاثون ضعفا وینادی مناد من السماء یا ولی الله

قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سے ملاقات کریگا تو وہ اس کی طرف متوجہ
ہو گا اور جو سات روزے رکھے گا تو اسے حسب سابق ثواب
ملے گا اور اس سے آگ کے ساتوں دروازے بند کر دئے جائیں گے
اور اسے اللہ تعالیٰ آگ پر حرام فرما دیگا اور اس کے لئے جنت
واجب کر دیگا کہ جہاں چاہے جنت میں اپنا ٹھکانہ بنالے اور
جو آٹھ دن کے روزے رکھے تو اسے حسب سابق ثواب ملے گا
اور اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھل جائیں گے اسے
اختیار ہے جس دروازے سے چاہے جنت میں داخل ہو جائے
اور جو نو روزے رکھ لے اسے حسب سابق ثواب ملے گا اور
اس کا اعمالنامہ علیین میں اٹھا لیا جائے گا اور وہ قیامت
کے امن پانیوالوں میں اٹھایا جائے گا اور قبر سے اس حال میں
نکلے گا کہ اس کے چہرے پر ایسا نور ہو گا جس سے تمام موقف والے
چمک اٹھیں گے حتیٰ کہ وہ خیال کریں گے کہ یہ اللہ کے منتخب نبی ہیں
اور معمولی نعمت یہ ملے گی کہ بلا حساب کے جنت میں داخل ہو جائے
گا اور جو دس روزے رکھ لے تو کیا کہنے اسے حسب سابق ثواب
ملے گا اور دس گنا زیادہ بھی اور ان میں شامل ہو جائے گا جن کی
برائیاں حق تعالیٰ نیکیوں سے بدل دے گا اور اس کا اللہ کے
ان خاص بندوں میں شمار ہو گا جو ہر وقت انصاف سے اللہ کی
راہ میں کمربستہ رہتے ہیں اور اس کی طرح کر دیا جائے گا جو ایک
ہزار سال تک دن میں روزے دار اور رات کو شب بیدار
رہ کر اللہ کی عبادت میں مصروف رہتا ہے اور صبر کے ساتھ ثواب
کی نیت سے نیک عمل کرتا رہتا ہے اور جو بیس روزے رکھ لے
اسے حسب سابق ثواب ملے گا اور بیس گنا زیادہ بھی اور اس کا
گنبد حضرت ابراہیمؑ کے گنبد کے سامنے ہو گا اور اس کا مقابلہ کرے گا
اور اس کی شفاعت مضر کے قبیلہ ربیعہ کے آدمیوں کی تعداد کی

البشر بالكرامة العظمى قال وما الكرامة
العظمى قال النظر الى وجه الله تعالى الجميل
ومرافقة النبيين والصديقين والشهداء
والصالحين وحسن اولئك رفيقا طوبى لك
غدا اذا كشف الغطاء وافضيت الى جسيم
ثواب ربك الكريم فاذا نزل به ملك الموت
سقاه الله تعالى عند خروج نفسه شربة من
حياض الفردوس و يهون عليه سكرات
الموت حتى ما يجد الم الموت ويظل في قبره
ريان ويظل في الموقف ريان حتى يرد حوض
النبي صلى الله عليه وسلم واذا خرج من قبره
شيعه سبعون الف ملك معهم النجائب
من الدر والياقوت ومعهم طوائف الحلى
والحلل فيقولون له يا ولي الله النجاء النجاء
الى ربك عزوجل الذى اظمأت له نهارك
وانحلت له جسمك فهو من اول الناس دخولا
جنات عدن يوم القيامة مع الفائزين رضي
الله عنهم ورضوا عنه ذلك هو الفوز
العظيم قال وان كان له في كل يوم صومه
صدقة على زنة قوته تصدق بها فهيهات
هيهات هيهات ثلاثا لو اجتمع جميع الخلائق
على ان يقدروا قدر ما اعطى ذلك العبد من
الثواب ما بلغوا معشار العشر مما اعطى الله
ذلك العبد من الثواب وعن عبد الله بن
الزبير رضي الله عنهما انه قال من فرح عن

برابر لوگوں کے حق میں قبول کی جائیگی جو سب خطا کار و گنہ گار ہونگے
اور جو تیس روزے رکھ لے تو اسے حسب سابق ثواب ملے گا اور
تیس گنا زیادہ بھی اور ایک اعلان کرنیوالا آسمان سے اعلان
کریگا کہ اے اللہ کے ولی تجھے ایک عظیم بزرگی کی بشارت ہو پوچھا
گیا کہ عظیم بزرگی کیا ہے؟ فرمایا عظیم بزرگی حق تعالیٰ شانہ کے
خوبصورت چہرے کا دیدار ہے اور انبیاء، صدیقین، شہداء اور
صلحاء کی رفاقت ہے اور یہ لوگ بہترین رفیق ہیں۔ تیرے لئے
مبارک ہو اور کل قیامت کے دن جب پردے اٹھائے جائیں
گے اور تجھے اپنے رب کی طرف سے جلیل الشان ثواب ملے گا تو
تجھے مسرت و خوشی حاصل ہو اگر وہ فوت ہو جائے تو اس کی
روح نکلتے ہی اللہ تعالیٰ اسے فردوس کے حوضوں سے پانی
پلائے گا اور اس پر موت کی سختیاں آسان فرمائیگا حتیٰ کہ اسے
موت کی تکلیف محسوس ہی نہ ہو گی اور وہ قبر میں بھی سیراب
رہے گا اور موقف میں بھی حتیٰ کہ نبی صلعم کی حوض پر نہ پہنچ جائے
اور جب اپنی قبر سے اُٹھے گا تو اسے ستر ہزار فرشتے رخصت
کریں گے جن کے پاس موتیوں اور یاقوت کے اونٹ ہونگے
اور نادر نادر زیورات و جوڑے ہونگے اور اس سے فرشتے کہیں
گے کہ اے اللہ کے ولی جلدی سے جلدی سے ان پر سوار ہو کر
اپنے رب کے پاس چلو آپ اللہ کی رضا کے لئے دن میں پیاسے رہا
کرتے تھے اور اسی کی رضا کے کاموں میں آپ لاغر و نحیف ہو گئے
تھے لہذا قیامت کے دن جنت عدن میں سب سے پہلے داخل ہونے
والوں میں اور کامرانی والوں میں سے یہ بھی ہو گا اللہ ان سے راضی
ہے اور یہ اللہ سے راضی ہیں اور یہ ایک عظیم کامیابی ہے اور فرمایا اگر
اس نے حسب حیثیت روزے کی حالت میں خیرات بھی کی ہو گی۔
تو سبحان اللہ، کیا کہنے نور علیٰ نور اگر تمام دنیا مل کر اس بندے کو

مومن کربۃ فی شھر رجب وھو شھر اللہ الاصم اعطاہ اللہ تعالیٰ فی الفردوس قصرا مد بصرہ الا اکرموا رجب یکرمکم اللہ عزوجل بألف کرامۃ قال عقبۃ بن سلامۃ بن قیس یرفعہ الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من تصدق فی رجب باعدہ اللہ تعالیٰ من النار کمقدار غراب طار فرخا من وکرہ وھو فی الھواء حتی مات ھرما وقیل الغراب یعیش خمسمائۃ عام واما السابق فلانہ اول الاشھر الحرم واما الفرد فلانہ مفرد عن اخواتہ کما روی ثور بن یزید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی حجۃ الوداع فی خطبتہ الا ان الزمان قد استدار کھیئتہ یوم خلق اللہ السموات والارض السنۃ اثنا عشر شھرا منھا اربعۃ حرم ثلاث متوالیات ذوالقعدۃ وذوالحجۃ والمحرم وواحد فرد رجب مضر الذی بین جمادی وشعبان۔

**فصل آخر** وعن عکرمۃ عن ابن عباس رضی اللہ عنھما عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال رجب شھر اللہ وشعبان شھری ورمضان شھر امتی وعن موسیٰ بن عمران قال سمعت انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان فی الجنۃ نھرا یقال لہ رجب اشد بیاضا من اللبن واحلی من العسل من صام یوما من

ملنے والی نعمت کی مقدار کا اندازہ لگانا چاہیں تو دسویں حصہ کے دسویں حصہ کا بھی اندازہ نہ لگا سکیں گے۔ عبداللہ بن زبیرؓ: جو ماہ رجب اللہ کے بہرے مہینہ میں کسی مومن کی کوئی بیقراری اور تکلیف دور کر دے تو حق تعالیٰ جل مجدہٗ اسے فردوس میں ایک قصر عطا فرمائیگا جو اسکی منتہائے نگاہ تک پھیلا ہوا ہوگا کان کھول کر سن لو رجب المرجب کا احترام کرو حق تعالیٰ جل شانہٗ تمہاری عزت فرمائیگا اور تم کو ایک ہزار بزرگیاں عطا فرمائے گا۔ عقبہ بن سلامہ بن قیس: نبی صلعم نے فرمایا کہ جو رجب میں صدقہ کرتا ہے حق تعالیٰ اسے جہنم سے اتنی دور فرما دیتے ہیں جتنی دور ایک کوے کا بچہ اپنے گھونسلے سے نکل کر عمر بھر اڑتا ہی چلا جائے حتی کہ اڑتے اڑتے بوڑھا ہو کر مرجائے (اندازہ لگائیے کہ وہ بچہ اپنی ساری عمر میں کتنی مسافت طے کریگا) کہتے ہیں کوے کی پانچسو سال کی عمر ہوتی ہے۔

**رجب کو سابق کہنے کی وجہ** رجب کو سابق اس لئے کہا جاتا ہے کہ حرمت کے چار مہینوں میں سب سے پہلا یہی مہینہ ہے۔

**رجب کو فرد کہنے کی وجہ** رجب کو فرد اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ حرمت والے مہینوں سے الگ ہے جیسا کہ ثور بن یزید کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے حجۃ الوداع کے خطبہ میں فرمایا کہ دیکھو زمانہ گھوم گھام کر اسی ہیئت پر آگیا ہے جس ہیئت پر اس دن تھا جس دن اللہ نے زمین و آسمان پیدا فرمائے تھے سال بارہ ماہ کا ہوتا ہے جن میں چار حرمت والے مہینے ہیں تین لگاتار ہیں یعنی ذی قعدہ، ذی الحج اور محرم اور ایک تنہا ہے یعنی مضر کا رجب جو جمادی الثانی اور شعبان کے درمیان ہے۔

**حرمت والے مہینوں کے سلسلہ میں احادیث و اقوال**

از عکرمہ از ابن عباس از نبی صلعم: رجب اللہ کا مہینہ ہے، شعبان میرا مہینہ ہے اور رمضان میری امت کا مہینہ ہے۔ از موسیٰ بن عمران بسماع انسؓ بن مالک: رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جنت کی ایک نہر کا نام رجب ہے جس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ

رجب سقاہ اللہ من ذلک النھر وعن انس بن مالک رضی اللہ عنہ انہ قال ان فی الجنۃ قصرا لایدخلہ الا صوام رجب وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ انہ قال لم یصم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شھرا بعد رمضان الا رجب وشعبان وعن انس رضی اللہ عنہ ایضا قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صام ثلاثۃ ایام من الشھر الحرام الخمیس والجمعۃ والسبت کتب اللہ لہ عبادۃ تسعمائۃ سنۃ وقیل رجب لترک الجفاء و شعبان للعمل والوفاء و رمضان للصدق والصفاء رجب شھر التوبۃ شعبان شھر المحبۃ رمضان شھر القربۃ رجب شھر الحرمۃ شعبان شھر الخدمۃ رمضان شھر النعمۃ رجب شھر العبادۃ شعبان شھر الزھادۃ رمضان شھر الزیادۃ رجب شھر یضاعف اللہ فیہ الحسنات شعبان شھر تکفر فیہ السیئات رمضان شھر تنتظر فیہ الکرامات رجب شھر السابقین شعبان شھر المقتصدین رمضان شھر العاصین وقال ذوالنون المصری رحمہ اللہ رجب لترک الآفات وشعبان لاستعمال الطاعات ورمضان لانتظار الکرامات فمن لم یترک الآفات ولم یستعمل الطاعات ولم ینتظر الکرامات فھو من اھل الترھات وقال ایضا رحمہ اللہ رجب شھر الزرع وشعبان

شیریں ہے جو رجب کا ایک روزہ رکھ لیگا حق تعالیٰ اسے اس نہر سے پانی پلائیگا، انسؓ بن مالک: جنت میں ایک قصر ہے جس میں رجب میں روزے رکھنے والے ہی داخل ہونگے۔ ابوہریرہؓ: نبی صلعم نے رمضان کے بعد کسی ماہ کے اکثر روزے نہیں رکھے بجز رجب و شعبان کے۔ انس: رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جو کسی حرمت والے مہینے کے جمعرات، جمعہ اور ہفتہ کے تین روزے رکھ لے حق تعالیٰ شانہ اس کے لئے نو سال کی عبادت لکھ لے گا۔ کہا جاتا ہے رجب ترک غداری کے لئے ہے شعبان فرمانبرداری اور وفاداری کے لئے ہے اور رمضان صدق و صفائی کے لئے ہے، رجب توبہ کا مہینہ ہے، شعبان محبت کا مہینہ ہے اور رمضان تقرب کا مہینہ ہے، رجب حرمت کا، شعبان خدمت کا اور رمضان نعمت کا مہینہ ہے، رجب عبادت کا، شعبان زہد و ریاضت کا اور رمضان زیادت کا مہینہ ہے رجب میں حق تعالیٰ نیکیاں دگنی فرما دیتا ہے، شعبان میں برائیاں مٹا دیتا ہے اور رمضان میں بزرگیوں کا انتظار کیا جاتا ہے اور رجب نیکیوں میں سبقت کرنے والوں کا، شعبان درمیانی مومنوں کا اور رمضان گنہگاروں کا مہینہ ہے۔ ذوالنونؒ مصری، رجب ترک آفات کے لئے، شعبان عبادات کے لئے اور رمضان کرامات کے لئے ہے پھر جو آفات ترک نہ کرے اور طاعات پر عمل نہ کرے اور کرامات کا منتظر نہ رہے تو وہ بیہودہ لوگوں میں سے ہے۔ ذوالنونؒ مصری: رجب بونے کا، شعبان پانی دینے کا اور رمضان کھیتی کو کاٹنے کا مہینہ ہے ہر شخص اپنی بوئی ہوئی کھیتی کو کاٹتا ہے اور اپنے کاموں کا اجر پاتا ہے اور جو کھیتی ہی ضائع کرے تو کاٹنے کے دن پشیمان ہوگا اس کا گمان جھوٹا ہوگا اور اس کا انجام برا ہوگا۔

بعض صلحاء: سال بمنزلہ ایک درخت کے ہے رجب اس درخت میں پتے پھوٹنے کا زمانہ ہے، شعبان اس میں پھل آنے کا موسم ہے اور رمضان پھل پکنے کا وقت ہے۔ کہا جاتا ہے کہ رجب میں خاص

شهر السقي ورمضان شهر الحصاد وكل يحصد ما زرع ويجزى ما صنع ومن ضيع الزراعة ندم يوم حصاده واخلف ظنه مع سوء معاده وقال بعض الصالحين السنة شجرة رجب ايام ايراقها وشعبان ايام اثمارها ورمضان ايام قطافها وقيل خص رجب بالمغفرة من الله تعالى وشعبان بالشفاعة ورمضان بتضعيف الحسنات وليلة القدر بانزال الرحمة ويوم عرفة باكمال الدين كما قال الله تعالى اليوم اكملت لكم دينكم ويوم الجمعة باجابة ادعية الداعين ويوم العيد بالعتق من النار وفكاك رقاب المؤمنين قال المازني عن الحسين بن علي رضي الله عنهما انه قال صوموا رجب فان صوم رجب توبة من الله عزوجل وروي عن سلمان الفارسي رضي الله عنه قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول من صام يوما من رجب فكانما صام الف سنة وكانما اعتق الف رقبة ومن تصدق فيه بصدقة فكانما تصدق بالف دينار وكتب الله له بكل شعرة على بدنه الف حسنة ورفعه الف درجة ومحا عنه الف سيئة وكتب له بكل يوم يصومه وبكل صدقة يتصدق بها الف حجة والف عمرة وبنى له في الجنة الف دار والف قصر والف حجرة وفي كل حجرة الف

طور سے حق تعالےٰ کی بخشش ہوتی ہے، شعبان میں شفاعت ہوتی ہے اور رمضان میں نیکیاں کئی گنا بڑھا دی جاتی ہیں اور شب قدر میں خاص طور سے نعمتوں کا نزول ہوتا ہے اور عرفہ کے دن دین تکمیل کو پہنچا فرمایا: آج میں نے تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کر دیا اور جمعہ دُعا مانگنے والوں کی دعاؤں کی قبولیت کا دن ہے اور عید آگ سے آزاد ہونے کا اور مومنوں کی آگ سے گردنیں چھوٹنے کا دن ہے۔

مازنی از حسین بن علی: رجب میں روزے رکھو کیوں کہ رجب کے روزے حق تعالےٰ شانہ سے توبہ کرنا ہے۔

سلمان فارسی: میں نے نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ نے فرمایا: جو رجب کا ایک روزہ رکھ لے گویا اس نے ایک ہزار سال کے روزے رکھے اور گویا اس نے ایک ہزار غلام آزاد کئے اور جو اس میں خیرات کرے گویا اس نے ایک ہزار دینار خیرات کئے اور اللہ تعالےٰ اس کے بدن کے ہر بال کے عوض ایک ہزار نیکیاں لکھتا ہے، ایک ہزار درجے بلند فرماتا ہے اور ایک ہزار برائیاں مٹا دیتا ہے اور اس کے لئے رجب کے ہر روزے کے عوض اور ہر صدقہ کے عوض ایک ہزار حج اور ایک ہزار عمرے لکھ لیتا ہے اور اس کے لئے جنت میں ایک ہزار گھر، ایک ہزار محل اور ایک ہزار حجرے بنا دیتا ہے اور ہر حجرے میں ایک ایک ہزار خیمے ہوتے ہیں اور ہر خیمہ میں ایک ایک ہزار حوریں ہوتی ہیں جو چمک میں سورج سے بھی ہزار گنا بڑھی ہوئی ہیں۔

## رجب کی پہلی تاریخ کے دن کے روزے کی اور شب بیداری کی فضیلت

ہمیں امام شیخ ہبۃ اللہ سقطی نے اپنی اسناد سے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے خبر دی کہ

مقصورۃ وفی کل مقصورۃ الف حوراء احسن من الشمس ألف مرّۃ۔

فصل : فی فضل صیام اوّل یوم من رجب وقیام اوّل لیلۃ منہ اخبرنا الامام الشیخ ھبۃ اللہ السقطی رحمہ اللہ باسنادہ عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا دخل رجب قال اللھم بارک لنا فی رجب وشعبان وبلغنا رمضان واخبرنا الشیخ الامام ھبۃ اللہ باسنادہ عن میمون بن مھران باسنادہ عن ابی ذر رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من صام اوّل یوم من رجب عدل صیام شھر ومن صام سبعۃ ایام غلقت عنہ ابواب جھنم السبعۃ ومن صام ثمانیۃ ایام فتحت لہ ابواب الجنۃ الثمانیۃ ومن صام منہ عشرۃ ایام بدل اللہ سیأاتہ حسنات ومن صام منہ ثمانیۃ عشر یوما نادی مناد من السماء قد غفر لک فاستأنف العمل واخبرنا الشیخ الامام ھبۃ اللہ باسنادہ عن سلامۃ بن قیس یرفعہ الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم من صام اوّل یوم من رجب کفر اللہ عنہ ذنوب ستین سنۃ ومن صام خمسۃ عشر یوما حاسبہ اللہ حسابا یسیرا ومن صام ثلاثین یوما من

جب رجب شروع ہوتا تو رسول اکرم صلعم فرماتے : اے اللہ ہمیں رجب اور شعبان میں برکت عطا فرما اور ہمیں رمضان تک پہنچا۔

ہمیں شیخ امام ھبۃ اللہ نے اپنی اسناد سے میمون بن مہران سے انھوں نے حضرت ابوذر رض سے انھوں نے نبی صلعم سے خبر دی کہ آپ نے فرمایا کہ جو رجب کی پہلی تاریخ کا روزہ رکھے تو یہ روزہ ثواب میں ایک ماہ کے روزوں کے برابر ہے اور جو سات روزے رکھ لے اس سے جہنم کے ساتوں دروازے بند ہو جاتے ہیں اور جو آٹھ رکھ لے اس کے لئے جنت کے آٹھوں دروازے کھل جاتے ہیں اور جو دس رکھ لے حق تعالے اس کی برائیاں نیکیوں سے بدل ڈالے گا اور جو ۱۸ روزے رکھ لے تو ایک منادی آسمان سے اعلان کرتا ہے کہ اس کے گناہ بخش دیئے گئے اب از سر نو نیک عمل کر۔

ہمیں شیخ امام ھبۃ اللہ نے اپنی اسناد سے سلامہ بن قیس سے خبر دی سلامہ نبی صلعم سے بیان کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا کہ جو رجب کی پہلی تاریخ کا روزہ رکھ لے حق تعالے شانہٗ اس کے ۶۰ سال کے گناہ معاف فرما دے گا اور جو ۱۵ روزے رکھ لے تو حق تعالیٰ اس سے آسان حساب لے گا اور جو رجب کے ۳۰ روزے رکھ لے حق تعالے اس کے لئے اپنی رضا لکھ لے گا اور اسے عذاب میں مبتلا نہیں فرمائے گا۔

منقول ہے کہ عمرؒ بن عبدالعزیز نے حجاج بن ارطاۃ یا عدی بن ارطاۃ حاکم بصرہ کو لکھا اسال بھر میں چار رکعتوں کی حفاظت کرنی ضروری ہے کیونکہ حق تعالیٰ ان میں اپنی رحمت پانی کی طرح انڈیلتا ہے ، رجب کی پہلی رات ، نصف شعبان کی رات ، رمضان کی ۲۷ ویں رات اور عید الفطر کی رات۔

رجب کتب اللہ تعالیٰ لہ رضوانہ ولم یعذبہ وروی ان عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ کتب الی الحجاج بن ارطاۃ وھو علی البصرۃ وقیل الی عدی بن ارطاۃ علیک باربع لیال فی السنۃ فان اللہ تعالیٰ یفرغ فیھن الرحمۃ افراغا وھی اول لیلۃ من رجب ولیلۃ النصف من شعبان ولیلۃ السابع والعشرین من رمضان ولیلۃ الفطر وعن خالد بن معدان رحمہ اللہ انہ قال خمس لیال فی السنۃ من واظب علیھن رجاء ثوابھن وتصدیقا بوعدھن ادخلہ اللہ تعالیٰ الجنۃ اول لیلۃ من رجب یقوم لیلھا ویصوم نھارھا ولیلتی العیدین یقوم لیلھما و یفطر نھارھما ولیلۃ النصف من شعبان یقوم لیلھا ویصوم نھارھا ولیلۃ عاشوراء یقوم لیلھا ویصوم نھارھا۔

**فصل**: وقد جمع بعض العلماء رحمھم اللہ اللیالی التی یستحب احیاؤھا فقال انھا اربع عشرۃ لیلۃ فی السنۃ وھی اول لیلۃ من شھر المحرم ولیلۃ عاشوراء واول لیلۃ من شھر رجب ولیلۃ النصف منہ ولیلۃ سبع وعشرین منہ ولیلۃ النصف من شعبان ولیلۃ عرفۃ ولیلتا العیدین وخمس لیال منھا فی شھر رمضان وھن وتر لیالی العشر الاواخر وکذلک یستحب مواصلۃ سبعۃ عشر یوما بالاوراد والمواظبۃ

خالد بن معدان: سال میں پانچ راتیں انتہائی اہم ہیں جو ان کے ثواب پر ایمان لاکر ان کے ثواب کی امید پر ان کی حفاظت کرلے، حق تعالیٰ جل مجدہٗ اسے جنت میں داخل فرمادے گا: رجب کی پہلی رات، اس رات میں عبادت کی جائے اور اس کے دن میں روزہ رکھا جائے، عید و بقر عید کی دو راتیں ان راتوں میں جاگ کر عبادت کرے اور ان کے دنوں میں روزہ نہ[1] رکھے، اور عاشوراء کی رات میں جاگ کر عبادت کی جائے اور دن میں روزہ رکھا جائے۔

**برکت والے اور معزز ایام** بعض علماء نے ان راتوں کو جمع کر دیا ہے جن میں جاگ کر عبادت کرنی مستحب ہے انہوں نے فرمایا ہے کہ اس قسم کی مبارک راتیں پورے سال میں چودہ راتیں ہیں، محرم الحرام کی پہلی رات، محرم الحرام کی دسویں تاریخ کی رات، رجب المرجب کی پہلی رات، نصف رجب کی رات، ۲۷ ویں رجب کی رات، نصف شعبان کی رات، عرفہ کی رات، عید کی رات، بقر عید کی رات، رمضان کے پچھلے عشرے کی پانچ طاق راتیں۔

اسی طرح ۱۷ مخصوص دن ہیں جن میں اوراد و ظائف میں مشغول رہنا اور دن بھر عبادت کرنا مستحب ہے عرفہ کا دن، عاشوراء کا دن نصف شعبان کا دن، جمعہ کا دن، عید کا دن، بقر عید کا دن، ذی الحج کا پہلا عشرہ جسے ایام معلومات کہا جاتا ہے اور ایام تشریق جن کو ایام معدودات کہا جاتا ہے ان میں مؤکد جمعہ کا دن اور رمضان کا مہینہ ہے کیونکہ رحمت عالم صلعم نے فرمایا کہ

---

[1] غالباً کاتب سے عربی عبارت میں لفظ لا چھوٹ گیا ہے مگر ہم نے ترجمہ میں اس لفظ کی رعایت کی ہے تاکہ مطلب صحیح احادیث کے موافق رہے۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم۔

علی العبادۃ فیھا وھی یوم عرفۃ ویوم عاشوراء و یوم النصف من شعبان ویوم الجمعۃ و یوما العیدین والایام المعلومات وھی عشر ذی الحجۃ والایام المعدودات وھی ایام التشریق وآکدھا یوم الجمعۃ وشھر رمضان لما روی انس رضی اللہ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال اذا سلم یوم الجمعۃ سلمت الایام واذا سلم شھر رمضان سلمت السنۃ ثم آکد الایام وافضلھا بعد ذلک یوم الاثنین والخمیس ھما یومان ترفع فیھما الاعمال الی اللہ عزوجل۔

## فصل : فی الادعیۃ الماثورۃ فی اوّل

لیلۃ من رجب ویستحب ان یدعو فی اوّل لیلۃ من رجب اذا فرغ من صلاتہ بھذا الدعاء وھو ان یقول الٰھی تعرض لک فی ھذہ اللیلۃ المتعرضون وقصدک القاصدون واصل فضلک ومعروفک الطالبون ولک فی ھذہ اللیلۃ نفحات وجوائز وعطایا ومواھب تمن بھا علی من تشاء من عبادک وتمنعھا ممن لم تسبق لہ العنایۃ منک وھا انا عبدک الفقیر الیک المؤمل فضلک ومعروفک فان کنت یامولای تفضلت فی ھذہ اللیلۃ علی احد من خلقک وجدت علیہ بعائدۃ من عطفک فصل علی محمد وآلہ وجد علی بطولک ومعروفک یارب العالمین وکان علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ یفرغ نفسہ للعبادۃ فی اربع لیال فی السنۃ

اگر جمعہ کا دن (عافیت کے ساتھ) صحیح سالم گزر جائے تو (ہفتہ کے تمام) دن صحیح وسلامتی سے گزریں گے، اور اگر ماہ رمضان صحیح وسالم گزر جائے تو تمام سال صحیح سالم گزرے گا۔ پھر اس کے بعد انتہائی موکد اور افضل دن پیر اور جمعرات کے دن ہیں، یہ وہ دن ہیں جن میں بندوں کے اعمال حق تعالیٰ جل مجدہٗ کی طرف بلند کئے جاتے ہیں۔

## رجب کی ادعیۂ ماثورہ

رجب کی پہلی شب میں نماز سے فارغ ہو کر یہ دُعا مستحب ہے

اے میرے معبود: اس رات میں تیرے دربار میں آنے والے آئے اور قصد کرنے والوں نے تیرا قصد کیا اور طلب گاروں نے تیرے فضل واحسان کی امیدیں باندھیں۔

تیرے اس رات میں ترشحات ہیں اور تحائف وعطیات ہیں اور کرم ونوازشات ہیں جن سے تو اپنے بندوں میں سے جن پر چاہتا ہے احسان فرماتا ہے اور جن کو تو ان سے روک لیتا ہے جن کے لئے تیری عنایت ومہربانی نے سبقت نہیں کی، اے مالک میں تیرا بندہ ہوں اور ہمہ وقت تیرا محتاج وفقیر ہوں اور تیرے فضل واحسان کا امیدوار ہوں، اے میرے مولا! اگر تو نے اس رات میں اپنی مخلوق میں سے اپنے کسی بندے پر فضل فرمایا ہے اور اپنی مہربانی سے کسی عطیہ کے ساتھ اس پر بخشش فرمائی ہے تو محمد رسول اللہ صلعم پر اور آپ کی اہل وعیال پر اپنی رحمت بھیج اور مجھے اپنے کرم ونوازشات سے عطا فرما اے تمام جہانوں کے پروردگار! میری دُعا قبول فرما۔ آمین ثم آمین۔

حضرت علیؓ پورے سال میں خاص طور سے عبادت کے لئے ان چار راتوں میں خوب سرگرم عمل رہا کرتے تھے رجب کی پہلی رات میں، عید الفطر کی رات میں، عید الضحیٰ کی رات

وهي اول ليلة من رجب وليلة الفطر وليلة
الاضحى وليلة النصف من شعبان وكان من
دعائه فيها اللهم صل على محمد وآله مصابيح
الحكمة وموالي النعمة ومعادن العصمة واعصمني
بهم من كل سوء ولا تاخذني على غرة ولا على
غفلة ولا تجعل عواقب امري حسرة وندامة
وارض عني فان مغفرتك للظالمين وانا من الظالمين
اللهم اغفرلي ما لا يضرك واعطني ما لا ينفعك
فانك الواسعة رحمته البديعة حكمته فاعطني
السعة والدعة والامن والصحة والشكر و
المعافاة والتقوى وافرغ الصبر والصدق
علي وعلى اوليائك واعطني اليسر ولا تجعل معه
العسر واعمم بذلك اهلي وولدي واخواني
فيك ومن ولدني من المسلمين والمسلمات
والمؤمنين والمؤمنات۔

**فصل** : في الصلاة الواردة في شهر رجب

اخبرنا الشيخ الامام هبة الله بن المبارك
السقطي حدثنا محمد بن احمد المحاملي حدثنا
علي بن محمد بن اسماعيل بن محمد الصفار
اخبرنا سعيد ابن نصر بن المنصور البزار
اخبرنا سفيان بن عيينة عن الاعمش عن طارق
بن شهاب عن سلمان رضي الله عنه عن النبي
صلى الله عليه وسلم انه قال وقد استهل
رجب يا سلمان ما من مؤمن ولا مؤمنة يصلي
في هذا الشهر ثلاثين ركعة يقرأ في كل ركعة

میں اور نصف شعبان کی رات میں۔ اور آپ ان چاروں راتوں
میں یہ دعا مانگا کرتے تھے کہ اے اللہ محمد صلعم پر اور آپ کے اہل عیال
پر اپنی رحمتیں نازل فرما جو علم و حکمت کے چراغ، فضل و نعمت
والے اور عصمت کی کانیں ہیں اور ان کے ساتھ مجھے کبھی ہر برائی
سے محفوظ فرما اور مجھے بے خبری اور غفلت کی حالت میں نہ
پکڑ اور میرے اعمال کے نتائج میرے لئے موجب حسرت و ندامت
نہ بنا اور مجھ سے راضی ہو جا کیونکہ تیری مغفرت ظالموں کے لئے
ہے اور میں ظالموں میں سے ہوں، اے اللہ مجھے وہ چیز بخش جو تجھے
ضرر نہیں پہنچاتی اور وہ چیز جو تجھے نفع نہیں پہنچاتی کیونکہ تیری رحمت
بہت وسیع ہے اور تیری حکمت اپنی مثال آپ ہے لہٰذا مجھے
وسعت، آرام، امن، صحت، نعمتوں پر شکر کی توفیق، عافیت، مصائب
پر صبر اور تجھ پر اور تیرے اولیاء کی باتوں پر ایمان و یقین عطا فرما اور
اور مشکلات کی موجودگی میں مجھے آسانی دے اور اپنی ہمہ گیر رحمت میری
اہل و عیال پر برسا اور میرے دینی بھائیوں پر بھی جو تیرے دین پر قائم ہیں
اور میرے ماں باپ پر بھی اور تمام مسلمان و مومن مردوں اور عورتوں پر بھی۔

**ماہ رجب کی نمازیں** با خبار شیخ امام ہبۃ اللہ بن مبارک
سقطی بتحدیث محمد بن احمد محاملی بتحدیث علی بن محمد اسماعیل بن محمد
صفار با خبار سعد بن نصر بن منصور بزاز با خبار سفیان بن عیینہ
از اعمش از طارق بن شہاب از سلمان از نبی صلعم کہ آپ نے فرمایا
جب کہ رجب کا ہلال نظر آ گیا تھا کہ اے سلمان جو کوئی مومن مرد
یا عورت اس مہینہ میں ۳۰ رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ
فاتحہ ایک بار اور سورہ اخلاص اور کافرون تین تین بار پڑھے
تو حق تعالیٰ اس کے گناہ مٹا دیگا اور تمام کے روزے رکھنے والے
کی برابر ثواب عطا فرمائے گا اور آنے والے سال کے نمازیوں
میں اس کا شمار ہو گا اور روزانہ اس کا عمل بدری شہید کے

فاتحۃ الکتاب وقل ھو اللہ احد ثلاث مرات وقل یا ایھا الکافرون ثلاث مرات الامحا اللہ عنہ ذنوبہ واعطی من الاجر کمن صام الشھر کلہ وکان من المصلین الی السنۃ المقبلۃ ورفع لہ کل یوم عمل شھید من شھداء بدر وکتب لہ بصیام کل یوم عبادۃ سنۃ ورفع لہ الف درجۃ فان صام الشھر کلہ وصلی ھذہ الصلاۃ انجاہ اللہ من النار واوجب لہ الجنۃ وکان فی جوار اللہ سبحانہ اخبرنی بذلک جبریل علیہ السلام وقال یا محمد ھذہ علامۃ بینکم وبین المشرکین والمنافقین لان المنافقین لا یصلون ذلک قال سلمان رضی اللہ عنہ قلت یا رسول اخبرنی کیف اصلیھا ومتی اصلیھا قال یا سلمان تصلی فی اولہ عشر رکعات تقراء فی کل رکعۃ فاتحۃ الکتاب مرۃ واحدۃ وقل ھو اللہ احد ثلاث مرات وقل یا ایھا الکافرون ثلاث مرات فاذا سلمت رفعت یدیک وقلت لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وھو حی لا یموت بیدہ الخیر وھو علی کل شیء قدیر اللھم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منک الجد ثم امسح بھما وجھک وصل فی وسط الشھر عشر رکعات اقرأ فی کل رکعۃ فاتحۃ الکتاب

عمل کے برابر بلند کیا جائے گا اور اس کے لئے ہر روزے کے بدلے ایک سال کی عبادت لکھی جائے گی اور ہزار درجے بلند کئے جائیں گے اگر کوئی پورے ماہ کے روزے رکھ لے اور یہ نماز پڑھ لے تو اسے اللہ تعالٰی آگ سے نجات عطا فرمائے گا اور اس کے لئے جنت واجب فرما دیگا اور وہ حق تعالٰی سبحانہ کے پڑوس میں رہے گا مجھے اس کی اطلاع حضرت جبرئیل علیہ السّلام نے دی اور فرمایا کہ اے محمد (صلعم) یہ تمہارے اور مشرکوں اور منافقوں کے درمیان ایک امتیازی نشان ہے کیونکہ منافق یہ نماز نہیں پڑھتے۔ سلمان فرماتے ہیں کہ میں نے کہا: یا رسول اللہ آپ مجھے بتائیں کہ میں یہ نماز کس طرح اور کب پڑھوں؟ فرمایا: سلمان! شروع مہینہ میں دس رکعت پڑھو اور ہر رکعت میں ایک دفعہ سورہ فاتحہ اور تین تین دفعہ سورہ اخلاص اور سورہ کافرون پڑھو پھر سلام پھیر کر اپنے دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگو کہ معبود صرف اللہ ہے اور وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کا ملک ہے، اسی کی حمد ہے وہی حیات و موت دیتا ہے اور وہ ہمیشہ سے زندہ ہے اور کبھی اس پر موت طاری ہونے والی نہیں اسی کے ہاتھ میں ہر طرح کی بھلائیاں ہیں اور وہ ہر چیز پر خوب قادر ہے اے اللہ جو کچھ تو دے اسے کوئی روکنے والا نہیں اور جو کچھ تو نہ دے اسے کوئی دینے والا نہیں اور تیرے عذاب سے مال والوں کو ان کا مال بچانے والا نہیں پھر اپنے دونوں ہاتھ اپنے منہ پر پھیر لو پھر درمیان میں دس رکعت نماز حسب سابق پڑھو اور علی کل شیٔ قدیر تک وہی دعا مانگو اور قدیر کے بعد یہ الفاظ بڑھائیں اللہ ایک ہی معبود ہے یکتا ہے بے نیاز ہے، تنہا ہے، اکیلا ہے، بیوی بچوں والا نہیں پھر دونوں ہاتھ اپنے منہ پر پھیر لو۔ پھر اخیر ماہ میں دس رکعت نماز پڑھو اور حسب سابق قرأت

مرۃ وقل ھو اللہ احد ثلاث مرات وقل یا ایھا الکافرون ثلاث مرات فاذا سلمت فارفع یدیک الی السماء وقل لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وھو حی لایموت بیدہ الخیر وھو علی کل شیء قدیر الٰھا واحدا احدا صمدا فردا وترا لم یتخذ صاحبۃ ولا ولدا ثم امسح بھما علی وجھک وصل فی آخر الشھر عشر رکعات اقراء فی کل رکعۃ فاتحۃ الکتاب مرۃ واحدۃ و قل ھو اللہ احد ثلاث مرات وقل یا ایھا الکافرون ثلاث مرات فاذا سلمت فارفع یدیک الی السماء وقل لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت بیدہ الخیر وھو علی کل شیء قدیر وصلی اللہ علی سیدنا محمد وعلی آلہ الطاھرین ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم وسل حاجتک یستجب لک دعاؤک ویجعل اللہ بینک وبین جھنم سبعین خندقا کل خندق کما بین السماء والارض ویکتب لک بکل رکعۃ الف الف رکعۃ ویکتب لک براءۃ من النار وجوازا علی الصراط قال سلمان رضی اللہ عنہ فلما فرغ النبی صلی اللہ علیہ وسلم من الحدیث خررت ساجدا ابکی شکرا للہ تعالیٰ لما سمعت من ھذہ الزیادۃ وجدت فی کتاب العمل بالسنۃ واللہ اعلم۔ فصل فی تاکید الفضیلۃ فی صوم

کرو اور حسب سابق تذیرنک دعا مانگو اور قدیر کے بعد یہ الفاظ بڑھا دو، حق تعالیٰ شانہ ہمارے سردار حضرت محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اپنی رحمتیں بھیجے، اور آپ کی پاکیزہ آل پر بھی اور گناہوں سے بچنے کی، اور نیک عمل کرنے کی طاقت اللہ ہی جو بلند وعظیم ہے عطا فرماتا ہے اور اپنی مرادیں مانگو تمہاری دعائیں قبول کی جائیں گی، اور تمہارے اور جہنم کے درمیان ستر خندقیں حائل کر دی جائیں گی جن کا آسمان و زمین کے برابر عرض ہو گا اور ایک ایک رکعت کے عوض دس دس لاکھ رکعتیں لکھی جائیں گی اور تمہارے لئے آگ سے برأت کا پروانہ ل جائے گا اور پلصراط سے گزرنے کا اجازت نامہ بھی مل جائیگا۔

سلمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم اس حدیث کو بیان کر کے فارغ ہو گئے تو سجدے میں گر گئے اور رو رو کر حق تعالیٰ کا شکر ادا فرمانے لگے۔

جب میں نے یہ مزید الفاظ سنے تو انہیں تلاش کیا اور مجھے یہ الفاظ "کتاب العمل بالسنہ" میں مل گئے۔

## رجب کی پہلی جمعرات کے روزہ کی اور پہلے جمعہ کی رات کی نماز کی تاکید وفضیلت

باخبار شیخ ابوالبرکات ھبۃ اللہ سقطی، باخبار قاضی ابوالفضل جعفر بن یحیےٰ بن کمال مکی، باخبار ابوعبداللہ حسین بن عبدالکریم بن محمد جزری (مکہ میں مسجد حرام میں)

باخبار ابوالحسن علی بن عبداللہ بن جہضم ھمدانی، باخبار ابوالحسن علی بن محمد بن سعید سعدی بصری، باخبار سعید ...... سعدی بصری، باخبار خلف بن عبداللہ صُغانی از حمید طویل از انس بن مالک: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

اوّل الخميس من رجب والصلاة في اوّل ليلة الجمعة۔
اخبرنا الشيخ ابو البركات هبة الله السقطي اخبرنا القاضي ابو الفضل جعفر بن يحيى بن الكيال المكي اخبرنا ابو عبد الله بن الحسين بن عبد الكريم بن محمد بن محمد الجزري بمكة في المسجد الحرام اخبرنا ابو الحسن علي بن عبد الله بن جهضم الهمداني اخبرنا ابو الحسن علي بن محمد ابن سعيد السعدي البصري اخبرنا ابي قال اخبرنا خلف بن عبد الله الصغاني عن حميد الطويل عن انس بن مالك رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم رجب شهر الله وشعبان شهري ورمضان شهر امتي قيل يارسول الله ما معنى قولك شهر الله قال صلى الله عليه وسلم لانه مخصوص بالمغفرة وفيه تحقن الدماء وفيه تاب الله تعالى على انبيائه وفيه انقذ اولياءه من يد اعدائه ومن صامه استوجب على الله تعالى ثلاثة اشياء مغفرة لجميع ما سلف من ذنوبه وعصمة فيما بقي من عمره واما الثالث فيامن العطش يوم العرض الاكبر فقام شيخ ضعيف فقال يارسول الله اني اعجز عن صيامه كله فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم صم اوّل يوم منه واوسط يوم فيه وآخر يوم منه فانك تعطى ثواب من صامه كله فان الحسنة بعشر امثالها ولكن لا تغفلوا عن اوّل ليلة جمعة في رجب فانها ليلة تسميها الملائكة ليلة الرغائب وذلك انه اذا مضى ثلث الليل لا يبقى ملك في جميع السموات والارضين

فرمایا: رجب اللہ کا مہینہ ہے، شعبان میرا مہینہ ہے اور رمضان میری امت کا مہینہ ہے۔ آپ سے پوچھا گیا یا رسول اللہ اس کا کیا مطلب ہے کہ رجب اللہ کا مہینہ ہے؟ فرمایا: اس لئے کہ یہ مغفرت کے ساتھ مخصوص ہے اور اس میں خونریزی بند کر دی جاتی ہے۔ اور اس میں حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے نبیوں کی توبہ قبول فرمائی اور اس میں اپنے اولیاء کو دشمنوں سے نجات بخشی۔ اور انہیں ان کے ہاتھوں سے چھڑایا، اگر کوئی اس مہینہ میں روزے رکھے تو اس کے حق میں اللہ نے اپنے اوپر تین باتیں واجب فرما لیں۔ ماضی کے تمام گناہوں کی مغفرت اور مستقبل میں مدت العمر تک گناہوں سے حفاظت اور یہ بھی کہ وہ بڑی پیشی کے دن پیاس سے محفوظ رہے گا یہ سن کر ایک کمزور بوڑھے شخص نے کھڑے ہو کر کہا: یا رسول اللہ میں اس ماہ کے پورے روزے رکھنے سے عاجز ہوں فرمایا: اس کی ابتدائی، درمیانی اور آخری تاریخ کے تین روزے رکھ لو تم کو پورے ماہ کے روزوں کا ثواب مل جائے گا کیونکہ ایک نیکی کی دس نیکیاں ملتی ہیں لیکن ماہ رجب میں جمعہ کی پہلی رات سے غافل نہ رہو کیونکہ یہ وہ رات ہے جسے فرشتے لیلۃ الرغائب کے نام سے پکارتے ہیں کیونکہ جب یہ تہائی رات گزر جاتی ہے تو آسمانوں کے اور زمین کے تمام فرشتے کعبۃ اقدس کے پاس اور اس کے ارد گرد جمع ہو جاتے ہیں۔ پھر حق تعالیٰ ان کی طرف جھانک کر دیکھتا ہے اور فرماتا ہے کہ اے میرے فرشتو جو دل چاہے مجھ سے مانگو فرشتے کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہماری مراد یہ ہے کہ آپ رجب میں روزے رکھنے والوں کو معاف فرما دیں اور انہیں بخش دیں حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے انہیں بخش دیا پھر

الا و یجتمعون فی الکعبۃ وحوالیہا فیطلع اللہ تعالیٰ علیہم اطلاعۃ فیقول ملائکتی سلونی ما شئتم فیقولون ربنا حاجتنا ان تغفر لصوام رجب فیقول اللہ تعالیٰ قد فعلت ذلک ثم قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فما من احد یصوم یوم الخمیس اوّل خمیس فی رجب ثم یصلی فیما بین المغرب والعشاء العتمۃ یعنی لیلۃ الجمعۃ اثنتی عشرۃ رکعۃ یقراء فی کل رکعۃ بفاتحۃ الکتاب مرۃ وانا انزلناہ فی لیلۃ القدر ثلاث مرات وقل ھو اللہ احد اثنتی عشرۃ مرۃ یفصل بین کل رکعتین بتسلیمۃ فاذا فرغ من صلاتہ صلی علیّ سبعین مرۃ یقول اللھم صل علی محمد النبی الامی وعلی آلہ وسلم ثم یسجد سجدۃ یقول فی سجودہ سبوح قدوس رب الملائکۃ والروح سبعین مرۃ ثم یسجد الثانیۃ فیقول رب اغفر وارحم وتجاوز عما تعلم فانک انت العزیز الاعظم سبعین مرۃ ثم یسجد الثانیۃ فیقول فیہا مثل ما قال فی السجدۃ الاولیٰ ثم یسأل اللہ حاجتہ فی سجودہ فانہا تقضی قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والذی نفسی بیدہ ما من عبد ولا امۃ صلی ھذہ الصلوٰۃ الا غفر اللہ لہ جمیع ذنوبہ ولو کانت مثل زبد البحر وعدد الرمل ووزن الجبال وعدد قطر الامطار وورق الاشجار وشفع یوم القیامۃ فی سبعمائۃ من اھل بیتہ فاذا کان اوّل لیلۃ فی قبرہ جاءہ ثواب ھذہ الصلوٰۃ بوجہ طلق ولسان ذلق فیقول لہ یا حبیبی ابشر فقد نجوت

پھر رسول اللہ صلعم نے فرمایا جو کوئی رجب کی پہلی جمعرات کا روزہ رکھے پھر جمعہ کی رات میں مغرب سے لے کر عشاء تک بارہ رکعت نماز پڑھ لے، اور ہر رکعت میں ایک بار سورہ فاتحہ تین بار سورہ قدر اور بارہ بار سورہ اخلاص پڑھ لے اور ہر دو رکعت پر سلام پھیر دے اور سلام پھیر کر ستر بار یہ درود پڑھ لے اللھم صل علی محمد النبی الامی وعلی آلہ وسلم پھر سجدے میں جا کر ستر بار یہ دُعا پڑھے سبوح، قدوس رب الملائکۃ والروح پھر سجدے سے سر اٹھا کر ستر بار یہ دعا پڑھے رب اغفر وارحم وتجاوز عما تعلم فانک انت العزیز الاعظم پھر دوسرے سجدے میں جا کر پہلے سجدے والی دعائیں پڑھے پھر حق تعالےٰ شانہ سے سجدے ہی میں اپنی مرادیں مانگے تو مرادیں پوری ہوں گی، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے جو بندہ اور جو کنیز یہ نماز پڑھ لے گی یقیناً حق تعالےٰ اس کے تمام گناہ بخش دیگا اگرچہ گناہ سمندر کے جھاگ کی، ریت کے ذرات کی، پہاڑوں کے وزن کی، بارش کے قطروں کی اور درختوں کے پتوں کی برابر کیوں نہ ہو اور قیامت کے دن اس کی شفاعت اس کے خاندان کے سات سو آدمیوں کے حق میں قبول کر لی جائے گی اور قبر کی پہلی ہی شب میں اس کے پاس اس نماز کا ثواب کھلے ہوئے چہرے کے اور جاری زبان کے ساتھ آئے گا اور کہے گا کہ اے میرے محبوب آپ کو بشارت ہو آپ ہر سختی سے بچ گئے یہ کہے گا کہ آپ کون ہیں؟ اللہ کی قسم میں نے آپ سے زیادہ خوبصورت چہرے والا کسی کو نہیں دیکھا اور نہ آپ کے کلام سے میٹھا کسی کا کلام سُنا اور نہ آپ کی خوشبو سے زیادہ دلآویز خوشبو کسی کی سونگھی وہ جواب دے گا کہ اے میرے پیارے میں

من كل شیء فیقول من انت فوالله ما رأیت رجلا احسن وجها من وجهك ولا سمعت كلاما احلی من كلامك ولا شممت رائحة اطیب من رائحتك فیقول له یا حبیبی انا ثواب تلك الصلاۃ التی فی لیلة كذا فی شهر كذا فی سنة كذا جئت اللیلة لاقضی حاجتك واونس وحدتك وادفع عنك وحشتك فاذا نفخ فی الصور اظللتك فی عرصات القیامة علی رأسك فابشر فلن تعدم الخیر من مولاك ابدا۔

**فصل:** فی فضل صیام یوم السابع والعشرین من رجب۔ اخبرنا الشیخ ابو البركات هبة الله السقطی قال اخبرنا الشیخ الحافظ ابوبكر احمد بن علی ثابت بن الخطیب قال اخبرنا عبد الله ابن علی بن محمد بشیر قال اخبرنا علی بن عمر الحافظ اخبرنا ابوبكر نصر بن حبیشون ابن موسیٰ الخلال اخبرنا علی بن سعید الدیلمی اخبرنا ضمرة بن ربیعة القرشی عن ابن شوذب عن مطر الوراق عن شهر بن حوشب عن ابی هریرة رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم قال من صام یوم السابع والعشرین من رجب كتب له ثواب صیام ستین شهرا وهو اول یوم نزل فیه جبریل علی النبی صلی الله علیه وسلم بالرسالة واخبرنا هبة الله باسناده عن الحسن البصری رحمه الله قال كان عبد الله بن عباس رضی الله عنهما اذا كان الیوم السابع والعشرین من رجب اصبح معتكفا وظل مصلیا الی وقت الظهر

اس نماز کا ثواب ہوں جو آپ نے فلاں رات میں فلاں ماہ میں اور فلاں سال پڑھی تھی آج میں اس لئے حاضر خدمت ہوا ہوں کہ آپ کی خدمات انجام دوں اور تنہائی میں آپ کا مونس بنوں اور آپ کی وحشت دور کروں اور قیامت کے دن جب صور پھونکا جائے گا تو میں میدان محشر میں آپ پر چھاؤں کر دوں گا، لہذا آپ کو مژدہ ہو کہ آپ کبھی اپنے مولا کے پاس اپنی نیکی معدوم نہ پائیں گے۔

★

## رجب کی ۲۷ ویں تاریخ کے روزے کی فضیلت

باخبار شیخ ابو البرکات ہبۃ اللہ سقطی، باخبار شیخ حافظ ابوبکر احمد بن علی بن ثابت خطیب، باخبار عبداللہ بن علی بن محمد بن بشیر، باخبار حافظ علی بن عمر، باخبار ابوبکر نصر حبیشون بن موسیٰ الخلال، باخبار علی بن سعید دیلمی، باخبار ضمرۃ بن ربیعہ قرشی از ابن شوذب از مطر الوراق از شہر بن حوشب از ابوہریرہ از نبی اکرم صلعم جو رجب کی ستائیسویں تاریخ کا روزہ رکھے گا اسے ۶۰ ماہ کے روزوں کا ثواب ملے گا یہ وہ پہلا دن ہے جس دن حضرت جبرئیل رحمت عالم صلعم پر وحی لے کر آسمان سے اترے تھے۔

باخبار ہبۃ اللہ از حسن بصری: حضرت عبداللہ بن عباس رجب کی ۲۷ ویں تاریخ کی صبح کو اعتکاف میں ہوتے تھے اور ظہر تک نماز پڑھتے رہتے تھے پھر ظہر کی نماز پڑھ کر تھوڑی دیر نفل پڑھتے پھر چار رکعت نماز پڑھتے ہر رکعت میں ایک بار سورہ فاتحہ ایک بار معوذتین تین بار سورہ قدر اورا ۵ بار سورہ اخلاص پڑھتے پھر عصر تک برابر دعائیں مانگتے رہتے اور فرماتے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اس دن اسی طرح کیا کرتے تھے۔

باخبار ہبۃ اللہ از ابو سلمہؓ از ابوہریرہ رضی اللہ عنہ و

فاذا صلی الظهر تنفل هنیهة ثم صلی اربع رکعات یقراء فی کل رکعة الحمد لله مرة والمعوذتین مرة وانا انزلناه فی لیلة القدر ثلاثا وقل هو الله احد خمسین مرة ثم یخلد الی الدعاء الی وقت العصر ویقول هکذا کان یصنع رسول الله علیه وسلم فی هذا الیوم واخبرنا هبة الله باسناده عن ابی سلمة عن ابی هریرة وسلمان الفارسی رضی الله عنهما قالا قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان فی رجب یوما ولیلة من صام ذلک الیوم وقام تلک اللیلة کان له من الاجر کمن صام مائة سنة وقام لیالیها وهی لثلاث بقین من رجب وهو الیوم الذی بعث فیه نبینا صلی الله علیه وسلم۔

**فصل**: فی آداب الصیام وما ینهی عنه من الآثام ینبغی للصائم ان یحرز صومه من الآثام ویتمه بتقوی الله عزوجل لما اخبرنا به الشیخ هبة الله قال اخبرنا الحسن بن احمد بن عبد الله الفقیه الحنبلی قال اخبرنا محمد بن احمد الحافظ قال اخبرنا الحسین بن جعفر الواعظ قال اخبرنا احمد بن عیسٰی بن السکن قال اخبرنا ابن اسحاق الملقب بالحسام قال اخبرنا اسحاق بن رزین الراسنی قال اخبرنا اسماعیل بن یحیٰی قال اخبرنا مسعر بن کدام عن عطیة عن ابی سعید الخدری رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم رجب من الشهور الحرام وایامه مکتوبة علی باب السماء السادسة فاذا صام الرجل منه یوما وجرد صومه بتقوی الله عزوجل نطق الباب ونطق الیوم وقالا یا رب اغفر له

سلمان فارسی رضی اللہ عنہ: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ رجب میں ایک دن اور ایک رات ایسی آتی ہے کہ اگر کوئی اس دن روزہ رکھ لے اور اس رات کی عبادت کرلے تو اسے سو سال کے روزوں کا اور سو سال کی راتوں کا عبادت کا ثواب ملتا ہے یہ دن رات رجب کی ۲۷ ویں تاریخ ہے، اسی دن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث فرمائے گئے۔

**روزوں کے آداب** روزے دار کو چاہیئے کہ اپنے روزوں کو گناہوں سے پاک وصاف رکھے اور انہیں پورے تقوے کے ساتھ مکمل کرے کیونکہ باخبار شیخ ہبۃ اللہ، باخبار حسن بن احمد بن عبد اللہ فقیہہ حنبلی، باخبار حافظ محمد بن احمد باخبار حسین بن جعفر واعظ، باخبار احمد بن عیسٰی بن سکن، باخبار ابن اسحاق جن کا لقب حسام ہے، باخبار اسحاق بن رزین راسنی باخبار اسماعیل بن یحیٰی باخبار مسعر بن کدام از عطیہ از ابو سعید خدری والی حدیث میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ رجب حرمت والے مہینوں میں سے ہیں اور اس کے ایام چھٹے آسمان کے دروازے پر لکھے ہوئے ہیں پھر اگر کوئی شخص اس کے ایک دن کا روزہ رکھ لے اور روزے میں تقویٰ پیش نظر رکھے اور برائیوں سے محفوظ رکھے تو وہ دروازہ اور وہ دن دونوں کہیں گے کہ اے میرے پروردگار اسے بخش دے ورنہ وہ اس کے لئے استغفار نہیں کریں گے اور کہیں گے یا کہا جائے گا کہ تجھے تیرے نفس نے دھوکا دیا۔

اذا عرج از ابو ہریرہ: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، روزہ ڈھال ہے پھر اگر تم میں سے کوئی شخص روزے دار

واذا لم یتم صومہ تبقوی اللہ تعالیٰ لم یستغفر لہ وقالا او قیل لہ خدعتک نفسک وعن الاعرج عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الصیام جنۃ فاذا کان احدکم صائما فلا یجھل فان امرؤ شاتمہ او قاتلہ فلیقل انی صائم وعن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من لم یترک قول الزور والعمل بہ فلیس للہ حاجۃ فی ان یترک طعامہ وشرابہ وعن الحسن عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الصیام جنۃ من النار مالم یخرقہ قیل وما یخرقہ قال بکذبۃ او بغیبۃ وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لیس الصیام من الاکل والشرب ولکن الصیام من اللغو والرفث اخبرنا الشیخ ابو نصر محمد بن البناء قال اخبرنا والدی الشیخ ابو علی بن احمد بن عبد اللہ ابن البناء قال اخبرنا محمد الحافظ قال حدثنا عبد اللہ قال حدثنا جعفر بن محمد الحمال قال حدثنا سعید بن عنبسۃ قال اخبرنا بقیۃ بن خلف قال حدثنا محمد بن الحجاج عن خاقان عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خمس یفطرن الصائم وینقضن الوضوء الکذب والنمیمۃ والغیبۃ والنظر بشھوۃ والیمین الکاذبۃ واخبرنا ابو نصر عن والدہ باسنادہ عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال

ہو تو جاہل نہ بنے اگر کوئی شخص اسے گالیاں دے تو کہہ دے کہ میں روزے دار ہوں۔

رحمت عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص دروغ گوئی اور جھوٹ پر عمل کرنا نہ چھوڑے تو اللہ تعالے کو اس کی ضرورت نہیں کہ وہ اپنا کھانا پینا چھوڑ دے یعنی اس کا روزہ نہیں ہوتا اس نے محض اپنا طعام و شراب چھوڑا ہے روزے کا جو مقصد ہے اس کے پاس بھی نہیں پھٹکا

از حسن از ابوہریرہؓ: رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ آگ سے ڈھال ہے اگر اسے پھاڑا نہ جائے پوچھا گیا: کیا چیز روزے کو پھاڑ دیتی ہے؟ فرمایا: جھوٹ یا غیبت۔

حضرت ابوہریرہؓ: رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کھانے پینے سے رکنے کا نام روزہ نہیں روزہ فحش و لغو سے رک جانے کا نام ہے۔

باخبار شیخ ابو نصر محمد بن بناء باخبار شیخ ابو علی بن احمد بن عبد اللہ بن بناء، باخبار حافظ محمد، بتحدیث عبد اللہ بتحدیث جعفر بن محمد حمال، بتحدیث سعید بن عنبسہ باخبار بقیہ ابن خلف، بتحدیث بقیہ، بتحدیث محمد حجاج از خاقان از انس بن مالک: رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پانچ چیزیں روزہ توڑ دیتی ہیں اور وضو ختم کر دیتی ہیں جھوٹ، چغلی، غیبت، شہوت کی نگاہ اور جھوٹی قسم۔

ہمیں ابو نصر نے اپنے والد سے اپنی اسناد سے انسؓ بن مالک سے خبر دی کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس نے روزہ نہیں رکھا جو لوگوں کا گوشت کھاتا رہا۔

ہمیں ابو نصر نے اپنے والد سے اپنی اسناد سے حذیفہ بن یمانؓ سے خبر دی کہ جس نے کسی عورت پر اس کے پیچھے سے اس کے کپڑوں

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما صام من
ظل یاکل لحوم الناس واخبرنا ابو نصر عن والدہ
باسنادہ عن حذیفۃ بن الیمان رضی اللہ عنہما
قال من تامل خلف امرأۃ من فوق ثیابہا بطل
صومہ واخبرنا ابو نصر باسنادہ عن سلیمان
بن موسیٰ قال قال جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما
اذا صمت فلیصم سمعک وبصرک ولسانک من
الکذب والمحارم ودع اذی الجار ولیکن
علیک وقار وسکینۃ ولا تجعل یوم صومک ویوم
فطرک سواء قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم رب
صائم لیس لہ من صیامہ الا الجوع والعطش
ورب قائم لیس لہ من قیامہ الا السہر وقال
صلی اللہ علیہ وسلم اھتز لذلک العرش وغضب
لہ الرب عنی بہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا لم یرد
بالعمل وجہ اللہ تعالیٰ بل ارید بہ الخلق وقال
صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ یقول انا خیر
شریک ومن اشرک معی شریکا فی عملہ فہو لشریکی
دونی انی لا اقبل الا ما اخلص لی یا ابن آدم
انا خیر قسیم فانظر عملک الذی عملت لغیری
فانما اجزاؤک علی الذی عملت وکان صلی اللہ
علیہ وسلم یقول فی دعائہ اللہم طہر لسانی
من الکذب وقلبی من النفاق وعملی من الریاء
وبصری من الخیانۃ فانک تعلم خائنۃ الاعین
وما تخفی الصدور فینبغی للصائم ان یتادب
ویجتنب من الریاء ونظر الخلق وعلمہم فی صومہ

غور سے دیکھے اس کا روزہ باطل ہو گیا۔

ہمیں ابو نصر نے اپنی اسناد سے سلیمان بن موسیٰ سے خبر دی کہ جابر بن عبد اللہ نے فرمایا: جب آپ روزہ رکھیں تو آپ کے کانوں آنکھوں اور زبان کو بھی جھوٹ اور ممنوعات سے روزہ رکھنا چاہیئے، پڑوسی کو نہ ستایئے آپ پر بردباری اور سکون ہونا چاہیئے، ایسا نہ کیجئے کہ آپ کا روزے کا دن بے روزے کے دن کی برابر رہے۔

نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہت سے روزہ داروں کو بجز بھوک و پیاس کے کچھ نہیں ملتا اور بہت سے شب بیداروں کو رات کی عبادت سے بجز جاگنے کے کچھ نہیں ملتا۔ آپ نے فرمایا: اس کی وجہ سے عرش ہل جاتا ہے اور رب ناراض ہو جاتا ہے یعنی جب عمل محض اللہ کی رضا کے لئے نہ کئے جائیں بلکہ لوگوں کو دکھانا مقصود ہو۔

رحمت عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: میں شرکاء میں بہترین ہوں جس نے اپنے عمل میں میرے ساتھ کسی چیز کو شریک بنا لیا تو اس کا وہ عمل میرے لئے نہیں بلکہ شریک کے لئے ہے، میں تو وہی عمل قبول کرتا ہوں جو خالص میرے لئے کیا جائے اے فرزند آدم! میں حصّہ سے بہتر و بلند ہوں، اس لئے تو اپنے اس عمل پر غور کرلے جو تو نے میرے غیر کے لئے عمل کیا ہے تیری جزا اسی پر واجب ہے جس کے لئے تو نے عمل کیا ہے۔

رحمت عالم صلعم اپنی ایک دعا میں فرمایا کرتے تھے: اے اللہ میری زبان جھوٹ سے میرا دل نفاق سے، میرا عمل ریا سے اور میری آنکھ خیانت سے پاک فرما کیونکہ تو خیانت کرنیوالی آنکھوں کو اور دلوں میں چھپے ہوئے رازوں کو جانتا ہے لہٰذا روزہ دار کو

وجمیع عباداته لئلا یخسر الدنیا والآخرة وحدثنا الشیخ ابو نصر عن والده باسناده عن ابی فراش انه سمع عبد الله بن عمر رضی الله عنهما یقول سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول صام نوح الدهر الا یومین الفطر والاضحی و صام داؤد نصف الدهر وصام ابراهیم ثلاثة ایام من کل شهر صام الدهر وافطر الدهر

واخبرنا الشیخ ابو نصر عن والده باسناده عن محمد بن المنکدر عن جابر بن عبد الله رضی الله عنهما ان رجلا جاء الی النبی صلی الله علیه وسلم من اهل البادیة فقال یا رسول الله اخبرنی عن صومك فغضب النبی صلی الله علیه وسلم حتی احمرت وجنتاه فلما رأی ذلك عمر بن الخطاب رضی الله عنه اقبل علی الرجل فزجره وانتهره حتی اسکته فلما سری عن النبی صلی الله علیه وسلم قال عمر رضی الله عنه جعلنی الله فداءك اخبرنی عن رجل یصوم الدهر کله قال لا صام ذلك ولا افطر فقال یا نبی الله اخبرنی عن رجل یصوم ثلاثة ایام من کل شهر قال صلی الله علیه وسلم ذلك صوم الدهر کله فقال یا نبی الله اخبرنی عن رجل یصوم الاثنین والخمیس قال صلی الله علیه وسلم اما الخمیس فیوم ترفع فیه الاعمال واما الاثنین فهو الیوم الذی ولدت فیه و انزل علی فیه الوحی۔

**فصل** : فاذا جاء وقت الافطار فلیقل عند

روزوں کے آداب پیش نظر رکھنے چاہئیں اور نہ صرف روزوں ہی میں بلکہ تمام عبادتوں میں ریاکاری سے، دکھاوے اور شہرت سے احتیاط رکھنی چاہیئے تاکہ دنیا اور آخرت کے گھاٹوں سے پالا نہ پڑے۔

ہم سے شیخ ابو نصر نے اپنی اسناد سے اپنے والد سے انہوں نے ابو فراس سے بیان کیا کہ انہوں نے عبد اللہ بن عمر سے سنا فرماتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرماتے تھے: نوح علیہ السلام نے ہر سال بجز عید و بقر عید کے برابر روزے رکھے، داؤد علیہ السلام نے ایک دن ناغہ کر کے برابر روزے رکھے آپ نے حکماً عمر بھر روزے رکھے اور اصلاً عمر بھر روزے نہیں رکھے۔

باخبار شیخ ابو نصر از محمد بن منکدر از جابر بن عبد اللہ: ایک دیہاتی رسول اللہ صلعم کے پاس آیا اور اس نے کہا یا رسول اللہ آپ مجھے اپنے روزے کے بارے میں خبر دیجئے اس پر نبی صلعم کو اس قدر غصہ آیا کہ آپ کے رخسار سرخ ہو گئے جب حضرت عمرؓ نے یہ حال دیکھا تو اس دیہاتی کی طرف متوجہ ہو کر اسے ڈانٹنے ڈپٹنے لگے حتےٰ کہ اسے خاموش کر دیا پھر جب نبی صلعم کا غصہ جاتا رہا تو حضرت عمرؓ نے کہا اے اللہ کے نبی اللہ تعالیٰ مجھے آپ پر فدا کرے مجھے اس کے بارے میں بتائیے جو عمر بھر روزے رکھتا ہے فرمایا اس نے نہ روزے کھولے اور نہ روزے رکھے پوچھا اور جو ہر مہینہ میں تین دن روزے رکھتا ہے اس کا کیا حکم ہے؟ فرمایا: یہ شخص عمر بھر روزہ دار ہے پوچھا اور جو ہر پیر اور جمعرات کا روزہ رکھتا ہے اسکا کیا حکم ہے؟ فرمایا جمعرات کو تو اعمال بلند کئے جاتے ہیں اور پیر کو میری ولادت ہوئی اور پیر ہی کے دن مجھ پر پہلی وحی آئی۔

**روزہ کھولنے کی دعا** روزہ کھولنے سے پہلے یہ دعا پڑھے

افطارہ بسم اللہ اللھم لک صمت وعلی رزقک افطرت سبحانک وبحمدک اللھم تقبل منا انک انت السمیع العلیم وکان عبد اللہ ابن عمرو بن العاص رضی اللہ عنھما یقول عند فطرہ اللھم انی اسألک برحمتک التی وسعت کل شیء ان تغفرلی وعن ابی العالیۃ رحمہ اللہ قال من قال عند افطارہ الحمد للہ الذی علج فقطروا لحمد للہ الذی نظر فخبر والحمد للہ الذی ملک فقدر والحمد للہ الذی یحیی الموتی فقد خرج من ذنوبہ کیوم ولدتہ امہ وعن مصعب بن سعید عن عبد اللہ بن الزبیر عن سعید بن مالک رضی اللہ عنھم قال ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا افطر عند احد قال افطر عندکم الصائمون واکل طعامکم الابرار وصلت علیکم الملائکۃ

فصل : اعلم ان شھر رجب تستجاب فیہ الدعوۃ وتقال فیہ العثرۃ وتضاعف علی من اجترم فیہ العقوبۃ من ذلک ما اخبرنا ھبۃ اللہ قال اخبرنا القاضی ھناد بن ابراھیم النسفی قال اخبرنا عبد القاھر بن عمر الجزری بھا قال اخبرنا ھبۃ اللہ قال اخبرنا محمد بن الفرخان قال انبانا احمد بن الحسین بن سعید الانباری قال انبانا محمد بن ابراھیم بن یعقوب قال انبانا ابراھیم بن فراش عن عمرو بن سمرۃ عن موسی بن العباس عن الاصبغ عن بناتہ عن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ

لی جائے بسم اللہ۔ اے میرے اللہ میں نے تیرے ہی لئے روزہ رکھا اور تیرے ہی رزق پر روزہ کھول لیا۔ اے اللہ میں تیری حمد کے ساتھ تیری پاکی بیان کرتا ہوں اے اللہ مجھ سے روزہ قبول فرمالے بلاشبہ تو دعائیں خوب سننے والا ہے اور نیتوں کو خوب جاننے والا ہے۔

حضرت عبد اللہ بن عمرو بن عاص روزہ کھولتے وقت یہ دعا پڑھا کرتے تھے اے اللہ میں تجھ سے تیری رحمت سے، جو ہر چیز پر چھائی ہوئی ہے، یہ سوال کرتا ہوں کہ تو میرے گناہ معاف فرمادے۔ ابو العالیہ اگر کوئی روزہ کھولتے وقت یہ دعا پڑھ لے (تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جو سب سے بلند ہے اور سب پر غالب ہے اور تمام بڑائیاں اس اللہ کے لئے ہیں جو دیکھتا ہے اور منتخب فرماتا ہے اور تمام محامد اس اللہ کے لئے ہیں جو مالک ہے اور اندازہ مقرر فرماتا ہے اور تمام ثنائیں اس اللہ کے لئے ہیں جو مردے سے زندہ کر دیتا ہے) تو گناہوں سے اس طرح پاک ہو جائے گا گویا آج ہی پیدا ہوا ہے۔

از مصعب بن سعید از عبد اللہ بن زبیر از سعد بن مالک: نبی اکرم صلعم جب کسی کے پاس روزہ کھولتے تو یہ دعا پڑھا کرتے تھے:۔ تمہارے پاس روزہ داروں نے روزہ کھولا اور نیک حضرات نے تمہارا کھانا کھایا اور تمہارے لئے فرشتوں نے رحمت کی دعائیں مانگیں۔

## ماہ رجب میں دعاؤں کا حکم

یاد رکھئے ماہ رجب میں خاص طور سے دعائیں قبول کی جاتی ہیں اور لغزشوں سے درگزر کی جاتی ہے اور جرائم کی سزائیں سنگین کر دی جاتی ہیں اس کی دلیل مندرجہ ذیل حدیث ہے باخبار ھبۃ اللہ، باخبار قاضی ھناد بن ابراہیم نسفی، باخبار عبد القاہر بن عمر جزری، باخبار ھبۃ اللہ بتحدیث محمد بن فرخان، بتحدیث احمد بن حسین بن سعید انباری، باخبار ابراہیم بن فراش از عمرو بن سمرۃ از موسیٰ بن عباس از اصبغ از نباتہ از حسین ابن علی بن ابی طالب: ہم طواف کر رہے تھے کہ اچانک

عنهما قال بينما نحن في الطواف اذ سمعنا صوتا
وهو يقول:

يا من يجيب دعا المضطر في الظلم ؛ يا كاشف الكرب والبلوى
مع السقم ؛ قد بات وفدك حول البيت والحرم ؛
ونحن ندعو وعين الله لم تنم ؛ هب لي بجودك
ما اخطأت من جرم ؛ يا من اشار اليه الخلق
بالكرم ؛ ان كان عفوك لم يسبق لمجترم ؛
فمن يجود على العاصين بالنعم ؛

قال الحسين بن علي رضي الله عنهما قال لي ابي علي بن ابي طالب رضي الله عنه يا حسينؓ اما تسمع النادب ذنبه والمعاتب ربه امض فعساك تدركه وناده قال الحسين رضي الله عنه فاسرعت حتى ادركته واذا انا برجل جميل الوجه نقي البدن نظيف الثياب طيب الريح الا انه قد شل جانبه الايمن فقلت اجب امير المومنين علي بن ابي طالب كرم الله وجهه فقال له من انت وما شأنك قال يا امير المومنين ما شأن من أخذ بالعقوبة ومنع الحقوق قال وما اسمك قال منازل بن لاحق قال فما قصتك قال كنت مشهورا في العرب باللهو والطرب اركض في صبوتي ولا افيق من غفلتي ان تبت لم تقبل توبتي وان استقلت لم تقبل عثرتي اديم العصيان في رجب وشعبان وكان لي والد شفيق رفيق يحذرني مصارع الجهالة وشقوة المعصية يقول يا بني لله سطوات ونقمات فلا تتعرض لمن

ہمیں آواز آئی کہ کوئی شخص یہ دعا پڑھ رہا ہے: اے وہ جو ناامیدی میں بے قرار کی دعا قبول فرماتا ہے، اسے بے چینیوں کو اور مصائب کو مع بیماریوں کے زائل کرنیوالے تیرے پاس آنیوالے نے تیرے گھر کے پاس حرم کے اندر رات دعاؤں میں بسر کی اور حق تعالیٰ کی آنکھ نہیں سوتی اے اللہ میں نے جس قدر گناہ کئے ہیں ان سب کو اپنی نوازش و مہربانی سے بخشدے اے وہ جس کے عفو وکرم کی طرف دنیا اشارہ کرتی ہے اگر تیری معافی گنہ گار کی طرف دوڑ کر نہ آئے تو اور کون ہے جو گنہ گاروں کے ساتھ اپنی نعمتوں کے ساتھ پیش آئے۔ امام حسین فرماتے ہیں کہ مجھ سے میرے والد ماجد حضرت علی رضؓ نے کہا: حسین! کیا تم اس رونے والے کی آواز نہیں سُن رہے جو اپنے گناہوں پر رو رہا ہے اور اپنے رب پر بھی عتاب کر رہا ہے امید ہے کہ تم اسے پالو گے اسے بلالاؤ، فرماتے ہیں پھر میں جلدی سے اس کی طرف بڑھا اور میں نے اسے پالیا دیکھتا ہوں کہ یہ ایک خوبرو اور حسین شخص ہے اس کا پاکیزہ جسم اور عمدہ کپڑے ہیں جن سے دلآویز خوشبو آرہی ہے لیکن اس کی سیدھی کروٹ مفلوج ہے میں نے کہا آپ کو امیر المومنین حضرت علیؓ یاد فرما رہے ہیں یہ سُن کر وہ کھڑا ہوا اور بمشکل تمام لنگڑاتا ہوا امیر المومنین کے سامنے آ کھڑا ہوا۔ آپ نے اس سے پوچھا کہ آپ کون ہیں؟ اور آپ کو کیا تکلیف ہے؟ بولا: امیر المومنین! جو گناہوں کی سزا میں پکڑا گیا ہو اور اس سے حقوق روک دیئے گئے ہوں اس کا حال کیا ہوگا؟ پوچھا آپ کا نام کیا ہے؟ بولا: منازل بن لاحق۔ پوچھا: اپنا واقعہ بیان کیجئے بولا: میں عرب بھر میں لہو و لعب اور نشاط و طرب میں مشہور تھا اور جوانی میں مطلق العنان تھا جو دل میں آتا تھا کرتا تھا اور خواب غفلت سے سر نہ اٹھاتا تھا اگر توبہ کر دوں تو توبہ ناقابل قبول تھی اور اگر لغزشوں کی درگزر چاہوں تو یہ بھی ناقابل تسلیم تھی میں رجب

یعاقب بالنار ربکم قد ضج منك الظلام والملائکة الکرام والشهر الحرام واللیالی والایام وکان اذا ألح علی بالعتب الححت علیه بالضرب فابلغت الیه یوما فقال واللہ لاصومن ولا افطر ولا صلین ولا انام فصام اسبوعا ثم رکب جملا ادرق وأتی مکة یوم الحج الاکبر وقال لافدن الی بیت اللہ ولاستعینن علیك اللہ قال فقدم مکة یوم الحج الاکبر فتعلق بأستار الکعبة ودعا علی وقال:

یا من الیه أتی الحجاج من بعد ٭ یرجون لطف عزیز واحد صمد
هذا منازل لایرتد عن عققی ٭ فخذ بحقی یا رحمن من ولدی
وشل منه بجودمنك جانبه ٭ یا من تقدس لم یولد ولم یلد

قال: فوالذی رفع السماء وانبع الماء ما استتم کلامه حتی شل جانبی الایمن فظللت کالخشبة الملقاة بارجاء الحرم وکان الناس یغدون ویروحون علی ویقولون هذا اجاب اللہ فیه دعوة ابیه فقال له رضی اللہ عنه فما فعل ابوك قال یا امیر المومنین سالته ان یدعو اللہ فی المواضع التی دعا علیّ فیها بعد ان رضی عنّی فاجابنی فحملته علی ناقة وجدت فی السیر حتی وصلنا الی واد یقال له وادالاراك فنفر طائر من شجرة فنفرت الناقة فوقع منها ومات فی الطریق فقال علی رضی اللہ عنه الا اعلمك دعوات سمعتها من رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم وقال: ما دعا بها مهموم الا فرج اللہ تعالی عنه همه ولا

شعبان کے مہینوں میں برابر گناہوں میں ڈوبا رہتا تھا، میرے والد بقید حیات تھے جو مجھ پر انتہائی شفیق و مہربان تھے وہ مجھے گناہوں کے بُرے نتائج سے اور برائیوں کے بُرے انجام سے اور بدبختی سے ڈراتے رہتے تھے فرمایا کرتے تھے کہ اے میرے پیارے بچے اللہ کی گرفت و پکڑ سے ڈر جا اور اس کے انتقاموں سے خوف کر اسے نہ چھیڑ جس کا عذاب آگ ہے کتنے ایسے مظلوم ہیں جو تیرے مظالم سے چیخ رہے ہیں اور مقرب فرشتے بد دُعا کر رہے ہیں اور حرمت والے مہینے نالاں ہیں اور دن اور زمانہ تجھے کوس رہا ہے۔ وہ جس قدر مجھے میرے کرتوتوں پر لعنت ملامت کرتے تھے اسی قدر میں انہیں مارتا تھا ایک دن جب میں ان کے پاس گیا تو انھوں نے کہا میں لگاتار دن میں روزے رکھوں گا اور رات بھر نماز پڑھونگا" تاکہ حق تعالیٰ میری دعائیں قبول فرمائے چنانچہ انھوں نے ایک ہفتہ روزے رکھے اور شب بیدار رہے پھر ایک خاکی رنگ کے اونٹ پر سوار ہو کر حج کے لئے مکہ معظمہ یہ کہہ کر چلے گئے کہ میں بیت اللہ جا کر تیرے واسطے اپنے رب سے بد دُعا کرتا ہوں چنانچہ پھر وہ حج اکبر کے دن مکہ معظمہ پہنچ گئے اور انہوں نے کعبہ اقدس کا پردہ پکڑ کر ان الفاظ میں میرے لئے بد دعا کی کہ اے وہ ذات جس کے لطف و کرم کے امیدوار بن کر دُور دُور سے لوگ یہاں آتے ہیں اور جو سب پر غالب ہے ایک ہے اور بے نیاز ہے میرا بیٹا منازل میری نافرمانی سے باز نہیں آتا یا رب میرا حق میرے بچے سے مجھے دلوا اور اپنے فضل و کرم سے اس کے بدن کی ایک جانب شل کر دے اے وہ جو پاک ہے اور اولاد و ماں باپ سے بلند و برتر ہے میری دعا قبول فرمالے، اس کی قسم جس نے آسمان بلند فرمایا اور زمین سے چشمے جاری کئے ابھی ان کی دعا پوری بھی نہیں ہوئی تھی کہ میری سیدھی کروٹ شل ہو گئی اور میں اس لکڑی کی طرح ہو گیا جو حرم کے کسی گوشہ میں پڑی ہوئی ہو لوگ صبح و شام میرے پاس سے یہ کہتے ہوئے گزرتے چلے جاتے تھے کہ اسے اس کے باپ کی بد دعا

مکروب الا فرج اللہ تعالیٰ عنہ کربتہ فقال نعم فقال
الحسین بن علی رضی اللہ عنہما فعلمہ الدعاء
فدعا بہ وخلص من مرضہ وغدا علینا صحیحا
سالما فقلت للرجل کیف عملت قال لما هدات
العیون دعوت بہ مرۃ وثانیۃ وثالثۃ فنودیت
حسبک اللہ فقد دعوت اللہ باسمہ الاعظم الذی
اذا دعی بہ اجاب واذا سئل بہ اعطی ثم حملتنی
عینی فنمت فرأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فی منامی فعرضتها علیہ فقال صلی اللہ علیہ
وسلم صدق علیؓ ابن عمی فیها اسم اللہ الاعظم
الذی اذا دعی بہ اجاب واذا سئل بہ اعطی
ثم حملتنی مرۃ ثانیۃ فرأیت النبی صلی اللہ علیہ
وسلم فقلت یا رسولؐ اللہ ارید ان اسمع الدعاء
منک فقال صلی اللہ علیہ وسلم قل اللهم انی
اسألک یا عالم الخفیۃ ویا من السماء بقدرتہ
مبنیۃ ویا من الارض بعزتہ مدحیۃ ویا
من الشمس والقمر بنور جلالہ مشرقۃ ومضیۃ
ویا مقبلا علی کل نفس مومنۃ زکیۃ ویا مسکن
رعب الخائفین واهل التقیۃ یا من حوائج الخلق
عندہ مقضیۃ یا من نجی یوسف من رق العبودیۃ
یا من لیس لہ بوّاب ینادی ولا صاحب یغشی ولا
وزیر یعطی ولا غیرہ رب یدعی ولا یزداد علی
کثرۃ الحوائج الا کرما وجودا وصلی اللہ علی
محمد وآلہ واعطنی سوالی انک علی کل شیء
قدیر قال فانتبهت وقد برأت قال علی رضی اللہ

گی ہے حضرت علی رضؓ نے پوچھا کہ تمہارے والد کہاں ہیں؟ بولا: میں
نے ان سے کہا کہ اب تو آپ مجھ سے راضی ہیں لہٰذا براہ کرم اسی جگہ جا
کر آپ میرے حق میں دعا فرمادیں جہاں بد دعا فرمائی تھی بولے اچھا
چنانچہ میں نے انہیں ایک اونٹ پر سوار کرا دیا اور ہم پوری کوشش
سے مکہ کی طرف بڑھے جب ہم وادی اراک میں پہنچے تو کسی درخت سے
اچانک ایک پرندہ اڑا جس سے میرے والد کا اونٹ بدک گیا اور وہ اس
سے گر کر موقعہ ہی پر جاں بحق ہو گئے حضرت علیؓ نے فرمایا: کیا میں تجھے وہ
دعائیں نہ بتاؤں جو میں نے رسول اکرم صلعم سے سنی ہیں اور آپ نے
ان کے بارے میں فرمایا ہے کہ جو غمزدہ ان دعاؤں کو پڑھے گا حق
تعالیٰ اس کی پریشانی دور فرما دیگا اور جو بیقرار پڑھے گا حق تعالیٰ
اسکی بے قراری زائل فرما دیگا وہ بولا ضرور بتایئے امام حسینؓ فرماتے ہیں
پھر حضرت علیؓ نے اسے وہ دعا یاد کرا دی اور اس نے وہ دعا پڑھی
اور حق تعالیٰ نے اسے اس مرض سے شفا بخشی اور اس نے دوسرے روز
صبح وسالم ہمارے پاس آکر سلام کیا میں نے اس سے پوچھا کہ تم نے یہ
دعا کس طرح پڑھی تھی؟ بولا: جب لوگ رات کو سو گئے اور بالکل
سناٹا چھا گیا تو جب میں نے یہ دعا ایک بار، دو بار اور تین بار پڑھی
تو مجھے ایک غیبی آواز سنائی دی کہ تجھے اللہ کافی ہے تو نے اللہ کے اس
اسم اعظم سے دعا مانگی ہے کہ جب اس سے دعا مانگی جاتی ہے تو حق تعالےٰ
قبول فرماتا ہے اور اس سے کوئی مراد مانگی جاتی ہے تو حق تعالیٰ وہ مراد بر لاتا
ہے پھر میری آنکھ لگ گئی میں نے خواب میں رسول اللہ صلعم کو دیکھا
اور وہ دعا آپ کو سنائی فرمایا میرے چچازاد بھائی علیؓ نے سچ فرمایا اس
دعا میں اللہ کا ایک اسم اعظم جس سے دعائیں قبول ہوتی ہیں اور مرادیں
بر آتی ہیں پھر میری دوسری بار آنکھ لگ گئی پھر میں نے آپکو خواب میں
دیکھا اور میں نے کہا یا رسولؐ اللہ میں یہ دعا آپ سے سننا چاہتا ہوں
آپ نے فرمایا سنو اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اے چھپی ہوئی

عنه تمسكوا بهذا الدعاء فانه كنز من كنوز العرش وقد نقل مثل ذلك في زمن عمر ابن الخطاب رضي الله عنه وغيره مما يطول شرحه-

وفي الجملة لا ينبغي لذي لب ان يستهين بالمعاصي والمظالم ودعاء المظلوم فقد قال النبي صلى الله عليه وسلم الظلم ظلمات يوم القيامة وقال صلى الله عليه وسلم ان الله ليستحيي اذا بسط العبد كفيه اليه بالدعاء ان يردهما صفرا فاما ان يعجل له في الدنيا واما ان يؤخره له في يوم القيامة وقد انشد في ذلك:

اتسمع بالدعاء فتزدريه ... تبين فيك ما صنع الدعاء
سهام الليل لا تخطي ولكن ... لها أمد وللأمد انقضاء

چیزوں کو جاننے والے اور اے وہ جس کی قدرت سے آسمان بنائے گئے اور جس کی عزت سے زمین بچھائی گئی اور اے وہ جس کی عظمت و جلال کے نور سے سورج اور چاند روشن ہیں اور اے ہر مومن و پاکیزہ نفس کی طرف متوجہ ہونے والے اور اے خوف زدہ لوگوں کو اور پارساؤں کو خوف سے امن دینے والے اے وہ جو تمام دنیا کی ضرورتیں پوری فرماتا ہے اور اے وہ جس نے حضرت یوسف کو غلامی سے نجات عطا فرمائی اور اے وہ جس کا کوئی دربان نہیں کہ لوگوں کو آواز دے کر بلائے اور اے وہ جس کا کوئی وزیر و مشیر نہیں کہ اس کے پاس جایا جائے اور نہ تیرے سوا کوئی رب ہے کہ اسے پکارا جائے اور اے وہ جو بندوں کی کثرتِ ضروریات کے باوجود اسکی عنایت و مہربانی اور جود و کرم میں اضافہ ہی ہوتا ہے اے اللہ محمد رسول اللہ صلعم پر اپنی بے شمار رحمتیں بھیج اور ان کی اہل پر بھی اور میری مراد بر لا بلاشبہ تو ہر چیز پر خوب قادر ہے کہتا ہے پھر میری آنکھ کھل گئی اب میں بالکل تندرست تھا۔ حضرت علیؓ فرماتے ہیں اس دعا کو لازم پکڑ لو کیونکہ یہ عرش کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے اسی قسم کے واقعات عہد فاروقی وغیرہ میں بھی پیش آئے ہیں جن کا ذکر طوالت کے ڈر سے یہاں کیا نہیں جا سکتا، بہر حال ارباب دانش کا فرض ہے کہ وہ گناہوں، حق تلفیوں اور مظلوم کی بد دعا کو حقیر و معمولی نہ سمجھیں کیونکہ نبی اکرم صلعم نے فرمایا کہ ظلم قیامت کے دن بہت سی اندھیریوں میں تبدیل ہو جائے گا اور رحمت عالم صلعم نے فرمایا کہ جب بندہ اپنے ہاتھ پھیلا کر حق تعالیٰ سے دعا کرتا ہے تو حق تعالیٰ کو اس کے خالی ہاتھ پھیرتے ہوئے شرم آتی ہے اس لئے وہ یا تو دنیا ہی میں اس کی مراد بر لاتا ہے یا پھر اسے آخرت کے لئے بطور ذخیرے کے جمع فرما دیتا ہے۔ ایک شاعر کہتا ہے ۔ کیا تو دعا سن کر اسے حقیر و معمولی سمجھتا ہے تو خود اپنے اندر محسوس کرلیگا کہ دعا نے اپنا کیا اثر دکھایا، رات کے تیر بلا خطا کے نشانہ ہی پر لگتے ہیں لیکن ان کیلئے ایک مدت ہے اور مدت کا پورا ہونا لازمی ہے۔

## پانچویں مجلس

مجلس (في فضل شهر شعبان وما ينزل في ليلة النصف من المغفرة والرضوان)

اخبرنا الشيخ ابو نصر محمد عن والده ابي علي

**ماہ شعبان کی فضیلت** اور شب نصف شعبان میں اللہ نے والی مغفرت و رضائے باری تعالیٰ۔

باخبار شیخ ابو نصر از محمد اپنے والد ابو الحسین سے، باخبار ابو الحسن

الحسین اخبرنا ابو الحسین علی بن محمد ابن عمر بن حفص جعفر
المقری بانتقاء ابی الفتح الحافظ اخبرنا ابو بکر
محمد بن عبد اللہ الشافعی اخبرنا اسحاق
بن الحسن اخبرنا عبد اللہ بن سلمۃ اخبرنا
مالک بن انس عن ابی النضر مولی عمر بن عبید اللہ
عن ابی سلمۃ بن عبد الرحمن عن عائشۃ زوج
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ورضی عنہا انہا
قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
یصوم حتی نقول لا یفطر ویفطر حتی نقول لا
یصوم وما رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
استکمل صیام شہر قط الا شہر رمضان وما
رأیتہ صام فی شہر اکثر من صیامہ فی شعبان
وھو حدیث صحیح اخرجہ البخاری عن
عبد اللہ بن یوسف عن مالک رحمہ اللہ ۔
اخبرنا ابو نصر عن محمد عن والدہ باسنادہ
عن ھشام بن عروۃ عن عائشۃ رضی اللہ عنہا
قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
حتی نقول لا یفطر ویفطر حتی نقول لا یصوم
وکان احب صیامہ فی شعبان فقلت یا رسول
اللہ مالی أری صیامک فی شعبان فقال صلی اللہ
علیہ وسلم یا عائشۃ انہ شہر ینسخ لملک الموت
فیہ اسم من یقبض روحہ فی بقیۃ العام
فانا أحب ان لا ینسخ اسمی الا وانا صائم و
اخبرنا ابو نصر عن محمد عن والدہ باسنادہ
عن عطاء بن یسار عن ام سلمۃ رضی اللہ عنہا

علی بن محمد بن عمر بن حفص جعفری مقری از حافظ ابو الفتح، باخبار ابو بکر محمد بن عبد اللہ شافعی، باخبار اسحاق بن حسن باخبار عبد اللہ بن سلمہ باخبار مالک بن انس از ابو النضر مولیٰ عمر بن عبید اللہ از ابو سلمہ بن عبد الرحمن از ام المومنین حضرت عائشہ رضؓ: رسول اللہ صلعم برابر روزے رکھا کرتے تھے حتیٰ کہ ہمیں خیال ہوتا تھا کہ اب آپ کسی دن کا بھی روزہ نہ چھوڑیں گے اور لگاتار روزے چھوڑ دیتے تھے حتے کہ ہمیں خیال ہوتا تھا کہ اب آپ کبھی روزے نہ رکھیں گے اور میں نے نہیں دیکھا کہ آپ نے بجز رمضان کے کسی مہینہ کے کامل روزے رکھے ہوں اور نہ میں نے یہ دیکھا کہ آپ نے بجز شعبان کے کسی مہینے کے اکثر روزے رکھے ہوں، یہ ایک صحیح حدیث ہے جسے امام بخاری بھی از عبد اللہ بن یوسف از مالک لائے ہیں۔

باخبار ابو نصر از محمد از ابو علی الحسین از ہشام بن عروۃ از عائشہ رضؓ: حسب سابق حدیث ہے اور حتیٰ نقول لا یصوم کے بعد یہ زیادہ ہے آپ کو شعبان کے روزے محبوب تھے میں نے پوچھا یا رسول اللہ صلعم کیا بات ہے کہ آپ شعبان میں روزے رکھتے ہیں فرمایا: عائشہ: یہ وہ مہینہ ہے جس میں پورے سال میں مرنے والوں کے نام ملک الموت کے لئے کاٹ دئے جاتے ہیں اس لئے مجھے یہ بات پسند ہے کہ روزے کی حالت میں میرا نام کاٹا جائے

باخبار ابو نصر از محمد از ابو علی الحسین از عطاء بن یسار از ام سلمہ رضؓ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک کے بعد کسی مہینہ میں شعبان سے زیادہ روزے نہیں رکھا کرتے تھے اور یہ اس لئے کہ جو اس سال میں مرنے والا ہوتا ہے شعبان میں اس کا نام کاٹ کر مردوں میں لکھ لیا جاتا ہے انسان سفر کرتا ہے حالانکہ اس کا نام مرنے والوں میں لکھا ہوا ہوتا ہے۔

بتحدیث ابو نصر اپنے والد سے وہ ثابت سے اور وہ انس رضؓ سے

قالت لم یکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصوم فی شھر بعد رمضان اکثر من صیامہ فی شعبان وذلک ان کل من یموت فی تلک السنۃ ینسخ اسمہ فی شعبان من الاحیاء الی الاموات وان الرجل لیسافر وقد نسخ اسمہ فیمن یموت وحدثنا ابونصر عن والدہ باسنادہ عن ثابت عن انس رضی اللہ عنہ قال سئل النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن افضل الصیام قال صیام شعبان تعظیما لرمضان واخبرنا ابونصر عن والدہ باسنادہ عن معاویۃ بن الصالح قال ان عبید اللہ بن قیس حدثہ انہ سمع عائشۃ رضی اللہ عنھا تقول کان احب الشھور الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شعبان یصلہ برمضان وقال عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صام آخر یوم الاثنین من شعبان غفرلہ یعنی آخر اثنین فیہ لا آخر یوم من الشھر لان استقبال الشھر بالیوم والیومین فیہ منھی عنہ وعن انس ابن مالک رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما سمی شعبان لانہ یتشعب لرمضان فیہ خیر کثیر وانما سمی رمضان لانہ یرمض الذنوب

**فصل** : قال اللہ تعالی وربک یخلق مایشاء ویختار فاللہ تعالی اختار من کل شیء اربعۃ ثم اختار من الاربعۃ واحدا من الملائکۃ جبریل ومیکائیل واسرافیل وعزرائیل ثم اختار منھم

نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے افضل روزوں کے بارے میں پوچھا گیا فرمایا رمضان کی تعظیم کے لئے شعبان کے روزے افضل ہیں۔

باخبار ابونصر اپنے والد سے اور وہ معاویہ بن صالح سے: مجھ سے عبید اللہ بن قیس نے بیان کیا کہ میں نے حضرت عائشہ رض سے سُنا فرماتی تھیں کہ رسول اللہ صلعم کو شعبان کا مہینہ بڑا پیارا تھا اور آپ اس کے روزے رمضان سے ملا دیا کرتے تھے۔

عبد اللہ: رسول اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شعبان کی پچھلی پیر کا روزہ رکھ لے اس کے گناہ معاف کر دئے جاتے ہیں اس سے شعبان کی آخری تاریخ مراد نہیں بلکہ آخری پیر مراد ہے کیونکہ ایک یا دو دن پہلے روزوں کے ساتھ رمضان کا استقبال منع ہے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ: رسول اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ شعبان کو شعبان اس لئے کہا جاتا ہے کیونکہ اس میں احترام رمضان کی وجہ سے بہت سی نیکیاں نکلتی ہیں اور رمضان کو رمضان اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس مہینہ میں بہت سے گناہ جلا دئے جاتے ہیں یعنی معاف کر دئے جاتے ہیں (رمضان یعنی جلانے والا)

★

**حق تعالیٰ شانہ کی چُنی ہوئی مخلوق** حق تعالیٰ شانہ نے قرآن پاک میں فرمایا اور آپ کا رب جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور جو چاہتا ہے منتخب فرماتا ہے بنا بریں حق تعالیٰ شانہ نے ہر چیز میں سے چار عدد چن لئے ہیں پھر چار میں سے ایک چُن لیا

جبریل واختار من الانبیاء علیہم السلام اربعۃ ابراهیم وموسیٰ وعیسیٰ ومحمدا صلی الله علیه وسلم اجمعین ثم اختار منهم محمدا صلی الله علیه وسلم واختار من الصحابة رضی الله عنهم اربعة ابابکر وعمر وعثمان وعلیا رضی الله عنهم ثم اختار منهم ابابکر رضی الله عنه ومن المساجد اربعة المسجد الحرام والمسجد الاقصیٰ ومسجد المدینة المشرفة ومسجد طور سیناء ثم اختار منها المسجد الحرام ومن الایام اربعة یوم الفطر ویوم الاضحیٰ ویوم عرفة ویوم عاشوراء ثم اختار منها یوم عرفة ومن اللیالی اربعة لیلة البراءة ولیلة القدر ولیلة الجمعة ولیلة العید ثم اختار منها لیلة القدر ومن البقاع اربعة مکة والمدینة وبیت المقدس ومساجد العشائر ثم اختار منها مکة ومن الجبال اربعة احد وطور سیناء ولکام ولبنان ثم اختار منها طور سیناء ومن الانهار اربعة جیحون وسیحون والفرات والنیل ثم اختار منها فراتا واختار من الشهور اربعة رجب وشعبان ورمضان والمحرم واختار منها شعبان وجعله شهر النبی صلی الله علیه وسلم فکما ان النبی صلی الله علیه وسلم افضل الانبیاء کذلك شهره افضل الشهور وقد روی ابو هریرة رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم

لیا ہے چار فرشتے حضرت جبرئیل، میکائیل، اسرافیل اور عزرائیل چنے پھر ان میں سے حضرت جبرئیل کو چنا، چار نبی حضرت ابراہیمؑ، موسیٰؑ عیسیٰؑ اور محمد رسول اللہ صلعم چنے پھر ان چاروں میں سے پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کو چنا، چار صحابہ ابوبکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ، اور علیؓ چنے، پھر ان چاروں میں سے حضرت ابوبکرؓ کو چن لیا، چار مسجدیں، مسجد حرام، مسجد اقصیٰ، مسجد مدینہ، اور مسجد طور سیناء چنیں، پھر ان میں سے مسجد حرام چن لی، چار دن عید الفطر، عید الاضحیٰ، عرفہ اور عاشورا چنے پھر ان میں سے یوم عرفہ (ذی الحج کی نویں تاریخ کا دن) منتخب فرمایا، اسی طرح چار راتیں شب برأت شب قدر، شب جمعہ اور شب عید چنیں، پھر ان میں سے شب قدر چن لی، اسی طرح چار مقامات مکہ معظمہ، مدینہ منورہ، بیت المقدس اور مساجد عشائر منتخب فرمائے، پھر ان میں سے مکہ معظمہ کو منتخب فرمایا، اسی طرح چار پہاڑ احد، طور سیناء، لکام اور لبنان چنے پھر ان میں سے طور سیناء کو چن لیا۔ اسی طرح چار نہریں جیحون، سیحون، فرات، نیل چنیں اور ان میں سے فرات کو چن لیا، اسی طرح چار مہینے رجب، شعبان، رمضان اور محرم چنے پھر ان میں سے شعبان کو چن لیا اور اسے رحمت عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مہینہ قرار دیا۔ پھر جیسے ہمارے پیارے نبی اکرم صلعم افضل الانبیاء ہیں اسی طرح آپ کا مہینہ (شعبان) تمام مہینوں میں افضل ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: شعبان میرا مہینہ ہے اور رجب اللہ کا مہینہ ہے اور رمضان میری امت کا مہینہ ہے۔

شعبان گناہ مٹانے والا ہے اور رمضان المبارک پاک کرنے والا ہے، نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

انه قال شعبان شهری ورجب شهر الله و رمضان شهر امتی شعبان هو المکفر ورمضان هو المطهر وقال صلی الله علیه وسلم شعبان شهر بین رجب ورمضان یغفل الناس عنه وفیه ترفع اعمال العباد الی رب العالمین فأحب أن یرفع عملی وأنا صائم وعن انس بن مالك رضی الله عنه انه قال ان النبی صلی الله علیه وسلم قال فضل رجب علی سائر الشهور کفضل القرآن علی سائر الکلام وفضل شعبان علی سائر الشهور کفضلی علی سائر الانبیاء وفضل رمضان علی سائر الشهور کفضل الله تعالیٰ علی سائر خلقه وعن انس بن مالك رضی الله عنه انه قال کان اصحاب النبی صلی الله علیه وسلم اذا نظروا الی هلال شعبان اکبوا علی المصاحف یقرءونها واخرج المسلمون زکاة اموالهم لیتقوی بها الضعیف والمسکین علی صیام شهر رمضان ودعا الولاة اهل السجن فمن کان علیه حد اقاموه علیه والا خلوا سبیله وانطلق التجار فقضوا ما علیهم وقبضوا ما لهم حتی اذا نظروا الی هلال رمضان اغتسلوا واعتکفوا۔

فصل: شعبان خمسة احرف شین وعین وباء وألف ونون فالشین من الشرف والعین من العلو والباء من البر والألف من الألفة والنون من النور فهذه العطایا من الله تعالیٰ

شعبان، رجب و رمضان کے درمیان کا مہینہ ہے۔ لوگ اس کی طرف سے غافل رہتے ہیں حالانکہ اس میں ان کے اعمال رب العالمین کی طرف چڑھائے جاتے ہیں، اس لئے مجھے یہ امر محبوب ہے کہ روزے کی حالت میں میرے اعمال چڑھائے جائیں۔

حضرت انس بن مالک کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ تمام مہینوں پر رجب کی فضیلت اسی طرح ہے جس طرح تمام کلاموں پر اللہ کے کلام کو فضیلت حاصل ہے اور تمام مہینوں پر شعبان کو اس طرح فضیلت حاصل ہے جیسے تمام نبیوں پر مجھے فضیلت حاصل ہے اور تمام مہینوں پر رمضان کی اسی طرح فضیلت ہے جیسے اللہ کو تمام مخلوق پر فضیلت حاصل ہے۔

حضرت انس بن مالک: صحابہ کرام ہلال شعبان دیکھتے ہی قرآن کے نسخوں پر ٹوٹ پڑتے تھے اور کثرت سے قرآن عزیز پڑھا کرتے تھے اور مسلمان اس مہینہ میں کثرت سے اپنے مالوں کی زکوٰۃ نکالا کرتے تھے تاکہ کمزور و مساکین کھا پی کر رمضان کے روزوں کے لئے طاقتور ہو جائیں، اور حکام قیدیوں کو طلب کرتے تھے اگر کسی پر حد قائم کرنی ہوتی اس پر حد قائم کرتے تھے ورنہ اسے چھوڑ دیا کرتے تھے، اور تاجر پورے سال کا حساب کرتے تھے اور اپنا قرضہ ادا کرتے تھے اور دوسروں سے اپنا پیسہ وصول کیا کرتے تھے۔ حتیٰ کہ ہلال رمضان دیکھ کر غسل کر لیتے تھے اور عبادت میں لگ جایا کرتے تھے۔

## شعبان کے حرفوں سے اشارات

شعبان میں پانچ حرف ہیں ش، ع، ب، ا، ن۔ ش سے شرف کی طرف عین سے علو (بلندی) کی طرف، ب سے بر (نیکی) کی طرف، آ سے الفت (محبت) کی طرف اور ن سے (نور) کی طرف اشارہ ہے۔ یہ تمام کے تمام حق تعالیٰ شانہ

للعبد في هذا الشهر وهو شهر تفتح فيه الخيرات وتنزل فيه البركات وتترك فيه الخطيئات وتكفر فيه السيئات وتكثر فيه الصلوات على محمد صلى الله عليه وسلم خير البريات وهو شهر الصلاة على النبي المختار قال الله تعالى ان الله وملائكته يصلون على النبي يا ايها الذين آمنوا صلوا عليه وسلموا تسليما فالصلاة من الله الرحمة ومن الملائكة الشفاعة والاستغفار ومن المومنين الدعاء والثناء وقال مجاهد رحمه الله الصلاة من الله التوفيق والعصمة ومن الملائكة العون والنصرة ومن المومنين الاتباع والحرمة وقال ابن عطاء الصلاة على النبي صلى الله عليه وسلم من الله تعالى الوصلة ومن الملائكة الرقة ومن المومنين المتابعة والمحبة وقال غيره صلاة الرب تبارك وتعالى على نبيه صلى الله عليه وسلم تعظيم الحرمة وصلاة الملائكة عليه صلى الله عليه وسلم اظهار الكرامة وصلاة الامة عليه صلى الله عليه وسلم طلب الشفاعة وقد قال صلى الله عليه وسلم من صلى علي واحدة صلى الله عليه عشرا فينبغي لكل مومن لبيب ان لا يغفل في هذا الشهر بل يتاهب فيه لاستقبال شهر رمضان بالتطهر من الذنوب والتوبة عما فات وسلف فيما مضى من الايام فيتضرع الى الله تعالى في شهر

کی طرف سے اس مہینہ میں بندوں کے لئے تحائف ہیں، یہ ایک ایسا مہینہ ہے جس میں بھلائیوں کا دروازہ کھول دیا جاتا ہے برکتیں اتاری جاتی ہیں گناہوں سے درگزر کی جاتی ہے اور برائیاں مٹا دی جاتی ہیں چونکہ اس ماہ میں رحمت عالم صلعم پر کثرت سے درود بھیجا جاتا ہے اس لئے اسے درود کا مہینہ بھی کہتے ہیں حق تعالےٰ نے فرمایا : دیکھو! اللہ اور اس کے فرشتے نبی صلعم پر درود بھیجتے ہیں، اے ایمان والو تم بھی آپ پر درود وسلام بھیجو اگر درود کی نسبت اللہ کی طرف کی جائے تو رحمت مراد ہوتی ہے اگر فرشتوں کی طرف کی جائے تو شفاعت ، استغفار مراد ہوتا ہے اور اگر مومنوں کی طرف کی جائے تو دعا و ثنا مراد ہوتی ہے۔

مجاہدؒ: اللہ کی طرف سے صلوٰۃ بمعنی توفیق و گناہوں سے حفاظت ہے فرشتوں کی طرف سے بمعنی تعاون و نصرت ہے اور مومنوں کی طرف سے بمعنی اتباع اور احترام حدود اللہ ہے۔ ابن عطاء: اللہ کی طرف سے صلوٰۃ بمعنی وصلہ ہے یعنی اس سے حق تعالےٰ اپنے بندوں سے رابطہ قائم کرتا ہے اور فرشتوں کی طرف سے بمعنی رقت طبع ہے اور مومنوں کی طرف سے بمعنی پیروی اور محبت ہے۔ دیگر علماء: اللہ کی طرف سے صلوٰۃ عظمت احترام کا اظہار ہے فرشتوں کی طرف سے بزرگی کا اظہار ہے اور امت کی طرف سے شفاعت کی طلبگاری ہے۔

رحمت عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو مجھ پر ایک بار درود بھیجے حق تعالےٰ جل مجدہٗ اس پر دس بار درود بھیجے گا بنا بریں ہر صاحب عقل مومن کا فرض ہے کہ وہ اس مہینہ میں رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے سے اور عبادتوں سے غافل نہ رہے بلکہ اس میں ماہ رمضان کے لئے پوری پوری تیاری کرلے خود کو گناہوں سے پاک وصاف بنالے اور جو گناہ ہو چکے ہیں ان سے سچے دل سے توبہ کرلے اور ماہ شعبان میں خوب روئے

شعبان ويتوسل الى الله تعالیٰ بصاحب الشهر محمد صلى الله عليه وسلم حتى يصلح فساد قلبه و يداوي مرض سره ولا يسوف و يؤخر ذلك الى غد لان الايام ثلاثة امس وهو اجل واليوم وهو عمل وغد وهو امل فلا تدري هل تبلغه املا فامس موعظة واليوم غنيمة وغد امخاطرة وكذلك الشهور ثلاثة رجب فقد مضى و ذهب فلا يعود ورمضان وهو منتظر لا ندري هل نعيش الى ادراكه املا وشعبان وهو واسطة بين شهرين فليغتنم الطاعة فيه و قد قال النبي صلى الله عليه وسلم لرجل وهو يعظه قيل هو عبد الله بن عمر بن الخطاب رضى الله عنه اغتنم خمسا قبل خمس شبابك قبل هرمك وصحتك قبل سقمك وغناك قبل فقرك وفراغك قبل شغلك وحياتك قبل موتك۔

فصل: في ليلة البراءة: ما خصت به من الرحمة والكرامة والفضائل قال الله عزوجل حٰمٓ والكتاب المبين انا انزلناه في ليلة مباركة قال ابن عباس رضى الله عنهما حٰمٓ يعني قضى الله ماهو كائن الى يوم القيامة والكتاب المبين يعني القرآن انا انزلناه يعني القرآن في ليلة مباركة هي ليلة النصف من شعبان وهي ليلة البراءة وقال ذلك اكثر المفسرين سوى عكرمة فانه قال

اور گڑگڑائے اور بلک بلک کر حق تعالیٰ سے معافی مانگ لے۔ اور اس صاحب ماہ کی پیروی کے واسطے سے یعنی رحمت عالم صلعم کی سنت کی پیروی کے ذریعہ حق تعالیٰ شانہ سے اپنے گناہ بخشوا لے۔ اور اپنا دل سنوار لے اور لگ کر دل کی بیماریوں کا علاج کر لے۔ اور اس کام میں ہرگز لیت و لعل نہ کرے کہ آج نہیں کل توبہ کر لوں گا ابھی تو جوان ہوں بڑھاپے میں توبہ کر لوں گا کیونکہ عمر کے تین ہی دن ہیں گزری ہوئی کل تو ختم ہو گئی موجودہ دن عمل کا ہے آنیوالی کل موت کی ہے معلوم نہیں تم آنیوالی کل کو پاؤ گے بھی یا نہیں للذا گزری ہوئی کل عبرت و نصیحت ہے اور موجودہ دن غنیمت ہے اور آنیوالی کل خطرے سے خالی نہیں اسی طرح مہینے تین ہیں رجب وہ تو گزر گیا اور ختم ہو گیا اب آئیگا نہیں اور رمضان کا انتظار ہے تم کو معلوم نہیں کہ تمہاری زندگی میں رمضان آئیگا کہ نہیں اور شعبان جو مذکورہ بالا دو مہینوں کے درمیان ہے اسلئے اس میں عبادت کو غنیمت سمجھنا چاہیئے نبی اکرم صلعم نے ایک شخص سے جسے آپ نصیحت فرما رہے تھے کہتے ہیں وہ عبداللہ بن عمرؓ تھے فرمایا پانچ چیزوں کو پانچ چیزوں سے قبل غنیمت سمجھ لو بڑھاپے سے قبل جوانی کو، بیماری سے پہلے تندرستی کو، ناداری سے پہلے مالداری کو شغل سے پہلے فراغت کو اور موت سے پہلے زندگی کو۔

## شب براءت اور اس میں مخصوص رحمت و بزرگی اور فضیلت،

حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے فرمایا: حٰمٓ قسم ہے اس روشن کتاب کی بلاشبہ ہم نے ایک برکت والی رات میں قرآن اتارا۔ حضرت ابن عباس: حٰمٓ یعنی حق تعالیٰ نے قیامت تک جو کچھ ہونے والا ہے اس کا فیصلہ فرمایا، روشن کتاب سے قرآن پاک مراد ہے انزلناہ میں ضمیر کا مرجع قرآن پاک ہے برکت والی رات نصف شعبان کی رات ہے جسے شب براءت بھی کہا جاتا ہے اکثر مفسروں نے برکت والی رات کی تفسیر شب براءت سے کی ہے البتہ عکرمہؒ نے شب قدر سے کی ہے، حق تعالیٰ نے قرآن پاک میں کئی چیزوں کو مبارک فرمایا ہے۔

هي ليلة القدر وقد سمى الله تعالى شيئا كثيرا في القرآن مباركا منها سمى القرآن مباركا قال وهذا ذكر مبارك انزلناه فمن بركته ان من قرأه وآمن به اهتدى وتخلص من النار وتسطى حتى يتعدى ذلك الى الآباء والابناء قال النبي صلى الله عليه وسلم من قرأ القرآن نظرا في المصحف خفف الله عزوجل عن ابويه العذاب وان كانا كافرين ومنها انه عزوجل سمى الماء مباركا قال وانزلنا من السماء ماء مباركا فمن بركته ان حياة الاشياء به كما قال الله عزوجل وجعلنا من الماء كل كل شيء حي افلا يؤمنون وقيل فيه عشر لطائف الرقة واللين والقوة واللسان و الصفاوة والحركة والرطوبة والبرودة والتواضع والحياة وجعل الله تعالى هذه اللطائف في المومن اللبيب رقة القلب ولين الخلق وقوة الطاعة ولطافة النفس وصفاوة العمل والحركة في الخير والرطوبة في العين والبرودة في المعاصي والتواضع عند الخلق والحياة عند استماع الحق ومنها انه عزوجل سمى الزيتون مباركا في قوله تعالى من شجرة مباركة زيتونة وهي اول شجرة اكل منها آدم عليه السلام حين اهبط الى الارض وفيها طعام واستضاء كما قال الله تعالى وصبغ للآكلين وقيل الشجرة المباركة هي

مثلاً قرآن عزیز کو مبارک فرمایا چنانچہ فرمایا: یہ برکت والا ذکر ہے جو ہم نے اتارا ہے اس کی ایک برکت یہ ہے کہ جو اس کی تلاوت کرتا ہے اور اس پر ایمان ویقین رکھتا ہے وہ راہ پا جاتا ہے اور آگ سے بچ جاتا ہے اور یہ برکت اس کی باپوں اور اولاد تک متعدی ہوتی ہے۔

رحمت عالم صلعم نے فرمایا جو قرآن پاک دیکھ کر پڑھے حق تعالے اس کے ماں باپ کے عذاب میں تخفیف فرما دیگا اگرچہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہوں، حق تعالے نے پانی کو بھی مبارک فرمایا ہے فرمایا: اور ہم نے اوپر سے برکت والا پانی اتارا۔ پانی کی ایک برکت یہ ہے کہ تمام جانداروں کی زندگی پانی ہی پر موقوف ہے جیسا کہ حق تعالے نے فرمایا: اور ہم نے پانی سے ہر زندہ چیز بنائی کیا وہ پھر بھی ایمان نہیں لاتے۔ کہتے ہیں پانی میں دس خوبیاں ہیں سیال ہونا، نرم ہونا، قوت، لطافت، صفائی، حرکت، رطوبت، برودت، تواضع (فروتنی) اور زندگی۔ حق تعالیٰ نے یہی دس خوبیاں صاحب ہوش مومن کو بخشی ہیں مومن میں رقت طبع نرم اخلاق، عبادت میں قوت وچستی، نفس میں لطافت، عمل میں خلوص وصفائی نیکی کے کاموں میں دوڑ دھوپ، آنکھوں میں طراوت، گناہوں میں جمود لوگوں میں فروتنی اور عاجزی اور حق سننے سے زندگی دوڑتی ہے۔

زیتون کو بھی مبارک کہا گیا ہے فرمایا: زیتون کے برکت والے درخت سے، یہ وہ پہلا درخت ہے کہ جب حضرت آدم زمین پر اتارے گئے تو آپ نے اسی کو تناول فرمایا تھا۔

اس میں غذائیت بھی ہے اور روشنی بھی فرمایا: اور یہ کھانے والوں کے لئے سالن ہے کسی نے برکت والے درخت کو حضرت ابراہیم کسی نے قرآن عزیز، کسی نے ایمان اور کسی نے مومن کا نفس مطمئنہ بتایا ہے جو نیکیوں کا حکم کرتا ہے تعمیل اوامر میں لگا رہتا ہے اور ممنوعات سے بچتا رہتا ہے تقدیر کے آگے سر تسلیم خم رکھتا ہے اور فضل و قدر میں رب کے موافق رہتا ہے۔

ابراہیم علیہ السلام وقیل ھی القرآن وقیل ھی الایمان وقیل ھی نفس المومن المطمئنۃ الامارۃ بالخیر الممتثلۃ للامر المنتہیۃ للنھی المسلمۃ للقدر الموافقۃ للرب فیما قضٰی وسطر ومنھا انہ عزوجل سمی عیسٰی علیہ السلام مبارکا قال تعالٰی وجعلنی مبارکا اینما کنت فمن برکتہ علیہ السلام ظہور الثمرۃ من النخلۃ لامہ الصدیقۃ مریم علیہما السلام ونبع الماء من تحتہ قال عزوجل فناداھا من تحتھا ان لا تحزنی قد جعل ربک تحتک سریا وھزی الیک بجذع النخلۃ تساقط علیک رطبا جنیا فکلی واشربی وقری عینا وابرأ الاکمہ والابرص واحیا الموتٰی بدعوتہ وغیر ذلک من الخیرات والمعجزات ومنھا انہ عزوجل سمی الکعبۃ مبارکا قال عزوجل ان اول بیت وضع للناس للذی ببکۃ مبارکا ومن برکتھا ان من دخلھا وعلیہ اثقال من الذنوب خرج مغفورا لہ قال اللہ تعالٰی ومن دخلہ کان اٰمنا فمن دخل البیت وھو مؤمن محتسب تائب امنہ اللہ عذابہ وقیل توبتہ وغفرلہ وقیل من دخلہ کان اٰمنا من ان یؤذی فی الحرم حتی یخرج منہ ولھذا یحرم قتل صیدہ وقطع شجرہ لحرمۃ الکعبۃ فحرمۃ الکعبۃ لحرمۃ اللہ وحرمۃ المسجد لحرمۃ الکعبۃ وحرمۃ مکۃ لحرمۃ المسجد وحرمۃ الحرم لحرمۃ مکۃ کما قیل

حضرت عیسٰی کو بھی برکت والا کہا گیا ہے فرمایا: اور اللہ نے مجھے برکت والا بنایا خواہ میں کسی جگہ پر ہوں آپ کی ایک برکت یہ بھی ظاہر ہوئی کہ آپ کی والدہ مریم صدیقہ کے لئے ایک خشک کھجور کے درخت سے پھل جھڑنے لگے اور آپ کے نیچے پانی کا ایک چشمہ جاری ہوگیا حق تعالٰی نے فرمایا: پھر مریم کو اس درخت کے نیچے آواز دی کہ آپ غم نہ کریں حق تعالٰی نے تمہارے نیچے ایک چشمہ جاری فرمادیا ہے اور اپنی طرف اس کھجور کے تنہ کو ہلائیں آپ پر یہ درخت تازہ تازہ اور پکی کھجوریں گرائے گا آپ انہیں کھائیں اور چشمہ کا پانی پئیں اور اپنی آنکھیں ٹھنڈی کریں اور آپ کی دعا سے حق تعالٰی مادرزاد نابیناؤں برص والوں کو اچھا کردیا کرتا تھا اور مُردوں کو زندہ فرمادیا کرتا تھا اور بھی آپ میں بہت سے کمالات اور معجزات پائے جاتے تھے

حق تعالٰی نے کعبۂ اقدس کو بھی مبارک فرمایا ہے فرمایا: بلاشبہ وہ پہلا گھر جو لوگوں کی عبادت کے لئے بنایا گیا وہ گھر ہے جو مکہ میں ہے اور وہ برکت والا اور دنیا والوں کے لئے ہدایت والا ہے اس کی ایک برکت یہ ہے کہ جو گناہوں میں ڈوبا ہوا اس میں داخل ہو جاتا ہے پاک و صاف ہو کر نکلتا ہے فرمایا اور جو اس میں داخل ہو جاتا ہے صاحب امن ہو جاتا ہے لہٰذا جو بیت اللہ میں ایمان لا کر ثواب کی نیت سے توبہ کرکے داخل ہو جاتا ہے حق تعالٰی جل مجدہٗ اسے اپنے عذاب سے امن عطا فرمادیتا ہے اس کی توبہ قبول فرمالیتا ہے اور اسے بخش دیتا ہے بعض کے نزدیک اس میں داخل ہونے والا حرم میں ایذا دئے جانے سے بے خوف ہو جاتا ہے جب تک حرم سے باہر نہ آئے اسی لئے حرم میں شکار کرنا، وہاں کا درخت کاٹنا کعبۂ اقدس کے احترام کی وجہ سے حرام ہے کعبۂ اقدس کی حرمت اللہ کی حرمت کی وجہ سے ہے اور مسجد کی حرمت حرمتِ کعبہ کی وجہ سے ہے اور مکہ کی حرمت احترامِ مسجد کی وجہ سے ہے اور حرم کی حرمت مکہ کی حرمت کی وجہ سے ہے

ان الکعبۃ قبلۃ لاھل المسجد والمسجد قبلۃ لاھل مکۃ ومکۃ قبلۃ لاھل الحرم والحرم قبلۃ لاھل الارض وانما سماھا بکۃ لان الاقدام یبک بعضھا بعضا ای یدفع ویدرأ وبکۃ ومکۃ واحد تبدل احدھما بالاخری کمکد وکبد ولازم ولازب ومنھا سمی لیلۃ البراءۃ مبارکۃ لما فیھا من نزول الرحمۃ والبرکۃ والخیر والعفو والغفران لاھل الارض ومن ذلک ما اخبرنا الشیخ ابو نصر عن والدہ قال اخبرنا محمد قال اخبرنا عبد اللہ بن محمد اخبرنا اسماعیل بن عمر البجلی اخبرنا عمر بن موسی الوجیھی عن زید بن علی عن آبائہ عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ینزل اللہ تعالی فی لیلۃ النصف من شعبان الی السماء الدنیا فیغفر لکل مسلم الا لمشرک او مشاحن او قاطع رحم او امرأۃ تبغی فی فرجھا واخبرنا ابو نصر عن والدہ باسنادہ عن یحیی بن سعید عن عروۃ عن عائشۃ رضی اللہ عنھا قالت لما کانت لیلۃ النصف من شعبان انسل النبی صلی اللہ علیہ وسلم من مرطی ثم قالت واللہ ما کان مرطی من حریر ولا قز ولا کتان ولا خز ولا صوف قال قلت لھا سبحان اللہ فمن ای شیء کان قالت کان سداہ من شعر وکانت لحمتہ من حریر وحسبت نفسی ان یکون

جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ کعبہ اہل مسجد کا قبلہ ہے اور مسجد اہل مکہ کا قبلہ ہے اور مکہ اہل حرم کا قبلہ ہے اور حرم دنیا کا قبلہ ہے، مکہ کو بکّہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ کثرت ازدحام کی وجہ سے بعض بعض کو دھکا دیتے ہیں بلکہ روندتے بھی دیتے ہیں مکہ اور بکہ ایک ہی ہیں کیونکہ میم باسے اور بامیم سے بدل دی جاتی ہے، اکبد، کمد، لازم، لازب۔

شب برأت بھی برکت والی بتائی گئی ہے کیونکہ اس میں دنیا والوں پر رحمت، برکت، خیر و سعادت اور عفو و مغفرت کی بارش ہوتی ہے، ملاحظہ ہو۔

باخبار شیخ ابو نصر اپنے والد سے: باخبار محمد، باخبار عبد اللہ بن محمد باخبار اسماعیل بن عمر بجلی، باخبار عمرو بن موسیٰ الوجیھی از زید بن علی اپنے دادوں سے وہ حضرت علی سے اور وہ نبی صلعم سے کہ آپ نے فرمایا، حق تعالےٰ شانہ نصف شعبان میں دنیوی آسمان پر آتا ہے اور ہر مسلمان کو بخش دیتا ہے ماں مشرک کو، کینہ ور کو، رحم قطع کرنے والے کو اور بدکار عورت کو نہیں بخشتا۔

باخبار ابو نصر اپنے والد سے از یحییٰ بن سعید از عروہ از عائشہ: جب نصف شعبان کی رات آئی تو نبی صلعم میری چادر سے کھسک گئے، پھر صدیقہ نے فرمایا کہ اللہ کی قسم میری چادر ریشم کی، خالص ریشم کی، کتان کی، خز کی اور اُون کی نہ تھی راوی کہتا ہے کہ میں نے کہا سبحان اللہ پھر کس چیز کی تھی؟ فرمایا اس کا تانا بکری کے بالوں کا تھا اور بانا اونٹ کے بالوں کا، مجھے گمان ہوا کہ رسول اللہ صلعم اپنی کسی بیوی کے پاس تشریف لے گئے ہیں میں نے کھڑے ہو کر آپ کو گھر میں تلاش کیا تو میرے ہاتھ آپ کے پیروں پر پڑے اس وقت آپ سجدے میں تھے میں نے وہ دعا یاد کر لی جو اس وقت آپ سجدے میں پڑھ رہے تھے آپ پڑھ رہے تھے اے اللہ تجھے میرے جسم نے اور دل نے سجدہ کیا اور تجھ پر میرا دل ایمان لایا میں اپنے اوپر تیری نعمتوں کا

صلی اللہ علیہ وسلم قد اُتی بعض نسائہ فقمت فالتمستہ فی البیت فوقعت یدی علی قدمیہ و ھو ساجد فحفظت من دعائہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول سجد لک سوادی وخیالی و آمن بک فؤادی ابوء لک بالنعم و اعترف لک بالذنب ظلمت نفسی فاغفرلی انہ لا یغفر الذنوب الا انت اعوذ بعفوک من عقوبتک و اعوذ برحمتک من نقمتک و اعوذ برضاک من سخطک و اعوذ بک منک لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک قالت فما زال صلی اللہ علیہ وسلم قائما وقاعدا حتی اصبح وقد اصعدت قدماہ وانا اغمزھا و اقول بابی انت وامی الیس قد غفر اللہ لک ما تقدم من ذنبک وما تاخر الیس قد فعل اللہ بک الیس الیس قال صلی اللہ علیہ وسلم یا عائشۃ افلا اکون عبدا شکورا ھل تدرین ما فی ھذہ اللیلۃ قالت قلت وما فیھا قال فیھا یکتب کل مولود فی ھذہ السنۃ وفیھا یکتب کل میت وفیھا تنزل ارزاقھم وفیھا ترفع اعمالھم وافعالھم قلت یا رسول اللہ ما احد یدخل الجنۃ الا برحمۃ اللہ قلت ولا انت قال صلی اللہ علیہ وسلم ولا انا الا ان یتغمدنی اللہ برحمتہ منہ فمسح یدہ علی ھامتہ وعلی وجھہ و اخبرنی ابو نصر قال انبانا والدی حدثنا محمد بن احمد الحافظ انبانا عبد اللہ بن محمد انبانا ابو العباس

اقرار کرتا ہوں اور تیرے سامنے اپنے گناہوں کا اعتراف کرتا ہوں میں نے اپنے اوپر ظلم کیا ہے لہٰذا مجھے بخش دے کیونکہ گناہوں کو تو ہی معاف فرماتا ہے میں تیرے عفو کے ذریعہ تیرے عذاب سے، تیری رحمت کے ذریعہ تیرے انتقام سے تیری رضا کے ذریعہ تیرے غضب سے اور تیرے ذریعہ تیرے عذاب سے پناہ مانگتا ہوں میں تیری تعریف کرنے سے قاصر ہوں جیسی خود تو نے اپنی تعریف فرمائی ہے، فرماتی ہیں صبح تک رسول اللہ صلعم قیام و قعود ہی میں رہے یعنی رات بھر نماز پڑھتے رہے آپ کے پیروں پر ورم آگیا تھا میں انہیں دبانے لگی میں نے پوچھا یا رسول اللہ میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں کیا حق تعالےٰ نے آپ کے اگلے پچھلے تمام گناہ معاف نہیں فرما دئے؟ کیا اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ ایسا نہیں کیا اور ایسا نہیں کیا؟ فرمایا: عائشہ! کیا میں ایک شکر گزار بندہ نہ بنوں؟ جانتی ہو اس رات میں کیا ہے؟ فرماتی ہیں میں نے پوچھا کیا ہے؟ فرمایا اس رات میں اس سال میں تمام پیدا ہونے والے بچے لکھے جاتے ہیں اور ہر مرنے والے کا نام لکھا جاتا ہے اس میں لوگوں کے رزق اترتے ہیں اور اس میں ان کے اعمال و افعال چڑھائے جاتے ہیں میں نے کہا یا رسول اللہ کیا کوئی اللہ کی رحمت ہی سے جنت میں جاتا ہے؟ فرمایا ہاں لوگ اللہ کی رحمت ہی سے جنت میں جاتے ہیں میں نے کہا: کیا آپ بھی؟ فرمایا ہاں میں بھی جنت میں نہیں جاؤنگا جب تک مجھے حق تعالیٰ شانہ اپنی رحمت میں نہ ڈھانپ لے پھر آپ نے اپنے ہاتھ اپنے سر اور اپنے چہرے پر پھیر لئے۔

بخبر ابو نصر، باخبار پدر خود بتحدیث حافظ محمد بن احمد، باخبار عبد اللہ بن محمد، باخبار ابو العباس ہروی و ابراہیم بن محمد بن حسن باخبار ابو عامر دمشقی باخبار ولید بن مسلم بخبر ہشام بن غار و سلیمان بن مسلم وغیرہ از مکحول از عائشہ رضؓ کہ رسول اللہ صلعم نے ان سے فرمایا عائشہ! وہ کون سی رات ہے؟ بولیں اللہ اور اس کا رسول خوب

الهروی وابراهیم بن محمد بن الحسن قال اخبرنا
ابوعامر الدمشقی انبانا الولید ابن مسلم اخبرنی
هشام بن الغار وسلیمان بن مسلم وغیرہ عن
مکحول عن عائشۃ رضی اللہ عنہا ان رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم قال لہا یا عائشۃ ایۃ
لیلۃ ہی قالت اللہ ورسولہ اعلم فقال لیلۃ
النصف من شعبان فیہا ترفع اعمال الدنیا
واعمال العباد وللہ فیہا عتقاء من النار
بعدد شعر غنم کلب فہل انت اذنت لی اللیل
قالت قلت نعم فصلی تخفف القیام وقرأ
الحمد وسورۃ خفیفۃ ثم سجد الی شطر اللیل
ثم قام فی الرکعۃ الثانیۃ فقرأ فیہا نحوا من
قراءۃ الاولی فکان سجودہ الی الفجر قالت
عائشۃ رضی اللہ عنہا انظرہ حتی ظننت ان اللہ تعالی
قد قبض رسولہ صلی اللہ علیہ وسلم فلما
طال علی دنوت منہ حتی مسست اخمص
قدمیہ فتحرک فسمعتہ یقول فی سجودہ
اعوذ بعفوک من عقابک واعوذ برضاک
من سخطک واعوذ بک منک جل ثناؤک
لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی
نفسک قلت یا رسول اللہ قد سمعتک تذکر
فی سجودک اللیلۃ شیئا ما سمعتک تذکرہ
قط قال صلی اللہ علیہ وسلم وعلمت ذلک
قلت نعم قال صلی اللہ علیہ وسلم تعلمہن
وعلمہن فان جبریل علیہ السلام امرنی

جانتا ہے فرمایا وہ نصف شعبان کی رات ہے اس میں دنیا کے اور
بندوں کے اعمال چڑھائے جاتے ہیں اور اس رات حق تعالیٰ جہنم سے
بنو غنم کی بکریوں کے بالوں کی تعداد میں لوگوں کو جہنم سے آزاد فرماتا
ہے پھر کیا تم آج رات مجھے نماز پڑھنے کی اور عبادت کرنے کی اجازت
دیتی ہو؟ میں نے کہا ہاں (آپ شوق سے نماز پڑھیں) آخر کار آپ
نے نماز پڑھی اور قیام ہلکا کیا اور سورہ فاتحہ پڑھی اور ایک مختصر
سورت پڑھی اور آدھی رات تک سجدے میں پڑے رہے پھر
دوسری رکعت کے لئے کھڑے ہوئے اور اس میں بھی پہلی رکعت کی
قرأت کی طرح قرأت فرمائی اور سجدے میں جاکر صبح تک سجدے
ہی میں رہے میں آپ کو دیکھ رہی تھی آپ کے لمبے سجدے سے
مجھے خیال پیدا ہوا کہ کہیں رسول اللہ صلعم کے دشمنوں کی روح
تو قبض نہیں ہوگئی آخر کار جب میں گھبرا گئی تو اٹھ کر آپ کے
پاس آئی اور میں نے آپ کے پیروں کے تلوے چھوئے آپ نے
حرکت کی، میں نے سنا آپ سجدے میں یہ دعا پڑھ رہے تھے
میں تیری معافی کے ذریعہ تیرے عذاب سے تیری رضا کے ذریعہ
تیرے غصہ سے اور تیرے ذریعہ تیرے عذاب سے پناہ مانگتا ہوں
تیری ذات جلیل القدر ہے میں تیری تعریف نہیں کر سکتا جس طرح
تو نے آپ اپنی تعریف فرمائی ہے میں نے کہا یا رسول اللہ (صلعم)
آج کی رات میں نے سجدے میں ایک ایسی چیز کا ذکر سنا ہے کہ
اس کا ذکر میں نے پہلے کبھی نہیں سنا تھا نبی صلعم نے فرمایا: تم کو وہ
معلوم ہوگیا۔ میں نے کہا: جی ہاں، فرمایا: دعا تم بھی یاد کر لو اور
دوسروں کو بھی یاد کرا دو کیونکہ حضرت جبرئیل نے مجھے حکم فرمایا کہ
میں یہ دعا سجدے میں پڑھا کروں۔

بخبر ابو نصر اپنے والد سے، باخبار عبد اللہ بن محمد، باخبار اسحاق بن
بن احمد فارسی، باخبار احمد بن صباح بن ابی شریح، باخبار یزید

ان اذكرهن فى السجود واخبرنى ابو النصر عن والده قال انبانا عبد الله بن محمد انبانا اسحاق بن احمد الفارسى انبانا احمد بن الصباح بن ابى شريح انبانا يزيد بن هارون حدثنا الحجاج بن ارطاة عن يحيى بن ابى كثير عن عروة عن عائشة رضى الله عنها قالت فقدت رسول الله صلى الله عليه وسلم ذات ليلة فخرجت فاذا هو بالبقيع راسه الى السماء فقال لى اكنت تخافين ان يحيف الله ورسوله عليك فقلت له يا رسول الله ظننت انك اتيت لبعض نسائك فقال صلى الله عليه وسلم ان الله تعالى ينزل ليلة النصف من شعبان الى السماء الدنيا فيغفر لاكثر من عدد شعر غنم كلب وعن عكرمة مولى ابن عباس رحمه الله ورضى الله عنهما فى قول الله تعالى فيها يفرق كل امر حكيم قال هى ليلة النصف من شعبان يدبر الله تعالى امر السنة وينسخ الاحياء الى الاموات ويكتب حاج بيت الله فلا يزيد فيهم احد ولا ينقص منهم احد وقال حكيم بن كيسان يطلع الله تعالى الى خلقه فى ليلة النصف من شعبان فمن طهره فى تلك الليلة زكاه الى مثلها وعن عطاء بن يسار تعرض عمل السنة فى ليلة النصف من شعبان فيخرج الرجل مسافرا وقد نسخ من الاحياء الى الاموات ويتزوج وقد نسخ من الاحياء

ہارون، بتحدیث حجاج بن ارطاۃ از یحییٰ بن ابی کثیر از عروہ از عائشہؓ ایک رات میں نے اپنے کمرے میں رسول اللہ صلعم کو نہیں پایا میں آپ کی تلاش میں نکلی تو میں نے آپ کو بقیع میں دیکھا، آپ کا سر (چہرہ) آسمان کی طرف اٹھا ہوا تھا فرمایا کیا تم کو یہ ڈر پیدا ہوا کہ اللہ اور اس کا رسول تم پر ظلم کرے گا۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرا گمان تھا کہ آپ اپنی کسی بیوی کے پاس تشریف لے گئے ہوں۔ فرمایا حق تعالےٰ شانہ نصف شعبان کی رات کو دنیوی آسمان پر (اول رات ہی سے) اُتر آتا ہے اور بنو کلب کی بکریوں کے بالوں کی تعداد سے زیادہ لوگوں کو بخش دیتا ہے۔

عکرمہؒ مولیٰ ابن عباسؓ: (اس رات ہر حکمت والا کام علیحدہ کیا جاتا ہے کی تفسیر میں): یہ نصف شعبان کی رات ہے اس شب حق تعالےٰ مجدہٗ دنیا کے تمام کاموں کا انتظام فرماتا ہے اور زندہ رہنے والوں میں سے مرنے والوں کا نام کاٹا جاتا ہے اور سال بھر کے حاجیوں کو لکھا جاتا ہے بنا بریں ان میں کمی بیشی نہیں ہوتی۔

حکیم بن کیسان: نصف شعبان کی رات میں حق تعالےٰ شانہٗ اپنی مخلوق کی طرف متوجہ ہوتا ہے پھر جسے اللہ تعالےٰ آج کی رات پاک فرما دیتا ہے اسے دوسرے سال کی اسی رات تک پاک فرما دیتا ہے۔ عطاء بن یسار: نصف شعبان کی رات میں سال بھر کے عمل پیش کئے جاتے ہیں انسان سفر کے لئے روانہ ہو جاتا ہے حالانکہ وہ مردوں میں لکھا ہوا ہوتا ہے اور نکاح کرتا ہے حالانکہ مردوں میں لکھا ہوا ہوتا ہے۔

با خبار ابو النصر اپنے والد سے اپنی اسناد سے از مالک بن انس از ھشام عروۃ از عائشہ رضؓ: میں نے نبی اکرم صلعم سے سنا آپ فرماتے تھے کہ حق تعالیٰ چار راتوں میں خیر و سعادت کے

الی الاموات واخبرنی ابو نصر عن والدہٖ باسنادٖ عن مالک بن انس عن ھشام بن عروۃ عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول یسح اللہ الخیر فی اربع لیال سحا لیلۃ الاضحی ولیلۃ الفطر ولیلۃ النصف من شعبان ینسخ اللہ فیہا الاجال والارزاق ویکتب فیہا الحاج ولیلۃ عرفۃ الی الاذان قال سعید قال ابراھیم بن ابی نجیح خمس فیہا لیلۃ الجمعۃ و قال ابوھریرۃ رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال جاء نی جبریل علیہ السلام لیلۃ النصف من شعبان وقال لی یا محمد ارفع رأسک الی السماء قال قلت لہ ما ھذہ اللیلۃ قال ھذہ اللیلۃ یفتح اللہ سبحانہ فیہا ثلثمائۃ باب من ابواب الرحمۃ یغفر لکل من لا یشرک بہ شیئا الا ان یکون ساحرا او کاھنا او مدمن خمر او مصرا علی الربا والزنا فان ھولاء لا یغفر لھم حتی یتوبوا فلما کان ربع اللیل نزل جبریل علیہ السلام وقال یا محمد ارفع رأسک فرفع رأسہ فاذا ابواب الجنۃ مفتوحۃ وعلی الباب الاول ملک ینادی طوبی لمن رکع فی ھذہ اللیلۃ وعلی الباب الثانی ملک ینادی طوبی لمن سجد فی ھذہ اللیلۃ وعلی الباب الثالث ملک ینادی طوبی لمن دعا فی ھذہ اللیلۃ وعلی الباب الرابع ملک ینادی طوبی للذاکرین فی ھذہ اللیلۃ وعلی الباب الخامس

دروازے کھول دیتا ہے اور پانی کی طرح یکساں برساتا ہے شب عیدالاضحیٰ، شب عیدالفطر، شب نصف شعبان اس رات میں حق تعالیٰ موتیں اور روزیاں کاٹ دیتا ہے اور حاجیوں کو لکھتا ہے اور شب عرفہ اذان تک۔

سعید: مجھے ابراہیم بن ابی نجیح نے پانچ راتیں بتائیں جن میں ایک جمعہ کی شب بھی ہے۔

ابوہریرہؓ: نبی اکرم صلعم نے فرمایا کہ نصف شعبان کی رات میں میرے پاس حضرت جبرئیل نے آکر مجھ سے کہا محمد (صلعم) ذرا اپنی نگاہ اٹھا کر آسمان کی طرف تو دیکھئے فرماتے ہیں میں نے ان سے پوچھا یہ رات کیا ہے؟ فرمایا یہ وہ رات ہے جس میں حق تعالیٰ رحمت کے دروازوں میں سے تین سو دروازے کھول دیتا ہے اور علاوہ مشرک کے سب کو بخش دیتا ہے البتہ جادوگر کو یا کاہن کو یا دائمی شرابی کو یا سود اور زنا پر جمے رہنے والے کو نہیں بخشتا جب تک سچے دل سے توبہ نہ کرلیں پھر جب چوتھائی رات گزر گئی تو حضرت جبرئیل نے اتر کر کہا: محمد (صلعم) ذرا نگاہ اٹھا کر آسمان کی طرف تو دیکھئے پھر آپ نے آسمان کی طرف نگاہ اٹھا کر جو دیکھا تو جنت کے تمام دروازے کھلے ہوئے دیکھے پہلے دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا اس کے لئے مبارک ہو جو آج کی شب رکوع میں مصروف ہے اور دوسرے دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا اس کیلئے مبارک ہو جو آج کی شب سجدہ میں مشغول ہے۔ اور تیسرے دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا کہ اس کے لئے مبارک ہو جو آج کی شب دعاؤں میں بسر کرے اور چوتھے دروازے پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا آج کی شب ذکر کرنے والوں کے لئے مبارک ہو اور پانچویں دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا آج کی شب اللہ کے ڈر سے رونے والوں کے لئے مبارک ہو اور چھٹے دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا آج کی شب مسلمانوں کے لئے مبارک ہو اور ساتویں دروازہ

ملك ينادي طوبى لمن بكى من خشية الله في هذه الليلة و
على الباب السادس ملك ينادي طوبى للمسلمين في هذه
الليلة وعلى الباب السابع ملك ينادي هل من سائل فيعطى
سؤله وعلى الباب الثامن ملك ينادي هل من مستغفر فيغفر له
فقلت يا جبريل الى متى تكون هذه الابواب مفتوحة قال الى طلوع الفجر من اوّل
الليل ثم قال يا محمد ان لله تعالى عتقاء من النار بعدد شعر غنم كلب۔

فصل: وقيل سميت ليلة البراءة لان فيها
براءتين براءة للاشقياء من الرحمن وبراءة للاولياء
من الخذلان وقد روى عن رسول الله صلى الله
عليه وسلم انه قال اذا كان ليلة النصف
من شعبان اطلع الله على خلقه اطلاعة فيغفر
للمؤمنين ويمهل للكافرين ويدع اهل الحقد
بحقدهم حتى يدعوه وقيل ان للملائكة ليلتي
عيد في السماء كما أن للمسلمين يومي عيد في الارض
فعيد الملائكة ليلة البراءة وليلة القدر و
عيد المؤمنين يوم الفطر ويوم الاضحى وعيد
الملائكة بالليل لانهم لا ينامون وعيد
المؤمنين بالنهار لانهم ينامون وقيل ان
الحكمة في ان الله تعالى اظهر ليلة البراءة و
اخفى ليلة القدر لان ليلة القدر ليلة الرحمة
والغفران والعتق من النيران اخفاها الله عزو
جل لئلا يتكلوا عليها واظهر ليلة البراءة
لانها ليلة الحكم والقضاء وليلة السخط و
الرضا ليلة القبول والرد والوصول والصد
ليلة السعادة والشقاء والكرامة والنقاء

دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا: ہے کوئی مانگنے والا کہ اس کی مراد پوری کی جائے؟ اور آٹھویں دروازہ پر ایک فرشتہ اعلان کر رہا تھا۔ ہے کوئی گناہوں سے معافی مانگنے والا کہ اسکے گناہ معاف کئے جائیں؟ میں نے پوچھا: جبرئیلؑ! یہ دروازے کب تک کھلے رہیں گے؟ فرمایا شروع رات سے صبح صادق کے طلوع ہونے تک پھر فرمایا: محمد (صلعم) اس رات اللہ تعالیٰ بنو کلب کی بکریوں کے بالوں کی تعداد میں لوگوں کو جہنم سے آزاد فرما دیتا ہے

## شب برأت کی وجہ تسمیہ

شب برأت کو شب برأت اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں دو برأتیں ہیں، گنہ گاروں کو رحمٰن کی طرف سے آگ سے برأت ملتی ہے اور اولیائے رحمٰن کو رسوائی سے۔

روایت ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ نصف شعبان کی رات کو حق تعالیٰ جل مجدہٗ اپنی مخلوق کو جھانک کر دیکھتا ہے پھر اہل ایمان کو بخشتا ہے اور کافروں کو مہلت عطا فرماتا ہے اور حاسدوں کو ان کے حسد پر چھوڑ دیتا ہے جتنے کہ وہ اپنا حسد چھوڑ دیں۔

کہا جاتا ہے کہ فرشتے آسمان پر دو راتوں میں دو عیدیں مناتے ہیں جیسے مسلمان دنیا میں دو دنوں میں دو عیدیں مناتے ہیں فرشتوں کی عیدوں کی راتیں شب برأت اور شب قدر ہیں اور مومنوں کی عیدیں عید اور بقر عید ہے فرشتوں کی عیدیں رات میں منائی جاتی ہیں کیونکہ وہ سوتے نہیں اور مومن دن میں عیدیں مناتے ہیں۔ کیونکہ وہ راتوں میں سو جاتے ہیں۔

## شب برأت کیوں ظاہر کی گئی اور کیوں چھپائی گئی

اس کی وجہ یہ ہے کہ شب قدر رحمت و بخشش کی اور آگ سے آزادی کی شب ہے حق تعالیٰ نے اسے پوشیدہ رکھا تاکہ لوگ اس پر بھروسہ نہ کر لیں۔ اور شب برأت کو ظاہر فرما دیا کیونکہ یہ شب فیصلہ کی، قضاء و قدر کی، قہر و رضا کی، قبول و انکار کی، قرب و بعد کی، سعادت و شقاوت کی اور بزرگی اور صفائی حاصل کرنے کی رات ہے کسی کو

فواحد فيها يسعد والآخر فيها يبعد وواحد يجزى وواحد يخزى وواحد يكرم وآخر يحرم وواحد يؤجر وآخر يهجر فكم من كفن مغسول وصاحبه في السوق مشغول وكم من قبر محفور وصاحبه بالسرور مغرور وكم من فم ضاحك وهو عن قريب هالك وكم من منزل كمل بناؤه وصاحبه قد ازف فناؤه وكم من عبد يرجو الثواب فيبيد وله العقاب وكم من عبد يرجو البشارة فيبيد وله الخسارة وكم من عبد يرجو الجنان فيبيد وله النيران وكم من عبد يرجو الوصل فيبيد وله الفصل وكم من عبد يرجو العطاء فيبيد وله البلاء وكم من عبد يرجو الملك فيبيد وله الهلاك وقيل ان الحسن البصري رحمه الله كان يخرج من داره يوم النصف من شعبان وكان وجهه وجه قد قبر ودفن ثم اخرج من قبره فقيل له في ذلك فقال والله ما الذي انكسرت سفينته باعظم مصيبة مني قيل له ولم ذلك قال لاني من ذنوبي على يقين ومن حسناتي على وجل فلا ادري اقبل مني ام ترد علي۔

**فصل:** فاما الصلاة الواردة في ليلة النصف من شعبان فهي مائة ركعة بالف مرة قل هو الله احد في كل ركعة عشر مرات وتسمى هذه الصلاة صلاة الخير وتفرق بركتها وكان السلف الصالح يصلونها جماعة مجتمعين لها وفيها فضل كثير وثواب جزيل وروى عن

اس میں سعادت ملتی ہے اور کوئی دھتکارا جاتا ہے کسی کو ثواب جزیل سے نوازا جاتا ہے اور کسی کو عذاب علیم میں گرفتار کرکے رسوا کیا جاتا ہے کسی کے سر پر عزت کا تاج رکھا جاتا اور کسی کو ذلیل و خوار کیا جاتا ہے کسی کو اجر دیا جاتا ہے اور کسی کو چھوڑ دیا جاتا ہے بہت سے وہ لوگ جن کے کفن تیار ہیں بازار میں کاروبار میں مشغول ہیں، بہت سوں کی قبریں کھودی جانے والی ہیں اور وہ اپنے عیش میں غافل و مدہوش ہیں بہت سے ایسے ہنسنے والے چہرے ہیں جو عنقریب فنا کے گھاٹ اتر جانے والے ہیں بہت سے ایسے شاندار قصر ہیں جن کی تعمیر تکمیل مراحل تک پہنچ گئی ہے اور صاحب منزل کی فنا قریب آگئی ہے بہت سے بندے امیدوار ثواب ہیں لیکن عنقریب عذاب کا شکار ہونے والے ہیں، بہت سے حضرات امیدوار بشارت ہیں لیکن جلد ہی گھاٹے میں پھنس جانیوالے ہیں بہت سے لوگ جنت کی آس باندھے ہوئے ہیں لیکن آگ ان کے انتظار میں ہے بہت سے چاہنے والے وصل کی توقع رکھتے ہیں لیکن ان کے نصیب میں فراق ہے بہت سے سائل عطیہ کے تمنائی ہیں لیکن انکی قسمت میں مصائب ہیں بہت سے ملک وحکومت کے امیدوار ہیں جن کے لئے عنقریب ہلاکت مقدر ہو چکی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ حسن بصریؒ نصف شعبان کے دن گھر سے نکلتے تھے تو آپکے چہرے پر مُردنی چھائی رہتی تھی جیسے قبر میں دفن کئے جانے کے بعد نکالے گئے ہوں آپ سے اس کا سبب پوچھا گیا تو فرمایا اللہ کی قسم جس کی کشتی ٹوٹ گئی ہو وہ بھی مجھ سے بڑی مصیبت میں مبتلا نہیں پوچھا گیا: کیوں؟ فرمایا اس لئے کہ مجھے اپنے گناہوں پر یقین ہے اور نیکیوں کی طرف سے تردد ہے مجھے معلوم نہیں کہ میری نیکیاں قبول ہوتی ہیں یا میرے منہ پر ماردی جاتی ہیں

**شب برأت کی نماز** نصف شعبان کی رات کی نماز سو رکعتیں ہیں جن میں مجموعی طور پر سورہ اخلاص ایک ہزار بار پڑھی جاتی ہے

الحسن رحمہ اللہ انہ قال حدثنی ثلاثون من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان من صلی ھذہ الصلاۃ فی ھذہ اللیلۃ نظر اللہ الیہ سبعین نظرۃ وقضی لہ بکل نظرۃ سبعین حاجۃ ادناھا المغفرۃ ویستحب ان تصلی ھذہ الصلاۃ ایضاً فی الاربع عشر لیلۃ التی یستحب احیاؤھا التی ذکرناھا فی فضائل رجب لیحوز بھا المصلی ھذہ الکرامۃ وھذہ الفضیلۃ والمثوبۃ۔

ہے اور ہر رکعت میں دس دس بار پڑھی جاتی ہے اس نماز کو صلوٰۃ الخیر کہتے ہیں اس نماز کے پڑھنے سے برکتیں پھیل جاتی ہیں اس نماز کو جماعت کے ساتھ پڑھا کرتے تھے اور اس کے لئے جمع ہوا کرتے تھے اس نماز کے فضائل بہت ہیں اور اس کا ثواب گراں قدر ہے۔

حسن بصریؒ: مجھ سے تیس صحابیوں نے بیان کیا کہ جو شخص یہ نماز اس رات میں پڑھ لے حق تعالیٰ اس پر ستر بار نگاہ ڈالتا ہے اور ہر نگاہ میں اس کی ستر ضرورتیں پوری کرتا ہے جن میں سے ادنی ضرورت اس کی بخشش ہے اس نماز کو ان چودہ راتوں میں بھی پڑھنا مستحب ہے جن میں جاگ کر عبادت کرنا مستحب ہے اور جن کا ذکر فضائل رجب میں کیا جا چکا ہے تاکہ اس نماز کی برکت سے نمازی کو اس نماز کی بزرگی، فضیلت اور ثواب جزیل حاصل ہو جائے۔

# چھٹی مجلس

## فضائل رمضان المبارک

قال اللہ عزوجل یا ایھا الذین آمنوا کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم لعلکم تتقون قال الحسن البصری رحمہ اللہ اذا سمعت اللہ تعالیٰ یقول یا ایھا الذین آمنوا فارع لھا سمعک فانھا الامر تومر بہ او لتنھی تنھی عنہ وقال جعفر الصادق رحمہ اللہ لذۃ ما فی النداء ازالۃ تعب العبادۃ والعناء قال اللہ تعالیٰ یا ایھا الذین آمنوا یا نداء من العالم والای اسم من المعلوم المنادی وھا تنبیہ علی نداء المنادی الذی ھو اشارۃ الی المعرفۃ السابقۃ والصحبۃ القدیمۃ آمنوا

حق تعالیٰ نے فرمایا: اے ایمان والو تم پر روزے فرض کئے گئے ہیں جیسے تم سے پہلے لوگوں پر فرض کئے گئے تھے تاکہ تم متقی بنو۔

حسن بصریؒ: جب حق تعالیٰ تم سے اے ایمان والو کے لفظ سے خطاب فرمائے تو ہمہ تن متوجہ ہو کر کان لگا کر سنو کیونکہ اس خطاب کے بعد یا تو کسی چیز کے کرنے کا حکم صادر ہو گا یا کسی چیز کے کرنے سے روکا جائے گا۔ جعفر صادقؒ: اس پیارے خطاب کی لذت سے عبادت کی تکلیف و مشقت جاتی رہتی ہے یا ایھا الذین آمنوا میں یا حرف ندا ہے یا سے خطاب اہل دانش سے کیا جاتا ہے اور لفظ ای سے معین منادی مراد ہے اور لفظ ھا منادی کی تنبیہ کے لئے لایا گیا ہے اور لفظ الذین سابق تعارف و پرانی صحبت کی طرف اشارہ کرتا ہے اور لفظ آمنوا اس معین راز کی طرف اشارہ ہے جو پکارنے والے

اشارۃ الی السر المعلوم بین المنادی والمنادی کانہ یقول
یا من ھو لی بسرہ المخلص لہ بضمیرہ وبلبہ
کتب ای فرض واوجب علیکم الصیام
وھو مصدر کقولک صمت صیاما وقمت
قیاما واصل الصیام فی اللغۃ الامساک یقال
صامت الریح اذا سکنت وامسکت عن
الھبوب وصامت الخیل اذا وقفت وامسکت
عن السیر ویقال صام النھار اذا اعتدل
وقام قائم الظھیرۃ لان الشمس اذا بلغت
کبد السماء وقفت وامسکت عن السیر
ھنیۃ کما قال الشاعر:

حتی اذا صام النھار واعتدل ٭ وسال للشمس لعاب فنزل

ویقال للرجل اذا صمت وامسک عن الکلام
صام قال اللہ تعالیٰ انی نذرت للرحمٰن صوما
ای صمتا فالصوم ھو الامساک عن المعتاد
من الطعام والشراب والجماع فی الشرع مع
ترک الآثام قال اللہ عزوجل کما کتب علی
الذین من قبلکم ای من الانبیاء والامم
اولھم آدم علیہ السلام وھو ما روی عبد
الملک بن ھارون بن عنترۃ عن ابیہ عن
جدہ قال سمعت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ
یقول اتیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات
یوم عند انتصاف النھار وھو فی الحجرۃ فلت
علیہ فرد علی السلام ثم قال یا علی ھذا
جبریل یقرئک السلام فقلت علیک وعلیہ السلام

اور پکارے جانے والے کے درمیان ہے گویا حق تعالیٰ فرما رہا ہے کہ اے وہ جو اپنے پرخلوص راز کے ساتھ اپنے دل و دماغ سے میرے ہیں تم پر روزے رکھنے فرض اور واجب کر دیئے گئے ہیں، صیام مصدر ہے جیسے قیام مصدر ہے لغت میں صیام بمعنی امساک (رکنا) ہے صامت الریح یعنی ہوا چلتے چلتے بند ہو گئی صامت الخیل یعنی گھوڑا چلتے چلتے رک گیا صام النہار یعنی دوپہر ہو گئی کیونکہ جب سورج آسمان کے عین وسط میں پہنچتا ہے تو تھوڑی سی دیر کے لئے ٹھہر جاتا ہے جیسا کہ ایک شاعر کہتا ہے: ؎

حتیٰ کہ جب دن ٹھہر گیا اور وہ برابر ہو گیا (دوپہر ہو گئی) اور سورج کی رال بہنے لگی اور وہ اترنے لگا۔ یعنی سورج ڈوبنے کے بعد تارے نکل آئے۔ صام الرجل یعنی فلاں بات کرتے کرتے رک گیا اور خاموش ہو گیا، حق تعالیٰ نے فرمایا (مریم صدیقہ کو حکم ہوا کہ اگر تم سے کوئی شخص پوچھے کہ یہ بچہ کس کا ہے تو تم اشارے سے یہ جواب دینا) میں نے خاموش رہنے کی منت مان لی ہے، یہاں صوم سے خاموشی مراد ہے۔

شرع کی اصطلاح میں صوم (روزہ) حسب عادت دن میں کھانے پینے اور صحبت سے رک جانے کو اور گناہ چھوڑنے کو کہتے ہیں پھر فرمایا جیسے تم سے پہلے نبیوں پر اور امتوں پر روزے فرض کر دیئے گئے تھے سب سے پہلے نبی حضرت آدم ہیں۔

عبد الملک بن ہارون بن عنترہ اپنے باپ سے اور وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں اور وہ کہتے ہیں میں نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے سنا فرماتے تھے کہ میں ایک دن دوپہر کے وقت رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا آپ حجرے میں تشریف فرما تھے میں نے آپ کو سلام کیا آپ نے مجھے سلام کا جواب دیا پھر فرمایا: علی! یہ جبرئیل علیہ السلام ہیں تمہیں سلام کر رہے ہیں میں نے

یارسول اللہ فقال صلی اللہ علیہ وسلم ادن منی فدنوت منہ فقال یا علی لك جبریل صم من كل شهر ثلاثة ايام يكتب لك باول يوم عشرة آلاف سنة وباليوم الثانی ثلاثون الف وباليوم الثالث مائة الف سنة فقلت يا رسول اللہ هذا الثواب لی خاصة ام للناس عامة قال صلی اللہ علیہ وسلم یا علی یاعطیك اللہ هذا الثواب ولمن یعمل بعملك بعدك قلت یارسول اللہ وما ھی قال الایام البیض ثالث عشر ورابع عشر وخامس عشر قال عنترة فقلت لعلی رضی اللہ عنہ لأی شیء تسمی هذه الایام ایام البیض فقال علی رضی اللہ عنہ لما اهبط اللہ تعالی آدم علیہ السلام من الجنة الی الارض احرقته الشمس فاسود جسده فاتاه جبریل علیہ السلام فقال یا آدم اتحب ان یبیض جسدك قال نعم قال لہ فصم من الشهر ثالث عشر ورابع عشر وخامس عشر فصام آدم علیہ السلام اول یوم فابیض ثلث جسده ثم صام الیوم الثانی فابیض ثلثا جسده ثم صام الیوم الثالث فابیض جسده کلہ فسمیت ایام البیض فآدم علیہ السلام من الذین کتب علیهم الصیام من قبل محمد صلی اللہ علیہ وسلم قال الحسن وجماعة من العلماء بالتفسیر اراد اللہ تعالی بالذین من قبلکم النصاری شبه صیامنا بصیامهم لا تفاقهما فی الوقت والقدر وذلك ان اللہ تعالی فرض علی النصاری صیام شهر رمضان

کہا یارسول اللہ آپ پر اور ان پر میرا بھی سلام ہو، فرمایا: میرے پاس آجاؤ میں آپ کے قریب جاکر بیٹھ گیا فرمایا: علی! جبرئیل تم سے فرماتے ہیں ہر ماہ کے تین روزے رکھا کرو تمہارے لئے پہلے روزے سے دس ہزار سال کے روزوں کا دوسرے روزے سے تیس ہزار سال کے روزوں کا اور تیسرے روزے سے ایک لاکھ سال کے روزوں کا ثواب لکھا جائے گا میں نے کہا یارسول اللہ کیا یہ ثواب خاص طور سے میرے ہی لئے ہے یا تمام لوگوں کے لئے ہے فرمایا: علی! حق تعالٰے تم کو یہ ثواب عطا فرمائے گا اور اسے بھی جو تمہارے بعد تم جیسا عمل کرے گا، میں نے پوچھا یارسول اللہ وہ تین دن کیا ہیں؟ فرمایا: وہ ایام بیض (سفید دن) ہیں یعنی ہر ماہ کی تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں تاریخ۔ عنترہ کہتے ہیں میں نے حضرت علی رضہ سے پوچھا کہ ان دنوں کو سفید دن کیوں کہتے ہیں تو حضرت علی رضہ نے فرمایا کہ جب حق تعالٰی شانہ نے حضرت آدم کو جنت سے زمین پر اتارا تو دھوپ نے آپ کو جلا دیا اور آپ کا جسم کالا پڑ گیا پھر حضرت آدم کے پاس حضرت جبرئیل تشریف لائے اور فرمایا: آدم کیا آپ چاہتے ہیں کہ آپ کا جسم سفید ہو جائے؟ فرمایا: ہاں، فرمایا اچھا تو ہر مہینہ کی تیرھویں، چودھویں اور پندرھویں تاریخوں کا روزہ رکھا کرو چنانچہ حضرت آدم نے پہلے دن روزہ رکھا تو آپ کا تہائی جسم سفید ہو گیا پھر دوسرے دن روزہ رکھا تو دو تہائی جسم سفید ہو گیا پھر تیسرے دن روزہ رکھا تو پورا جسم سفید ہو گیا اس لئے ان دنوں کا نام سفید دن ہی پڑ گیا، لہٰذا حضرت آدم ان میں سے ہیں جن پر محمد رسول اللہ صلعم سے قبل روزے فرض کئے گئے تھے حسن بصری رحمؒ کا اور مفسرین کی ایک جماعت کا قول ہے کہ پہلے لوگوں سے عیسائی مراد ہیں حق تعالٰے نے ہمارے روزوں کو ان کے روزوں سے تشبیہ دی کیونکہ وقت و مقدار میں دونوں کے روزے برابر ہیں

فاشتد ذلك عليهم لانه ربما كان يأتي في
الحر الشديد او في البرد الشديد وكان يضرهم في اسفارهم
ومعايشهم فاجتمع رأي علمائهم ورؤسائهم
على ان يجعلوا صيامهم في فصل من السنة بين
الشتاء والصيف فجعلوه في الربيع وزادوا
فيه عشرة ايام كفارة لما صنعوا فصار
اربعين يوما ثم ان ملكا لهم اشتكى فمه
فجعل لله ان هو برئ من وجعه ذلك يزيد
في صومهم اسبوعا فزادوا فيه ثم مات ذلك
الملك ووليهم ملك آخر فاتموه خمسين يوما
قال مجاهد رحمه الله اصابهم موتان
فقال زيدوا في صيامكم فزادوا عشرا قبل
وعشرا بعد قال الشعبي رحمه الله لو صمت
السنة كلها لافطرت اليوم الذي يشك فيه
فيقال من شعبان ويقال من رمضان وذلك ان
النصارى فرض عليهم شهر رمضان كما فرض
علينا فحولوه الى الفصل وذلك انهم كانوا
ربما صاموا في القيظ فعدوا ثلاثين يوما
ثم جاء بعدهم قرن منهم فاخذوا بالثقة
في انفسهم فصاموا قبل الثلاثين يوما وبعد
ها يوما ثم لم يزل الآخر يستن بسنة القرن الذي
قبله حتى صاروا الى خمسين يوما فذلك قوله
عزوجل كما كتب على الذين من قبلكم لعلكم
تتقون يعني لكي تتقوا الاكل والشرب والجماع
وقال اهل التفسير ايضا فرض الله تعالى على

کیونکہ حق تعالیٰ نے رمضان کے روزے عیسائیوں پر بھی فرض فرمائے
تھے لیکن رمضان کے روزے ان پر شاق گذرتے تھے کیونکہ کبھی
رمضان سخت گرمی یا سخت سردی میں بھی آجاتا تھا جس سے انہیں
حالت سفر میں تکلیف ہوتی تھی اور کاروبار میں بھی خلل پڑتا تھا اللہ
عیسائیوں کے علماء اور سرداروں نے یہ قرارداد پاس کی کہ روزے
سال کے ایک ہی موسم میں جاڑے اور گرمی کے درمیان مقرر کر دئے
جائیں چنانچہ انہوں نے موسم بہار میں روزے مقرر کر دئے اور اپنے
کرتوت کے کفارہ میں دس روزے بڑھا کہ چالیس روزے کر دئے
پھر ان کے کسی بادشاہ کو منہ کی بیماری لاحق ہوئی اس نے منت مانی
کہ اگر میری یہ بیماری جاتی رہی تو میں ایک ہفتہ کے روزے اور
بڑھا دوں گا چنانچہ وہ اچھا ہوگیا اور ایک ہفتہ کے روزے اور
بڑھا دئے گئے پھر وہ بادشاہ فوت ہوگیا اور دوسرا سریر آرائے
سلطنت ہوا اس نے کہا پچاس روزے پورے کر دو۔

مجاہدؒ: ان میں ایک وبا پھوٹ پڑی تھی بولے روزے بڑھاؤ
چنانچہ رمضان سے قبل و بعد دس دس روزے بڑھا دئے گئے۔

شعبیؒ: اگر میں تمام سال روزے رکھتا تو شک والے دن روزہ نہ
رکھتا یعنی اس دن جس کو کوئی شعبان کا دن بتاتا اور کوئی رمضان کا
کیونکہ ہماری طرح عیسائیوں پر بھی رمضان کے روزے فرض کئے گئے
تھے لیکن انہوں نے ایک موسم میں منتقل کر دیا کیونکہ بسا اوقات گرمیوں
میں روزے رکھنے پڑ جاتے تھے چنانچہ وہ تیس دن روزے رکھا کرتے
تھے پھر ایک صدی گزر جانے کے بعد لوگوں نے اپنے کو قوی سمجھ کر رمضان
سے ایک دن قبل اور ایک دن بعد روزے رکھنے شروع کر دئے یعنی
۳۲ روزے رکھنے لگے اسی طرح ہر صدی میں بڑھتے بڑھتے پچاس
روزے ٹھہرالئے گئے، کما کتب علی الذین من قبلکم میں اسی کی طرف
اشارہ ہے پھر فرمایا تاکہ تم بچو یعنی کھانے پینے اور بیوی سے ہمبستری

رسوله محمد صلى الله عليه وسلم وعلى المومنين صوم يوم عاشوراء وثلاثة ايام من كل شهر حين قدم المدينة فكانوا يصومونها الى ان نزل صيام شهر رمضان قبل قتال بدر بشهر وايام قال الله تعالىٰ ايامًا معدودات يعنى شهر رمضان ثلاثين يوما او تسعة وعشرين يوما وروى عن سعيد بن عمرو بن سعيد بن العاص انه سمع ابن عمر رضى الله عنهما يحدث عن النبى صلى الله عليه وسلم انه قال أنا وامتى امية لا نحسب ولا نكتب الشهر هكذا وهكذا وهكذا التمام الثلاثين وسمى الشهر شهرا لشهرته وهو ماخوذ من الشهر وهى البياض ومنه يقال شهرت السيف اذا سللته وشهر الهلال اذا اطلع۔

**فصل:** اختلف الناس فى معنى قوله رمضان فقال بعضهم رمضان اسم من اسماء الله تعالىٰ فيقال شهر رمضان كما يقال شهر الله الاصم لرجب وعبد الله وروى جعفر الصادق رحمه الله عن آبائه رضى الله عنهم عن النبى صلى الله عليه وسلم انه قال شهر رمضان شهر الله وقال انس بن مالك رضى الله عنه قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تقولوا رمضان بل انسبوه كما نسبه الله تعالىٰ فى القرآن فقال شهر رمضان وروى الاصمعى قال ابو عمرو انما سمى رمضان لانه رمضت فيه

سے روزے کی حالت میں بچو۔ مفسرین یہ بھی کہتے ہیں کہ حق تعالےٰ نے مسلمانوں پر مدینہ میں آنے کے بعد شروع میں عاشوراء (محرم کی دسویں) کا روزہ اور ہر مہینہ میں تین دن کے روزے فرض کئے تھے چنانچہ وہ یہی روزے رکھا کرتے تھے یہاں تک کہ رمضان کے روزے جنگ بدر سے ایک ماہ اور چند دن قبل فرض کیئے گئے۔ پھر فرمایا گنتی کے دنوں کے روزے فرض کیے گئے یعنی رمضان کے ۲۹ یا ۳۰ دن کے روزے فرض کئے گئے۔ سعید بن عمرو بن سعید بن عاص سے روایت ہے کہ انہوں نے حضرت ابن عمر سے سنا آپ نبی صلعم سے بیان فرماتے تھے کہ آپ نے فرمایا: میں اور میری امت اُمّی ہے یعنی ہم ان پڑھ ہیں ہم حساب وکتاب اور لکھنے پڑھنے سے واقف نہیں مہینہ اسطرح اور اسطرح اور اسطرح ہے (آپ نے دونوں ہاتھ کی انگلیاں تین بار پھیلا کر فرمایا یعنی تیس دن کا ہوتا ہے) اور دوسری بار تیسری دفعہ ہاتھ پھیلا کر ایک انگلی موڑلی یعنی ۲۹ کا بھی ہوتا ہے) مہینہ کو عربی میں شہر کہتے ہیں کیونکہ مہینہ مشہور ہوتا ہے اور شہر شہرت ہی سے بنا ہے اور شہرت یعنی سفید ہے۔ شہرت السیف یعنی میں نے تلوار میان سے باہر نکال لی۔ شہر الہلال یعنی ہلال نکل آیا۔

**رمضان کی وجہ تسمیہ** علماء میں رمضان کے معنی میں اختلاف ہے کسی کے نزدیک یہ اللہ کا ایک اسم ہے اس لئے اسے ماہ رمضان کہا جاتا ہے جیسے رجب کو اللہ کا بہرا مہینہ کہا جاتا ہے اور جعفر صادق اپنے بزرگوں سے اور عبد اللہ نبی صلعم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا ماہ رمضان اللہ کا مہینہ ہے۔

انسؓ بن مالک از رسول اللہ صلعم: رمضان نہ کہو بلکہ اسے منسوب کرکے استعمال کرو جیسا کہ قرآن پاک میں حق تعالیٰ نے اسے شہر رمضان (ماہ رمضان) کہا ہے، اصمعی ابو عمرو سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ رمضان کو رمضان اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں اونٹ کے بچوں کے پیر گرمی سے جلنے لگے تھے، دوسرے لغوی کہتے ہیں کہ اس میں گرمی کی وجہ سے پتھر جلنے لگے تھے۔ اور رمضاء گرم پتھر کو کہتے ہیں۔

الفصال من الحرّ وقال غیرہ لان الحجارۃ کانت ترمض فیہ من الحرارۃ والرمضاء الحجارۃ المحماۃ وقیل سمی بذلک لانہ یرمض الذنوب ای یحرقھا وھو مروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم وقیل ان القلوب تاخذ من الحرارۃ الموعظۃ والفکرۃ فی امر الآخرۃ کما یاخذ الرمل والحجارۃ من حرّ الشمس وقال الخلیل ماخذہ من الرمض وھو مطر یاتی فی الخریف فسمی ھذا الشھر رمضان لانہ یغسل الابدان من الآثام غسلا ویطھر القلوب تطھیرا۔

کسی نے کہا کہ رمضان کو رمضان اس لئے کہتے ہیں کہ یہ گناہ جلا ڈالتا ہے اس قسم کی نبی صلعم سے بھی ایک روایت آتی ہے کسی نے کہا رمضان کو رمضان اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ دلوں میں حرارت پیدا کرتا ہے اور حرارت سے دل نصیحت قبول کرتے ہیں اور آخرت کی باتوں میں غور و فکر کرتے ہیں جیسے ریت اور پتھر سورج کی حرارت جذب کر لیتے ہیں خلیل کہتے ہیں رمضان رمض سے بنا ہے اور رمض موسم خریف کی بارش کو کہتے ہیں بنابریں رمضان کو رمضان اس لئے کہتے ہیں کہ یہ گناہوں سے بدن کو دھو دیتا ہے اور دلوں میں پاکی اور تقوےٰ پیدا فرما دیتا ہے۔

**فصل:** فی قولہ عزوجل شھر رمضان الذی انزل فیہ القرآن روی عن عطیۃ بن الاسود انہ سأل ابن عباس رضی اللہ عنھما فقال انہ قد وقع الشک فی قولہ تعالیٰ انا انزلناہ فی لیلۃ مبارکۃ وقد نزل القرآن فی سائر الشھور قال اللہ تعالیٰ وقرآنا فرقناہ لتقراءہ علی الناس علی مکث فقال لہ نزل القرآن جملۃ واحدۃ من اللوح المحفوظ فی لیلۃ القدر من شھر رمضان فوضع فی بیت العزۃ فی سماء الدنیا ثم نزل بہ جبریل علیہ السلام علی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نجوما نجوما فی ثلاث وعشرین سنۃ وذلک قول اللہ عزوجل فلا اقسم بمواقع النجوم وقال داؤد بن ابی ھند قلت للشعبی شھر رمضان الذی انزل فیہ القرآن اما کان ینزل علیہ علیہ السلام فی سائر السنۃ قال بلی ولکن جبریل علیہ السلام کان یعارض محمدا صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان

## شہر رمضان الذی انزل الخ کی تفسیر

عطیہ بن اسود نے حضرت ابن عباس سے اس آیت کی تفسیر پوچھی تو فرمایا کہ اس کا معنی مشکوک ہے کیونکہ دوسری آیت میں ہے کہ ہم نے اسے ایک برکت والی رات میں اتارا اور یہ بھی مشکوک ہے کیونکہ قرآن پاک تمام مہینوں میں دن میں بھی اترا اور رات میں بھی فرمایا اور ہم نے قرآن کو ٹھہر ٹھہر کر تھوڑا تھوڑا اتارا تاکہ آپ اسے لوگوں کو پڑھ کر سنا دیں (اور لوگ اسے یاد کر لیں کیونکہ تھوڑا تھوڑا آسانی سے یاد ہو جاتا ہے) اور لوگوں نے کہا کہ ان پر قرآن اکٹھا کیوں نہیں اتارا گیا (قرآن پاک اکٹھا بھی اترا اور تھوڑا تھوڑا کر کے ۲۳ سال میں بھی اترا) اکٹھا تو رمضان میں شب قدر میں لوح محفوظ سے اتارا گیا اور دنیوی آسمان پر بیت العزت میں رکھا گیا پھر تھوڑا تھوڑا حضرت جبریل محمد رسول اللہ صلعم پر ۲۳ سال تک لیکر اترتے رہے اسی لئے حق تعالیٰ نے فرمایا! میں قرآن کے نجوم (آیتوں) کی قسم کھاتا ہوں۔

داؤد بن ابی ہند! میں نے شہر رمضان الذی الخ پڑھ کر شعبیؒ سے پوچھا کیا قرآن آپ پر تمام سال نہیں اترتا رہتا تھا پھر یہ کیوں فرمایا کہ رمضان میں قرآن اتارا گیا فرمایا ہاں قرآن تمام سال

بما انزل الله فيحكم الله ما يشاء ويثبت ما يشاء
وينسيه ما يشاء عن شهاب ابن طارق عن ابي ذر
الغفاري رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم
قال انزلت صحف ابراهيم في ثلاث ليال مضين
من شهر رمضان وانزلت توراة موسى عليه السلام
في ست ليال مضين من شهر رمضان وانزل
زبور داؤد عليه السلام في ثماني عشرة ليلة
مضت من شهر رمضان وانزل انجيل عيسى عليه
السلام في ثلاث عشرة ليلة مضت من شهر
رمضان وانزل الفرقان على محمد صلى الله عليه
وسلم في الرابعة والعشرين من شهر رمضان
ثم وصف عزوجل القرآن فقال هدى للناس
من الضلالة وبينات من الحلال والحرام
والحدود والاحكام من الهدى والفرقان
يفصل بين الحق والباطل۔

**فصل** : فيما يختص بشهر رمضان من الفضائل

اخبرني ابونصر عن والده قال انبانا ابن
الفارس قال حدثنا ابوحامد احمد بن محمد
بن الجلودي النيسابوري قال اخبرنا محمد
ابن اسحاق بن خزيمة قال انبانا علي بن حجر
السعدي قال انبانا يوسف بن زياد قال اخبرنا
همام بن يحيى عن علي بن زيد بن جدعان عن
سعيد بن المسيب عن سلمان رضي الله عنه
قال خطبنا رسول الله صلى الله عليه وسلم
في آخر يوم من شعبان وقال ايها الناس قد

اتارتا رہتا، لیکن تمام سال کا اترا ہوا قرآن رمضان میں حضرت جبرئیل علیہ السلام رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو سُنایا کرتے تھے آپ کے دل میں محکم و بحال رکھنا اور جتنا چاہتا آپ کو بھلا دیتا۔

از شہاب بن طارق از ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ از نبی صلے اللہ علیہ وسلم : حضرت ابراہیم علیہ السلام پر صحیفے ۳ رمضان کو، حضرت موسےٰ علیہ السلام پر تورات چھ رمضان کو، حضرت داؤد علیہ السلام پر ۱۸ رمضان المبارک کو، حضرت عیسےٰ علیہ السلام پر انجیل ۱۳ رمضان المبارک کو، اور رحمت عالم صلے اللہ علیہ وسلم پر قرآن حکیم ۲۴ رمضان المبارک کو اترا پھر حق تعالیٰ جل مجدہٗ نے قرآن پاک کی یہ صفت بیان فرمائی کہ قرآن گمراہی سے لوگوں کے لئے ہدایت ہے اور اس میں حلال حرام، حدود اور احکام جو اصول ہدایت ہیں واضح طور پر بیان کر دئے گئے ہیں اور یہ فرقان بھی ہے کہ حق اور باطل میں فرق کر دیتا ہے اور حق کو باطل سے علیحدہ کر دیتا ہے۔

**رمضان کے خصوصی فضائل** | باخبار ابونصر اپنے باپ سے، بخبر ابن فارس، بتحدیث ابوحامد احمد بن محمد بن جلودی نیشاپوری، باخبار محمد بن اسحاق بن خزیمہ، باخبار علی بن حجر سعدی، باخبار یوسف بن زیاد، باخبار ہمام بن یحیےٰ از علی بن زید بن جدعان از سعید بن مسیب از سلمان رض : رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمیں شعبان کے آخری دن ایک خطبہ دیا اس میں آپ نے فرمایا لوگو! ایک عظیم مہینہ کی چھاؤں تم پر آگئی ہے تمہارے پاس ایک برکت والا مہینہ آگیا ہے ایسا مہینہ جس میں ایک ایسی رات ہے جو ایک ہزار مہینوں سے بہتر ہے حق تعالیٰ شانہ نے اس کا صیام تم پر فرض فرما دیا ہے اور اس کی رات میں بیدار رہ کر عبادت

اظلکم شھر عظیم شھر مبارک شھر فیہ لیلۃ خیر من الف شھر جعل اللّٰہ صیامہ فریضۃ و قیام لیلۃ تطوعا من تقرب فیہ بخصلۃ من الخیر اوّی فریضۃ کان کمن ادی سبعین فریضۃ فیما سواہ وھو شھر الصبر و الصبر ثوابہ الجنۃ وشھر المواساۃ وشھر یزاد فیہ فی رزق المومن فمن افطر فیہ صائما کان مغفرۃ لمن ذنوبہ وعتق رقبتہ من النار وکان لہ مثل اجرہ من غیر ان ینقص من اجرہ شیء قالوا لیس کلنا یجد ما یفطر الصائم قال یعطی اللّٰہ ھذا الثواب لمن فطر صائما علی تمرۃ اوشربۃ ماء او مذقۃ لبن وھو شھر اولہ رحمۃ و وسطہ مغفرۃ وآخرہ عتق من النار فمن خفف عن مملوکہ فیہ غفر اللّٰہ لہ واعتقہ من النار فاستکثروا فیہ من اربع خصال خصلتان ترضون بھما ربکم وخصلتان لاغنی لکم عنھما فاما الخصلتان اللتان ترضون بھما ربکم فشھادۃ ان لا الہ الا اللّٰہ وتستغفرونہ واما اللتان لاغنی لکم عنھما فتسألون اللّٰہ الجنۃ وتعوذون بہ من النار ومن اشبع فیہ صائما سقاہ اللّٰہ تعالٰی من حوضی شربۃ لا یظمأ بعدھا ابدا وعن الکلبی عن ابی نضرۃ عن ابی سعید الخدری رضی اللّٰہ عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان ابواب الجنۃ وابواب

مستحب فرمادی ہے جو شخص اس میں کوئی نیک عمل انجام دے کہ اللّٰہ تعالٰی کا قرب حاصل کرنا چاہے یا اس میں کوئی فرض ادا کرے تو وہ اس کی طرح ہوگا جس نے رمضان کے علاوہ ستر فرض ادا کئے۔ یہ مہینہ صبر کا ہے اور صبر کا ثواب جنت ہی ہے اور یہ مہینہ خیر خواہی کا ہے اور اس مہینہ میں حق تعالٰے شانہ مومن کا رزق بڑھا دیتا ہے لہٰذا اس مہینہ میں اگر کوئی کسی روزہ دار کا روزہ کھلوائے تو روزہ کھلوانے سے اس کے گناہ معاف ہو جائیں گے اور جہنم سے اس کی گردن آزاد ہو جائے گی اور اسے بھی روزہ دار کے روزے کی برابر ثواب ملے گا۔ اور اس کا اجر ذرا سا بھی کم نہیں کیا جائے گا صحابہ نے عرض کیا کہ ہم میں سے ہر شخص اس قابل نہیں کہ روزہ دار کا روزہ کھلوانے کے لئے افطاری مہیا کر سکے فرمایا: حق تعالٰے یہی ثواب اسے بھی عطا فرمائے گا جو روزہ دار کا روزہ ایک کھجور یا پانی کے ایک گھونٹ سے یا ایک گھونٹ دودھ سے کھلوا دے اس مہینہ کا آغاز رحمت ہے درمیانی حصہ مغفرت ہے اور آخری حصہ جہنم کی آگ سے آزادی ہے اگر کوئی اس مہینہ میں اپنے غلام کا کام ہلکا کر دے حق تعالٰے شانہ اسے بخش دیگا اور اسے جہنم کی آگ سے آزاد کر دیگا اس لئے اس مہینہ میں کثرت سے چار دعائیں مانگو دو دعاؤں سے تو تم اپنے رب کو راضی کر لو گے اور دو دعاؤں سے تمہیں چارہ نہیں وہ دو دعائیں جن سے تم اپنے رب کو راضی کر لوگے یہ ہیں کہ کثرت سے لا الٰہ الا اللّٰہ پڑھتے رہو اور حق تعالٰے سے استغفار کرتے رہو اور وہ دو دعائیں جن کے بغیر تم کو چارہ نہیں یہ ہیں کہ کثرت سے اللّٰہ سے جنت مانگو اور جہنم سے اس کی پناہ طلب کرو اور اگر کوئی اس مہینہ میں روزہ دار کو پیٹ بھر کر کھانا کھلائے حق تعالٰے اسے میرے حوض کوثر سے ایسا مشروب پلائے گا جسے پینے کے بعد اسے کبھی پیاس نہیں لگے گی۔

السماء لتفتح لأول ليلة من شهر رمضان ولا تغلق الى آخر ليلة منه ليس من عبد او امة يصلي في ليلة منه الا كتب الله له بكل سجدة الفا وسبعمائة حسنة وبنى له بيتا في الجنة من ياقوتة حمراء له سبعون الف باب لكل باب منها مصراعان من ذهب موشح من ياقوتة حمراء فاذا صام اول يوم من شهر رمضان غفر الله له كل ذنب الى آخر يوم من رمضان وكان كفارة الى مثلها وكان له بكل يوم يصومه قصر في الجنة له الف باب من ذهب واستغفر له سبعون الف ملك من غدوة الى ان تتوارى بالحجاب وكان له بكل سجدة سجدها من ليل او نهار شجرة في الجنة يسير الراكب في ظلها مائة عام لا يقطعها واخبرني ابو نصر عن والده باسناده عن الاعرج عن ابي هريرة رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كان اول ليلة من شهر رمضان نظر الله الى خلقه واذا نظر الى عبد لم يعذبه ابدا ولله عز وجل في كل يوم الف الف عتيق من النار واخبرني ابو نصر عن والده باسناده عن سهل عن ابيه عن ابي هريرة رضي الله عنه قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال اذا جاء رمضان فتحت ابواب الجنة وغلقت ابواب النار وصفدت الشياطين وعن نافع

از کلبی از ابو النضرة از ابو سعید خدریؓ: رسول اکرم صلعم نے فرمایا کہ جنت کے اور آسمان کے دروازے رمضان کی پہلی رات ہی کو کھل جاتے ہیں اور رمضان کی پچھلی رات تک بند نہیں ہوتے جو بھی اللہ کا بندہ اور اس کی کنیز اس کی رات میں نماز پڑھے گی حق تعالیٰ اس کے لئے ہر سجدے کے عوض ایک ہزار سات سو نیکیاں لکھے گا اور اس کے لئے جنت میں سرخ یاقوت کا محل بنائے گا جس کے ستر ہزار دروازے ہوں گے جس کے چوکھٹے سونے کے سرخ یاقوت سے جڑاؤ ہوں گے پھر جب کوئی رمضان کا پہلا روزہ رکھ لیتا ہے حق تعالیٰ اس کے رمضان کے پچھلے دن تک کے سب گناہ معاف فرما دیتا ہے اور یہ روزہ اگلے رمضان کے گناہوں کا بھی کفارہ ہو جاتا ہے اور ہر روزہ کے عوض روزہ دار کے لئے جنت میں ایک محل تیار ہوتا ہے جس کے سونے کے ایک ہزار دروازے ہوتے ہیں اور روزہ دار کے لئے صبح سے لے کر غروب آفتاب تک ستر ہزار فرشتے دعائے مغفرت مانگتے رہتے ہیں اور اس کے لئے ہر سجدے کے عوض خواہ دن میں کیا ہو یا رات میں جنت میں ایک درخت عطا کیا جاتا ہے جس کے سایہ میں ایک سوار سو سال تک چلنے کے باوجود اسے طے نہیں کر سکتا۔ مخبر ابو نصر اپنے والد سے وہ اعرج سے اور وہ حضرت ابو ہریرہؓ سے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا: رمضان المبارک کی پہلی ہی رات میں حق تعالیٰ اپنی مخلوق کو دیکھتا ہے اور حق تعالیٰ اپنے کسی بندے کو دیکھنے کے بعد کبھی عذاب میں مبتلا نہیں فرمائے گا اور حق تعالیٰ شانہ روزانہ دس لاکھ جہنم سے آزاد کرتا ہے۔ ابو نصر نے اپنے والد سے اپنی سند سے انہوں نے سہل سے انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت ابو ہریرہؓ سے ہمیں اطلاع دی کہ سرور عالم صلعم نے فرمایا جب رمضان آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دئے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کر دئے جاتے ہیں

بن بردہ عن ابی مسعود الغفاری رضی اللہ عنہ انہ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ما من عبد یصوم یوما من رمضان الا زوج زوجۃ من الحور العین فی خیمۃ من درۃ مجوفۃ مما نعت اللہ عزوجل حور مقصورات فی الخیام" علی کل امرأۃ منھن سبعون حلۃ لیس منھا حلۃ علی لون الاخری ویعطی سبعین لونا من الطیب لیس منھا لون علی لون الآخر ویعطی سبعین سریرا من یاقوتۃ حمراء موشحۃ بالدر علی کل سریر سبعون فراشا علی کل فراش اریکۃ لکل امرأۃ سبعون ألف وصیف لحاجتھا وسبعون ألف وصیفۃ لزوجھا مع کل وصیفۃ صحفۃ من ذھب فیھا لون من طعام فیجد لآخر لقمۃ منھا لذۃ لم یجدھا لاولہ ویعطی زوجھا مثل ذلک علی سریر من یاقوت احمر ھذا لکل یوم صامہ من رمضان سوی ما یعمل من الحسنات۔

فصل: اخبرنی ابو نصر عن والدہ باسنادہ قال حدثنا محمد بن احمد قال حدثنا عبد اللہ بن محمد قال حدثنا ابو القاسم بن عبد اللہ بن محمد قال حدثنا الحسن بن ابراھیم بن یسار وابراھیم بن محمد بن حارث قال حدثنا سلمۃ بن شبیب قال حدثنا القاسم بن محمد قال حدثنا ھشام بن الولید قال حدثنا حماد

اور شیطانوں کو جکڑ دیا جاتا ہے۔ نافع بن بردہ ابو مسعود غفاری سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ صلعم سے سنا آپ فرماتے تھے کہ جو اللہ کا بندہ رمضان کا ایک روزہ رکھ لے گا اس کا عقد کسی نہ کسی حور سے ضرور ہو گا جو ایک خولدار موتی کے خیمہ میں ہو گی جیسا کہ حق تعالیٰ نے ان کی صفت بیان فرمائی ہے چنانچہ فرمایا: حوریں خیموں میں محفوظ ہیں ہر حور کے جسم پر رنگ برنگ کے ستر جوڑے ہیں ہر جوڑے کا رنگ نرالا ہے اور اسے ستر قسم کی علیحدہ علیحدہ خوشبو دی جائے گی اور سرخ یاقوت کے ستر تخت جن میں موتی جڑے ہونگے دئے جائیں گے ہر تخت پر ستر قسم کے فرش ہوں گے اور ہر فرش پر دلہن کی مسند ہو گی ہر حور کی خدمت کے لئے ستر ہزار کنیزیں ہوں گی اور ستر ہزار کنیزیں اس کے شوہر کی خدمت کے لئے بھی ہوں گی ہر کنیز کے ہاتھوں میں سونے کا ایک طباق ہو گا جس میں ایک علیحدہ نوع کا کھانا ہو گا اسی کھانے کے آخری لقمہ میں ایسی لذت ہو گی جو اوّل لقمہ میں نہ تھی اور یہی سب کچھ سامان شوہر کو بھی ملے گا اور وہ بھی سرخ یاقوت کے تخت پر ہو گا یہ سب کچھ ساز و سامان رمضان کے ہر روزے کے عوض ملے گا، دیگر نیکیوں کا اجر اس کے علاوہ ہو گا۔

**برکات رمضان المبارک** مجھے ابو نصر نے اپنی اسناد سے اپنے والد سے انہوں نے کہا ہم سے عبد اللہ بن محمد نے بیان کیا انہوں نے کہا ہم سے ابو القاسم بن عبد اللہ بن محمد نے بیان کیا، انہوں نے کہا ہم سے حسن بن ابراہیم بن یسار اور ابراہیم بن محمد بن حارث نے بیان کیا انہوں نے کہا ہم سے سلمۃ بن شبیب نے بیان کیا انہوں نے کہا ہم سے قاسم بن محمد نے بیان کیا انہوں نے کہا ہم سے ہشام بن ولید نے بیان کیا انہوں نے کہا ہم سے حماد بن سلیمان دوسی حسن سے بیان کیا انہوں نے ضحاک بن مزاحم سے

بن سلیمان الدوسی عن الحسن عن الضحاك
بن مزاحم عن ابن عباس رضی اللہ عنہما انہ
سمع النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان الجنۃ
لتنجد وتزین من الحول الی الحول بدخول شہر
رمضان فاذا کان اول لیلۃ من شہر رمضان
ھبت ریح من تحت العرش یقال لھا المثیرۃ
تصفق اوراق اشجار الجنۃ وحلق المصاریع
فیسمع لذلك طنین لم یسمع السامعون احسن
منہ فتزین الحور العین حتی یقفن بین شرف
الجنۃ فینادین ھل من خاطب الی اللہ عزوجل
فیزوجہ ثم یقلن لرضوان ما ھذہ اللیلۃ
فیجیبھن بالتلبیۃ یاخیرات حسان ھذہ اول
لیلۃ من شہر رمضان فتحت ابواب الجنۃ
للصائمین من امۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم فیقول
اللہ تعالی یا رضوان افتح ابواب الجنان یا مالك
اغلق ابواب الجحیم عن الصائمین من امۃ
محمد صلی اللہ علیہ وسلم یا جبریل اھبط
الی الارض وصفد مردۃ الشیاطین وغلھم
بالاغلال ثم اقذف بھم فی لجج البحار
حتی لا یفسدوا علی امۃ محمد حبیبی صیامھم
قال ویقول اللہ عزوجل فی کل لیلۃ من شہر
رمضان ثلاث مرات ھل من سائل فاعطیہ
سؤلہ ھل من تائب فاتوب علیہ ھل من مستغفر
فاغفر لہ من یقرض الغنی غیر المعدم والوفی
غیر الظلوم قال وللہ فی کل یوم من شہر رمضان

اور انہوں نے ابن عباسؓ سے کہ انہوں نے نبی اکرم صلعم سے سُنا کہ
جنت سال سے لے کر سال تک رمضان کے لئے سنواری جاتی ہے
اور اسے خوبصورت بنایا جاتا ہے پھر جب ماہ رمضان کی پہلی
رات ہوتی ہے تو ایک ہوا جسے مثیرہ کہا جاتا ہے عرش کے نیچے سے
چلتی ہے جس سے جنت کے درختوں کے پتے اور دروازوں کے حلقے
(کڑے) بجنے لگتے ہیں جن سے اس قدر سریلی دلآویز تان پیدا ہوتی
ہے جس سے میٹھی تان سننے والوں نے کبھی سنی ہی نہ تھی پھر بڑی
بڑی آنکھوں والی حوریں بن سنور جاتی ہیں اور جنت کے بالاخانوں
میں کھڑکیوں کے سامنے کھڑی ہو جاتی ہیں اور اعلان کرتی ہیں
ہے کوئی حق تعالیٰ شانہ کے پاس ہمارے واسطے پیام لے جانیوالا
کہ حق تعالیٰ اس سے ہمارا عقد کرادے پھر رضوان سے پوچھتی ہیں
کہ یہ کونسی رات ہے؟ رضوان فوراً انہیں جواب دیتا ہے کہ اے
پیکران حسن و جمال یہ ماہ رمضان کی پہلی شب ہے آج کی شب
اُمت محمدیہ کے روزے داروں کے لئے جنت کے دروازے کھول
دئے گئے حق تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ اے رضوان جنتوں کے دروازے
کھول دے اے مالک! امت محمدیہ کے روزہ داروں کے لئے جہنم کے
دروازے بند کر دے، اے جبرئیل زمین پر اتر جا اور سرکش شیطانوں
کو جکڑ دے اور ان کی گردنوں میں طوق ڈال دے پھر انہیں سمندر
کی بھنور میں پھینک دے تاکہ وہ میرے محبوب محمد رسول اللہ صلعم
کی امت کے روزوں میں خلل نہ ڈال سکیں، فرمایا: حق تعالیٰ جل مجدہٗ
رمضان کی ہر رات میں تین بار فرماتا ہے: ہے کوئی سائل کہ میں اس کا
سوال پورا کروں، ہے کوئی توبہ کرنے والا کہ میں اس کی توبہ قبول
کروں، ہے کوئی گناہوں سے معافی مانگنے والا کہ میں اس کے گناہ
معاف کروں۔ کون ایسے مالدار کو جو کبھی نادار ہونے والا نہیں۔
قرض دیتا ہے اور کون اسے قرض دیتا ہے جو پورا پورا قرض ادا

عند الافطار الف الف عتيق من النار كلهم قد
استوجبوا العقاب فاذا كان ليلة الجمعة ويوم
الجمعة اعتق الله تعالى في كل ساعة الف الف
عتيق من النار كلهم قد استوجبوا العذاب فاذا
كان في آخر يوم من شهر رمضان اعتق الله
في ذلك اليوم بعدد ما اعتق من اول الشهر
الى آخره فاذا كان ليلة القدر يامر جبريل
عليه السلام فيهبط في كبكبة من الملائكة
ومعه لواء اخضر الى الارض فيركزه على
ظهر الكعبة وله ستمائة جناح لا ينشرها
الا في ليلة القدر فينشرها في تلك الليلة فيجاوز
المشرق والمغرب ويامر جبريل عليه السلام
الملائكة بالدخول بين هذه الامة فيدخلون
بينهم فيسلمون على كل قائم ومصل وذاكر
ويصافحونهم ويؤمنون على دعائهم حتى
مطلع الفجر ثم ينادي جبريل عليه السلام
يا معشر الاولياء الرحيل فيقولون يا جبريل
ما صنع الله في حوائج المؤمنين من امة محمد
صلى الله عليه وسلم فيقول ان الله تعالى نظر
اليهم وعفا عنهم وغفر لهم الا اربعة
فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم هؤلاء
الاربعة مدمن خمر وعاق والديه وقاطع
رحم ومشاحن قيل يا رسول الله من المشاحن
قال المصارم فاذا كان ليلة الفطر سميت
تلك الليلة ليلة الجائزة فاذا كان غداة

کرنے والا ہے اور ظالم نہیں، فرمایا: رمضان میں روزانہ افطار کے وقت حق تعالےٰ دس لاکھ ایسے مسلمانوں کو جہنم سے آزاد فرماتا ہے جن میں سے ہر ایک پر عذاب واجب ہو چکا تھا پھر جب جمعہ کی شب آتی ہے تو حق تعالےٰ جمعہ کی ہر ساعت میں دس دس لاکھ انسانوں کو جہنم سے آزاد فرما دیتا ہے جن پر عذاب واجب ہو چکا تھا پھر جب رمضان کا آخری دن آتا ہے تو اس دن حق تعالیٰ اوّل سے لے کر آخر تک جس قدر بخشے گئے ہیں ان سب کی تعداد میں لوگوں کو بخشتا ہے جب شب قدر ہوتی ہے تو حضرت جبرئیل کو حکم ہوتا ہے کہ زمین پر اتر جاؤ چنانچہ آپ فرشتوں کی ایک جماعت کے ساتھ سبز جھنڈا لیکر زمین پر اترتے ہیں آپ کعبۂ اقدس کی چھت پر یہ جھنڈا گاڑ دیتے ہیں یہ آپ کے چھ سو پر ہیں جن کو آپ شب قدر ہی میں پھیلاتے ہیں اور مشرق و مغرب سے بھی آگے بڑھ جاتے ہیں اور حضرت جبرئیل فرشتوں کو حکم دیتے ہیں کہ تمام فرشتے امت محمدیہ میں پھیل جائیں چنانچہ فرشتے امت محمدیہ میں پھیل جاتے ہیں اور ہر صاحب قیام کو اور ہر نمازی کو اور ہر ذکر گزار کو سلام کرتے ہیں اور ان سے مصافحہ کرتے ہیں اور ان کی دعاؤں پر صبح تک آمین کہتے ہیں پھر حضرت جبرئیل اعلان کرتے ہیں کہ اے اللہ والو! اچھا خدا حافظ، وہ عرض کرتے ہیں کہ اے جبرئیل علیہ السلام امت محمدیہ کی ضرورتوں کے سلسلہ میں حق تعالیٰ شانہ نے کیا کیا؟ فرماتے ہیں کہ حق تعالیٰ نے ان پر نگاہِ رحمت ڈالی اور ان سے درگزر کی اور بجز چار کے ان سب کو بخش دیا یہ چار دائمی شرابی، والدین کی نافرمانی کرنے والا، رشتہ کو توڑنے والا اور کینہ ور ہیں، پوچھا گیا: یا رسول اللہ مشاحن (کینہ ور) کون ہے فرمایا: لڑنے والا، پھر جب شب عید الفطر آتی ہے تو اسے تحفہ والی شب (لیلۃ الجائزہ) کہا جاتا ہے پھر عید الفطر کی صبح کو حق تعالےٰ تمام شہروں میں فرشتے پھیلا دیتا ہے فرشتے زمین پر اتر آتے ہیں اور ہر گلی کے نکڑ پر کھڑے ہو کر ایسی آواز سے جس کو

الفطر بث الله تعالى الملائكة في كل البلاد يهبطون الى الارض فيقومون على افواه السكك فينادون بصوت يسمعه كل من خلق الله تعالى الا الجن والانس فيقولون يا امة محمد صلى الله عليه وسلم اخرجوا الى رب كريم يعطي الجزيل ويغفر الذنب العظيم فاذا برزوا الى مصلاهم يقول الله تعالى للملائكة يا ملائكتي ما جزاء الاجير اذا عمل عمله قال فتقول الملائكة الهنا وسيدنا توفيه اجرته فيقول فاني اشهدكم يا ملائكتي اني قد جعلت ثواب صيامهم من شهر رمضان وقيامهم رضاي ومغفرتي ثم يقول يا عبادي سلوني فبعزتي وجلالي لا تسألوني اليوم في جمعكم هذا لآخرتكم شيئا الا اعطيتكم ولا لدنياكم الا نظرت لكم وعزتي وجلالي لاسترن عليكم عثراتكم ما راقبتموني وعزتي وجلالي لا اخزيكم ولا افضحكم بين اصحاب الحدود انصرفوا مغفورا لكم لقد ارضيتموني ورضيت عنكم قال فتفرح الملائكة ويستبشرون بما يعطي الله عز وجل هذه الامة اذا افطروا من شهر رمضان وعن الضحاك بن مزاحم عن ابن عباس رضي الله عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم نحوه واللفظ متقارب واخبرني ابو نصر عن والده باسناده عن نافع عن ابي مسعود الغفاري رضي الله عنه انه سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول يوما اهل شهر رمضان

کو آواز دیتے ہیں جسے بجز انسانوں اور جنوں کے تمام مخلوق سنتی ہے کہتے ہیں اے محمد رسول اللہ کے اُمتیو اپنے بزرگ و معزز پروردگار کی طرف گھروں سے نکل آؤ تاکہ وہ تم کو ثواب جزیل عطا فرمائے اور تمہارے عظیم گناہ بخش دے پھر جب مسلمان نماز کے لئے ایک میدان میں جمع ہو جاتے ہیں تو حق تعالیٰ اپنے فرشتوں سے فرماتا ہے اے میرے فرشتو جب مزدور اپنا کام پورا کرلے تو اسے کیا جزا ملنی چاہیئے فرشتے عرض کرتے ہیں اے ہمارے سچے معبود و سردار اسے آپ پوری پوری مزدوری عطا فرمائیں حق تعالیٰ فرماتا ہے اے میرے فرشتو! میں تم کو گواہ بناتا ہوں میں نے انہیں رمضان کے روزوں کے اور شب بیداری کے ثواب میں اپنی رضا اور مغفرت عطا فرمادی پھر حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے میرے بندو مجھ سے مانگ لو جو کچھ تم کو مانگنا ہے مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم آج اپنے اس اجتماع میں تم اپنی آخرت کے لئے مجھ سے جو کچھ مانگو گے میں تم کو وہی دوں گا اور دنیا کے لئے جو کچھ مانگو گے وہ بھی حسب مصلحت دونگا مجھے اپنے عزت وجلال کی قسم میں تمہارے گناہوں پر پردہ ڈال دونگا جب تک تم مجھ سے دعائیں مانگتے رہوگے اور مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم میں تم کو حدود والوں میں ذلیل وخوار نہ کروں گا اب تم اس حال میں گھر لوٹ کر جاؤ کہ تم سب کو بخش دیا گیا ہے تم نے مجھے راضی کر لیا اور میں تم سے راضی ہو گیا، فرمایا فرشتے خوش ہوتے ہیں اور جو کچھ حق تعالیٰ رمضان میں افطار کے وقت اس اُمت کو عطا فرماتا ہے کھل اُٹھتے ہیں۔

ضحاک بن مزاحم ابن عباسؓ سے اور وہ نبی صلعم سے اس روایت کے ہم معنی بھی ایک روایت بیان کرتے ہیں اس کے الفاظ قریب قریب ملتے جلتے ہیں۔ مجھے ابو نصر نے اپنی اسناد سے اپنے والد سے انہوں نے نافع سے اور انہوں نے ابو مسعود غفاری سے خبر دی ابو مسعود نے رسول اللہ صلعم سے سُنا کہ جس شام ہلال رمضان دکھائی

لو یعلم العباد ما فی شھر رمضان لتمنی العباد ان یکون شھر رمضان سنۃ فقال رجل من خزاعۃ یارسول اللہ حدثنا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الجنۃ لتزین لشھر رمضان من رأس الحول الی الحول حتیٰ اذا کان اوّل لیلۃ منہ ھبت ریح من تحت العرش فصفقت اوراق اشجار الجنۃ فنظرت الحور العین الی ذلک فقلن یارب اجعل من عبادک فی ھذا الشھر لنا ازواجا تقر اعیننا بھم وتقر اعینھم بنا فما من عبد صام شھر رمضان الا زوجہ اللہ زوجۃ من الحور العین فی خیمۃ من درۃ مجوفۃ مما نعت اللہ بہ حور مقصورات فی الخیام علی کل امرأۃ منھن سبعون حلۃ لیس منھا حلۃ علی لون الاخری وتعطی سبعین لونا من الطیب لیس منہ لون یشبہ الاوّل کل امرأۃ منھن علی سریر من یاقوت موشح بالدر علیہ سبعون فراشا بطائنھا من استبرق وفوق کل فراش سبعون اریکۃ ولکل امرأۃ منھن سبعون الف وصیف یخدمھا وسبعون الف وصیف لزوجھا بین کل وصیف صحفۃ من ذھب فیھا لون من الطعام یجد لآخرہ من اللذۃ ما یجد لاولہ ویعطی زوجھا مثل ذلک علی سریر من یاقوتۃ حمراء علیہ سواران من ذھب مرصع بالیاقوت ھذا لکل من صام شھر رمضان سوی ما عمل من الحسنات وعن قتادۃ عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ

گیا اس شام کو آپ فرما رہے تھے اگر بندوں کو رمضان المبارک کے مہینہ کا ثواب معلوم ہو جائے تو وہ یہی تمنا کریں کہ کاش رمضان پورے سال رہے ایک خزاعی نے کہا یا رسول اللہ آپ اس کا ثواب ہم سے بیان فرما دیجئے فرمایا: رمضان المبارک کے لئے شروع سال سے لے کر اخیر سال تک جنت بنائی سنواری جاتی ہے حتیٰ کہ رمضان کی پہلی رات کو عرش کے نیچے سے ایک ہوا چلتی ہے اور جنت کے درختوں کے پتوں کو ہلاتی ہے جن سے ایک سریلی تان نکلتی ہے پھر خوبصورت آنکھوں والی حوریں انہیں دیکھ کر کہتی ہیں اے پروردگار اس مہینہ میں اپنے بندوں میں سے ہمارے شوہر مقرر فرما کہ ان سے ہماری آنکھیں اور ہم سے ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں لہٰذا کوئی ایسا بندہ نہیں جس نے رمضان کے روزے رکھے ہوں اور حق تعالیٰ نے اس کا ایک حور سے عقد نہ فرما دیا ہو جو ایک جوف دار موتی کے خیمے میں محفوظ ہے انہیں حوروں کے بارے میں حق تعالیٰ نے فرمایا وہ حوریں خیموں میں محفوظ ہیں ان میں سے ہر حور پر رنگا رنگ کے ستر جوڑے ہیں اور ہر ایک کا رنگ الگ الگ ہے اور اسے ستر قسم کی خوشبوئیں دی جاتی ہیں جن میں سے ہر ایک نرالی اور الگ ہے یہ حور موتیوں سے جڑاؤ یاقوت کے ایک تخت پر ہے ہر تخت پر ستر فرش بچھے ہوئے ہیں جن کے ابرے خالص ریشم کے ہیں اور ہر فرش پر ستر مسندیں ہیں اور ہر حور کی خدمت کے لئے ستر ہزار کنیزیں ہیں اور اس کے شوہر کی خدمت کے لئے بھی ستر ہزار لونڈیاں ہیں اور ہر لونڈی کے ہاتھ میں سونے کا ایک طباق ہے جس میں اس قسم کا کھانا ہے کہ ہر نوالہ کا ذائقہ جدا گانہ اور لذت افزوں ہے اور اس کا شوہر بھی سرخ یاقوت کے تخت پر ہوگا اور اسے بھی اسی جیسا ساز و سامان ملے گا اس کے ہاتھوں میں یاقوت سے جڑاؤ سونے کے دو کنگن ہوں گے یہ تمام ساز و سامان ہر اس شخص کو ملے گا جس نے رمضان کے روزے رکھے دیگر نیکیوں کا اجر اس کے علاوہ ہے۔ قتادہؒ انسؓ بن مالک سے

قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا
کان اول لیلة من شهر رمضان نادی الجلیل
جلت عظمته رضوان خازن الجنان فیقول
لبیك وسعدیك فیقول نجد جنتی وزینها للصائمین
من امة احمد ولا تغلقها عنهم حتی ینقضی شهر
هم ثم ینادی مالکا خازن النار یا مالك
فیقول لبیك وسعدیك فیقول اغلق ابواب الجحیم
عن الصائمین من امة احمد ثم لا تفتحها علیهم
حتی ینقضی شهرهم ثم ینادی جبریل علیه
السلام فیقول لبیك وسعدیك فیقول انزل الی
الارض فغل مردة الشیاطین عن امة احمد
حتی لا یفسدوا علیهم صیامهم وافطارهم
ولله عزوجل فی کل یوم من شهر رمضان
عند طلوع الشمس وعند وقت الافطار عتقاء
اعتقهم من النار عبید او اماء وله فی کل
سماء مناد فیهم ملك له عرف تحت عرش
رب العالمین وقوائمه فی تخوم الارض السابعة
السفلی له جناح بالمشرق وجناح بالمغرب
مکلل بالمرجان والدر والجواهر ینادی
هل من تائب یتاب علیه هل من داع یستجاب
له هل من مظلوم ینصره الله هل من مستغفر
یغفر الله له هل من سائل یعطی سؤله قال
وینادی الرب تعالی ذکره فی الشهر کله
عبادی وامائی ابشروا واصبروا وداوموا
یوشك ان ارفع عنکم المؤنات وتفضوا الی

روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جب رمضان المبارک
کی پہلی شب آتی ہے تو حق تعالیٰ جل عظمتہ رضوان کو جو جنتوں کا محافظ
ہے آواز دیتا ہے رضوان حق تعالیٰ کی آواز سن کر لبیک وسعدیک
عرض کرتا ہے یعنی میں حاضر ہوں اور جو حکم ہو اسے بجا لانے کو تیار ہوں
حق تعالیٰ فرماتا ہے جنت کو امت احمدؐ کے روزہ داروں کے لئے بنا
سنوار اور خوبصورت بنا اور ان سے بند نہ رکھ جب تک ان کا یہ مہینہ
گزر نہ جائے پھر مالک داروغہ جہنم کو آواز دیتا ہے کہ اے مالک! مالک
بھی لبیک کہہ کر آموجود ہوتا ہے حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ امت احمدؐ کے
روزہ داروں سے جہنم کے دروازے بند کر دے اور جب تک ان کا یہ مہینہ
گزر نہ جائے دروازے نہ کھول پھر حق تعالیٰ حضرت جبریل کو آواز
دیتا ہے جبریل لبیک سعدیک کہتے ہوئے حاضر ہو جاتے ہیں حق تعالیٰ
فرماتا ہے کہ زمین پر اتر کر امت احمدؐ سے سرکش شیطانوں کو جکڑ دے
تاکہ وہ ان کے روزوں میں اور افطاریوں میں خلل نہ ڈالیں حق تعالیٰ
رمضان المبارک میں روزانہ سورج نکلنے کے اور ڈوبنے کے وقت
لوگوں کو جہنم سے آزاد فرماتا ہے مردوں کو بھی اور عورتوں کو بھی
حق تعالیٰ شانہ کا ہر آسمان میں ایک منادی ہے جو فرشتہ ہے اسکی پیشانی
رب العالمین کے عرش کے نیچے ہے اور اس کے کندھے ساتویں زمین کے
نیچے ہیں اور اس کا ایک پر مشرق میں ہے اور ایک مغرب میں جو مرجان،
مروارید اور جواہر سے آراستہ ہے یہ فرشتہ اعلان کرتا ہے کوئی توبہ کرنے
والا کہ اس کی توبہ قبول کی جائے؟ ہے کوئی مرادیں مانگنے والا کہ اس کی مرادیں
بر لائی جائیں؟ ہے کوئی مظلوم کہ اللہ تعالیٰ اس کی مدد فرمائے؟ ہے کوئی گناہ
کی معافی مانگنے والا کہ حق تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرمائے؟ اور ہے کوئی
سوال کرنے والا کہ حق تعالیٰ شانہ اس کا سوال پورا فرما دے، فرمایا اور
حق تعالیٰ پورے مہینہ یہ اعلان فرماتا رہتا ہے کہ اے میرے بندو اور
اے میری کنیزو خوش ہو جاؤ، صبر کرو اور عملوں پر جمے رہو عنقریب

رحمتی وکرامتی فاذا کان لیلۃ القدر نزل جبریل علیہ السلام فی کبکبۃ من الملائکۃ یصلون علی کل عبد قائما او قاعدا یذکر اللہ عزوجل وعن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لو اذن اللہ للسموات والارض ان تتکلما لبشرتا من صام رمضان بالجنۃ وعن عبد اللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نوم الصائم عبادۃ وصمتہ تسبیح ودعاؤہ مستجاب وعملہ مضاعف وعن الاعمش عن ابی خیثمۃ رضی اللہ عنہ انہ قال کانوا یقولون رمضان الی رمضان والحج الی الحج والجمعۃ الی الجمعۃ والصلاۃ الی الصلاۃ کفارات لما بینھن ما اجتنبت الکبائر وعن امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ انہ کان یقول اذا دخل شھر رمضان مرحبا بشھر خیر کلہ صیام نھارہ وقیام لیلہ والنفقۃ فیہ کالنفقۃ فی سبیل اللہ وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال من صام رمضان وقامہ ایمانا واحتسابا غفرلہ ما تقدم من ذنبہ وما تاخر وعن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ ایضا عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال کل حسنۃ یعملھا ابن آدم من امتی تتضاعف عشر الی سبعمائۃ ضعف الا الصوم فان اللہ تعالی یقول الصوم

میں تم سے مشقتیں اٹھالوں گا تم میری رحمت و کرامت میں آجاؤ گے۔ شب قدر میں حضرت جبریل فرشتوں کی ایک جماعت کے ساتھ زمین پر اتر کر (عالم اسلام میں) پھیل جاتے ہیں اور ہر بندے کے لئے خواہ وہ کھڑے ہو کر اللہ کا ذکر کر رہا ہو یا بیٹھ کر، دعائے مغفرت کرتے ہیں۔ حضرت انسؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ اگر حق تعالیٰ آسمان و زمین کو زبان دیتا تو وہ ہمیں (یعنی) رمضان کے روزے رکھنے والوں کو جنت کی بشارت دیتے۔

عبداللہ بن ابی اوفی کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ روزہ دار کی نیند عبادت ہے اس کی خاموشی تسبیح ہے اس کی دعا مقبول ہے اور اس کے عمل کا ثواب بڑھا ہوا ہے۔

اعمش ابو خیثمہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ صحابہ کہا کرتے تھے کہ رمضان دوسرے رمضان تک، حج دوسرے حج تک، جمعہ دوسرے جمعہ تک اور نماز دوسری نماز تک درمیانی گناہوں کا کفارہ ہیں جب تک انسان بڑے گناہوں سے بچتا رہے۔

جب رمضان آتا تو حضرت عمرؓ فرماتے مرحبا ہے اس مہینہ کو جو سراپا خیر ہے اس کے دن کا روزہ بھی خیر ہے اور رات کا قیام بھی اور اس میں خرچ کرنا اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کی طرح ہے۔

حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جو ثواب پر ایمان و یقین لاکر ثواب کی نیت سے رمضان کے روزے رکھے اور راتوں میں نوافل پڑھے اس کے اگلے پچھلے تمام گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ ابوہریرہؓ نبی صلعم نے فرمایا کہ ہر عمل جو میرا امتی کرتا ہے علاوہ روزے کے دس سے لیکر سات سو تک بڑھتا ہے، روزے کے بارے میں حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ روزہ میرے لئے ہے اور میں ہی اس کا صلہ دوں گا بندہ میری خاطر اپنی شہوت اور اپنا کھانا پینا چھوڑ دیتا ہے اور روزہ ڈھال ہے اور روزہ دار کو دو خوشیاں نصیب ہوتی ہیں ایک خوشی روزہ کھولتے کے وقت اور ایک خوشی اس وقت ہوگی جب رب سے ملاقات ہوگی۔

لی وانا اجزی بہ یدع شہوتہ واکلہ وشربہ من اجلی والقوم
جنۃ وللصائم فرحتان فرحۃ عند افطارہ وفرحۃ عند
لقاء ربہ واخبرنا ابوالبرکات السقطی باسنادہ عن یزید
بن ہارون قال حدثنا المسعودی قال بلغنی ان من قرأ فی
لیلۃ من شہر رمضان فی التطوع انا فتحنا لک فتحا مبینا
حفظ فی ذلک العام۔

**فصل**: رمضان خمسۃ احرف الراء رضوان
اللّٰہ والمیم محاباۃ اللّٰہ والضاد ضمان اللّٰہ والالف
الفۃ اللّٰہ والنون نور اللّٰہ فہو شہر رضوان و
محاباۃ وضمان والفۃ ونور ونوال وکرامۃ
للاولیاء والابرار وقیل مثل شہر رمضان فی
الشہور کمثل القلب فی الصدور وکالانبیاء
فی الانام وکالحرم فی البلاد فالحرم یمنع منہ
الدجال اللعین وشہر رمضان تصفد فیہ مردۃ
الشیطان وتکون الانبیاء شفعاء للمجرمین
وشہر رمضان شفیع للصائمین والقلب مزین
بنور المعرفۃ والایمان وشہر رمضان مزین بنور
تلاوۃ القرآن فمن لم یغفر لہ فی شہر رمضان
ففی ای شہر یغفر لہ فلیتب العبد الی اللّٰہ عزو
جل قبل ان تغلق ابواب التوبۃ ولیتب الیہ عزوجل
قبل ان یفوت وقت الانابۃ ولیبک قبل ان ینقضی
وقت البکاء والرحمۃ وقد قال النبی صلی اللّٰہ علیہ
وسلم ان امتی لم یخزوا ما اقاموا شہر رمضان
فقال رجل یا نبی اللّٰہ وما خزیہم قال من انتہک
فیہ محرما او عمل سیئۃ او شرب خمرا او زنی لم یقبل

ہمیں ابوالبرکات سقطی نے اپنی اسناد سے یزید بن ہارون
سے خبر دی، انھوں نے کہا ہم سے مسعودی نے بیان کیا
انھوں نے کہا مجھے خبر ملی ہے کہ جو ماہ رمضان کی رات کی
نفلی نماز میں انا فتحنا پڑھ لے اس سال وہ تمام برائیوں
سے محفوظ رہے گا۔

★

**رمضان کے حرفوں کے اشارے** رمضان میں پانچ حرف ہیں را
سے اللہ کی رضا کی طرف، میم سے اس کی محبت کی طرف، ض سے اسکی ضمانت
کی طرف، الف سے اسکی الفت کی طرف اور ن سے اسکے نور کی طرف اشارہ
ہے لہٰذا رمضان اللہ کی رضا کا اس کی محبت کا اس کی ضمانت کا، اس کی
الفت کا اور اس کے نور کا اور اولیاء و ابرار کے لئے بخشش و عطیات کا
مہینہ ہے، کہتے ہیں مہینوں میں ماہ رمضان سینوں میں بمنزلہ دل کے ہے۔
مخلوق میں بمنزلہ انبیاء کے ہے اور شہروں میں بمنزلہ حرم کے ہے حرم میں
دجال داخل نہ ہوگا اور رمضان میں بھی سرکش شیطان جکڑ دئے جاتے ہیں
اور انبیائے کرام گنہگاروں کی شفاعت کرتے ہیں اور رمضان روزہ داروں
کی شفاعت کرتا ہے اور دل نور معرفت و ایمان سے چمک جاتا ہے اور ماہ
رمضان نور تلاوت قرآن سے درخشاں ہو جاتا ہے لہٰذا جس کے گناہ
ماہ رمضان میں معاف نہ ہوئے تو پھر کس مہینہ میں معاف ہوں گے اس
لئے بندے کو اس سے پہلے پہلے توبہ کر لینی چاہیئے کہ توبہ کے دروازے بند
ہوں اور وقت انابت ہاتھ سے نکلنے سے پہلے سچے دل سے اللہ کے آگے
جھک جانا چاہیئے اور گریہ و رحمت کا وقت گزر جانے سے پہلے پہلے اللہ
تعالیٰ کے آگے رونا اور گڑگڑانا چاہیئے۔ نبی صلعم نے فرمایا کہ میرے امتی
رسوا نہ ہوں گے جب تک رمضان کے روزوں کے پابند رہیں گے ایک شخص
نے پوچھا یا رسول اللہ ان کی رسوائی کیا ہے؟ فرمایا جو اس مہینہ میں اللہ کی
کسی حرمت کا پردہ پھاڑے یا بدی کرے یا شراب پئے یا زنا کرے اسکے

